بیچ صدقہ کردے اور اگر بائع نے ثمن کے عوض کوئی چیز خریدی اور اُس میں نفع اُٹھایا تو اُسکو نفع جائز ہی کیونکہ باندی معین ہی اور عقد بیع اُس سے متعلق ہوا تو خبث اُسکے نفع میں بھی اثر کریگا اور درم اور دینار متعین نہیں ہوتے ہیں پس دوسرا عقد اُن کی ذات سے متعلق نہوگا تو خبث بھی نفع میں اثر نہ کریگا اور یہ تقریر بنا بر اس روایت کے ہی جس میں آیا ہی کہ درم و دینار متعین نہیں ہوتے ہیں کذا فی الغیاثیہ اور غیر معین میں خبث کا نہ اثر کرنا ایسے خبث میں ہی کہ جو بسبب فساد ملک کے ہو اور جو خبث بسبب عدم ملک کے اثر کرتا ہی جیسے غصب کی چیز یا امانت میں خیانت کرنا تو ایسا خبث امام اعظم اور امام محمدؒ کے نزدیک متعین اور غیر متعین دونوں میں اثر کرتا ہی یہ تبیین میں لکھا ہی۔ اگر کسی نے دوسرے پر ایک ہزار درم کا دعوی کیا اور اُسنے ادا کردیے اور قابض درم نے اس میں تصرف کرکے نفع اُٹھایا پھر دونوں نے سچا اقرار کیا کہ مدعا علیہ پر قرض نہ تھا تو اُسکو نفع حلال ہی یہ کافی میں لکھا ہی۔ اگر کسی نے دوسرے سے ایک ہزار درم اس شرط پر قرض لیے کہ قرضخواہ کو ہر مہینہ دس درم ادا کرے گا اور اُن پر قبضہ کرلیا اور اُس میں نفع اُٹھایا تو اُسکو نفع حلال ہی اور نوادر ہشام میں ہی کہ میں نے امام محمد رح سے پوچھا کہ کسی نے دوسرے کے ہاتھ کچھ گیہوں فروخت کیے پھر بائع نے اُن کو دوسرے کے ہاتھ فروخت کیا اور دوسرے مشتری نے اُن پر قبضہ کرکے تلف کردیا تو پہلے مشتری کو اختیار ہے کہ اگر چاہے تو بیع کو فسخ کردے اور اگر چاہے تو دوسرے مشتری کا دامنگیر ہو پس اگر اُسنے دامنگیر ہوکر اُن کے مثل گیہوں کے لیے اور راس المال سے زیادہ پر بیچا تو امام محمد رح نے فرمایا کہ زیادتی اُس کو حلال ہی پھر میں نے کہا کہ امام ابو یوسفؒ کہتے ہیں کہ زیادتی صدقہ کردے پس امام محمد رح نے انکار کیا اور کہا کہ زیادتی صرف اس صورت میں صدقہ کریگا کہ جب اُن کی قیمت میں درم لیے ہوں اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ کسی نے ایک غلام خرید کر اُسپر قبضہ کیا اور وہ اُسکے پاس مرگیا پھر کسی نے گواہ پیش کیے کہ میں نے اس غلام کو اس مشتری سے پہلے خریدا ہی تو اُسکو اختیار ہی کہ اس غلام کی قیمت کی ضمان لے اور ثمن سے زیادہ قیمت کو صدقہ کردے اور نوادر ابن سماعہ میں امام ابو یوسفؒ سے روایت ہی کہ کسی نے دوسرے کو حکم دیا کہ میرے واسطے ایک مال ہزار درم کو خرید دے اور اُس نے اُس شہر کے نقد پر خرید لیا پھر حکم دینے والے نے اُسکو [illegible] درم دیے اور [illegible] نے اس مال کے ثمن میں غلہ کے درم دیے تو امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ اگر حکم دینے والے کو یہ معلوم ہوا اور پھر مامور کے حق میں زیادتی حلال کی تو اُسکو حلال ہوگی اور اگر حکم دینے والے کو نہ معلوم ہوا تو امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ میرے دل میں اس سے کچھ خدشہ ہی اور کچھ حکم نہ دیا یہ محیط میں لکھا ہی۔ کسی نے ایک غلام غصب کیا اور اُسکو بعوض غلام کے بیچ ڈالا پھر دوسرے غلام کو بعوض اسباب کے بیچ ڈالا پھر اسباب کو بعوض درم کے بیچ ڈالا پس امام کے قول پر جو اُسنے غلام کی قیمت میں ضمانت دی ہی اُس سے جسقدر زیادتی ہی اُسکو صدقہ کردے اور ایسے ہی اگر ہزار درم غصب کیے اور اُن کے عوض ایک غلام خریدا اور اُسکو دو ہزار کو بیچا اور دو ہزار کے عوض ایک اسباب خریدا اور اُسکو اس سے بھی زیادہ پر بیچا تو بھی سب زیادتی کو صدقہ کردے اور قاضی ابو یوسف نے دونوں مسئلوں میں فرمایا کہ زیادتی اُسکو حلال ہی اگر کوئی باندی بطور بیع فاسد کے خریدی اور اُسکو بعوض ایک باندی کے فروخت کیا تو اُسکو اس باندی سے وطی کرنا حلال ہی اگرچہ پہلی باندی سے وطی کرنی جائز نہ تھی اور قاضی ابو یوسف رح نے فرمایا کہ اگر دوسری باندی کو اُسنے فروخت کیا تو جو قیمت پہلی باندی کی اُسکو

دینی پڑی اس سے جس قدر زیادہ ہو اُسکو صدقہ کردے اور بیع فاسد مین وہ امام اعظمؒ کے موافق ہین اور کہتے ہین کہ اگر
بیع فاسد پر خریدی ہوئی چیز کو بعوض اسباب کے فروخت کیا پھر اسباب کو اس قیمت سے جو اُسنے بیع فاسد کی بیع
کی ضمان مین دی ہو زیادہ پر فروخت کیا تو زیادتی کو صدقہ کردے اور بیع فاسد کو غصب سے بڑھکر شمار کرتے
ہین یہ جواہر اخلاطی مین لکھا ہو۔ امام محمدؒ سے روایت ہو کہ اگر کسی نے کوئی گھر خریدا کہ جسکو بائع نے کسی شخص کو کرایہ
پر دیا تھا اور مشتری نے کہا کہ مین اجارہ تمام ہونے تک خاموش ہون تو یہ جائز ہو اور اجرت بائع کو ملے گی اور وہ
اُسکو صدقہ کردے یہ حاوی مین لکھا ہو۔ اگر کسی نے ایک مرغی بعوض پانچ معین انڈون کے خریدی اور اس پر قبضہ
نہ کیا یہان تک کہ مرغی نے پانچ انڈے دیے تو مشتری اُس مرغی اور انڈون کو لیوے اور کچھ صدقہ نہ کرے اور اگر
بائع نے انڈون کو تلف کردیا اور اُس مرغی کی قیمت بھی دس انڈے ہوتے ہین تو مشتری اس مرغی کو بعوض تین انڈے
اور ایک تہائی انڈے کے لے لیوے اور اگر مرغی کو بعوض پانچ غیر معین انڈون کے خریدا تھا پھر قبضہ سے پہلے
مرغی نے پانچ انڈے دیے تو زیادتی کو صدقہ کردے اور اگر اُن انڈون کو بائع نے تلف کردیا تو مرغی کو بعوض تین
انڈے اور ایک تہائی انڈے کے لے لیوے یہ محیط سرخسی مین لکھا ہو۔ اگر ایک خرما کا درخت ایک مدتر چھوارہ غیر معین
کے عوض خریدا اور درخت پر قبضہ نہ کیا یہانتک کہ اُسپر چھوارے پھلے تو ثمن اُس درخت کی قیمت اور ان تازہ ایک پیمانہ ہو
چھواروں کی قیمت پر تقسیم کیا جاویگا اور تازہ چھواروں مین سے جسقدر ثمن کے حصہ مین پہونچین اُسکو دیگا اور
زیادتی کو صدقہ کردیگا اور اگر درخت کو تر چھوارہ معین کے عوض خریدا تو یہ جائز ہو اور کچھ صدقہ نہ کرے یہ
فتاوی قاضی خان مین لکھا ہو۔ بشرؒ نے امام ابو یوسفؒ سے روایت کی کہ اگر کسی نصرانی کے ہاتھ ایک درم بعوض
دو درم کے فروخت کیا پھر اسلام لایا تو امام نے فرمایا کہ اگر اُسکے مالک کو پہچانتا ہو تو زیادتی اُسکو واپس کردے اور
اگر نہین پہچانتا ہو تو صدقہ کردے کسی نے ایک باندی بطور بیع فاسد کے خریدکر اُسپر قبضہ کیا اور اُسکو بیچ ڈالا پھر قاضی
نے حکم دیا کہ بائع اول کو اُسکی قیمت ادا کرے اور اُسنے ادا کردی اور بائع اول نے اُسکو ثمن سے بری کردیا اور دوسرے
ثمن مین اُس قیمت سے جو اُسنے ادا کی ہو کچھ زیادتی ہو تو امام اعظمؒ اور ابو یوسفؒ کے نزدیک زیادتی کو صدقہ کردے
اور یہ زیادتی لفظ پر قیاس کرکے صرف مسکینون کو حلال ہو اور کبھی فرمایا کہ زیادتی اس مشتری کو حلال نہوگی اگرچہ یہ
فقیر ہو کیونکہ اُسنے گناہ سے اُسکو حاصل کیا ہو اور مساکین کے حق مین یہ لفظ سے زیادہ حلال ہو اور اگر اُس نے
زیادتی صدقہ نہ کی یہانتک کہ اُسنے ثمن کے ساتھ کئی بار بیع کی اور ہر ایک مین نفع اٹھایا تو امام نے فرمایا کہ ان
سب کا نفع صدقہ کرے اور اگر ایسے شخص نے کوئی مال غصب کیا یا ودیعت مین تصرف کیا اور تصرف مین مالک
کی مخالفت کی اور نفع اٹھایا تو امام اعظمؒ کے نزدیک زیادتی کو صدقہ کرے اور امام ابو یوسفؒ نے کہا کہ نفع
اُسکو حلال ہو اور اگر اُسنے بعوض غیر غصب کے بیع ٹھہرائی اور پھر غصب کے درم ادا کیے یا بعوض غصب کے درم کے
بیع ٹھہرائی اور غیر غصب ادا کیے تو بھی امام ابو یوسفؒ کے نزدیک ایسا ہی حکم ہو اور امام ابو حنیفہؒ نے کہا
کہ ایسی صورت مین صدقہ نہ کریگا یہ محیط مین لکھا ہو۔ اور امام ابو یوسفؒ سے روایت ہو کہ کسی نے ایک باندی
ایک ہزار درم کو خریدی پھر وہ بائع کے پاس بچہ جنی پھر مشتری نے اُسپر قبضہ کیا اور ان دونون مین ثمن پر بہت
زیادتی ہو تو یہ زیادتی اُسکو حلال ہو اور اگر باندی اور اُسکا بچہ دونون بائع کے پاس رہکر مرگئے اور مشتری نے

بائع سے قیمت لینا اختیار کیا اور ثمن دیدیا تو قیمت پر جسقدر زیادہ ہو اُسکو صدقہ کر دے اور اگر فقط لڑکا مارڈالا گیا تو اُسکی قیمت مین جسقدر اُسکے حصۂ ثمن پر زیادتی ہو اُسکو صدقہ کریگا اس جہت سے کہ زیادتی اُسکی ضمان مین نہین واقع ہوئی ہی یہ حاوی مین لکھا ہی - اگر کسی نے ایک غلام ایک ہزار درم کو خریدا اور قبضہ سے پہلے کسی غلام نے اُسکو مارڈالا پھر بائع نے اُسکو اُسکے عوض دیدیا اور مشتری نے لے لیا اور اُسکی قیمت مین اُس کے ثمن پر زیادتی ہی تو زیادتی کا صدقہ کرنا (یعنی غلام قاتل) مشتری پر واجب نہین ہی اور اگر مشتری نے اس غلام کو اُس زیادتی سے جو اس مین موجود ہی زیادہ فروخت کیا تو وہ زیادتی کو صدقہ کرے اور اُس زیادتی سے تجاوز نہ کرے جو اُس مین موجود تھی اور اگر اس غلام کو بعوض اسباب کے بیچا تو کچھ صدقہ نہ کرے اگرچہ اس مین زیادتی ہو پھر اگر اس اسباب کو بعوض درم یا دینار کے بیچا اور اُس مین زیادتی ہی تو اس جرمانہ کے غلام کی وہ قیمت جو قبضہ کے دن تھی دیکھی جاویگی پس اگر اس سے اس مین کچھ زیادتی نہو تو کچھ صدقہ نہ کرے اور اگر اسکی قیمت مین زیادتی ہو تو اُس زیادتی کو اور اس نفع کو جو اسکے قبضہ مین ہوا ہی دیکھا جاویگا پھر جو زیادہ ہووے اُسکو صدقہ کر دے یہ محیط مین لکھا ہی - حسن رح نے امام اعظم رح سے روایت کی کہ کسی نے دوسرے سے ایک کر گیہون جو پچاس درم کا مال تھا غصب کر لیا پھر اُسکو سو درم پر فروخت کیا پھر گیہون کے مالک کو اُنکا مثل ادا کیا تو زیادتی کو صدقہ کرنا چاہیے اور اگر کوئی کپڑا ہوتا تو اس مین نفع حلال تھا یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہی - اگر کوئی غلام ایک ہزار درم کو خریدا اور اُسکی قیمت دو ہزار درم ہی پھر وہ بائع کے پاس مارڈالا گیا اور مشتری نے اُسکی قیمت لینا اختیار کیا اور اُس مین سے ایک ہزار درم صدقہ نہ کیے یہانتک کہ ایک ہزار ضائع ہو گئے تو باقی سے کچھ صدقہ نہ کریگا اور اگر ضائع نہوے یہان تک کہ اُسنے اُس سے کچھ ایسی چیز خریدی جس مین نفع اُٹھایا تو امام اعظم رح کے نزدیک ایک ہزار درم اور اُسکا حصہ نفع صدقہ کر دے اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک ہزار کا نفع صدقہ نہ کرے پس اگر ایک ہزار درم مین تصرف کرنے کے بعد وہ تلف ہو گئے تو اُس پر ایک ہزار درم کا صدقہ کرنا واجب ہی اور اگر مشتری نے قاتل سے ایک غلام لیکر قیمت لینے سے صلح کر لی اور غلام کو آزاد کر دیا تو اس پر کسی چیز کا صدقہ کرنا لازم نہین آتا ہی اور اگر اُسنے اسکو مال لیکر یا کتابت پر آزاد کیا تو بھی یہی حکم ہی مگر ایک صورت مین کہ جب غلام قبضہ کیے ہوئے راس المال سے زیادہ قیمت کا ہو اور یہ غلام جسکو اُسنے آزاد کیا ہی اُسکے مثل قیمت یا زیادہ کا ہو تو قیمت مین جو راس المال پر زیادتی ہی اُسکو صدقہ کر دے یہ محیط مین لکھا ہی

## فصل احتکار کے بیان مین

احتکار مکروہ ہی اور اُسکی یہ صورت ہی کہ شہر مین سے اناج خرید لے اور اُسکو فروخت کرنے سے روکے اور یہ کل لوگون کے حق مین مضر ہو یہ حاوی مین لکھا ہی - اور اگر شہر مین خریدا اور اُسکو روکا اور وہ شہر والون کو مضر نہین تو کچھ ڈر نہین کذا فے التاتارخانیہ اور اگر شہر سے قریب جگہ سے خریدا اور اُسکو شہر مین لاکر روک رکھا اور یہ اہل شہر کو مضر ہی تو یہ مکروہ ہی اور یہ قول امام محمد رح کا ہی اور امام ابو یوسف سے بھی ایک روایت مین یہی آیا ہی اور یہی مختار ہی کذا فی الغیاثیہ اور یہی صحیح ہی یہ جواہر اخلاطی مین لکھا ہی - اور جامع الجوامع مین ہی کہ اگر بجلب دور سے خرید لایا اور اُسکو روکا تو منع نہین ہی یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہی - اور اگر کسی شہر مین اناج خریدا اور اُسکو دوسرے شہر مین لے گیا اور وہان اُسکو روکا تو مکروہ نہین ہی یہ محیط مین لکھا ہی اور اگر اپنی زمین جوتی اور اُسکا اناج رکھ چھوڑا

تو بھی مکروہ نہین ہی کذا فی الحاوی لیکن افضل یہ ہی کہ جو اُسکی حاجت سے زائد ہو وہ لوگون کی شدت حاجت کے وقت فروخت کر دے یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہی اور اگر مدت تھوڑی ہو تو احتکار نہین ہوتا اور اگر مدت زیادہ ہو جاوے تو احتکار ہوتا ہی اور ہمارے اصحاب نے کہا ہی کہ زیادہ مدت کی مقدار ایک مہینہ ہی اور اگر اُس سے کم ہو تو تھوڑی ہی اور اناج کو گرانی کے انتظار مین اور قحط کے انتظار مین روکنا دونون مین فرق ہی اور دوسرے کا وبال پہلے سے بڑھکر ہی اور حاصل یہ ہی کہ اناج کی تجارت اچھی نہین ہی یہ محیط مین لکھا ہی- اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی نے کہا کہ ہر چیز کہ جسکے روکنے مین عام لوگون کو ضرر ہو احتکار ہی اور امام محمد رح نے فرمایا کہ احتکار صرف انھین چیزون مین ہوتا ہی جیسے آدمیون و چوپایون کی روزی ہی یہ حاوی مین ہی اور امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر حاکم وقت کو یہ خوف ہو کہ شہر کے لوگ مرجاوینگے تو اُسکو چاہیے کہ احتکار کرنے والے پر جبر کرے اور احتکار کرنے والے سے کہے کہ جتنے لوگ بیچتے ہین اُتنے کو بیع اُسقدر زیادتی کے جسکا ٹوٹا لوگ اُٹھاتے ہین فروخت کرے یہ فتاوی قاضی خان مین لکھا ہی- اور بالاجماع نرخ مقرر نہ کرے مگر اس صورت مین کہ اناج والے تحکم کرتے ہون اور قیمت سے تجاوز کر جاتے ہون اور قاضی مسلمانون کا حق نگاہ رکھنے سے عاجز ہو جاوے اور یہی چارہ ہو کہ نرخ مقرر کر دیا جاوے تو اہل راے کے مشورے سے نرخ مقرر کرنے مین خوف نہین ہی اور یہی مختار ہی اور اسی پر فتوی دیا گیا ہی یہ فصول عمادیہ مین لکھا ہی پس اگر نرخ مقرر ہو گیا اور روٹی والے نے نرخ سے زیادہ بیچا تو جائز ہی یہ فتاوی قاضی خان مین لکھا ہی- اور اگر ان مین سے کسی نے بعوض اُس ثمن کے جو امام نے مقرر کیا ہی فروخت کیا تو بیع جائز ہی یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہی اور اگر محتکر حاکم کے سامنے پیش کیا گیا تو حاکم اُسکو حکم دے کہ اچھی فراخی کے ساتھ جو تیرے اور تیرے اہل عیال کے کھانے پینے سے زائد ہی اُسکو فروخت کر دے اور احتکار سے اُسکو منع کرے پس اگر وہ باز رہا تو بہتر اور اگر نہ باز رہا اور پھر قاضی کے سامنے پیش کیا گیا اور اسکو اپنی عادت پر اصرار ہی تو قاضی اسکو سمجھاے و ڈرائیگا پھر اگر وہ سہ بارہ اُسکے سامنے پیش کیا جاوے تو اُسکو قید کرے اور اپنی راے کے موافق تعزیر کرے اور قدوری نے اپنی شرح مین ذکر کیا ہی کہ اگر امام وقت کو اہل شہر کے مرجانے کا خوف ہو تو محتکرین سے اناج لیکر حاجتمندون مین تقسیم کرے پھر جب وہ لوگ پاوینگے تو اُسکا مثل واپس کرینگے اور یہی صحیح ہی یہ محیط مین لکھا ہی- اور مضمرات مین لکھا ہی کہ آیا یہ قاضی کو جائز ہی کہ محتکر کی بلا رضامندی اُسکا اناج فروخت کر دے تو بعض نے کہا کہ اس مین خلاف ہی اور بعضون نے کہا کہ بالاتفاق فروخت کر دے اور ملتقط مین ہی کہ اگر لوگون کے مرجانیکا خوف ہو تو باہر سے لانے والون کو بھی حاکم وقت وہی حکم کرے جیسا اُسنے محتکر کو حکم کیا ہی یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہی- اور تلقی یعنی شہر مین قافلہ آنے سے پہلے شہر سے نکل کر قافلہ والون سے ملکر اُن سے خرید لینا اگر اہل شہر کو مضر ہو تو مکروہ ہی اور اگر مضر نہو تو مکروہ نہین ہی بشرطیکہ قافلہ والون کو شہر کا بھاؤ ملتبس نہو اور یہ شخص اُن کو فریب دے کہ شہر مین یہ بھاؤ ہی اور وہ لوگ اُسکی تصدیق کر لین اور اگر اُسنے شہر کا بھاؤ اُنپر ملتبس کر دیا تو مکروہ ہی یہ محیط مین لکھا ہی- اور امام ابو یوسف رح سے روایت ہی کہ اگر اعرابی مثلاً کوفہ مین آئے اور وہان سے اپنے کھانیکا اناج خرید کر لیجانا چاہا اور یہ اہل کوفہ کو مضر ہی تو اُن کو منع کیا جائیگا جیسا اہل شہر کو خریدنے سے منع کیا جاتا ہی اور اگر سلطان نے نان بائیون سے کہا کہ دس سیر ایک درم مین بیچو اور اس سے کم نہ کرو پھر کسی نے ایک باورچی سے دس سیر روٹی ایک درم مین لی اور باورچی کو یہ خوف تھا کہ اگر اس سے کم دونگا تو بادشاہ مجھکو ماریگا تو مشتری کو اسکا

کھانا جائز نہیں ہی کیونکہ یہ زبردستی لینے مین داخل ہی اور حیلہ یہ ہی کہ مشتری نان بائی سے کہے کہ میرے ہاتھ تو
روٹیان جیسا تو چاہتا ہی فروخت کردے تو بیع صحیح ہوگی اور کھانا حلال ہوگا اور اگر بادشاہی حکم کے موافق مشتری نے
دس سیر خریدین پھر نان بائی نے کہا کہ مین نے اس بیع کی اجازت دی تو جائز ہی اور مشتری کو اُسکا کھانا حلال ہی یہ
فتاوی کبریٰ مین لکھا ہی اور یہ مکروہ ہی کہ پیتل مین کوئی دوا ڈال کر اُسکو سپید کرے اور اُسکو چاندی کے حساب سے
بیچے اور ایسی ہی درمون کو ٹکسال کے سوا دوسری جگہ ڈھالنا اگرچہ کھرے ہون مکروہ ہی اور اگر چاندی کو اپنے لوگون
کے واسطے ڈھالا اور اُس مین تانبا ڈال دیا تو کچھ خوف نہین ہی اور بزاز کو جائز ہی کہ کپڑے کو چھڑک کر نرم کرلے جیسا کہ
باندی کے بیچنے والے کو جائز ہی کہ اُسکا منھ دھوکر سنگار کردے اور جید کو ردی کے ساتھ ملتبس کردینا مکروہ ہی اور
ایسے ہی گوشت مین زعفران دینا مکروہ ہی اور ایسے میل کی چیز جسکا میل ظاہر ہو جیسے مٹی ملے ہوئے گیہون بیچنے
مین کچھ خوف نہین ہی اور اگر اُن کو پیسا یا تو بدون بیان کے بیچنا جائز نہین ہی اور یہ مکروہ ہی کہ نان بائی یا قصاب
وغیرہ کے پاس کچھ درم اسواسطے رکھے کہ اُس سے جو چاہیگا سو لیگا و لیکن اُسکے پاس ودیعت رکھے اور اُس سے
جسقدر چاہے بعوض معین داموں کے ان درمون مین سے لیوے اور اگر اُن کو بطور بیع کے دیا تھا تو ضمان لے
اور بائع کو چاہیے کہ اپنا اسباب بیچنے کے واسطے قسم نہ کھایا کرے اور ابوبکر بلخی سے روایت ہی کہ فقاعی فقاع کھولتے
وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجتا ہی تو گنہگار ہوتا ہی اور ایسے ہی چوکیدار چوکیداری کے وقت لا الٰہ الا اللہ
کہنے مین گنہگار ہوتا ہی یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہی۔ اگر کوئی لڑکا پیسا یا روٹی لیکر دوکاندار کے پاس آیا اور اُس سے
کوئی ایسی چیز مانگی جو گھر کے کام مین آتی ہی جیسے نمک یا اشنان وغیرہ تو اُسکے ہاتھ فروخت کردے اور اگر اخروٹ
یا پستہ وغیرہ ایسی چیز مانگی جو عادۃً لڑکے اپنے واسطے خریدا کرتے ہین تو نہ فروخت کرے ایک لڑکا خرید و
فروخت کیا کرتا تھا اور کہتا تھا کہ مین بالغ ہون پھر اسکے بعد کہا کہ مین بالغ نہین ہون پس اگر بالغ ہونے
کی خبر دینے کے وقت بالغ ہونے کا احتمال رکھتا تھا باین طور کہ اُسکا سن بارہ برس یا اس سے زیادہ کا تھا تو
اُسکا انکار معتبر نہوگا اور اگر اُسکا سن اس سے کم تھا تو بالغ ہونے کی خبر دینا صحیح نہ تھا پس اُسکا انکار صحیح ہوگا یہ
فتاوی قاضی خان مین لکھا ہی۔ ایک شخص کے ہاتھ مین ایک کپڑا تھا اُسنے کہا کہ مجھکو فلان شخص نے اُسکے بیچنے کا وکیل
کیا ہی اور مین دس سے کم نہ دونگا پھر اُس سے ایک شخص نے نو درم کو طلب کیا پس اگر مشتری کے دل مین یہ تھا کہ یہ
بات اُسنے اپنے مال کے رواج دینے کو کہی تھی تو اُسکو خریدنا جائز ہی اور اگر یہ بات اُسکے دل مین نہین آئی تو اُس سے
خریدنا جائز نہین ہی یہ خلاصہ مین لکھا ہی اگر بچہ نے مٹی کا بیل یا گھوڑا بچون کے بہلانیکو خریدا تو صحیح نہین ہی اور نہ اسکی کچھ
قیمت ہی اور نہ اُسکا تلف کرنیوالا ضامن ہی یہ قنیہ مین لکھا ہی۔ اگر کسی نے کچھ مال حرام حاصل کیا اور اُس سے کوئی چیز
خریدی پس اگر پہلے یہ درم بائع کو دیدیے پھر ان کے عوض وہ چیز خریدی تو اُسکو حلال نہین ہی بلکہ صدقہ کردے اور اگر درم
دینے سے پہلے خریدی پھر درم دیے تو بھی کرخی رح اور ابوبکر رح کے نزدیک ایسا ہی ہی اور اسمین ابونصر رح کا خلاف ہی اور
اگر یہ درم دینے سے پہلے خریدی اور دوسرے درم دیے یا مطلقاً خریدی اور یہ درم دیے یا دوسرے درم سے خریدی اور یہ
درم دیے تو ابونصر رح نے فرمایا کہ حلال ہی اور اُسپر صدقہ کردینا واجب نہین ہی اور اس زمانہ مین فتوی کرخی رح کے
قول پر ہی یہ فتاوی کبری مین لکھا ہی۔ کسی نے ایک گھر خریدا اور اُسکے شہتیرون مین درم پائے تو بعض مشائخ نے

فرمایا کہ بائع کو واپس کرے اور جو بائع نے نہ لیے تو صدقہ کر دے اور یہ اصوب ہی یہ فتاوی قاضی خان مین لکھا ہی- اگر خانہ کعبہ کا پردہ بعض مجاوروں سے خریدا تو جائز نہین ہی اور اگر اُسکو دوسرے شہر مین لے گیا تو اسپر واجب ہی کہ فقیرون پر صدقہ کر دے مسجد کا بوریا اگر پرانا ہو جاوے تو جائز ہی کہ اُسکو بیچ کر اُسکے داموں مین کچھ بڑھا کر دوسرا خرید لیا جاوے ایک شخص اپنے دوست کے باغ مین گیا اور اُس مین سے کچھ انگور کھائے اور اُس دوست نے انگور بیچ ڈالے تھے اور اُسکو نہین معلوم تھا تو مشائخ نے فرمایا کہ اسپر گناہ نہوگا اور چاہیے کہ مشتری سے معاف کرا لے یا اُسکو تاوان دیدے یہ فتاوی قاضی خان مین لکھا ہی- اور ہمکو اچھا نہین معلوم ہوتا ہی کہ کوئی شخص بازار مین میوہ خریدنے کو جاوے اور اُسمین سے کچھ ایسی چیز اُٹھا کر کھا جاے جسکی کچھ قیمت ہی جبتک کہ اُس سے اجازت نہ حاصل کرے یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہی- بیع اور ہبہ وغیرہ مین چھوٹے کو بڑے سے یا دو چھوٹون کو اُسکے ناتے کے محرم قرابت والے سے جدا کر دینا مکروہ ہے اور حکماً بیع جائز ہوگی اور اگر ایک اُسکا ہو اور دوسرا اُسکے نابالغ لڑکے یا غلام یا مکاتب کا ہو تو مکروہ نہین ہی اور اگر دونون اُسکے ہون اور ایک اپنے چھوٹے بیٹے کے ہاتھ بیچ ڈالا تو مکروہ ہی یہ خلاصہ مین لکھا ہی- اور اگر دونون اُسکی اولاد کے ہون تو جدا کر کے بیچ سکتا ہی اور اگر دونون مین سے اسکا کچھ حصہ ہو تو مین مکروہ نہین جانتا ہون کہ ایک مین کا حصہ بدون دوسرے کے فروخت کرے یہ مبسوط مین لکھا ہی اور اگر دونون مین قرابت نہ ہو جیسے دو چچازاد بھائی یا ماموں زاد بھائی تو اُنکا جدا کرنا مکروہ نہین ہی یا ان مین محرمیت بوجہ رضاعت یا سسرالیت کے ہو تو بھی تفریق مکروہ نہین ہی نہ زوجہ اور شوہر مین جدائی بیع وغیرہ سے مکروہ نہین ہی اور اُسکو اختیار ہی کہ ایک عیب کی وجہ سے واپس کر دے یا کسی جرم اور قرض مین دیدے اور اگر ایک کو ام ولد یا مدبر بنایا تو دوسرے کا بیچنا مکروہ نہین ہے اور اگر ایک کو مکاتب بنایا تو کچھ ڈر نہین ہی اگر کسی نے کہا اگر مین تجھکو خریدون تو تو آزاد ہی پھر دونون مین سے ایک کو اُسی کے ہاتھ بیچا تو جائز ہی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی- اگر دو مملوک مین ایک اُسکا ہو اور دوسرا اُسکی زوجہ یا مکاتب یا غلام تاجر قرضدار کا ہو تو تفریق مین کچھ ڈر نہین ہی اور اگر اُسکے مضارب کا ہو تو کچھ ڈر نہین ہی کہ جو مضارب کے پاس ہی اُسکو وہ فروخت کرے یہ مبسوط مین لکھا ہی- اگر ایک باندی کو اپنی شرط خیار پر خریدا پھر اُسکا بچہ خریدا تو دونون کو جدا بیچنا مکروہ ہو اور اگر باندی کو بشرط خیار خرید اور اُسکا بچہ خریدنے والے کے پاس ہی تو بالاتفاق باندی کو واپس کر سکتا ہی یہ نہر الفائق مین لکھا ہی- کوئی حربی دو بھائیون کو دار الحرب سے لایا تو اُسکو اختیار ہی کہ دونون کو جدا بیچے اور اگر اُسنے دونون کو کسی ذمی سے خریدا تو تفریق جائز نہین ہی اور اُسپر جبر کیا جاویگا کہ دونون کو ایک ساتھ بیچے یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی اور اگر دونون کا مالک کافر ہو تو تفریق مکروہ نہین ہی خواہ وہ مالک آزاد ہو یا مکاتب یا ایسا غلام جسکو تجارت کی اجازت ہی خواہ اُسپر قرض ہو یا نہو چھوٹا ہو یا بڑا ہو اور خواہ مملوک دونون مسلمان ہون یا دونون کافر ہون یا ایک مسلمان ہو اگر کوئی حربی دار الاسلام مین امان لیکر آیا اور اُسکے ساتھ دو غلام ہین دونون چھوٹے یا ایک چھوٹا اور دوسرا بڑا ہی یا اُسنے دار الاسلام مین ایسے دو غلام اپنے ساتھی سے جو اُسکے ساتھ امان لیکر آیا ہی خریدے پھر ایک کے بیچنے کا ارادہ کیا تو مسلمان آدمی کو اُسکے خریدنے مین کچھ ڈر نہین ہی اور اگر اُس نے دونون کو کسی مسلمان سے دار الاسلام مین یا کسی حربی سے جو امان لیکر اُسکی ولایت کے سوا دوسری ولایت سے آیا ہی خریدا ہو تو مسلمان کو ایک کا خریدنا مکروہ ہی یہ بدائع مین لکھا ہی- اگر کسی کے ملک مین تین غلام ہون کہ ایک چھوٹا ہی

تو دونون بڑون مین سے ایک کا بیچنا جائز ہے یہ نہر الفائق مین لکھا ہے - اور اگر صغیر کے ساتھ اُسکے دو قریب جمع ہون پس اگر وہ دونون قرابت مین برابر ہون پس اگر دونون جہت مین مختلف ہون جیسے مان باپ اور پھوپھی خالہ تو ان سب کو اکٹھا ہی فروخت کرے خواہ وہ سب مسلمان ہون یا سب کافر ہون اور یہی حکم باپ کی طرف سے بہن یا مان کی طرف سے بہن کا ہے اور اگر وہ دونون قرابت اور جہت مین برابر ہون جیسے دو بھائی حقیقی اور ایک مان باپ کی طرف سے دو بہنین تو استحساناً ایک کا بیچنا جائز ہے اور اگر دونون مین سے ایک زیادہ قریب ہو مثلاً تین بہنین جدا جہت سے یا مان اور پھوپھی یا خالہ ہو تو دور کے قرابت والے کے بیچنے مین کچھ ڈر نہین ہے اور ایسے ہی اگر اُسکی دادی اور پھوپھی اور خالہ جمع ہون تو پھوپھی اور خالہ کے بیچنے مین ڈر نہین ہے دار الحرب مین دو کافرون نے ایک باندی کے بچہ کا جو دونون مین مشترک تھی دعوی کیا پھر وہ سب قید ہو کے مملوک ہو گئے تو کوئی دونون باپون مین سے فروخت نہ کیا جاویگا ایک عورت کے ساتھ ایک لڑکی ہے اُسنے کہا کہ یہ میری بیٹی ہے تو تفریق مکروہ ہے اگرچہ نسب ثابت نہین ہوا یہ محیط سرخسی مین لکھا ہے - اور جسطرح آزاد کو تفریق سے بیچنا مکروہ ہے وہ ویسے ہی مکاتب اور غلام تاجر کو بھی مکروہ ہے - یہ حاوی مین لکھا ہے اور اگر مالک کافر ہو تو تفریق مکروہ نہین ہے یہ عتابیہ مین لکھا ہے

# کتاب الصرف

اور اس مین چھہ باب ہین

## فصل اول

بیع صرف کی تعریف اور اُسکے رکن اور حکم اور شرائط کے بیان مین - اُسکی تعریف یہ ہے کہ بعض ثمنون کو بعض کے عوض بیع کرنے کو صرف کہتے ہین یہ فتح القدیر مین لکھا ہے - اور اُسکے رکن وہی ہین جو بیع کے ہین یہ بحر الرائق مین لکھا ہے - اور اُسکا حکم شرعاً یہ ہے کہ دونون صرف کرنے والون مین ہر ایک کو اُس چیز مین جو اُسنے دوسرے سے خریدی ہے ابتدائے ملک حاصل ہو جاوے جیسا بیع صحیح مین ہوتا ہے یہ محیط سرخسی مین لکھا ہے اور اُسکے شرائط چند ہین از انجملہ جدا ہونے سے پہلے دونون بدل پر قبضہ ہونا شرط ہے کذا فی البدائع خواہ دونون بدل متعین ہون جیسے ڈھلی ہوئی چیزین یا متعین نہون جیسے سکہ یا ایک متعین ہو اور دوسری متعین نہو کذا فی الہدایہ اور قواعد قدوری مین لکھا ہے کہ یہان قبضہ سے مراد ہاتھ سے قبضہ ہونا ہے تخلیہ مراد نہین ہے یہ فتح القدیر مین لکھا ہے اور جدا ہونے کے معنی یہ ہین کہ دونون عقد کرنے والے بدنی جدائی اختیار کرین باین طور کہ ایک ایک طرف چلا جاوے اور دوسرا دوسری طرف یا ایک چلا جاوے اور دوسرا بیٹھا رہے حتی کہ اگر دونون اپنی جگہ پر ہون اور وہان سے نہ گئے ہون تو جدا ہونیکا حکم نہ دیا جائیگا اگرچہ بیٹھے ہوے دیر گذری مگر جبکہ ان دونون مین بدنی جدائی ہو جاوے اور ایسے ہی اگر دونون مجلس مین سو جاوین یا دونون بیہوش ہو جاوین یا اپنی جگہ سے ایک ساتھ کھڑے ہون اور ایک طرف ایک ہی راستہ چلین اور ایک میل یا زیادہ جاوین اور ایک دوسرے سے جدا نہو تو متفرق نہ کہلاوینگے یہ بدائع مین لکھا ہے اگر زید کے عمرو پر ایک ہزار درم قرض ہون اور عمرو کے زید پر دینار قرض ہون پھر ایک نے دوسرے کو دیوار کے پیچھے سے یا دور سے آواز دیکر کہا کہ جو تیرا مجھپر ہے وہ بعوض اُسکے جو میرا تجھپر ہے مین نے بیع کیا تو جائز نہین ہے اور ایسے ہی اگر ایلچی بھیجکر بیع صرف کی تو بھی جائز نہین ہے کیونکہ دونون مین بدنی جدائی ہے یہ محیط سرخسی

مین لکھا ہو۔ اور مجلس[1] کا کچھ اعتبار نہین ہو مگر صرف ایک مسئلہ مین اور وہ یہ ہو کہ اگر باپ نے کہا کہ تم لوگ گواہ رہو کہ مین نے اپنے نابالغ بیٹے سے یہ دینار دس درم کو خریدا ہو پھر دس درم وزن ہونے سے پہلے اُٹھ کھڑا ہوا تو صرف باطل ہو گئی ایسا ہی امام محمد رح سے مروی ہو کیونکہ باپ ہی عقد کرنے والا ہو اور بدنی جدائی کا اعتبار بیان ممکن نہین ہو تو مجلس کا اعتبار کیا جاویگا یہ بحرالرائق مین لکھا ہو پھر جاننا چاہیے کہ درم کو درم کے عوض بیچنے اور دینار کو دینار کے عوض بیچنے مین اور پیسون کو درم یا دینار کے عوض بیچنے مین فرق ہو کیونکہ پیسون کو درم یا دینار کے عوض بیچنے مین دونون بدل پر قبضہ ہونا شرط نہین ہو صرف ایک بدل پر جدائی سے پہلے قبضہ ہونا کافی ہو یہ محیط مین لکھا ہو۔ ازانجملہ یہ کہ اس عقد مین خیار شرط کسی کو نہونا چاہیے ازانجملہ یہ کہ اس عقد مین میعاد نہونا چاہیے یہ نہایہ مین لکھا ہے۔ اگر دونون نے میعاد کی شرط کی پھر جدائی سے پہلے باہم قبضہ کر لیا تو یہ میعاد کا ساقط کرنا ہوگا اور بیع صحیح ہو جاوے گی اور اگر خیار کی شرط لگائی پھر جدائی سے پہلے دونون نے باطل کر دی یا خیار والے نے باطل کی تو استحساناً بیع جائز ہو جاویگی اور اگر عقد مین میعاد تھی پھر میعاد والے نے جدائی سے پہلے اسکو باطل کیا تو استحساناً عقد جائز ہو جائیگا یہ حاوی مین لکھا ہو۔ اگر درم کو دینار سے بیچنے مین کسی ایک بدل مین اُدھار کی شرط لگائی پھر شرط والے نے کچھ نقد دیدیا اور کچھ نہ دیا تو امام اعظم کے نزدیک کل بیع فاسد ہو گی اور اسکی صورت یہ ہو کہ کسی نے ایک دینار بعوض دس درم کے ایک مہینہ کے وعدہ پر خریدا پھر پانچ نقد دیے اور دونون جدا ہو گئے تو پانچ درم کے حصہ کی بیع نہ جاویگی اور اگر بعوض پانچ نقد اور پانچ اُدھار کے خریدا پھر نقد ادا کر دیے اور جدا ہو گئے تو پوری بیع فاسد ہو اور اگر پورے دس ادا کر دیے تو بیع جائز ہو گئی یہ ذخیرہ مین لکھا ہو پھر خیار رویت کی شرط لگانے سے بیع صرف جڑ سے فاسد ہو جاتی ہو کیونکہ یہ فساد نفس عقد مین ہوتا ہو اور قبضہ نہونے کی وجہ سے عقد صحیح ہونے کے بعد فاسد ہو جاتا ہو کیونکہ بعض مشائخ کے نزدیک قبضہ اسواسطے شرط ہو کہ عقد اپنی صحت پر باقی رہے اور بعضون کے نزدیک ابتداءً صحیح ہونے کے واسطے شرط ہے اور پہلا قول اصح ہو اور ثمرہ[2] خلاف کا اُس صورت مین ظاہر ہوتا ہے کہ جب عقد صرف بسبب قبضہ نہونے کے فاسد ہوا تو امام اعظم رح کے نزدیک بنا بر قول بعض آخرین کے جو صرف نہین ہو وہ بھی باطل ہو جاویگا اور بنا بر قول بعض اولین کے فاسد نہوگا اور یہی اصح ہو حتی کہ اگر کوئی باندی کہ جسکے گردن مین چاندی کا طوق ہو بعوض چاندی کے خریدی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو قبضہ نہونے کی وجہ سے حصہ صرف کی بیع باطل ہو گئی اور باندی کی بیع فاسد نہو گی اور اگر باندی کو مع چاندی کے طوق کے بعوض چاندی کے خیار رویت کی شرط لگا کر خریدا تو امام اعظم رح کے نزدیک صرف اور بیع دونون فاسد ہین اور صاحبین کے نزدیک بیع فاسد نہو گی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہو۔ اگر قبضہ سے پہلے مجلس سے جدا ہونے کی وجہ سے بیع صرف فاسد ہو جائے تو بیع بائع کو واپس دینے سے پہلے مشتری کی ملک سے نہین نکلتی ہو اور اس مسئلہ کی صورت امام محمد رح نے جامع صغیر مین ذکر کی ہو کہ کسی نے چاندی کی چھاگل دو دینار مین خریدی اور اُسپر قبضہ کر لیا اور ایک دینار ادا کیا پھر دوسرا دینار دینے سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو آدھی چھاگل کی بیع فاسد ہو گئی اور یہ فساد دوسرے آدھے کی طرف متعدی نہو گا پس اگر بائع غائب ہو گیا اور کسی شخص نے آدھی چھاگل کا اپنی ملک ہونیکا دعوی کیا تو مشتری اُسکا مدعا علیہ ہو گا یہ ذخیرہ مین لکھا ہو۔ اور عقد صرف مین اگر معقود علیہ ایک ہی جنس ہو تو وزن مین برابر ہونا بھی شرط ہو کذا فی خزانۃ المفتین اور اگر ایک جنس نہون مثلاً

سونیکو بعوض چاندی کے بیچا تو برابری شرط نہین صرف دونون پر قبضہ شرط ہے یہ تبیین مین لکھا ہے

## دوسرا باب اُن احکام کے بیان مین جو معقود علیہ سے متعلق ہین اور اُس مین پانچ فصلین ہین۔

### فصل اول سونے اور چاندی کی بیع کے بیان مین

ہمارے نزدیک معاوضہ کے عقدون مین درم اور دینار متعین نہین ہوتے ہین اور سونے کو سونے کے عوض اور چاندی کو چاندی کے عوض بیچنا فقط برابر برابر جائز ہے خواہ وہ تیر ہون یا ڈھلے ہوے یا سکہ ہون اور اگر ان چیزون مین سے کوئی چیز اپنی جنس کے عوض فروخت ہوئی اور دونون عقد کرنے والون نے دونون چیزون کا وزن نہ جانا یا ایک کا جانا دوسری کا نہ جانا یا ایک نے جانا دوسرے نے نہ جانا پھر دونون جدا ہوے پھر دونون نے وزن کیا اور دونون کو برابر پایا تو بھی بیع فاسد ہے اور اگر جدائی سے پہلے مجلس مین وزن کیا اور برابر پایا تو استحسانًا بیع جائز ہے یہ حاوی مین لکھا ہے اور اگر چاندی کو چاندی کے عوض یا سونے کو سونے کے عوض اسطور پر بیچا کہ ترازو کے دونون پلہ برابر ہو گئے تو جائز ہے اگرچہ ہر ایک کی مقدار نہ معلوم ہو یہ ذخیرہ مین لکھا ہے اور سونے کو چاندی کے عوض اندازہ اور زیادتی پر بیچنا جائز ہے یہ محیط سرخسی مین لکھا ہے ابن سماعہ رح نے امام ابو یوسف رح سے روایت کی ہے کہ کسی نے ہزار درم بعوض سو دینار کے دوسرے سے خریدے اور ہر ایک نے دوسرے کی وزن بیان کرنے مین تصدیق کی اور تولنے سے پہلے دونون نے قبضہ کر لیا تو یہ جائز ہے اور ہر ایک اپنی خریدی ہوئی چیز سے نفع اُٹھا سکتا ہے اور اگر کسی نے کہا کہ یہ درم جو تیرے ہاتھ مین ہین میرے ہاتھ بعوض ان دینارون کے جو میرے ہاتھ مین ہین فروخت کر دے اور دونون نے گنتی اور وزن کا نام نہ لیا اور قبضہ کر لیا تو جائز ہے اور شمار اور وزن کرنے سے پہلے ہر ایک اپنی خریدی چیز سے نفع اُٹھا سکتا ہے اور اسی کو اندازہ پر بیع کرنا کہتے ہین اور اگر اُسنے کہا کہ میرے ہاتھ ہزار درم بعوض ہزار درم کے فروخت کر دے اور اُسنے فروخت کیا اور بغیر وزن کے دونون نے قبضہ کر لیا اور ہر ایک نے دوسرے کے اس کہنے کی کہ یہ مقبوضہ ہزار درم ہین تصدیق کی پھر ہر ایک نے جدا ہونے کے بعد یا اُس سے پہلے وزن کیا اور دونون کو برابر پایا تو جائز ہے اور اگر ہر ایک نے دوسرے کی تصدیق نہ کی اور جدا ہو گئے پھر وزن کیا اور برابر پایا تو جائز نہین ہے یہ محیط مین لکھا ہے اور اگر کسی نے ایک چاندی کا کنگن کہ جس مین ایسے درم بھرے ہوے تھے کہ جنکا وزن نہین معلوم ہوا بیچا تو بیع باطل ہے یہ حاوی مین لکھا ہے اور نبہرہ اور زیوف درمون کو کھرے درمون کے عوض بیچنا فقط برابری سے جائز ہے اور اگر ستوقہ کو بعوض خالص درمون کے فروخت کیا تو جائز نہین مگر جب یہ معلوم ہو کہ خالص کی چاندی ستوقہ کی چاندی سے زائد ہے یہ محیط سرخسی مین لکھا ہے اگر سیاہ یا سرخ چاندی بعوض سپید چاندی کے فروخت کی گئی تو بھی برابر ہونا شرط ہے یہ حاوی مین لکھا ہے اگرچہ درمون مین چاندی زیادہ ہو تو وہ چاندی ہین اور اگر دینارون مین سونا زیادہ ہو تو وہ سونا ہین پس جو اعتبار کھرے مین ہوتا ہے وہی انمین بھی ہوگا کہ زیادتی حرام ہوگی حتی کہ اگر خالص درم یا دینار ان کے عوض فروخت ہون یا انمین کے بعض بعوض بعض کے فروخت ہون تو فقط وزن مین برابری کے ساتھ جائز ہے اور ایسے ہی انکا قرض لینا بھی فقط وزن سے جائز ہے گنتی سے جائز نہین ہے اور اگر انمین میل زیادہ ہو تو درم اور دینار کے حکم مین نہون گے بلکہ اسباب کے حکم مین ہونگے اور مستصفے مین لکھا ہے کہ یہ حکم اُسوقت ہے کہ جب اُنسے میل جدا نہو سکے بلکہ ایک دوسرے مین کھپ گیا ہو اور اگر اُس سے جدا ہو سکے تو نہین لکھا ہے پس اگر ایسے میل کے درم بعوض خالص چاندی کے فروخت کیے جاوین تو یہ مانند تانبے اور چاندی کی بیع کے ہے پس بطریق اعتبار جائز ہوگی پس اگر انکو انکی جنس کے عوض زیادتی سے بیچے جاوین تو جائز ہے اور وہ چاندی اور تانبے کے حکم مین ہین ولیکن یہ بیع صرف ہے پس چاندی کی وجہ سے

اسی مجلس مین قبضہ ہونا شرط ہوگا اور جب چاندی مین شرط ہو تو پیتل اور تانبے مین بھی شرط ہوگا اور اگر چاندی اور پیتل برابر ہو تو اُن کو بعوض چاندی کے بیچنا فقط وزن سے جائز ہوگا یہ سراج الوہاج مین لکھا ہی اور اگر ایک دینار اور دو درم بعوض دو درم و دینار کے خریدے تو جائز ہی اور اس طرح اعتبار کیا جاویگا کہ ایک طرف سے ایک دینار بعوض دو درمون کے ہوگا اور دوسری طرف سے دو دینار بعوض دو درمون کے یہ حاوی مین لکھا ہی اور ایک درم صحیح اور دو درم غلہ کو بعوض دو درم صحیح اور ایک درم غلہ کے بیچنا جائز ہی یہ ہدایہ مین لکھا ہی اور اگر کسی نے گیارہ درم بعوض دس درم اور ایک دینار کے بیچے تو جائز ہی اور یہ اعتبار ہوگا کہ دس درم بعوض دس درم کے اور ایک دینار بعوض ایک درم کے ہی یہ سراج الوہاج مین لکھا ہی اگر ایک کپڑا اور گلائی ہوئی چاندی بعوض ایک کپڑے اور گلائی ہوئی چاندی کے بیچا تو کپڑا کپڑے کے مقابل اور چاندی چاندی کے مقابل ہوگی اور اگر ایک چاندی دوسرے سے زائد ہو تو وہ کپڑے کے ساتھ مل کر دوسرے کپڑے کے مقابل ہوگی پس اگر باہمی قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو حصہ صرف ٹوٹ گیا اور کپڑے کی بیع اُسکے مقابل کے عوض جائز رہی یہ حاوی مین لکھا ہی اگر ایک کپڑا اور دینار بعوض ایک کپڑے اور درم کے خریدا پھر باہمی قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو صرف باطل ہوگئی اور باقی کی بیع جائز رہی کیونکہ یہ مختلف چیزین ہین پس برابر ہونا واجب نہین ہی اور یہ کہا جاویگا کہ دینار اور کپڑے کو درم اور کپڑے پر باعتبار قیمت کے تقسیم کیا جاوے پس درم مین سے جسقدر دینار کے حصہ مین پڑے وہی بیع صرف تھی کہ جو باطل ہوگئی اور باقی کی بیع ہو جاویگی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی اگر ایک تلوار جو چاندی سے محلی ہی بعوض ایک کپڑے اور دس درم کے فروخت کی اور عوض پر قبضہ کر لیا اور دوسرے نے تلوار پر قبضہ نہ کیا یہانتک کہ دونون جدا ہوگئے تو پوری بیع باطل ہو جاویگی یہ حاوی مین لکھا ہی۔ اگر کسی نے دوسرے سے ایک ہزار درم کے عوض سو دینار کی بیع قرار دی اور دونون مین کسی کے پاس نہ درم ہین اور نہ دینار ہین پھر ہر ایک نے اپنے موافق قرض لیا اور جدا ہونے سے پہلے دوسرے کو دیدیا تو جائز ہی اور ایسے ہی سونے کے پتر بعوض چاندی کے پتر کے اور چاندی کے پتر بعوض سونے کے پتر کے بیچنے کا بھی یہی حکم ہی اور یہ حکم اُسوقت ہی کہ جب پتر بھی نقدی کی طرح لوگون مین رائج ہون یہ مبسوط مین لکھا ہی اور اگر ایک دینار بعوض درمون کے خریدا اور کسی کے پاس نہ درم ہین اور نہ دینار پھر ایک شخص نے اپنا بدل ادا کیا اور دونون جدا ہوگئے تو جائز نہین ہی اگر کسی نے کوئی چیز بعوض قرضہ کے خریدی اور دونون یقیناً جانتے ہین کہ اُسپر قرضہ نہین ہی تو خرید جائز نہین ہی اور یہ گویا بدون ثمن کے خریدنا ہی اور اگر یہ گمان ہو کہ اُسپر قرضہ ہی پھر دونون نے سچ کہا کہ اُسپر قرض نہین ہی تو خریدنا اس قرضہ کے مثل پر صحیح ہی یہ محیط مین لکھا ہی اگر کسی نے ہزار درم بعینہ بعوض سو دینار کے خریدے اور درم سپید ٹھہرے تھے پھر بجائے اُن کے سیاہ ادا کیے اور بائع رضامند ہوگیا تو جائز ہی اور ایسے ہی اگر درمون پر قبضہ کر لیا اور دینارون مین یہ چاہا کہ جو ٹھہرے ہین اُسکے سوا دوسری قسم کے ادا کرے تو بدون دوسرے کی رضامندی کے جائز نہین ہی یہ مبسوط مین لکھا ہی اگر دونون نے بیع صرف ٹھہرائی اور نقد کو صاف نہ بیان کیا پس اگر شہر مین ایک ہی نقد چلتا ہی تو وہی رکھا جاویگا اور اگر شہر مین نقود مختلفہ ہون پس اگر رواج مین سب برابر ہون اور کوئی دوسرے سے بڑھکر نہو تو بیع جائز ہی اور اگر کوئی دوسرے سے بڑھکر ہو تو جائز نہین ہی اور اگر بعض بعض سے بڑھکر ہو لیکن ایک زیادہ رائج ہو تو بھی جائز ہی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی۔ اور اگر کوئی نقد ان مین سے زیادہ معروف ہو اور عقد مین اُسکے سوا دوسرا

نقد شرط کیا تو عقد اُسی نقد پر جو شرط کیا ہو قرار پاویگا پھر اگر دونون نے اختلاف کیا اور ایک نے کہا کہ تو نے مجھسے فلان نقد جو اس نقد معروف سے بڑھکر ہو شرط کیا ہو اور دوسرے نے انکار کیا تو دونون پر قسم آویگی پس جو شخص قسم سے باز رہیگا اُسی پر دوسرے کا دعوی لازم ہوگا اور اگر دونون نے قسم کھائی تو بیع پھیر لینگے اور اگر دونون نے دلیل و گواہ پیش کیے تو جو شخص افضل نقد ہونے کا مدعی ہو اُسی کی دلیل مقبول ہوگی یہ مبسوط مین لکھا ہو

**متصلات**

لوہے کو لوہے کے عوض اور پیتل کو پیتل کے عوض یا اور ایسی چیزین جنمین ربوا جاری ہوتا ہو وہ فقط برابر ہونے مین بمنزلہ سونے اور چاندی کے ہین نہ قبضہ مین پس اُسی وقت قبضہ ہونا واجب نہین ہو یہ محیط سرخسی مین لکھا ہو لوہا ایک ہی نوع ہو اُسکا جید اور ردی برابر ہو فقط وزن کی برابری سے بیع جائز ہوگی اور اگر باہمی قبضہ سے پہلے دونون جدا ہو جاوین تو بیع باطل نہوگی ولیکن شرط ہو کہ معین بعوض معین کے ہو اور یہی حکم تمام وزنی چیزون مین ہو یہ ذخیرہ مین لکھا ہو اور رصاص اور قلعی اور اُسرب یہ سب رانگ ہی کی قسم ہین اور سب وزنی ہین ولیکن بعض سے بعض بڑھکر ہو پس ایک کو دوسرے کے عوض فقط برابری سے بیچنا جائز ہو یہ محیط مین لکھا ہو تانبے کو بعوض کانسے کے اس طرح بیچنا کہ کانسہ ایک حصہ ہو اور تانبا دو حصہ ہو تو ہاتھون ہاتھ جائز ہو اس جہت سے کہ کانسے مین صنعت زیادہ ہو پس تانبے کی زیادتی اُسکے مقابل کیجاویگی اور اُسکے اُدھار مین بہتری نہین ہے کیونکہ وہ ایک نوع ہو اور زیادتی صنعت سے جنس نہین بدلتی ہو اور کانسے کو بعوض سپید پیتل کے ہاتھون ہاتھ اس طرح بیچتے ہین کہ کانسہ ایک حصہ اور پیتل دو حصہ ہو کچھ ڈر نہین ہو اور اُسکے اُدھار مین بہتری نہین ہو یہ مبسوط مین لکھا ہو اور اسی طرح سفید پیتل کو بعوض سرخ تانبے کے اس طرح بیچتے ہین کہ پیتل ایک حصہ اور تانبا دو حصہ ہو ہاتھون ہاتھ کچھ ڈر نہین اور اُدھار مین بہتری نہین ہو کیونکہ جنس اور وزن دونون کو شامل ہو اور جب ایک کی وجہ سے اُدھار حرام ہوتا ہو تو دونون کی وجہ سے بدرجۂ اولی حرام ہوگا یہ محیط مین لکھا ہو اگر دو مثقال چاندی اور ایک مثقال تانبا بعوض ایک مثقال چاندی اور تین مثقال لوہے کے خریدا تو جائز ہو اس طور پر کہ چاندی بعوض چاندی کے برابر کی جاوے اور باقی چاندی اور تانبا مقابل لوہے کے رکھا جاوے پس ربوا نہوگا اور ایسے ہی ایک مثقال پیتل اور ایک مثقال لوہا بعوض ایک مثقال پیتل و ایک مثقال رانگ کے خریدا تو جائز ہو کیونکہ پیتل پیتل کے مقابل اور رانگ لوہے کے مقابل ہو گیا یہ مبسوط مین لکھا ہو اور تجرید مین لکھا ہو کہ پیتل اور لوہے کے برتن لوگون کے تعامل سے عددی ہو جاتے ہین پس ایک دوسرے کے عوض ہر طرح فروخت ہو سکتے ہین یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہو۔ اور اگر لوگون مین ان برتنون کا وزن سے بیچنا رائج ہو نہ گنتی سے تو ان کو اپنی جنس کے عوض بیچنا فقط برابری کے ساتھ جائز ہوگا یہ نہر الفائق مین لکھا ہو۔ اگر تانبے کا برتن بعوض ایک رطل غیر معین لوہے کے خریدا اور کچھ میعاد نہ لگائی اور برتن پر قبضہ کر لیا تو جائز ہو بشرطیکہ جدا ہونے سے پہلے لوہا اسکو دیدیا ہو اور اگر لوہا دینے سے پہلے دونون جدا ہو گئے پس اگر اس برتن کے وزن سے بیچنے کی عادت نہو تو بھی کچھ ڈر نہین ہو اور اگر وزن سے بکتا ہو تو اُدھار مین بہتری نہین ہو اور اگر مجلس مین لوہے پر قبضہ کر لیا اور دوسرے نے برتن پر قبضہ نہ کیا یہانتک کہ دونون جدا ہو گئے تو عقد فاسد نہوا اور اسی طرح اگر ایک رطل لوہا معین بعوض دو رطل رانگ کے غیر معین کے خریدا اور لوہے پر قبضہ کر لیا اور رانگ پر قبضہ ہونے سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو بیع فاسد ہو گئی اور

اگر دونون غیر معین ہون تو بیع فاسد ہوگی خواہ اُسی مجلس مین باہم قبضہ ہو جاوے یا نہو یہ مبسوط مین لکھا ہی

**دوسری فصل** چاندی وغیرہ چڑھی ہوئی تلوار یا اور ایسی چیزون کی بیع کے بیان مین کہ جن مین چاندی یا سونا اپنے غیر کے ساتھ فروخت کیا گیا اور اُس چیز کی بیع کے بیان مین کہ جو وزن سے فروخت ہوئی پھر کم یا زیادہ نکلی — اگر کوئی تلوار کہ جسپر چاندی کا حلیہ ہی یا روپہلی لگام بعوض اتنی خالص چاندی کے کہ جسکا وزن تلوار یا لگام کے حلیہ سے زائد ہی خریدی تو جائز ہی اور اگر حلیہ سے کم یا اُسکے برابر ہو یا کچھ نہ معلوم ہو تو جائز نہین ہی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی اور اگر درم ہون کی مقدار بیع کے وقت معلوم نہ ہوئی پھر معلوم ہوئی تو تلوار کی چاندی سے زائد نکلی پس اگر دونون مجلس مین موجود ہونے کی حالت مین معلوم ہوئی تو بیع جائز ہی اور اگر مجلس سے جدا ہونے کے بعد معلوم ہوئی تو جائز نہین ہی اور قدوری نے فرمایا کہ ایسے ہی اگر دانستہ لوگ اس مین اختلاف کرین بعضے کہتے ہون کہ ثمن تلوار کی چاندی سے زائد ہی اور بعضے کہتے ہون کہ برابر ہی تو بھی جائز نہین ہی یہ محیط مین لکھا ہی اگر درم تلوار کے حلیہ سے زائد ہون پھر باہمی قبضہ سے پہلے دونون جدا ہو گئے پس اگر وہ حلیہ تلوار مین سے بدون ضرر کے جدا نہین ہو سکتا تو کل کی بیع ٹوٹ جاویگی اور اگر بدون ضرر کے جدا ہو سکتا ہی تو حلیہ کی بیع باطل اور تلوار کی جائز ہوگی اور اگر حلیہ سونے کا ہو اور ثمن درم ہون تو ہر طرح بیع جائز ہی اور اگر ثمن ادا کرنے مین میعاد کی شرط کی خواہ وہ ثمن حلیہ کی جنس سے ہو یا غیر جنس ہو تو پوری تلوار کی بیع باطل ہو جاویگی خواہ اس حلیہ کا جدا ہونا بدون ضرر کے ممکن ہو یا نہو اسی طرح اگر دونون جدا ہو گئے اور ایک نے خیار شرط کی تھی تو بھی بیع باطل ہی اور اگر بیع مین ثمن کی مدت قرار دی تھی پھر مشتری نے بقدر حلیہ کے ثمن ادا کر دیا تو استحسانًا بیع جائز ہی اگرچہ صاف ظاہر نہ کیا ہو کہ ثمن مقبوضہ حلیہ کا حصہ ہی یہ حاوی مین لکھا ہی اور جس مکان مین سونے یا چاندی کے پتر ہون تو اُسی جنس کے عوض بیچنے کا حکم مثل چاندی چڑھی ہوئی تلوار کے ہی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی اگر ایک سونے کا زیور جس مین موتی اور جواہر ہین دوسرے کے ہاتھ بعوض دینارون کے بیچا اور خریدار نے زیور پر قبضہ کر لیا پس اگر یہ دینار زیور کے سونے کے برابر ہون یا کم ہون یا کچھ معلوم نہو تو پوری بیع جائز نہوگی نہ سونے نہ جواہر کی خواہ جواہر کا جدا کر لینا بدون ضرر کے ممکن ہو یا نہو اور اگر یہ دینار زیور کے سونے کے ثمن سے زیادہ ہون تو زیور کے سونے اور جواہر سب کی بیع جائز ہی پھر اسکے بعد اگر جدا ہونے سے پہلے پورا ثمن ادا کر دیا تو بیع پوری ہو گئی اور ایسے ہی اگر زیور کے سونے کے قدر ادا کیا تو بھی بیع جائز رہی اور اگر جدا ہونے تک کچھ بھی ادا نہ کیا تو زیور کے سونے کی خاص بیع فاسد ہو گئی اور جواہر کی بیع اگر بدون ضرر کے اُنکا نکالنا ممکن نہو تو فاسد ہو گئی اور اگر بدون ضرر کے جدا کر لینا ممکن ہو تو فاسد نہوگی یہ محیط مین لکھا ہی۔ اور ایسا زیور کہ جسکے جواہر بدون ضرر کے جدا نہو سکتے ہون اگر اُسکی قیمت مین ایک دینار اُدھار کیا تو جائز نہین ہی کیونکہ سونے کا حصہ مین عقد صرف واقع ہوا ہی پس میعاد کی شرط سے فاسد ہوگا اور موتی اور جواہرات کا جدا کر کے سپرد کرنا بدون ضرر کے ممکن نہین ہی پس جب تھوڑے کا عقد فاسد ہوا تو کل کا فاسد ہو گیا یہ مبسوط مین لکھا ہی اور اگر ایسا زیور ہو جسکے جواہرات کا بدون ضرر کے نکالنا ممکن ہی تو اس مسئلہ مین اختلاف ہونا چاہیے امام اعظم کے نزدیک جواہر کی بیع جائز نہوگی اور صاحبین کے نزدیک جائز ہوگی یہ محیط مین لکھا ہی اگر ایک ایسی تلوار جسپر حلیہ ہی بعوض اسقدر چاندی کے خریدی کہ جسکا وزن حلیہ سے زائد ہی اور ثمن مین سے بقدر حصہ حلیہ کے ادا کر دیا اور کہا کہ دونون کے ثمن مین یا کہا کہ تلوار کے ثمن مین

دیتا ہون یا کچھ نہ بیان کیا تو یہ ثمن حلیہ کا ہوگا اور کل کی بیع جائز رہیگی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی اور اگر اس نے کہا کہ یہ ثمن خاص تلوار کے پھل کا ہی تو لحاظ کیا جاویگا کہ اگر حلیہ بدون ضرر کے جدا نہین ہوسکتا ہی تو جو اُسنے ادا کیا ہی وہ حلیہ کا ثمن ہوگا اور پوری بیع صحیح ہوگی اور اگر بلا ضرر جدا ہوسکتا ہی تو حلیہ کی بیع باطل ہوجاویگی یہ نہر الفائق مین لکھا ہی اور اگر اُسنے کہا کہ اسکے لے اسکا آدھا حلیہ کا ثمن ہی اور آدھا تلوار کا تو بھی بیع صرف باطل نہوگی اور سب حلیہ کا ثمن رکھا جائیگا یہ تبیین مین لکھا ہی ہشام نے روایت کی کہ امام ابو یوسف رحمتہ فرمایا کہ اگر تلوار کا حلیہ بدون تلوار کے بیچا تو جائز نہین ہی مگر جب اس شرط پر فروخت کیے کہ مشتری اسکو جدا کرلے تو دونون کے جدا ہونے سے پہلے اُسکو جدا کریگا اور اگر بیچنے مین یہ شرط نہ لگائی پھر جدائی سے پہلے بائع نے کہا کہ مین نے تجکو اسکے الگ کرلینے کی اجازت دی تو امام نے فرمایا کہ اگر جدائی سے پہلے اُسنے الگ کرلیا تو بیع جائز ہی اور اگر الگ کرنے سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو بیع باطل ہوگئی ہشام کہتے ہین کہ مین نے پوچھا کہ اگرچہ مشتری نے تلوار پر قبضہ کرلیا ہو جب بھی نہین جائز ہی تو فرمایا کہ جائز نہین ہی کیونکہ جب تک حلیہ کو تلوار سے الگ نہ کریگا اُسپر قابض نہوگا یہ محیط مین لکھا ہی کسی نے ایک ایسی باندی فروخت کی کہ جسکی قیمت ہزار مثقال چاندی ہی اور اُسکے گردن مین ایک چاندی کا طوق ہی کہ جسمین ہزار مثقال چاندی ہی اور اُسکا ثمن دو ہزار مثقال چاندی ٹھہری پھر مشتری نے ایک ہزار مثقال ادا کیے اور پھر دونون جدا ہوگئے تو جو ادا کیا ہی وہ طوق کی قیمت ہی اور اگر دو ہزار مثقال پر اسی طرح خرید کیا کہ ایک ہزار نقد اور ایک ہزار اُدھار ہون تو نقد ثمن طوق کے دام ہون گے اور اسی طرح اگر اُسنے کہا کہ یہ ایک ہزار دونون کے دامون مین سے تو صرف طوق کے دام سمجھے جاوینگے اور پوری بیع صحیح ہوگی اور اگر اُسنے تصریح کردی کہ ہزار باندی کا ثمن ہی اور قبضہ کے بعد دونون جدا ہوگئے تو طوق کی بیع باطل ہوجاویگی یہ بحر الرائق مین لکھا ہی اگر ایک کنگن مع کپڑے کے بعوض بیس درم کے خرید اور کنگن پر قبضہ کیا اور دس درم ادا کردیے پھر دونون جدا ہوگئے تو یہ دس درم استحساناً کنگن کا حصہ رکھا جائیگا اور اگر دس درم ادا کرکے اُسنے کہا کہ دونون کے ثمن مین سے تو بھی پہلی صورت کے موافق رکھا جائیگا اور اگر اُسنے کہا کہ یہ خاص کپڑے کا حصہ ثمن ہی اور دوسرے نے انکار کیا یا اقرار کیا اور اسی پر دونون جدا ہوگئے تو کنگن کی بیع ٹوٹ جاویگی اور اگر کنگن ایک شخص کا ہو اور اُسکی قیمت دس درم ہو اور کپڑا دس درم قیمت کا دوسرے شخص کا ہو پھر دونون کسی شخص کے ہاتھ بیس درم کو فروخت کرین اور ہر ایک نے اپنا مال فروخت کیا مگر بیع ایک ہی صفقہ مین واقع ہوئی پھر مشتری نے کنگن والے کو دس درم دیدیے تو وہ خالص اسی کے ہون گے دوسرا اس مین شریک نہوگا اور اگر دونون نے کپڑے کو بیچا اور دونون نے کنگن کو بیچا پھر اُسنے کنگن والے کو دس درم دیے پھر دونون جدا ہوگئے تو آدھے کنگن کی بیع ٹوٹ جاویگی یہ مبسوط مین لکھا ہی۔ ایک حلیہ دار تلوار بعوض دینار کے خریدی اور اُسپر قبضہ کرکے دینار ادا کرنے سے پہلے دوسرے کے ہاتھ فروخت کردی اور دوسرے نے اُسپر قبضہ کرلیا اور ثمن ادا نہ کیا یہانتک کہ سب جدا ہوگئے تو دونون بیع باطل ہوجاوینگی اور تلوار پہلے بائع کو واپس ملیگی اور اگر دوسرے مشتری اور اُسکے بائع نے باہم قبضہ کرلیا ہو نہ اول بائع نے تو دوسری بیع صحیح ہوگی اور پہلا مشتری اپنے بائع کو تلوار کی قیمت ادا کرے اور ایسے ہی اگر مشتری نے اُسکا آدھا فروخت کیا تو آدھے کی بیع صحیح ہوگی اور آدھی تلوار پہلے بائع کو واپس ملیگی اور اُسکو یہ اختیار نہوگا کہ ٹکڑے ہونے کے عیب کی وجہ سے قبول نہ کرے اور دوسرے آدھے کی قیمت کی ضمان دیگا یعنے مشتری ۱۲

یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی اگر ایک حلیہ دار تلوار دو شخصون مین مشترک تھی پھر ایک نے اپنا نصف حصہ ایک دینار کے عوض اپنے شریک یا دوسرے کے ہاتھ فروخت کر دیا اور دونون نے باہم قبضہ کر لیا تو جائز ہی اور اگر اپنے شریک کے ہاتھ بیچا اور اُسنے دینار ادا کر دیا اور تلوار گھر مین رکھی ہی پھر اُسپر قبضہ ہونے سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو بیع ٹوٹ جاویگی یہ مبسوط مین لکھا ہی اگر ایک حلیہ دار تلوار جسمین سو درم حلیہ ہی بعوض دو سو درم کے خریدی پھر معلوم ہوا کہ اس مین دو سو درم حلیہ ہی تو اسکی دو صورتین ہین کہ اگر دونون کے قبضہ کرنے اور جدا ہونے کے بعد یہ معلوم ہوا تو پورا عقد باطل ہو جائیگا اور اگر جدا ہونے سے پہلے معلوم ہوا تو مشتری کو اختیار ہی کہ اگر چاہے تو ثمن مین سو درم بڑھا دے ورنہ کل کا عقد فسخ کر دے اور اگر دونون کو پہلے سے یہ بات معلوم تھی کہ اسکا حلیہ دو سو درم بھر ہی اور تلوار کو بعوض دو سو درم بیچا پھر جدا ہونے سے پہلے مشتری نے سو درم بڑھانا چاہے تو عقد جائز نہوگا یہ ذخیرہ مین لکھا ہی اگر ایک چاندی کا کنگن اس شرط پر کہ وہ سو درم ہی بعوض سو درم کے بیچا پھر جدائی سے پہلے اُسکو تولا تو زیادہ پایا پس مشتری کو اختیار ہی کہ اگر چاہے تو درمون مین بڑھا کر اُسکے برابر وزن مین لے لے ورنہ چھوڑ دے اور اگر کم نکلا تو بھی ایسا ہی حکم ہی اور اگر دونون جدا ہو گئے تھے پھر اُسکو ڈیڑھ سو درم پایا تو مشتری کو اختیار ہی کہ اگر چاہے تو اسکا دو تہائی سو درم مین لے ورنہ چھوڑ دے اور اسی طرح اگر کم پایا تو بھی اختیار ہوگا کہ اگر چاہے تو اُسکے مثل وزن پر لے ورنہ چھوڑ دے یہ حاوی مین لکھا ہی اگر گلائی ہوئی چاندی سو درم کے عوض اس شرط پر خریدی کہ یہ سو درم بھر ہی اور دونون نے قبضہ کر لیا پھر وہ دو سو درم نکلی تو مشتری کو اُسکی آدھی ملیگی اور اُسکو خیار نہوگا یہ مبسوط مین لکھا ہی اور یہ سب حکم اس صورت مین ہی کہ جب خریدنا اُسی جنس کے عوض واقع ہو اور اگر بعوض خلاف جنس کے ہو مثلاً ایک حلیہ دار تلوار اس شرط پر کہ اُسکا حلیہ سو درم ہی بعوض دس دینار کے خریدی یا ایک چاندی کی چھاگل اس شرط پر کہ ہزار درم بھر ہی بعوض سو دینار کے خریدی پھر وہ دو ہزار درم بھر نکلی یا گلائی ہوئی چاندی اس شرط پر کہ وہ ہزار درم بھر ہے بعوض سو دینار کے خریدی پھر وہ دو ہزار درم بھر نکلی تو ان سب صورتون مین بیع جائز ہی اور جب عقد جائز ٹھہرا تو چاندی کی صورت مین جو وزن مشتری سے ٹھہرا ہی اُس سے زیادہ مشتری کو بلا عوض دیا جائیگا اور چھاگل کی صورت مین زیادتی بلا عوض بیچا ویگی یہ محیط مین لکھا ہی اور اگر ثمن دینار ٹھہرے ہون پھر برتن کو ناقص پایا تو مشتری کو اختیار ہی کہ اگر چاہے تو پورے ثمن مین لے ورنہ چھوڑ دے یہ حاوی مین لکھا ہی اگر ایک موتی اس شرط پر کہ اُسکا وزن ایک مثقال ہی ایک درم کو خریدا پھر وہ بڑھتی نکلا تو مسلم مشتری کو دیدیا جاویگا اور اگر یہ ٹھہر گیا ہو کہ ہر مثقال اتنے درم کو ہی پھر بڑھے تو پورا واپس کرے یا زیادتی کو اُسکے حصہ کے عوض لے اور اگر چاندی کا کنگن بعوض درمون کے بیچا اور کہا کہ ہر درم اتنے کو ہی یا نہ کہا پھر وہ زیادہ نکلا اور دونون جدا نہین ہوئے ہین تو مشتری کو اختیار ہوگا کہ زیادتی کے قدر حصہ بڑھا کر لیوے اور بلا عوض نہ بیچا ویگی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی اگر تلوار پر سونے یا چاندی کا ملمع ہی پھر اُسکے جنس کے عوض خریدی تو ہر حال مین بیع جائز ہی اور ملمع کا اعتبار نہین ہی کیونکہ وہ کھپ گیا ہی یہ مضمرات مین لکھا ہی اور اگر چاندی کا پانی پھری ہوئی لگام بعوض درمون کے اس سے کم یا زیادہ پر خریدی تو جائز ہی اور ایسے ہی اگر کسی مکان مین سونیکا پانی پھرا ہو اور اُسکو بعوض میعادی ثمن کے خریدا تو جائز ہی اگرچہ اُسکی چھتون مین ثمن سے زائد سونیکا پانی پھرا ہو یہ حاوی مین لکھا ہی

**تیسری فصل**۔ پیسون کی بیع کے بیان مین۔ پیسے بھی درمون کے مانند اگر ثمن گردانے جاوین تو عقد مین

تعین نہیں ہوتے ہیں اگرچہ معین کیے جاویں اور نہ ان کے تلف ہونے سے عقد فسخ ہوتا ہے یہ حاوی میں لکھا ہے
اگر کسی نے درموں کے عوض پیسے خریدے اور ثمن ادا کر دیا اور بائع کے پاس پیسے نہ تھے تو بیع جائز ہے پس اگر
بائع نے پیسے کسی سے قرض لیکر جدا ہونے سے پہلے یا بعد اسکے مشتری کو دیدیے تو بیع پوری ہو گئی بشرطیکہ درموں
پر مجلس میں قبضہ کر لیا ہو اور ایسا ہی اگر پیسوں پر قبضہ کر لیا اور درموں پر قبضہ سے پہلے جدا ہو گئے تو بھی جائز ہے
یہ مبسوط میں لکھا ہے حسن نے امام اعظم سے روایت کی ہے کہ اگر پیسے بعوض درموں کے خریدے اور نہ اس کے
پاس پیسے تھے اور نہ اس کے پاس درم پھر کسی ایک کے ادا کرنے کے بعد دونوں جدا ہو گئے تو بیع جائز ہے اور
اگر کسی نے نہ ادا کیا اور جدا ہو گئے تو جائز نہ ہوگی یہ محیط میں لکھا ہے اور اگر پیسوں کو پیسوں کے عوض بیچا پھر دونوں
کے قبضہ سے پہلے دونوں جدا ہو گئے تو بیع باطل ہو گئی اور اگر ایک نے قبضہ کیا اور دوسرے نے نہ کیا۔ یا دونوں
نے قبضہ کیا پھر جدا ہونے کے بعد جو ایک کے قبضہ میں ہے اسکا کوئی حقدار پیدا ہوا اور اسنے لے لیا تو بیع اپنے
حال پر صحیح رہیگی یہ حاوی میں لکھا ہے۔ اگر کسی نے چاندی یا سونے کی انگوٹھی جسمیں نگینہ تھا یا نہ تھا کسی قدر
پیسوں کے عوض خریدی اور پیسے اسکے پاس نہیں ہیں تو یہ جائز ہے خواہ جدائی سے پہلے دونوں نے قبضہ کر لیا ہو یا
نہ کیا ہو کیونکہ یہ بیع صرف نہیں ہے یہ مبسوط میں لکھا ہے۔ اور اگر چاندی کا پتر بعوض فلوس غیر معینہ کے بیچا اور بہی
قبضہ سے پہلے دونوں جدا ہو گئے تو جائز ہے اور اگر پتر اسکے پاس موجود نہو تو جائز نہیں ہے یہ محیط میں لکھا ہے اور اگر
آدھے درم کے پیسوں پر کوئی چیز خریدی تو صحیح ہے۔ اور اسپر اتنے پیسے واجب ہوں گے جو آدھے درم کو بکتے ہیں
اور ایسے ہی تہائی یا چوتھائی درم کہنا بھی جائز ہے یہ تبیین میں لکھا ہے اور اگر ایک دانگ پیسے یا ایک قیراط پیسے کے
عوض خریدی تو استحسانا درست ہے اور شمس الائمہ حلوائی نے کہا کہ یہ حکم اسوقت ہے کہ دانگ اور قیراط لوگوں میں مختلف
نہو اور اگر مختلف ہو کہ بعض دس کا اور بعض نو کا لیتے ہوں تو جھگڑے کی وجہ سے عقد جائز نہوگا یہ محیط سرخسی
میں لکھا ہے اور اگر کہا کہ بعوض ایک درم پیسوں کے یا دو درم پیسوں کے خریدی تو بھی امام ابو یوسف رح کے
نزدیک جائز ہے اور امام محمد رح کے نزدیک جائز نہیں ہے ایک درم سے کم میں جائز ہے اور مشائخ نے کہا کہ امام ابو یوسف
کا قول اصح ہے یہ ہدایہ میں لکھا ہے اگر کسی نے دوسرے کو ایک درم دیا اور کہا کہ اسکے آدھے کے پیسے دیدے اور
آدھے کا ایک چھوٹا درم دیدے تو جائز ہے پس اگر چھوٹا درم اور پیسے لینے سے پہلے دونوں جدا ہو گئے تو پیسوں کا عقد قائم
ہے اور حصہ درم کا ٹوٹ گیا اور اگر اسنے بڑا درم نہیں دیا تھا اور جدا ہو گئے تھے تو کل کی بیع ٹوٹ جاویگی یہ ذخیرہ میں
لکھا ہے اور اگر کہا کہ آدھے درم کے پیسے دے اور باقی آدھے کے عوض ایک چھوٹا درم کہ اسکا وزن آدھے درم کے
برابر ہو مگر ایک حبہ یعنے ایک حبہ کم ہو تو امام اعظم رح کے نزدیک سب کی بیع باطل ہو جاویگی اور صاحبین کے نزدیک
خاص چھوٹے درم کی بیع باطل ہو گی یہ محیط سرخسی میں لکھا ہے اور اگر دینے کا لفظ مکرر کہا تو امام کے نزدیک بھی یہی
حکم ہے جو صاحبین کے نزدیک ہے اور یہی صحیح ہے یہ ہدایہ میں لکھا ہے اگر ایک ایسا درم زیف جو نہیں چلتا ہے دوسرے
کے ہاتھ بیچا بعوض پانچ دانگ پیسوں کے اور اسکا عیب معلوم تھا تو یہ جائز ہے اور ایسے ہی اگر آدھے درم
پیسے اور ایک چھوٹے درم کے عوض جسکا وزن دو دانگ ہے بیچا۔ تو جائز ہے بشرطیکہ جدا ہونے سے پہلے دونوں
قبضہ کریں اور اگر پانچ دانگ چاندی کے عوض یا بعوض ایک درم کے سوائے ایک قیراط چاندی کے بیچا

وکالت ثابت ہوئی ہو تو اس باب میں بائع کا قول اُسکے علم پر قسم لیکر معتبر رکھا جائیگا مگر اس صورت میں نہیں کہ جب شیٔ ہو وکیل کرنے کے گواہ قائم کرے - ایک شخص نے وکیل کیا کہ اپنے غلام کے عوض میرے واسطے فلان شخص کا غلام خرید دے اُسنے خرید دیا تو وہ غلام موکل کا ہوگا اور موکل پر وکیل کے غلام کی قیمت واجب ہوگی اور توکیل صحیح ہو یہ فتاوی قاضی خان میں ہو - ایک شخص نے ایک غلام خریدا اور خریدنے سے پہلے یا بعد اس امر کے گواہ کر لیے کہ مین نے فلان شخص کے واسطے اُسکے حکم سے خریدا ہے پھر اس امر کے گواہ کر لیے کہ مین نے فلان شخص دیگر کیواسطے اُسکے حکم سے خریدا ہے اور اُسکے مال سے خریدا ہی پھر وہی دوسرا شخص آیا اور پہلا نہ آیا تو اُسی کے واسطے بیع کا حکم دیا جائے گا ولیکن پہلا شخص اپنی حجت پر باقی ہی پھر اگر وہ آیا اور اُسنے دعوی کیا تو اُسکی ڈگری کر دی جائیگی اسی طرح اگر پہلے شخص کے گواہ ہون تو بھی یہی حکم ہے یہ محیط مین لکھا ہے - اگر اسواسطے وکیل کیا کہ میرے واسطے ایک باندی اتنے دامون کو خرید دے اُسنے خریدی اور وہ استحقاق مین لے لی گئی تو وکیل ضامن نہوگا اور اگر ایک باندی خریدی اور ظاہر ہوا کہ وہ حرہ ہو تو ضامن ہوگا یہ فتاوی قاضی خان مین لکھا ہو اگر آٹا خریدنیکے واسطے وکیل کیا اور دام دیدیے پھر ایک شخص نے وکیل کو چونا دکھلایا اور وکیل نے گمان کیا کہ یہ آٹا ہے پس اس سے اس بات پر کہ یہ آٹا ہو چونا خرید لیا اور دام دیدیے تو وکیل دامون کا ضامن ہوگا اسی طرح ہر چیز مین بھی یہی حکم ہے جسمین مخالفت واقع ہوئی اگرچہ نہین جانتا ہو کذا فی المحیط - اگر ایک شخص نے دوسرے کو وکیل کیا کہ میرے واسطے ایک کر گیہون خرید دے اُسنے اُسکے واسطے خریدے اور ایک اونٹ کرایہ کرکے اُسپر لادے پس اگر اسطرح وکیل کیا تھا کہ جس شہر مین دونون موجود ہین اسی کے نواح مین گیہون یا اناج خرید دے تو قیاس یہ چاہتا ہو کہ باربرداری مین وکیل احسان کرنیوالا شمار ہو اور اُجرت اسکو نہ ملے اور استحسانًا وہ ضامن نہ ہوگا اور کرایہ لے لیگا - اور اگر اسطرح وکیل کیا تھا کہ جس شہر مین دونون موجود ہین اُسکے کسی گانون مین خرید دے تو وکیل احسان کرنیوالا شمار ہوگا اور یہ قیاسًا و استحسانًا کرایہ نہین لے سکتا ہو - اور اگر کسی دوسرے شہر مین خریدنے کے واسطے وکیل کیا تھا تو بھی قیاسًا و استحسانًا کرایہ نہین لے سکتا ہو - اور اگر موکل نے اسطرح وکیل کیا کہ میرے واسطے اناج خرید دے اور ایک درم کو ایک اونٹ اجارہ کر لے اُسنے ڈیڑھ درم کو اجارہ لیا تو کرایہ مستاجر پر ہوگا اور اگر موافق حکم کے ایک ہی درم کو کرایہ کرتا تو موکل پر جائز ہوتا اور مستاجر کے عوض اناج روک لینے کا اُسکو اختیار نہین ہے جیسا کہ کرایہ کیواسطے روک سکتا تھا کذا فی الذخیرہ - ایک معین باندی خریدنے کے واسطے وکیل کر دیا اُسنے اسی کیواسطے خرید کر کے اس سے وطی کی تو حد نہ ماری جائیگی اور نسب ثابت ہوگا اور باندی اور اُسکا بچہ موکل کا ہوگا اور یہ کتاب مین مذکور نہین کہ عقر لازم آئیگا اور مشائخ نے فرمایا کہ دیکھا جاوے کہ اگر ثمن کے واسطے روک لینے سے پہلے ایسا کیا تو عقر لازم ہوگا اور اگر اُسکے بعد ایسا کیا تو امام اعظم رح کے نزدیک عقر لازم نہوگا اور امام محمد رح کے نزدیک ثمن باندی اور اُسکے عقر پر تقسیم کیا جاوے پس جسقدر دام عقر کے پڑتے ہین وہ ساقط ہو اور جو باندی کے پڑتے مین پڑتے ہین وہ باقی رہینگے یہ محیط سرخسی مین ہو - اور اگر اسکو حکم دیا کہ میرے واسطے ایک غلام ہزار درم کو خرید دے اُسنے بعوض ہزار درم کے بوعدہ عطار خریدا اور غلام وکیل کے ہاتھ مین مرگیا تو وکیل پر قیمت واجب ہوگی پھر جسقدر قیمت تو اندی ہے وہ موکل سے لیگا اگرچہ ہزار درم سے بڑھ جاوے اور اگر غلام نہین مرا یہانتک کہ موکل نے اُسے آزاد کر دیا تو صحیح ہو اور اگر وکیل نے آزاد کیا تو صحیح نہین ہے اور اگر وکیل نے ایک ہزار درم درم کو بوعدہ عطار خریدا اور باقی مسئلہ

اپنے حال پر ہو تو جو کچھ قیمت وکیل نے ڈانڈ دی ہو وہ موکل سے نہیں لے سکتا ہو کیونکہ اسکے واسطے نہیں خریدا ہو یہان تک کہ اگر
مرنے سے پہلے موکل نے اسے آزاد کیا تو صحیح نہیں ہو اور اگر وکیل نے آزاد کیا تو صحیح ہو یہ محیط مین ہو-ایک شخص نے دوسرے
کو وکیل کیا کہ میرے واسطے ایک غلام ہزار درم کو خرید دے پس وکیل نے ہزار درم مین ایسا غلام جسکی قیمت ہزار درم تھی
خریدا اس شرط پر کہ وکیل کو تین روز کے اندر خیار حاصل ہے پھر اسکی قیمت گھٹکر پانچسو درم رہ گئی اور وکیل نے غلام کا لینا
اختیار کیا تو امام محمد رح کے نزدیک وہ وکیل کے ذمہ ہوگا اور ایسا ہی قیاس قول امام اعظم رح کا ہے یہ فتاوی قاضیخان
مین ہو-ایک شخص نے غلام خریدا اور ہنوز دام نہ دیے تھے کہ اسکے آزاد کرنیکے واسطے ایک وکیل کیا اسنے آزاد
کر دیا تو ضامن نہ ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے منتقی مین بروایت بشر رح کے امام ابو یوسف رح سے آیا ہے کہ ایک
شخص نے دوسرے کو کسی چیز کے خریدنے کے واسطے وکیل کیا اور اس چیز کو بیان کر دیا اور اسکی جنس وصفت بتلا دی
اور موکل کی ملکیت مین وکیل کرنے کے دن ایسی کوئی چیز موجود تھی پھر اسنے فروخت کر دی پھر وکیل نے اسی کو موکل
کیواسطے خریدا تو جائز نہین ہوا اور اگر وکیل کی ملکیت مین تھی اور اسنے فروخت کر دی پھر موکل کے واسطے خریدی
تو جائز ہو یہ محیط مین ہو ایک شخص کو فلان شخص کا غلام ہزار درم مین خریدنے کے واسطے وکیل کیا پس وکیل بائع کے
پاس آیا اور بیع کی درخواست کی اسنے کہا کہ مین نے اپنا یہ غلام فلان شخص یعنی موکل کے ہاتھ ہزار درم کو بیچا وکیل نے
کہا کہ مین نے قبول کیا تو یہ بیع موکل کے ذمہ لازم نہ ہوگی اور صحیح یہ ہے کہ وکیل اس صورت مین درمیانی فضولی ہوگیا
پس بیع کا تمام ہونا موکل کی اجازت پر موقوف رہا یہ محیط مین ہو-ایک شخص کو ایک باندی خریدنے کے واسطے وکیل کیا
اور اسکی جنس بیان کر دی ثمن نہ بیان کیا پس وکیل نے ایک باندی خرید کر کے موکل کے پاس بھیجدی اسنے اس سے
وطی کی اور اسکو حمل رہگیا پس وکیل نے کہا کہ مین نے تیرے واسطے نہین خریدی تھی تو اسی کا قول لیا جائیگا اور موکل کا
نسب ثابت ہوگا اور ام ولد بنانا ثابت نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے -ایک شخص کو حکم دیا کہ میرے واسطے ایک کر گیہون
سو درم کو خرید دے اور اپنے پاس سے دام دے اسنے ایسا ہی کیا پھر موکل پر اسکو قابو نہ ملا یعنی اسنے موکل کو نہ پایا اور
قاضی کے سامنے یہ معاملہ پیش کیا تو قاضی گیہون فروخت کر کے اسکے دام وکیل کے پاس موکل کی طرف سے ودیعت
رکھ دیگا اور یون نہ دیگا کہ جس ثمن کو اسنے گیہون خریدے ہین یہ اسکے دام ہین یہ محیط مین ہو ایک شخص کو حکم کیا کہ
میرے واسطے ایک کر طعام سو درم کو خرید دے اسنے ایسا ہی کیا اور سو درم ادا کر دیے پھر وکیل نے بائع کو پچاس درم
اس شرط پر دیے کہ بائع ایک کر طعام زیادہ کر دے اسنے ایسا ہی کیا تو مشائخ نے فرمایا کہ پہلا کر موکل کا ہوگا اور دوسرا
کر وکیل کا ہوگا اور وکیل موکل کو پچیس درم ضمان دے گا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے -اگر حکم کیا کہ کسی قدر
معین طعام مسمی کی بیع سلم مین کچھ درم معین میرے واسطے لیوے اسنے لیے اور موکل کو دیدیے تو طعام سلم
وکیل پر لازم ہوگا اور موکل پر اسکے درم قرض ہونگے کذا فی النہایہ -ایک شخص کے پاس ہراتی کپڑون کی ایک
گٹھری تھی اسنے دو شخصون سے کہا کہ جو تم مین سے فروخت کر دے جائز ہے تو جو شخص فروخت کر دیگا جائز ہے
اسی طرح اگر کہا کہ جس کسی نے ان دونون مین سے بیچا جائز ہے پس جو فروخت کر دے جائز ہے اور اگر کہا کہ مین نے
اسکو یا اسکو اسکے بیچنے کے واسطے وکیل کیا تو جو شخص اکیلا فروخت کر دے جائز ہے اور یہ حکم استحساناً
ہے یہ محیط مین ہے اگر کسی سے کہا کہ جو شخص میرا یہ غلام تیرے ہاتھ فروخت کر دے اسکو مین نے اجازت دی

تو وہ وکیل نہین ہوگا یہ تاتارخانیہ مین ہے۔ اگر کسی نے دوسرے سے کہا کہ میرے ہاتھ یہ غلام فلان شخص کے واسطے فروخت کر دے اُسنے فروخت کر دیا پھر انکار کیا کہ مجھے فلان شخص نے حکم نہین کیا تھا تو فلان شخص اُسکو لے سکتا ہے کیونکہ قول سابق سے وکالت کا اقرار ثابت ہو اور اگر فلان شخص نے کہا کہ مین نے حکم نہین دیا تھا تو نہین لے سکتا ہو مگر مشتری اُسکو سپرد کرے تو بیع تعاطی ہو جائیگی یہ سراج الوہاج مین ہو۔ کسی نے کہا کہ یہ غلام فروخت کر دے یا مکاتب کر دے یا آزاد کر دے تو انمین سے جو کام وکیل کر گذرے جائز ہو اور قاعدہ یہ ہے کہ جسکی تعلیق شروط سے جائز ہے وہ مجہول مین بھی منعقد ہو جاتی ہے کیونکہ وہ بیان سے معلوم مین منعقد ہو سکتی ہے پس مجہول مین انعقاد ہونے سے فائدہ متصور ہو اور جسکی تعلیق شروط سے جائز نہین ہو وہ مجہول مین منعقد نہین ہوتی ہے کیونکہ مفید نہین ہے۔ وکیل کیا کہ یہ غلام یا وہ غلام فروخت کر دے یا اس عورت یا اُس عورت سے نکاح کرا دے اُسنے دونون کو معاً ایک ہی دامون یا مختلف دامون مین فروخت کیا یا معاً دونون عورتون سے نکاح کرا دیا تو ایک مین بھی جائز نہین ہے کیونکہ ایسی جہالت موجب فساد ہو کہ جس سے جھگڑا پیدا ہوتا ہو۔ اگر دو عورتون مین سے ایک کی طلاق یا دو غلامون مین سے ایک کے آزاد کرنے کے لیے وکیل کیا اُسنے دونون کو مال پر یا بلا مال طلاق دیا یا آزاد کیا تو ایک مین جائز ہے اور موکل مختار ہوگا کہ جسکو چاہے معین کرے کیونکہ اسکی تعلیق شروط سے جائز ہے پس تعلیق بشرط بیان بھی جائز ہو اور ایسا ہی خلع مین بھی ہو سکتا ہو۔ اگر دو عورتون مین سے کسی ایک کے خلع کیواسطے وکیل کیا اُسنے دونون کا ایک غیر معین مال یا دو مالون پر معاً خلع کر دیا تو بعض نے فرمایا کہ ایک کا خلع جائز ہو اور شوہر بیان کرنے پر مجبور کیا جائیگا۔ اگر کہا کہ اس غلام یا اُس غلام کو مکاتب کر دے اُسنے دونون کو معاً مکاتب کر دیا تو جائز نہین ہو اگر ایک نجم مین ہون ورنہ ایک مین جائز ہے جسکو چاہے اختیار کرے یہ محیط سرخسی مین ہو۔ دو شخصون نے ایک غلام کی آزادی پر گواہی دی اور بسبب تہمت کے قاضی نے دونون کی گواہی رد کر دی پھر مالک نے ایک کو غلام کی بیع کیواسطے وکیل کیا اُسنے دوسرے گواہ کے ہاتھ فروخت کیا تو صحیح ہو اور مشتری کی جانب سے آزاد ہو جائیگا اور بائع ثمن کا ضامن ہے اور مشتری امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک ثمن سے بری ہو اور اگر کسی دوسرے کے ہاتھ فروخت کیا تو صحیح ہو اور دام لیگا اور غلام آزاد نہ ہوگا اور اگر بائع کے دام وصول کر لینے کے بعد مشتری نے اُسکی تصدیق کی تو بری ہو جانا صحیح ہوا اور غلام آزاد ہو گیا اور بائع اپنے مال سے مشتری کو دام ادا کرے اور اگر بائع کے دام وصول کرنے سے پہلے تصدیق کی تو مشتری بری ہو گیا اور امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک بائع موکل کو دام ڈانڈ دے یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اگر کسی کو وکیل کیا کہ میرے غلام کو اُسی کے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کر دے اُسنے بوعدہ عطا یا حصاد دیا اس کے ان دامون کو فروخت کیا اور غلام نے قبول کیا تو جائز ہو اور غلام آزاد ہو گیا اور مولی خود ہی دام وصول کرنے کا متولی ہوگا اور انہی میعاد پر ملین گے یہ محیط مین ہو۔ اگر وکیل نے غلام فروخت کیا اور مالک نے اُسے قتل کر ڈالا تو بیع باطل ہوگی علی ہذا اگر مالک نے اُسکا ہاتھ کاٹ ڈالا تو بھی مگر مشتری کو اختیار ہو چاہے آدھے دامون مین اُسکو لے یہ محیط مین ہو۔ اگر وکیل نے غلام فروخت کیا پھر خود اُسکا ہاتھ کاٹ ڈالا اور ہنوز مشتری نے قبضہ نہین کیا ہو تو مشتری کو اختیار ہو چاہے پورا ثمن دیکر غلام لے لے اور وکیل سے اُسکی آدھی قیمت بھر لے ورنہ بیع فسخ کر دے اور وکیل موکل کو آدھی قیمت دیگا اور وہ زیادتی صدقہ کر دیگا یہ محیط سرخسی مین ہو۔ ایک شخص نے دوسرے کو ہزار درم مین اپنا غلام فروخت کرنے کا وکیل کیا اُسنے فروخت کیا اور دام وصول کر لیے اور غلام مشتری کو دیدیا پھر وکیل نے مشتری کو

ایک گھر بنا دیا تو جائز ہے اور گھر و غلام مشتری کا ہوگا اور اس زیادتی مین وکیل احسان کرنیوالا شمار ہوگا اور شفیع کو اختیار ہوگا کہ اس گھر کو ہزار درم مین جسقدر اُسکا حصہ پڑتا ہو خرید لے اور اگر گھر استحقاق مین لے لیا گیا تو مشتری وکیل سے بقدر حصہ اس گھر کے واپس لیگا اور وکیل موکل سے کچھ نہین لے سکتا ہے اور اگر غلام استحقاق مین لیا گیا تو وکیل پورے ہزار درم موکل سے لیگا پھر مشتری کو انمین سے بقدر حصہ غلام کے دیگا اور گھر کا حصہ وکیل کیواسطے رہے گا۔ وکیل بیع نے اگر فروخت کیا پھر مشتری سے اپنے واسطے خرید اور مشتری قبضہ کر چکا ہے پھر مبیع مین استحقاق ثابت ہوا تو وکیل مشتری سے لیگا پھر مشتری وکیل سے پھر وکیل موکل سے لیگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ وکیل بیع نے اگر کہا کہ مین نے غلام ایک شخص کے ہاتھ فروخت کر دیا اور سپرد کر دیا اور مین اسکو پہچانتا نہین ہون اور دام مجھے وصول نہ ہوے کہ مجھے اس سے وصول کرنے کی قدرت نہین ہے تو وکیل ضامن ہوگا۔ وکیل بیع نے اگر مبیع کسی شخص کو دیکر فروخت کرنیکے واسطے بھیجا ہے وکیل دے پھر وہ شخص بھاگ گیا اور مبیع لے گیا یا اُسکے پاس تلف ہوگئی تو وکیل ضامن ہے کذا فی خزانۃ المفتین اور یہی اصح ہے اور میرے والد فرماتے تھے کہ جسکو دی ہے اگر وہ ثقہ ہو تو وکیل ضامن نہ ہوگا یہ ظہیریہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کو ایک طشت دیا کہ اسکو فروخت کر دے اُسنے توڑ ڈالا اور پھر فروخت کیا پس اگر اسطرح توڑا ہے کہ جس سے یہ حکم دیا جاتا ہے کہ وکیل موکل کو نقصان ادا کرے تو بیع جائز ہے اور اگر اسقدر توڑ ڈالا ہے کہ یہ حکم دیا جاتا ہے کہ یہ طشت وکیل کے حوالہ کر دے اور اُس سے اپنی قیمت لے لے تو یہ بیع بھی موکل کی طرف سے جائز نہ ہوگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے کپڑا فروخت کرنیکے وکیل نے اگر گندی کرنے والے کو کپڑا دیا تو ضامن ہوگا پھر اگر کپڑا اُسکے پاس آگیا تو ضمان سے چھوٹ گیا حتی کہ اگر پھر اُسکے پاس تلف ہو جاوے تو ضامن نہ ہوگا اور اگر وکیل نے اسکے بعد فروخت کر دیا تو جائز ہے اور تمام دام موکل کے ہونگے اور اسکو اختیار نہ ہوگا کہ گندی کی اُجرت موکل سے لے سکے اور نہ اُسکے مقابلہ مین کچھ اُجرت ہوگی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کو ایک کپڑا دیا اور کہا کہ میرے واسطے اسکو فروخت کر دے اُسنے فروخت کیا اور دام وصول نہ کیے یہان تک کہ موکل سے ملا اور کہا کہ مین نے تیرا کپڑا فلان شخص کے ہاتھ فروخت کیا اور مین اُسکی طرف سے تجھے ادا کرتا ہون پس اُسکی طرف سے سب دام دیدیے تو اُسنے احسان کیا اور مشتری سے کچھ نہین لے سکتا ہے اور اگر یون کہا کہ مین تجھے اس شرط سے ادا کرتا ہون کہ جو تیرا مال مشتری پر ہے تو وہ میرا ہوگا تو جائز نہین ہے اور جو اُسنے ادا کیا ہو وہ موکل سے پھیر لے اور مشتری پر وہ دام بحالہ باقی رہے کہ وکیل اُس سے لیکر موکل کو دے اور اگر وکیل نے کپڑے کے مالک کے ہاتھ کوئی اسباب اُسی قدر دامون کو جو اُسکے مشتری پر آتے ہین فروخت کیا اور کہا کہ ان دامون کا اُن دامون سے بدلا کر لے اور یہ نہ کہا کہ اس شرط پر کہ جو مال تیرا مشتری پر ہے وہ میرا ہے تو جائز ہے اور اُسنے مشتری پر احسان کیا کذا فی الذخیرہ۔ باندی فروخت کرنیکے وکیل نے اگر اسکو ہزار درم مین فروخت کیا جیسا کہ موکل نے حکم کیا تھا اور باہم قبضہ ہو گیا پھر مشتری نے دعوی کیا کہ مین نے اس شرط پر خریدی تھی کہ وہ لکھنا جانتی ہے یا روٹی پکانا جانتی ہے یا اس شرط پر کہ باکرہ ہے اور اب مین نے اسکو ایسا نہین پایا اور بائع نے اسکی تکذیب کی اور موکل نے تصدیق کی تو موکل کی تصدیق سے بیع نہ ٹوٹیگی اور اگر مشتری نے دعوی کیا کہ بائع نے اپنے واسطے تین دن کی شرط خیار کی کر لی تھی اور اُسنے تین ہی دن کے اندر بیع توڑ دی اور بائع نے انکار کیا مگر موکل نے اقرار کیا تو قاضی حکم دے گا کہ باندی موکل کو واپس دی جاوے اور مشتری اپنے دام موکل سے لے لیگا اسی طرح اگر مشتری نے باندی پر قبضہ کرنے سے پہلے دعوی کیا کہ مین نے باکرہ ہونے کی شرط کر لی تھی اور اب مین نے

اُسے عیب پایا پس مجھے اُسکے لینے کی کچھ ضرورت نہیں اور مین نے بیع توڑ دی اور بائع نے یہ شرط ہونے سے انکار کیا مگر موکل نے تصدیق کی تو قاضی حکم دیگا کہ باندی موکل کو دی جاوے اور مشتری اپنے دام موکل سے لے لیگا اسی طرح اگر قبضہ سے پہلے یہ شرط بیان کی کہ مین نے اس شرط سے خریدی تھی کہ وہ روٹی پکانا جانتی ہے یا لکھنا جانتی ہو اور اب مین نے اُسے ایسا نہ پایا تو بھی یہی حکم ہو یہ محیط مین ہو- اگر ایک ہراتی کپڑون کی گٹھری فروخت کرنیکے واسطے وکیل کیا اُسنے فروخت کر دی اور مشتری نے اُسپر قبضہ کر لیا پھر خیار رویت کی وجہ سے بائع کو واپس کر دی اور موکل نے کہا کہ یہ میری گٹھری نہیں ہو تو وکیل کا قول لیا جائیگا- اور اگر وکیل نے اُسمین سے ایک کپڑا فروخت کیا اور باقی نہ فروخت کیے تو امام اعظمؒ کے نزدیک جائز ہو اور صاحبین نے فرمایا کہ جائز نہیں ہو بشرطیکہ اس سے پوری گٹھری مین نقصان آتا ہو یہ مبسوط مین ہو- وکیل نے اگر موکل کے حکم سے ایک قمقمہ کسی شخص کو درست کرنیکے واسطے دیا پھر اسکو یاد نہ رہا کہ کہ مین نے کسکو دیا ہی تو ضامن نہوگا یہ ظہیریہ مین ہے- ایک شخص نے دوسرے کو دس درم دیکر حکم کیا کہ انکو صدقہ کر دے پس وکیل نے انکو خرچ کر ڈالا پھر اپنے مال سے دس درم موکل کی طرف سے صدقہ کر دیے تو جائز نہیں ہو اور دس درم کا ضامن ہوگا اور اگر وہ درم قائم ہون اور وکیل نے انکو رکھ لیا اور بجاے انکے دس درم اپنے پاس سے صدقہ کر دیے تو استحساناً جائز ہے اور یہ دس درم اُسکے دس درم کے عوض اُسکے ہو گئے- ایک شخص کو کچھ مال دیکر حکم کیا کہ اسکو صدقہ کر دے اُسنے موکل کے بالغ بیٹے کو صدقہ مین دیدیے تو بالاتفاق جائز ہو- ایک شخص نے اپنے وکیل کو حکم دیا کہ جو گیہون میرے تیرے پاس ہین انمین سے اسقدر قفیز فلان شخص یعنی زید کو مثلاً دیدے اور زید نے اُسی کو وکیل کیا کہ انکو میری طرف سے فروخت کر دے اُسنے فروخت کر دیے تو بیع کا تمام ہونا موکل کی اجازت پر موقوف رہا اور زید کے وکیل کرنے سے وہ شخص وکیل نہوگا کیونکہ قبضہ سے پہلے صدقہ کا وہ مالک نہیں ہو یہ فتاوی قاضی خان مین ہو- اگر ایک شخص نے وکیل کیا کہ تو میرا خرچ اُٹھا اُسنے اُٹھایا تو موکل سے بھر لے گا اگرچہ لینے کی شرط نہ کی ہو- اسی طرح اگر کہا کہ میری اولاد کا خرچ اُٹھا تو بدون شرط کرنیکے جو صرف کیے وہ اُس سے لے لیگا اور ابن سماعہ مین امام محمدؒ سے روایت ہو کہ ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ میرے اہل وعیال کو دس درم ماہواری خرچ دے اُسنے کہا کہ مین نے اسی قدر خرچ کیا ہو اور موکل نے تکذیب کی اور وکیل نے اس سے قسم لینا چاہی تو قاضی یون قسم لیگا کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ اُسنے میرے اہل وعیال پر اسقدر ماہواری خرچ کیا ہو یہ محیط مین لکھا ہی قرض لینے کے وکیل نے کہا کہ مین نے قرض دینے والے سے ایک ہزار قرض لیے ہین اور قرض دینے والے نے اُسکی تصدیق کی مگر موکل نے انکار کیا تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ موکل کا قول لیا جائیگا- اور امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ اس باب مین وکیل کا قول لیا جائیگا- ایک شخص نے وکیل کیا کہ میرے غلام کو مکاتب کر کے اُسکا بدل کتابت وصول کرے اور وکیل نے کہا کہ مین نے ایسا ہی کیا ہو اور موکل نے انکار کیا تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ مکاتب کرنے مین وکیل کا قول معتبر ہوگا کیونکہ اسکو کچھ فائدہ نہین ہو اور بدل کتابت وصول کرنے مین معتبر نہوگا کیونکہ اسمین متہم ہو سکتا ہے- اور اگر مکاتب کر دیا پھر کتابت ثابت کر کے کہا کہ مین نے بدل کتابت وصول کر لیا ہو اور تجھکو دیدیا ہے تو اسکی تصدیق کی جاویگی اسلیے کہ وہ امین قرار دیا گیا ہے یہ محیط سرخسی مین ہے- ایک شخص کی موت قریب آئی اُسنے کہا کہ یہ دراہم لیجا کر میرے بیٹے اور بھائی کو دیدے اور اسکے سوا کچھ نہ بیان کیا تو یہ شخص وکیل ہے اور اسکو حلال نہیں ہے کہ وارثان کو دے بلکہ قرضخواہون کو ادا کرے یہ خزانۃ المفتین مین لکھا ہو منتقی مین مذکور ہے کہ وکیل کو حکم کیا کہ میرے قرضدار سے ہزار درم لیکر صدقہ کر دے

اُسنے ہزار درم صدقہ کردیے تاکہ مدیون سے خود وصول کرلے تو استحساناً جائز ہو یہ بحر الرائق مین ہے معلیٰ نے امام ابو یوسف سے روایت کی ہو کہ ایک شخص نے دوسرے کو آزاد کرنے کے واسطے غلام دیا اُسنے آزاد نہ کیا یہانتک کہ غلام کے مالک نے دریافت کیا تو اُسنے انکار کیا کہ تو نے مجھے کوئی غلام نہین دیا ہے پھر اسکو آزاد کیا تو اعتاق باطل ہے یہ ظہیریہ مین ہو۔ ایک اونٹ کرایہ کیا اور اُسپر بار برداری لادکر بلخ تک بھیجا اور حمال کو حکم دیا کہ اسکو وکیل کے سپرد کرکے اُس سے کرایہ وصول کرلے اُسکے وکیل نے قبول کیا اور کچھ کرایہ دیا اور باقی کے دینے سے انکار کیا پس اگر کرایہ کرنیوالے کا وکیل پر قرضہ آتا ہو اور وہ اقرار کرتا ہو کہ مجھپر قرضہ ہے اور موکل نے کرایہ دینے کا حکم کیا ہو تو باقی دینے کے واسطے اُسپر جبر کیا جائیگا۔ اور اگر موکل کے حکم سے اُسنے انکار کیا تو حمال اُس سے قسم لے سکتا ہو کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ اُسنے وصول کرنے کا حکم دیا ہو اور اگر وکیل پر اُسکا قرضہ نہو تو باقی ادا کرنے کے واسطے اُسپر جبر نکیا جائیگا یہ خزانۃ المفتین مین لکھا ہو۔ وکیل نے اگر وکالت قبول کرنے کے بعد یون کہا کہ لعنت بر وکیلے باد یا کہا کہ مین ایسی ایسی وکالت سے بری ہون یا کہا کہ افتادم بوکیلے اور موکل اُسکا حاضر ہو تو وکالت سے خارج نہوگا یہ ظہیریہ مین ہے　　ف اعتاق آزاد کرنا ۱۲

# کتاب الدعوے

اسمین چند ابواب ہین

**باب اول** - دعوے کی تفسیر شرعی اور رکن اور شروط جواز اور حکم اور انواع اور مدعی کو مدعا علیہ سے پہچاننے کے بیان مین - دعوے کی تفسیر شرعی یہ ہو کہ جھگڑے کی حالت مین کسی شی کو اپنی طرف منسوب کرے اور یہی اُسکا رکن ہو مثلاً یون بیان کرے کہ یہ مال میرا ہو یہ محیط سرخسی مین ہے - دعوے صحیح ہونے کی شرطون مین سے ایک یہ ہے کہ مدعی اور مدعا علیہ عاقل ہو پس مجنون اور لڑکے غیر عاقل کا دعوی صحیح نہین ہو سکتی کہ جوابدہی لازم نہین ہو اور گواہون کی سماعت نہوگی - اور ایک یہ ہو کہ خصم حاضر ہو پس بدون موجودگی خصم کے دعوی اور گواہون کی سماعت نہوگی، لیکن اگر حکم قضا کے واسطے حکمی خط کی درخواست کی تو قاضی منظور کریگا اور دوسرے قاضی کو جو کچھ اُسکا دعوی اور گواہی سنی ہو خط لکھکر اُسکے ہاتھ مین دیدیگا تاکہ دوسرا قاضی اُسکے موافق حکم کرے یہ بدائع مین ہو۔ اور ایک یہ ہو کہ مدعی کو وہ چیز معلوم ہو اور اُس سے کوئی حکم مطلوب سے متعلق ہوتا ہو حتی کہ اگر مدعی یہ مجہول ہو یا مطلوب پر کوئی حکم لازم نہ آتا ہو مثلاً یون دعوی کیا کہ مین اس خصم کے کامون مین سے کسی کام کا وکیل ہون اور خصم نے انکار کیا تو قاضی ایسے دعوے کی سماعت نہ کریگا کذا فی النہایہ - اور ایک یہ کہ قاضی کی کچہری مین دعوی ہو پس سوائے قاضی کی کچہری کے اگر دعوی کیا تو صحیح نہین ہو حتی کہ مدعا علیہ پر جوابدہی واجب نہین ہو کذا فی الکافی - اور ایک یہ ہو کہ امام اعظمؒ کے نزدیک اگر مدعی کو کچھ عذر نہین ہو اور وہ معذور نہین ہو تو خود اپنی زبان سے دعوی کرے ولیکن اگر مدعا علیہ دوسرے کو وکیل خصومت کرنے پر راضی ہو جاوے تو جائز ہو اور صاحبین رح کے نزدیک یہ شرط نہین ہو پس اگر مدعی نے بلا عذر کسی کو نالش کرنے کے واسطے وکیل کیا اور مدعا علیہ راضی نہین ہوا تو امام اعظم رح کے نزدیک دعوی صحیح نہین ہے پس جوابدہی لازم نہوگی اور گواہون کی سماعت نہوگی لیکن صاحبین رحمہما کے نزدیک دعوی صحیح ہے اور جوابدہی لازم اور گواہون کی سماعت ہوگی

یہ بدائع میں ہے۔ اگر مدعی اپنے دعوے کو زبان سے بیان کرنے سے عاجز ہو تو اپنا دعوی تحریر کر کے پیش کرے کہ اسکی سماعت ہوگی اور اگر مدعی کی زبان قاضی کی زبان سے جدا ہو تو درمیان میں کوئی مترجم مقرر کر لے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔ اور ایک یہ ہے کہ دعوی میں تناقض نہ ہو سوائے نسب اور حریت کے دعوے کے اور تناقض کی یہ صورت ہے کہ پہلے اُس سے کوئی ایسی بات نہ ہو چکی ہو کہ جو اسکے دعوی کی مناقض ہے مثلاً اپنی ملکیت ذاتی کا اقرار کیا پھر مدعا علیہ سے خرید نے کا اس سے پہلے دعوے کیا اور اگر بعد یا مطلقاً خرید کا دعوی کیا تو مناقض نہیں ہے یہ بحر الرائق میں ہے۔ اور ایک یہ ہے کہ جس چیز کا دعوی کرتا ہے وہ ثابت ہو سکتی ہو حتی کہ اگر کسی نے ایک ایسے شخص پر اپنا بیٹا ہونے کا دعوی کیا کہ جو اُس مدعی سے پیدا ہونے کا احتمال نہیں رکھتا ہے تو اسکے دعوے کی سماعت نہ ہوگی یہ بدائع میں لکھا ہے اور دعوی کا حکم یہ ہے کہ خصم پر جوابدہی ہاں یا نہیں کہنا لازم ہوتی ہے پس اگر اُسنے اقرار کر لیا تو دعوی ثابت ہو گیا اور اگر انکار کیا تو قاضی مدعی سے دریافت کریگا کہ تیرے پاس گواہ ہیں پس اگر اُسنے کہا کہ نہیں ہیں تو اس سے کہے گا کہ تو اس سے قسم لے سکتا ہے اور اگر مدعا علیہ نے ہاں یا نہیں کچھ جواب نہ دیا تو قاضی اُسکو منکر شمار کر کے مدعی کے گواہوں کی سماعت کریگا اگر اُسنے گواہ پیش کئے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ دعوی دو قسم ہے ایک صحیح دوسرا فاسد دعوی صحیح وہ ہے جسکے ساتھ اُسکے احکام مثل خصم کا حاضر کرنا اور مطالبہ جواب اور اُس پر جوابدہی واجب ہونا وغیرہ متعلق ہوں اور فاسد وہ ہے جسکے ساتھ یہ احکام متعلق نہ ہوں یہ کافی میں ہے۔ اگر دعوی غیر صحیح ہے اور مدعا علیہ نے دفع دعوی کیا تو کیا اُسکی سماعت ہوگی اور بدون تصحیح دعوی کے اُسکے دفعیہ کا اثبات ممکن ہے یا نہیں پس اس میں مشائخ نے اختلاف کیا ہے اور کتاب الرجوع عن الشہادات میں مذکور ہے وہ اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ دفعیہ کے مدعی سے تصحیح دعوی کا مطالبہ کیا جائیگا پھر اسکے دعوے کا اثبات ہوگا اور یہی صحیح ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ مدعی کو مدعا علیہ سے پہچاننے کی یہ صورت ہے کہ جو شخص خصومت کے واسطے اگر ترک کر دے تو مجبور نہ کیا جائیگا وہ مدعی ہے اور مدعا علیہ وہ ہے جو خصومت کے واسطے مجبور کیا جاوے اور یہ تعریف عام سب کو شامل ہے اور صحیح ہے اور امام محمدؒ نے کتاب الاصل میں فرمایا کہ مدعا علیہ وہ ہے جو منکر ہو اور یہ صحیح ہے مگر اسکی شناخت اس اعتبار سے اُن لوگوں کو ہو سکتی ہے جو معرفت فقہ میں نہایت ہوشیار ہیں کیونکہ ظاہری انکار سے مدعا علیہ نہ ہوگا بلکہ باعتبار معانی کا ہوتا ہے پس اگر ودیعت رکھنے والے نے مثلاً کہا کہ میں نے ودیعت واپس کر دی تو قسم سے اسی کا قول لیا جاتا ہے حالانکہ ظاہر میں اُسنے واپس کر دینے کا دعوی کیا ہے ولیکن حقیقت میں وہ ضمانت اور ڈانڈ دینے سے انکار کرتا ہے ہذا حاصل ما فی الہدایہ

دوسرا باب اُن چیزوں کے بیان میں جن میں بیچ سکے ساتھ دعوی صحیح ہے اور جن میں نہیں مسموع ہوتا ہے اور اس میں تین فصلیں ہیں

**فصل اول** دین اور قرض کے دعوے کے بیان میں۔ اگر مدعی بہ دین ہو تو مذکور ہے کہ مطالبہ کیا جا سکتا ہے کذا فی الکافی لہذا دعوی قرض کا صحیح نہیں ہوتا ہے مگر قدر و جنس و صفت کے بیان کر دینے کے بعد صحیح ہوتا ہے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے پس اگر کیلی چیز ہو تو دعوی اسوقت صحیح ہوتا ہے کہ جب مدعی اسکی جنس ذکر کرے کہ گیہوں ہے یا جو ہے پس اگر ذکر کیا کہ گیہوں ہے تو اسکے ساتھ اسکی قسم ذکر کرے کہ سقی ہے یا بری ہے یا خریفی ہے یا ربیعی ہے اور اسکی صفت ذکر کرے

کہ گندم سفید ہے یا سرخ ہے اور جید ہیں یا درمیانی ہیں یا ردی ہیں اور پیمانہ سے اُسکی مقدار ذکر کرے کہ اس قدر قفیز ہیں اور یہ بھی ذکر کرے کہ فلان قفیز سے اس قدر قفیز ہیں کیونکہ قفیزین فی ذاتہا متفاوت ہوتی ہیں کذا فی الذخیرہ **قلت** یہ صورتیں جو منتم اور صورتیں بیان کی گئی ہیں موافق رسم اُس ملک کے ہیں اور ہمارے ملک میں ہمارے ملک کے موافق قسم اور صفت اور مقدار ذکر کرنا چاہیے۔ اور سبب وجوب کا بھی ذکر کرے کہ کیون واجب ہوئے یہ محیط میں ہے اگر دس قفیز گیہون قرض ہونے کا دعوی کیا اور یہ نہ ذکر کیا کہ کس سبب سے واجب ہوئے تو سماعت نہو گی یہ خزانۃ المفتین میں لکھا ہے۔ اور بیع سلم میں اُسکے صحیح ہونے کی شرطین بھی ذکر کرے اور اگر دعوی میں کہا کہ بسبب سلم صحیح کے واجب ہوئے اور اُسکی شرائط صحت نہ بیان کی تو امام شمس الاسلام اوزجندی اس دعوے کو صحیح کہتے تھے اور دوسرے مشائخ اسکو صحیح نہیں کہتے ہیں اور اگر بیع کے دعوے میں کہا کہ بسبب بیع صحیح کے واجب ہوئے تو بلا خلاف صحیح ہے وعلی ہذا ہر ایسے سبب میں جسکے شرائط بہت ہیں دعوے میں عامہ مشائخ کے نزدیک اُن شرائط کا ذکر کرنا ضروری ہے اور جس سبب کی شرطین کم ہیں اُس میں صرف سبب کہدینا کافی ہے یہ ظہیریہ میں لکھا ہے۔ اور قرض کے دعوے میں قبضہ کرنا اور مستقرض کا اپنی ضرورت میں صرف کرنا بھی ذکر کرے تاکہ بالاجماع یہ مال اُسپر قرض ہو جاوے اور بھی دعوے قرض میں بیان کرے کہ میں نے اپنے ذاتی مال سے اس قدر قرض دیا کذا فی الذخیرہ۔ صدر الاسلام نے فرمایا کہ قرض میں مکان ایفا اور تعیین مکان عقد بیان کرنا ضرور نہیں ہے یہ وجیز کردری میں لکھا ہے۔ ایک شخص نے دعوی کیا کہ میرا اس مدعا علیہ پر اس قدر مال بسبب باہمی حساب کے جو ہمارے درمیان ہے واجب ہے تو یہ صحیح ہے کیونکہ حساب کچھ مال واجب ہونے کا سبب نہیں ہوتا ہے کذا فی الخلاصہ۔ اور اگر دعوی وزنی چیز میں ہو تو صحت کے واسطے جنس بیان کرنا مثلاً چاندی ہے یا سونا ہے ضرور ہے پس اگر سونا بیان کیا اور وہ مضروب ہے تو اشرفی جیپوری یا کلدار وغیرہ بیان کرنا چاہیے اور بیان کرے کہ اس قدر اشرفیاں ہیں کذا فی المحیط اور دیناروں کے دعوے میں دہی یا دہنی بیان کرنا ضرور ہے کذا فی الخلاصہ۔ اور مشائخ نے فرمایا کہ اُسکی صفت کہ جید یا وسط یا ردی ہے بیان کرنا چاہیے یہ محیط میں لکھا ہے۔ اور یہ دعوی اگر بسبب بیع کے ہو تو صفت ذکر کرنے کی حاجت نہیں ہے بشرطیکہ شہر میں ایک ہی نقد رائج و معروف ہو مگر اس صورت میں بیان کرنا چاہیے کہ جب وقت بیع سے دعوے کے وقت تک اس قدر زمانہ گذر گیا کہ معلوم نہیں کہ شہر میں کون نقد رائج ہے پس اس طرح بیان کرے کہ خوب شناخت میں آجاوے یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر شہر میں نقود مختلف چلتے ہوں اور سب کا رواج یکسان ہو کوئی زیادہ نہ چلتا ہو تو بیع جائز ہے اور مشتری کو اختیار ہے چاہے جس نقد کو ادا کرے ولیکن دعوی میں کسی نقد کا تعین ضرور ہے اور اگر سب کا رواج برابر ہے ولیکن بعض کا بعض پر زیادہ صرف ہے جیسے ہمارے ملک میں غطریفی اور عدالی میں تھا تو بدون بیان کے بیع جائز نہیں ہے اور نہ بدون بیان کے دعوی صحیح ہے یہ محیط میں ہے۔ اور اگر ایک نقد زیادہ رائج ہو اور دوسرا اُس سے افضل ہو تو بیع جائز اور نقد رائج ملے گا اور میں نے استروشنی کے ہاتھ کی تحریر دیکھی کہ اگر شہر میں چند نقود کا رواج ہو اور ایک زیادہ رائج ہو تو دعوی بدون بیان کے صحیح نہیں ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ اگر دعوے بسبب قرض اور تلف کر دینے کے ہیں تو ہر حال میں صفت بیان کرنا ضرور ہے یہ نہایہ میں ہے۔ اگر یون ذکر کیا کہ اس قدر دینار نیشاپوری منتقد اور جید ذکر نہ کیا تو مشائخ نے

اختلاف کیا ہے بعضوں نے کہا کہ جید کی ضرورت نہین ہے اور یہی صحیح ہے اور اگر جید ذکر کیا اور منتقدہ نہ کہا تو بھی دعوی صحیح ہے کذا فی المحیط۔ اور نیشاپوری یا بخاری ذکر کرنے کے بعد احمر ذکر کرنے کی ضرورت نہین ہے کیونکہ سوائے احمر کے وہان دوسرے نہین ہوتے ہین ہان جید ذکر کرنا ضرور ہے اور یہی عامہ مشائخ کا مذہب ہے اور فتاوی نسفی مین ہے کہ اگر احمر خالص ذکر کیا تو جید بیان کرنے کی ضرورت نہین ہے اور بعض مشائخ کے نزدیک یہ بیان کرنا ضرور ہے کہ کس بادشاہ کے وقت کا سکہ ہے اور بعضوں کے نزدیک یہ شرط نہین ہے صحیح یہ ہے کہ اس مین وسعت ہے اور ذکر کرنے مین زیادہ احتیاط ہے کذا فی الذخیرہ اگر سونا مضروب نہو تو دینار نہ کہے بلکہ مثقال کے وزن سے بیان کرے اور اگر میل نہو تو بیان کر دے اور اگر اُس مین میل ہے تو وہ دہی یا دہ ہشتی وغیرہ بیان کر دے یہ ظہیریہ مین ہے۔ اور اگر چاندی ہو اور مضروب ہو تو اُسکی نوع یعنے جس طرف منسوب ہے اور اُسکی صفت کہ جید ہے یا درمیانی یا ردی اور اُسکا وزن مثلاً وزن سبعہ سے اس قدر درم مین بیان کر دے کذا فی المحیط اور اگر چاندی مضروب ہو اور اُس مین میل غالب ہو پس اگر لوگون مین وزن سے اُسکا معاملہ ہوتا ہے تو اُسکی نوع و صفت و وزن ذکر کرے اور اگر شمار سے معمول ہے تو گنتی ذکر کرے یہ ظہیریہ مین لکھا ہے۔ اور اگر چاندی غیر مضروب ہے اور اُسمین میل نہین ہے تو خالص ہونا اور اُسکی قسم ذکر کر دے مثلاً نقرہ فرنگ یا روس یا طمغاجی اور صفت کہ جید ہے یا ردی ذکر کرے اور بعض نے کہا کہ طمغاجی ذکر کرنے کے بعد جید وردی ذکر کرنے کی ضرورت نہین ہے اور سفید چاندی ذکر کرنا کافی نہین ہے تا وقتیکہ طمغاجی یا کلیجی ذکر نہ کرے کذا فی الوجیز الکردری اور درم سے اُسکی مقدار بیان کرے کذا فی المحیط اگر گیہون یا جو کا منون سے دعوی کیا تو فتوی کے واسطے مختار یہ ہے کہ مدعی سے دریافت کیا جاوے اگر اُسنے بسبب قرض و تلف کر دینے کے دعوی کیا ہے تو دعوی کی صحت کا فتوی نہ دیا جاوے اور اگر بسبب اپنے مال معین فروخت کرنے کے یا بسبب سلم کے دعوی کیا ہے تو دعوی صحیح ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اور اگر گیہون مین پیمانہ کے انداز سے دعوی کیا حتی کہ بلا خلاف دعوے صحیح ٹھہرا اور گواہ لایا کہ مدعا علیہ نے اس قدر گیہون یا جو کا اقرار کیا ہے اور اقرار مین صفت کا ذکر نہین ہے تو گواہی اس باب مین مقبول ہوگی کہ اُس سے بیان صفت کے واسطے جبر کیا جاوے نہ یہ کہ حق ادا مین جبر کیا جاویگا یہ محیط مین ہے۔ اور گنگنی اور ماش مین عرف معتبر ہوگا یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر آٹے کا دعوی کیا اور قفیز کے ساتھ اُسکا وزن بیان کیا تو صحیح نہین ہے۔ اور جب وزن بیان کر دیا تاکہ دعوی درست ہو گیا تو اُسکے ساتھ خشکہ آٹا شستہ بیان کرنا اور پختہ یا ناپختہ بیان کرنا اور جید یا وسط یا ردی بیان کرنا چاہیے یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر ایک نے دوسرے پر سو عدالی کے غصب کر لینے کا دعوی کیا اور عدالی دعوے کے وقت مفقود ہین تو اُنکی قیمت کا دعوی کرنا چاہیے اور امام اعظم رح کے نزدیک دعوی و خصومت کے روز کی قیمت لگائی جاوے اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک غصب کے روز کی قیمت اور امام محمد رح کے نزدیک اُس روز کی قیمت کہ جب وہ مفقود ہوئے ہین اور ایسی صورت مین درمون کے واجب ہونے کا سبب بیان کرنا ضرور ہے۔ یہ ذخیرہ مین ہے۔ اگر میت پر قرض کا دعوی کیا اور کہا کہ اس قرضہ مین سے کچھ ادا نہین کرنے پایا تھا کہ وہ مرگیا اور ان وارثون کے ہاتھ مین اسقدر ترکہ چھوڑ گیا ہے کہ یہ قرض ادا ہو جاوے اور کچھ بچ رہے اور ورثہ کے اموال معینہ بیان نہ کیے تو فتوی یہ ہے کہ دعوے کی سماعت ہوویگی ولیکن وارث پر ادائے قرض کا حکم جب تک اُسکے پاس ترکہ نہ پہونچے نہ کیا جاویگا پس

اگر اُسنے وصول ترکہ سے انکار کیا اور مدعی نے اثبات کرنا چاہا تو جب تک اموال معینہ ترکہ کے اس طرح بیان نہ کرے کہ اُس سے آگاہی حاصل ہو جاوے تب تک اُسپر قادر نہ ہوگا یہ وجیز کردری میں ہے۔ اگر مدیون نے دعوی کیا کہ مین نے اسکو اس قدر درم بھیجے ہیں یا میرے بلا حکم فلان شخص نے اسکو قرضہ ادا کر دیا ہے تو دعوی صحیح ہے اور تسمیں بجا لائیگا اگر اُسپر ہزار درم قرض کا دعوی کیا اور کہا کہ تیرے ہاتھ میں فلان شخص کے ہاتھ سے پہونچے ہیں اور وہ میرا مال ہے تو اُسکے دعوے کی سماعت نہ ہوگی جیسے عین میں غیر مسموع ہے کذا فی الخلاصہ اور اگر بسبب کفالت کے مال کا دعوی کیا تو بیان سبب ضرور ہے اور اسی مجلس کفالت میں مکفول عنہ کا قبول کر لینا بیان کرے اور اگر بیان کیا کہ مکفول لہ نے اپنی مجلس میں قبول کیا تو صحیح نہیں ہے۔ اسی طرح اگر عورت نے اپنے شوہر کی وفات کے بعد وارثون پر مال کا دعوے کیا تو بدون بیان سبب کے صحیح نہیں ہے۔ اور مشائخ نے فرمایا کہ بیع یا اجارہ وغیرہ کے سبب سے مال لازم ہونے کے دعوے مین یہ بھی بیان کرے کہ یہ عقد خوشی خاطر سے اُس حال میں کہ اُسکے تصرفات اُسکے نفع و نقصان کی راہ سے نافذ ہوتے تھے واقع ہوا تاکہ دعوی بوجوب صحیح ہو جاوے یہ وجیز کردری میں ہے۔ اور اگر اجارہ بسبب اجارہ دینے والے کی موت کے فسخ ہوگیا اور مال کا دعوی کیا پس اگر اجرت درم یا عدالی ہیں تو یون بیان کرنا چاہیے کہ اس قدر درم یا عدالی کہ وقت عقد سے وقت فسخ تک رائج رہے ہیں کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص نے قاضی کے پاس دوسرے پر دس درم کا دعوی کیا اور کہا کہ میرے اُسپر دس درم ہیں اور اس سے زیادہ کچھ نہ کہا تو مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعضون نے کہا کہ دعوی صحیح ہے اور بعضون نے کہا کہ جب تک ایک بار بھی قاضی سے نہ کہے کہ مجھے اس سے دلائے جاوین تب تک صحیح نہیں ہے اور نوازل میں ہے کہ شیخ ابو نصرؒ نے فرمایا کہ صحیح یہ ہے کہ دعوے کی سماعت ہوگی یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر کسی شخص پر دعوی کیا کہ اُسنے مبیع پر قبضہ کر لیا مجھے ثمن دلایا جاوے اور مبیع کو بیان نہ کیا یا محدود کے حدود بیان نہ کیے تو جائز ہے اور یہی اصح ہے اسی طرح کرایہ مکان کے دعوے میں جسکا اجارہ فسخ ہو گیا ہے اس مکان کے حدود بیان کرنا شرط نہیں ہے۔ اور اگر دعوی کیا کہ اس شخص نے مجھے فلان چیز کی کہ جسکا یہ وصف ہے حفاظت کے واسطے اس قدر ماہواری پر مزدور کیا تھا اور مین نے اس قدر مدت اُسکی حفاظت کی پس مجھے مزدوری ماہواری چاہیے اور یہ چیز معین اُس مجلس دعوی میں موجود نہیں ہے تو بھی دعوی صحیح ہونا چاہیے۔ اگر مبیع غیر مقبوض کے ثمن کا دعوے کیا تو مجلس قضا میں مبیع کو حاضر کرنا چاہیے تاکہ قاضی کے سامنے بیع ثابت ہو یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر یہ دعوی کیا کہ میرے وصی نے میری صغر سنی میں تیرے ہاتھ میرا فلان و فلان مال اس قدر دامون کو تیرے ہاتھ فروخت کیا اور اُسنے کچھ دام نہیں پائے تھے کہ وہ مر گیا تو وہ دام تو مجھے ادا کر دے پس بعض مشائخ نے کہا کہ یہ دعوی صحیح نہیں ہے کیونکہ وصی کے مرنے کے بعد دام وصول کرنے کا حق اُسکے وارث یا وصی کو ہے اور اگر اُسکا کوئی وصی یا وارث نہ ہو تو قاضی اُسکی طرف سے مقرر کریگا شیخ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جو مشائخ یہ فرماتے ہیں کہ وکیل بیع کے انتقال کے بعد ثمن وصول کرنے کا استحقاق موکل کو حاصل ہو جاتا ہے اُنکے موافق یہان بھی لکھنا چاہیے کہ لڑکے کے بالغ ہونے کے بعد اُسکو دام وصول کرنے کا حق حاصل ہو جاتا ہے پس دعوی صحیح ہوگا یہ محیط میں ہے

## دوسری فصل دعوی عین منقول کے بیان میں

جس مال معین منقول پر مدعی دعوی کرتا ہے اگر مجلس قضا میں حاضر ہو تو اُسکی طرف ہاتھ سے اشارہ کرے کہ یہ میرا ہے اور زبان سے اشارہ کرنا کافی نہیں ہے مگر اُس صورت میں کہ اُسکے

اس طرح اشارہ سے وہی چیز معلوم ہو جاوے جسپر دعوی کرتا ہے یہ فتاوی قاضی خان مین ہے - اور اگر وہ چیز مدعا علیہ کے قبضہ مین ہو تو اُسکے حاضر لانے کے واسطے حکم کیا جائیگا تاکہ دعوے مین مثل گواہی وغیرہ کے اُسکی طرف اشارہ کرے کذا فی الکافی - اور شمس الائمہ حلوائی نے فرمایا کہ بعضے منقولات کا قاضی کے سامنے حاضر لانا ممکن نہین ہے جو جیسے اناج کی ڈھیری یا بکریون کا گلہ تو اُس مین قاضی کو اختیار ہے اگر اُس سے ممکن ہو تو خود اس مقام پر چلا جاوے ورنہ اگر اُسکو خلیفہ کرنے کی اجازت ہے تو اپنا خلیفہ وہان بھیجدے یہ محیط مین ہے - اگر مدعا علیہ منکر ہوا ور دعوی کیا کہ جس چیز مین دعوی ہے حاضر کرے تو یون چاہیے کہ کہے کہ اس مدعا علیہ کو لازم ہے کہ وہ چیز حاضر کرے تاکہ مین حجت مین پیش کرون اور اگر مدعا علیہ منکر نہ ہوا اقرار کرتا ہو تو حاضر کرانا کچھ ضرور نہین ہے بلکہ مقر لہ اُس سے لے سکتا ہے یہ وجیز کردری مین ہے ایک شخص کے قبضہ مین ایک مال معین ہے اُسپر دعوی کیا اور مجلس قضا مین اُسکو حاضر کرانا چاہا اور مدعا علیہ نے وہ مال اپنے ہاتھ مین ہونے سے انکار کیا پھر مدعی دو گواہ لایا کہ اُنھون نے گواہی دی کہ آج سے ایک سال پہلے وہ مال اسکے پاس تھا تو سماعت ہوگی اور مدعا علیہ پر جبر کیا جاویگا کہ حاضر لاوے یہ خزانۃ المفتین مین ہے - اگر ایسے مال معین پر دعوی کیا کہ جو غائب ہے اور اُسکی جگہ معلوم نہین ہے مثلاً کسی پر ایک کپڑے یا باندی غصب کر لینے کا دعوی کیا اور معلوم نہین کہ وہ موجود ہے یا ضائع ہو گئی پس اگر جنس اور صفت اور قیمت بیان کر دی تو دعوی مسموع اور گواہی مقبول ہوگی اور اگر قیمت نہ بیان کی تو تمام کتابون مین اشارہ کیا کہ دعوی مسموع ہوگا یہ ظہیریہ مین ہے - اگر مدعی بہ ضائع ہو تو دعوی بدون بیان جنس و سن و صفت و حلیہ و قیمت کے صحیح نہین ہے کیونکہ بدون ان چیزون کے بیان کے اُسکا علم نہین ہو سکتا ہے اور قیمت کا بیان کرنا خصاف رحنے شرط کیا ہے اور بعضے قاضیون کے نزدیک قیمت بیان کرنا شرط نہین ہے کذا فی المحیط السرخسی اور ادب القاضی مین ہے کہ فقیہ ابو اللیث رحنے فرمایا کہ بیان قیمت کے ساتھ مذکر و مؤنث بیان کرنا چاہیے کذا فی الکافی - اور چوپائے کے دعوے مین رنگ و ہیئت کا ذکر کرنا ضرور نہین ہے حتی کہ اگر ایک شخص نے ایک گدھا غصب کر لینے کا دعوی کیا اور اُسکی ہیئت بیان کر دی اور موافق دعوے کے گواہ سنائے پس مدعا علیہ نے ایک گدھا حاضر کیا اور مدعی نے کہا کہ مین نے اسی گدھے کا دعوی کیا ہے اور گواہون نے بھی یہی کہا پھر جو دیکھا گیا تو بعض ہیأت اُنکے بیان سے اختلاف ہے مثلاً گواہون نے اُسکو کان پھٹا ہوا بیان کیا تھا اور اُسکا کان ایسا نہ تھا تو مشائخ نے فرمایا کہ یہ امر مدعی کی ڈگری کر دینے کا مانع نہین ہے اور اس سے اُنکی گواہی مین خلل نہین آتا ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے امام ظہیر الدین سے دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے دوسرے پر ایک ترکی غلام غصب کر لینے کا دعوی کیا اور اُس کی صفات بیان کر دین اور درخواست کی کہ غلام حاضر کرایا جاوے پھر جب حاضر ہوا تو بعضی صفتون مین مدعی کے بیان سے اختلاف پایا گیا اور مدعی نے گواہ قائم کر دیے کہ وہی ہے پس جن صفات مین اختلاف پایا گیا اگر ایسے ہین کہ اُن مین تغیر و تبدل کا احتمال نہین ہے اور مدعی نے کہا کہ مین نے اسی غلام کا دعوی کیا تو دعوی مسموع نہوگا اور اگر اُسنے کہا کہ یہ میرا غلام ہے اور اس سے زیادہ کچھ نہ کہا تو دعوی مسموع اور گواہی مقبول ہوگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہے - ایک شخص نے چند معین چیزون کا جنکی جنس و نوع و صفت مختلف ہے دعوی کیا اور سب کی اکٹھا قیمت بیان کر دی اور ہر ایک کی قیمت کی علیحدہ تفصیل نہ کی تو دعوی صحیح ہے اور تفصیل بیان کرنا شرط نہین ہے اور یہی صحیح ہے یہ خزانۃ المفتین و فتاوی قاضی خان مین ہے - ایک شخص نے کسی شخص پر ہزار دینار کا اس سبب سے دعوی کیا کہ اسنے میری چند معین چیزین تلف

کر دی ہیں تو ضروری ہے کہ جہاں تلف کر دی ہیں وہاں کی قیمت بیان کرے اور اعیان کو بھی بیان کرے کیونکہ بعضے اس میں سے مثلی ہوئی ہیں اور بعضی قیمت والی ہوتی ہیں یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص نے رفوگر کے پاس اپنا عمامہ تلمیذ کے ہاتھ روانہ کیا کہ اسکو درست کر دے پھر رفوگر نے عمامہ وصول پانے سے انکار کیا اور تلمیذ مر چکا ہے یا غائب ہے پھر عمامہ والے نے دعوی کیا کہ میرا عمامہ ہے میں نے فلاں تلمیذ کے ہاتھ تیرے پاس بھیجا ہے تو ایسے دعوے کی سماعت نہ ہوگی جب تک یہ نہ کہے کہ تو نے اُسکو تلف کیا اور قیمت کا دعوے کرے اور اگر یوں کہا کہ میں نے تیرے پاس بھیجا ہے تو سماعت ہوگی یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر انگوروں موجودہ یا بقول کا دعوے کیا تو اشارہ کرے اور اوصاف و وزن و نوع بیان کرنے کی حاجت نہیں ہے اور قرض میں اور فصل موجود ہے تو مقدار و نوع و صفت بیان کرے اور جید وردی ہونا بیان کرے اور اگر ایسا ہو کہ جس بازار میں بکتے تھے وہاں سے منقطع ہو چکے ہوں تو حاکم دریافت کریگا کہ تو کیا چاہتا ہے اگر اُسنے کہا کہ انگور چاہتا ہوں تو سماعت نہ ہوگی اور اگر اُسنے کہا کہ قیمت چاہتا ہوں تو اُسکو سبب وجوب بیان کرنے کا حکم کریگا کیونکہ اگر یہ دام مبیع کے ثمن ہیں تو بسبب منقطع ہو جانے کے بیع ٹوٹ گئی اور اگر بسبب سلم یا تلف کر دینے یا قرض کے ہیں تو مطالبہ کر سکتا ہے اگر انگوروں کی فصل تک انتظار نہ کرے ایسا ہی امام ظہیر الدین نے فرمایا ہے یہ وجیز کردری میں لکھا ہے۔ اگر دو قسم کے انگور علائی و درختی درمیانی شیریں سو من کا دعوی کیا تو تفصیل بیان کرنا چاہیے کہ علائی کس قدر اور درختی کس قدر تھے کذا فی المحیط اور انار و سیب کے دعوے میں وزن اور ترش و شیریں و صغیر یا کبیر بھی ذکر کرے اور گوشت کے دعوے میں سبب بیان کرنا ضرور ہے کذا فی الخلاصہ پس اگر یوں بیان کیا کہ میں اس سبب سے دعوی کرتا ہوں کہ اسنے مبیع کا ثمن قرار دیا تھا تو دعوی صحیح ہے اگر اسکا وصف اور موضع بیان کر دے یہ وجیز کردری میں ہے۔ اگر کسی پر سو من کوک کا دعوی کیا تو صحیح نہیں ہے مگر جبکہ سبب بیان کر دے کیونکہ روٹی کے سلم میں اور قرض لینے میں اختلاف ہے اور تلف کر دینے کی صورت میں قیمت واجب ہوگی اور اگر سبب نہ بیان کیا کہ مبیع کا ثمن ہے تو دعوی صحیح ہے ولیکن بیان کرنا چاہیے کہ کیسے آٹے کی بنی ہوئی ہیں اور سپیدی مائل یا مزعفر ہیں اور اسپر تل لگے ہوئے ہیں یا نہیں یہ ظہیریہ میں ہے۔ برف کا دعوے جب وہ منقطع ہو چکا ہو تو صحیح نہیں ہے کیونکہ اُسکے مثل دیا نہیں جا سکتا ہے تو اُسکو چاہیے خصومت کے روز کی قیمت لگا کر دعوی کرے کہ میری اس قدر قیمت چاہیے ہے یہ وجیز کردری میں ہے اور تیل وغیرہ ایسی چیزوں کے دعوے میں اگر بیع کا سبب ہو تو اشارہ کے واسطے حاضر لانا ضرور ہے اور اگر بسبب قرض یا تلف کر دینے یا ثمن قرار دینے کے ہو تو موجود کرنے کی ضرورت نہیں ہے یہ خزانۃ المفتین میں لکھا ہے۔ اگر کسی شخص پر دیباج کا دعوی کیا پس اگر وہ مال عین ہے تو اُسکا حاضر کرانا اور اُسکی طرف اشارہ کرنا شرط ہے اور وزن و تمام اوصاف بیان کرنے چاہیے ہیں اور اگر بسبب سلم کے دین ہو تو اس صورت میں وزن ذکر کرنے کی شرط ہونے میں مشائخ کا اختلاف ہے عامہ مشائخ کے نزدیک شرط ہے اور یہی صحیح ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ ایک شخص کے ذمہ ایک خرگاہ بسبب مہر کے واجب ہونے کا دعوی پیش ہوا تو مشائخ نے صحیح ہونے کا فتوی دیا کیونکہ اسمیں زیادہ جہالت نہیں ہے اور باب مہر میں جہالت اُسکی مانع نہیں ہوتی ہے کہ اُسکے ذمہ واجب ہو یہ محیط میں ہے بعض مشائخ نے ذکر کیا کہ کسی نے زندنیجی کا دعوی کیا اور اُسکا طول خوارزم کے گزوں سے کسی قدر بیان کیا پھر جب

وہ پائی گئی تو زائد یا کم نکلی اور گواہ گواہی موافق دعوے کے دے چکے ہین تو دعوی و گواہی دونون باطل ہین جیسا کہ چوپایہ کے دانتون سے اختلاف ہین ہوتا ہے۔ ایک شخص نے کسی قدر لوہے پر دعوی کیا اور اُسکا وزن دس من بیان کیا پھر وہ بیس من یا آٹھ من نکلا تو دعوی و گواہی مقبول ہو گی کیونکہ جس چیز کی طرف اشارہ کیا اُسکا وزن بیان کرنا لغو ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ روئی کے دعوے مین یہ بیان کرنا کہ کہان کی ہے ترقانی ہے یا بیہقی یا جاجرمی ضرور ہے کذا فی خزانۃ المفتیین۔ اور فتوی اسپر ہے کہ اتنے من اس قدر روئی سے ثلاثا نکلتا ہی بیان کرنا شرط نہین ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ قمیص کے دعوے مین جب نوع و جنس و صفت و قیمت بیان کی تو اُسکے ساتھ مردانہ یا زنانہ چھوٹے یا بڑے بیان کرنا چاہیے یہ خزانۃ المفتیین مین ہے۔ کپڑا چاک کر ڈالنے یا چوپایہ کے زخمی کرنے کے دعوے مین چوپایہ یا کپڑے کا حاضر کرنا شرط نہین ہے کیونکہ مدعی بہ حقیقت مین وہ جزو ہی جو فوت ہو گیا کذا فی الخلاصہ۔ اگر گوہر کا دعوی کیا تو اُسکا وزن بیان کرنا چاہیے اگر غائب ہو اور مدعا علیہ اپنے پاس ہونے سے انکار کرتا ہو یہ سراجیہ مین ہے۔ اور سوتی کے دعوے مین اُسکا دور و چمک و وزن بیان کرے یہ خزانۃ المفتیین مین ہے۔ اگر چند سوئیون یا سیلون کا دعوی کیا تو اُسکا سبب بیان کرے کیونکہ اسکا حاضر کرنا لازم ہے اگر عین ہو اور اگر دین ہو بسبب سلم یا ثمن بیع کے تو جہالت رفع کرنے کے واسطے نوع و صفت بیان کرنا ضرور ہے اور تلف کر دینے سے انکا مثل واجب نہین ہوتا ہے کیونکہ یہ قیمت والی شی ہین نہ مثلی اور قرض کے سبب سے وجوب نہین ہوتا ہے کیونکہ انکا قرض جائز نہین ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ اگر کسی قدر حنا کا دعوی کیا تو جید و وسط و ردی بیان کرے اور ذکر کرے کہ برگ حنا سودہ یا کوفتہ کیسی تھی اور اگر کسی قدر توتیا کا دعوی کیا تو کوفتہ و ناکوفتہ ذکر کرے و بدون اسکے دعوی صحیح نہین ہے یہ خزانۃ المفتیین مین ہے۔ ایک طاحونہ کا دعوی کیا اور حدود طاحونہ اور ادوات کو بیان کر دیا ولیکن اُسنے ادوات کو مسمی نہ کیا اور نہ اُنکی کیفیت بیان کی تو بعض نے کہا کہ دعوی صحیح نہین ہے اور یہی اصح ہے یہ محیط مین ہے۔ فتاوے رشید الدین مین ہے ودیعت کے دعوے مین یون کہنا چاہیے کہ میری اس شخص کے پاس اس قدر ودیعت اس قیمت کی ہے پس مین اسکے پیش کرنے کا خواستگار ہون تاکہ مین اس امر کے گواہ سناؤن کہ یہ میری ملک ہے بشرطیکہ وہ منکر ہو اور اگر مقر ہو تو تخلیہ کرے کہ میرے قبضہ مین آوے اور یہ نہ کہے کہ رد کرنے کا حکم ہو یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ودیعت کے دعوے مین موضع ایداع کو کہ کس شہر مین واقع ہوا بیان کرے خواہ ودیعت ایسی چیز ہو کہ اُسکی باربرداری اور صرف ہے یا ایسی نہو اور دعوے غصب مین اگر مغصوب ایسی چیز نہ ہو جسکی باربرداری ہے تو موضع غصب کا بیان کرنا ضرور نہین ہے یہ خلاصہ مین ہے۔ اگر گیہون غصب کرنے کا دعوی کیا اور شرائط بیان کر دیے تو غصب کی جگہ بیان کرنا ضرور ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ غیر مثلی کے غصب و استہلاک مین غصب کے روز کی قیمت بیان کرنا چاہیے یہی ظاہر الروایت ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ دعوے تخارج مین بیان انواع ترکہ و تحدید زمین و بیان متاع و حیوانات و اسکی قیمت ضرور ہے تاکہ معلوم ہو سکے کہ اُسکے حصہ سے زیادہ پر صلح نہین واقع ہوئی کیونکہ اگر ترکہ کو بعض وارثون نے تلف کر دیا پھر غیر متلف کے ساتھ اُسکے حصہ کی قیمت سے زیادہ پر صلح کی تو صاحبین کے نزدیک نہین جائز ہے چنانچہ بعد غصب و اتلاف کے قیمت سے زیادہ پر صلح کرنے کے مسئلہ مین ایسا ہی ہے

یہ وجیز کردری میں ہے اگر کسی نے دوسرے پر دعوی کیا کہ فلان مشترک مال میرے اور اُسکے درمیان تھا اُسنے فروخت کیا اور جب مجھے بیع کی خبر پہونچی تو مین نے اجازت دیدی پس اُسپر آدھے ثمن کا مجھے سپرد کرنا واجب ہے تو یہ دعوے نہین ہے جب تک کہ دعوے مین یہ ذکر نہ کرے کہ یہ مال وقت اجازت کے مشتری کے ہاتھ مین قائم تھا اور ضرور ہے کہ وقت اجازت کے ثمن کا رائج ہونا بھی بیان کرے اور یہ بھی بیان کرے کہ بائع نے مشتری سے ثمن وصول کر لیا اور قاضی مدعی سے دریافت کریگا کہ یہ مال معین تم دونون مین ملکی شراکت کے طور پر تھا یا عقدی شرکت تھی پس اگر اُسنے کہا کہ ملکی شرکت تھی تو ان شرطون کا بیان کرنا ضرور ہے اور اگر کہا کہ عقدی شرکت تھی تو وقت اجازت کے یہ عین مشتری کے پاس قائم ہونے کی شرط بیان کرنے کی ضرورت نہین ہے ولیکن ثمن پر قبضہ کرنے کا بیان شرط ہے تاکہ نصف ثمن کا مطالبہ درست ہو یہ فصول عمادیہ مین ہے - مال شرکت کی تجہیل سے مرجانے کے دعوے مین یہ بیان کرنا چاہئے کہ مال شرکت کی تجہیل کے ساتھ مرا ہے یا جو چیز مال شرکت سے خریدی گئی تھی اُسکی تجہیل کے ساتھ مرا ہے کیونکہ مال شرکت کی ضمانت مثلی ہے اور جو چیز اُس سے خریدی گئی اُسکی قیمت کے ساتھ ضمان ہوتی ہے اور مطالبہ کا ذکر رد و تسلیم کے ساتھ واجب نہین ہے کیونکہ مودع پر تخلیہ واجب ہے یہ خزانۃ المفتین مین ہے - دعوی بضاعت و ودیعت مین بسبب تجہیل وغیرہ کے مرنے کے بیان کرنا چاہیے کہ موت کے روز اُسکی کیا قیمت تھی ایسا ہی مال مضاربت کے دعوے مین اگر مضارب تجہیل کے ساتھ مر گیا تو بیان کرنا چاہیے کہ اُسکے مرنے کے روز مال مضاربت نقد تھا یا عروض یہ فصول عمادیہ مین ہے - اگر دوسرے شخص پر دعوی کیا کہ اسنے اسقدر قفیز گیہون مجھ سے مانہ لیکر قبضہ مین کیے اُسپر اُسکا واپس کر دینا واجب ہے اگر قائم ہین تو اُسکی قیمت اور اگر تلف ہو گئے ہین یا تلف کر دیے ہین تو اُنکے مثل واپس کرے پس یون دعوے مین کہنا چاہیے کہ اگر قائم ہین تو اُسپر تخلیہ یعنے قبضہ دلا دینا واجب ہے اور اگر تلف ہو گئے ہین تو بیان کرنا چاہیے کہ بعد انکار کے تلف ہوئے ہین اور اگر تلف کر دیئے ہین تو بیان کرنا چاہیے کہ اسکی طرف سے تلف ہوے ہین یہ خلاصہ مین ہے - اگر دعوی کیا کہ اسنے مجھ سے سقدر جریان جسکا یہ طول یہ عرض یہ قیمت تھی چکانے کے طور پر لیکر قبضہ مین کر لی ہین پس اسپر واجب ہے کہ اُنکو واپس دے اگر بعینہ قائم ہین اور اگر تلف ہو گئی ہین تو اُنکی قیمت ادا کرے تو یہ دعوی صحیح نہین ہے جب تک یون نہ کہے کہ چکانے کے طور پر لیکر قبضہ مین کر لی تھین تاکہ اگر پسند آوین تو اس قدر دامون کو خرید لے یہ فصول عمادیہ مین ہے - راہن نے اگر مرہون واپس سپرد کر دینے کا مرتہن پر دعوی کیا پس جاننا چاہیے کہ طحاوی نے ذکر کیا ہے کہ مرہون راہن کو واپس دینے مین جو خرچ ہو وہ راہن کے ذمہ ہے اور اس بنا پر دعوی صحیح نہین ہے اور بعضون نے کہا کہ وہ خرچ مرتہن پر ہوتا ہے اور اس قول کے موافق اگر مرتہن پر واپس تسلیم کرنے کا دعوی کیا تو مثل مستعیر کے صحیح ہے کذا فی المختار فی شرح الجامع کذا فی خزانۃ المفتین - ایک شخص نے کوئی مال معین فروخت کیا اور بائع غلام ہے اور اُس کا مولی حاضر ہے پھر مولی نے اُس مال کا جسکو غلام نے فروخت کیا ہے اپنے واسطے دعوی کیا پس اگر غلام ماذون ہے تو دعوی صحیح نہین ہے اور اگر مجبور ہے تو صحیح ہے یہ ظہیریہ مین ہے - ایک شخص نے دعوی کیا کہ مجھپر بیع کے واسطے زبردستی کی گئی تھی اور چاہا کہ واپس لیکر لون تو صحیح نہین ہے جب تک یہ نہ کہے کہ مین نے بیچا و سپرد کیا اور دونون حالتون مین مجھپر زبردستی کی گئی تھی اور اگر دام پر قبضہ کیا ہو تو ذکر کرنا چاہیے کہ مین نے ثمن پر بھی مجبوری سے قبضہ کیا اور سب پر برہان پیش کرے اور اگر اُس شخص نے مجھپر زبردستی کی گئی یہ دعوی کیا کہ یہ چیز میری ملک ہے اور مشتری کے قبضہ مین ناحق ہے تو دعوے صحیح

نہین ہے کیونکہ اُسکی بیع کے ساتھ اگر قبضہ متصل ہو تو ملک ثابت ہوتی ہے اور علی ہذا اگر بیع فاسد کہ جس مین قبضہ ہو گیا ہے یون دعوی کیا کہ یہ مبیع میری ملک ہے اور مشتری کے قبضہ مین ناحق ہے تو صحیح نہین یہ وجیز کردری مین ہے ۔ فتاوے رشید الدین مین ہے کہ اگر بائع نے اپنے اوپر بیع زبردستی ہونے کا دعوی کیا تو زبردستی کرنے والے کے تعین کی ضرورت نہین ہے چنانچہ اگر بسبب سعایت کے کسی مال کا دعوی کیا تو جن سپاہیون نے لیا ہو اُنکے تعین کی ضرورت نہین ہے اور یہی اصح ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے منتقی مین ہے کہ ایک شخص نے دوسرے پر یہ دعوی کیا کہ اسنے فلان شخص کو حکم کیا اُسنے مجھ سے اسقدر لے لیا ہو پس اگر حکم کرنے والا بادشاہ وقت ہو تو دعوی صحیح ہو اور اگر سوائے بادشاہ کے کوئی شخص ہو تو اُسپر کچھ نہین ہو یہ خلاصہ مین ہو اور اگر مامور پر ضمان کا دعوی کیا پس اگر حکم کنندہ سلطان ہو تو مامور پر دعوے صحیح نہین ہو اور اگر سلطان نہین ہو تو مامور پر دعوی صحیح ہو اور مجرد حکم امام کا اکراہ ہی یہ خزانۃ المفتین مین ہو۔ اور سعایت کے دعوے مین قابض مال کا نام و نسب ذکر کرنے کی حاجت نہین ہو ولیکن سعایت کو بیان کرے ۔ اگر یون کہا کہ فلان شخص نے مجھے دبوچ لیا تا کہ ظالمون نے میرا نقصان کر دیا تو فقط اس کہنے سے دعوی صحیح نہین ہو۔ اسی طرح اگر یون کہا کہ فلان شخص نے ناحق میرا خسارا کرادیا تو بھی صحیح نہین ہو یہ خلاصہ مین ہے ۔ ایک شخص نے دوسرے پر یہ دعوی کیا کہ اسنے میرا اس قدر نقصان کرایا بسبب اسکے کہ بادشاہی آدمیون کو لیکر ناحق مجھپر سعایت کی اور گواہون نے گواہی دی کہ اس شخص نے بادشاہی آدمیون کو لیکر ناحق اس مدعی پر سعایت کی اور بادشاہی آدمیون نے ناحق اس مدعی سے بسبب اس مدعا علیہ کے سعایت کی اس قدر مال موصوف لے لیا تو ایسا دعوی اور گواہی دونون صحیح ہین اگرچہ قابض مال کو معین کرکے ذکر نہ کیا اور سعایت کی تفسیر ضرور چاہیے تا کہ دیکھا جاوے کہ آیا اُسپر مال واجب ہوتا ہو یا نہین پس اگر ایک شخص بادشاہی آدمیون کے پاس آیا اور کہا کہ میرا اسپر واجبی حق چاہیے ہو اُنھون نے اُسکو ادا کردینے کے واسطے پکڑا اور اپنا حق لے لیا تو ایسی سعایت موجب ضمان نہین ہو کیونکہ یہ حق پر ہے اسی طرح اگر سعایت کی اور کہا کہ وہ میری جورو پاس آتا ہو پس سلطان نے اُسکو پکڑا اور اس سبب سے مال اُس سے لے لیا تو یہ موجب ضمان نہین ہے اور جس سعایت سے ضمان واجب ہوتی ہو وہ یہ ہو کہ ایسی بات دروغ بیان کردے جو مال لیے جانے کا باعث ہو جاوے مثلاً بادشاہ کے پاس آیا اور کہا کہ فلان شخص نے مال پایا ہے اور درحقیقت اُسکو مال نہین ملا ہی مگر بادشاہ اُس سے ظاہر مین اس کہنے سے مال لے لیگا یہ خزانۃ المفتین مین ہو۔ اگر دعوی کیا کہ اسنے مجھسے رشوت لی تو بھی بدون تفصیل کے صحیح نہین ہو پس اگر علی وجہ التفصیل کی تو سماعت ہو گی ورنہ نہین یہ کذا فی الخلاصہ

**تیسری فصل** عقار[1] کے دعوے کے بیان مین ۔ اگر مدعی بہ عقار ہو تو اُسکی چارون حدین ذکر کرے اور اُنکے مالکون کے نام بیان کرے اور اُنکے باپ دادا تک بیان کرے کذا فی الاختیار شرح المختار اور دادا کا ذکر کرنا امام اعظم رح کے نزدیک ضرور ہے اور یہی صحیح ہے یہ سراج الوہاج مین لکھا ہے ۔ اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ یہ شخص مشہور نہ ہو اور اگر معروف ہو تو بالاجماع باپ و دادا کے ذکر کی ضرورت نہین ہے یہ وجیز کردری مین ہے ۔ فقیہ امام ابو نصر احمد بن محمد سمرقندی نے اپنی شروط مین بیان کیا ہے کہ اگر دعوی عقار مین واقع ہو تو اُس شہر کا جس مین گھر ہے پھر محلہ پھر کوچہ کا ذکر کرنا ضرور ہے پس پہلے شہر کا پھر محلہ کا پھر کوچہ کا اسی طرح عام سے خاص کی طرف تنزل کرتا چلا جاوے جیسا کہ امام محمد رح کا مذہب ہے اور ابو زید بغدادی نے بیان کیا کہ خاص سے عام کی طرف چلے کہ یہ گھر فلان کوچہ مین محلہ فلان شہر

[1] عقار مانند زمین و مکان کے جو غیر منقولہ ہو ولیکن درخت تابع زمین ہے ۱۲

مین واقع ہو اور قول امام محمدؒ کا احسن ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے اور یہ ذکر کرے کہ وہ مدعا علیہ کے قبضہ مین ہے اور عقار مین مدعی و مدعا علیہ کے تصادق سے قبضہ ثابت نہین ہوتا ہے بلکہ گواہی سے یا قاضی کے علم سے موافق مذہب صحیح کے قبضہ کا ثبوت ہوتا ہے یہ کافی مین ہے اور بیان کرے کہ مین مدعا علیہ سے اسکا مطالبہ کرتا ہون کیونکہ اس کا حق مطالبہ ہے پس مطالبہ کرنا ضرور ہے اور ایک احتمال بھی تھا کہ شاید مرہون ہو یا ثمن کے عوض اُسکے پاس محبوس ہو تو مطالبہ کہنے سے دفع ہوگیا ہے اور اسی سے مشائخ نے کہا کہ منقولات مین یہ کہنا واجب ہے کہ اسکے قبضہ مین بلاحق ہے کذا فی الہدایہ۔ ایک جماعت نے اہل شروط سے بیان کیا کہ حدود مین لزیق دار فلان بیان کرنا چاہیے صرف دار فلان نہ کہے اور ہمارے نزدیک دونون لفظ یکسان ہین جو کہے بہتر ہین کذا فی المحیط اگر تین حدود بیان کر دین اور چوتھی بیان کرنے سے خاموش رہا تو مضر نہین ہے اور اگر خاموش نہ ہوا بلکہ چوتھی بیان کرنے مین خطا کی تو دعوی صحیح نہین ہوجائے گی کہ اگر مدعا علیہ نے بیان کیا کہ یہ محدود میرے قبضہ مین نہین ہے یا اس محدود کا تسلیم کرنا مجھپر واجب نہین ہے تو خصومت اُسپر نہ چلے گی اور اگر یہ کہا کہ یہ محدود میرے قبضہ مین ہے مگر تو نے اس کی حدود مین خطا کی تو اسکے کہنے پر التفات نہ کیا جائیگا ولیکن اگر دونون خطا ہونے پر متفق ہون تو دوبارہ نالش پیش ہوگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ ایک گھر کا دعوی کیا اور اُسکی ایک حد پر زید کا گھر بیان کیا پھر دوبارہ دعوی کیا اور اس حد پر عمرو کا گھر بیان کیا تو مقبول نہین ہے اگرچہ مدعا علیہ اُسکی تصدیق کرے کہ اُسنے غلط کیا یا نہین۔ ایک شخص نے دوسرے پر ایک باغ انگور کا دعوی کیا اور اُسکی حدود بیان کر دین اور اُسکی بعضی حد چہارم عمرو بن احمد ابن یوسف کے تاک انگور سے ملی ہوئی ہے اور انھون نے عمرو بن احمد ابن عمرو کے تاک سے پیوستہ لکھی ہے اور یہی دعوی کیا اور گواہون نے بھی یہی گواہی دی اور قاضی نے حکم کیا تو یہ حکم اس مدعا علیہ کے قبضہ کے تاک انگور کے حق مین صحیح نہین ہے چونکہ بعضے حدود کو غلط بیان کیا ہے اور مدعی کو اس مین تصرف کرنا جائز نہین ہے کذا فی خزانۃ المفتین قال المترجم ہکذا ظہر لی واللہ اعلم بمراد عبادہ۔ اور اگر حد چہارم مین بیان کیا کہ زقہ یا زقاق سے متصل ہے اور اسی طرف مدخل یا دروازہ ہے تو یہ کافی نہین ہے کیونکہ زقہ سبب ہوتے ہین اُنکو کسی طرف منسوب کرنا چاہیے تاکہ معلوم ہو اور اگر کسی طرف منسوب نہ ہو تو محلہ یا قریہ یا ناحیہ کا زقہ بیان کرے کہ اس سے ایک طرح کی پہچان ہو سکتی ہے یہ فصول عمادیہ و ذخیرہ مین ہے۔ اگر دو حدین ذکر کین تو ظاہر الروایت کے موافق کافی نہین ہے اور یہ ہمارے اصحاب کے نزدیک ہے اور اگر تین حدین ذکر کین تو کافی ہے اور اس صورت مین حد چہارم کے حکم کرنے کی صورت مین خصاف رحمہ اللہ نے بیان کیا کہ بمقابلہ حد ثالث کے سے کر ابتداے حد اول تک ختم کر دی جائیگی کذا فی المحیط۔ اگر حد چہارم دو شخصون کی ملکیت سے متصل ہو اور ہر ایک کی زمین علیحدہ ہو یا کسی کی زمین اور مسجد سے ملحق ہو اور مدعی نے بیان کر دیا کہ حد چہارم فلان شخص کی زمین سے پیوستہ ہے اور دوسرے شخص یا مسجد کو بیان نہ کیا تو صحیح ہے اور بعض نے کہا کہ صحیح یہ ہے کہ دونون صورتون مین دعوی صحیح نہ ہونا چاہیے یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر کسی محدود کا دعوی کیا اور اُسکی ایک حد یا تمام حدین مدعی کی ملک سے ملحق ہین تو حد فاصل بیان کرنے کے حق مین بعض مشائخ نے کہا کہ ضرورت نہین ہے اور اگر مدعا علیہ کی ملک سے متصل ہو تو فاصل ذکر کرنے کی ضرورت ہے اور بعض مشائخ نے کہا کہ اگر مدعی بہ زمین ہو تو یہی حکم ہے اور اگر بیت یا منزل یا دار ہو تو فاصل

ذکر کرنے کی ضرورت نہیں ہے اور دیوار فاصل ہوتی ہے یہ محیط میں ہے اور درخت نہیں فاصل ہوتا ہے اور مسناۃ یعنی بند آب فاصل ہونے کی صلاحیت رکھتا ہے اور شجر اگر تمام مدعی بہ کو محیط ہو تو فاصل ہو سکتا ہے یہ خلاصہ میں ہے اور راستہ حد ہو سکتا ہے اور اصح یہ ہے کہ اُسکے طول و عرض بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے اور نہر حد نہیں ہو سکتی ہے اور اصح یہ ہے کہ نہر مثل خندق کے حد ہو سکتی ہے یہ خزانۃ المفتین میں ہے اور اصح یہ ہے کہ نہر کے طول و عرض بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے یہ خزانۃ الفتاوی میں ہے۔ اگر عام راستہ حد قرار دیا گیا تو طریق قریہ یا طریق شہر بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے کذا فی المحیط۔ اور ظاہر مذہب یہ ہے کہ چہار دیواری حد ہو سکتی ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے اور یہی اصح ہے یہ خزانۃ الفتاوی میں ہے۔ اور مقبرہ اگر ٹیکرا ہو تو حد ہو سکتا ہے ورنہ نہیں یہ وجیز کردری میں ہے اگر دس گھر زمین کا دعویٰ کیا اور نو کے حدود بیان کیے ایک کے نہ بیان کیے ہیں اگر یہ زمین ان سب کی زمینوں کے درمیان میں ہو تو حد میں آ گئی پس حجت سے ثابت ہونے کے وقت سب کا حکم دیا جا سکتا ہے اور اگر یہی ایک کی زمین ایک کنارے ہو تو بدون حدود ذکر کرنے کے معلوم نہیں ہو سکتی پس ڈگری نہ ہو گی یہ خزانۃ المفتین وغیرہ میں لکھا ہے۔ اگر کہا کہ زمین وقف سے پیوستہ ہے تو مصرف بیان کرنا ضرور ہے اور اگر زمین مملکت سے پیوستہ بیان کی تو امیر مملکت کا نام و نسب بیان کرنا چاہیے اگر دو امیر ہوں کذا فی الخلاصۃ اور اگر حد میں یہ بیان کیا کہ فلاں کے وارثوں کی زمین سے پیوستہ ہے تو یہ کافی نہیں ہے یہ محیط میں ہے اور اگر لکھا کہ فلاں کے وارثوں کی ملک سے ملحق ہے تو کافی نہیں ہے یہ وجیز کردری میں ہے۔ اور میں نے ایسے شخص کی تحریر دیکھی جس پر مجھے اعتماد ہے کہ اگر یوں لکھا کہ فلاں شخص کے ترکہ کے گھر سے پیوستہ ہے تو صحیح ہے اور یہ نہایت عمدہ ہے اور اگر حد میں بیان کیں کہ زمین میاں وہی سے پیوستہ ہے تو کافی نہیں ہے اور اگر اُسکی کوئی حد میں ایسی زمینیں بیان کر دیں جنکے مالک کا پتہ نہیں ملتا ہے تو کافی نہیں ہے تاوقتیکہ یہ نہ ذکر کرے کہ کس کے قبضہ میں ہیں اور اگر کسی حد میں بیان کیا کہ اراضی مملکت سے پیوستہ ہے تو صحیح ہے اگرچہ یہ بیان نہ کرے کہ کس کے قبضہ میں ہیں ولیکن فاصل بیان کرنا ضرور ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے اور استثنیات مثل طریق و مقبرہ و حوض کے حدود بیان کرنے کی شرط ہونے کے باب میں مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعضوں نے شرط کیا ہے اور بعضوں نے نہیں اور مستثنے کی تحدید اس طرح ضرور ہے کہ امتیاز حاصل ہو جاوے اور جس طرح ہمارے زمانہ میں لکھتے ہیں کہ حد وار یعنی مستثنے اُس زمین سے پیوستہ ہیں جو اس دعوے میں داخل ہے یا اس بیع میں آئی ہے یہ صحیح نہیں ہے کیونکہ اس سے امتیاز حاصل نہیں ہوتا ہے پس اس طرح ذکر کرے کہ امتیاز حاصل ہو یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ اور امام ظہیر الدین مرغینانی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے تھے کہ اگر مقبرہ کوئی ٹیکرا ہو تو اُسکے حدود بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے ورنہ ضرورت ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے امام نسفی نے بیان کیا کہ امام سرخسی خاصۃً گاؤں کے خریدنے میں مسجدوں اور مقبروں و عام راستوں و حوضوں وغیرہ کے حدود و مقدار طول و عرض بیان کرنے کی شرط کرتے تھے اور جن محضروں اور سجلات و دستاویزوں میں ان چیزوں کی استثنا بدون بیان حدود کے مذکور ہوتی تھی اُنکو رد کر دیتے تھے اور امام سید ابو شجاع نہیں شرط کرتے تھے امام نسفی نے فرمایا کہ ہم بھی مسلمانوں پر آسانی کرانے کے واسطے ایسا ہی فتویٰ دیتے ہیں یہ خلاصہ میں ہے۔ اور جو ہمارے زمانہ میں تحریر کرتے ہیں کہ دونوں عاقدین نے واسطے

اس تمام مبیع کو پہچانتے و جانتے ہین جسپر عقد واقع ہوا ہے پس اسکو بعض مشائخ نے رد کر دیا ہے اور یہی مختار ہے کیونکہ گواہی کے وقت اس قاضی کو مبیع معلوم نہین ہو سکتی ہے پس تعیین کرنا ضرور ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے - ایک شخص نے ایک دار مقبوضہ غیر پر دعوی کیا قاضی نے دریافت کیا کہ تو اُسکے حدود پہچانتا ہے اُسنے کہا کہ نہین پھر اُسنے دعوی کیا اور حدود بیان کر دین تو سماعت نہ ہو گی اور اگر کہا کہ مین اہل حدود کے نام سے واقف نہین ہون پھر دوبارہ دعوے مین بیان کیے تو سماعت ہو گی اور توفیق کی حاجت نہین ہے یہ خلاصہ مین ہے - اور اگر اُسنے کہا کہ مین حدود نہین جانتا ہون پھر دوبارہ دعوی کر کے بیان کر دین اور کہا کہ میری مراد یہ تھی کہ مجھے اہل حدود کے نام نہین معلوم ہین تو یہ توفیق مقبول ہو کر دعوے کی سماعت ہو گی یہ ذخیرہ مین ہے - ایک شخص نے ایک محدود کا دعوی کیا اور حدود بیان کر دین اور یہ بھی بیان کیا کہ اُس مین درخت ہین پھر معلوم ہوا کہ اُسکے حدود تو یہی ہین جو اُسنے بیان کیے ہین ولیکن اُس مین درخت نہین ہین تو دعوی باطل نہ ہوگا اسی طرح اگر بجاے درختون کے احاطہ ذکر کیے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر مدعی نے بیان کیا کہ اُس مین کوئی درخت نہین ہے نہ کوئی احاطہ پھلواری ہے پھر معلوم ہوا کہ اُس مین بڑے بڑے درخت ہین کہ جنکا پیدا ہو جانا بعد دعوے کے متصور نہین ہو سکتا ہے تو دعوی باطل ہو گا اگرچہ حدود اُسکے موافق دعوے کے ہون اگر کسی زمین کا دعوی کیا اور حدود بیان کر دین اور کہا کہ دس جریب ہے اور اس سے زیادہ نکلی تو دعوی باطل نہ ہو گا یا کہا کہ اُس مین دس من دانہ بویا جاتا ہے اور وہ اس سے زیادہ یا کم ہے مگر جو حدود بیان کر دین وہ موافق دعوے کے ہین تو دعوی باطل نہ ہو گا کیونکہ اس اختلاف مین احتمال توفیق ہے اور محتاج الیہ نہین ہے یہ فتاوے قاضی خان مین لکھا ہے - اگر کسی محدود کا دعوی کیا کہ فلان موضع مین ہے اور حدود بیان کر دین اور محدود کا نام نہ لیا کہ انگور کا باغ ہے یا زمین ہے یا دار ہے اور گواہون نے بھی ایسی ہی گواہی دی تو شمس الائمہ سرخسی کا فتوی منقول ہے کہ دعوی و گواہی صحیح نہین ہے اور شمس الاسلام اوزجندی کا فتوی منقول ہے کہ مدعی نے اگر شہر و محلہ و موضع و حدود بیان کر دین تو دعوے صحیح ہے اور محدود کا بیان چھوڑ دینے سے مدعا مین جہالت نہین آتی اور امام ظہیر الدین مرغینانی جواب فتوی مین تحریر کرتے تھے کہ اگر کسی قاضی نے ایسا دعوی سنا تو جائز ہے اور بعض نے کہا کہ شہر و گانؤن و محلہ کا ذکر کرنا لازم نہین ہے اور رشید الدین نے بیان کیا کہ یہ بیان کرنا ضرور ہے کہ کس جگہ ہے تاکہ جہالت مرتفع ہو اور یہی ذکر کیا کہ اگر کسی زمین کا قبالہ لکھا تو ضرور لکھنا چاہیے کہ یہ کس گانؤن مین ہے اور کس جگہ ہے کیونکہ حدود اگرچہ اُسنے بیان کر دین مگر موضع بیان نہ کرنے سے جہالت باقی رہے گی اور مین کہتا ہون کہ اہل شروط کے باہمی اختلافات کہ عام سے خاص کی طرف بیان کرتے ہوے آنا چاہیے یا خاص سے عام کی طرف یہ اجماع ہے کہ بیان کرنا شرط ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے - اگر کسی شخص کے گھر مین اپنے پانی بہنے کے راستہ کا دعوی کیا تو ضرور بیان کرنا چاہیے کہ مینھ کے پانی بہنے کی نالی ہے یا دھوون اُس نالی سے بہتا ہے کذا فی خزانۃ المفتین اور یہ بھی بیان کر دے کہ مقدم بیت مین یہ نالی ہے یا موخر مین کذا فی المحیط کسی نے دوسرے کی زمین سے اپنے پانی کا بہا جاری ہونے کا دعوی کیا یا کسی کے گھر سے اپنا راستہ ہونے کا دعوی کیا تو بعض روایات مین مذکور ہے کہ بدون جگہ و طول و عرض بیان کرنے کے دعوی کی سماعت نہو گی اور اصل مین مذکور ہے

کہ دعوی مسموع اور گواہی مقبول نہ ہوگی یہ فتاوی قاضیخان مین ہے - ایک شخص پر نالش کی کہ اسنے میری زمین مین نہر کھود کر اس سے اپنی زمین مین پانی لے گیا تو ضرور ہے کہ جسقدر زمین مین نہر کھودی اُسکو بیان کرے اور نہر کی جگہ کہ بائین طرف ہے یا داہنی طرف ہے اور نہر کا طول و عرض و عمق بیان کرے بعدازان اگر مدعا علیہ نے اقرار کیا تو دعوی ثابت باقرار ہوا اور اگر انکار کیا تو قسم لی جائیگی کہ واللہ مین نے اس شخص کی زمین مین نہر نہین کھودی ہے جسکا یہ دعوی کرتا ہے اسی طرح اگر اپنی زمین مین عمارت بنا لینے کا دعوی کیا تو التفات نہ ہوگا جب تک کہ زمین کو اور عمارت کے طول و عرض کو اور یہ کہ لکڑی کی ہے یا مٹی کی ہے نہ بیان کرے اور اگر اپنی زمین مین درخت لگا دینے کا دعوی کیا تو بھی ایسا ہی ہے پس اگر مدعا علیہ نے عمارت بنانے یا درخت بو دینے کا اقرار کیا تو عمارت ڈھا دینے اور درخت اُکھاڑ ڈالنے کا حکم کیا جائیگا اور اگر انکار کیا تو قسم لیجائیگی کہ واللہ مین نے اسکی زمین مین عمارت نہین بنائی یا درخت نہین لگائے پس اگر قسم سے باز رہا تو عمارت گرا دینے اور درخت اُکھاڑ ڈالنے کا حکم کیا جائیگا یہ فصول عمادیہ مین ہے - اور اگر کسی شخص پر ایک گھر کے دس حصون مین سے تین حصون کا دعوی کیا اور کہا کہ اس گھر کے دس حصون مین سے تین حصہ میری ملک و حق ہین اور اس مدعا علیہ کے قبضہ مین ناحق ہین اور یہ نہ بیان کیا کہ پورا گھر اس مدعا علیہ کے قبضہ مین ہے اور گواہون نے بھی اسکو نہ بیان کیا تو یہ دعوی و گواہی مقبول ہے یہ محیط مین ہے نصف دار مشاع کے غصب کے دعوے مین یہ بیان کرنا کہ تمام دار مدعا علیہ کے قبضہ مین ہے بعض مشائخ کے نزدیک شرط ہے کیونکہ نصف دار مشاع کے غصب مین تمام دار اُسکے قبضہ مین ہوگا اور بعض مشائخ نے کہا کہ نصف دار مشاع کا غصب یون متصور ہے کہ دار دو شخصون کے قبضہ مین ہو اُسنے ایک کے قبضہ سے غصب کر لیا تو نصف دار مشاع کا غصب ہوا یہ فصول عمادیہ مین ہے - اگر یہ دعوی کرے کہ یہ چیز میری ہے اس سبب سے کہ میرے حصہ مین پڑی ہے تو ضرور بیان کرنا چاہیے کہ تقسیم باہمی رضامندی سے تھی یا بحکم قاضی تھی کذافی الوجیز الکردری - ایک شخص نے دوسرے کا دار فروخت کرکے مشتری کے سپرد کر دیا اور مالک نے آکر بائع پر دار کا دعوی کیا تو دیکھا جائیگا کہ اگر اُسنے دار کے لینے کا دعوی کیا تو صحیح نہین ہے اور اگر بسبب غصب کے ضمان لینے کا دعوی کیا تو حکم بنا بر اسی اختلاف مشہور کے ہے کہ عقار کا سبب موجب ضمان ہوتا ہے یا نہین اور بیع کرکے سپرد کر دینے سے ضمان واجب ہونے مین امام اعظم سے دو روایتین آئی ہین کذافی المحیط اور اصح روایت یہ ہے کہ بیع کرکے سپرد کر دینے سے ضمان عقار واجب ہوتی ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے - اور اگر مالک نے اس دعوے مین بیع کی اجازت دینے اور دام لینے کا ارادہ کیا تو دعوی صحیح ہے کذافی المحیط - اپنے باپ کے ترکہ مین سے ایک دار کا دعوی کیا کہ مین نے اپنے باپ کے مرض مین یہ دار اس سے خریدا تھا اور باقی وارثون نے اس سے انکار کیا تو بعض نے کہا کہ یہ دعوی صحیح نہین ہے اور بعض نے کہا کہ صحیح ہونا چاہیے یہ ذخیرہ مین ہے ایک شخص نے ایک عقار فروخت کیا اور اسکا بیٹا یا جورو یا بعضے اقارب وقت بیع کے حاضر تھے اسکو جانتے تھے اور باہمی قبضہ ہو گیا اور مشتری نے ایک زمانہ تک اس مین تصرف کیا پھر بعضے حاضرین نے دعوی کیا کہ یہ ہماری ملک ہے اور بیع کے وقت بائع کی ملک نہ تھی تو متاخرین مشائخ سمرقند کا اتفاق ہے کہ یہ دعوی صحیح نہین ہے اور اُسوقت خاموش رہنا گویا یہ اقرار کرنا ہے کہ یہ بائع کی ملک ہے اور مشائخ بخارا نے اس دعوی کے صحیح ہونے کا فتوی دیا ہے صدر الشہید نے اپنے واقعات مین فرمایا کہ مفتی نے اگر مدعا پر نظر کرکے جو احوط ہے اسپر فتوی دیا تو بہتر ہے اور اگر ایسی نظر نہین رکھتا ہے تو مشائخ بخارا کے قول پر فتوی دے اور اگر وہ شخص جو بیع کے وقت حاضر ہے یا مشتری کے پاس ثمن کا تقاضا کرنے کو آیا پس اگر اسکا بائع نے بھیجا ہے تو پھر اپنی ملک ہونیکا دعوی

مسموع نہ ہوگا اور تقاضے کی وجہ سے اُسنے گویا بیع کی اجازت دی پھر اپنی ملک ہونے کا دعوی کرنا صحیح نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے دار مقبوضہ پر دعوی کیا کہ مین نے اسکو تیرے وصی سے تیری نابالغی مین خریدا ہے تو صحیح ہو جبکہ وصی کا نام و نسب ذکر کردے ایسا ہی اگر کہا کہ مین نے تیرے وکیل سے خریدا ہو تو بھی صحیح ہو اور اگر کہا کہ تجھ سے میرے وکیل نے خریدا ہو تو صحیح نہیں ہو کذا فی الخلاصہ۔ ایک شخص نے ایک دار پر جو دوسرے کے قبضہ مین ہے یہ دعوی کیا کہ یہ دار میرے باپ فلان شخص کا ہے وہ مرگیا اور اُسنے اسکو میرے اور میری بہن کے واسطے میراث چھوڑا کہ ہم دونون کے سوائے اُسکا کوئی وارث نہیں ہے اور بھی چوپائے و کپڑے میراث چھوڑے پس ہم نے میراث کو تقسیم کیا اور یہ گھر میرے حصہ مین آیا اور اب یہ تمام دار اس سبب سے میری ملک ہے اور اس مدعا علیہ کے قبضہ مین ناحق ہے تو یہ دعوی صحیح ہے ولیکن یہ بیان کرنا ضروری ہو کہ میری بہن نے اپنا حصہ میراث مین سے لے لیا تاکہ مدعا علیہ سے یہ دعوی کرنا کہ تمام دار مجھے سپرد کرے صحیح ہو اور اگر مدعی نے اپنے دعوے مین یون بیان کیا کہ میرا باپ مرا اور یہ دار میرے اور میری بہن کیواسطے میراث چھوڑا پھر میری بہن نے میرے واسطے تمام کا اقرار کردیا اور اُسکی بہن نے اس اقرار کی تصدیق کی تو شیخ الاسلام اوزجندی سے منقول ہو کہ دعوی صحیح ہے اور صحیح یہ ہے کہ تہائی مین یہ دعوی صحیح نہیں ہے یہ محیط مین ہو شمس الاسلام اوزجندی سے دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے دوسرے پر کسی مال معین کا دعوی کیا اور کہا کہ یہ میرے باپ کی ملک ہے اُسنے بعد موت کے میرے اور فلان و فلان کے واسطے میراث چھوڑا ہے پس وارثون کے نام بیان کردیے اور اپنا حصہ نہ بیان کیا تو یہ دعوی صحیح ہو ولیکن جب سپرد کرنے کے مطالبہ کا وقت آوے تو اپنا حصہ بیان کرنا چاہیے اور اگر اپنا حصہ بیان کیا مگر وارثون کی تعداد نہ تبلائی مثلاً کہا کہ میرا باپ مرا اور اُسنے یہ مال میرے اور سوائے میرے ایک جماعت کے واسطے میراث چھوڑا اور میرا حصہ اس مین سے اس قدر ہو اور سپرد کردینے کا مدعا علیہ سے مطالبہ کیا تو دعوی صحیح نہیں ہو اور وارثون کی تعداد بیان کرنا ضرور ہو کذا فی الذخیرہ۔ اگر کسی دار پر اپنے باپ یا مان سے میراث پہونچنے کا دعوی کیا اور مورث کا نام و نسب نہ بیان کیا تو شمس الاسلام اوزجندی سے منقول ہو کہ دعوی مسموع نہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی مال معین پر جو ایک شخص کے قبضہ مین ہو دعوی کیا کہ یہ میرا ہی کیونکہ قابض نے میرا ہونے کا اقرار کیا ہو یا درمون کے دعوے مین کہا کہ میرے اسپر ہزار درم ہین کیونکہ اسنے میرے واسطے انکا اقرار کیا ہو یا یون بیان کیا کہ اس شخص نے اقرار کیا ہے کہ یہ مال معین میرا ہی یا میرے اسپر اس قدر درم ہین تو عامہ مشائخ کے قول پر یہ دعوی صحیح نہیں ہی یہ خزانۃ المفتین مین ذخیرہ سے منقول ہی صدر الشہید نے شرح ادب القاضی مین لکھا ہو کہ اگر مدعی نے دعوی کیا کہ اس مدعا علیہ نے اقرار کیا ہو کہ یہ شے میری ہی پس اسکو حکم کیا جاوے کہ میرے سپرد کرے اور یہ دعوی نہ کیا کہ یہ میری ملک ہو تو عامہ علماء کے نزدیک سماعت ہوگی اور قاضی حکم کریگا کہ مدعا علیہ مدعی کے سپرد کرے یہ فصول عمادیہ مین ہو۔ اگر مدعی نے کہا کہ یہ مال معین میری ملک ہو اور ایسا ہی قابض نے اقرار کیا ہو یا کہا کہ میرے اسپر ہزار درم قرض ہین اور ایسا ہی مدعا علیہ نے اقرار کیا ہو تو بالاجماع دعوی صحیح ہو اور اقرار کے گواہ سنے جائینگے کذا فی الذخیرہ اور اس صورت مین اگر اُسنے انکار کیا تو کیا اُس سے اقرار پر قسم لی جا سکتی ہو یا نہین پس فتوی اس بات پر ہے کہ اقرار پر قسم نہ لی جائیگی بلکہ مال پر قسم لی جائیگی یہ فصول عمادیہ مین ہو۔ اور جس طرح بسبب اقرار کے ملک کا دعوی صحیح نہین ہو اسی طرح نکاح کا دعوی بھی بسبب اقرار کے صحیح نہین ہوتا ہی یہ خزانۃ المفتین مین ہے اگر اپنے دعوے مین بیان کیا کہ قابض نے کہا کہ یہ مال معین تیرا ہے تو اُسکی سماعت ہوگی کیونکہ یہ بیع کا

مورث سے مراد میراث چھوڑنے والا ہے ۱۲

بیع کا

دعوی ہے اور ہبہ ملک کا سبب ہوتا ہے کذا فی الذخیرہ - اگر مدعا علیہ کی طرف سے دفعیہ کا دعوی اقرار اس طرح ہو کہ مدعی نے اقرار کیا کہ میرا مدعا علیہ پر کچھ حق نہیں ہے یا یہ اقرار کیا ہے کہ یہ شے مدعا علیہ کی ملک ہے اور گواہ سنائے تو ایسے دعوے اقرار کی سماعت میں اختلاف ہے عامہ مشائخ کے نزدیک دفعیہ کی جہت سے دعوے اقرار صحیح ہے کذا فی الفصول العمادیہ

## تیسرا باب قسم کے بیان میں اور اس میں تین فصلیں ہیں -

**فصل اول** استحلاف و نکول کے بیان میں - استحلاف کے معنے معلوم ہونے کے واسطے قسم اور اُسکی تفسیر و رکن و شرط و حکم کا جاننا ضرور ہے - واضح ہو کہ یمین یعنے قسم عبارت ہے قدرت فوت ہونے سے و مراد قدرت سے یہان یہ ہے کہ انکار دعوی پر قسم کھانے والا اس امر کی قوت حاصل کرتا ہے کہ فی الحال مدعی کا دعوی دفع کرے اور رکن اس کا اللہ تعالی کا نام مقرون بخیر ذکر کرنا ہے اور منکر کا انکار اُسکی شرط ہے اور حکم یہ ہے کہ بعد قسم کے خصومت کا انقطاع ہو جاتا ہے اور جھگڑا ختم ہو جاتا ہے اگر مدعی کے پاس اپنے دعوے کے گواہ نہ ہوں تو اُسکے دعوے کی پھر سماعت نہو گی حسن ابن زیاد نے امام اعظمؒ سے روایت کی ہے کہ اگر کسی شخص کو دعوے میں شک ہو تو چاہیے کہ اپنے خصم کو راضی کرے اور قسم کے واسطے جلدی نہ کرے اور اس سے صلح کر لے اور اگر شبہ ہو پس اگر غالب رائے میں اُسکا دعوی صحیح ہے تو اُسکو قسم لینے کی گنجایش نہیں ہے اور اگر غالبًا باطل ہے تو قسم لے سکتا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے - استحلاف صحیح دعوون میں جاری ہے نہ فاسد میں یہ فصول عمادیہ میں ہے - اگر دعوی صحیح ہے تو مدعا علیہ سے دریافت کرے اگر اُسنے اقرار کیا تو فبہا ورنہ اگر انکار کیا اور مدعی نے دلیل پیش کی تو مدعی کے موافق حکم کرے ورنہ مدعی کی درخواست پر اُس سے قسم لیوے یہ کنز الدقائق میں ہے اگر منکر پر قسم عائد ہو تو چاہیے قسم کھا لے اگر سچا ہے یا مال دیکر اپنی قسم کا فدیہ اُتار دے یہ محیط سرخسی میں ہے - اگر مدعی کے کہنے سے مدعا علیہ نے قاضی کے سامنے قسم کھائی اور قاضی نے قسم نہیں دلائی ہے تو یہ تحلیف نہیں ہے کیونکہ تحلیف قاضی کا حق ہے یہ قنیہ و بحر الرائق میں ہے - امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ قاضی چار چیزوں میں قبل درخواست مدعی کے مدعا علیہ سے قسم لیگا - ایک یہ کہ شفیع نے اگر قاضی سے شفعہ کا حکم طلب کیا تو قاضی اُس سے قسم لیگا کہ واللہ میں نے شفعہ طلب کیا جس وقت مجھے خریداری کی خبر معلوم ہوئی اگرچہ مشتری اس قسم لینے کی درخواست نہ کرے اور امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک قاضی یہ قسم نہ لیگا - دوسرے یہ کہ عورت باکرہ نے بالغ ہو کر اگر نکاح سے جدائی اختیار کی اور قاضی سے تفریق کی درخواست کی تو قسم لیگا کہ تو نے بوقت بالغ ہونے کے ہی جدائی اختیار کر لی اگرچہ شوہر اس قسم لینے کی درخواست نہ کرے - تیسرے یہ کہ مشتری نے اگر عیب کی وجہ سے واپس کرنے کا ارادہ کیا تو قاضی اُس سے قسم لیگا کہ جب سے تو نے دیکھا ہے تب سے تو عیب پر راضی نہیں ہوا اور نہ بیع کے واسطے پیش کیا چوتھے یہ کہ عورت نے اگر قاضی سے اپنے نفقہ کی درخواست کی کہ اُسکے شوہر غائب کے مال سے اُسکے واسطے نفقہ مقرر کر دے تو اُس سے قسم لیگا کہ شوہر نے اُسکو جاتے وقت اُسکو نفقہ نہیں دیا ہے اور واجب ہے کہ مسئلہ نفقہ میں اتفاقی سب کا قول ہو یہ فصول عمادیہ میں ہے - اور صورت استحقاق میں امام ابو یوسفؒ کے نزدیک بدون طلب خصم کے مستحق سے قسم لیگا کہ واللہ میں نے نہ اُسکو فروخت کیا اور نہ ہبہ کیا ہے اور امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک بدون درخواست خصم کے پھر قسم نہ لیگا یہ خلاصہ و جامع کردری میں ہے اور بالاجماع جو شخص میت پر

قرضہ کا دعوی کرے اُس سے قاضی قسم لیگا بدون درخواست وصی ووارث کے کہ واللہ مین نے مدیون میت سے اپنا قرضہ بعینہ نہین پایا اور نہ کسی نے مجھے اُسکی طرف سے ادا کیا اور نہ میری طرف سے کسی نے قبضہ کیا اور نہ مین نے اُسکو کل قرضہ یا کسی قدر سے بری کیا اور نہ مجھے کل قرضہ یا کسی قدر کو کسی پر اُترا دیا اور نہ میرے پاس تمام قرضہ یا کسی قدر کے عوض ... رہن ہے کذا فی الخلاصہ اور باوجود دلیل یعنے گواہون کے قسم نہ لی جائیگی مگر چند مسئلون مین ایک یہ کہ میت پر قرض کے دعوی کرنے والے نے اگر گواہ پیش کئے تو اُس سے قسم لی جائیگی اور کچھ خصوصیت قرض کے دعوے کی نہین ہے بلکہ جس حق کا ترکہ میت مین دعوی ہو اور گواہون سے اُسکو ثابت کرے تو بدون درخواست خصم کے اُس سے قسم لی جائیگی کہ واللہ مین نے اپنا حق نہین بھر پایا اور اس مین مثل حقوق اللہ تعالی کے بدون دعوے کے قسم لی جاتی ہے۔ دوسرے یہ کہ مبیع مین گواہون سے استحقاق ثابت کرنے والے سے مستحق علیہ کو قسم لینے کا اختیار ہے کہ واللہ مین نے اُسکو فروخت نہین کیا اور نہ ہبہ کیا اور نہ صدقہ کیا اور نہ یہ عین میری ملک سے خارج ہوئی ہے تیسرے یہ کہ جو شخص کسی بھاگے ہوے غلام کا گواہون سے دعوی کرے اس سے قسم لی جائیگی کہ واللہ یہ غلام میری ملک مین ابتک باقی ہے بیع کر دینے یا ہبہ کرنے کی وجہ سے خارج نہین ہوا ہی یہ بحر الرائق مین ہی۔ اگر مدعی نے کہا کہ اس مقدمہ کے گواہ میرے شہر مین موجود ہین اور مدعا علیہ سے قسم کی درخواست کی تو امام اعظمؒ کے نزدیک قسم نہ لی جائیگی ولیکن اُس سے کہا جائیگا کہ تین دن کے واسطے اپنی ذات کا کفیل دے تاکہ تو غائب نہو جاے کہ مدعی کا حق برباد ہو اور یہ واجب ہے کہ کفیل ثقہ ہو اور گھر اُسکا معروف ہو تاکہ کفیل لینے کا فائدہ حاصل ہو کذا فی الکافی۔ اور اگر اُسنے کہا کہ گواہ نہین ہین یا غائب ہین یا بیمار ہین تو مدعا علیہ سے قسم لی جائیگی ہمارے مشائخ نے فرمایا کہ اگر مدعی نے کہا کہ میرے گواہ غائب یا بیمار ہین تو مدعا علیہ سے اُسوقت قسم لیجائیگی کہ جب قاضی اپنا کوئی شخص امین اُس محلہ مین جہان مدعی اپنے گواہون کے نام ونشان بتلاتا ہے بھیجکر دریافت کراے کہ گواہ غائب یا بیمار ہین اور بدون اسکے موافق اُس شخص کے قول کے جسکے نزدیک گواہون کے شہر مین موجود ہونیکی صورت مین استحلاف نہین جائز ہے مدعا علیہ سے قسم نہ لیگا یہ محیط مین ہے۔ اگر مدعا علیہ نے قسم سے انکار کیا تو بسبب اسکے انکار کے ہمارے نزدیک مدعی کے مال کی ڈگری مدعا علیہ پر کردیجاویگی اور یہ ضرور ہے کہ یہ انکار قسم مجلس قضا مین واقع ہو کذا فی الکافی اور مدعی پر قسم رد نہ کی جائیگی کذا فی الہدایہ اور قاضی کو چاہیے کہ یون کہے کہ مین تجھپر تین مرتبہ قسم پیش کرتا ہون اگر تونے قسم کھالی تو خیر ورنہ دعوے کی ڈگری تجھپر کردونگا پس اگر مکرر تین بار پیش کیا اور اُسنے انکار کیا تو ڈگری کردیگا کذا فی الکافی اور یہ تکرار خصافؒ نے زیادہ احتیاط اور دفع عذر کے مبالغہ کے واسطے ذکر کی ہے اور مذہب یہ ہے کہ اگر ایک بار پیش کرنے کے بعد انکار قسم سے اُسنے مدعی کی ڈگری کردی تو جائز ہے اور یہی صحیح ہے اور اول اولی ہے کذا فی الہدایہ اور اگر تین مرتبہ اُسپر قسم پیش کی گئی اور اُسنے نہ کھائی پھر اگر اُسپر ڈگری کردی گئی پھر اُسنے کہا کہ مین قسم کھاتا ہون تو التفات نہ کیا جائیگا اور اگر ہنوز ڈگری نہ ہوئی تھی کہ اُسنے کہا کہ مین قسم کھاتا ہون تو قبول کیا جائیگا۔ اور بعض مشائخ کے نزدیک شرط یہ ہے کہ حکم قضا نقد انکار قسم کے ہو اور خصافؒ کے نزدیک یہ شرط نہین ہے اور اسی پر فتوی ہے کذا فی الفصول العمادیہ۔ اور اگر قاضی نے اُسپر ایک بار قسم پیش کی اُسنے کہا کہ مین نہین کھاتا ہون پھر جب دوبارہ پیش کی تو کہا کھاتا ہون

پھر جب اُس سے کہا کہ کہہ کہ واللہ مین نے پس اُسنے کہا کہ مین نہین کھاتا ہون پھر جب تیسری بار اُسپر قسم پیش کی تو
اُسنے انکار کیا تو اُسپر ڈگری کر دی جائیگی اور اگر قاضی کے دو مرتبہ قسم پیش کرنے پر مدعا علیہ نے تین روز کی مہلت مانگی
پھر تین روز بعد آیا اور کہا کہ مین قسم نہین کھاتا ہون تو قاضی اُسپر ڈگری نہ کریگا یہانتک کہ تین مرتبہ وہ قسم سے انکار
کرے اور از سر نو تین مرتبہ قسم پیش کی جائے اور مہلت سے پہلے کا انکار معتبر نہ ہوگا یہ فتاوی قاضی خان مین
ہے قسم سے انکار کبھی حقیقۃ ہوتا ہے جیسے کہا کہ مین قسم نہین کھاتا ہون اور کبھی حکماً ہوتا ہے مثلاً خاموش رہا اور اسکا
اور اول کا حکم ایک ہے بشرطیکہ یہ معلوم ہو جاوے کہ اسکے کان بہرے یا گونگا نہین ہے یہی صحیح ہے کذا فی الکافی۔ اگر مدعا علیہ
سے قاضی نے دعوی مدعی کا جواب طلب کیا وہ خاموش رہا اور کچھ جواب نہ دیا اور جب قاضی نے دریافت کیا اُسنے سوائے
خاموشی کے کچھ جواب نہ دیا تو قاضی مدعی کو حکم دیگا کہ اسکا کوئی کفیل لے لے تاکہ اسکا حال دریافت کیا جاوے کہ
اسکو کوئی مرض تو نہین ہے کہ جس سے بول نہین سکتا یا نہین سنتا ہے پس اگر ثابت ہوا کہ کوئی مرض نہین ہے اور دوبارہ مجلس قاضی
مین پیش ہوا اور اُس سے جواب طلب ہوا اور اُسنے سکوت کیا تو قاضی تین مرتبہ اُسپر قسم پیش کریگا اگر خاموش رہا تو قسم
سے انکار کے سبب سے ڈگری کر دیگا اور اگر یہ بولا کہ مین نہ اقرار کرتا ہون نہ انکار کرتا ہون تو امام اعظمؒ کے نزدیک قسم نہ لیجائیگی
بلکہ قید کیا جائیگا اور صاحبینؒ کے نزدیک منکر قرار دیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر قاضی کو معلوم ہوا کہ اسکی زبان مین
کوئی مرض ہے کہ بول نہین سکتا ہے مثلاً گونگا معلوم ہوا تو حکم کریگا کہ اشارہ کرے اور اُسکے اشارہ پر عمل کریگا پس اگر اُسنے
اقرار کا اشارہ کیا تو اقرار ہو گیا اور اگر انکار کا اشارہ کیا تو قسم پیش کریگا پس اگر قبول کا اشارہ کیا تو قسم ہو گئی اور اگر انکار
کا اشارہ کیا تو قسم سے باز رہا پس بسبب انکار قسم کے ڈگری کر دیگا کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص نے اپنی عورت پر دعوی
کیا کہ مین نے اس سے نکاح کیا ہے اُسنے انکار کیا یا عورت نے نکاح کا دعوی کیا اور مرد نے انکار کیا یا طلاق و انقضائے
عدت کے بعد مرد نے دعوی کیا کہ مین نے عدت مین اس سے رجوع کیا ہے اور عورت نے انکار کیا یا عورت نے ایسا دعوی
کیا اور مرد نے انکار کیا یا مدت ایلاء کے گذر جانے کے بعد مرد نے دعوی کیا کہ مین نے مدت ایلاء مین اس سے وطی کر لی
ہے اور عورت نے انکار کیا یا عورت نے ایسا دعوی کیا اور مرد نے انکار کیا یا کسی مجہول[1] پر دعوی کیا کہ یہ میرا غلام ہے یا کسی
مجہول نے اسپر یہ دعوی کیا یا اسی طرح ولاء عتاقہ یا ولاء موالاۃ مین ایسا جھگڑا پیش ہوا یا کسی شخص پر دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا یا
باپ ہے یا عورت نے اپنے مالک پر دعوی کیا کہ مجھ سے یہ لڑکا پیدا ہوا ہے یا دعوی کیا کہ مجھ سے اسکے ایک اولاد ہوئی تھی وہ کھو گئی
اور مین اسکی ام ولد ہون پس ان ساتون مسئلون مین امام اعظمؒ کے نزدیک منکر سے قسم نہ لی جائیگی اور صاحبینؒ کے
نزدیک لیجائیگی اور قسم سے انکار پر ڈگری کر دی جائیگی کذا فی النہایہ۔ اسی طرح اگر دعوی نکاح پر راضی ہونے یا نکاح کے
حکم مین ہو تو صاحبینؒ کے نزدیک قسم منکر پر عائد ہوگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ اگر مالک نے ام ولد بنانے کا دعوی کیا ہے تو
اُسکے اقرار سے ثابت ہوگا اور باندی کا انکار بالاتفاق التفات نہ ہوگا پس ان مسائل مین طرفین سے دعوی متصور ہے مگر ام ولد
بنانے مین ایسا نہین ہے یہ جوہرہ نیرہ مین ہے۔ قاضی فخر الدین نے جامع صغیر مین فرمایا کہ صاحبینؒ کے قول پر فتوی ہے اور
بعض نے کہا کہ قاضی کو چاہیے کہ مدعا علیہ کے حال کو دیکھے اگر اسکی طرف سے تعنت ظاہر ہو تو صاحبینؒ کا قول اختیار کر کے
اُس سے قسم لے اور اگر مظلوم نظر آوے تو امام اعظمؒ کے قول کے موافق قسم نہ لیوے کذا فی [illegible] مین لکھا ہے کہ اگر عورت نے اپنے
شوہر کو قاضی کے پاس [illegible] اور اُسنے نکاح سے انکار کیا تو قاضی اُس سے [illegible] قسم کھا گیا تو قاضی کہیگا کہ مین نے تم دونون [illegible]

[1] وہ کہ جسکے حال سے لوگ واقف نہ ہون کہ کون ہے مملوک یا آزاد ۱۲

یمین نے جب سے اپنے زنا پر غلام آزاد ہو جانے کی قسم کھائی ہو اُسکے بعد سے زنا نہیں کیا ہے کذا فی فتاوی قاضی خان۔ اگر کسی نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اسنے مجھے یا منافق اے زندیق اے کافر کہا یا اسنے مجھے مارا یا تھپڑ مارا یا ایسے ہی امور کا دعوی کیا جن میں تعزیر واجب ہوتی ہے اور قسم کی درخواست کی تو قاضی مدعا علیہ سے قسم لیگا پس اگر اسنے قسم کھالی تو کچھ نہیں ورنہ اگر قسم سے باز رہا تو اسپر تعزیر ہوگی اور اسمیں تحلیف حاصل پر ہوگی یہ محیط میں ہے۔ اگر ایک شخص نے دوسرے پر قصاص کا دعوی کیا اور اُسنے انکار کیا تو بالاجماع اُس سے قسم لیجائیگی یہ ہدایہ میں ہے پس اگر اسنے قسم کھالی تو بری ہوگیا یہ سراج الوہاج میں ہے۔ اگر نفس کے دعوے سے ماسوائے میں قسم سے باز رہا تو قصاص لازم ہوگا اور اگر نفس کے دعوے میں قسم سے باز رہا تو قید کیا جائیگا یہاں تک کہ اقرار کرے یا قسم کھاوے اور یہ امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک ہے اور صاحبین کے نزدیک دونوں صورتوں میں ارش واجب ہوگا کذا فی الہدایہ

**دوسری فصل کیفیت یمین اور استحلاف کے بیان میں۔** جس شخص پر قسم عائد ہو قاضی اُس سے اللہ تعالیٰ کی قسم لیگا اور غیر اللہ تعالیٰ کی قسم نہ لیگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر مدعی نے درخواست کی کہ اس سے قسم لیجاوے کہ یہی جورو کی طلاق یا باندی و غلام کے آزاد ہو جانے کی قسم کھاوے یعنی اگر ایسا ہو جیسا مدعی کہتا ہے تو اسکی جورو کو طلاق ہے تو موافق ظاہر الروایت کے قاضی اسکا منظور نہ کریگا کیونکہ طلاق و عتاق وغیرہ کے مانند کی قسم کھانا حرام ہے اور یہی صحیح ہے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔ اور اگر قسم میں تغلیظ کرنا ہو تو اللہ تعالیٰ کے اوصاف بڑھاوے کہ قسم ہے اُس اللہ پاک کی جسکے سوائے کوئی معبود نہیں ہے اور وہ ظاہر و پوشیدہ سے واقف ہے وہی رحمن و رحیم ہے اور پوشیدہ کو اس طرح جانتا ہے جس طرح علانیہ کو جانتا ہے کہ مجھپر یا میری طرف یہ مال فلاں شخص کا جسکا وہ دعوی کرتا ہے نہیں اس قدر یہ نہیں ہے اور نہ اس میں سے کچھ ہے۔ اور اسکو اختیار ہے کہ تغلیظ میں اسپر زیادہ کردے یا کم کردے اور اگر احتیاط کرے تو لفظ یا واو کو ذکر نہ کرے تاکہ مکرر قسم اُسپر نہ ہو جاوے اور اگر چاہے تو قاضی تغلیظ نہ کرے صرف واللہ یا باللہ کہلاوے کذا فی الکافی اور بعض مشائخ نے فرمایا کہ قاضی اگر مدعا علیہ کی صورت سے نیکوں اور صالحین کے آثار پاوے اور اپنے نزدیک اُسکو متہم نہ ٹھہراوے تو صرف اللہ تعالیٰ کے نام کی قسم کافی ہے اور اگر اسکے برخلاف ہو تو تغلیظ کرے اور بعض مشائخ نے فرمایا کہ مال کو دیکھے اگر مال کثیر ہے تو تغلیظ کرے ورنہ فقط اللہ تعالیٰ کے نام کی قسم دلاوے پھر مال عظیم کی تعداد بعضوں نے یہ بیان کی کہ بقدر نصاب زکوٰۃ کے ہو اور بعضوں نے بقدر نصاب سرقہ کے مال کثیر کہا ہے۔ اگر یہودی پر تغلیظ منظور ہو تو یوں قسم دلاوے کہ قسم ہے اُس اللہ تعالیٰ کی جسنے موسیٰ پر توراۃ نازل فرمائی اور اگر نصرانی پر تغلیظ ہو تو یوں قسم دلاوے کہ قسم اُس اللہ پاک کی کہ جسنے عیسیٰ پر انجیل نازل فرمائی ہے کذا فی المحیط۔ اور کسی خاص مصحف کی طرف اشارہ کرکے قسم نہ دلاوے بعضے یوں قسم اُس اللہ تعالیٰ کی جسنے یہ انجیل یا یہ توراۃ نازل فرمائی ہے کیونکہ جب دونوں میں سے کسی قدر کی تحریف ثابت ہوئی تو اس سے مامون نہیں کہ اشارہ محرف کی طرف واقع ہو پس اسکی قسم دلانا تغلیظ کے معنی تو تغلیظ ایسی چیز کے ساتھ ہوگی جو اللہ تعالیٰ عزوجل کا کلام نہیں ہے کذا فی البدائع۔ اور مجوسی کو اگر تغلیظ کے ساتھ قسم دینا چاہے تو یوں دلاوے کہ قسم اُس اللہ تعالیٰ کی جسنے آگ کو پیدا کیا ہے ایسا ہی امام محمدؒ نے کتاب الاصل میں ذکر کیا ہے کذا فی الہدایہ یہ مختار الدقائق اور ظاہر الروایت میں امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ سے اسکے خلاف منقول نہیں ہے لیکن اور

میں امام اعظمؒ سے مروی ہے کہ اُنھوں نے فرمایا کہ قسم خالص اللہ تعالیٰ کے سوائے نہ لی جاوے اسی طرح بعض مشائخ نے فرمایا کہ قسم کے وقت آگ کا ذکر نہ کرنا چاہیے یہ مبسوط میں ہے اور سوائے مجوسیوں کے اور مشرکین سے صرف اللہ تعالیٰ کی قسم لی جائیگی اور یوں نہ قسم لی جائیگی کہ قسم اُس اللہ تعالیٰ کی جسنے وثن اور صنم کو پیدا کیا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے اور مشرکین سے اُنکے عبادت خانوں کی قسم نہیں لی جائیگی کذا فی الاختیار شرح المختار۔ اور مسلمان پر تغلیظ قسم زمانی یا مکانی کے ساتھ واجب نہیں ہے یہ کافی میں ہے۔ گونگے کا قسم دلانا اس طور سے ہے کہ قاضی اُس سے کہے کہ تجھپر اللہ تعالیٰ کا عہد ہے اگر اس شخص کا تجھپر یہ حق ہو اور گونگا اپنا سر ہلاوے یعنے ہان۔ اور یوں قسم نہ لے کہ واللہ تجھپر اس شخص کے ہزار درم نہیں ہیں اور وہ سر ہلاوے کہ ہان یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر مدعی گونگا ہے اور اُسکے اشارے سمجھ میں آتے ہیں اور معروف ہیں اور اُسکا خصم صحیح سالم ہے تو قاضی گونگے کی درخواست سے اُس سے قسم لیگا کہ قسم اللہ پاک کی جسکے سوائے کوئی معبود نہیں ہے جیسا کہ ہونٹکے صحیح سالم ہونے کی صورت میں تھا اور اگر مدعا علیہ گونگے ہونے کے باوجود بہرا بھی ہو اور قاضی اُسکو بہرا جانتا ہو تو لکھکر اُس سے جواب طلب کریگا کہ تحریری جواب دے اور اگر وہ لکھنا نہیں جانتا ہے اور اُسکے اشارے سمجھے جاتے ہیں اور وہ معروف ہیں تو اُسکو اشارے سے بتلانے کا حکم دیگا اور مثل گونگے کے اُسکے ساتھ برتاؤ کرے گا یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر قرض کا دعوی کیا اور کوئی سبب اسکا بیان نہ کیا تو حاصل پر قسم لیگا کہ واللہ اس شخص کا مجھپر یا میری طرف یہ مال جسکا دعوی کرتا ہے اور وہ اس قدر ہے نہیں ہے اور نہ اسمیں سے کچھ ہے اسی طرح اگر کسی ملک یا حق کا مال عین حاضر میں دعوی کیا اور کوئی سبب نہ بیان کیا تو بھی یون قسم لی جائیگی کہ واللہ یہ مال عین فلان بن فلان کا نہیں ہے اور نہ اسمیں سے کچھ ہے۔ احتیاطاً جزو و کل کو جمع کرے یہ محیط میں ہے۔ اگر کسی قدر درم یا دینار کا بسبب قرض یا خرید کے دعوی کیا یا کسی ملک کا بسبب بیع یا ہبہ کے دعوی کیا یا غصب یا عاریت کا دعوی کیا تو ہمارے اصحاب سے ظاہر الروایت یہ ہے کہ حاصل دعوی پر قسم لی جاوے اور سبب پر قسم نہ لی جاوے یعنے یون قسم نہ دلائی جاوے کہ واللہ میں نے اُس سے یہ مال قرض نہیں لیا یا یہ کل مال معین میں نے غصب نہیں کیا یا میرے پاس ودیعت نہیں رکھا یا میں نے نہیں خریدا ہے یا میں نے یہ مال معین اسکے ہاتھ نہیں بیچا ہے خواہ مدعا علیہ کچھ عرض کرے یا نہ کرے ولیکن ماسوائے ودیعت کے یون قسم لی جاوے کہ واللہ مجھپر یا میری طرف یہ مال کہ جسکا دعوی کرتا ہے نہیں ہے اور نہ اسمیں سے کچھ ہے اور ودیعت میں یون قسم دلائی جاوے کہ واللہ میرے ہاتھ میں یہ ودیعت کہ جسکا دعوی کرتا ہے نہیں ہے اور نہ اسمیں سے کچھ ہے اور نہ میری طرف سے اسمیں کوئی حق ہے اسواسطے کہ مدعی نے اگر ودیعت تلف کردی یا کسی چور کو اسکا پتہ بتلایا تو مدعا علیہ کے ہاتھ میں نہ ہوگی ولیکن اسکا ضامن ہوگا اسلیے یون ہی قسم لی جاوے جس طرح ہم نے بیان کیا ہے یہ فتاوے قاضی خان میں ہے پھر واضح ہو کہ حاصل دعوی پر قسم دلایا جانا بھی امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک اصل ہے جبکہ ایسے سبب سے ہو کہ رفع واقع سے مرتفع ہوئی ہو اور اگر اسمیں مدعی کے حق پر لحاظ جاتا رہتا ہو تو بالاجماع سبب پر قسم لی جائیگی مثلاً کسی عورت مطلقہ نے جسکو طلاق بتہ دی گئی ہے نفقہ کا دعوی کیا اور شوہر کے مذہب میں یہ ہے کہ نفقہ نہیں ملنا چاہیے یا جوار کے سبب سے شفعہ کا دعوی کیا اور مشتری کے نزدیک شفعہ جوار نہیں ہوتا ہے اس لیے کہ مثلاً وہ شافعی مذہب ہے تو اس صورت میں حکم مذکور جاری رہیگا کذا فی الکافی اور امام ابو یوسفؒ و امام محمدؒ سے روایت ہے کہ اگر مدعی نے مال کا مطالبہ

دعوی کیا تو مال پر قسم لی جائیگی اور اگر سبب ذکر کرکے دعوی کیا تو مال پر اس سبب کے ساتھ قسم لی جائیگی کہ واللہ مین نے اس سے یہ مال مثلاً قرض نہین لیا ہی مگر اس صورت مین ایسا نہوگا کہ جب قاضی سے مدعا علیہ عرض کرے کہ مجھے اس طرح قسم نہ دلائی جاوے کیونکہ آدمی مال اکثر قرض لیتا ہے ولیکن دعوے کے وقت اسپر یہ مال نہین ہوتا ہی کیونکہ وہ ادا کر دیتا ہی یا بری ہو جاتا ہی تو اس صورت مین قاضی حاصل دعوے پر قسم لیگا اور اسی کو بعض مشائخ نے اختیار کیا ہی اور شمس الائمہ حلوائی نے فرمایا کہ مدعا علیہ کا جواب دیکھنا چاہیے اگر اُسنے کہا کہ مین نے اس سے کچھ قرض نہین لیا اور نہ غصب کیا ہی تو سبب پر قسم لی جاویگی اور اگر مدعا علیہ نے کہا کہ مجھپر یہ مال جسکا دعوی کرتا ہی نہین ہی تو حاصل پر قسم لی جاویگی کہ واللہ مجھپر یا میری طرف یہ مال جسکا یہ دعوی کرتا ہے نہین ہی اور نہ اس مین سے کچھ ہی شیخ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہ قول میرے نزدیک بہت عمدہ ہی اور اسی کو اکثر قاضیون نے اختیار کیا ہی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر سبب ایسا ہو کہ دفع رافع سے مرتفع نہو تو بالاجماع سبب پر قسم لی جاویگی مثلاً غلام مسلمان نے اگر اپنے مالک پر دعوی کیا کہ اسنے آزاد کیا ہی کیونکہ اُسپر دوبارہ رقیت مکرر نہین ہوتی ہے بخلاف باندی یا کافر غلام کے کیونکہ باندی پر مرتد ہو کر دار الحرب مین جاملنے سے دوبارہ رقیت آسکتی ہے ایسا ہی کافر پر عہد توڑ کر دوبارہ دار الحرب سے پکڑے جانے سے رقیت آجائیگی کذا فی الہدایہ۔ مشتری نے اگر خرید کا دعوی کیا پس اگر ثمن ادا کر دینے کا ذکر کرتا ہی تو مدعا علیہ سے یون قسم لی جائیگی کہ واللہ یہ غلام یا گھر آپ مین سے مدعی کی ملک اس سبب سے نہین ہی جس سبب سے دعوی کرتا ہی اور یون قسم نہ دلائی جاویگی کہ واللہ مین نے فروخت نہین کیا ہے یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ اور اگر چاہے تو یون قسم دلاوے کہ واللہ میرے اور اسکے درمیان جس مین دعوی کرتا ہی اسوقت بیع قائم نہین ہی یا یون کہے کہ واللہ یہ گھر بعوض اُس ثمن کے کہ جسکا دعوی کرتا ہے اسوقت خرید مین نہین ہی یا واللہ یہ بیع کہ جسکا مجھپر اس گھر کے بارہ مین دعوی کرتا ہی بعوض اُس ثمن کے اسوقت قائم نہین ہے جیسا کہ اسنے دعوی کیا ہی اور اگر چاہے تو یون قسم دلاوے کہ واللہ مجھپر اس زمین کا سپرد کرنا بسبب اس بیع کے جسکا دعوی کرتا ہی نہین واجب ہی خواہ مدعا علیہ قاضی سے کچھ عرض کرے یا نہ کرے کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف۔ اور اگر مدعا علیہ نے دام ادا کر دینا ذکر نہ کیا تو قاضی اس سے کہیگا کہ دام حاضر کر پھر جب مدعی دام لایا تو قاضی قسم دلاویگا کہ واللہ مجھپر ان دامون کا لینا اور اس مبیع کا دینا جس وجہ سے مدعی دعوی کرتا ہی واجب نہین ہی۔ اور اگر چاہے تو یون قسم دلاوے کہ واللہ میرے اور اسکے درمیان بیع جاری اسوقت قائم نہین ہی یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ اگر بائع نے بیع کا دعوی کیا اور مشتری نے انکار کیا پس اگر اسنے یہ دعوی کیا کہ مین نے مبیع سپرد کر دی اور دام نہین وصول پائے ہین تو مشتری سے قسم لی جائیگی کہ واللہ میری طرف نہ یہ دار ہی اور نہ اسکے دام ہین اور اگر اسنے یہ دعوی کیا کہ اُسنے مبیع نہین دی اور نہ دام پائے ہین تو یون قسم لی جائیگی کہ واللہ یہ دار میرا نہین ہی اور نہ یہ دام جو اُسنے بیان کیے ہین مجھپر واجب ہین یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اور مال مبیع و ثمن دونون پر قسم لی جائیگی جیسا دعوے خرید مین ہوتا ہے یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ اور نکاح مین یون قسم لی جاویگی کہ ہم دونون مین فی الحال نکاح نہین ہی کذا فی الہدایہ۔ اگر عورت نے نکاح و مہر کا دعوی کیا تو مدعا علیہ سے ظاہر الروایت مین مروی ہی کہ حاصل دعوی پر قسم لی جائیگی کہ واللہ یہ عورت میری جورو نہین ہی جس نکاح سے کہ دعوی کرتی ہی اور نہ مجھپر یہ مہر کہ جسکا دعوی کرتی ہے واجب ہی اور نہ مہر اسی قدر ہی اور نہ اس مین سے کچھ مجھپر واجب ہی اور اگر مدعی اس امر کا مدعی ہو تو عورت سے قسم لی جائیگی کہ واللہ یہ [illegible]

قسم لی جائیگی کہ واللہ میری طرف یہ کپڑا بسبب اس کفالت کے نہیں ہے اور کفالت نفس مین یون قسم لی جاوے کہ واللہ میری طرف یہ واجب نہیں ہی کہ بسبب اس کفالت کے جسکا یہ دعوی کرتا ہے فلان شخص کے نفس کو اسکے سپرد کرون یہ فصول عمادیہ مین ہے - ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اسنے میرے گھر کے پہلو مین ایک گھر خریدا ہے اور مین اپنے گھر کی وجہ سے اسکا شفیع ہون اور قسم طلب کی تو قاضی سبب پر قسم لیگا کہ واللہ مین نے یہ دار کہ جسکو یہ شخص بیان کرتا ہے اور اسکے یہ حدود ہین نہین خریدا ہے اور نہ اسمین سے کچھ خریدا ہے - اور اگر مدعا علیہ نے خریدنے اور مدعی کے جوار ہونے کا اقرار کیا و لیکن اسنے کہا کہ مدعی کو جب خرید کا حال معلوم ہوا تو اسنے شفعہ نہین طلب کیا اور شفیع نے کہا کہ نہین بلکہ مین نے طلب کیا تو قسم سے شفیع کا قول لیا جائیگا اور بدرخواست مدعا علیہ شفیع سے یون قسم لیجائیگی کہ واللہ جب مجھے اس دار کے فروخت کی خبر پہونچی تو مین نے شفعہ طلب کیا اور کسی بائع یا مشتری یا دار کے حضور مین طلب شفعہ کے گواہ کر لیے ایسا ہی کتاب الاستحلاف مین مذکور ہی و لیکن اسوقت ٹھیک ہو سکتا ہی کہ مدعی نے دعوی کیا ہو کہ مجھے اس دار کے فروخت کی خبر ایسے وقت پہونچی کہ مین آدمیون کے مجمع مین تھا اور اگر اسوقت کوئی اسکے پاس نہ تھا اور اسکو بیع کی خبر پہونچی تو فی الحال گواہ نہ کر لینے سے اسکا شفعہ باطل نہوگا اور اس سے یون قسم لی جائیگی کہ واللہ مین نے جسوقت بیع کی خبر پائی اسوقت اپنا شفعہ طلب کیا اور بوقت امکان گواہون کی تلاش مین نکلا اور کسی بائع یا مشتری یا دار کے حضور مین شفعہ طلب کر کے گواہ کر لیے اور اگر مدعی نے دعوی کیا کہ مجھے رات مین بیع کی خبر پہونچی اور صبح مین نے شفعہ طلب کیا اور گواہ کر لیے تو قاضی یون قسم لیگا کہ واللہ مجھے سوائے اسوقت کے جسکا مین دعوے کرتا ہون بیع کی خبر نہین پہونچی اور صبح کے وقت مین نے شفعہ طلب کر کے گواہ کر لیے یہ محیط مین لکھا ہی - جو عورت بخیار بلوغ مختار ہو اسکا حکم اپنے نفس کے اختیار کرنے مین یعنے اپنے آپ کو طلاق دیدینے مین مثل شفیع کے ہی طلب شفعہ مین اور اسکا استحلاف بھی مثل استحلاف شفیع کے ہی پس اگر اسنے قاضی سے کہا کہ مین نے اپنے نفس کو اختیار کیا ابھی مجھے بلوغ ہوا یا کہا کہ ابھی مین بالغ ہوئی مین نے فی الوقت اختیار کی تو قسم سے اسکا قول معتبر ہوگا اور اگر یون کہا کہ مین کل بالغ ہوئی اور مین نے فی الوقت طلب کی تو بدون گواہون کے اسکا قول مقبول نہوگا اور اگر شفیع نے ایسا کہا کہ مین کل کے روز بیع پر واقف ہوا اور شفعہ طلب کیا تو بھی یہی حکم ہوگا یہ فصول عمادیہ مین ہے - ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اسنے میری چاندی کی ابریق یعنے چھاگل جسکو فارسی مین آبریز کہتے ہین توڑ ڈالی اور ابریق کو حاضر کیا یا یون دعوی کیا کہ اسنے میرے کھانے مین یا اناج مین پانی ملا کر اسکو برباد کر دیا ہی پس اگر مدعا علیہ نے اسکا اقرار کیا تو ابریق یا اناج کے مالک کو اختیار ہی چاہے ابریق و اناج کو اپنے پاس رکھے اور اسکو کچھ نہین ملیگا یا مدعا علیہ کو دیدے اور ابریق کی قیمت مین اسکی جنس کے خلاف لے لے اور اناج میں اسکے مثل لے لے اور نقصان کی ضمان نہین لے سکتا ہی اور اگر مدعا علیہ نے انکار کیا تو قاضی قیمت ابریق و مثل طعام پر اس سے قسم لیگا یعنے واللہ مجھ پر قیمت ابریق یا مثل طعام واجب نہین ہی علی الوجہ الاتم اور اگر مدعی نے قاضی کو آگاہ کر دیا کہ اسکا مذہب یہ ہی کہ ایسی صورت مین ضمان قیمت واجب نہین ہوتی ہی بلکہ ضمان نقصان واجب ہوتی ہی تو قاضی اس سے سبب پر قسم لیگا کہ واللہ مین نے یہ فعل جسکا مدعی دعوی کرتا ہی نہین کیا ہی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی - ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اسنے میرا کپڑا پھاڑ ڈالا ہے اور کپڑے کو مع اس شخص کے حاضر کر کے قسم طلب کی تو قاضی سبب پر قسم نہ لیگا کہ واللہ مین نے یہ کپڑا نہین پھاڑا ہے بلکہ حاصل پر قسم لیگا کیونکہ اگر اس قسم کا شگاف ہے کہ جس سے نقصان دینا پڑے اور مدعی کو خیار حاصل

نہو تو اُس کپڑے کو ثابت اندازہ کرادے اور اس خرق کے ساتھ اندازہ کرادے پس جس قدر نقصان ہو وہ دلا دے مگر اُسوقت دلا دیگا کہ اُس سے قسم لے کہ واللہ اس شخص کے مجھپر اتنے درم نہیں چاہیے ہیں پس اگر قسم کھالی تو چھوٹ گیا ورنہ یہ نقصان ادا کرے اور بعض خرق ایسا ہوتا ہے کہ جس میں مدعی کو اختیار ہوتا ہے کہ چاہے کپڑا لے لے اور اسکا نقصان لے لے یا اُس کپڑے کو مدعا علیہ کے حوالے کرے اور اُسکی پوری قیمت لے لے اور یہ خرق وہ ہے کہ جو بہت ہو اور تھوڑے خرق میں نقصان لے سکتا ہے جیسا کہ بیان ہوا اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ کپڑا حاضر ہو اور اگر کپڑے کو نہ لایا اور دعوی کیا کہ اس مدعا علیہ نے میرا کپڑا پھاڑ ڈالا ہے تو قاضی اُس سے دریافت کریگا کہ اس خرق سے تیرا کس قدر نقصان ہوا ہے اُسکو بیان کرتا کہ مدعی علیہ سے اتنے کی قسم لیجاوے اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ خرق تھوڑا سا ہو کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف۔ اور یہی صحیح ہے یہ محیط میں ہے۔ اور اگر خرق زیادہ ہو کہ جس سے تمام کپڑے کی قیمت واجب ہوتی ہے تو سبب پر قسم لیگا کہ واللہ میں نے یہ فعل خرق جس طرح مدعی دعوے کرتا ہے نہیں کیا ہے اسمیں مدعی کے حق کا لحاظ ہے اگرچہ مدعا علیہ کے حق میں ضرر متصور ہو کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف للصدر الشہید۔ اگر کسی نے دعوی کیا کہ اسنے میری دیوار ڈھا دی یا توڑ ڈالی ہے اور مقدار دیوار اور موقع شکست اور نقصان کو بیان کر دیا اور قاضی سے نقصان کی درخواست کی تو قاضی اُس شخص سے حاصل دعوے پر قسم لیگا کہ واللہ مجھپر اس مدعی کے اسقدر درام یا کچھ اسمیں سے نہیں واجب ہیں یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔ اور ایسا ہی خصاف نے ذکر کیا ہے اور شمس الائمہ حلوانی نے بیان کیا کہ سبب پر قسم لینی چاہیے حاصل دعوی پر نہ لینی چاہیے اور یہی صحیح ہے یہ محیط میں لکھا ہے۔ اگر کسی نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اسنے میری بکری یا گائے کی ... ڈالی یا میرے غلام کی آنکھ پھوڑ دی اور وہ سوائے اسکے اور کسی وجہ سے مرگیا یا میرے چوپایہ کی آنکھ پھوڑ دی یا میرے ... مال میں نقصان کر دیا اور یہ چیز حاضر نہیں ہے تو قاضی دریافت کریگا کہ اسکا نقصان کس قدر ہے پس اُسی پر قسم لیگا اور سبب پر قسم نہ لیگا کیونکہ سبب پر قسم لینے سے مدعا علیہ کا ضرر ہے اور حاصل دعوی پر قسم لینے سے مدعی کا نقصان نہیں ہے کذا فی شرح ادب القاضی۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اسنے میری دیوار پر اپنی بلی رکھ لی یا میری چھت پر پانی بہایا یا میرے گھر میں پرنالہ جاری کیا یا میری چہار دیواری میں دروازہ نکالا ہے یا میری دیوار پر عمارت بنائی ہے یا میری زمین میں مٹی یا پانو ڈلوائی یا کوئی مردہ جانور ڈال دیا ہے یا میری زمین میں درخت لگا دیے یا کوئی فعل کیا ہے کہ جس سے زمین میں نقصان آتا ہے اور زمین کے مالک کو اُسکے دور کرنے کی ضرورت ہے اور اپنے صحت دعوے کے واسطے دیوار کا طول و عرض و موضع بیان کر دیا اور زمین کے حدود و موضع کو بیان کر دیا پس اگر مدعا علیہ نے اُس سے انکار کیا تو قاضی سبب پر قسم لیگا اور اگر یہ صورت ہو کہ دیوار پر بلی رکھنے والا مدعی ہو اس طرح کہ میری ایک بلی اس شخص کی دیوار پر تھی وہ گر گئی یا میں نے درست کرنے کے واسطے اسکو گرا دیا تھا اب یہ شخص مجھے رکھنے نہیں دیتا ہے تو بدون تصحیح دعوے کے سماعت نہو گی اور تصحیح اس طرح ہو گی کہ بلی کی جگہ بیان کرے اور یہ بیان کرے کہ مجھے ایک یا دو بلیاں رکھنے کا حق تھا اور بلی کی موٹائی بیان کرے پھر جب دعوی صحیح ہوا اور مدعا علیہ نے انکار کیا تو قاضی حاصل دعوے پر قسم لیگا کہ واللہ اس شخص کو ایسی ایسی بلی رکھنے کا اس دیوار پر اس مقام پر حق واجب حاصل نہیں ہے پس اگر اسنے انکار کیا تو اسپر ڈگری ہو جائیگی۔ اور اگر کسی شخص پر دعوی کیا کہ اس نے میری زمین میں ایک گڑھا کھود دیا کہ جس سے زمین میں نقصان ہوا اور نقصان کی درخواست دی پس اگر زمین

کے حدود اور گڈھے کا مقام و مقدار اور نقصان بیان کیا تو قاضی مدعا علیہ سے حاصل دعوے پر قسم لیگا کہ واللہ اس شخص کا اس قدر نقصان مجھپر نہین واجب ہی کہ جسکا یہ دعوی کرتا ہے اور سبب پر قسم نہ لیگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر کسی پر دعوی کیا کہ میرا حق ہی کہ اسکے گھر سے میرے گھر کا پانی بہے یا اسکے گھر سے میرا راستہ ہی تو حاصل دعوے پر قسم لیجائیگی کہ واللہ اس گھر مین اس شخص کو یہ حق جسکا دعوی کر رہا ہی حاصل نہین ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کسی شخص پر دعوی کیا کہ اسنے عمداً میرے بیٹے یا غلام یا ذمی کو ایسے آلہ سے قتل کیا کہ جس سے قصاص واجب ہوتا ہی اور قصاص کا دعوی کیا یا یہ دعوی کیا کہ اسنے میرا ہاتھ یا میرے نابالغ بیٹے کا ہاتھ عمداً کاٹ ڈالا ہی یا سر کے زخم یا جراحت کا دعوی کیا کہ جس مین بدلا واجب ہوتا ہی اور مدعا علیہ نے انکار کیا تو اس سے قسم لے سکتا ہی پھر قتل پر قسم لینے مین دو روایتین ہین ایک روایت مین آیا ہی کہ حاصل دعوے پر قسم لیجاوے کہ واللہ مجھپر اسکے فلان بیٹے یا فلان غلام یا فلان ولی کا خون نہین ہی اور نہ میری جانب کوئی حق ہی بسبب اس خون کے کہ جو یہ دعوی کرتا ہی اور ایک روایت مین آیا ہی کہ سبب پر قسم لیجاوے کہ واللہ مین نے فلان بن فلان اس شخص کے ولی کو عمداً قتل نہین کیا ہی اور ماسوائے قتل کے زخم و جراحت وغیرہ مین جن مین قصاص آتا ہی یہ ہی کہ حاصل دعوے پر قسم لیجاوے کہ واللہ مجھپر اسکے اس زخم کا بدلا نہین ہی اور نہ اسوجہ سے میری طرف اسکا کوئی حق ہی پس اگر اسنے قسم کھالی تو بری ہوگیا اور اگر انکار کیا تو قتل کی صورت مین صاحبین رحمہما اللہ تعالی کے نزدیک دیت دینے کا حکم کیا جائیگا اور امام اعظم رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک قید کیا جائیگا یہانتک کہ قسم کھاوے یا اقرار کرے یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر کسی پر دعوی کیا کہ اسنے میرے بیٹے یا ولی کو خطا سے قتل کیا یا خطا سے اسکا ہاتھ کاٹا یا خطا سے سر زخمی کیا یا کوئی ایسے فعل کا دعوی کیا جس مین دیت یا ارش لازم آتا ہی تو حاصل پر قسم لیجاوے کہ واللہ اس شخص کا مجھپر یہ ارش یا دیت جسکا دعوی کرتا ہی جس جہت سے دعوی کرتا ہی نہین ہی اور نہ اسمین سے کچھ ہی۔ اور امام ابو یوسفؒ سے روایت ہی کہ جو حق غیر مدعی علیہ پر واجب ہو مثل قتل خطا کہ اسکی دیت مددگار برادری پر ہی اور وہ جرم کہ جسکے عوض ارش واجب ہوتا ہی تو اسمین اس طرح سے قسم لیجائیگی کہ واللہ مین نے اس شخص کے فلان بیٹے کو قتل نہین کیا اور واللہ نہ اسکو یہ زخم دیا ہی اور جس جرم کا عوض اسی مدعا علیہ پر واجب ہو اسمین حاصل دعوی پر قسم لیجائیگی یہ شرح ادب القاضی مین ہی۔ اگر غلام پر دعوی ہو پس اگر نفس کے جرم کا دعوی ہو اور عمداً ہو تو خصم اس باب مین وہی غلام ہی اس سے قسم لیجائیگی اور خطا سے جرم نفس کا دعوی ہو تو خصم اسکا مالک ہی اسپر قسم آویگی ولیکن قسم علم پر لیجائیگی اور اگر نفس سے کم جرم ہو تو خصم اسکا مالک قرار پاویگا خواہ عمداً ہو یا خطاءً ہو ولیکن اس سے علم پر قسم لیجاویگی یہ محیط مین ہے۔ اگر دعوی ہر وجہ سے فعل مدعا علیہ کا ہو تو اس سے علی البتات یعنے قطعی طور سے قسم لیجاویگی علم پر قسم نہ لیجاویگی مثلاً دعوی کیا کہ تو نے میری یہ چیز چرائی ہی یا غصب کرلی ہی اور اگر ہر وجہ سے فعل غیر مدعا علیہ کا دعوی ہو تو علم پر قسم لیجائیگی مثلاً اگر کسی میت پر دین کا دعوی اسکے وارث کی حاضری مین بسبب استہلاک کے کیا یا یہ دعوی کیا کہ تیرے باپ نے میری یہ چیز چرائی یا غصب کرلی ہی تو وارث سے اسکے علم پر قسم لیجاویگی اور یہی ہمارا مذہب ہے کذا فی الذخیرہ اور شمس الائمہ حلوانی نے فرمایا کہ یہ قاعدہ ہر جگہ ٹھیک پڑتا ہی سوائے رد بالعیب کے مثلاً مشتری نے دعوی کیا کہ یہ غلام بھگوڑا ہے اور بائع سے قسم لینی چاہی تو قطعی قسم لیجائیگی حالانکہ بھاگنا غیر کا فعل ہے اور قطعی اسواسطے لیجاتی ہے کہ بائع ضامن ہوا ہی کہ مبیع کو تمام عیبون سے پاک سپرد کردے تو یہ قسم اسکی ضمان کی طرف راجع ہی اور اسواسطے کہ فعل غیر پر علم پر قسم اسوقت لیجاتی ہی

کہ جب منکر نے کہا کہ مجھے اسکا علم نہیں ہی اور جب بائع نے علم کا دعوی کیا تو اُس سے قطعی قسم لیجائیگی کیا تو نہیں دیکھتا ہی کہ اگر مودع نے کہا کہ مالک ودیعت نے ودیعت پر قبضہ کرلیا ہی تو اُس سے قطعی قسم لی جاتی ہے اور یہی وکیل نے جب دعوی کیا کہ موکل نے ثمن پر قبضہ کرلیا ہی تو اس سے قطعی قسم لی جاتی ہی کیونکہ مدعی علم ہی کذا فی التبیین - اگر دعوی ایسے فعل پر ہوا جو ایک وجہ سے مدعا علیہ کا فعل ہی اور ایک وجہ سے فعل غیر ہے مثلاً کہا کہ تو نے مجھ سے خریدی یا قرض لی یا کرایہ لی تو قطعی قسم لی جائیگی کذا فی المحیط - اگر ایک شخص دوسرے کو قاضی کے پاس لایا کہ اسکے باپ نے انتقال کیا اور میرے اُسپر ہزار درم چاہییے ہین تو قاضی کو چاہیے کہ مدعا علیہ سے دریافت کرے کہ تیرا باپ مرگیا اگر اُسنے کہا کہ ہان تو مدعی کے دعوے کو دریافت کرے پس اگر اقرار کیا کہ میرے باپ پر اسکا قرضہ ہی تو اُسکے حصہ میں سے لیکر مدعی کو دلاوے اور اگر انکار کیا اور مدعی نے گواہ سُنائے تو مقبول ہونگے اور مال ڈگری تمام ترکہ مین سے وصول کرا دیا جائیگا نہ خاص اس وارث کے حصہ مین سے اور اگر مدعی کے پاس گواہ نہون اور اُسنے استحلاف کی درخواست کی تو اس مدعا علیہ وارث سے علی العلم قسم لی جائیگی یہی ہمارے علما کا قول ہی یعنے واللہ مین نہین جانتا ہون کہ میرے باپ پر اس مدعا علیہ کا ہزار درم قرض یا اس مین سے کچھ ہی جیسا کہ یہ دعوی کرتا ہی پس اگر اسنے قسم کھالی تو رہا ہوگیا ورنہ اُسکے حصۂ ترکہ سے دلایا جائیگا پس اگر اُسنے کہا کہ مجھے باپ کے ترکہ سے کچھ نہین ملا ہی پس اگر مدعی نے اسکی تصدیق کی تو اُسکو کچھ نہ ملیگا اور اگر تکذیب کی تو وارث سے قطعی قسم لیجائیگی کہ واللہ مجھے باپ کے ترکہ سے ہزار درم یا اسمین سے کسی قدر کچھ نہین ملا ہی پس اگر قسم نہ کھائی تو اُسپر ڈگری ہوجائیگی اور اگر قسم کھالی تو اُسپر کچھ نہین ہی یہ حکم اُسوقت ہی کہ پہلے قرضہ پر قسم دلائی پھر وصول پر قسم دلائی اور اگر پہلے وصول پر قسم دلائی اور مدعی اُس سے قرضہ ہونیکی قسم نہین لے چکا ہی پھر قرضہ پر قسم لینا چاہی اور وارث نے کہا کہ مجھپر قسم نہین آتی ہی تو یہ قول مقبول نہوگا اور علم پر قسم لیجائیگی - اور اگر پہلے اُس سے قرضہ پر قسم لینی چاہی پس وارث نے کہا کہ مجھے میراث مین سے کچھ نہین ملا ہی اور مجھپر قسم نہین آتی ہی پس اگر مدعی نے باوجود اسکے تصدیق کرنے کے قرضہ پر قسم لینی چاہی تو اُسکو یہ اختیار ہی اور اگر تکذیب کی اور قرضہ پر اور ترکہ ملنے دونون پر قسم لینی چاہی تو مشائخ نے اختلاف کیا ہی اور عامہ مشائخ کے نزدیک دو مرتبہ اُس سے قسم لیجائیگی ایک مرتبہ ترکہ وصول نہونے پر قطعی قسم لی جائیگی اور دوسری بار قرضہ پر علمی قسم لیجائیگی یہ حکم اُسوقت ہی کہ اُسنے اپنے باپ کے انتقال کا اقرار کیا اور اگر انکار کیا اور قرضخواہ نے اُس سے اس طرح قسم طلب کی تو عامہ مشائخ کے نزدیک دوبارہ قسم لیجائیگی ایک مرتبہ باپ کے مرنے پر علم پر قسم لیجائیگی اور دوسری مرتبہ ترکہ وصول نہونے پر قطعی قسم لیجائیگی پس اگر وہ قسم سے باز رہا یہانتک کہ موت ثابت ہوگئی تو قرضہ پر علم پر قسم لیجائیگی پس اگر اُسنے قسم کھالی تو اُسپر کچھ نہین ہی اور اگر قسم سے باز رہا تو اُسپر ڈگری ہوگی کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف - ایک شخص نے ایک مال معین پر جو ایک شخص کے قبضہ مین ہی دعوی کیا اور مدعا علیہ سے قسم طلب کی پس اگر مدعا علیہ نے کہا کہ یہ مال میرے قبضہ مین میراث سے آیا ہی اور قاضی اسکو جانتا ہی یا نہین جانتا ہی اور مدعی نے اسکا اقرار کیا یا نہین کیا ولیکن مدعا علیہ نے اسکے گواہ سنائے تو ان سب صورتون مین علم پر قسم دلائی جاویگی اس طرح کہ مدعا علیہ قسم کھاوے کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ مجھپر اس مال معین کا سپرد کردینا اس مدعی کو واجب ہی اور اگر قاضی کو حقیقت حال معلوم نہوئی اور نہ مدعی نے اسکا اقرار کیا اور نہ مدعا علیہ نے اسپر گواہ قائم کیے تو قاضی اس سے قطعی قسم لیگا پس اگر مدعا علیہ نے درخواست کی کہ مدعی سے قسم لیجاوے کہ اسکو میراث سے نہین ملی ہی تو قاضی مدعی سے اُسکے علم پر قسم لیگا کہ واللہ

مین نہین جانتا ہون کہ اسکو میراث سے ملی ہے پس اگر مدعی نے اس طرح قسم کھا لی تو مدعا علیہ کو میراث کی جہت سے وصول ہونا منتفی ہو گیا اسوقت اس سے قطعی قسم لیجائیگی پس اگر مدعی نے قسم سے انکار کیا تو اس بات کا مقر ہو گیا کہ اسکو میراث سے ملی ہے اسوقت مدعا علیہ سے علم پر قسم لی جائیگی یہ محیط میں لکھا ہے۔ اور اگر مدعا علیہ نے کہا کہ یہ مال عین مجھے فلان شخص کی طرف سے خریدنے یا ہبہ یا صدقہ کی وجہ سے ملا ہے تو اس سے قطعی قسم لیجائیگی کہ واللہ مجھ پر یہ مال عین اس مدعی کو سپرد کرنا واجب نہین ہے اور اگر مدعا علیہ نے اپنی ملک مطلق ہونیکا دعوی کیا تو بھی اس سے قطعی قسم لیجائیگی یہ ذخیرہ مین ہے۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک غلام ہے اسپر ایک شخص نے آکر دعوی کیا اور گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہے اور قابض کہتا ہے کہ مین نے فلان شخص سے خریدا ہے اور اپنے قبضہ مین لے لیا ہے تو موافق ظاہر الروایت کے مدعی سے دعوی غائب کے علم پر قسم لیجاویگی کہ واللہ یہ مال عین اس قابض کا نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے سے ایک باندی یا دوسری چیز خریدی پھر ایک شخص نے اسپر دعوی کیا کہ مین نے یہ باندی بائع سے اس شخص کے خریدنے سے پہلے خریدی ہے تو قابض سے سبب پر علمی قسم لی جائیگی کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ یہ باندی میرے خریدنے سے پہلے بائع سے اس مدعی نے خریدی ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ پس اگر مدعا علیہ نے قاضی سے عرض کیا کہ آدمی کبھی کوئی چیز خریدتا ہے پھر اقالہ وغیرہ کی وجہ سے باہم بیع ٹوٹ جاتی ہے اور وہ اس خوف سے اقرار نہین کر سکتا ہے کہ اسکے کچھ ذمہ لازم آجاوے۔ تو قاضی مدعا علیہ سے یون قسم لیگا کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ ان دونون مین اس باندی کی بیع اس ساعت قائم ہے اور امام رکن الاسلام علی سغدی سے منقول ہے کہ انھون نے فرمایا کہ پورا لحاظ تو اس طرح قسم لینے مین ہے کہ واللہ یہ شے اس مدعی کی جسکی وجہ سے دعوی کرتا ہے نہین ہے۔ پھر جو کچھ مذکور ہوا امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے قول کے موافق ہو سکتا ہے ولیکن ظاہر الروایت کے موافق تو ہر حال مین حاصل دعوے پر قسم لی جائیگی یہ محیط مین ہے۔ اگر مرتہن کے قبضہ مین رہن ہو پھر راہن و مرتہن سے کسی دوسرے شہر مین ملاقات ہوئی اور مرتہن نے راہن سے اپنا قرضہ طلب کیا تو مرتہن کو اسکا مال دینے کا حکم راہن کو کیا جائیگا پس اگر راہن نے دعوی کیا کہ رہن اسکے پاس تلف ہو گیا ہے اور مرتہن نے اس سے انکار کیا تو اس سے قطعی قسم لی جائیگی کہ واللہ رہن تلف نہین ہوا ہے اور اگر دونون نے رہن کسی عادل کے ہاتھ مین رکھوا دیا تھا اور دونون نے اسکے تلف ہونے مین اختلاف کیا تو مرتہن سے اسکے علم پر قسم لیجائیگی کذا فی الفصول العمادیہ۔ ایک شخص کے پاس ایک چوپایہ ودیعت رکھا وہ اسپر سوار ہو گیا پھر چوپایہ ہلاک ہو گیا پس مستودع نے کہا کہ جب مین اسپر سے اتر آیا ہون تب ہلاک ہوا ہے اور مودع نے کہا کہ نہین تیرے اترنے سے پہلے مرا ہے تو قسم لیکر مودع کا قول لیا جائیگا اور قسم علم پر ہو گی اس طرح کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ اسکے اتر آنے کے بعد مرا ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر دو شخصون نے آج کے روز کی خریدی چیزون مین یا اس مہینے کی خریدی چیزون مین یا اس سال کی خریدی چیزون مین شرکت کی اور خصوصیت تجارت کی کر دی خواہ وقت بیان کیا یا نہ کیا تو ایسی شرکت جائز ہے پس اگر ایک نے کہا کہ مین نے ایک متاع خریدی تھی وہ تلف ہو گئی اور دوسرے شریک سے آدھا ثمن لینا چاہا اور شریک نے انکار کیا تو شریک مدعی کا قول قسم سے معتبر ہوگا اور خرید کے منکر سے قسم لی جائیگی کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ اسنے یہ مال خریدا تھا اور حاکم ابو محمد رحمہ اللہ کہتے تھے کہ اس قسم مین اس قدر زیادہ کرنا واجب ہے کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ اسنے ہم دونون کی شرکت مین یہ چیز خریدی تھی یہ محیط مین ہے۔ واضح ہو کہ جس مقام پر

قطعی قسم آتی ہو اور اُسنے علم پر قسم کھائی تو معتبر نہوگی اور نہ نکول پر ڈگری کی جائیگی اور یہ قسم اُس سے ساقط ہوگی اور جس مقام پر علم پر قسم آوے اور اُسنے قطعی قسم کھائی تو قسم معتبر ہوگی یہانتک کہ قسم اُس سے ساقط ہو جائیگی اگر اُسنے نکول کیا کیونکہ قسم قطعی زیادہ موکد ہو پس مطلقًا معتبر ہوگی بخلاف عکس کے یہ تبیین میں ہو

**تیسری فصل** جنپر قسم آتی ہو اور جنپر نہیں آتی ہو اور جنکو قسم پر اقدام حلال ہو اور جنکو نہیں حلال ہو اُن لوگون کے بیان میں
ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ مدعا علیہ نے اپنی نابالغ بیٹی کا نکاح حالت صغر میں میرے ساتھ کر دیا ہے اور مدعا علیہ یعنے دختر کے باپ نے انکار کیا ہے اور مدعی نے اُس سے قسم طلب کی پس اگر خصومت کے وقت لڑکی نابالغ ہے تو امام اعظمؒ کے نزدیک باپ سے قسم نہیں لی جا سکتی ہے اور صاحبینؒ کے نزدیک لی جا سکتی ہو اور اگر اسوقت لڑکی نابالغ ہو تو بالاتفاق قسم باپ سے نہ لی جائیگی اور صاحبین کے نزدیک عورت سے مدعی کے دعوے پر قسم لی جائیگی یہ فتاوے قاضی خان میں ہو۔ اگر ایک شخص پر دعوی کیا کہ اسنے اپنی باندی میرے ساتھ بیاہ دی ہے تو صاحبینؒ کے نزدیک مالک سے قسم لی جائیگی اگرچہ وہ باندی بالغ ہو یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص پر مال کا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے پس مدعا علیہ نے قاضی سے کہا کہ مدعی سے اس امر کی قسم لے کہ وہ حق پر ہے یا اس امر کی قسم لے کہ اسکے گواہون نے حق گواہی دی تو یہ قسم نہ لی جائیگی اسی طرح ہر جگہ جہان خلاف شرع درخواست قسم ہو منظور نہوگی اور اگر گواہ سے یہ قسم طلب کی کہ واللہ میں نے حق گواہی دی ہے تو یہ قسم نہ لی جائیگی کذا فی الخلاصہ۔ اگر مدعا علیہ نے کہا کہ (این شاہد مقر آمدہ است پیش ازین گواہی کہ این محدود ملک من ست) اور گواہ و مدعی سے قسم لینی چاہی تو قسم نہ لی جاے گی اسی طرح اگر گواہ نے گواہی سے انکار کیا تو قاضی اُس سے قسم نہ لیگا۔ اسی طرح اگر کہا (این شاہد این محدود را دعوی کردہ است برمن پیش ازین گواہی) اور اُس سے و مدعی سے قسم لینی چاہی تو قسم نہ لی جائیگی۔ اسی طرح اگر مدعی نے قاضی سے درخواست کی کہ مدعا علیہ سے یہ قسم لے کہ میں نے یہ قسم سچی کھائی ہے تو قاضی منظور نہ کریگا یہ خزانۃ المفتین میں ہو۔ باپ جو کچھ اپنے نابالغ لڑکے پر دعوی کرے اسمین اُسپر قسم نہیں آتی ہے یہ محیط سرخسی میں ہو۔ ایک شخص کی مقبوضہ زمین کی نسبت دعوی کیا کہ یہ میری ہو اور قابض نے کہا کہ یہ فلان نابالغ لڑکے کی ہو تو مدعا علیہ سے قسم نہ لیجائیگی اور اگر قسم طلب کی گئی اور اُسنے نکول کیا تو نکول صحیح نہیں ہو پس اگر مدعی نے کہا کہ اسنے میرا گھر تلف کیا بسبب اسکے کہ اسنے اپنے نابالغ لڑکے کی ملک ہونیکا اقرار کیا پس نکول کے وقت ضامن ہو گا تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک اُس سے حلف نہ لیا جائیگا اور امام محمدؒ کے نزدیک قسم لی جائیگی کیونکہ اُنکے نزدیک غصب سے عقار کی ضمان ہوتی ہو اور امام ابو بکر محمد بن فضلؒ نے فرمایا کہ اپنے نابالغ لڑکے کے واسطے اقرار کر دینے سے قسم اُس سے ساقط نہوگی اور امام ابو علی نسفیؒ نے فرمایا کہ نابالغ کے واسطے اقرار کرنے سے قسم اُسکے ذمہ سے ساقط ہو جائیگی خواہ یہ نابالغ اُسکا بیٹا ہو یا غیر کا ہو۔ اور اگر مدعا علیہ نے کہا کہ یہ دار میرے بالغ بیٹے فلان غائب کا ہو تو یہ صورت اور اگر کسی اجنبی کی ملک ہونے کا اقرار کرے تو یہ صورت دونون یکسان ہین کہ اس سے قسم اُس سے ساقط نہوگی پس اگر اُس سے قسم لی گئی اور اُسنے انکار کیا تو دار مدعی کو دلا یا جائیگا پھر اگر غائب حاضر ہوا اور اُسکی تصدیق کی کہ یہ گھر میرا ہو تو وہ اس گھر کو لے سکتا ہو کیونکہ اُسکی ملک ہونے کا اقرار سابق ہو ایسا ہی نابالغ لڑکے کی ملک ہونے کا اقرار کرنے میں جسکے نزدیک قسم ساقط نہیں ہوتی قسم لی جائیگی اگر اُسنے قسم سے نکول کیا تو گھر مدعی کو دیا جائیگا پھر جب وہ

نابالغ لڑکا بالغ ہوا اور اُسنے دعوی کیا تو اُسکو دلا دیا جائیگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے کسی نے شفعہ جوار کا دعوے کیا اور قاضی نے مدعا علیہ سے جواب مانگا تو اُسنے کہا کہ یہ دار میرے اس نابالغ لڑکے کا ہے تو اقرار صحیح ہے پس اگر شفیع نے کہا کہ اس سے قسم لیجاوے کہ مین اسکا شفیع نہین ہون تو قاضی اُس سے قسم نہ لیگا اور اگر شفیع نے خرید واقع ہونے پر گواہ قائم کرنے کا ارادہ کیا تو لڑکے کا باپ اسکا خصم قرار پاویگا اور گواہی اُسکے مقابلہ مین سنی جاویگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک غلام دوسرے کے قبضہ مین ہے اُسپر ایک شخص نے دعوی کیا کہ میرا ہے پس قابض نے کہا کہ یہ غلام فلان غائب کا ہے اُسنے میرے پاس ودیعت رکھا ہے پس اگر اپنے دعوے پر گواہ نہ قائم کیے یہانتک کہ خصم قرار پایا تو مدعی کو اُس سے قسم لینے کا اختیار ہے پس اگر اُسنے دعوے پر قسم کھالی تو خصومت سے بری ہوگیا اور اگر قسم سے باز رہا تو مدعی کی ڈگری کردی جائیگی پھر اگر مقرلہ یعنے جسکے واسطے مدعا علیہ نے اقرار کردیا ہے حاضر ہوا تو وہ غلام کو مدعی سے لے سکتا ہے ولیکن مدعی سے کہا جائیگا کہ تجھکو اس مقرلہ پر نالش کرنے کا اختیار ہے پس اگر مدعی نے گواہ قائم کیے کہ میرا ہے تو لے لیگا اور اگر اُسکے پاس گواہ نہون تو اس مقرلہ سے قسم لیجائیگی پس اگر اُسنے قسم کھالی تو مدعی کے دعوے سے بری ہوگیا اور اگر قسم سے باز رہا تو مدعی کی ڈگری غلام کی اُسپر کردی جائیگی اور یہ اُس صورت مین ہے کہ مدعا علیہ نے مقرلہ کے ملک ہونیکا اقرار کیا پھر مدعی کے واسطے قسم سے نکول کیا اور کچھ نہ کہا یہانتک کہ مدعی نے اس سے قسم لی اور اُسنے نکول کیا اور مدعی کی ڈگری کردی گئی پھر اُسنے کسی غیر کی ملک ہونیکا اقرار کیا تو اقرار صحیح نہین ہے اور اس غیر کے واسطے کچھ ضامن نہوگا یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک باندی ہے اُسنے کہا کہ مجھے فلان غائب نے ودیعت رکھنے کو دی ہے اور اُسکے گواہ سنا دیے مگر مدعی نے کہا کہ تیرے پاس ودیعت رکھنے کے بعد اُسنے فروخت یا ہبہ کردی ہے اور مدعا علیہ نے انکار کیا تو اُس سے قسم لیجائیگی کہ واللہ اُسنے تیرے ہاتھ فروخت نہین کی یا تجھے ہبہ نہین کی ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ لڑکا اگر محجور ہو پس اگر مدعی کے پاس گواہ نہون تو اُسکو قاضی کے دروازہ پر اُسکے حاضر کرنے کا استحقاق حاصل نہین ہے کیونکہ اُسپر قسم آتی ہی نہین ہے کیونکہ اگر وہ قسم سے باز رہا تو اُسکے نکول سے اُسپر ڈگری نہین ہوتی ہے اور اگر مدعی کے پاس گواہ ہون اور اُسنے دعوی کیا کہ اس لڑکے نے تلف کردیا ہے تو اُسکو لڑکے کے حاضر کرنیکا استحقاق حاصل ہے کیونکہ لڑکے سے اُسکے افعال کا مواخذہ ہوتا ہے اور گواہ اُسکی طرف اشارہ کرنے کی ضرورت رکھتے ہین ولیکن اُسکے ساتھ اُسکا باپ حاضر ہوگا تاکہ اگر لڑکے پر کوئی چیز لازم کی جاوے تو باپ کو اُسکے ادا کرنیکا حکم ہوگا کہ اُسکے مال سے ادا کرے یہ محیط سرخسی مین ہے اور جو لڑکا ماذون ہے یعنے تصرفات کی اجازت اُسکو حاصل ہے وہ مثل بالغ کے قسم دلایا جائیگا اور ہم اسیکو لیتے ہین اور ایسے ہی مکاتب اور غلام تاجر کا حکم ہے اور غلام محجور قسم دلائے جانے کے حق مین مثل غلام ماذون کے ہے پھر اگر مال بسبب تلف کردینے کے اُسکے ذمہ ثابت ہوا تو اسکی وجہ سے فروخت کیا جائیگا اور اگر ایسا مال ثابت ہوا جسکا مواخذہ اُس سے بعد آزاد ہونے کے ہوگا جیسے بلا اجازت مالک کے اُسنے نکاح کرلیا اور اُسکا دین مہر واجب ہوا یا بلا اجازت مالک کے اُسنے کفالت کرلی تو قسم دلائی جاویگی اگر اُسنے قسم کھالی تو بری ہوگیا اگر نکول کیا یا اقرار کیا تو بعد آزاد ہونے کے اُس سے مواخذہ ہوگا یہ وجیز کردری مین ہے۔ میعادی قرض کے دعوے مین مشائخ نے اختلاف کیا ہے کہ قسم کس وقت لی جائیگی اور اصح یہ ہے کہ میعاد آجانے سے پہلے اُس سے قسم نہ لیجاویگی کذا فی الخلاصتہ۔ اگر زید نے دعوی کیا کہ عمرو مرگیا اور اُسنے بکر یعنے اس مدعا علیہ کو وصی مقرر کیا ہے اور بکر نے کہا کہ مجھے وصی نہین مقرر کیا ہے تو اس سے قسم نہ لی جائیگی ایسے ہی اگر کسی پر دعوی کیا کہ یہ فلان شخص کا وکیل ہے تو بھی یہی حکم ہے۔ اسیطرح

اگر کاریگر نے کسی پر دعوی کیا کہ اس شخص نے مجھ سے کہا تھا کہ یہ چیز مجھے بنا دے تو مدعا علیہ سے قسم نہ لیجائیگی کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف - ایک شخص نے کسی شخص سے کوئی چیز بنوائی پھر اُس شے مصنوع مین دونون نے اختلاف کیا بنوانے والے نے کہا کہ جیسی مین نے کہی تھی ویسی تو نے نہین بنائی ہے اور کاریگر نے کہا کہ ویسی ہی بنائی ہے تو مشائخ نے فرمایا کہ دونون مین سے کسی سے دوسرے کی درخواست پر قسم نہ لی جائیگی کذا فی فتاوے قاضی خان - کسی نے میت کے ترکہ پر قرض کا دعوی کیا اور وصی کو قاضی کے پاس لایا اور اُسکے پاس گواہ نہین پس اگر وصی وارث ہے تو اُس سے قسم لی جائیگی ورنہ نہین لی جائیگی کذا فی الذخیرہ - زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ اسپر ہزار درم بنام بکر بن خالد مخزومی کے ہین اور یہ مال میرا ہے اور بکر بن خالد مخزومی نے بھی اقرار کیا ہے کہ یہ مال جو اُسکے نام سے ہے میرا ہے اور میرا نام تمسک مین عاریتاً ہے اور بکر بن خالد جسکے نام سے یہ مال ہے اُسنے مجھے یہ مال وصول کرنے اور اس مین خصومت کرنے کے واسطے وکیل کیا ہے پس اگر مدعا علیہ نے اُسکے دعوے کی تصدیق کی تو حکم دیا جائیگا کہ یہ مال اسکو دیدے اور یہ قضا علی الغائب نہوگی حتی کہ اگر بکر بن خالد جو غائب ہے حاضر ہوا اور اُسنے وکالت سے انکار کیا تو مدعا علیہ سے اپنا مال لیلیگا اور یہ شخص زید سے واپس لے لیگا یہ فتاوے قاضی خان مین لکھا ہے - اور اگر مدعا علیہ نے تمام دعوے سے انکار کیا پس قاضی سے مدعی نے درخواست کی کہ اس سے قسم لیوے تو قاضی مدعی کو حکم دیگا کہ اپنے دعوے پر گواہ لاوے کہ بکر نے مال کا اقرار کیا ہے اور مدعی کو اُسکے وصول کرنے کا وکیل کیا ہے اور شرط یہ ہے کہ اُسکے گواہ سناوے کہ مین بکر بن خالد کا وکیل ہون تاکہ اسکا خصم ہونا ثابت ہو پس اگر اُسنے قائم کیے تو اُسکا خصم ہونا ثابت ہو گیا پھر اسکے بعد اگر مال پر گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور عمرو سے مال لے سکتا ہے اور یہ حکم غائب پر جاری ہو جائیگا حتی کہ اگر بکر بن خالد غائب آیا اور اُسنے انکار کیا تو عمرو سے اپنا مال نہین لے سکتا ہے اور اگر زید کے پاس مال کے گواہ نہون اور اُسنے عمرو سے قسم طلب کی تو قاضی اُس سے یون قسم لیگا کہ واللہ مجھپر بکر بن خالد مخزومی کا یا اُسکے نام سے یہ مال کہ جسکو زید بن نعیم بیان کرتا ہے اور وہ ہزار درم ہین نہین ہے اور نہ اس سے کم ہے اور اگر مدعی کے پاس وکیل کرنے کے گواہ بھی نہون اور اُسنے قاضی سے درخواست کی کہ عمرو جانتا ہے کہ مجھے بکر بن خالد نے کہ جسکے نام سے مال ہے اس مال کے وصول کرنے کے واسطے وکیل کیا ہے پس اس سے اس امر پر قسم لے تو قاضی اُس سے قسم لیگا کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ اس زید کو بکر بن خالد مخزومی نے موافق اسکے دعوے کے وکیل کیا ہے پس اگر اُسنے قسم کھالی تو جھگڑا دفع ہوا اور اگر قسم سے باز رہا تو وکالت کا مقر اور مال کا منکر قرار پاویگا - اور اگر مدعی نے یعنے زید نے اس امر کے گواہ دیے کہ بکر بن خالد نے یہ مال میری ملک ہونے کا اقرار کیا ہے اور توکیل کے گواہ اسکے پاس نہین ہین تو زید و عمرو کے درمیان خصومت قائم نہین ہو سکتی ہے پس اگر اُسنے قاضی سے درخواست کی کہ اس سے قسم لیوے تو جیسا ہم نے بیان کیا اُسی طرح قسم لیگا پس اگر اُسنے قسم کھالی تو جھگڑا دور ہوا اور اگر قسم سے باز رہا تو مقر وکالت اور منکر مال قرار پاویگا اور اگر صریحاً یا قسم سے نکول کے ضمن مین وکالت کا اقرار کیا اور مال سے انکار کیا تو مال پر قسم لینے اور اُس سے وصول کرنیکے حق مین مدعی اُسکا خصم قرار پاویگا اور حق خصومت مین خصم نہوگا حتی کہ اگر مدعی نے مدعا علیہ پر مال ثابت کرنے کے واسطے مال پر قسم دلائی جانے سے پہلے یا بعد گواہ قائم کرنے چاہے تو سماعت نہوگی اور نظیر اسکی یہ مسئلہ ہے کہ ہمارے اصحابؒ نے فرمایا کہ اگر زید نے دعوی کیا کہ مجھے بکر بن خالد مخزومی نے اپنے ہر حق کے طلب کرنے کے واسطے جو اُسکا اس عمرو پر آتا ہے وکیل کیا ہے اور

اُسکے اُسپر ہزار درم ہین پس مدعا علیہ نے وکالت کا اقرار کیا اور مال سے انکار کیا پس مدعی نے کہا کہ مین گواہ قائم کرتا ہون کہ اُسپر اُسکا یہ مال ہے تو اس اثبات مین خصم قرار نہ پاویگا۔ اور اگر کسی شے کا اُسنے اقرار کرلیا تو قاضی اُسکو حکم کریگا کہ وکیل کو دیدے اور اگر کچھ اقرار نہ کیا اور وکیل نے استحلاف کا ارادہ کیا تو قاضی اُسکو قسم دلاویگا پس اگر غائب اُسکے بعد آیا اور وکالت سے انکار کیا تو اُسی کا قول لیا جائیگا پس ایسا ہی مسئلہ سابقہ مین ہے و لیکن اگر مال کا اقرار کیا اور وکالت سے انکار کیا پس اگر وکالت پر اُسنے گواہ قائم کر دیے تو مطلقاً خصم قرار پاویگا اور اگر مدعا علیہ کو حکم کیا جائیگا کہ مال اسکے سپرد کر دے اور اگر اُسکے پاس گواہ نہون اور قسم لینے کا ارادہ کیا تو قسم لی جائیگی جیسا کہ ہمنے بیان کیا پس اگر مدعا علیہ نے قسم کھالی تو جھگڑا دفع ہوا اور اگر نکول کیا تو وکالت مال لینے کے حق مین ثابت ہوگی نہ حق خصومت مین اور نہ قضاء علی الغائب مین ہکذا فی شرح ادب القاضی للصدر الشہید۔ ایک شخص کو کسی نے اپنے شفعہ کے طلب کے واسطے وکیل کیا پس مشتری نے وکیل پر دعوی کیا کہ اسکے موکل نے مجھے شفعہ سپرد کر دیا ہے اور قاضی سے درخواست کی کہ اس سے قسم لی جاوے تو قاضی وکیل سے قسم نہ لیگا اور اگر یہ دعوی کیا کہ وکیل نے سپرد کیا ہے پس اگر غیر مجلس حکم مین سپرد کرنے کا دعوی کیا تو وکیل سے قسم نہ لی جاویگی اور اگر مجلس حکم مین سپرد کر دینے کا دعوی کیا اور وکیل انکار کرتا ہے تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک اُس سے قسم لیجاویگی اور امام محمدؒ کے نزدیک نہین لی جائیگی یہ محیط مین ہے ہر جگہ جہان اقرار کرنے سے اُسکے ذمہ حق لازم ہوتا ہو جب انکار کریگا تو وکیل سے قسم لی جائیگی مگر تین مسئلون مین ایک یہ کہ وکیل خریدنے اگر مبیع مین عیب پایا اور بسبب عیب کے واپس کرنا چاہا اور بائع نے ارادہ کیا کہ اُس سے یون قسم لے کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ موکل عیب پر راضی ہوگیا ہے تو قسم نہ لی جاویگی اگرچہ ایسا ہے کہ اگر وکیل رضاے موکل کا اقرار کرے تو بیع اسکو لازم ہو اور واپس کرنیکا حق باطل ہو جائے دوسرے یہ مسئلہ ہے کہ اگر موکل پر رضامندی کا دعوی ہوا تو قسم اُس سے نہ لی جائیگی اگرچہ ایسا ہے کہ اگر اقرار کرے تو اُسکے ذمہ لازم ہو جاوے اور تیسرے یہ مسئلہ ہے کہ قرض وصول کرنے کے وکیل پر اگر قرضدار نے دعوی کیا کہ موکل نے مجھے قرض سے بری کر دیا ہے اور وکیل سے اُسکے علم پر طلب کی تو اُسکو قسم نہ دلائی جاویگی اگرچہ ایسا ہے کہ اگر اقرار کرے تو اُسکے ذمہ لازم ہو کذا فی الخلاصہ۔ اگر مسلمان نے کسی ذمی پر شراب معین کا دعوی کیا تو صحیح ہے اور اگر اُسنے انکار کیا تو قسم لی جائیگی اور اگر ذمی پر شراب تلف کر دینے کا دعوی کیا تو اُس سے قسم نہ لی جانے کی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر مال کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اُس سے انکار کیا پھر دوسری مجلس مین اُسپر دعوی کیا کہ تو نے مجھ سے اس مال کے بارے مین مہلت لی تھی اور مال کا اقرار کرلیا تھا اور مدعا علیہ مال اور مہلت لینے دونون سے انکار کرتا ہے تو مال پر قسم لی جائیگی مہلت لینے پر قسم نہ لی جائیگی کیونکہ مہلت لینے پر قسم سے وہ مال کا مقر قرار پاتا ہے اور اقرار مدعی کو دلیل ہے اور مدعا علیہ سے مدعی کی دلیل پر قسم نہین لی جاتی اس لیے اس طرح اس سے قسم نہین لی جاتی ہے کہ واللہ مدعی کے پاس دلیل و گواہ نہین ہین۔ اور اس جنس کے مسائل مین اصل یہ ہے کہ آدمی سے صرف اُسکے خصم کے حق پر یا سبب حق پر قسم لیجاویگی اور یہ قول امام ابو یوسفؒ کا ہے اور حجت خصم پر قسم نہ لیجائیگی کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص پر بحکم شرکت مال کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اس سے انکار کیا پھر مدعا علیہ نے کہا کہ میرے پاس شرکت کی وجہ سے تیرا اس قدر مال تھا و لیکن مین نے تجھے دیدیا پس مدعی نے

وینے اور وصول پانے سے انکار کیا پس اگر مدعا علیہ نے شرکت سے اور اپنے قبضہ مین مال ہونے سے بالکل انکار کیا مثلاً کہا کہ میرے اور تیرے درمیان بالکل شرکت نہ تھی اور بحکم شرکت مین نے تجھ سے کچھ لیا تھا تو مدعی سے کچھ وصول پانے پر قسم نہ لی جاویگی اور اگر مدعا علیہ نے وقت انکار کے کہا کہ مال شرکت سے میرے پاس کچھ نہیں ہے تو مدعی سے قسم لی جائیگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر مضارب یا شریک نے مال دیدینے کا دعوی کیا اور رب المال یا شریک نے وصول پانے سے انکار کیا تو مضارب یا اُس شریک سے جسکے قبضہ مین مال تھا قسم لی جائیگی۔ اگر مدعی نے ثمن ادا کر دینے کا دعوی کیا اور بائع نے انکار کیا تو قاضی بائع سے اُسوقت قسم لیگا کہ جب مشتری اسکا دعوی کرے اور اگر قاضی نے بدون درخواست مشتری کے اُس سے قسم لی پھر مشتری نے دوبارہ اُس سے قسم لینی چاہی تو اُسکو یہ اختیار حاصل ہوگا پھر اگر بائع نے یہ قسم کھالی کہ مین نے دام نہیں وصول پائے اور مشتری نے کہا کہ مین اس امر کے گواہ لاتا ہون کہ اسنے دام وصول پائے ہین تو قاضی مشتری کو ادائے ثمن پر مجبور نہ کریگا بلکہ تین روز کی مہلت دیگا بشرطیکہ گواہ لانے کا دعوی کرے اور اگر یون کہا کہ میرے گواہ غائب ہین تو اُسکو حکم کریگا کہ مال ادا کردے اور مہلت نہ دیگا یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ مال شرکت یا مضاربت یا ودیعت کا دعوی کیا پس اُسنے کہا کہ رسانیدہ ام تو قسم کے ساتھ اسکا قول مقبول ہوگا اور اگر رب المال یا مودع یا دوسرے شریک نے یہ قسم کھالی کہ نیافتہ ام تو اُسکا اعتبار نہوگا اور اگر ثمن مبیع یا قرض کا دعوی کیا اور اُسنے کہا کہ رسانیدہ ام تو اسکا قول مقبول نہوگا اور بائع اور مقرض کی قسم معتبر ہوگی کہ مین نے نہیں پایا ہے پس حاصل یہ ہے کہ جہان مدعا علیہ کے ہاتھ مین مال امانت ہو تو دیدینے کے باب مین قسم سے اُسکا قول معتبر ہوگا اور اسی کی گواہی بھی مقبول ہوگی اور اگر مدعا علیہ پر ضمانت ہو تو ادا کردینے پر گواہی اسی کی لی جائیگی مگر قول اُسکا قسم سے معتبر نہوگا یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اسنے میرا مال تلف کردیا اور قاضی سے قسم دلانے کی درخواست کی تو قاضی اُس سے قسم نہ لیگا اور اسی طرح اگر کہا کہ یہ میرا شریک ہے اور اسنے نفع مین خیانت کی اور مین نہین جانتا ہون کہ کس قدر خیانت کی تو اسپر التفات نہ کیا جائیگا۔ اسی طرح اگر کہا کہ مجھے خبر پہونچی ہے کہ فلان بن فلان نے میرے لیے کچھ وصیت کی تھی اور مجھے اسکی مقدار نہیں معلوم اور قاضی سے درخواست کی کہ وارث سے قسم لیجاوے تو قاضی منظور نہ کریگا اسی طرح اگر قرضدار نے کہا کہ کچھ قرض مین نے ادا کردیا ہے اور مجھے نہیں معلوم کہ کس قدر ادا کیا ہے یا مین اُسکی مقدار بھول گیا اور چاہا کہ طالب سے قسم لی جاوے تو اسپر التفات نہ کیا جائیگا۔ شمس الائمہ حلوائی نے فرمایا کہ جہالت قدر جس طرح قبول بینہ کی مانع ہے اسی طرح قبول استحلاف کی بھی مانع ہے ولیکن اگر قاضی کے نزدیک وصی یتیم یا قیم وقف متہم ہوا اور اسپر کسی شے معلوم کا دعوی نہ ہو تو بلحاظ وقف و یتیم کے اُس سے قسم لیگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ ایک شخص کی مقبوضہ منزل پر دوسرے نے دعوی کیا کہ یہ میری ملک ہے اسنے غصب کرلی اور وہ مجھ کو میری ملک سے منع کرتا ہے پس مدعا علیہ نے کہا کہ یہ منزل بجہت معلوم وقف ہے تو وہ وقف ہوجائیگی اور مدعا علیہ پر قسم آویگی اگر قسم کھالی تو بری ہوگیا ورنہ اسکی قیمت کا ضامن ہوگا اور منزل اُسکو نہ دی جائیگی۔ اسی طرح اگر مدعا علیہ نے گواہ سنائے کہ یہ جہت معلوم پر وقف ہے اور وقف کرنے والے کو ذکر نہ کیا تو قسم اُس سے مندفع نہوگی اور اسکے اقرار سے وقف ہوجائیگی اور گواہ پیش کرنا ایک امر زائد ہے کہ اسکی کچھ حاجت نہیں ہے یہ حکم اُسوقت ہے کہ کہا کہ یہ وقف ہے اور اگر مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے اسکو وقف کیا ہے اور مدعی نے اُس سے قسم طلب کی تو امام محمدؒ کے

م
مودع و ودیعت

ع
استحلاف قسم

نزدیک بخلاف امام اعظمؒ و امام ابویوسف رحمہ اللہ کے اُس سے قسم لی جائیگی اور اگر اسواسطے قسم دلانی چاہی کہ مین اس منزل کو لے لون تو بالاتفاق قسم نہ لی جائیگی اور فتوی امام محمدؒ کے قول پر ہے کذا فی الخلاصہ ایک شخص نے دوسرے پر ایک کپڑا غصب کر لینے کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اسکا اقرار کیا پھر دونون نے اسکی قیمت مین اختلاف کیا پس مدعی نے کہا کہ میرے کپڑے کی قیمت سو درم ہین اور غاصب نے کہا کہ مین نہین جانتا ہون کہ اسکی کیا قیمت ہے ولیکن اتنا جانتا ہون کہ سو درم نہین ہے تو قسم کے ساتھ غاصب کا قول مقبول ہوگا اور بیان کے واسطے حکم کیا جائیگا پس اگر اسنے بیان نہ کی تو اس سے مغصوب منہ کے دعوے پر جو زیادتی کا دعوی کرتا ہے قسم لیجائیگی اگر اسنے قسم کھالی اور مغصوب منہ کا دعوی ثابت ہوا تو کتاب الاختلاف مین مذکور ہے کہ مغصوب منہ سے یہ قسم لیجائیگی کہ اسکی قیمت سو درم تھی یہ محیط مین ہے۔ بائع نے اگر ثمن پر قبضہ کرنے کا اقرار کیا پھر کہا کہ مین نے وصول نہین پایا اور مشتری سے قسم طلب کی تو استحسانا تصدیق کر کے اُس سے قسم لیجائیگی اور یہ امام ابویوسف کے نزدیک ہے اور امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک قیاسا قسم نہ لیجاویگی اور اس مقام پر پانچ مسئلہ ہین ایک تو یہی جو مذکور ہوا دوسرا یہ کہ ایک شخص نے اپنا گھر فروخت کرنے کا اقرار کیا پھر کہا کہ مین نے بیع کا اقرار کیا ولیکن فروخت نہین کیا اور مشتری سے قسم طلب کی تیسرا یہ کہ مشتری نے مبیع پر قبضہ کرنے کا اقرار کیا پھر کہا کہ مین نے نہین قبضہ کیا چوتھا یہ کہ قرضدار نے کہا کہ مین نے قرضہ پر قبضہ کرنے کا اقرار کیا ولیکن قبضہ نہین کیا تھا پانچوان یہ کہ واہب نے کہا کہ مین نے ہبہ کر دینے کا اقرار کیا ولیکن ہبہ نہین کیا اور موہوب لہ سے قسم طلب کی پس ان سب مسائل مین ایسا ہی اختلاف ہے۔ اور امام محمدؒ سے مروی ہے کہ انھون نے امام ابویوسفؒ کے قول کی طرف رجوع کیا امام سرخسیؒ نے فرمایا کہ امام ابویوسفؒ کا قول لینے مین احتیاط ہے اور ہمارے مشائخ نے ان مسائل مین جو قضا سے متعلق ہین امام ابویوسف کا قول لیا ہے کذا فی الخلاصہ قرضخواہ نے اگر قرضدار سے قرضہ وصول پانے کا اقرار کیا اور گواہ کر لیے پھر قبضہ سے انکار کیا اور قرضدار سے قسم طلب کی تو امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک قاضی اُس سے قسم نہ لیگا اور امام ابویوسفؒ کے نزدیک قسم لیگا یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی شخص نے اقرار کیا کہ مین نے یہ مال معین فلان شخص کو ہبہ کر دیا اور اُسنے قبضہ کر لیا پھر دعوی کیا کہ اُسنے مجھ سے لیکر قبضہ نہین کیا اور مین نے قبضہ کا اقرار جھوٹ کیا تھا اور موہوب لہ سے قسم طلب کی تو شیخ الاسلام خواہرزادہ نے کتاب المزارعہ مین لکھا کہ امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک قسم نہ لیجائیگی اور امام ابویوسفؒ کے نزدیک لیجائیگی اور ایسا ہی ہر جگہ ہے جہان اپنے اقرار مین دعوی کیا کہ مین نے جھوٹ اقرار کیا ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے اقرار کا ایک اقرارنامہ نکالا پس مقر نے کہا کہ مین نے تیرے واسطے اس مال کا اقرار کیا تھا ولیکن تو نے میرا اقرار رد کر دیا تو مقر لہ سے قسم لیجائیگی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص کے وارث پر مال کا دعوی کیا اور ایک اقرارنامہ اسکے مورث کے اقرار مال کا نکالا پس وارث نے دعوی کیا کہ مدعی نے اسکا اقرار رد کر دیا یا مدعی سے قسم طلب کی تو اسکو قسم دلانے کا اختیار ہے یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ اگر اقرار کرنیوالا مر گیا اور اُسکے وارثون نے دعوی کیا کہ اُسنے تلجیہ کے طور پر اقرار کیا تھا تو مقر لہ سے قسم لیجائیگی کہ واللہ اُسنے میرے واسطے صحیح اقرار کیا تھا ایسا ہی شیخ رحمہ اللہ نے بیان کیا ہے اور اگر مقر لہ مر گیا تو کیا اُسکے وارث سے قسم لیجائیگی یا نہین پس بعض مشائخ بخارا کی تحقیق مین ہے کہ وارث سے علم پر قسم لیجائیگی اور مین نے اپنے والد سے سنا کہ نہین لی جائیگی اور یہ منجملہ ان مسائل کے

ہی کہ جن مین مورث سے قسم لی جاتی ہے اور وارث سے نہین لی جاتی ہی چنانچہ اگر اُس شخص نے جسکے پاس ودیعت تھی ودیعت واپس کر دینے یا اُسکے تلف ہو جانے کا دعوی کیا اور قبل قسم لیے جانے کے مر گیا تو اُسکے وارث سے قسم نہ لی جائیگی یہ جامع کبیر مین صریح مذکور ہے یہ وجیز کردری مین ہی۔ اگر کسی شخص نے دوسرے کے واسطے مال کا اقرار کیا اور مر گیا پس وارثون نے کہا کہ ہمارے باپ نے مال کا جھوٹا اقرار کیا تھا پس اقرار صحیح نہین ہوا و مقرلہ سے کہا کہ تجھکو یہ بات معلوم ہو اور اُس سے قسم لینے کا قصد کیا تو اُسکو اختیار نہین ہی کہ اُس سے قسم لیوین یہ محیط مین ہی۔ اگر بائع نے بیع اور ثمن وصول کر لینے پر گواہ کر لیے پھر دعوی کیا کہ بیع تلجیۃ تھی تو کتاب الاستحلاف مین مذکور ہے کہ بائع کی درخواست سے مشتری سے بالاجماع قسم لی جائیگی کہ واللہ مین نے شرط نہین کی تھی کہ بیع جو ہم دونون مین واقع ہوئی ہی تلجیہ ہے یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ غلام پر دعوی کیا کہ یہ میری ملک ہی مین نے سات روز ہوے کہ اسکو فلان شخص سے خریدا ہی اور مدعا علیہ نے کہا کہ میری ملک ہے مین نے دس روز ہوے کہ اُسی سے خریدا ہے پس مدعی نے کہا کہ جو بیع تم دونون مین واقع ہوئی تھی وہ تلجیہ تھی تو اُسکو اختیار ہے کہ قسم دلاوے یہ خلاصہ و وجیز مین ہے۔ امام محمدؒ نے فرمایا کہ اگر ایک شخص کے گھر کے پہلو مین دوسرے کا گھر تھا اُسنے وہ دیوار جو پڑوسی کے گھر سے متصل تھی کسی شخص کو صدقہ دیدی پھر جسکو صدقہ دی تھی اُسنے باقی گھر اس سے خرید لیا تو پڑوسی کو اُس مین شفعہ نہین پہونچتا ہی پس اگر پڑوسی نے بائع یا مشتری سے یہ قسم طلب کی کہ واللہ مین نے دیوار کو ضرر رسانی یا شفعہ سے فرار کے واسطے بروجہ تلجیہ و ابطال شفعہ نہین فروخت کیا ہی تو قاضی اس طور سے قسم لیگا اور مراد امام محمدؒ کی اس قول سے واللہ اعلم یہ معلوم ہوتی ہی کہ پڑوسی نے کہا کہ دیوار کا صدقہ کرنا تلجیۃ کے طور پر تھا اور تو نے درحقیقت تمام گھر فروخت کیا اور مشتری سے خصومت کی خواہ گھر اُسکے قبضہ مین ہو یا نہ ہو یا بائع سے خصومت کی بشرطیکہ گھر اُسکے قبضہ مین ہو اور بائع یا مشتری سے اس امر کی قسم لینی چاہی تو اُسکو یہ اختیار ہوگا پس اگر اُسنے قسم کھالی تو دیوار صدقہ کرنے مین تلجیۃ ثابت نہوا اور خصومت منقطع ہو گئی اور اگر نکول کیا تو تلجیۃ ثابت ہوا اور پڑوسی کو شفعہ پہونچے گا یہ محیط مین ہی۔ اگر ایک نے دعوی کیا کہ مین نے اُسکو فلان سے خریدا ہی اور دوسرے نے دعوی کیا کہ میرے پاس اُسنے رہن کی ہی یا بعوض ہزار درم کے اجارہ پر دی ہی اور مدعا علیہ نے پہلے رہن کرنے یا اجارہ دینے کا اقرار کیا پس مدعی خرید نے کہا کہ اس سے قسم لیجاوے کہ اسنے میرے ہاتھ فروخت نہین کی تو اُس سے قسم لیجاویگی اگر اُسنے قسم کھالی تو جھگڑا ختم ہوا اور اگر نکول کیا تو بیع ثابت ہوگی اور مشتری کے واسطے خیار ثابت ہوگا اگر چاہے تو فک رہن یا فسخ اجارہ تک صبر کرے یا بیع فسخ کر دے۔ اور اگر اُسنے پہلے مدعی کے ہاتھ فروخت کرنے کا اقرار کیا پھر مرتہن یا مستاجر نے کہا کہ اس سے قسم لیجاوے کہ مین نے اسکو رہن نہیں کیا یا اجارہ پر نہین دیا ہی تو اُسپر قسم نہ آویگی۔ اسی طرح اگر دونون اجارے کے مدعی ہون اور مدعا علیہ نے ایک کے واسطے اقرار کر دیا تو دوسرے کے واسطے اس سے قسم نہ لی جائیگی یہ محیط سرخسی مین لکھا ہی۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر یا اسباب یا حیوان ہو اُسکو دو شخص قاضی کے پاس لائے اور ہر ایک نے دعوی کیا کہ مین نے اسکو مالک سے تیرے کو خریدا ہی پس مدعا علیہ نے ایک شخص خاص کے واسطے دونون مین سے اقرار کیا کہ مین نے اسکے ہاتھ فروخت کیا ہی اور دوسرے سے انکار کیا پس اسنے قاضی سے درخواست کی کہ میرے ہاتھ نہ بیچنے کے واسطے اس سے قسم لیجاوے تو قسم نہ لیجاویگی اسیطرح اگر

مدعا علیہ نے دونون کے دعوے سے انکار کیا اور قاضی نے ایک کے واسطے قسم لی اور اُسنے نکول کیا اور بسبب نکول کے ڈگری کردی گئی پھر دوسرے نے کہا کہ میرے واسطے قسم لیجاوے تو نہ لی جاویگی - ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر یا اسباب ہی اُسکو دو شخص قاضی کے پاس لائے اور ہر ایک نے دعوی کیا کہ قابض نے مجھے ہبہ کردیا اور قبضہ دیدیا ہی پس قابض نے ایک معین کے واسطے اقرار کیا اور دوسرے نے اُسکی قسم طلب کی تو قسم نہ لی جاویگی - اسی طرح اگر قاضی نے اُس سے ایک کے واسطے قسم لی اور اُسنے نکول کیا تو پھر دوسرے کے واسطے قسم نہ لیجاویگی - اسی طرح اگر ہر ایک نے دعوی کیا کہ اسنے بعوض ہزار درم کے میرے پاس رہن کرکے قبضہ کرادیا ہی اور اُسنے ایک کے واسطے اقرار کیا یا ایک کے واسطے قسم لیا گیا اور اُسنے قسم سے نکول کیا تو دوسرے کے واسطے قسم اُس سے نہ لیجاویگی یہ فتاوی قاضیخان مین لکھا ہے - ایک شخص کے قبضہ مین باندی یا غلام یا کوئی اسباب ہے پھر دو شخصون نے دعوی کیا ہر ایک کہتا ہی کہ قابض نے میرے پاس سے غصب کرلیا ہے یا یہ میری ہے مین نے اسکو ودیعت دی ہے اور قاضی نے اُس سے دریافت کیا پس اگر اُسنے کسی کے واسطے اقرار کیا تو اُسکو دیدینے کے واسطے حکم کیا جائیگا پھر اگر دوسرے نے اُس سے قسم طلب کی تو اُسکی کوئی راہ نہین ہے بلکہ اُسکی خصومت مقرلہ کے ساتھ ملک مطلق کے دعوے مین ہوگی پس اگر دوسرے نے کہا کہ مدعا علیہ نے اس شخص کے واسطے اقرار کردیا ہے کہ مجھسے قسم دفع ہو پس میرے واسطے اس سے قسم لینی چاہیے تو صورت یہ ہے کہ قسم نہ لی جاویگی اور ایسا ہی ودیعت مین امام ابو یوسفؒ کے نزدیک ہو اور غصب مین قسم لی جائیگی اور امام محمدؒ کے نزدیک ودیعت مین بھی ایسا ہی ہے اور اگر اُسنے دونون کے واسطے اقرار کیا تو دونون کو دیدینے کا حکم کیا جائیگا اور کسی کے واسطے کچھ ضامن نہوگا پس اگر ایک نے یا ہر ایک نے دونون مین سے یہ درخواست کی کہ نصف مین میری ملکیت ذاتی کے واسطے ملک مطلق کے دعوے مین اس سے قسم لیجاوے تو قسم نہ لیجاویگی اور ایسا ہی ودیعت مین امام ابو یوسفؒ کے نزدیک ہے اور غصب مین قسم لی جاویگی اور امام محمدؒ کے نزدیک ودیعت مین بھی لی جائیگی - اور اگر دونون کے دعوے سے اُسنے انکار کیا اور ہر ایک نے قاضی سے اُسکے قسم کی درخواست کی تو قاضی اُس سے یون قسم نہ لیگا کہ واللہ یہ غلام ان دونون کا نہین ہے ولیکن ہر ایک کے واسطے اُس سے قسم لیگا پھر مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعضون نے کہا کہ دونون کے واسطے ایک ہی قسم اس طور سے لیگا کہ واللہ یہ غلام ان دونون کا نہین ہے نہ اسکا ہے اور نہ اُسکا ہے اور ہر ایک کے واسطے علیحدہ قسم نہ لیگا اور بعضون نے کہا کہ ہر ایک کے واسطے علیحدہ قسم لیگا اور قاضی کو یہ اختیار ہوگا کہ چاہے اپنی راے کے موافق کسی سے شروع کرے یا دونونکے نام قرعہ ڈالکر جسکے نام پہلے نکلے اُس سے قسم لیوے تاکہ دونون کا دل خوش رہے اور قاضی کی طرف کسی طرح تہمت کا شبہہ نہو - پھر اگر ہر ایک کے واسطے قاضی نے علیحدہ قسم لی تو مسئلہ کی تین صورتین ہین اول یہ کہ ہر ایک کے واسطے قسم کھا گیا کہ اسکا نہین ہے اور اس صورت مین دونون کے دعوے سے بری ہوگیا اور یہ ظاہر ہے دوسرے یہ کہ ایک کے دعوے پر قسم کھالی اور دوسرے سے نکول کیا تو پہلے کے دعوے سے بری ہوا اور دوسرے کے واسطے پوری چیز کے واسطے ڈگری کردی جائیگی گویا تنہا اُسی نے دعوی کیا تھا اور اگر پہلے کے دعوے سے نکول کیا تو قاضی پہلے کے واسطے ڈگری نہ کریگا بلکہ دوسرے کے واسطے قسم لیگا کہ اُسمین کیا حال ہوتا ہے اور اگر قاضی نے پہلے کی قسم سے نکول پر پہلے کے واسطے ڈگری کردی حالانکہ اُسکو ایسا کرنا نہ چاہیے

ف یعنی ملک مطلق کا دعویٰ ہوگا ۱۲

توحکم قاضی نافذ ہو جائیگا اور اگر دونون کے دعوے سے یکبارگی نکول کیا مثلاً قاضی نے بعض مشائخ کے قول کے موافق اُس سے ایک ہی قسم لی اور اُسنے نکول کیا یا دونونکے دعوے سے قسم مین آگے پیچھے نکول کیا مثلاً قاضی نے موافق بعض مشائخ کے علیحدہ علیحدہ قسم لی اور اُسنے نکول کیا تو دونون صورتون مین ایک ہی حکم ہے ملک مطلق کے دعوے مین مال عین کا دونون مین مشترک ہونے کا حکم ہوگا اور دعوے غصب مین مال عین دونون مین وقیمت دونون مین مشترک ہونے کا حکم ہوگا اور دعوے ودیعت مین مال عین دونون مین مشترک ہونے کا حکم ہوگا و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک کچھ قیمت کی ڈگری نہوگی اور امام محمدؒ کے نزدیک قیمت کی ڈگری ہوگی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک غلام ہے کہ اُسکو اپنے باپ سے میراث ملا ہے اُسپر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ یہ غلام میرا ہے مین نے اسکے باپ کے پاس ودیعت رکھا تھا اور قابض نے انکار کیا تو قابض سے اسکے حکم پر اس دعوے کی قسم لی جائیگی اگر قسم کھالی تو بری ہوگیا اور اگر نکول کیا تو اُسپر ڈگری کر کے حکم کیا جائیگا کہ غلام مدعی کے سپرد کرے پھر بعد سپرد کر دینے کے اگر مدعا علیہ پر دوسرے شخص نے مثل پہلے شخص کے دعویٰ کیا اور قسم لینی چاہی تو اُسپر قسم دینے کا حکم نہوگا اور مشائخ نے فرمایا کہ یہ حکم اُسوقت ہے کہ وارث کے ہاتھ مین باپ کے ترکہ سے سوائے اس غلام کے کچھ نہو اور اگر سوائے اسکے اور بھی کچھ مال ہو تو دوسرے مدعی کے واسطے بھی قسم لی جاویگی پس اگر نکول کیا تو اُسپر ڈگری کر دی جائیگی اور اگر ایسا دعویٰ غصب مین ہو تو بھی دوسرے کے واسطے قسم نہ لی جائیگی جبکہ اُسکے قبضہ مین ترکہ سے سوائے اس غلام کے کچھ نہو اور اگر ہو تو قسم لی جائیگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر دو شخص نے ایک عورت کے نکاح کا دعویٰ کیا اور اُسکو قاضی کے پاس لائے پس ایک کے واسطے اسنے اقرار کیا اور دوسرے کے واسطے انکار کیا پس دوسرے نے کہا کہ میرے واسطے اس سے قسم لیجا وے تو قاضی قسم نہ لیگا اور یہ بالاتفاق ہے کذافی فتاوے قاضی خان اور شوہر منزلہ سے استحلاف ہونے مین فخر الاسلام بزدوی نے ذکر کیا کہ مشائخ کا اختلاف ہے بعضون نے کہا کہ استحلاف نہوگا اور بعضون نے کہا کہ استحلاف ہوگا پس اگر اُسنے قسم کھائی تو پھر عورت سے قسم نہ لی جائیگی اور اگر نکول کیا تو اُسوقت عورت سے قسم لیجائیگی اگر عورت نے بھی نکول کیا تو دوسرے کے نکاح کی نسبت حکم کیا جائیگا اور نکاح اول کا باطل ہوگیا کذافی المحیط اگر عورت نے دونون کے دعوے سے انکار کیا پس قاضی نے ایک کے واسطے موافق قول امام ابو یوسفؒ و امام محمدؒ کے قسم لی اور عورت نے نکول کیا اور اُسکے نکاح کا حکم ہوگیا تو بالاتفاق دوسرے کے واسطے قسم نہ لی جاویگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ ایک شخص نے ایک باندی خریدی اور دونون نے باہم قبضہ کرلیا پھر بسبب عیب کے بائع کو بسبب اسکے کہ بائع نے قسم سے نکول کیا قاضی نے واپس کرادی پھر بائع نے آکر دعویٰ کیا کہ یہ باندی مجھے واپس دی گئی حالانکہ وہ حمل سے تھی پس اگر مشتری نے اقرار کیا تو اُسکے ذمہ ڈالی جائیگی اور بائع سے پہلے عیب کا نقصان واپس لیگا اور اگر انکار کیا تو قاضی باندی کو عورتون کو دکھلاویگا اگر عورتون نے کہا کہ یہ حاملہ ہے تو مشتری سے قسم لیگا کہ واللہ یہ حمل میرے پاس نہین پیدا ہوا ہے پس اگر اُسنے قسم کھالی تو جھگڑا دفع ہوا اور اگر نکول کیا تو بائع کو اختیار ہے چاہے باندی کو بہ تہنے دے اور مشتری سے کچھ نہ لیگا یا باندی مع نقصان عیب اول مشتری کو پھیر دے کذافی الخلاصہ۔ اور اگر مشتری نے قاضی سے کہا کہ یہ حمل بائع کے پاس تھا تو بائع سے قسم لی جائیگی اور مشائخ نے فرمایا کہ یون قسم لینی چاہیے کہ واللہ مین نے یہ

باندی بحکم اس بیع کے مشتری کو سپرد کردی درحالیکہ اُس میں یہ عیب نہ تھا۔ اور اگر باندی مشتری کے پاس ہے اور اُسنے بائع سے عیب کی بابت جھگڑا کیا پھر جب حاکم نے باندی بائع کو واپس کر دینے کا حکم کیا تو بائع نے کہا کہ حاملہ ہے اور یہ حمل مشتری کے پاس پیدا ہوا ہے اور مشتری نے کہا کہ نہیں بلکہ بائع کے پاس کا ہے تو قاضی بائع کو اسکی قسم دلاویگا مشتری کو نہیں دلاویگا یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص پر قسم آئی اُسنے کہا کہ مدعی نے مجھ سے فلان شہر کے قاضی کے پاس اسی دعوے میں قسم لے لی ہے اور چاہا کہ مدعی سے اس امر پر قسم لی جاوے تو قاضی مدعی سے قسم لیگا کہ واللہ میں نے اسکو قسم نہیں دلائی ہے پس اگر نکول کیا تو اُسکو مدعا علیہ سے قسم لینے کا اختیار نہو گا اور اگر قسم کھالی تو مدعا علیہ سے مال پر قسم لے سکتا ہے کذا فی فتاوے قاضی خان۔ اگر مدعا علیہ نے دعوی کیا کہ اسنے مجھے اس دعوے سے بری کر دیا ہے اور قاضی سے درخواست کی کہ اس سے قسم لی جاوے کہ اسنے مجھے اس دعوے سے بری نہیں کیا ہے تو قاضی اُس سے قسم نہ لیگا اور حکم دیگا کہ اپنے خصم کی جواب دہی کر لے پھر جو چاہے اُسپر دعوی کر اور یہ بخلاف اُسکے ہے کہ مدعا علیہ نے کہا کہ اسنے مجھے ان ہزار درمون سے بری کر دیا ہے کیونکہ اس صورت میں مدعی سے قسم لی جائیگی اور مشائخ میں سے بعض نے کہا کہ صحیح یہ ہے کہ دعوے سے بری کر دینے کے دعوے پر قسم لی جائیگی جیسا کہ قسم دلا چکنے کے دعوے پر قسم لی جاتی ہے اور اسی طرف شمس الائمہ حلوائی نے میل کیا ہے اور اسی پر ہمارے زمانے کے قاضیون کا معمول ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر مال کا دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مجھے مدعی نے اس دعوے سے بری کیا ہے پس حاکم کو توہم ہوا کہ یہ قول مدعا علیہ کی طرف سے مال کا اقرار ہے پس مدعی سے برارت کے دعوے پر قسم لی اور اُسنے قسم کھالی تو کیا مدعا علیہ سے پھر بعد کو مال پر قسم لیجائیگی یا نہیں پس خصاف رحمہ اللہ تعالی اور امام ابوبکر محمد بن الفضل رحمہ اللہ تعالی سنے فرمایا کہ مدعا علیہ سے قسم لی جائیگی اور اُسکا یہ کہنا کہ مدعی نے مجھے اس دعوے سے بری کر دیا ہے مال کا اقرار نہیں ہے۔ اور قاضی پر واجب تھا کہ مدعی سے دریافت کرتا کہ تیرے پاس مال کے گواہ ہیں پس اگر وہ مال کے گواہ قائم کرتا تو اسکے بعد مدعی سے قسم لیتا کہ تو نے مدعا علیہ کو موافق اسکے دعوے کے بری نہیں کیا ہے اور اگر مدعی کے پاس مال کے گواہ نہوتے تو پہلے مدعا علیہ سے مدعی کے دعوے پر قسم لیتا اور اُسکا قول کہ مجھے مدعی نے بری کیا ہے اقرار مال نہیں ہے پس اگر مدعا علیہ قسم کھا لیتا تو بری ہو گیا اور اگر نکول کرتا تو پھر مدعی سے قسم لیتا کہ تو نے مدعا علیہ کو بری نہیں کیا ہے۔ اور ہمارے اصحاب متقدمین نے فرمایا کہ مدعا علیہ کا یون دعوی کرنا کہ مجھے مدعی نے دعوے سے بری کر دیا ہے مال کا اقرار نہیں ہے اور یہی اصح ہے۔ امام ظہیر الدین نے فرمایا کہ پہلے مدعی سے برارت پر قسم لینی چاہیے یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ اگر وارثون پر قسم آوے تو ایک شخص کا قسم کھا لینا سب کا قائم مقام نہو گا حتی کہ سب سے قسم لی جائیگی اور اگر انکی طرف سے دوسرون پر قسم آئی تو ایک کا قسم لے لینا مثل سب کے قسم لے لینے کے ہے اور صورت مسئلہ کی یہ ہے کہ اگر ایک شخص نے میت پر کسی حق کا دعوی کیا اور وارثون پر قسم آئی تو سب وارثون سے قسم لی جائیگی ایک وارث کی قسم پر کفایت نہ کی جائیگی پس اگر وارثون میں سے بعض نابالغ اور بعض غائب ہون اور میت پر حق کا دعوی ہوا تو باقی وارثان حاضرین سے قسم لیجائیگی اور نابالغ کو تاخیر دی جائیگی کہ بالغ ہو جاوے اور غائب کو تاخیر دی جائیگی کہ حاضر ہو جاوے پھر ان دونون سے قسم لیجائیگی۔ اور اگر وارثون نے کسی شخص پر میت کے حق کا دعوی کیا اور ایک وارث نے اُس شخص سے قسم لے لی تو باقی وارث

اُس سے قسم نہین لے سکتے ہین یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر دو شریک عنان یا دو شریک مفاوضہ مین سے ایک شریک نے کسی شخص پر حق شرکت کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے قسم کھالی تو دوسرا شریک اُس سے قسم نہین لے سکتا ہی یہ محیط مین لکھا ہی اور اگر کسی شخص نے دو شریکون مین سے ایک پر حق شرکت کا دعوی کیا تو وہ دونون شریکون سے قسم لے سکتا ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر ایک جماعت نے دوسرے پر خرید کا دعوی کیا اور ایک نے مدعا علیہ سے قسم لی تو باقی مدعی لوگ اُس سے قسم لے سکتے ہین یہ خزانۃ المفتین مین ہی۔ ابن سماعہ نے امام محمدؒ سے روایت کی ہی کہ ایک شخص نے ایک عورت اور اُس کی لڑکی سے دو عقدون مین نکاح کیا پھر کہا کہ مجھے نہین معلوم کہ پہلی کون سی ہے تو ہر ایک کے واسطے اُس سے قسم لی جائیگی کہ واللہ قبل دوسری کے مین نے اس عورت سے نکاح نہین کیا ہی اور قاضی کو اختیار ہے کہ جس عورت سے چاہے شروع کرے اور اگر چاہے تو دونون مین قرعہ ڈالے پس اگر ایک عورت کی نسبت یہ قسم کھالی تو دوسری عورت کا نکاح ثابت ہوگیا اور اگر پہلی عورت کے قسم سے نکول کیا تو اُسی کا نکاح لازم ہوا اور دوسری کا نکاح باطل ہوگیا بشرطیکہ ہر ایک دونون عورتون سے دعوی کرتی ہو کہ میرا نکاح پہلے واقع ہوا ہی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ ایک شخص نے اپنے باپ کی میراث کی زمین ہبہ کرکے موہوب لہ کے سپرد کردی پھر میت کی جورو نے آکر موہوب لہ پر دعوی کیا کہ یہ زمین میری ہے اس لیے کہ وارثون نے بعد زمین تجھے ہبہ کرنے کے ترکہ تقسیم کیا تو یہ زمین میرے حصہ مین آئی ہے اور موہوب لہ نے دعوی کیا کہ یہ زمین میری ہے کیونکہ ہبہ کرنے سے پہلے وارثون نے ترکہ تقسیم کرلیا تھا اور یہ زمین واہب کے حصہ مین آئی تھی اور موہوب لہ گواہ قائم نہ کرسکا اور عورت نے اس امر پر قسم کھالی تو اُسکو باقی وارثون سے قسم لینے کا اختیار نہین ہی اور حکم کیا جائیگا کہ زمین واپس کردے یہ ذخیرہ مین ہے۔ مدعی نے کہا کہ میرے تجھ پر ہزار درم ہین پس مدعا علیہ نے کہا کہ اگر تو اس بات کی قسم کھالے کہ تیرے مجھ پر اس قدر درم ہین تو مین تجھے دیتا ہون پس اگر اُسنے قسم کھالی اور مدعا علیہ نے اُسے ادا کردیے پس اگر اس شرط پر جو بیان کی گئی ہے ادا کیے تو اُسکو اختیار ہے کہ یہ درم مدعی سے واپس کرلے یہ خزانۃ المفتین مین ہی۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک اسباب ہی کہ وہ یقینا جانتا ہی کہ اسمین کسی کا حق نہین ہے پھر ایک شخص نے آکر اس اسباب مین دعوی کیا تو قابض کو گنجائش اس قطعی قسم کی ہی کہ واللہ اسکا اسمین کچھ حق نہین ہی اور اگر مدعی و مدعا علیہ ساتھ ہون پھر دونون نے دعوی مدعی سے باہمی صلح چند درمون پر کرلی پھر مدعا علیہ نے حق مدعی سے انکار کیا تو اُسکو اس طرح قسم کی گنجائش نہین ہی کہ اسکا میری طرف کچھ حق نہین ہی جب تک کہ اُسکو یہ بات یقینی معلوم نہو جائے کہ اس شے مین اسکا کچھ حق نہین ہی۔ ایک شخص نے اپنے کسی قرضدار کو جسکے ہزار درم قرض ہین کسی پر اُترا دیے پھر محتال لہ محیل کو قاضی کے پاس لایا اور اُسکے نزدیک حوالہ موجب برارت اصیل نہین ہوتا ہی اور یہ فعل قبل اسکے کہ محتال علیہ انکار کرے یا مفلس قرار دیا جاوے اُسنے کہا تو محیل کو حلال ہی کہ یون قسم کھالے کہ اسکا مجھ پر کچھ حق نہین ہی بشرطیکہ اُسکے مذہب مین حوالہ موجب برارت اصیل ہو اور اگر قاضی نے یہ حکم دیا کہ محتال لہ محیل سے مطالبہ کرے یا یہ حوالہ بمنزلہ کفالت کے قرار دیا گیا پھر محیل نے اپنے بری ہونے پر قسم کھانی چاہی تو اُسکو جائز نہین ہی یہ محیط مین ہی۔ ایک شخص پر دوسرے کا قرض ہی اور اُسکا رہن اس قدر ہی کہ قرض کو وفا کرتا ہی پھر قرض خواہ نے رہن سے انکار کیا اور قسم کھالی تو مدعا علیہ یعنی راہن کو جائز ہے کہ یون قسم کھائے کہ واللہ اسکا مجھ پر یہ قرض جسکا دعوی کرتا ہی نہین ہی۔

فتاوے قاضی خان مین ہی۔ ایک شخص سے سو درم قرض لیے اور اُسکے پاس کچھ رہن کردیا اور اُسکو یہ خوف ہی کہ اگر قرض کا اقرار کرون اور مرتہن رہن سے انکار کرے تو ڈانڈ پڑجائے گا پس قاضی سے درخواست کرے کہ اس سے دریافت کیا جاوے کہ ان سو درم کے عوض جسکا دعوی کرتا ہی کچھ رہن بھی ہی یا نہین ہی پس اگر اُسنے رہن کا اقرار کیا تو خود بھی مال کا اقرار کردے اور اگر رہن سے انکار کیا تو قسم کھالے کہ مجھپر ایسا کچھ قرض نہین ہی کہ جسکے عوض رہن نہو پس بلا سنث قسم ممکن ہے کذافی الوجیز للکردری واللہ اُسکا میری طرف کچھ نہین ہی کذافی المحیط۔ ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعوی کیا اور مدعا علیہ جانتا ہے کہ یہ قرضہ اُدھار ہے مگر خوف کرتا ہے کہ اگر قرض کا اقرار کرے اور میعاد کا دعوے کرے تو اکثر میعاد سے انکار کرکے فی الحال مطالبہ قائم ہوجاتا ہے تو حیلہ یون ہی کہ قاضی سے درخواست کرے کہ اس سے دریافت کیا جاوے کہ یہ درم نقد ہین یا اُدھار ہین پس اگر مدعی نے کہا کہ نقد ہین تو مدعا علیہ کو بوقت استحلاف جائز ہے کہ یون قسم کھالے کہ واللہ مجھپر اسکے یہ درم جسکا دعوی کرتا ہے نہین ہین اور اگر یون قسم کھالی کہ واللہ مجھپر ان درمون کا ادا کرنا جنکا دعوی کرتا ہے نہین واجب ہے تو بھی اپنی قسم مین سچا ہوگا اور اگر وہ تنگدست ہی اور اُسپر یہ درم فی الحال ادا کرنے ہین تو یون قسم نہین کھا سکتا ہی کہ واللہ اسکے مجھپر یہ ہزار درم جنکا دعوی کرتا ہی نہین ہین حتی کہ اگر طلاق پر اسی طرح قسم کھالی کہ مجھپر یہ ہزار درم نہین ہین حالانکہ وہ تنگدست ہی تو طلاق واقع ہوجائیگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر ہی اُسکے زعم مین یہ ہی کہ اسمین سے یک چند میرا ہی خواہ اُسکی مقدار اُسکو معلوم ہی یا نہین معلوم ہی پھر ایک شخص نے اُسمین اپنے حق معلوم مثلاً ثلث یا ربع کا دعوی کیا پس مدعا علیہ نے قاضی سے کہا کہ مین جانتا ہون کہ مدعی کا اسمین حق ہی ولیکن مین اُسکی مقدار نہین جانتا ہون جس قدر چاہے اُسکو دلاوے تو قاضی کو نہ چاہیے کہ اسمین کچھ تعرض کرے ولیکن مدعا علیہ سے مدعی کے دعوے پر قسم لے پس اگر قسم سے نکول کیا تو اس مقدار کا مقر یا باذل ٹھہرا اور جو کچھ اس مین سے ہو وہ حجت ہی اور اگر اس مقدار معین پر وہ قسم کھا گیا یعنے اس قدر نہین ہے تو قاضی مدعی کو مدعا علیہ کے ساتھ اس گھر مین بسا دیگا کیونکہ اُسنے اقرار کیا ہے کہ مدعی کا اس مین کچھ حق ہے کذافی المحیط

## باب چہارم - باہم تحالف یعنے باہم ایک دوسرے کے دعوے پر قسم کھانے کے بیان مین

اگر دونون خریدو فروخت کرنیوالون نے مقدار ثمن یا مبیع مین باہم اختلاف کیا مثلاً مشتری نے کسی قدر ثمن کا دعوی کیا اور بائع نے اُس سے زیادہ کا دعوی کیا یا بائع نے کسی قدر مقدار مبیع کا اقرار کیا اور مدعی نے اُس سے زیادہ کا دعوی کیا یا شوہر و زوجہ نے باہم اختلاف کیا شوہر نے کہا کہ مین نے ہزار درم پر نکاح کیا ہی اور زوجہ نے کہا کہ دو ہزار پر نکاح کیا ہی پس جو شخص گواہ قائم کرے اُسکی ڈگری کی جائیگی اور اگر دونون نے گواہ قائم کیے تو زیادتی کی ثابت کرنیوالی گواہی اولی ہے۔ اور اگر ثمن و مبیع دونون مین اختلاف کیا مثلاً ایک ہی حالت مین جس قدر ثمن کا مشتری اقرار کرتا ہی اُس سے زیادہ کا بائع مدعی ہی اور جس قدر مبیع کا بائع اقرار کرتا ہی اُس سے زیادہ کا مشتری مدعی ہے تو بائع کے گواہونکی گواہی ثمن مین اولی اور مشتری کی گواہی مبیع مین اولی ہی اور اگر دونون مین سے کسی کے پاس گواہ نہون تو مشتری سے کہا جائیگا کہ یا اس قدر دام ہون پر جو بائع کہتا ہی تو راضی ہو ورنہ ہم بیع فسخ کردینگے اور بائع سے کہا جائیگا کہ یا تو اس قدر مبیع پر جو مشتری دعوی کرتا ہی راضی ہو ورنہ ہم بیع فسخ کردینگے پس اگر دونون راضی نہوئے

ع ل نسخہ مین تو طلاق ہوجاوے گی ۱۲

تو قاضی ہر ایک سے دوسرے کے دعوے پر قسم لیگا اور صحیح قول کے موافق مشتری کی قسم سے شروع کرے اور یہی امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ سے مروی ہے اور یہی امام محمدؒ و زفرؒ کا قول ہے اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ مال عین بعوض دین کے فروخت کیا ہو اور اگر مال عین بعوض عین کے یا ثمن بعوض ثمن کے فروخت کیا ہو تو قاضی کو قسم لینا جس سے چاہے شروع کرے کذا فی الکافی اور قسم اس طرح لی جاوے کہ بائع قسم کھاوے کہ واللہ مین نے اسکو ہزار درم کو نہین بیچا ہے اور مشتری قسم کھاوے کہ واللہ مین نے اسکو ہزار درم کو نہین خریدا ہے اور یہی اصح ہے یہ ہدایہ مین لکھا ہے پس اگر دونون نے قسم کھالی تو قاضی بیع فسخ کر دیگا بشرطیکہ دونون یا ایک اسکی درخواست کرے اور یہی صحیح ہے اور جو شخص دونون مین سے قسم سے باز رہا اُسپر دوسرے کا دعوی لازم ہوگا یہ کافی مین ہے۔ اور اگر دونون کا اختلاف قصدًا بدل مین نہو بلکہ دوسری شے کے ضمن مین ہو مثلاً ایک شخص نے دوسرے سے کسی قدر گھی جو ایک مشک مین ہے خریدا اور اُسکا وزن سو رطل ہے پھر مشک کو لیکر آیا کہ واپس کردے اور اُسکا وزن بیس رطل ہے پس بائع نے کہا کہ یہ میری مشک نہین ہے اور مشتری نے کہا کہ یہی تیری مشک ہے تو مشتری کا قول مقبول ہوگا خواہ ہر رطل کا ثمن علیحدہ بیان کیا ہو یا نہ کیا ہو یہ تبیین مین ہے۔ اور باہمی قسم نہ لی جاویگی اگر میعاد مین اختلاف کیا خواہ اصل میعاد ہونے مین اختلاف ہو یا مقدار میعاد مین کہ کس قدر مدت ہے اختلاف ہو ایسا ہی اگر شرط خیار مین اصل یا مقدار مین اختلاف ہو تو بھی باہمی قسم نہوگی۔ اسی طرح اگر ثمن و مبیع پر قبضہ واقع ہونے مین اختلاف کیا یا دام گھٹا دینے یا بری کر دینے مین اختلاف کیا یا مسلم فیہ کے سپرد کرنے کی جگہ مین اختلاف کیا تو بھی تحالف نہین ہے ولیکن ان صورتون مین جو شخص منکر ہو اُسی سے قسم لیجاویگی کذا فی شرح ابی المکارم للنقایہ۔ اگر اصل بیع مین اختلاف کیا تو باہم قسم نہ لیجاویگی اور منکر بیع کا قول معتبر ہوگا کذا فی الکافی۔ اگر جنس عقد مین اختلاف کیا مثلاً ایک نے عقد بیع کا دعوی کیا اور دوسرے نے ہبہ واقع ہونے کا دعوی کیا یا جنس ثمن مین اختلاف کیا کہ ایک نے مثلاً درم اور دوسرے نے دینار کا دعوی کیا تو امام محمد رحمہ اللہ نے جامع مین ذکر فرمایا کہ باہم قسم نہ لی جائیگی اور ہمارے مشائخ نے فرمایا کہ یہ جو جامع مین مذکور ہے امام اعظم رحمہ اللہ و امام ابو یوسف رحمہ اللہ کا قول ہے اور امام محمدؒ کے نزدیک باہم قسم لیجائیگی اور یہی صحیح ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر مبیع تلف ہوگئی پھر دونون نے اختلاف کیا تو امام اعظم رحمہ اللہ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک باہم قسم نہ لی جاویگی اور مشتری کا قول معتبر ہوگا اور ایسا ہی اگر مبیع مشتری کی ملک سے نکل گئی یا ایسی صورت ہوگئی کہ اُسکو بسبب عیب کے واپس نہین کرسکتا ہے تو بھی تحالف نہوگا اور قول مشتری مقبول ہوگا اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ ثمن دین ہو اور اگر ثمن مال عین ہو تو باہم قسم لیجاویگی پھر اگر مبیع مثلی ہے تو اُسکا مثل اور اگر مثلی نہین ہے تو اُسکی قیمت واپس کی جاویگی یہ ہدایہ مین ہے۔ ایک شخص نے دو غلامون کو ایک ہی صفقہ مین خریدا اور دونون پر قبضہ کرلیا پھر ایک غلام مرگیا پھر دونون نے ثمن مین اختلاف کیا تو امام اعظم رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مشتری کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہوگا الا اس صورت مین کہ بائع چاہے کہ زندہ غلام کو لے لے اور کچھ اُسکو نہ ملیگا اور مشائخ نے اس قول کے معنی مین کہ اور کچھ اُسکو نہ ملیگا اختلاف کیا ہے بعضون نے کہا کہ مراد یہ ہے کہ مرے ہوئے غلام کی قیمت جس قدر مشتری نے اقرار کی اس سے زیادہ بائع کو کچھ نہ ملیگا اور یہی صحیح ہے اور مشائخ نے اس مین بھی تکلم کیا ہے کہ یہ استثناء باہمی قسم لیے جانے کی طرف راجع ہے یا مشتری کی قسم کی طرف راجع ہے پس بعضون نے فرمایا کہ تحالف کی طرف ہے اور معنی یہ مین کہ

دونون سے باہمی قسم نہ لیجاویگی الا اس صورت مین کہ بائع زندہ غلام کو لینا چاہے تو اُس وقت دونون سے باہم قسم لیجائیگی کیونکہ زندہ غلام اسوقت مین تمام معقود علیہ ہوگیا کذافی شرح الجامع الصغیر۔ اور یہی اظہر ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اور کفایہ مین لکھا ہے کہ یہی عامہ مشائخ کا قول ہے کذافی شرح ابی المکارم لمختصر الوقایہ۔ اور بعض مشائخ نے کہا کہ یہ استثنا مشتری کے قسم کی طرف راجع ہے اور معنی یہ ہین کہ قسم کے ساتھ مشتری کا قول معتبر ہوگا الا اس صورت مین کہ بائع زندہ غلام کو لینا چاہے تو اُس وقت مشتری سے قسم نہ لی جائیگی اور یہی صحیح ہے کیونکہ جو کچھ مذکور ہے وہ مشتری کی قسم مذکور ہے نہ کہ تحالف مذکور نہین ہے اور استثنا کا قاعدہ یہ ہے کہ مذکور کی طرف راجع ہوتا ہے کذافی شرح الجامع الصغیر۔ اگر ایک غلام خریدا اور بعد قبضہ کرنے کے اُسکا نصف فروخت کردیا پھر بائع اول نے مشتری اول سے غلام کے ثمن مین اختلاف کیا تو امام اعظمؒ کے نزدیک باہم قسم نہ لیجائیگی بلکہ قسم لیکر مشتری کا قول معتبر ہوگا اور امام ابو یوسفؒ کے نزدیک اُس نصف مین جو مشتری کی ملک مین باقی ہے باہم قسم لیجائیگی بشرطیکہ بائع اس نصف کے قبول کرنے پر راضی ہو اور امام محمدؒ کے نزدیک سب مین تحالف ہوگا۔ اور جب دونون نے باہم قسم کھائی تو مشتری بائع کو آدھے غلام کی قیمت اور آدھا غلام جو اُسکی ملکیت مین ہے واپس دیگا بشرطیکہ اس نصف کو وہ قبول کرے اور اگر بسبب عیب شرکت کے قبول نہ کرے تو اس نصف کی بھی قیمت دیگا کذافی الکافی۔ ایک شخص نے ایک باندی خریدی اور اُسپر قبضہ کرلیا پھر دونون نے بیع کا اقالہ کرلیا پھر دونون نے ثمن مین اختلاف کیا تو دونون سے باہم قسم لیجائیگی اور پہلی بیع عود کریگی اور اگر بائع نے بعد اقالہ کے مبیع پر قبضہ کرلیا تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک تحالف نہوگا کذافی الہدایہ۔ ایک شخص نے دوسرے کو دس درم ایک کر گیہون کی سلم مین دیے پھر دونون نے اقالہ کیا پھر دونون نے راس المال مین اختلاف کیا تو مسلم الیہ کا قول مقبول ہوگا اور سلم عود نہ کریگی کذافی شرح الجامع الصغیر ایک شخص نے دو غلام ایک صفقہ یا دو صفقہ مین خریدے ایک کے دام ہزار درم نقد اور دوسرے کے ہزار درم ایک سال تک اُدھار قرار پائے پھر ایک کو بسبب عیب کے واپس کیا پھر مشتری نے کہا کہ اسی کے نقد ٹھہرے تھے اور بائع نے کہا کہ اسکے دام اُدھار تھے تو بائع کا قول مقبول ہوگا باہم قسم نہ لیجائیگی۔ اسی طرح اگر دونون کو سو درم مین ایک صفقہ مین خریدا اور دونون پر قبضہ کیا پھر ایک مرگیا اور دوسرے کو بسبب عیب کے واپس کیا اور واپس کیے ہوئے کی قیمت مین اختلاف ہوا تو بائع کا قول مقبول ہوگی اور تحالف نہوگا اور اگر ایک کے دام درم ہون اور دوسرے کے دینار ہون اور بائع نے دونون کے دام وصول کرلیے پھر مشتری نے ایک کو بسبب عیب کے واپس کردیا پھر باقی کے دامون مین اختلاف ہوا مشتری نے کہا کہ باقی کے دام درم ہین پس تو مجھے دینار واپس کردے اور بائع نے اُسکے برعکس دعوی کیا تو قسم کے ساتھ مشتری کا قول مقبول ہوگا بشرطیکہ دونون مرگئے ہون اور بائع و مشتری دونون سے باہم قسم نہ لیجائیگی بخلاف امام محمدؒ کے کہ اُنکے نزدیک تحالف ہے اور اگر دونون غلام قائم موجود ہون تو بالاجماع باہم قسم لیجائیگی اسی طرح اگر صفقہ مین اختلاف کیا پس بائع نے اتحاد ثمن کا دعوی کیا اور مشتری نے ثمن جدا جدا ہونیکا دعوی کیا تو مشتری کا قول مقبول ہوگا کذافی الکافی اگر اس امر مین اختلاف کیا کہ ثمن مال عین ہے یا مال دین ہے پس ایک نے کہا کہ عین ہے اور دوسرے نے کہا کہ دین ہے یعنے درم و دینار مین سے ہے پس اگر عین ہونے کا مدعی بائع ہو چنانچہ اُسنے کہا کہ مین نے یہ باندی اپنی بعوض تیرے اس غلام کے بیچی ہے اور مشتری کہتا ہے کہ مین نے تجھ سے ہزار درم کو خریدی ہے پس اگر باندی قائم

موجود ہو تو باہم قسم لی جائیگی اور باہم ایک دوسرے کو واپس کر دین اور اگر باندی مشتری کے پاس مر گئی ہے تو امام اعظم و امام ابو یوسف رح کے نزدیک تحالف ساقط ہو گیا اور مشتری کا قول لیا جائیگا اور امام محمد رح کے نزدیک باہم قسم لی جائیگی اور اگر ثمن مال عین ہونے کا مدعی مشتری ہو مثلاً کہا کہ مین نے تیری یہ باندی بعوض اپنے اس غلام کے خریدی ہے اور بائع نے کہا کہ مین نے تیرے ہاتھ ہزار درم یا سو دینار کو فروخت کی ہے پس اگر باندی قائم ہو تو باہم قسم لیجاویگی اور ایک دوسرے کو واپس کر دینگے اور اگر باندی مر گئی ہو تو بھی بالاجماع باہم قسم کے بعد قیمت ایک دوسرے سے واپس کرین یہ شرح طحاوی مین ہے۔ ایک باندی خریدی اور وہ بعد قبضہ کرنے کے مر گئی پس مشتری نے کہا کہ مین نے ہزار درم اور اس وصیف کے عوض جسکی قیمت پانچسو درم ہین خریدی ہے اور بائع نے کہا کہ دو ہزار درم مین خریدی ہے تو دو تہائی باندی مین مشتری کا قول قسم کے ساتھ قبول ہوگا اور ایک تہائی باندی مین جو بمقابلہ وصیف کے ہے دونون سے باہم قسم لی جائیگی اور ہر ایک سے تمام باندی پر قسم لی جائیگی پس مشتری قسم کھائیگا کہ واللہ مین نے یہ باندی دو ہزار درم مین نہین خریدی اور بائع قسم کھائیگا کہ واللہ مین نے یہ باندی بعوض ہزار درم اور اس وصیف کے نہین فروخت کی ہے پس بعد قسم کے مشتری ہزار درم کے ساتھ باندی کی تہائی قیمت ملا کر دیدیگا اور وصیف کو لے لیگا اور امام محمد رح کے نزدیک سب مین باہم قسم لی جائیگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر بائع نے دعوی کیا کہ مین نے یہ باندی ہزار درم اور اس وصیف کے عوض بیچی ہے اور مشتری نے دعوی کیا کہ مین نے دو ہزار درم کو خریدی ہے اور باندی مشتری کے پاس ہلاک ہو گئی ہے تو قسم سے مشتری کا قول مقبول ہوگا اور کسی قدر مین بھی باہم قسم نہین لی جائیگی۔ اور اگر بجاے وصیف کے کوئی کیلی یا وزنی چیز ہو تو بھی یہی حکم ہے کذا فی الکافی۔ اگر بائع نے دو ہزار درم پر بیع کا دعوی کیا اور مشتری نے سو دینار و وصیف پر دعوی کیا تو باندی سو دینار و وصیف پر تقسیم ہونے کے بعد حصۂ دینار مین قسم سے مشتری کا قول مقبول ہوگا اور حصۂ وصیف مین دونون سے باہم قسم لی جائیگی اور سو دینار کے ساتھ اُسکی قیمت ملا کر مشتری ادا کریگا مشتری نے ہزار درم و سو دینار سے خریدنے کا دعوی کیا اور بائع نے دو ہزار درم کے عوض بیچنے کا دعوی کیا تو قسم لے کر مشتری کا قول مقبول ہوگا اسی طرح اگر درمون کے ساتھ کوئی کیلی یا وزنی یا عددی غیر معین ملا دی تو وہ بھی بمنزلہ ثمن کے ہوگی اور اگر معین ہو تو وہ مبیع ہے تو بائع سے اُسکی مقدار پر بالاجماع قسم لی جاویگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ ایک غلام کا ہاتھ کاٹا گیا اور وہ بائع کے پاس تھا پس بائع نے کہا کہ بیع سے پہلے مشتری نے اُسکا ہاتھ کاٹا ہے اور مجھے پوری آدھی قیمت چاہیے اور پورا ثمن چاہیے اور مشتری نے کہا کہ بعد بیع کے بائع نے اُسکا ہاتھ کاٹا ہے اور مجھے خیار حاصل ہے چاہے اُسکو آدھے ثمن مین لے لون یا ترک کر دون اور دونون کے پاس گواہ نہین ہین تو دونون سے باہم قسم لی جاویگی پس اگر دونون نے قسم کھالی تو اُسکو مشتری پورے دامون مین لے لیگا یا ترک کر دیگا اور اگر دونون نے گواہ پیش کیے تو مشتری کے گواہ اولی ہونگے اور اگر دونون نے اس امر پر اتفاق کیا کہ ہاتھ کاٹنے والا بائع ہے یا مشتری ہے یا کوئی اجنبی ہے ولیکن بائع نے قبل بیع کے ہاتھ کٹنے کا دعوی کیا اور مشتری نے بعد بیع کے دعوی کیا تو قول بائع کا معتبر ہوگا اور گواہ مشتری کے مقبول ہونگے کذا فی الکافی۔ اگر بائع نے کہا کہ وہ باندی جو مین نے فروخت کی ہے اس شخص کی ملک تھی اسنے مجھے اُسکے فروخت کرنیکے واسطے وکیل کیا

تھا اور اُس شخص یعنی مقرلہ نے کہا کہ مین نے تیرے ہاتھ سو دینار کو فروخت کی تھی اور تو نے اُسپر قبضہ کر لیا تھا پھر اُسکے واسطے تو نے فروخت کی ہے تو باندی مشتری کی ہوگی پس اگر وہ باندی مقرلہ کی مشہور نہ ہو تو دونون سے باہم قسم لی جاویگی اور مقر کی قسم سے شروع کیا جاویگا پس اگر دونون نے قسم کھالی تو مقر اُسکی قیمت ڈانڈ بھریگا اور اگر باندی مقرلہ کی مشہور ہو تو صحیح یہ ہے کہ مقر سے قسم لی جاویگی نہ مقرلہ سے اور امام محمدؒ نے آخر اس باب مین صریح فرمایا ہے کہ مقر اُسکی قیمت ڈانڈ بھریگا اور اگر وہ چاہے تو دام لے لے ورنہ وہ بائع کے پاس مقرلہ کی تصدیق کرنے تک متوقف رہیگی پس جس وقت اُسکی تصدیق کریگا تو ثمن لے سکتا ہے اور اگر باندی ہلاک ہوگئی ہو تو مقرلہ کو قیمت دینی لازم ہوگی خواہ وہ باندی اُسکی مشہور ہو یا نہو یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر اُس باندی کو مکاتب یا آزاد یا مدبر کر دیا یا ام ولد بنایا پھر مقر اور مقرلہ سے باہم قسم لی گئی پس اگر وہ باندی مقرلہ کی مشہور نہ تھی تو مقر اُسکی قیمت کا ضامن ہوگا اور اگر مشہور تھی تو سب صورتون مین ضامن نہوگا اور کتابت یعنی مکاتب کرنا بسبب ادا کر دینے سے عاجز ہونیکے باطل ہو جائیگی اور اگر ام ولد بنایا تو مقر کے مرنے سے آزاد ہو جائیگی اور مقرلہ کے مرنے سے آزاد نہو گی اور اگر مدبر ہوگئی تو آزاد ہو جائیگی خواہ کوئی انمین سے مرے مقر یا مقرلہ اور اگر آزاد ہوئی ہے تو ولا موقوف رہیگی۔ اور اگر مقر نے کہا کہ میرے پاس اسکی ودیعت تھی اسنے مجھے اُس کے فروخت کی اجازت دی اور وہ مر گئی یعنے مشتری کے پاس مر گئی تو مقر ہر حال مین اُسکی قیمت کا ضامن ہوگا کیونکہ اُسنے خود اس تعدی کا یعنے ودیعت غیر کو سپرد کرنے کا اقرار کیا کذا فی الکافی۔ اگر معقود علیہ کے حاصل کر لینے سے پہلے اجارہ مین اختلاف کیا تو باہم قسم لی جائیگی اور ایک دوسرے کو واپس کر دینگے پس اگر اجرت مین اختلاف ہوا تو مستاجر سے قسم شروع کی جائیگی اور اگر منفعت مین اختلاف ہوا تو اجر پر دینے والے سے قسم شروع کی جاویگی اور جو شخص دونون مین سے قسم سے نکول کریگا اُسپر دوسرے کا دعوی لازم ہوگا اور جو شخص دونون مین سے گواہ لاوے اُسکی گواہی مقبول ہوگی اور اگر دونون نے گواہ سنائے تو اجرت پر دینے والے کے گواہون کی گواہی اولی ہے بشرطیکہ اجرت مین اختلاف ہوا اور اگر منفعت مین اختلاف ہو تو مستاجر کی گواہی اولی ہوگی اور اگر دونون باتون مین اختلاف ہو تو ہر ایک کے گواہ زیادتی لے دعوے مین مقبول ہونگے مثلاً یہ ایک مہینے کی اجرت پر حساب دس درم ماہواری کے مہینے کا دعوی کرتا ہے اور مستاجر کہتا ہے کہ پانچ درم پر دو مہینے کیواسطے مین نے کرایہ لیا ہے تو دو مہینے کے واسطے دس درم اجرت پر مہینے کا حکم کر دیا جائیگا۔ اور اگر معقود علیہ حاصل کرنے کے بعد اختلاف کیا تو باہمی قسم نہ لی جاویگی اور مستاجر کا قول مقبول ہوگا اور اگر کچھ معقود علیہ حاصل کرنے کے بعد اختلاف ہوا تو باہم قسم لی جاویگی اور ما بقی مین عقد فسخ ہوگا اور گذشتہ مین مستاجر کا قول مقبول ہوگا کذا فی الہدایہ۔ اگر مولی اور مکاتب نے بدل کتابت کی مقدار مین اختلاف کیا تو امام اعظمؒ کے نزدیک باہم قسم نہ لی جائیگی اور قسم سے غلام کا قول مقبول ہوگا اور صاحبینؒ نے فرمایا کہ باہم قسم لی جاویگی اور کتابت فسخ کر دی جائیگی کذا فی الکافی۔ اور اگر ایک نے گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور اگر دونون نے قائم کیے تو مولے کے گواہ اولی ہونگے ولیکن اگر اُسنے اس مقدار ... ادا کیا جسپر گواہ قائم کیے ہین تو آزاد ہو جاویگا یہ تبیین مین لکھا ہے۔ اگر شوہر و جورو نے مہر مین اختلاف کیا پس شوہر نے دعوی کیا کہ مین نے ہزار درم پر نکاح کیا ہے اور عورت نے

کہا کہ تیسے دو ہزار درم پر اسنے نکاح کیا ہے پس دونون مین جو اپنے گواہ سنائے مقبول ہونگے اور اگر دونون نے گواہ قائم کیے تو عورت کی گواہی اولی ہوگی بشرطیکہ اسکا مہر مثل اسکے دعوے سے کم ہو اور اگر دونون کے پاس گواہ نہون تو امام اعظمؒ کے نزدیک باہم قسم لیجاویگی اور نکاح فسخ نہ ہوگا ولیکن مہر مثل کا حکم کیا جائیگا پس اگر مہر مثل اس قدر ہو کہ جتنا شوہر دعوی کرتا ہے یا اس سے کم ہو تو شوہر کے قول پر ڈگری ہوگی اور اگر مہر مثل عورت کے دعوے کے برابر یا اس سے زیادہ ہو تو عورت کے دعوے کی ڈگری ہوجائیگی اور اگر مہر مثل شوہر کے اقرار سے زیادہ اور عورت کے دعوے سے کم ہو تو مہر مثل کی ڈگری ہوگی پہلے تحالف کا ذکر کیا پھر تحکیم کا ذکر کیا ہے اور یہی کرخی کا قول ہے کذا فی الہدایہ اور رازی کے قول مین تحالف سوائے ایک صورت کے نہین ہے اور وہ یہ صورت ہے کہ مہر مثل کسی کے قول کے موافق نہو اور باقی صورتون مین قسم سے شوہر کا قول معتبر ہوگا بشرطیکہ مہر مثل اسکے قول کے برابر یا کم ہو یا قسم سے عورت کا قول معتبر ہوگا اگر مہر مثل اسکے دعوے کے برابر یا زیادہ ہو اور نہایہ مین لکھا ہے کہ یہی اصح ہے اور بعض شروح مین ہے کہ فقہاء نے فرمایا کہ کرخی ہی کا قول صحیح ہے کذا فی العنایہ اور امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک شوہر کی قسم سے شروع کیا جاویگا۔ اگر شوہر نے اس غلام پر نکاح کا دعوی کیا اور عورت نے اس باندی پر دعوی کیا یعنے مہر مین یہ باندی قرار پائی ہے تو یہ مسئلہ مثل مسئلہ سابقہ ہے ولیکن باندی کی قیمت اگر مثل مہر کے برابر ہو تو عورت کے واسطے باندی کی قیمت واجب ہوگی بعینہ باندی واجب نہوگی کذا فی الہدایہ

## باب پنجم ان لوگون کے بیان مین جو دوسرے کے ساتھ خصم ہونے کی صلاحیت رکھتے ہین اور جو نہین رکھتے ہین اور دعوے کے بعد حکم قضا سے پہلے جو امر پیدا ہو اسکی سماعت کے واسطے کن کن لوگونکا حاضر ہونا شرط ہے اور کنکا شرط نہین ہے

اگر زمین معین پر دعوی ہو تو راہن اور مرتہن کا حاضر ہونا شرط ہے اور عاریت اور اجارہ مثل رہن کے ہے اور زمین کے دعوے مین کاشتکار کے حاضر ہونے کا یون حکم ہے کہ اگر بیج کاشتکار کا ہو تو وہ مثل مستاجر کے ہے اُس کا حاضر ہونا شرط ہے اور اگر بیج کاشتکار کا نہو پس اگر کھیتی اُگی ہے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر نہین اُگی تو شرط نہین ہے یہ حکم اُسوقت ہے کہ زمین پر ملک مطلق کا دعوی ہو اور اگر کسی پر یہ دعوی کیا کہ اسنے میری یہ زمین غصب کر لی ہے اور وہ کاشتکار کے ہاتھ مین ہے تو اُسکا حاضر ہونا شرط نہین ہے کیونکہ مدعی اُسپر فعل کا دعوے کرتا ہے اور اگر بعد بیع کے کہ مبیع بائع کے قبضہ مین ہے پھر کسی مستحق نے اگر دعوی کیا تو اُسکی ڈگری بدون بائع و مشتری کی موجودگی کے نہوگی کذا فی الخلاصہ بطور بیع فاسد کے اگر کسی نے کوئی چیز خریدی اور اُسپر قبضہ کر لیا تو مشتری مدعی کا مخاصم قرار پا سکتا ہے اور بدون قبضہ کے مخاصم صرف بائع ہوگا۔ اور اگر کوئی چیز بشرط خیار خریدی اور اُسپر کسی مدعی نے دعوی کیا تو امام اعظمؒ کے نزدیک بائع و مشتری کا حاضر ہونا شرط ہے اور جس نے کوئی چیز بطور بیع باطل کے خریدی وہ کسی طرح مستحق کا مخاصم نہین ہوگا یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک باندی ہے اُسپر ایک شخص نے دعوی کیا کہ میرے اور فلان بن فلان غائب کے درمیان شرکت عنان ایک ہزار درم مین ہے اُسنے مال شرکت سے یہ باندی خریدی پس آدھی میری ہے اور آدھی اُسکی ہے پس قابض نے کہا کہ ہان مین جانتا ہون کہ اسنے مال مشترک سے خریدی اور آدھی تیری اور آدھی اُسکی ہے ولیکن اس فلان غائب نے مجھے حکم دیا ہے کہ مین یہ باندی بغداد لیجا کر فروخت کرون تو امام ظہیر الدین نے فرمایا کہ مدعی اُسکو بغداد لیجانے سے منع نہین کر سکتا ہے اسی طرح اگر وہ غائب مدعی کا مضارب ہو تو بھی ایسا ہی حکم ہے اور ہر وہ شخص

جسکو حق تصرف حاصل ہے اسی حکم مین شامل ہے اور اگر باہم دونون مین شرکت ملک ہو نہ شرکت عقد تو مدعی کو اختیار نہ ہوگا کہ مدعا علیہ کو باندی کے ساتھ سفر کرنے اور اُس مین تصرف کرنے سے منع کرے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ ایک شخص نے تین ٹٹو کرایہ کیے پھر ٹٹو والے نے ایک ٹٹو کسی دوسرے کو کرایہ دیا اور دوسرا عاریت دیا اور تیسرا ہبہ کیا یا بیع کیا پس مستاجر نے ٹٹو اُنکے ہاتھون مین دیکھے پس اگر ٹٹو والے نے بسبب عذر کے فروخت کیا تو بیع جائز ہے اور اگر بلا عذر بیچا تو مستاجر کو اختیار ہے کہ لے لے اور جب اُسنے لے لیا تو مشتری کو اختیار ہے چاہے اس قدر صبر کرے کہ اجارہ کی مدت گذر جاوے پھر اُسکو لے لیوے یا بیع فسخ کر دے اور اگر ٹٹو والے نے اُسکو کسی غیر کو مانگے دیدیا یا ہبہ کیا یا کرایہ دیا پس اگر پہلا کرایہ دینا معروف ہو تو اُسکو اختیار ہوگا کہ ان لوگون سے لے لے اور اگر پہلا اجارہ معروف نہو اور گواہ قائم کرنے چاہے پس اگر موہوب لہ کے پاس ہو تو اُسکو اختیار ہے کہ گواہ قائم کرکے اُسکو لے لے اگرچہ ہبہ کرنے والا غائب ہو پس اگر مستاجر نے لے لیا اور اجارہ کی مدت گذر گئی تو موہوب لہ کو لے لینے کا اختیار نہین ہے اسی طرح اگر ٹٹو مشتری کے قبضہ مین ہو تو مشتری خصم قرار پاویگا پس مستاجر کو اختیار ہے کہ اُسپر گواہ قائم کرے اور اگر دوسرے مستاجر یا مستعیر کے قبضہ مین ہو اور مستاجر نے چاہا کہ ان دونون پر گواہ قائم کرے اور دوسرے کو اجارہ دینا یا عاریت دینا خواہ ظاہر ہے یا نہین ظاہر ہے اور دوسرے مستعیر یا مستاجر نے اپنی عاریت یا اجارہ لینے کے گواہ قائم کیے اور ٹٹو والا غائب ہے تو پہلے مستاجر کے گواہ ان دونون پر مقبول نہونگے یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک ٹٹو کرایہ لیا اور اُسپر قبضہ کر لیا اور مالک غائب ہو گیا پھر دوسرے شخص نے دعوی کیا کہ مین نے اس سے پہلے کرایہ لیا اور گواہ پیش کیے تو فخر الاسلام بزدوی نے فتوی دیا کہ گواہ مقبول ہونگے اور یہی قریب الصواب ہے اور بعض نے کہا کہ یہ مستاجر مدعا علیہ نہین ہو سکتا۔ یہ نا وقتیکہ اُسپر کسی فعل کا دعوی نہو مثلاً یون کہے کہ ٹٹو والے نے میرے سپرد کیا تھا اور تو نے مجھسے لے کر اپنا قبضہ کر لیا اور اگر یون کہا کہ مالک نے دوسرے اجارہ پر تیرے سپرد کیا میرے سپرد نہین کیا تو گواہی مقبول نہوگی اور اسی پر امام ظہیر الدین نے فتوی دیا ہے امام سرخسی نے فرمایا کہ صحیح یہ ہے کہ وہ خصم قرار نہین پاویگا جیساکہ مالک سے عاریت لینے والا نہین قرار پاتا ہے اور اسی طرح رہن و عاریت کے دعوے مین مستاجر خصم نہین قرار پائیگا اور مشتری اور موہوب لہ ہر ایک کے واسطے مدعا علیہ خصم قرار پاسکتے ہین اور اسی طرف امام ابو بکرؒ کا میلان پایا جاتا ہے یہ جبز کردری مین ہے۔ اگر ایک شخص نے ایک گھر پر جو ایک شخص کے قبضہ مین ہے دعوے کیا کہ یہ میرے کرایہ مین ہے مجھے فلان شخص نے کرایہ پر دیا ہے اور قابض نے کہا کہ یہ میرے اجارہ مین ہے مجھے فلان شخص نے ایک دوسرے شخص کا نام لیا کہ اُسنے کرایہ پر دیا ہے تو مدعی کے دعوے کی سماعت ہوگی اور قابض اُسکا خصم قرار پائیگا بخلاف اسکے اگر مدعی نے ملک مطلق کا دعوی کیا اور قابض نے اجارہ کا دعوی کیا تو سماعت نہوگی اور اگر مستاجر نے بدون موجودگی اجرت دہندہ کے دعوی کیا تو سماعت ہوگی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے دعوی کیا کہ یہ گھر فلان غائب زید کا تھا اس سے اس شخص نے جو قابض ہے یعنے عمرو نے خریدا اور قبضہ کر لیا اور مین اُسکا شفیع ہون شفعہ طلب کرتا ہون اور عمرو کہتا ہے کہ یہ گھر میرا ہے مین نے اُس سے نہین خریدا ہے یا یون کہا کہ یہ تیرا گھر ہے تو نے فلان کے ہاتھ فروخت کیا اور اُسکے سپرد نہین کیا ہے اور مین شفعہ طلب کرتا ہون تو امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک مقبول نہوگا حتی کہ پہلی صورت مین بائع حاضر ہو اور دوسری صورت مین مشتری حاضر ہو تو مقبول ہوگا اور امام ابو یوسفؒ نے قابض کو خصم قرار دیا اور

اُسپر شفعہ کا حکم دیدیا اور اس حکم کو جو قابض پر کیا ہی بائع پر اور مشتری پر حکم شفعہ قرار دیا ہی اور ثمن لینے اور اسکو عادل کے پاس رکھنے کا حکم کیا۔ اور اگر مشتری حاضر ہو کہ خرید سے انکار کرتا ہو تو امام محمدؒ نے شفیع کے واسطے شفعہ کا حکم کیا اور عہدہ مشتری پر رکھا اور ثمن اُسکو دلا دیا کذا فی الوجیز للکردری۔ گھر خریدنے کے وکیل نے اگر اسکو خرید کر قبضہ کر لیا پھر شفیع آیا اور وکیل سے اُسنے گھر کو شفعہ میں لے لینا چاہا تو لے سکتا ہے موکل کا حاضر ہونا شرط نہیں ہی اور اگر وکیل نے گھر پر قبضہ نہیں کیا تو شفیع اُسکو نہیں لے سکتا ہے تاوقتیکہ موکل یا اُسکا وکیل یا بائع یا اُسکا وکیل حاضر نہو اور علی ہذا اگر مبیع میں وکیل کے پاس استحقاق ثابت ہوا تو مستحق کی ڈگری ہونے کے واسطے موکل کا حاضر ہونا شرط نہیں ہے صرف وکیل کا حاضر ہونا کافی ہی یہ فصول عمادیہ میں ہی۔ ایک شخص نے اپنا گھر کرایہ دیکر سپرد کر دیا پھر مستاجر سے کسی غصب کرنے والے نے غصب کر لیا تو بدون موجودگی مستاجر کے غاصب پر ملکیت کا دعوی صحیح نہیں ہی یہ وجیز کردری میں ہی۔ اگر ایک گھر خریدا اور اُسپر ہنوز قبضہ نہیں کیا تھا کہ بائع کے پاس سے کسی نے غصب کر لیا پس اگر مشتری نے ثمن دیدیا یا ثمن کی میعاد مقرر ہے تو خصم مشتری ہوگا ورنہ بائع خصم ہوگا یہ فصول عمادیہ میں ہی مشتری نے ہنوز دام نہیں دیے تھے کہ بائع نے مبیع کو کسی دوسرے کے ہاتھ فروخت کر دیا تو موافق ظاہر الروایت کے پہلے مشتری کا دعوے دوسرے مشتری پر مسموع ہوگا کیونکہ وہ اپنی ملک ہونے کا مدعی ہی اور قابض اُسکو روکتا ہی ولیکن بدون دام ادا کر دینے کے اُسکو قابض کے ہاتھ سے نہیں لے سکتا ہے یہ وجیز کردری میں ہی۔ ایک شخص نے دوسرے سے ایک باندی ہزار درم کو خریدی اور دام نہیں دیے اور بلا اجازت بائع کے اُسپر قبضہ کر لیا اور دوسرے شخص کے ہاتھ سو دینار کو فروخت کر دی اور باہم قبضہ کر لیا اور پہلا مشتری غائب ہو گیا اور اُسکا بائع حاضر ہی اُسنے دوسرے مشتری سے واپس کرنی چاہی پس اگر دوسرے مشتری نے اقرار کیا کہ بات یہی ہی جو پہلا بائع بیان کرتا ہی تو پہلے بائع کو اُس سے واپس لے لینے کا اختیار ہی اور اگر دوسرے مشتری نے بائع اول کی تکذیب کی یا یہ کہا کہ میں نہیں جانتا ہوں کہ یہ سچ کہتا ہی یا جھوٹ کہتا ہی تو ان دونوں میں خصومت ہوگی تاوقتیکہ پہلا مشتری حاضر نہو یہ محیط میں ہی۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اُسنے میرے غلام کی آنکھ پھوڑ دی اور غلام زندہ موجود ہی تو بدون غلام کی موجودگی کے دعوی اور گواہی کی سماعت نہوگی اور اگر غلام زندہ نہیں ہی تو دعوے کی سماعت ہوگی اور گواہی پر آنکھ پھوڑنے کا ارش اُسکو دلایا جائیگا یہ محیط سرخسی میں ہی۔ اگر غلام نابالغ ہی کہ اپنے حال کو بیان نہیں کر سکتا ہی تو اُسکا موجود ہونا شرط نہوگا قاضی مدعی کے واسطے جرمانہ کی ڈگری آنکھ پھوڑنے والے پر کر دیگا اور اگر مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ میں نے غلام کی آنکھ پھوڑ دی اور وہ غلام ابھی مدعی کا ہی حالانکہ غلام غائب ہو تو قاضی اُسپر ارش کی ڈگری مدعی کے واسطے کر دیگا یہ محیط میں ہی۔ اور اگر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ اُسنے میری دیسی گھوڑی کی آنکھ پھوڑ دی تو گواہی مقبول ہوگی اور دعوے کے صحت کے واسطے گھوڑا قاضی کو دکھلانا شرط نہیں ہی حتی کہ اگر حاضر ہو تو واجب ہی کہ قاضی کو دکھلا دے کہ اُسنے آنکھ پھوڑی ہی یا نہیں پھوڑی ہی اور اگر ایک شخص آنکھ پھوٹا ہوا گھوڑا لایا اور کہا کہ یہ گھوڑا میرا ہی تو ارش کی ڈگری نہوگی جب تک کہ اس امر کے گواہ نہ قائم کرے کہ یہ میری ملک ہی اور مدعا علیہ نے اسکی آنکھ پھوڑ دی اور اُس روز بھی یہ میری ملک ہی تو اُسکا ارش لے سکتا ہی اگر مالک نے اُسکے گواہ سنائے کہ یہ میری ملک ہی اور میری ملک کی حالت میں مدعا علیہ نے اسکی آنکھ پھوڑی اور پہلے مدعی نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا گھوڑا ہے اور قابض نے اسکی آنکھ پھوڑ دی ہی تو اُسکے گواہوں کی گواہی اولی

ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہے- اگر کسی چوپایہ کے زخم دینے یا کپڑے مین خرق کر دینے کا دعوی کیا تو گواہ [illegible]
چوپایہ اور کپڑے کا حاضر کرنا شرط نہیں ہے یہ خزانۃ المفتین مین ہے- ایک شخص مرگیا اور اُسنے [illegible]
ایک وارث چھوڑا پس ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ میت نے میرے واسطے تہائی مال [illegible] کی ہو اور وارث
نے انکار کیا تو قاضی اُسکی گواہی کی وارث پر سماعت کریگا اور وصیت کی ڈگری کر دیگا [illegible] اگر و[illegible] تہائی مال [illegible]
کو دیدیا پھر دوسرے شخص نے آکر دعوی کیا کہ میت نے میرے واسطے تہائی مال کی وصیت کی [illegible] وارث غائب ہوگیا
تھا پس مدعی نے موصی لہ کو قاضی کے پاس حاضر کیا تو قاضی موصی لہ کو خصم قرار دیکر اُسکے منہ [illegible] گواہوں کی سماعت
کریگا اور حکم دیگا کہ نصف مال اُس دوسرے مدعی کو دے پس اگر پہلے موصی لہ کے پاس [illegible] اسکو
ملا تھا اُسنے تلف کر دیا یا تلف ہوگیا اور وہ بالکل نادار ہے اور دوسرے موصی لہ نے وارث [illegible] قاضی کے سامنے
حاضر کیا اور وارث کے پاس سے لینا چاہا اور وارث نے اُسکی وصیت سے انکار کیا تو دوسرے مدعی کو دوبارہ
گواہ سنانے کی ضرورت ہوگی اور وہ وارث سے جو کچھ وارث کے پاس ہے اُسکا پانچواں حصہ لے سکتا ہے پھر دوسرا مدعی اور
وارث دونوں پہلے موصی لہ کے دامنگیر ہوکر نصف اُس مال کا جو اُسنے لیا ہے وصول کرینگے اور وصول کرکے پانچ حصہ کرینگے
ایک حصہ موصی لہ ثانی کو اور چار حصے وارث کو ملینگے اور جس قاضی کے پاس پہلے موصی لہ نے نالش کی تھی اُسکے پاس
نالش کرنا یا دوسرے قاضی کے پاس نالش کرنا یکساں ہے اور اگر پہلا موصی لہ غائب ہو اور دوسرے مدعی نے وارث
کو حاضر کیا تو قاضی وارث پر ڈگری کر دیگا اور وارث پر ڈگری کرنا پہلے موصی لہ پر ڈگری کرنا شمار ہوگی- اور اگر قاضی نے
پہلے موصی لہ کے واسطے ڈگری کر دی اور ہنوز وارث نے اُسکو کچھ نہیں دیا تھا کہ دوسرے مدعی نے دعوی کیا اور
وارث غائب ہے پس اگر اسی قاضی کے پاس جسنے پہلے مدعی کی ڈگری کر دی ہے نالش کی تو یہ قاضی پہلے موصی لہ کو خصم
قرار دیگا اور اگر دوسرے قاضی کے پاس نالش کی تو وہ موصی لہ کو خصم قرار نہ دیگا- اور اگر پہلا موصی لہ غائب ہو اور وارث
حاضر ہے اور پہلے موصی لہ کو قاضی نے کچھ نہیں دلایا ہے تو وارث دوسرے موصی لہ کا خصم ہوگا اگرچہ دوسرے قاضی
کے پاس نالش کرے اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ پہلے موصی لہ نے اقرار کیا کہ جو مال میرے پاس ہے وہ میت کی وصیت سے
ملا ہے یا قاضی کو خود معلوم ہوا اور اگر ان مین سے کوئی بات نہو اور پہلا موصی لہ کہتا ہے کہ یہ میرا مال ہے مین نے اپنے
باپ کی میراث سے پایا ہے اور میت نے مجھے کچھ وصیت نہیں کی تھی اور نہ میں نے اُسکے مال سے کچھ لیا ہے تو یہ شخص
دوسرے موصی لہ کا خصم قرار پاویگا اور اگر پہلے مدعی نے کہا کہ یہ مال میرے پاس فلان میت کی ودیعت ہے جسکی طرف
دوسرا مدعی وصیت کا دعوی کرتا ہے یا کہا کہ مین نے اُس سے غصب کر لیا ہے تو ان دونون مین کچھ خصومت نہیں قائم ہو سکتی
ہے اگر یون کہا کہ یہ میرے پاس فلان شخص کی ودیعت ہے یعنے سوائے میت کے دوسرے کا نام لیا یا کہا کہ مین نے فلان
شخص سے غصب کر لیا ہے تو وہ خصم قرار دیا جائیگا و لیکن اگر اپنے قول پر گواہ لاوے تو خصم قرار نہ پاویگا یہ محیط مین ہے
ایک شخص مرگیا اور اُسنے مال اور ایک وارث چھوڑا پس ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ میرے میت پر ہزار درم قرض ہین
پس قاضی نے وارث پر اُسکی ڈگری کر دی اور وارث نے اُسکو یہ مال دیدیا اور وارث غائب ہوگیا پھر دوسرا قرضخواہ
ہزار درم کا آیا اور اُسنے میت پر دعوی کیا تو پہلا قرضخواہ اُسکا خصم نہیں ہوگا اور اگر پہلا قرضخواہ غائب ہو اور
دوسرے نے وارث کو حاضر کیا تو وہ اُسکا خصم قرار پاویگا پس اگر قاضی نے وارث پر دوسرے قرضخواہ کی ڈگری کر دی اور حال

یہ کہ ندا کہ جو کچھ وارث کو ملا تھا سب تلف ہو گیا تو دوسرا قرضخواہ پہلے قرضخواہ کو پکڑیگا اور جو کچھ اُسنے لیا ہے اُس میں سے آدھا وصول کر لیگا پھر دونوں اپنے باقی مال کے واسطے وارث کے پیچھے پڑینگے اور اگر پہلا شخص جس نے ہزار درم وصول کیے ہیں قرضخواہ نہو بلکہ موصی لہ ہو اور اُسنے مال وصیت لیکر قبضہ کر لیا پھر ایک شخص نے میت پر ہزار درم قرض کا دعوی کیا اور وارث غائب ہے تو موصی لہ اسکا خصم نہیں ہو سکتا ہے یہ ذخیرہ میں ہے - ایک شخص نے ایک میت کے وارث پر گواہ قائم کیے کہ میت نے میرے واسطے بعینہ اس باندی کی وصیت کی ہے اور وہ باندی اسکا تہائی مال ہے اور قاضی نے اُسکی ڈگری کر کے اُسکو دلادی اور وارث غائب ہو گیا اور دوسرے نے پہلے موصی لہ پر گواہ قائم کیے کہ میت نے اس باندی کی میرے واسطے وصیت کی تھی پس اگر گواہوں نے یہ بیان کیا کہ میت نے پہلی وصیت سے رجوع کر لیا تھا تو قاضی تمام باندی دوسرے کو دلا دیگا اور اگر گواہوں نے یہ نہ ذکر کیا تو آدھی باندی دوسرے کو دلا دیگا اور یہ ڈگری وارث پر بھی نافذ ہوگی خواہ وہ حاضر ہو یا غائب ہو حتی کہ اگر پہلے موصی لہ نے اپنا حق خود باطل کر دیا تو پوری باندی دوسرے مدعی کو ملے گی پس اگر قاضی نے باندی پہلے کو دلادی اور وہ غائب ہوا اور وارث حاضر ہے تو دوسرے موصی لہ کا خصم یہ وارث ہوگا خواہ پہلے قاضی کے پاس نالش ہو یا کسی دوسرے قاضی کے پاس ہو اور اگر قاضی نے پہلے مدعی کے واسطے باندی کا حکم دیا اور ہنوز دی نہیں گئی تھی کہ دوسرے نے وارث پر دعوی کیا پس اگر پہلے قاضی کے پاس نالش کی تو وہ اُسکو خصم نہ بنا دیگا اور اگر دوسرے کے پاس نالش کی تو خصم قرار دیگا پھر اس صورت میں اگر قاضی دوسرے مدعی کے گواہ وارث پر سنے تو دوسرے کے واسطے آدھی باندی کی ڈگری کر دیگا خواہ اُسکے گواہوں نے پہلی وصیت سے رجوع کرنا ذکر کیا ہو یا نہ کیا ہو پس جب پہلا بھی حاضر ہوا پس اگر دوسرے مدعی نے پہلی وصیت سے رجوع کرنیکے گواہ سنائے تو کل باندی لے لیگا ورنہ آدھی لیگا اور اگر پہلے نے گواہ قائم کیے کہ میت نے تہائی مال کی مجھے وصیت کی تھی اور قاضی نے اسکو دلادیا پھر دوسرے نے پہلے پر گواہ قائم کیے کہ میت نے پہلی وصیت سے رجوع کر کے دوسرے مدعی کے واسطے تہائی مال کی وصیت کی ہے تو قاضی پہلے مدعی سے تہائی مال لیکر دوسرے کو دیدیگا اور اگر وارث ہی حاضر ہو تو قاضی دوسری وصیت کا حکم کر دیگا اور پہلی وصیت سے رجوع کرنے کا حکم نہ دیگا اور اگر پہلے کے واسطے ایک معین غلام کی وصیت کی تھی اور وہ بحکم قاضی اُسکو دیدیا گیا پھر دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ میت نے میرے واسطے اپنے مال سے سو درم کی وصیت کی ہے تو جسکو غلام دینے کی وصیت کی تھی وہ اسکا خصم نہیں قرار دیا جائیگا اور اگر وارث حاضر ہوا اور پہلا موصی لہ غائب ہے تو وارث دوسرے کا خصم ہوگا یہ محیط میں ہے - ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم قرض یا غصب یا ودیعت ہیں اور وہ بعینہ غاصب یا مستودع کے پاس قائم ہیں پس ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ فلاں شخص مر گیا جسکا یہ مال ہے اور میرے لیے اس مال کی وصیت کر گیا ہے اور وہ شخص جسکے پاس مال ہے یا مال کا مقر ہے لیکن یہ کہتا ہے کہ میں نہیں جانتا ہوں کہ فلاں شخص مالک مال مر گیا ہے یا نہیں مرا ہے تو دونوں میں خصومت قرار نہ دیگا تاوقتیکہ میت کا کوئی وارث یا وصی حاضر نہ کرے اور اگر قابض مال نے کہا کہ یہ مال میرا ہے اور میرے پاس میت کا کچھ مال نہیں ہے تو مدعی کے واسطے خصم قرار دیا جائیگا اور جو کچھ مدعا علیہ کے پاس ہے اُسکی تہائی کی ڈگری مدعی کے واسطے کر دیگا و لیکن اگر مدعی نے اس امر کے گواہ دیے کہ میت نے سوائے ان ہزار درم کے دو ہزار درم اور چھوڑے ہیں اور وارث نے اُنکو وصول کر لیا ہے تو اُس وقت قاضی پورے ہزار درم کی ڈگری اسکو دیدیگا پھر اگر اسکے بعد وارث نے اقرار کیا کہ میں نے مال میت سے کچھ نہیں پایا

۱؎ یعنی وہ شخص جس نے اپنے واسطے رجوع کنندہ سے وصیت کی ۱۲

تو اُسپر التفات نہوگا اور اگر بجاے موصی لہ کے کوئی قرضخواہ ہو تو جسکی طرف مال آتا ہے وہ اس قرضخواہ کا خصم قرار نہ پاویگا
خواہ قابض بالمعنے ہو یا منکر ہو پس اگر اس مدعی نے گواہ قائم کیے کہ فلان شخص مرگیا اور کوئی وارث یا وصی نہیں چھوڑا
تو قاضی اُسکی گواہی مقبول کرکے میت کی طرف سے ایک وصی مقرر کریگا اور اُسپر مدعی کے گواہون کی گواہی کی سماعت
کریگا پس جب اُسنے ادا کیا تو قرض پر اُسکی گواہی مقبول کریگا اور جسکی طرف مال آتا ہے اُسکو حکم دیگا کہ قرضخواہ کو مال ادا
کردے بشرطیکہ جسکی طرف مال آتا ہے وہ اس مال کا مقر ہو کذا فی الذخیرہ۔ اگر موصی لہ نے گواہ سنائے کہ فلان شخص
مرگیا اور کوئی وارث نہیں چھوڑا اور میرے واسطے اُن ہزار درم کی جو فلان شخص کی طرف اُسکے غصب یا ودیعت کی
وجہ سے آتے ہیں وصیت کر دی ہے یا گواہون نے کہا کہ ہم کوئی وارث نہیں جانتے ہیں اور جسکی طرف مال ہے وہ مال کا
اقرار کرتا ہے تو قاضی موصی لہ کے واسطے مال کی ڈگری کر دیگا یہ محیط میں ہے۔ اور خصم اثبات وصایت میں میت
کا وارث ہوتا ہے یا موصی لہ یا قرضدار کہ جسپر میت کا کچھ قرض ہو یا قرضخواہ کہ جسکا میت پر کچھ قرض ہو یہ فصول عمادیہ
میں ہے۔ ایک شخص مرگیا اور اُسکے دو بیٹے ہیں ایک اُن میں سے غائب ہے پس حاضر نے دعوی کیا کہ میرا
میرے باپ پر ہزار درم قرضہ ہے اور میت کا ایک شخص پر ہزار درم کے سوا سے کچھ مال نہیں ہے تو امام رحمہ اللہ
تعالی نے فرمایا کہ اجنبی پر مال ثابت کرنے کے واسطے اُس بیٹے کی گواہی قبول کرونگا اور اُسکے باپ پر اُس کا
قرضہ ثابت کرنے کے واسطے قبول نہ کرونگا اور اُن ہزار درم میں سے جو میں نے اجنبی پر ڈگری کیے ہیں اس
لڑکے کے واسطے کچھ دینے کا حکم نہ دونگا اور توقف کرونگا یہانتک کہ اُسکا بھائی جو غائب ہے حاضر ہو جاوے
کذا فی المحیط۔ ایک شخص کے مقبوضہ گھر پر دعوی کیا کہ فلان شخص غائب نے تجھ سے میرے واسطے خریدا ہے
اور قابض نے بیع سے انکار کیا تو مدعا علیہ کی گواہی مقبول ہوگی اسی طرح اگر مشتری حاضر ہوا اور خرید سے انکار
کرتا ہو تو بھی یہی حکم ہے اور بمنزلہ اُسکے ہے کہ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ گھر پر دعوی کیا کہ میں نے اسکو
فلان شخص سے خریدا ہے اور فلان شخص نے تجھ سے خریدا تھا۔ اور منتقی کے کتاب الدعوی میں ہے کہ امام ابو یوسف
نے فرمایا کہ اگر قابض نے کہا کہ میں نے فلان شخص کے ہاتھ جسکو تو اپنا وکیل بتلاتا ہے فروخت کیا تھا اور فلان
شخص غائب ہے تو مدعی اور قابض میں خصومت نہیں ہوگی اسی طرح اگر کہا کہ میں نے فلان شخص کے ہاتھ جس سے
خرید نے کا تو گمان کرتا ہے فروخت کیا تھا اور ثمن وصول ہونے تک یہ میرے قبضہ میں ہے یا کہا کہ میرے پاس ودیعت ہے تو بھی
ان دونون میں خصومت نہوگی یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ عمرو کا روپیہ بکر پر چاہیے اُسکے نام کا تمسک زید و بکر کے پاس لایا
اور کہا کہ جو روپیہ اس تمسک میں عمرو کے نام ہے مجھے ہی اُس روپیہ کا عمرو نے میرے واسطے اقرار کیا ہے اور اُسکے گواہ میرے
پاس ہیں پس اگر مدعا علیہ نے کہا کہ فلان غائب یعنی بکر کا کچھ روپیہ مجھپر نہیں چاہیے تو وہ خصم قرار پاویگا اور اس مدعی زید
کی گواہی بکر پر سنی جاویگی اور ڈگری کردی جائیگی اور اگر بکر نے عمرو کا روپیہ ہونیکا اقرار کیا تو جب تک عمرو حاضر نہ ہو زید
کے گواہون کی گواہی بکر پر سنی نہ جاوےگی یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ ابن سماعہ نے امام محمد سے روایت
کی ہے کہ ایک شخص نے دوسرے کو حکم کیا کہ میرے واسطے دس دینار سو درم کو خرید دے اُسنے ایسا ہی کیا اور درم دیکر دینار
لیے پھر ایک شخص نے اگر دیناروں پر دعوی کیا تو مشتری اُسکا خصم ہوگا اور مشتری کی یہ دلیل کہ فلان شخص نے
مجھے حکم کیا تھا اور میں نے اُسکے واسطے خریدے ہیں مقبول نہوگی اور اگر دیناروں کے مدعی نے اسکا اقرار کیا تو اُن

دونون مین خصومت نہوگی یہ محیط مین ہے۔ زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ اسنے یہ غلام اُسکے مالک بکر کی بلا اجازت فروخت کیا اور یہ اُسکے ہاتھ مین بضاعت تھا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے بلا حکم اسکے مالک کے فروخت کیا ہے تو وہ خصم قرار دیا جائیگا اور حکم ہوگا کہ غلام مشتری کو دیدے یہ ذخیرہ مین ہے۔ ایک شخص نے ایک مملوک کا دعوی کیا اور زعم کیا کہ میرا ہے اور کہا کہ آج وہ میرے قبضہ مین نہین ہے اور مملوک نے کہا کہ مین فلان شخص کا غائب غلام ہون پس اگر مملوک اپنے دعوے پر گواہ لایا تو اُسکے اور مدعی کے درمیان خصومت نہوگی اور اگر گواہ نہ لایا تو مدعی کے گواہون کی اُسپر سماعت نہوگی اور مدعی کی ڈگری اُسپر کردی جاویگی پھر اگر مقر لہ اسکے بعد آیا تو اُسکو غلام لینے کی کوئی راہ نہوگی پس اگر اُسنے گواہ قائم کیے تو گواہی مقبول ہوگی اور پہلے مدعی پر اُسکی ڈگری کردی جائیگی کذا فی المحیط۔ اگر ایک شخص نے ایک غلام پر دعوی کیا کہ اسکے قبضہ مین جو غلام ہے وہ میرا ہے یا اُسپر کچھ قرض کا دعوی کیا یا اُس سے کوئی چیز خریدنے کا دعوی کیا تو غلام مدعی کا خصم ہوگا ولیکن اگر مدعی اقرار کرے کہ یہ غلام مجحور ہے تو ان دونون مین خصومت نہوگی کذا فی الذخیرہ منتقی مین ہے کہ ایک گھر ایک شخص کے قبضہ مین ہے اُسپر ایک شخص نے دعوی کیا کہ یہ فلان شخص کا گھر ہے اور اُس شخص نے ایک مہینہ ہوا کہ میرے پاس یہ گھر بعوض اُن ہزار درم کے جو میرے اُسپر آتے ہین رہن کیا اور مجھے دیدیا مین نے اُسپر قبضہ کرلیا پھر اُسنے مجھ سے مستعار مانگا مین نے اُسے دیدیا اور اُسپر گواہ قائم کرکے سنا دیے اور گھر کا مالک غائب ہے اور قابض نے یہ گواہ قائم کیے کہ یہ گھر میرا ہے مین نے اسکو کل کے روز اُسی غائب سے جس سے مدعی رہن کا دعوی کرتا ہے خریدا ہے یا کہا کہ دس روز ہوئے کہ اُس سے خریدا ہے تو مدعی رہن اُسکا مستحق ہے اور خرید کے مدعی کو جبتک بائع غائب ہے پھیر دینے کا اختیار نہین ہے اسی طرح اگر بجاے رہن کے اجارہ لینے کا دعوی کیا تو بھی یہی حکم ہے اور اگر بجائے مرتہن و مستاجر کے کوئی شخص ملک کا مدعی ہو کہ مین نے اسکو ایک مہینہ ہوا جب سے مالک سے خریدا ہے اور اُسکی خرید قابض کی خرید سے پہلے واقع ہوئی تو اُسکے نام گھر کی ڈگری کردی جائیگی اور دوسری بیع ٹوٹ جائیگی اور مدعی سے دام لیے جائینگے اور امانت رہینگے اور گھر اُسکے سپرد کیا جائیگا بشرطیکہ مدعی کے گواہون نے یہ گواہی نہ دی کہ بائع نے دام وصول کرلیے ہین یہ فتاوے قاضی خان مین ہے ہشام رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مین نے امام محمد رحمہ اللہ تعالی سے دریافت کیا کہ ایک شخص نے کہا کہ مین نے ایک باندی خریدی اور دام دیدیے اور اُسپر قبضہ کرلیا اور مجھ سے ایک شخص نے استحقاق ثابت کرکے قاضی کے حکم کی ڈگری کرالی پس مین نے اُس شخص کو جسنے فروخت کی تھی حاضر کیا اُسنے کہا کہ میرے پاس اس امر کے گواہ ہین کہ جسنے تجھ سے استحقاق مین لی ہے اُسنے میرے ہاتھ فروخت کی یا میری ملک ہونے کا اقرار کیا ہے تو قاضی مشتری کو اختیار دیگا چاہے خود متولی خصومت ہو یا رد کرکے بائع سے اپنا ثمن لے لے اور اگر مشتری نے کہا کہ مین اپنے کام مین توقف کرتا ہون اور بائع بذات خود خصومت کرے تو یہ اختیار اُسکو نہوگا یہ ذخیرہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر ایک غلام معین کا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے اور اُنکا ہنوز تزکیہ ہوا تھا یا نہین ہوا تھا کہ قابض نے اقرار کردیا کہ وہ حر ہے یا دوسرے کے ہاتھ فروخت یا ہبہ کردیا تو مدعی کے حق مین آزاد کرنا صحیح نہوگا ولیکن مقر کے حق مین سب تصرفات صحیح ہین حتی کہ اگر گواہون کا عادل ہونا ثابت نہوا تو اُسکے اقرار پر عمل کیا جائیگا۔ اور اگر مدعی نے ایک ہی گواہ ہنوز قائم کیا تھا کہ مدعا علیہ نے ایسے تصرفات کیے تو بھی مدعی کے حق مین جائز نہ ہونگے جیسے دو گواہ قائم کرنے کی صورت مین جائز نہ تھے اور اگر مدعا علیہ نے یہ تصرفات

نہ کیے ولیکن مدعی کے گواہ قائم کرنے کے بعد اقرار کردیا کہ یہ غلام مدعی کا ہے تو کتاب الاقضیہ مین لکھا ہو کہ قاضی اسکے اقرار
پر حکم کردیگا اور جامع کبیر مین لکھا ہے کہ گواہون پر حکم کریگا یہ خلاصہ مین ہے۔ ایک شخص کے مقبوضہ مال معین پر
ایک شخص نے دعوی کیا کہ یہ میرا ہے اور مدعا علیہ نے انکار کیا پس ہنوز مدعی نے اپنے دعوے پر گواہ قائم نہین کیے
تھے کہ مدعا علیہ نے اُسکو کسی کے ہاتھ فروخت کردیا اور گواہ کر لیے پھر جب مدعی نے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے
اور قاضی نے اُسکی ڈگری کردی تو مشتری نے اُسپر گواہ قائم کیے کہ یہ میری ملک ہے اور اسکے قبضہ مین ناحق
ہے پس اُسکی ڈگری ہوگئی پھر اُسنے یعنے مشتری نے اپنے بائع کے ہاتھ فروخت کردی یا ہبہ کردی تو یہ جائز
ہے اور یہ ایک حیلہ ہے کہ اسکو لوگ کیا کرتے ہین تاکہ ظلم سے بچین ولیکن یہ حیلہ اُس وقت صحیح ہے کہ
مشتری نے پہلے مدعا علیہ سے خریدنے کا دعوی نہ کیا بلکہ صرف ملک مطلق کا دعوی کیا اور اگر خریدنے کا
دعوے کیا تو مشتری کی سماعت نہ ہوگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ کتاب الاقضیہ مین ہے کہ ایک
شخص کے نصف دار مقبوضہ پر ایک شخص نے دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اُسکی ملک ہونے کا اقرار کردیا اور
دیا نہین اور غائب ہوگیا پھر ایک دوسرے شخص نے اسی نصف پر دعوی کیا تو پہلا مدعی اُسکا خصم نہوگا
اور اگر پہلا مدعی غائب ہوگیا اور مدعا علیہ حاضر رہا تو وہ اس دوسرے مدعی کا خصم ہوگا یہ خلاصہ مین ہے۔ ایک
شخص نے ایک دار مقبوضہ کی نسبت اقرار کیا کہ یہ فلان شخص کا ہی اور یہ شخص غائب ہو اور اُسکی غیبت منقطعہ ہے
اور اُسنے ایک شخص کے قبضہ مین حفاظت کرنے کے واسطے دیا تھا اُس شخص نے میرے قبضہ مین دیا ہی اور وہ
مرگیا تو یہ شخص قابض ہر شخص کا جو اس دار کا دعوی کریگا خصم قرار پاویگا مگر اس صورت مین قرار نہ پاویگا کہ جب
غائب کو خوب شناخت کرادے کہ وہ فلان بن فلان ہو اُسنے یہ گھر اس شخص کے قبضہ مین جو مرگیا ہی دیا تھا اور
اُسنے مجھے دیا تھا پھر اصل مالک غائب ہوگیا پس جب اس طرح اسنے گواہ قائم کیے تو اسکے اور مدعیون کے
درمیان خصومت نہوگی اور امام محمدؒ کے قول مین وہ وصی نہ کیا جائیگا مگر خاصۃً اسی دار کے حق مین اور بقیاس
قول امام اعظم رحمہ اللہ کے ہر چیز مین وصی ہونا چاہیے۔ ایک شخص نے دعوی کیا کہ میرے فلان شخص پر ہزار درم
ہین اور وہ مجھے یہ درم ادا کرنے سے پہلے مرگیا اور اُسکے تیرے پاس ہزار درم ہین اور مطالبہ کیا کہ اس مال سے
میرا قرض ادا کردے تو قاضی اس کے دعوے و گواہی کو قبول نہ کریگا اور اگر قاضی سے درخواست کی کہ مدعا علیہ سے
قسم لے تو قاضی اُس سے قسم نہ لیگا یہ محیط مین لکھا ہے۔ اگر مال مضاربت مین استحقاق ثابت ہوا اور اسمین نفع بھی
ہی تو نفع مین مضارب خصم ہوگا اور رب المال کا حاضر ہونا شرط نہین ہی اور اگر نفع نہین ہی تو رب المال خصم قرار
پاویگا یہ وجیز کردری مین ہی۔ ہشامؒ نے فرمایا کہ مین نے امام محمدؒ سے دریافت کیا کہ ایک شخص نے مسلمانون کے
راستون مین سے کسی راستہ مین جو نافذ ہے عمارت بنائی یا اُسمین کھیتی لگا دی پھر نکل کر ایک شخص کو دیدی پھر
راستہ والون نے آکر جھگڑا کیا پس قابض نے گواہ قائم کیے کہ مجھے فلان شخص نے وکیل کرکے میرے قبضہ مین دیدی
ہے پس اگر وہ راستہ ایسا مشتبہ ہو کہ بدون گواہون کے معلوم نہوتا ہو کہ یہ راستہ ہی تو ان دونون مین خصومت نہین
ہے اور اگر مشتبہ نہو بلکہ راستہ معلوم ہی تو قابض خصم قرار پاویگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ ابراہیم رحمہ اللہ نے امام محمد
رحمہ اللہ تعالی سے روایت کی ہی کہ ایک شخص نے ایک غلام آزاد کیا اور وہ شخص مرگیا پھر ایک شخص نے دعوی کیا کہ یہ غلام

اُس میت کا جسنے اسکو آزاد کیا ہے بیٹا ہے اور اُس میت کا کوئی وصی نہین ہے پس کیا یہ غلام آزاد خصم قرار دیا جائیگا یا نہین تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ اگر حالت مرض مین آزاد کیا ہے تو خصم ہوگا اور اگر حالت صحت مین آزاد کیا ہے تو نہین ہوگا یہ محیط مین لکھا ہے۔ ایک شخص نے دوسرے سے ایک غلام خریدا اور باہم قبضہ نہین کیا تھا کہ ایک شخص نے اُسپر دعوی کیا اور مدعی بیع کا اقرار کیا ہے پس اُسنے بائع و مشتری کو حاکم کے پاس حاضر کیا اور کہا کہ میرے پاس گواہ نہین ہین پس حاکم نے دونون سے قسم لی پس بائع نے قسم کھا لیا اور مشتری نے نکول کیا تو مشتری غلام کو ثمن کے عوض لے لیگا اور جب اُسنے ثمن ادا کر دیا تو غلام مدعی کو دلایا جائیگا اور اگر مشتری نے قسم کھا لی اور بائع نے نکول کیا تو بائع کو اُسکی تمام قیمت مدعی کو دینی پڑیگی ولیکن اگر مدعی نے بیع کی اجازت دیدی تو صرف ثمن دینا ہوگا یہ ذخیرہ مین ہے۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر ہے اور وہ اقرار کرتا ہے کہ یہ فلان شخص کا ہے وہ مرگیا اور اُسنے فلان فلان وارث چھوڑے اُن مین سے بعض غائب ہین اور غائبون سے اُنکے حقوق خرید لینے کا دعوی کیا اور درخواست کی کہ اُن لوگون کے حاضر ہونے تک میرے قبضہ مین چھوڑ دیا جاوے تو نہ چھوڑا جاویگا پس اگر اپنے خریدنے کے گواہ سنائے تو اُنکی سماعت نہوگی ولیکن بیع نہ غائب پر جائز ہوگی اور نہ غائب پر ڈگری ہوگی ولیکن گھر اُسکے قبضہ مین چھوڑ دیا جائیگا اور غائب کے آنے تک اُس سے کفیل لے لیا جائیگا اور جب غائب آیا تو دوبارہ مقدمہ پیش ہوگا یہ محیط مین لکھا ہے۔ ایک شخص نے دو شخصون کو ایک شخص کی خصومت کے واسطے وکیل کیا پس مدعی نے ایک وکیل پر ایک گواہ اور دوسرے پر دوسرا گواہ قائم کیا تو یہ جائز ہے اسیطرح اگر ایک وکیل پر ایک گواہ اور موکل پر دوسرا گواہ قائم کیا تو بھی جائز ہے اسی طرح اگر زندہ پر ایک گواہ اور دوسرا گواہ بعد موت کے اُسکے وارثون پر قائم کیا تو بھی جائز ہے کذا فی الذخیرہ ہشام رحمہ اللہ نے امام محمد رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر ہے پس قابض نے ایک شخص سے کہا کہ یہ گھر تیرا ہے تو نے اپنے فلان بھائی سے ورثہ پایا ہے اور مقر لہ نے کہا کہ نہین یہ گھر فلان شخص کا ہے اُسنے اپنے بھائی سے میراث پایا ہے تو دوسرے مقر لہ کی ڈگری کر دی جائیگی بشرطیکہ مقر لہ کا کلام مقر کے کلام سے ملا ہوا ہو پس اگر پہلا مقر لہ غائب ہوگیا اور دوسرا مقر لہ قابض کے پاس آیا اور گواہ قائم کیے کہ تو نے فلان غائب کے واسطے اقرار کیا اور اُس غائب نے میری ملک ہونے کا اقرار کیا ہے تو اُسکی گواہی مقبول نہوگی یہ محیط مین ہے۔ اگر کوئی چیز بعوض مردار یا خون یا شراب یا سور کے خریدی اور مشتری نے قبضہ کر لیا پھر اُس مبیع کو کسی شخص نے گواہ قائم کر کے استحقاق مین ثابت کیا تو مردار و خون کے خریدنے کی صورت مین مشتری خصم نہوگا اور نہ اُسپر گواہی کی سماعت ہوگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اور شراب و سور کے عوض خریدنے کی صورت مین مشتری خصم قرار پاویگا اور گواہی اُسپر سنی جائیگی کذا فی المحیط۔ امام محمد رحمہ اللہ نے جامع مین فرمایا کہ ایک شخص نے دوسرے سے ایک چاندی کی ابریق بعوض دو دینار کے خریدی اور ابریق پر قبضہ کر لیا اور ایک دینار ادا کیا پھر دوسرا دینار دینے سے پہلے دونون جدا ہوگئے یہانتک کہ آدھی ابریق کی بیع فاسد ہوگئی تو یہ فساد باقی آدھی مین متعدی نہوگا پھر کسی نے آکر دعوی کیا کہ آدھی ابریق میری ہے تو مشتری اُسکا خصم قرار دیا جائیگا پھر اگر بائع اُسوقت حاضر ہوا کہ جب مستحق نے آدھی ابریق اپنی ملک ہونے کے گواہ قائم کیے اور قاضی نے آدھی کی ڈگری اُسکو دیدی تو مشتری بائع پر چوتھائی ابریق واپس کر دیگا اور بائع مشتری کو آدھا حصہ اسقدر کا کہ جسکا وہ سبب صحیح کے ساتھ مالک ہوا ہے واپس دیگا اور مشتری کو خیار ثابت نہوگا اگرچہ بائع ابریق مین اُسکا شریک ہوا۔ اسی طرح اگر کسی شخص سے ایک غلام ایک ہی صفقہ مین یون خریدا کہ نصف

غلام دو دینار نقد کو اور نصف غلام باقی بعوض سو دینار کے جو ادھار رکھے بیچا اور مشتری نے غلام پر قبضہ کر لیا اور بائع غائب ہو گیا پھر ایک شخص نے حاضر ہو کر گواہ قائم کیے کہ آدھا غلام میرا ہے تو اسکا بھی یہی حکم ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر کسی نے آدھا غلام بیچا اور آدھا اسکے پاس ودیعت رکھا اور غائب ہو گیا پھر ایک شخص نے آدھے غلام کا دعوی کیا تو مشتری اُسکا خصم نہوگا اور اگر مشتری نے باقی آدھا غلام فروخت کیا اور آدھا اسکے پاس دوسرے نے ودیعت رکھا پھر آدھے غلام میں استحقاق ثابت ہوا تو چوتھائی غلام کی ڈگری کر دی جائیگی اور وہ خریدے ہوئے کا آدھا ہوگا اور مشتری بائع سے آدھا ثمن واپس کر لیگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر ایک شخص نے دوسرے سے آدھا غلام خریدا پھر باقی آدھا بھی خریدا مگر ایک بیع صحیح اور دوسری فاسد ہے یا دونوں صحیح ہیں یا دونوں فاسد ہیں پھر ایک شخص نے اُس مشتری پر آدھے غلام کا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے تو مشتری اُسکا خصم ہوگا اور اُس آدھے کی ڈگری کر دی جائیگی جو بیع ثانی سے خریدا ہے اور اگر پہلی بیع صحیح ہوا اور دوسری بیع بعوض مردار یا خون یا شراب کے ہو تو مستحق اور مشتری میں خصومت نہوگی یہانتک کہ بائع حاضر ہو کیونکہ جو چیز بعوض خون یا مردار یا شراب کے خریدی جاوے وہ بالاتفاق مملوک نہیں ہوتی ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اُسنے میرے غلام کا ہاتھ خطا سے کاٹ ڈالا اور اُسپر آدھی قیمت یعنے پانچسو درم واجب ہیں یا یہ دعوی کیا کہ اُسنے میری باندی فلان کے ساتھ اپنے غلام کا نکاح کیا اور اُسپر مہر واجب ہے اور غلام اور باندی دونوں زندہ ہیں اور غائب ہیں پس مدعا علیہ نے کہا کہ ہاں ولیکن میں تجھے ارش یا مہر اس خوف سے نہ دونگا کہ غلام اور باندی حاضر ہوں پس تیرے مملوک ہونے سے انکار کریں اور مجھسے ضمان لے لیں تو قاضی اُسکے اقرار سے مہر و ارش اُسکے ذمہ لازم کریگا اور اگر مہر و عقر وغیرہ میں سے ہو تو بھی یہی جواب ہے اور اگر غلام کے ہزار درم اس شخص کے پاس ودیعت ہوں یا اُسنے غصب کر لیے ہوں یا قرض یا بیع کے ہوں پس جس شخص کے پاس مال ہے اُسنے اقرار کیا کہ جسنے مجھے مال دیا ہے وہ اس مدعی کا غلام ہے اور مدعی نے اُسکی تصدیق کی تو مدعی کو اس مال لینے کی کوئی راہ نہیں ہے۔ اسی طرح اگر اُس شخص نے جسکے پاس مال ہے یہ اقرار کیا کہ یہ مال اس مدعی کا ہے اُسکے غلام نے اس سے غصب کر کے میرے پاس ودیعت دیا ہے اور مقر لہ یعنے مدعی نے اُسکی تصدیق کی تو بھی مال نہیں لے سکتا ہے اسی طرح اگر کسی نے اقرار کیا کہ اس شخص نے اپنے غلام کو اپنی باندی بیچنے کا حاکم کیا تھا اُسنے میرے ہاتھ فروخت کر دی اور دام نہیں لیے ہیں اور غلام کے مالک نے اسکی تصدیق کی تو اس شخص پر جبر نہ کیا جائیگا کہ دام مولی کو دیدے یہ سب اس صورت میں ہے کہ مال مقر کے پاس قائم ہو اور اگر تلف کر دیا ہو تو مقر لہ کو اُسکے ہاتھ خود کرنے کا اختیار ہے پس اگر غائب آیا اور اُسنے فلان کا غلام ہونے سے انکار کیا یا اس سے انکار کیا کہ میں نے اُسکی کچھ چیز غصب نہیں کی ہے تو اُسکو اختیار ہوگا کہ مقر سے اس قدر مال کی ضمان لے جسکا اُسنے اقرار کیا ہے پھر مقر اپنے مقر لہ سے لے سکتا ہے یا نہیں پس اس صورت میں کہ مقر لہ نے بابت ارش یا مہر لیا ہے پھر غائب نے اگر مقر لہ کے مملوک ہونے سے انکار کیا تو مقر اس سے واپس لیگا اور باقی صورتوں میں واپس نہیں لے سکتا ہے یہ محیط میں ہے۔ اور اگر مقر نے ان سب مسئلوں میں یہ کہا کہ میں نہیں جانتا ہوں کہ غائب تیرا غلام ہے یا نہیں ہے تو مولی کی گواہی اس امر پر کہ غائب میرا غلام ہے مقبول نہوگی اور مقر پر اُسکی کچھ ڈگری نہوگی یہانتک کہ غلام حاضر ہو اور مدعا علیہ سے دعوے مدعی پر کہ غائب میرا مملوک ہے قسم نہ لی جائیگی اور ارش اور مہر میں قسم لی جائیگی کہ واللہ جس ارش یا مہر کا دعوی کرتا ہے میری طرف نہیں چاہیے ہے اور مال کے دعوے

ہین کسی سے قسم نہ لی جاویگی مگر جبکہ مدعی یہ دعوی کرے کہ میرے غلام نے ہزار درم لیکر اس شخص کو قرض دیے ہین یا اُسنے مجھ سے ہزار درم لیے تھے اُس سے اس شخص نے غصب کر لیے اور تلف کر دیے پس اگر مدعی نے یہ دعوی کیا اور مدعا علیہ نے کہا کہ مجھے فلان شخص نے ہزار درم قرض دیے یا مین نے اُسکے غصب کر لیے اور تلف کر دیے اور مین نہین جانتا ہون کہ وہ اس شخص کا غلام ہے یا نہین تو اُس سے قسم لی جائیگی کہ واللہ تیری طرف یہ مال دینا نہین چاہیے جسکا یہ دعوی کرتا ہے - اگر ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ یہ ہزار درم جو میرے قبضہ مین ہین تیرے ہین کیونکہ مین نے تیرے غلام سے غصب کر لیے ہین اسواسطے کہ تیرے غلام کا مال تیرا مال ہے یا اسواسطے تیرے ہین کہ تیرے غلام نے مجھے ودیعت دیے ہین اور مولی نے کہا کہ ہزار درم میرے ہین اور تو نے میرے غلام سے غصب نہین کیے ہین تو وہ درمون کو لے لیگا مگر اُس صورت مین نہین لے سکتا ہے کہ مقر نے غصب و ودیعت کے گواہ قائم کیے پس اگر اُسکے پاس گواہ نہ ہوئے اور مولی نے مال پر قبضہ کر لیا پھر غلام آیا اور اُسنے مقر لہ کے مملوک ہونے سے انکار کیا اور مولی کے پاس گواہ نہین ہین تو وہ مقر غلام کے واسطے ہزار درم کا ضامن ہوگا بشرطیکہ غصب کا اقرار کیا ہے اور اگر ودیعت کا اقرار کیا ہے تو امام ابو یوسف کے نزدیک کچھ ضامن نہوگا اور امام محمد رح نے فرمایا کہ دونون صورتون مین ضامن ہوگا - اور اگر اُس شخص نے جسکے قبضہ مین مال ہے کہا کہ یہ ہزار درم میرے پاس تیرے غلام نے ودیعت رکھے ہین یا مین نے اُس سے غصب کر لیے ہین اور یہ تیرے ہین کیونکہ تیرے غلام کا مال تیرا ہے تو مولی اُن درمون کو لے لیگا مگر پہلے قسم کھا لیگا جبتک کہ معلوم نہو کہ فلان شخص نے اُسکو ودیعت دیا ہے یا اُسنے اُس سے غصب کر لیا ہے پھر اگر غائب حاضر ہوا اور اُس شخص کے غلام ہونے سے انکار کیا تو ہزار درم مولی سے لے لیگا اور مولی کو حکم کیا جائیگا کہ اگر تیرا حق ہے تو گواہ قائم کر اور مقر کچھ ضامن نہوگا - اور اگر مقر نے کہا کہ یہ ہزار درم تیرے غلام فلان شخص کے میرے ہاتھ مین غصب یا ودیعت کے طور پر ہین اور مولا نے کہا کہ وہ فلان میرا غلام ہے اور درم میرے ہین تو مقر سے نہین لے سکتا ہے مگر اُس صورت مین لے سکتا ہے کہ گواہ قائم کرے - اگر ایک شخص نے دوسرے پر یہ دعوی کیا کہ میری باندی کا مہر اسپر چاہیے یا میرے غلام کا ارش اُسکے ذمہ ہے یا میرے غلام کی ودیعت یا غصب وغیرہ اُسکے قبضہ مین ہے پس کہا کہ غلام مر گیا ہے اور مدعا علیہ نے اُسکی تصدیق کی تو حکم کیا جائیگا کہ یہ مدعی کو دیدے پس اگر مدعا علیہ نے کہا کہ غلام پر میرا قرض ہے تو التفات نہ کیا جائیگا - اسی طرح اگر مدعا علیہ نے اسمین سے کچھ اقرار نہ کیا اور مولی نے اسپر گواہ قائم کیے تو بھی یہی حکم ہے کذا فی مختصر الجامع الکبیر - ایک شخص کے قبضہ مین مال ہے اُس قابض سے ایک شخص نے کہا کہ مجھ سے تیرے غلام نے یہ مال غصب کر کے تیرے پاس ودیعت رکھا ہے اور قابض نے کہا کہ تو نے سچ کہا ولیکن مین تجھے اسواسطے نہ دونگا کہ مبادا میرا غلام میرے غلام ہونے سے انکار کر جاوے تو اُسکے قول پر التفات نہ کیا جائیگا اور اُسپر جبر کیا جائیگا کہ مال مقر لہ کے حوالہ کرے پھر جب اُسنے دیدیا پھر غائب آیا اور مقر لہ کے غلام ہونے سے انکار کیا تو اُسی کا قول لیا جائیگا اور جو مال مقر لہ نے لیا ہے وہ اُسکو دلانے کا حکم کریگا بشرطیکہ وہ قائم ہو الا یہ کہ مقر لہ فی الحال اُس بات کے گواہ قائم کرے کہ یہ مال میرا ہے اور اگر مقر لہ نے یہ مال تلف کر دیا اور غائب نے اُس مقر سے جسکے قبضہ مین یہ مال تھا ضمان لینی چاہی تو اُسکو یہ اختیار ہوگا - اور اگر مقر نے کہا

کہ یہ مال میرے پاس میرے فلان غلام نے ودیعت رکھا ہی اور یہ مین نہیں جانتا ہون کہ یہ مال تیرا ہی یا نہین ہو پس مدعی نے گواہ دیے کہ یہ میرا مال ہی تو یہ گواہی مقبول ہوگی اور مال اُسکو دلایا جائیگا پس اگر غائب حاضر ہوا اور مقر کے غلام ہونے سے انکار کیا تو اپنا مال لے لیگا اور مدعی سے کہا جائیگا کہ اپنے گواہ دوبارہ پیش کر ورنہ تیرا حق نہین ہی اور اگر مقر قابض مال نے کہا کہ یہ مال تیرا ہی تیرے واسطے میرے پاس فلان شخص نے ودیعت رکھا ہی اور فلان شخص میرا غلام نہیں ہی پس مدعی نے گواہ قائم کیے کہ فلان شخص تیرا غلام ہی تو اُن دونون مین خصومت نہوگی اور گواہی مقبول نہوگی یہ محیط مین لکھا ہی۔ ایک شخص نے دوسرے کے غلام کو کوئی چیز ہبہ کر دی پھر واپس لینی چاہی و غلام کا مالک غائب ہی پس اگر اُس غلام کو تصرفات کی اجازت ہو تو واپس کر دینے کی اُسپر ڈگری کر دی جائیگی اور اگر اُسکو تصرفات کی اجازت نہو تو بدون موجودگی مالک کے اُسپر واپسی کی ڈگری نہ کی جائیگی پس اگر غلام نے کہا کہ مین مجبور ہون اور واہب نے کہا کہ نہیں تو ماذون ہی تو قسم کے ساتھ واہب کا قول مقبول ہوگا اور اگر غلام نے اپنے مجبور ہونے کے گواہ قائم کیے تو مقبول نہونگے پس اگر مالک حاضر ہوا اور غلام غائب ہوا اور موہوب چیز ہبہ کی گئی ہے وہ غلام کے پاس ہو تو مالک خصم قرار نہ پاویگا اور اگر وہ چیز مالک کے قبضہ مین ہو تو خصم قرار پاویگا یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ اگر مولی نے کہا کہ مجھے میرے فلان غلام نے یہ ودیعت رکھنے کو دی ہے اور مین نہیں جانتا ہون کہ آیا اُسے ہبہ کر دی گئی ہے یا نہیں پس مدعی نے ہبہ پر گواہ قائم کیے تو مالک اُسکا مخاصم ہوگا پھر جب قاضی نے واہب کے واسطے باندی دینے کی ڈگری کر دی اور واہب کے پاس وہ موتی ہوگئی پھر موہوب لہ آیا اور غلام ہونے سے انکار کیا تو اُسی کا قول مقبول ہوگا اور باندی کو واپس لے سکتا ہے پھر واہب کو یہ اختیار نہوگا کہ ہبہ پھیر لے اور اگر باندی واہب کے پاس مر گئی تو موہوب لہ کو اختیار ہوگا کہ چاہے مستودع سے ضمان لے یا واہب سے ضمان لے پس اگر اُسنے مستودع سے قیمت ڈانڈ بھر لی تو مستودع واہب سے نہیں لے سکتا ہے اور اگر واہب سے ضمان لے لی تو واہب بھی مستودع سے نہیں لے سکتا ہی اور اگر مولی نے کہا کہ مجھے معلوم ہی کہ تونے یہ باندی اُس شخص کو ہبہ کر دی جسنے میرے پاس ودیعت رکھی ہے ولیکن وہ شخص میرا غلام نہیں ہی اور مدعی نے گواہ قائم کیے کہ فلان غائب اسکا غلام ہے تو ایسی گواہی مقبول نہوگی بشرطے کہ غلام زندہ ہو اور اگر واہب نے کہا کہ میرے پاس گواہ نہیں ہین لیکن مستودع سے قسم طلب کی تو قاضی اُس سے اس طرح قسم لے گا کہ واللہ فلان غائب میرا غلام نہیں ہے پس اگر قسم کھا گیا تو جھگڑے سے بری ہو گیا اور اگر قسم سے باز رہا تو جھگڑا اُسکے پیچھے لازم رہا۔ اور اگر مدعی نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مولی نے اقرار کیا ہے کہ فلان شخص میرا غلام ہے تو گواہی مقبول ہوگی اور واپس کر دینے کی ڈگری کر دی جائے گی اور اگر مدعی نے اسکے گواہ قائم کیے کہ غائب اس شخص کا غلام تھا اور وہ مر گیا تو گواہی مقبول ہوگی اور قابض حال اُسکا مخاصم قرار پائیگا۔ اور اگر مدعی نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ غائب اس شخص کا غلام تھا اور اُسنے اُس غلام کو فلان شخص کے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کر دیا اور مشتری نے اُسپر قبضہ کر لیا تو گواہی مقبول نہ ہوگی اور ہبہ سے رجوع نہیں کر سکتا ہی اور اگر اس امر کے گواہ سنائے کہ قابض باندی نے اقرار کیا ہے کہ مین نے فلان غائب کو فلان شخص کے ہاتھ فروخت کر دیا اور گواہون نے یہ گواہی نہ دی کہ اسنے اقرار کیا ہی کہ غائب میرا غلام تھا تو قاضی ایسی گواہی قبول نہ کریگا

پس قابض کو خصم قرار نہ دیگا یہ محیط مین لکھا ہے - ایک شخص کے قبضہ مین ایک غلام ہے کہ وہ اپنے غلام ہونیکا اقرار کرتا ہے پھر غلام نے دعوی کیا کہ فلان غائب نے مجھکو میرے اس مالک سے ہزار درم مین خرید لیا اور دام دیدیے ہین تو اُسکا قول مقبول نہوگا اور اگر یہ دعوی کیا کہ فلان غائب نے مجھے میرے مالک سے خریدا ہے اور مجھے خصومت کرنے اور اپنی ذات کے قبضہ کرنے کے واسطے وکیل کیا ہے تو اُسکے گواہون کی گواہی مقبول ہوگی کیونکہ غلام اپنی ذات کے قبضہ کرنے کے واسطے خصم ہوسکتا ہے اور اگر غلام نے کہا کہ مین فلان شخص کا غلام تھا اُسنے مجھے تیرے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کیا ہے اور مجھے دام وصول کرنے کا وکیل کیا ہے اور اسپر گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے مگر اُسکے مالک اختیار ہے کہ اُسکو خصومت کرنے سے ممانعت کردے اور اگر منع نہ کیا تو وکالت جائز ہے اور دام وصول کرسکتا ہے اور مالک اُسکے درم لے لینے سے بری ہوجائیگا - اور اگر غلام نے کہا کہ مین فلان شخص کا غلام ہون اُسنے مجھے اپنی ذات کے بارہ مین تجھ سے خصومت کے واسطے وکیل کیا ہے اور گواہ قائم کیے تو گواہی مقبول ہوگی کذا فی فتاوے قاضی خان

چھٹا باب کن صورتون مین دعوے مدعی دفع کیا جاتا ہے اور کب دفع نہین ہوتا ہے - ایک شخص نے دوسرے پر مال یا حق کا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے پس مدعا علیہ نے کہا کہ میرے پاس دفعیہ ہے تو قاضی اُسکو مہلت دیگا کہ دوسری مجلس مین حاضر ہو اور اُسپر ڈگری نہ کردیگا اور اُسکا یہ کلام مدعی کیواسطے اقرار نہوگا اور مولانا رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ قاضی کو چاہیے کہ دفعیہ کو دریافت کرے اگر صحیح ہو تو اُسکو مہلت دے اور اگر فاسد ہو تو مہلت نہ دے اور نہ اُسپر التفات کرے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے - ایک شخص کے غلام مقبوضہ پر ایک شخص نے دعوی کیا کہ یہ میرا ہے پس قابض نے کہا کہ یہ فلان غائب کا ہے میرے پاس ودیعت یا عاریت یا اجارہ یا رہن یا غصب کی وجہ سے ہے اور اُسکے گواہ قائم کیے یا اس امر کے گواہ سنائے کہ مدعی نے اقرار کیا ہے کہ یہ فلان شخص کا غلام ہے تو مدعی کی خصومت اُس سے دفع ہوجائیگی - اور امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ اگر قابض مرد صالح ہو تو گواہ قائم کرنے سے خصومت اُس سے دفع کی جائیگی اور اگر حیلہ بازی مین مشہور ہو تو دفع نہوگی امام ابو یوسفؒ نے اس قول کی طرف اُسوقت رجوع کیا کہ جب قاضی مقرر ہوئے اور لوگون کا حال دیکھا تو کہا کہ حیلہ گر آدمی کبھی کسی کا مال لیکر پوشیدہ کسی کے پاس رکھدیتا ہے اور اُس سے کہدیتا ہے کہ شہر سے غائب ہوجاوے پھر گواہ لاکر مجھے ودیعت دیدے حتی کہ جب مالک نے آکر اپنی ملکیت ثابت کرنی چاہی تو قابض گواہ پیش کردیتا ہے کہ فلان شخص نے مجھے ودیعت دی ہے پس مالک کا حق باطل ہوجاتا ہے اور اُسکی خصومت دفع ہوجاتی ہے کذا فی الکافی - اور اگر گواہ نہ قائم ہوئے تو ظاہر الروایۃ کے موافق وہ خصم ہوگا کذا فی المحیط - پس اگر قاضی نے مدعی کی ڈگری کردی اور غائب حاضر ہوا اور گواہ لایا کہ مین اُسکا مالک ہون مین نے قابض کو ودیعت دی تھی تو قاضی اس حاضر کی ڈگری کردیگا یہ محیط مین ہے - اور اگر قاضی نے مدعی کے گواہون پر اُسکی ڈگری نہ کی یہانتک کہ مقرلہ حاضر ہوا اور اُسنے قابض کے قول کی تصدیق کی اور قابض نے غلام اُسکو دیدیا اور قاضی نے مدعی کے گواہون پر اُسکی ڈگری کردی تو یہ فیصلہ قابض پر نافذ ہوگا پھر اگر مقرلہ نے مدعی پر اپنے گواہ اس امر کے قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہے مین نے قابض کے پاس ودیعت رکھا تھا تو گواہی مقبول ہوگی اور اُسکی ڈگری ہوجائیگی اور مدعی کی گواہی باطل ہوگی ایسا ہی امام محمدؒ نے جامع مین ذکر فرمایا ہے اور قاضی ابو الہیثم نے قضاۃ ثلثہ سے

نقل کیا ہی کہ یہ حکم مذکور صحیح نہین ہی اور صحیح یہ ہی کہ غلام آدھا آدھا اس مقرلہ اور مدعی کے درمیان مشترک ہونے کا حکم دیا جائیگا اور قاضی ابو الہیثم نے یہ بھی ذکر کیا کہ ابن سماعہؒ نے امام محمدؒ کو یہ مسئلہ لکھا اور حکم دریافت کیا تو امام محمد رحمہ اللہ نے لکھ بھیجا کہ غلام دونون مین مشترک ہونے کا حکم ہوگا۔ پھر جب مقرلہ نے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے اور مدعی کے گواہ باطل ٹھہرے تو قاضی مدعی سے کہیگا کہ اپنے گواہ دوبارہ حاضر پیش کر ورنہ تیرا حق نہین ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر قابض کے گواہون نے کہا کہ اسکے پاس ایک شخص نے ودیعت رکھا ہی کہ ہم اسکو بالکل نہین پہچانتے ہین تو قاضی ایسی گواہی مقبول نہ کریگا اور بالاجماع مدعی کی خصومت اس سے دفع نہو گی کذا فی الکافی۔ اور اگر گواہون نے کہا کہ ہم ودیعت رکھنے والے کو صورت سے پہچانتے ہین اُسکا نام ونسب نہین جانتے ہین تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک اُنکی گواہی جائز ہی یہ فتاوے قاضی خان مین ہی۔ اور اگر مدعا علیہ کے گواہون نے بیان کیا کہ ہم ودیعت رکھنے والے کو نام ونسب سے پہچانتے ہین اُسکی صورت سے نہین پہچانتے ہین تو اس صورت کو امام محمدؒ نے ذکر نہین فرمایا اور مشائخ نے باہم اختلاف کیا ہی بعضون نے کہا کہ ایسی گواہی سے خصومت دفع نہو گی اور بعضون نے کہا کہ دفع ہو جائیگی اور ایسا ہی کتاب الاقضیہ مین مذکور ہی کہ قاضی مدعی سے دریافت کریگا کہ کیا اُسکا یہی نام ونسب ہی پس اگر اُسنے کہا کہ نہین تو ظاہر ہوگا کہ وہ مودع نہین ہی کذا فی المحیط۔ اور امام محمدؒ نے فرمایا کہ اُسکی شناخت کیواسطے تین طور ہونا ضرور ہین اور ائمہ رحمہ اللہ نے امام محمدؒ کے قول پر اعتماد کیا ہی یہ وجیز کردری مین ہی اور اگر قابض نے کہا کہ مجھے فلان شخص نے ودیعت دیا ہی ایک معروف ومشہور آدمی کا نام لیا اور گواہون نے گواہی دی کہ اسکو ایک آدمی نے ودیعت رکھنے کو دیا ہی تو مشائخ نے فرمایا کہ ایسی گواہی غیر مقبول ہی کذا فی المحیط اور اگر قابض نے کہا کہ مجھے ایک شخص نے ودیعت دیا ہی کہ مین اُسکو نہین پہچانتا ہون پھر گواہون نے گواہی دی کہ اسکو ایک شخص نے ودیعت دیا ہی اور وہ دونون بھی اُسکو نہین پہچانتے ہین تو قابض مدعی کا خصم قرار دیا جائیگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہی اور اگر قابض نے کہا کہ مجھے ایسے شخص نے ودیعت دیا ہی کہ مین اُسے نہین پہچانتا ہون اور گواہون نے گواہی دی کہ اسکو فلان بن فلان نے ودیعت رکھنے کو دیا ہی تو خصافؒ نے ذکر کیا کہ قاضی ایسی گواہی قبول نہ کریگا اور قابض کے ذمہ سے جھگڑا دفع نہوگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ اور اگر مدعی نے اقرار کیا کہ ایک شخص نے اسکو دی ہی اور مدعی اسکو نہین پہچانتا ہی تو ان دونون مین خصومت نہو گی اسی طرح اگر قابض کے گواہون نے گواہی دی کہ مدعی نے اقرار کیا ہی کہ مدعا علیہ کو ایک شخص نے دی ہی کہ مین اسکو نہین پہچانتا ہون تو قاضی مدعا علیہ کو خصم قرار نہ دیگا یہ خزانۃ المفتین مین ہی۔ اور اگر گواہون نے کہا کہ اسکو ایسے شخص نے ودیعت دی ہی کہ جسکو ہم تینون طریقون سے پہچانتے ہین ولیکن ہم اسکو نہ بتلاوینگے اور نہ گواہی دینگے تو خصومت دفع نہو گی اور اگر اس امر پر برہان لایا کہ مجھے ایک شخص معروف نے دی ہی ولیکن گواہون نے دینے والے کی ملک ہونا صاف نہ بیان کیا تو خصومت دفع ہو جائیگی اور اگر گواہون نے کہا کہ اسکو فلان شخص نے ودیعت دی ہی ولیکن ہم نہین جانتے ہین کہ یہ چیز کسکی ہی یا یون کہا کہ یہ چیز فلان شخص کے قبضہ مین تھی جو غائب ہی ولیکن یہ نہین معلوم کہ اُسنے اس شخص کو دی ہی یا نہین اور قابض نے کہا کہ اُسنے مجھے دی ہی تو خصومت دفع ہو جائیگی یہ وجیز کردری مین ہی۔ اگر مدعا علیہ کے گواہون نے بیان کیا کہ مدعی نے اقرار کیا ہی کہ یہ چیز فلان شخص غائب کی ہی اور مدعا علیہ نے کہا کہ مجھے فلان غائب نے ودیعت دی ہی یا گواہون نے مدعی کے اس اقرار کی گواہی دی اور مدعا علیہ نے نہ کہا کہ مجھے

فلان غائب نے ودیعت دی ہے تو مشائخ نے کہا کہ خصومت اُس سے دفع ہو جائیگی اسی طرح اگر مدعی نے قاضی کے پاس اقرار کردیا کہ فلان غائب نے اسکو دی ہے تو قابض کے ذمہ سے خصومت دفع ہو جائیگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اگر مدعی نے کہا کہ یہ چیز فلان غائب کے ہاتھ مین تھی پھر مین نہین جانتا ہون کہ اُسنے اسکو دی ہے یا نہین اور قابض نے کہا کہ مجھے اسی نے دی ہے تو ان دونون مین خصومت نہوگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ گواہون نے گواہی دی کہ مدعی نے اقرار کیا ہے کہ یہ چیز فلان غائب کے پاس تھی مین نہین جانتا ہون کہ اُسنے اسکو دی ہے یا نہین تو ان دونون مین خصومت نہوگی۔ اگر قابض کے گواہون نے گواہی دی کہ یہ باندی فلان غائب کی ہے اور یہ گواہی نہ دی کہ فلان شخص نے اس قابض کو ودیعت دی ہے تو قاضی ایسی گواہی قبول نہ کریگا اور نہ خصومت اُس سے دفع ہوگی اور اگر مدعی نے بطور قابض کے گواہی دفع کرنے کے یہ گواہ سنائے کہ قابض نے اس باندی پر اپنی ملک ہونیکا دعوے کیا تھا تو قابض سے ودیعت رکھنے کے گواہ اصلا مقبول نہونگے یہ محیط مین ہے۔ اگر گواہون نے کہا کہ یہ گھر فلان غائب کا ہے اُسنے اس مدعا علیہ کو اسمین بسایا اور ہمکو گواہ کرلیا اور اُس روز یہ گھر اُس غائب کے قبضہ مین تھا یا کہا کہ مدعا علیہ کے قبضہ مین تھا یا کہا کہ ہم نہین جانتے ہین کہ اُس روز یہ گھر کسکے قبضہ مین تھا لیکن ہم جانتے ہین کہ آج اس لینے والے کے قبضہ مین ہے یا بالکل اسکا ذکر نہ کیا کہ اُس روز گھر کسکے قبضہ مین تھا تو گواہی مقبول اور خصومت دفع ہوگی یہ ذخیرہ کبری مین ہے اور اگر گواہون نے کہا کہ گھر اُس روز کسی ثالث کے قبضہ مین تھا تو خصومت دفع نہوگی چنانچہ اگر یون کہین کہ فلان شخص نے اسکو بسایا و لیکن قبضہ اسکو کسی دوسرے نے دیا تو غیر مقبول ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر مدعی برہان لایا کہ جس روز ان گواہون کو گواہ کیا تھا اُسدن یہ گھر لینے والے اور بسانے والے دونون کے سوا تیسرے کے قبضہ مین تھا اور وہ فلان شخص ہے تو گواہی غیر مقبول ہے اور اگر یہ فلان شخص آیا اور مدعی نے اس طرح گواہ پیش کیے تو بھی غیر مقبول ہونگے اور یہ امام اعظم رحمہ اللہ تعالی و امام محمد رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک ہے اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک مقبول ہونگے یہ ذخیرہ کبری مین ہے۔ اگر مدعا علیہ نے کہا کہ آدھا گھر میرا ہے اور آدھا میرے پاس فلان شخص کی ودیعت ہے اور اُسپر گواہ قائم کیے تو خصومت کل گھر سے دفع ہو جائیگی یہ اختیار شرح مختار مین ہے۔ اگر قابض نے ودیعت کا دعوی کیا اور اسکا اثبات اُس سے ممکن نہوا یہانتک کہ قاضی نے مدعی کی ڈگری کردی تو اُسکا حکم نافذ ہو جائیگا پھر اسکے بعد اگر اُسنے ودیعت کے گواہ قائم کرنے چاہے تو مقبول نہونگے و لیکن اگر غائب حاضر ہوا تو وہ اپنی حجت پر باقی ہے اور اگر قابض نے ودیعت پر گواہ پیش کیے یہانتک کہ خصم ٹھہرایا گیا اور مدعی نے ایک گواہ سنایا یا دونون سنائے مگر قاضی نے ہنوز حکم نہین دیا پھر قابض نے اپنے دعوے کے گواہ پائے تو مقبول ہونگے کیونکہ حکم قضا سے پہلے یہ بات ظاہر ہوگئی کہ یہ شخص مدعا علیہ مخاصم نہین ہے کذا فی الجامع الاسبیجابی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے دار مقبوضہ پر دعوی کیا اور قابض نے کہا کہ فلان نے مجھے ودیعت رکھنے کو دیا ہے پس مدعی نے کہا کہ فلان شخص نے تیرے پاس ودیعت رکھا تھا و لیکن پھر اُسنے تجھے ہبہ کردیا یا تیرے ہاتھ فروخت کردیا تو قاضی مدعا علیہ سے قسم لیگا کہ اُسنے مجھے ہبہ نہین کیا اور نہ میرے ہاتھ بیع کیا پس اگر قسم سے باز رہا تو خصم قرار دیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر مدعی نے گواہ سنائے کہ فلان شخص نے اسکے ہاتھ فروخت کردیا ہے تو مقبول ہونگے اور مدعا علیہ خصم ٹھہرایا جائیگا اور اگر مدعا علیہ نے ودیعت کا دعوی کیا اور مدعی نے اسکی قسم طلب کی تو قاضی اس سے قسم لیگا

کہ واللہ میرے پاس فلان شخص نے ودیعت رکھا ہے اور قسم قطعی لی جائیگی نہ علم پر اگرچہ یہ قسم فعل غیر پر ہے ولیکن اس فعل کا تمام
ہونا اسکے فعل سے ہے یعنے قبول کرنا پس قطعی قسم لی جائیگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص کے پاس کسی کی ودیعت ہے
اسکے پاس ایک شخص آیا اور کہا کہ مین ودیعت وصول کرنے کے واسطے مودع کا وکیل ہون اور اسکے گواہ قائم کیے اور
مستودع نے گواہ سنائے کہ صاحب ودیعت نے اسکو وکالت سے برطرف کردیا ہے تو گواہی مقبول ہوگی اسی طرح اگر
اس امر کے گواہ قائم کیے کہ وکیل کے گواہ غلام ہین تو بھی مقبول ہونگے یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر ایک
گھر کا دعوی کیا قابض نے کہا کہ میرے پاس یہ فلان شخص کی ودیعت ہے اور اسکے گواہ سنا دیے حتی کہ خصومت اس سے
دفع ہوگئی پھر غائب حاضر ہوا اور اس شخص نے ودیعت اسکے سپرد کردی پھر مدعی نے دوبارہ اپنا دعوی پیش کیا
اسنے یہی جواب دیا کہ یہ جو میرے قبضہ مین ہے فلان شخص کی ودیعت ہے اور گواہ قائم کیے تو مثل پہلے شخص کے اس
شخص سے بھی خصومت دفع ہوجائیگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ ایک نے دوسرے کے دار مقبوضہ پر دعوی کیا اور
قابض نے اقرار کیا کہ یہ مدعی کا تھا پھر اسکے بعد کہا کہ یہ مجھے فلان شخص نے ودیعت رکھنے کو دیا ہے یا اسکے برعکس
کہا یعنے پہلے ودیعت رکھنے کو کہا پھر دوبارہ اقرار کیا پس اگر ودیعت رکھنے کے گواہ قائم کیے تو خصومت اس سے
دفع ہوجائیگی اور اگر اسکے پاس گواہ نہون پس اگر پہلے مدعی کے واسطے اقرار کیا ہے پھر ودیعت رکھنے کا دعوی کیا تو
مدعی کو دینے کا حکم دیا جائیگا پس اگر غائب حاضر ہوا اور اسکی تصدیق کی تو مدعی کے ہاتھ سے گھر نہ نکالا جائیگا کیونکہ
اسکا حق سابق ہے ولیکن مقرلہ سے کہا جائیگا کہ اس امر کے گواہ لادے کہ تمام گھر اسکا ہے اور اگر پہلے ودیعت رکھنے
کا دعوی کیا اور پھر اقرار کیا تو گھر مدعی کے سپرد کرنے کا حکم دیا جائیگا کیونکہ مدعی کا حق ثابت ہوا اور غائب کا حق
موہوم ہے کیونکہ مدعی کی اسنے تصدیق کی اور شاید غائب اسکی تکذیب کرے اور تکذیب کی صورت مین غائب کا حق ثابت
نہوگا اور اگر قابض نے ودیعت رکھنے پر گواہ قائم نہ کیے ولیکن قاضی کو معلوم ہوا کہ غائب نے اسکے پاس ودیعت
رکھا ہے تو دونون مین خصومت نہ قرار دیگا ایسا ہی اگر مدعی نے اسکا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہے اور اگر قاضی کو یہ معلوم ہوا
کہ یہ مدعی کا ہے اور قابض نے گواہ دیے کہ فلان غائب نے میرے پاس ودیعت رکھا ہے تو ان دونون مین خصومت
نہوگی یہانتک کہ غائب حاضر ہو۔ اور اگر قاضی کو معلوم ہوا کہ غائب نے اس مدعی سے غصب کرلیا ہے اور قابض
کے پاس ودیعت رکھا ہے تو قابض سے لیکر مدعی کے سپرد کردیگا اور باب الیمین مین مذکور ہے کہ اگر قابض نے کہا کہ
میرے پاس غائب نے ودیعت رکھا ہے اور اسکے پاس گواہ نہین ہین تو قسم لیجائیگی اگر اسنے قسم کھالی تو بری ہوگیا
اور اگر نکول کیا تو دعوی لازم ہوگا اور اگر پہلا مقرلہ آیا تو وہ مدعی سے لے سکتا ہے پھر دوسرے مقرلہ سے کہا جائیگا
کہ تو پہلے مقرلہ پر نالش کرسکتا ہے اور اگر اسنے گواہ قائم کیے تو لے لیگا۔ اور اگر گواہ نہوے تو قسم لیجائیگی اگر پہلا
مقرلہ قسم کھا گیا تو بری ہوگیا اور اگر نکول کیا تو اسکے ذمہ لازم ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے یہ گھر
غائب سے خریدا ہے تو خصم قرار پاویگا یہ ہدایہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ گھر پر ملک مطلق کا دعوی
کیا یا ایک سال سے خریدنے کا دعوی کیا یا شفعہ کا دعوی کیا پس قابض نے کہا کہ یہ گھر میرا تھا مین نے اسکو فلان
شخص کے ہاتھ فروخت یا ہبہ کرکے اسکے سپرد کردیا پھر اسنے میرے پاس ودیعت رکھا ہے تو وہ خصومت سے بری نہوگا
ولیکن اگر مدعی اسکی تصدیق کرے تو بری ہوگا یا قاضی کو یہ بات معلوم ہوجاوے کہ یہ شخص سچ کہتا ہے تو خصومت اس سے

دفع ہو جائیگی پس اگر اس مین سے کوئی بات نہو لیکن قابض نے بیع کے گواہ سنائے تو مقبول نہون گے پس اگر اسپر ڈگری ہو گئی پھر غائب آیا اور قابض سے خریدنیکے وقت اپنے گواہ لایا تو مقبول نہون گے اور اگر ملک مطلق کے گواہ لایا تو مقبول ہون گے اور اگر غائب نے مدعی کی ڈگری ہونے سے پہلے ملک مطلق کے گواہ دیے تو وہ مدعی کے ساتھ مثل دو مدعیون کے ہو گیا کہ دونون نے گواہ قائم کیے پھر اگر غائب نے قابض سے ایک مہینہ سے خریدنیکا دعویٰ کیا تو مدعی کی گواہی کے ابطال کے واسطے مقبول ہون گے اور مدعی سے کہا جائیگا کہ اگر تجھے منظور ہو تو مقرلہ پر اپنے گواہ دوبارہ پیش کر اور اگر مدعی نے کہا کہ یہ فلان شخص کے ہاتھ مین تھا و لیکن مجھے معلوم نہین ہے کہ اُس نے اُسکو دیا ہے یا نہین اور قابض نے کہا کہ مجھے فلان شخص نے دیا ہے تو ان دونون مین خصومت نہو گی کذا فی الکافی۔ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ غلام پر اپنے ملک ہونیکا دعویٰ کیا پس اُس سے گواہ طلب کیے گئے پس جب دونون مدعی و مدعا علیہ قاضی کے پاس سے چلے گئے تو قابض نے غلام کو تیسرے کے ہاتھ فروخت کیا اور باہم قبضہ ہو گیا پھر مشتری نے بائع کے پاس ودیعت رکھا اور غائب ہو گیا پھر مدعی گواہ لایا پس اگر قاضی کو قابض کی یہ حرکت معلوم ہو گئی یا مدعی نے اسکا اقرار کر دیا تو قابض پر مدعی کے گواہون کی سماعت نہو گی۔ اگر قاضی کو علم نہو اور نہ مدعی نے اسکا اقرار کیا تو مدعی کے گواہون کی سماعت ہو گی اور اگر قابض نے اپنے اس فعل کے گواہ سنائے تو مسموع نہون گے و لیکن اگر گواہون نے یہ گواہی دی کہ مدعی نے اسکا اقرار کیا ہے تو سماعت ہو گی اور قابض سے خصومت دفع کی جائے گی۔ اور ہبہ کے ساتھ اگر قبضہ ہو گیا اور صدقہ اس حکم مین بمنزلۂ بیع کے ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اگر ایک گھر پر دعویٰ کیا اور ایک گواہ سنایا پھر دونون قاضی کے پاس سے چلے گئے پھر دیر کے بعد قاضی کے پاس آئے اور مدعی دوسرا گواہ لایا اور قابض نے اس امر کے گواہ دیے کہ قاضی کے پاس سے اُٹھکر مین نے یہ گھر فلان شخص کے ہاتھ فروخت کر دیا یا ہبہ کر دیا اور اُس کے سپرد کر دیا ہے پس اگر مدعی نے اسکا اقرار کیا یا قاضی اس سے آگاہ ہوا یا قابض کے گواہون نے گواہی دی کہ مدعی نے اسکا اقرار کیا ہے تو ان دونون مین خصومت نہو گی اور اگر ان مین سے کوئی بات نہو اور قابض نے اپنے فعل کے گواہ دیے تو قاضی سماعت نہ کریگا اور خصومت اُس سے دفع نہو گی۔ اور اگر مدعی نے دعوے کے وقت دونون گواہ قائم کیے اور اُن کی تعدیل ہو گئی پھر قاضی کے حکم دینے سے پہلے دونون قاضی کے پاس سے اُٹھکر دیر کے بعد قاضی کے پاس جا کر قابض نے دعویٰ کیا کہ مین نے یہ گھر قاضی کے پاس سے جا کر فلان شخص کے ہاتھ فروخت یا ہبہ کر کے اُس کے سپرد کر دیا پھر اُس نے میرے پاس ودیعت رکھا ہے اور غائب ہو گیا ہے پس مدعی نے اسکا اقرار کیا یا قاضی کو اسکا علم ہوا تو قابض سے خصومت دفع ہو گی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ غلام پر دعوے کیا اور گواہ قائم کیے اور مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ مدعی نے اس کو فلان شخص غائب کے ہاتھ فروخت کیا ہے تو اُس کا دعویٰ باطل ہو گیا اسی طرح اگر کہا کہ فلان شخص کے ہاتھ فروخت کیا اور فلان نے میرے ہاتھ فروخت کیا اور فلان کا اُس کے ہاتھ بیع کرنا اُس سے ثابت نہو سکا تو بھی یہی حکم ہے کذا فی الخلاصہ۔ اگر مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ اس نے اقرار کیا ہے کہ مین نے فلان کے ہاتھ فروخت کیا یا یہ فلان شخص کی ملک ہے تو مقبول ہونگے یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص کے دار مقبوضہ پر ایک شخص نے دعویٰ کیا اور مدعا علیہ نے مدعی کے دعوی سے پہلے کہا کہ مین نے اس کو فلان شخص سے خریدا اور تو نے اس بیع کی اجازت دی ہے تو یہ مدعا علیہ کی ملک کا اقرار نہین ہے

ع یعنی اُن گواہوں کا قول مسموع نہوگا ۱۲

اور نہ اس سے مدعی کا دعوی دفع ہوگا یہ محیط میں لکھا ہے۔ اگر کسی نے ایک شخص کے مقبوضہ گھر پر اپنے ملک ہونے کا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے پس قابض نے گواہ سنائے کہ یہ دار فلان غائب کا ہے اس نے مدعی سے خریدا ہے اور مجھے اس کا وکیل کیا ہے تو منتقی میں مذکور ہے کہ قابض کی گواہی مقبول ہوگی اور وہ وکیل قرار دیا جائیگا اور اس سے شفعہ و ثمن لیا جائیگا اور غائب کے ذمہ خریداری لازم کی جائیگی یہ فتاوی قاضی خان میں ہے ایک شخص کے قبضہ میں ایک دار ہے کہ اس نے خریدا ہے اور شفیع نے شفعہ طلب کیا پس مشتری نے کہا کہ میں نے فلان شخص کے واسطے خریدا ہے اور گواہ قائم کیے اور اس امر کے گواہ دیے کہ فلان شخص نے مجھے اس کے خریدنے کے واسطے ایک سال سے وکیل کیا ہے تو فرمایا کہ میں اس کے گواہوں کی گواہی قبول نہ کرونگا یہ محیط میں ہے۔ اگر کسی مال معین کے تلف ہونے کے بعد اس میں دعوی واقع ہوا اور مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ یہ چیز میرے پاس ودیعت یا رہن تھی یا بطور مضاربت یا شرکت کے تھی تو مدعا علیہ کی گواہی قبول نہ ہوگی پھر جب مدعا علیہ پر مدعی کے واسطے قیمت کی ڈگری کر دی گئی اور اس نے قیمت لے لی پھر جب غائب حاضر ہوا اور مدعا علیہ کے قول کی تصدیق کی تو ودیعت، اور رہن و اجارہ و مضاربت و شرکت۵ کی صورت میں جو مدعا علیہ نے ضمان دیا ہے وہ غائب سے لے لیگا اور عاریت و غصب و شرکی صورت میں نہیں لے سکتا ہے اور اگر غائب نے قابض کے اقرار کی کہ مجھے ان وجوہات مذکورہ سے پہونچی ہے تکذیب کی تو قابض اس غائب سے کچھ نہیں لے سکتا ہے تاوقتیکہ اجارہ یا ودیعت یا رہن یا شرکت یا مضاربت میں سے جسکا دعوی کیا ہے اس کے گواہ قائم نہ کرے۔ اور اگر غلام بھاگ گیا پھر مدعی نے اس شخص پر جس کے ہاتھ سے بھاگا ہے دعوی کیا اور گواہ قائم کیے اور مدعا علیہ نے ان وجوہ مذکورہ سے اپنے قبضہ میں ہونیکا دعوی کیا تو اسکا حکم مثل مال معین تلف ہو جانے کے حکم کے ہے۔ پھر اگر غلام لوٹ کر آگیا تو ودیعت و رہن و اجارہ و شرکت و مضاربت کی صورت میں غائب کی ملک میں واپس آ لیگا اور چوری و غصب و عاریت کی صورت میں اس شخص کی ملک میں آوے گا جسکے قبضہ میں تھا کیونکہ ڈانڈ اسپر مقصور نہیں ہے کذا فی خزانۃ المفتین اور اگر غلام قائم ہو اور اس کی ایک آنکھ جاتی رہی اور اس کا ارش لے لیا اور گواہ قائم کیے کہ فلان شخص نے میرے پاس ودیعت رکھا ہے تو غلام اور ارش میں خصومت نہیں ہوسکتی ہے کذا فی الکافی۔ اور اگر باندی تھی وہ بچہ جنی پھر وہ مر گئی پھر مدعی نے گواہ قائم کیے کہ میری باندی ہے میری ملک میں جنی ہے اور قابض نے گواہ دیے کہ باندی بچہ جننے کے میرے پاس فلان غائب نے ودیعت رکھی ہے تو مدعی کے واسطے باندی کی قیمت کی ڈگری کی جائیگی اور بچہ کی بابت کچھ حکم نہوگا یہاں تک کہ غائب حاضر ہو یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ایک شخص کے غلام مقبوضہ پر دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ یہ غلام فلان شخص کی طرف سے میرے پاس ودیعت ہے پس مدعی نے کہا کہ غلام مجھے دے اور اس شخص کو حاضر کرتا کہ میں اسپر گواہ پیش کروں پس غلام دیدیا اور فلان شخص کو بلانے گیا پس غلام مدعی کے قبضہ میں مر گیا پھر وہ شخص غائب آیا اور گواہ لایا کہ غلام میرا ہے میں نے قابض کے پاس ودیعت رکھا تھا اور مدعی نے گواہ دیے کہ یہ میرا غلام ہے تو غائب کی گواہی معتبر ہوگی اور اگر غلام زندہ ہوتا تو مدعی کو حکم کیا جاتا کہ غلام اس غائب کے سپرد کرے پھر اسپر گواہ قائم کرے یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص کے ہاتھ میں ایک باندی تھی اس کو ایک غلام نے قتل کیا پس اس کے عوض دیا گیا اور ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ باندی میری تھی اور قابض نے ودیعت کے گواہ سنائے تو مدعی سے کہا جائیگا کہ اگر تو غلام طلب کرتا ہے تو تجھکو حق خصومت نہیں ہے اور اگر قیمت مانگتا ہے تو خصومت

۵ یعنی وہ مضاربت جس میں دوسرے کی شرکت ہو ۱۲

کر سکتا ہے یہ کافی مین لکھا ہے۔ اگر قاضی نے قابض پر باندی کی قیمت کی ڈگری کر دی اور مدعی نے قابض سے وصول کر لی پھر غائب آیا اور اُس نے ودیعت کا اقرار کیا تو غلام قابض سے لے لیگا اور قابض غائب سے وہ مال لے لیگا جو اُس نے مدعی کو ڈانڈ دیا ہے یعنی باندی کی قیمت۔ اور اگر باندی کو غلام نے قتل نہین کیا بلکہ اُس کا ہاتھ کاٹ ڈالا اور غلام اُس کے عوض دیا گیا تو جبتک غائب حاضر نہو قابض و مدعی مین خصومت نہوگی نہ غلام مین اور نہ باندی مین یہ محیط مین ہے۔ اگر قابض پر اُس کے فعل کا دعوی کیا مثلاً یون کہا کہ تو نے میرے پاس سے باندی غصب کر لی یا مین نے تجھے اجارہ پر دی یا ہبہ کی ہے اور قابض نے کہا کہ مجھے فلان غائب نے ودیعت رکھنے کو دی ہے یا عاریت دی ہے یا مثل اسکے کوئی امر بیان کیا اور اسپر گواہ قائم کیے تو خصومت اُس سے دفع نہوگی پس اگر غائب حاضر ہوا اور اُس نے اس امر پر گواہ قائم کیے مقبول ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اسی طرح اگر قابض نے گواہ اپنے دعوے پر نہ قائم کیے اور یہ صورت واقع ہوئی تو بھی یہی حکم ہوگا کذا فی المحیط۔ ایک شخص نے ایک دار پر اپنی ملک کا دعوی کیا اور کہا کہ قابض نے میرے قبضہ سے غصب کر لیا ہے اور مدعا علیہ نے کہا کہ یہ میرے باپ کا ہے میرے پاس ودیعت ہے تو خصومت اس سے دفع نہوگی پس اگر مدعی نے اپنے گواہ قائم کیے اور پھر مدعا علیہ نے اس امر کے گواہ دیے کہ یہ میرے باپ کا ہے اُس نے مدعی سے خرید ا ہے تو مشائخ نے فرمایا کہ مدعا علیہ کے گواہ قبول نہونگے یہ فتاوی قاضیخان مین ہے۔ اور اگر مدعی نے کہا کہ تو نے میرے پاس سے چرا لیا ہے یا اس نے چرا لیا ہے تو بھی خصومت دفع نہوگی اگرچہ قابض نے ودیعت پر گواہ دیے ہون پھر اگر اُس پر ڈگری کر دی گئی اور غائب حاضر ہوا اور اپنی ملک پر گواہ لایا تو مقبول ہونگے یہ کافی مین ہے اور جس صورت مین کہ مدعی نے کہا کہ اس نے میرے پاس سے چرا لی ہے تو قیاس یہ چاہتا ہے کہ قابض سے خصومت دفع ہو جاتے بشرطیکہ اپنے دعوے پر گواہ قائم کرے اور یہی قول امام محمدؒ کا ہے اور استحساناً دفع نہوگی اور یہی قول امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کا ہے یہ محیط مین لکھا ہے۔ اگر زمانہ غیبت کا دعوی کیا اور کہا کہ اس نے غصب کر لیا یا میرے پاس سے لے لیا ہے اور قابض نے گواہ دیے کہ یہ میرے پاس فلان غائب کی طرف سے پہونچا ہے تو بالاجماع خصومت دفع ہو جائیگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک غلام ایک شخص کے قبضہ مین ہے اس نے گواہ سنائے کہ مین اسی قابض کا غلام تھا اس نے مجھے آزاد کر دیا ہے اور قابض نے گواہ دیے کہ یہ فلان شخص کا غلام ہے اُس نے میرے پاس ودیعت رکھا ہے تو قاضی غلام کی آزادی کا حکم دیگا اور مدعا علیہ سے اس گواہی قائم کرنے سے جو اس نے قائم کی ہے خصومت دفع نہوگی یہ ذخیرہ مین ہے پھر اگر مدعا علیہ پر ڈگری ہو گئی پھر غائب آیا اور دعوی کیا تو التفات نہ کیا جائیگا کیونکہ قضا دونون پر نافذ ہو گئی کذا فی الکافی والمحیطین ذخیرہ کے دعوی العتق مین لکھا ہے کہ ایک غلام نے ایک شخص پر دعوی کیا کہ مین اس کی ملک تھا اس نے مجھے آزاد کر دیا ہے پس مالک نے کہا کہ مین نے جس وقت اس کو آزاد کیا اُس وقت یہ میری ملک نہ تھا کیونکہ مین نے اس کو فلان شخص کے ہاتھ فروخت کر دیا تھا پھر اُس سے خرید لیا اور آزاد کرنے سے پہلے بیع کرنے کے گواہ قائم کر دیے تو گواہی مقبول نہوگی اور اگر یون جھگڑا پیش ہوا کہ مالک نے کہا کہ مین نے خرید لینے سے پہلے تجھے آزاد کر دیا ہے اور غلام نے کہا کہ نہین بعد خریدنے کے آزاد کیا ہے تو غلام کا قول مقبول ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر قابض پر ایسے فعل کا دعوی کیا کہ جسکے احکام پورے نہین ہوتے ہین مثلاً اُس سے ہزار درم مین خریدنیکا دعوی کیا اور درم دیدینا اور قبضہ کر لینا بیان نہ کیا پس قابض نے گواہ دیے کہ یہ فلان غائب کا ہے

مجھے اُس نے ودیعت دیا ہے یا میں نے غصب کر لیا ہے تو بالاتفاق خصومت اُس سے دفع نہو گی اور اگر ایسے عقد کا دعوی کیا کہ جسکے احکام پورے ہو چکے ہیں مثلاً خریدنے کے عوض میں دام دیدیا اور مبیع پر قبضہ کر لینا بیان کر دیا پھر مدعا علیہ نے گواہ پیش کیے کہ یہ غلام فلان غائب کا ہے اُس نے مجھے ودیعت دیا ہے تو اس میں اختلاف ہے بعض نے کہا کہ خصومت دفع ہو جاویگی اور یہی صحیح ہے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے ایک شخص کے مقبوضہ غلام پر دعوی کیا کہ میں نے اس قابض سے خرید ا ہے اور گواہ قائم کیے اور قابض نے گواہ دیے کہ مجھے فلان شخص نے ودیعت دیا ہے تو خصومت اُس سے دفع نہو گی پھر اگر قاضی نے ہنوز مدعی کی ڈگری نہ کی تھی کہ مدعا علیہ کا مقرلہ یعنی غائب حاضر ہوا اور قابض کی تصدیق کی تو قاضی غلام اُس کو دلوا دیگا پھر اسپر مدعی کی ڈگری کر دیگا اور مدعی سے دوبارہ گواہ پیش نہ کرائیگا کہ مقرلہ پر دوبارہ پیش کرے اور اگر مالک غلام نے اُس کے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہے میں نے اس کو ودیعت دیا تھا یا ودیعت دیا نہ کہا تو اُس کے گواہ مقبول ہوں گے اور مدعی کے گواہ باطل ہو جائیں گے۔ پس اگر مالک غلام نے گواہ دیے کہ یہ میرا غلام ہے اور مدعی نے مالک غلام پر گواہ قائم کیے کہ یہ غلام قابض کا تھا میں نے اُس سے ... تو خرید ا اور دام دیے ہیں پس اگر مالک غلام کی ڈگری ہونے کے بعد مدعی نے یہ گواہ پیش کیے تو مقبول نہوں گے اور اگر ڈگری ہونے سے پہلے پیش کیے تو مقبول ہوں گے یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر مدعی خرید نے قابض سے خریدنے پر ایک گواہ پیش کیا اور قابض نے اقرار کیا کہ یہ غلام فلان شخص کا ہے اُس نے مجھے ودیعت دیا ہے پھر ہنوز مدعی نے دوسرا گواہ قائم نہ کیا تھا کہ فلان شخص غائب حاضر ہوا اور اُس نے قابض کی تصدیق کی اور قاضی نے قابض کو حکم دیا کہ غائب کو سپرد کر دے پھر مدعی نے خرید کر نیکا دوسرا گواہ قائم کیا تو اُس کی ڈگری کر دی جائیگی اور فلان شخص پر پہلا گواہ دوبارہ پیش کرنے کی تکلیف اُس کو نہ دیجائیگی اور اس صورت میں جب ڈگری ہوئی وہ قابض ہو گا نہ یہ شخص غائب جو حاضر ہوا ہے یہ محیط میں ہے۔ مدعی خرید نے اگر قابض پر گواہ نہ قائم کیے یہان تک کہ قابض نے اقرار کیا کہ یہ فلان غائب کا ہے پھر مقرلہ حاضر ہوا اور اُس کے قول کی تصدیق کی اور غلام اُس کو دلایا گیا پھر خرید کے مدعی نے مقرلہ پر گواہ قایم کیے اور ڈگری ہو گئی تو اس صورت میں جسپر ڈگری ہوئی وہ مقرلہ ہو گا یہ خلاصہ میں ہے ایک شخص نے ایک شخص پر ایک کپڑا جو اُس کے ہاتھ میں ہے دعوی کیا کہ یہ میرا ہے میرے پاس سے فلان غائب نے چورا لیا ہے اور اسپر گواہ قائم کیے اور قابض نے گواہ دیے کہ یہ میرے پاس فلان غائب کی ودیعت ہے تو قابض سے خصومت دفع نہو گی اور مدعی کی ڈگری کر دی جائیگی اور یہ حکم استحساناً ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ کپڑے پر دعوی کیا کہ یہ میرا کپڑا ہے مجھ سے فلان غائب نے غصب کر لیا ہے اور اسپر گواہ پیش کیے اور قابض نے کہا کہ میرے پاس اسی فلان غائب نے ودیعت رکھا ہے تو ان دونوں میں خصومت نہو گی اگرچہ قابض نے اپنے پاس ودیعت ہونے کے گواہ نہ پیش کیے ہوں یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے دعوی کیا کہ میں نے یہ غلام فلان شخص سے خرید ا ہے اور قابض نے کہا کہ مجھے اسی فلان شخص نے ودیعت دیا ہے تو صرف اُس کے قول سے بدون گواہوں کے خصومت دفع ہو گی ولیکن اگر مدعی گواہ لاوے کہ اُس فلان شخص نے مجھے اسکے وصول کرنیکا وکیل کیا ہے تو ہو سکتا ہے پس اگر مدعی نے قابض سے ودیعت رکھنے پر قسم طلب کی تو قطعی قسم لی جائے گی اور اگر قابض نے کہا کہ مجھے فلان شخص کے وکیل نے ودیعت دیا ہے تو بدون گواہوں کے اُس کی تصدیق نہ کی جائیگی یہ کافی میں ہے اگر گواہوں نے گواہی دی کہ عمرو نے یہ باندی اس کے پاس ودیعت رکھی ہے اور کہا کہ ہم نہیں جانتے ہیں کہ عمرو

کس نے دی ہے اور قابض نے کہا کہ باندی عبداللہ نے دی ہے تو مدعی و مدعا علیہ میں خصومت نہ ہوگی اور قابض پر قسم نہ آوے گی
اور اگر گواہوں نے کہا کہ باندی عبداللہ نے عمرو کو دی ہے ولیکن ہم نہیں جانتے ہیں کہ اس قابض کو کس نے دی ہے اور
قابض نے کہا کہ مجھے عمرو نے ودیعت دی ہے تو خصومت دفع نہ ہوگی پس اگر اس نے کہا کہ مدعی سے قسم لیجائے کہ مجھے عمرو نے اسکو
ودیعت نہیں دی ہے تو اس سے قسم لیجاوے گی اور اگر مدعی نے درخواست کی کہ مدعا علیہ سے قسم لیجائے کہ عمرو نے اسکو
ودیعت دی ہے تو اس سے قطعی قسم لیجاویگی یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر غلام نے گواہ قائم کیے کہ فلاں شخص نے مجھے آزاد کر دیا ہے
اور قابض نے کہا کہ مجھے اسی شخص مذکور نے ودیعت رکھنے کو دیا ہے تو غلام کے گواہ مقبول ہوں گے اور غلام کی آزادی ثابت
ہو جائیگی اور قیاساً غلام و قابض کے درمیان حیلولہ نہ کیجائیگی اور استحساناً فرق کیا جائیگا اور غلام سے اس کے حق کا
کفیل کیا جائیگا تاکہ بھاگ نہ جاوے اور جب غائب حاضر ہوا اور غلام نے دوبارہ اسپر گواہ پیش کیے تو آزاد ہو جائیگا
ورنہ وہ غلام کا غلام رہیگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اسی طرح اگر قابض نے گواہ سنائے کہ مجھے فلاں دوسرے شخص نے
ودیعت رکھنے کو دیا ہے تو بھی وہی حکم ہے یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر غلام نے دعوی کیا کہ میں اصلی آزاد ہوں تو غلام کا قول
معتبر ہوگا پھر اگر قابض نے گواہ پیش کیے کہ یہ مملوک ہے اور فلاں شخص نے میرے پاس ودیعت رکھا ہے تو قبول
ہوں گے اور اگر فقط ودیعت رکھنے کے گواہ سنائے تو مقبول نہوں گے بخلاف گھر کی صورت کے کہ اگر ایسا خلاف
ہو تو اس کے برخلاف حکم ہے اور اگر قابض نے مملوک ہونے اور ودیعت رکھنے کے گواہ دیے اور غلام نے اصلی آزاد ہونے
کے گواہ دیے تو غلام سے کفیل لیکر دونوں میں جدائی کر دیجاویگی یہ کافی میں ہے۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک غلام ہے
پس ایک شخص نے دعوی کیا کہ اس نے میرے ولی کو خطا سے قتل کیا ہے اور قابض نے گواہ پیش کیے کہ یہ غلام فلاں
شخص کا ہے اس نے مجھے ودیعت دیا ہے تو خصومت اس سے دفع ہو جائیگی یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر ایک شخص پر دعوی کیا
کہ میں نے تجھ سے یہ غلام اتنے داموں کو خریدا ہے اور بائع بیع سے انکار کرتا ہے پس مدعی نے خرید پر گواہ قائم کیے پس
بائع نے دفعیہ میں کہا کہ تو نے یہ غلام بسبب عیب کے مجھے واپس کر دیا اور اس پر گواہ قائم کیے تو ایسا دفعیہ اسکی
طرف سے صحیح ہے اور اسکے گواہوں کی سماعت ہوگی یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ
اس نے میرے ہاتھ یہ باندی فروخت کی اس نے کہا کہ میں نے تیرے ہاتھ ہرگز نہیں فروخت کی پس مشتری نے خرید
کے گواہ قائم کیے پھر اس کی ایک انگلی زائد پائی اور واپس کرنا چاہی پس بائع نے گواہ قائم کیے کہ میں نے تمام
عیبوں سے برات کر لی ہے تو بائع کے گواہ مقبول نہوں گے اور خصاف رحمہ اللہ نے آخر ادب القاضی میں یہ مسئلہ
ذکر کر کے کہا کہ امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک مقبول ہوں گے کذا فی شرح الجامع للصدر الشہید۔ ایک
شخص کے قبضہ میں ایک محدود چیز ہے اس پر ایک شخص نے دعوی کیا اور کہا کہ یہ میری ملک ہے میرے باپ نے تیرے
ہاتھ میرے بالغ ہونے کی حالت میں فروخت کی ہے اور قابض نے کہا کہ تیری نابالغی کی حالت میں فروخت کی ہے تو
مدعی کا قول معتبر ہوگا یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص نے اپنے نابالغ لڑکے کے واسطے اپنے سے ایک
گھر خریدا اور اس کے گواہ کر لیے اور لڑکا بالغ ہوا اس کو نہیں معلوم کہ باپ نے کیا کیا ہے پھر باپ نے یہ گھر کسی دوسرے
کے ہاتھ فروخت کر کے اس کے سپرد کر دیا پھر اس لڑکے نے یہ گھر مشتری سے کرایہ پر لیا پھر اس کو معلوم ہوا
کہ باپ نے میرے واسطے خریدا تھا پس مشتری پر ملک کا دعوی کیا اور کہا کہ میرے باپ نے میری نابالغی میں میرے

واسطے یہ گھر اپنے سے خریدا تھا اور یہ میری ملک ہی اور اُس کے گواہ سنا دیے پس مدعا علیہ نے کہا کہ تیرا دعوی خود ٹوٹا ہی کہ تو نے مجھ سے کرایہ پر لیا ہی اور تیرا مجھ سے کرایہ پر لینا یہ اس امر کا اقرار ہی کہ گھر تیرا نہیں ہی پھر اپنی ملک ہونیکا [یعنی خود بلکہ بطور نیابت و ولایت کے مشتری ہونیکا دعوی کرتا ہی اور میری ملک مشترکہ بوجہ تجدید ملک پانچ تحقیق ہوا ۱۲]
دعوی کرنا تناقض ہی پس یہ مسئلہ ایسا ہی کہ فتوی کے واسطے پیش ہوا تھا اور ایسا واقعہ واقع ہوا تھا پس جج اب مفتیون کے باہم مختلف ہوئے اور صحیح یہ ہی کہ اس قدر سے مدعی کا دعوی دفع نہو گا اور دعوی صحیح ہی اگرچہ تناقض ثابت ہوتا ہی مگر ایسی چیز مین تناقض ہی کہ جس مین نخفا ہی کذا فی الذخیرہ ایک گھر بسبب فلان شخص سے خریدنے کے ملک کا دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے بھی اسی فلان شخص سے خریدا ہی اور گواہ قائم کیے ولیکن مدعی کی تاریخ خرید اس سے سابق ہی پس مدعا علیہ نے کہا کہ تیرا دعوی باطل ہی کیونکہ جس تاریخ تو نے خریدنیکا دعوی کیا ہی اُس وقت یہ فلان شخص کے پاس رہن تھا اور وہ تیرے خریدنے پر راضی نہین ہوا اور نہ اجازت دی اور میرا خریدنا صحیح ہی اس لیے کہ اسکے بعد جب فک رہن ہو گیا تب مین نے خریدا ہی اور گواہ کیے تو یہ دفعیہ صحیح نہین ہی یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ اگر مدعی نے کہا کہ یہ مال معین فلان شخص کا ہی اُس نے اس قدر درمون کو میرے پاس رہن کیا اور مین نے اُس پر قبضہ کر لیا اور گواہ قائم کیے اور مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ مین نے اُس سے اس کو خریدا ہی اور درام دیے ہین تو یہ اُس دعوی رہن کا دفعیہ ہو جائیگا یہ فتاوی قاضی خان مین لکھا ہی۔ مجموع النوازل مین ہی کہ ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اس نے مجھسے باندی خریدی اور وہ ایسی ایسی تھی استنے دامون کو خریدی اور اُس پر قبضہ کیا اور اُس کو ہلاک کر دیا اور اُس پر دام ادا کرنا واجب ہین اور یہ اقرار کر چکا ہی اور گواہون نے مدعا علیہ پر اُس کے انکار کے بعد ایسی ہی گواہی دی پس مدعا علیہ نے دفعیہ مین کہا کہ تو جھوٹا ہی کہ ہلاک کرنیکا دعوی کرتا ہی حالانکہ وہ باندی زندہ فلان شہر مین فلان شخص کے پاس موجود ہی اور گواہ قائم کیے کہ انھون نے گواہی دی کہ ہم نے اس باندی کو زندہ فلان شہر مین موجود دیکھا ہی تو فرمایا کہ اس سے دفعیہ نہین ہو سکتا ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ ایک شخص نے دوسرے پر نسبت ایک دار کے جو اُس کے قبضہ مین تھا بشرائط خرید خریدنیکا دعوی کیا پس مدعا علیہ نے مدعی کے دعوے کے دفعیہ مین کہا کہ مین نے اس دار کو اس مدعی سے خریدا تھا پس مدعی نے اُس کے دفعیہ مین بیان کیا کہ جو بیع میرے اور اُس کے درمیان قرار پائی تھی ہم نے اُسکا اقالہ کر لیا تو یہ دفعیہ صحیح ہی۔ اسی طرح اگر مدعی نے ابتدا سے مدعا علیہ قابض پر ملک مطلق کا دعوی کیا اور باقی مسئلہ کی یہی صورت ہوئی تو بھی دفعیہ صحیح ہی اور اسی طرح اگر مدعی نے مدعا علیہ کے جواب مین کہا کہ تو نے اقرار کیا ہی کہ تو نے مجھ سے نہین خریدا تو بھی دفعیہ صحیح ہی کذا فی المحیط۔ ایک شخص نے دوسرے کے دار مقبوضہ پر اپنی ملک کا دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے مدعی سے خریدا ہی اور میرے پاس اسکے گواہ موجود ہین تو امام محمد رح نے استحسانًا فرمایا کہ مدعا علیہ کے قبضہ مین چھوڑ دیا جائیگا اور کفیل لے لیا جائے گا اور تین دن کی مہلت دیجائیگی پس اگر مدعی نے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے تو خیر ورنہ حکم اُس پر دیا جائیگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ ایک شخص کے دار مقبوضہ پر دعوی کیا پس مدعا علیہ نے دفعیہ مین کہا کہ تو نے اس سے پہلے اقرار کیا ہی کہ تو نے یہ دار میرے ہاتھ فروخت کیا ہی اور مدعی سے قسم لینے کا قصد کیا تو اُسکو اختیار ہی اور اگر مدعی کے اس اقرار پر گواہ دیے تو بھی مقبول ہون گے اور دعوی مدعی مندفع ہو گا یہ ذخیرہ مین ہی۔ ایک دار پر دعوی کیا کہ یہ میری ملک ہی کیونکہ مین نے اس کو فلان شخص سے خریدا ہی پس قابض نے کہا کہ نہین بلکہ یہ میری ملک ہی کیونکہ مین نے بھی اُسی سے خریدا ہی پس مدعی نے کہا کہ تم دونون کی بیع فسخ ہو گئی تھی پھر مین نے اسکے بعد خریدا ہی اور گواہ قائم کیے

یعنی فلان بائع و قابض کے درمیان جو بیع واقع ہوئی ۱۲ م

تو سماعت نہ ہوگی اور اگر یہ دعوے مال منقول میں ہو تو بعد بیع کے فسخ ہونے کے دوسری بیع کے واسطے قبضہ شرط ہے۔ اگر ایک مال معین کا جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا کہ میں نے سات روز ہوئے کہ فلان شخص سے خریدا ہے اور قابض نے کہا کہ یہ میری ملک ہے میں نے دو برس ہوئے کہ جس سے اسی شخص سے جس سے مدعی خریدنے کا دعویٰ کرتا ہے خریدا ہے اور گواہ قائم کیے تو یہ چیز اس شخص کی ہوگی جس کی تاریخ سابق ہو اور اگر پچھلی تاریخ والے نے اس سے کہا کہ تیری بیع بطور تلجیہ تھی اور میری بیع بعد اسکے صحیح ہوئی اور دوسرا اس سے انکار کرتا ہے تو اسکو قسم لینے کا اختیار ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص برہان لایا کہ یہ چیز میرے باپ سے مجھے میراث ملی ہے پس مطلوب برہان لایا کہ اس کے باپ نے زندگی میں اقرار کیا کہ اس کا اس میں کچھ حق نہیں ہے یہ مدعی کے اس اقرار کے گواہ لایا کہ اس نے اپنے باپ کی زندگی یا موت کے بعد اقرار کیا کہ یہ چیز میرے باپ کی نہ تھی تو مدعی کا دعوے و برہان باطل ہوگی اسی طرح اگر مطلوب نے برہان پیش کی کہ مدعی نے قبل اپنے دعوے کے اقرار کیا کہ یہ اسکی نہیں ہے یا اس کی نہ تھی یا اقرار کیا کہ اسکا اس میں کچھ حق نہیں ہے یا کبھی اسکا حق نہ تھا اور وہان اس چیز کا مدعی موجود ہو تو مدعی کی گواہی باطل ہوگی اور اگر وہان کوئی داعیہ دار نہو تو باطل نہوگی یہ وجیز کردری میں ہے ایک دار پر اپنے باپ سے میراث پہونچنے کا دعوے کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ تیرے باپ نے اپنی زندگی اور صحت میں فلان شخص کے ہاتھ اتنے کو بیچا ہے اور میں نے اسی شخص سے خریدا ہے اور گواہ قائم کیے تو بعض مشائخ نے کہا کہ صحیح ہے اور یہی اصح ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص نے دار مقبوضہ پر میراث یا ہبہ کی وجہ سے دعوے کیا پس مدعا علیہ نے دفعیہ اس طرح کیا کہ میں نے اس کو مدعی سے خرید لیا ہے اور مدعی نے اس طور سے دفعیہ کیا کہ ہم نے اقالہ کر لیا ہے تو دفعیہ کا دفعیہ صحیح ہے یہ وجیز کردری میں ہے۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک دار ہے اس پر ایک شخص نے آکے دعویٰ کیا کہ اسکا باپ مرگیا اور یہ دار اس کے واسطے میراث چھوڑا ہے اور گواہ قائم نہیں کیے انھون نے گواہی کہ اس مدعی کا باپ مرا درحالیکہ یہ گھر اس کے قبضہ میں تھا پھر اس مدعا علیہ نے اس کی وفات کے بعد اس کے ترکے سے لے لیا یا اس کی زندگی میں لے لیا اور قابض نے گواہ قائم کیے کہ وارث یا اس کے باپ نے اقرار کیا کہ یہ دار اسکا نہیں ہے تو قاضی حکم دیگا کہ گھر اس وارث کو دیا جائے یہ محیط میں ہے۔ **قال المترجم** عفا اللہ تعالیٰ عنہ اس مسئلہ میں گواہون نے مدعی کے باپ کے موت کے وقت خالی اس کا قبضہ بیان کیا اور ملک نہیں کہی لہذا وارث کو دلانا شاید قبضہ کا حکم ہوگا نہ ملک کا واللہ اعلم۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک چیز معین ہے اس پر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ یہ میرے باپ کی تھی اس نے انتقال کیا اور میرے واسطے میراث چھوڑی اور قابض نے کہا کہ تیرے باپ نے مجھے ودیعت دیا ہے اور میں نہیں جانتا ہون کہ تیرا باپ مرگیا یا نہیں تو منتقی میں مذکور ہے کہ خصومت دفع نہوگی یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے ایک شخص نے دوسرے پر زمین کا دعوے کیا اور یون کہا کہ یہ زمین فلان شخص کی تھی وہ مرگیا اور میری فلان بہن کے واسطے میراث چھوڑی پھر وہ بہن میری مرگئی اور میں اسکا وارث ہون اور گواہ قائم کیے تو سماعت ہوگی پس اگر مدعا علیہ نے دفعیہ میں کہا کہ فلان عورت اس شخص مورث سے پہلے مرگئی ہے تو دفعیہ صحیح ہے یہ خلاصہ میں لکھا ہے۔ عورت نے اپنے شوہر کے وارثون پر میراث اور مہر کا دعویٰ کیا پس وارثون نے اس کے دعوے

کے دفعیہ مین کہا کہ ہمارے باپ نے اپنی موت سے دو برس پہلے اس کو اپنے اوپر حرام کیا ہی اور عورت نے اُنکے دفعیہ مین کہا کہ شوہر نے اپنی مرض الموت مین اقرار کیا ہی کہ مین اُسپر حلال ہون تو یہ دفعیہ صحیح ہی یہ محیط مین ہے ایک عورت نے ایک شخص کے بیٹے پر دعوی کیا کہ مین اس کے باپ کی جورو تھی اُس کے مرتے دم تک اُس کے نکاح مین رہی اور میراث طلب کی اور بیٹے نے انکار کیا پس عورت نے اپنے نکاح کے گواہ قائم کیے پھر بیٹے نے گواہ قائم کیے کہ میرے باپ نے اسکو تین طلاق دیدی تھین اور اُسکے مرنے سے اُسکی عدت گذر گئی تو اس مین اختلاف ہے اور صحیح یہ ہی کہ بیٹے کی گواہی مقبول ہو گی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی - غیر شخص پر دعوی کیا کہ میرے باپ کا اسقدر مال تھا اُس نے اس مین سے کچھ نہین لیا اور مر گیا اور یہ سب مال میری میراث مین آیا کیونکہ میرے سوا اُسکا کوئی وارث نہین ہی پس مدعا علیہ نے کہا کہ یہ قرضہ جسکا تو دعوی کرتا ہی مجھپر تیرے باپ کا فلان شخص کی طرف سے کفالت کرنے کی وجہ سے تھا اور فلان شخص نے تیرے باپ کی زندگی مین تمام قرض اُسکو ادا کر دیا اور مدعی نے تصدیق کی کہ قرضہ فلان شخص کی طرف سے کفالت کرنے کی وجہ سے تھا ولیکن فلان شخص کے قرض ادا کر دینے سے انکار کیا پس مدعا علیہ نے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے تو یہ دفعیہ صحیح ہی اسی طرح اگر مدعا علیہ نے کہا کہ مجھے تیرے باپ نے اپنی زندگی مین کفالت سے باہر کر دیا تھا یا تو نے اُس کے مرنے کے بعد مجھے کفالت سے خارج کیا اور اس قول پر گواہ لایا تو مدعی کا دعوی دفع ہو گا یہ محیط مین ہی - دوسرے شخص پر دعوی کیا کہ میرے باپ کا تجھپر اس قدر مال تھا اُس نے اس مین سے کچھ وصول نہین کیا تھا کہ مر گیا اور یہ سب مجھے میراث مین ملا اس واسطے کہ میرے باپ کا سوائے میرے کوئی وارث نہین ہی اور مدعا علیہ نے دفعیہ مین کہا کہ تیرے باپ نے اپنی زندگی مین فلان شخص کو مجھپر اُتر ادیا تھا اور مین نے حوالہ قبول کر لیا اور جو کچھ مجھپر تھا وہ مین نے محتال لہ کو دیدیا اور محتال لہ نے اس سب کی تصدیق کی تو خصومت دفع نہو گی جب تک کہ حوالہ کے گواہ قائم نہ کرے پھر بعد گواہ قائم کرنے کے دعوے و خصومت دفع ہو جائیگی یہ ذخیرہ مین ہی - ایک شخص نے دوسرے پر کسی قدر دینار کا دعوی کیا اس وجہ سے کہ میرے باپ نے تجھے اجارہ مین یہ مال دیا تھا پھر اجارہ فسخ ہو گیا اور میرے باپ نے تجھ سے مال وصول نہین کیا اور مر گیا وہ مجھے میراث ملا ہی پس مدعا علیہ نے دفعیہ مین کہا کہ تو نے اپنے باپ کی موت کے بعد اقرار کیا ہی کہ تیرے باپ نے مجھ سے یہ مال وصول کر لیا ہی اور گواہ قائم کیے پس گواہون نے گواہی دی کہ اس نے اقرار کیا ہی کہ میرے باپ نے یہ مال بھرپایا ولیکن بعد موت کے یہ اقرار کرنا بیان نہ کیا تو سماعت ہو گی یہ خلاصہ مین ہی - اپنی جورو کے ترکہ سے میراث کا دعوی کیا اور کہا کہ اپنے مرتے دم تک وہ میری جورو تھی اور عورت کے وارث نے اس امر کے گواہ سنائے کہ مدعی نے یون کہا کہ اگر یہ عورت جو مر گئی میری جورو ہوتی تو مین اسکا وارث ہوتا تو یہ دفعیہ صحیح ہی اور اگر وارثون نے یون کہا کہ اس نے اس عورت کو طلاق دیدی تھی تو دفعیہ صحیح نہین ہی کیونکہ احتمال ہی کہ طلاق رجعی ہو اور رجعی طلاق سے زوجیت قطع نہین ہوتی ہی پس وارث ہو سکتا ہی یہ وجیز کردری و خلاصہ مین ہی - ایک عورت نے اپنے شوہر پر مہر مقرر کا دعوے کیا اور شوہر نے دفعیہ مین کہا کہ اس عورت نے اقرار کیا ہی کہ نکاح بدون مہر کے واقع ہوا تو دفعیہ صحیح ہی کذا فی الخلاصہ قلت لانہا ادعت المہر المسمے - ایک شخص کے باپ کی جورو کے قبضہ

اور اگر مطلقاً مہر کا دعوی کرتی تو صحیح نہوتا فافہم ۱۲ م

مین ایک گھر ہی اُسپر دعویٰ کیا کہ یہ میرے باپ کا ترکہ ہی اور عورت نے کہا کہ یہ تیرے باپ کا ترکہ ہی ولیکن قاضی نے میرے ہاتھ مین بعوض میرے مہر کے فروخت کیا ہی اور تو نابالغ تھا تو یہ دفعیہ صحیح ہی بشرطیکہ گواہون سے یہ امر ثابت ہو یہ محیط مین ہی ایک شخص مرگیا اور مال اور ایک بیٹی چھوڑی پھر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ وہ اُسکا غلام تھا اُسنے آزاد کر دیا تھا پس میت کی ولا اُسکو پہونچتی ہی اور بیٹی گواہ لائی کہ یہ شخص اصلی آزاد ہی تو ولا الاصل مین مذکور ہی کہ یہ لڑکی کی گواہی مقبول ہوگی یہ فتاویٰ قاضی خان مین ہی۔ کہ ایک شخص مرگیا اور دو نابالغ لڑکے چھوڑے اور ہر لڑکے کا قیم علٰحدہ ہی اور ایک قیم کے قبضہ مین ایک گھر ہی کہ اُسکے زعم مین یہ گھر اُس نابالغ کا ہی جو اُس کی ولایت مین ہی اُسپر دوسرے نابالغ کے قیم نے دعویٰ کیا کہ یہ دار جو تیرے قبضہ مین ہی اُسکا آدھا اس نابالغ کا ہی جسکا مین قیم ہون بسبب اس کے کہ یہ سب گھر دونون نابالغون کے باپ کا تھا وہ مرگیا اور دونون کے واسطے میراث چھوڑا ہی پس تو آدھا میرے حوالہ کرتا کہ مین اپنے نابالغ کی طرف سے اُسکی حفاظت کرون پس قیم مدعا علیہ نے گواہ پیش کیے کہ ان دونون نابالغون کے باپ نے اپنی زندگی مین اقرار کیا کہ یہ گھر سب اسی نابالغ کی ملک ہی جسکا مین متولی ہون تو مدعی کا دعویٰ دفع ہوجائیگا پھر اگر مدعی قیم نے دفعیہ مین اس امر کے گواہ پیش کیے کہ تو نے اس سے پہلے تمام گھر کا اپنے نابالغ کے واسطے بسبب میراث کے دعویٰ کیا تھا اور اب تمام گھر کا اُس کے واسطے اور وجہ سے دعویٰ کرتا ہی تو بسبب تناقض کے مدعا علیہ قیم کا دعویٰ دفع ہوجائیگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ نجم الدین نسفیؒ سے دریافت کیا گیا کہ چچازاد اولاد نے عصبہ ہونے کی جہت سے کسی میت کی میراث کا دعویٰ کیا اور دادا تک تمام بنام نسب ذکر کرکے اُس کے گواہ پیش کیے اور سبب میراث کے منکر نے اس امر کے گواہ پیش کیے کہ میت کا دادا فلان شخص ہی علاوہ اُسکے جسکو مدعی نے ثابت کیا ہی تو شیخ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اگر مدعی کی گواہی پر حکم قاضی ہوچکا ہی تو نافذ ہوجائیگا اور مدعی کی گواہی باطل نہوگی اور نہ دعویٰ دفع ہوگا اور اگر حکم نہین ہوا ہی تو بسبب تعارض کے قاضی کسی گواہی پر فیصلہ نہ کریگا یہ محیط مین ہی۔ ایک شخص نے میت کی میراث کا دعویٰ کیا اور بیان کیا کہ مدعی میت کے باپ کی طرف سے چچا کا بیٹا ہی اور جد اعلیٰ تک تمام نسبی ذکر کیے پس مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ مدعی کا باپ اپنی زندگی مین کہتا تھا کہ مین فلان شخص کا مان کی طرف سے بھائی ہون نہ باپ کی طرف سے تو مدعا علیہ کی گواہی مقبول نہوگی ولیکن اگر مدعا علیہ اس امر کے گواہ قائم کرے کہ کسی قاضی نے مان کا نسب سوا اُس شخص کے جسکو مدعی کہتا ہی دوسرے سے ثبوت کا حکم کیا ہی تو حکم اسکے برخلاف ہوگا یہ فتاویٰ قاضی خان مین ہی۔ ایک شخص نے کسی دار پر اپنے باپ سے ارث پہونچنے کی وجہ سے دعویٰ کیا پھر کسی قدر مال معین پر صلح کرلی پھر مدعا علیہ نے دعویٰ کیا کہ میرے بائع نے یہ گھر تیرے باپ سے خریدا ہی تو سماعت نہوگی یہ خلاصہ مین ہی۔ ایک انگور کا باغ جو ایک شخص کے قبضہ مین ہی اُسپر دعویٰ کیا کہ یہ میری مان کو میرے نانا سے میراث پہونچا ہی اور کہا کہ میرا نام محمد ہی اور میری مان کا نام حرہ ہی اور اُسکا باپ محمد بن الحارث بن سارع ہی پس مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ پہلے اس سے مدعی کہتا تھا کہ مین عائشہ بنت علی بن الحسین کا بیٹا ہون تو شمس الاسلام اوزجندی اپنے مسائل مین یہ فتوے دیتے تھے کہ اس سے مدعی کا دعویٰ مندفع نہوگا اور مدعا علیہ کی گواہی اُس لکھے ہوے پر غیر مقبول ہوگی اور اُن کے زمانہ کے بعض مشائخ نے اُن کی تبعیت کی ہی اور ایسا ہی ظہیر الدین مرغینانی فتوے دیتے تھے اور یہی ہمارے نزدیک صواب ہی یہ فصول عمادیہ و محیط و ذخیرہ مین ہے اور رعلی ہذا اگر کسی شخص نے دعویٰ کیا کہ میرے باپ علی بن قاسم مین

محمد کا تجھ پر اس قدر مال تھا اور اُس نے اسمین سے کچھ نہین وصول کیا اور مر گیا اور جو کچھ تجھ پر تھا وہ سب مجھے میراث پہونچا اور مدعا علیہ نے کہا کہ تو جھوٹا ہی تیرے زعم مین قاسم کا باپ محمد ہی اور درحقیقت قاسم کا باپ احمد ہے تو یہ مدعی کے دعوے کا دفعیہ نہوگا اور اسی کو شمس الاسلام اور اُن کے زمانہ کے بعض مشائخ نے اختیار کیا ہی اور یہ مسئلہ واقعہ فتوے ہی یہ محیط مین ہی - ایک شخص نے اپنے بھائی پر ایک گھر کے نسبت جو اُس کے قبضہ مین ہی شرکت میراث پدری کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا اور کہا کہ میرے باپ کا اس گھر مین کچھ حق نہ تھا پھر مدعا علیہ نے دعوی کیا کہ مین نے یہ گھر اپنے باپ سے خریدا ہی یا یہ دعوی کیا کہ باپ نے یہ گھر میری ملک ہونیکا اقرار کیا ہی تو اُسکا دعوی صحیح ہے اور گواہی مسموع ہی اور اگر کہا کہ یہ میرے باپ کا کبھی نہ تھا یا کبھی اُسکا اس مین حق نہ تھا تو پھر اُسکا دعوی کہ مین نے اپنے باپ سے خریدا ہی مسموع نہوگا یہ ذخیرہ مین ہی - ایک شخص کے مقبوضہ گھر پر دعوی کیا کہ یہ میرے باپ کی میراث ہی پس مدعا علیہ نے مدعی کے دعوے کے دفعیہ مین کہا کہ مین نے تیرے نابالغی مین باطلاق قاضی اسکو خریدا ہی تو یہ دفعیہ صحیح ہی بشرطیکہ یہ ثابت ہو جاوے کہ یہ بیع نابالغی کی ضرورت یا میت کے قرض ادا کرنے کے واسطے تھی یہ محیط مین ہی - ایک گھر پر دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے تیری نابالغی مین یہ گھر تیرے وصی سے اس قدر داموں کو خریدا ہی اور وصی کا نام نہ لیا یا فلان شخص نے تیری نابالغی مین باطلاق قاضی میرے ہاتھ فروخت کیا ہی اور قاضی کا نام نہ لیا تو اُس کی دفعیہ ہونے مین مشائخ کا اختلاف ہی اور اگر قاضی یا وصی کا نام لے لیا تو بالاتفاق دفعیہ صحیح ہی یہ فصول عمادیہ مین ہی - اگر مدعی نے میراث کے دعوے مین کہا کہ میرے سوائے اُسکا کوئی وارث نہین ہی اور مدعا علیہ نے کہا کہ تیرا بھائی اور بہن موجود ہی اور تو نے کہا کہ میرے سوا اُسکا کوئی وارث نہین ہی تو قاضی شمس الاسلام اور جندی کا فتوی مقبول ہی کہ اگر مدعی نے اسکا اقرار کیا تو دعوی اور گواہی دونون باطل ہو گئی اور اگر مدعا علیہ نے اس کو گواہون سے ثابت کرنا چاہا تو گواہون کی سماعت نہوگی اور کتاب الجنایات مین مذکور ہی کہ سماعت ہوگی یہ ذخیرہ مین ہی فتاوی رشید الدین مین مذکور ہی کہ ایک گھر پر اپنے باپ سے میراث پانے کی وجہ سے ملک کا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے اور مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ تیرے باپ نے اپنی زندگی مین اقرار کیا تھا کہ یہ گھر میرے یعنی مدعا علیہ کی ملک ہی تو اس دفعیہ کی سماعت نہوگی پس اگر مدعی نے گواہ دیے کہ تو نے اقرار کیا ہی کہ یہ گھر تیرے باپ کی ملک اور اُسکا حق ہی تو اس دفعیہ کی بھی سماعت ہوگی اور دونون دفعیہ جب معارض ٹھہرے تو میراث کی گواہی بلا معارض قبول ہوگی اور اگر مدعا علیہ نے مورث کے اقرار مین تاریخ کا ذکر کیا اور مدعی نے مدعا علیہ کے اقرار مین تاریخ کا ذکر نہین کیا تو مدعی کی گواہی مقبول ہوگی یہ فصول عمادیہ مین ہی - ایک شخص نے ایک محدود پر جو ایک شخص کے قبضہ مین ہی دعوی کیا کہ محدود مجھے اور میرے فلان بھائی کو جو غائب ہی باپ کے ترکہ سے میراث پہونچی ہی پس مدعا علیہ نے مدعی کے دفعیہ مین کہا کہ تیرے مورث فلان شخص نے اپنی زندگی مین اقرار کیا تھا کہ یہ میری یعنی مدعا علیہ کی ملک ہی تو بعض نے کہا کہ یہ دفعیہ صحیح ہی اور یہی اصح ہی یہ ذخیرہ مین ہی - پھر اگر مدعی کا بھائی غائب آیا اور جو دفعیہ مدعا علیہ نے پیش کیا تھا اُسکو اس طور سے دفع کیا کہ مدعا علیہ نے ہمارے باپ کے مرنے کے بعد اقرار کیا ہی کہ یہ شے محدود ہمارے باپ کا ترکہ ہی تو یہ مدعا علیہ کے دعوی کا دفعیہ ہی - اور اگر مدعا علیہ نے ابتداء سے مورث کا اقرار اپنے ملک ہونیکا دعوی نہ کیا بلکہ یہ دعوی کیا کہ وارث نے یہ

محدود میری ملک ہونیکا اقرار کیا ہو تو اسکے حکم مین بھی اختلاف ہو بعض مشائخ کے نزدیک یہ دفعیہ ہو اور بعضون نے کہا کہ اس مین تفصیل ضرور ہو یعنی اگر یون کہا کہ تونے میری ملک ہونیکا اقرار کیا اور مین نے تیری تصدیق کی تو دفعیہ صحیح ہو اور اگر یہ نہ کہا کہ مین نے تیری تصدیق کی تو دفع صحیح نہین ہو پھر اگر دوسرا بھائی غائب آیا اور دعوی کیا کہ مدعا علیہ نے ہمارے باپ کے مرنے کے بعد اقرار کیا کہ یہ شی محدود ہمارے باپ کا ترکہ ہو تو اس دفعیہ کی سماعت نہوگی یہ محیط مین ہو- ایک عورت نے دعوی کیا کہ مین اس میت کی بیٹی ہون مجھے اس کے ترکہ مین سے اس اسقدر پہونچتا ہو پس میت کے وارثون نے کہا کہ تو جھوٹی ہو تو نے میت کے مرنے کے بعد اقرار کیا کہ (بندہ این مردہ بودم وے مرا آزاد کردہ است) تو یہ دفعیہ صحیح نہین ہو یہ ذخیرہ مین ہو لکھا ہو- ایک شخص کے قبضہ مین ایک زمین ہو اُس پر ایک شخص نے دعوی کیا کہ تو نے مجھ سے یہ زمین خریدی ہو اور مین اسکی بیع اور سپرد کرنے پر مجبور کیا گیا تھا اور اس پر گواہ قائم کرکے زمین واپس لینی چاہی پس مدعا علیہ نے کہا کہ بات یہی تھی جو تو نے کہی ولیکن جب یہ اکراہ و زبردستی دور ہو گئی تو تو نے یہ مبیع میرے ہاتھ اس قدر داموں کو خوشی و رضامندی سے فروخت کردی اور اسپر گواہ قائم کیے تو قاضی مدعا علیہ کے گواہون پر ڈگری کردیگا اور مدعی کا دعوی دفع ہو جائیگا یہانتک کہ وہ واپس نہین کر سکتا ہو یہ محیط مین ہو- ایک شخص نے دوسرے پر ایک زمین کا دعوی کیا کہ مین نے اس سے خریدی ہو اور آخر دعوی مین کہا کہ ایسا ہی مدعا علیہ نے میرے ہاتھ فروخت کرنیکا اقرار کیا ہو اور مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ مین اس اقرار بیع مین مجبور کیا گیا تھا تو یہ دفعیہ صحیح نہین ہو یہ ذخیرہ مین ہو- اور ایسا ہی امام ظہیر الدین مرغینانی فتوی دیتے تھے اور فرماتے تھے کہ اسمین احتمال ہو کہ خوشی سے اس نے بیع کی ہو اور بیع کے اقرار مین مجبور کیا گیا ہو اور مجبوری اگر بیع کے اقرار مین ہو تو اس سے خوشی سے بیع مین کچھ خلل نہین آتا ہو حتی کہ اگر اُسنے بیع اور اقرار دونون مین مجبور کیے جانے کے گواہ دیے تو مقبول ہونگے اور دفعیہ صحیح ہوگا یہ محیط مین ہو- اگر مجبوری سے بیع و سپرد کرنیکا دعوی کیا پس مشتری نے اسکے دفعیہ مین کہا کہ تو نے مجھ سے دام خوشی سے لے لیے یا ہبہ مین زبردستی و اکراہ کا دعوی کیا پس موہوب لہ نے کہا کہ تو نے عوض ہبہ مجھ سے بخوشی لے لیا تو دفعیہ صحیح ہو کذا فی الذخیرہ مجمع النوازل مین ہو کہ شیخ الاسلام عطاء بن حمزہ سُغدی سے دریافت کیا گیا کہ ایک نے دوسرے پر یہ بات ثابت کی کہ تو نے خوشی سے میرے واسطے اسقدر مال میرے ملک ہونیکا اقرار کیا ہو اور مدعا علیہ نے اسکے دفعیہ مین گواہ دیے کہ مین نے مجبوری سے اقرار کیا تھا تو شیخ الاسلام نے فرمایا کہ یہ دفعیہ صحیح ہو اور مجبوری کے گواہون کا قبول ہونا اولی ہو یہ محیط مین ہو- ایک شخص نے دوسرے پر قرض کا دعوی کیا پھر کہا کہ ایسا ہی مدعا علیہ نے اقرار کیا ہو اور مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے مجبوری سے اقرار کیا تو یہ دفعیہ صحیح ہو اور مجبور کرنے والے کا نام و نسب ذکر کرنا شرط نہین ہو یہ خلاصہ مین ہو اگر خوشی سے اقرار کرنیکا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ اس تاریخ میرا اقرار مجبوری سے تھا تو مدعا علیہ کی گواہی مقبول ہوگی اور اگر دونون نے تاریخ نہ کہی یا کہی مگر دونون مین تفاوت ہو تو مدعی کی گواہی مقبول ہوگی یہ تاتارخانیہ مین ناصری سے منقول ہو- ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعوی بسبب اسکے کیا کہ اسنے فلان شخص کی طرف سے اُسکے حکم سے یا بلا حکم کفالت کی تھی دعوی کیا پھر اصیل آیا اور یہ دعوی کیا کہ یہ مال مجھ پر واجب نہین ہو کیونکہ مین اس مال کے اقرار کرنے پر مجبور کیا گیا تھا تو اس دفعیہ کی سماعت نہوگی ولیکن اگر کفیل نے دعوی کیا کہ اصیل نے یہ مال ادا کردیا یا مدعی نے اس کو بری کردیا ہو تو یہ دفعیہ صحیح ہو یہ خلاصہ مین ہو

ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ کی طرف سے ایک شخص نے کفالت کر لی پھر کفیل نے گواہ سنائے کہ جس ہزار درم کا مکفول عنہ پر دعویٰ کیا تھا وہ شراب کے دام ہیں تو مقبول نہوں گے اور اگر اسکے گواہ دیے کہ مکفول لہ نے ایسا اقرار کیا ہے حالانکہ وہ انکار کرتا ہے تو گواہی مقبول نہوگی اور اگر طالب سے قسم لینی چاہے تو التفات نہ کیا جائیگا اور کفیل نے اگر مال ادا کر دیا پھر مکفول عنہ سے لینا چاہا اور طالب غائب ہے پس مکفول عنہ نے کہا کہ یہ مال قمار یا شراب کے دام یا مردار کے دام یا مانند اسکے تھا اور کفیل پر اسکے گواہ قائم کرنے چاہے تو گواہی مقبول نہوگی اور کفیل کو مال ادا کر دینے کا حکم مطلوب کو دیا جائیگا اور اس سے کہا جائیگا کہ اپنے خصم کو تلاش کر اور اس سے جھگڑا کر پس اگر طالب مذکور کفیل سے مال لینے سے پہلے حاضر ہوا اور قاضی کے سامنے اقرار کیا کہ یہ مال شراب کے دام یا اسکے مثل ہے تو کفیل و اصیل دونوں بری ہو جائینگے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ اگر مدعا علیہ نے قرض کے دعوے میں کہا کہ میں دفعیہ پیش کرونگا پس قاضی نے کہا کہ دفعیہ تو ابراء سے ہوتا ہے یا ایفاء سے تو اس میں سے کس کا دعویٰ کرتا ہے اس نے کہا کہ دونوں کا تو شیخ نجم الدین نسفی رحمہ سے منقول ہے کہ اس میں تناقض نہیں ہے بشرطیکہ توفیق کی وجہ بیان کرے اور وجہ توفیق کی یہ ہے کہ یوں کہے کہ تھوڑا میں نے ادا کیا اور تھوڑا اس نے مجھے معاف کر دیا یا یوں کہے کہ میں نے اس کو سب ادا کر دیا تھا پس یہ انکار کر گیا تو میں نے سفارش اٹھائی پس اس نے مجھے بری کر دیا یا یوں کہے کہ اس نے مجھے بری کر دیا تھا پھر انکار کر گیا تو میں نے اسکو ادا کر دیا اور بعض نے کہا کہ اس میں تناقض نہیں ہے دعویٰ باطل نہوگا اگرچہ توفیق نہ بیان کرے کذا فی الذخیرہ۔ اگر عورت نے شوہر کے وارثوں پر مہر مسمے کا دعویٰ کیا اور گواہ پیش کیے اور وارثوں نے اس کے دفعیہ میں کہا کہ تو نے اقرار کیا تھا کہ نکاح بلا تقرر مہر ہوا تھا اور مہر مثل واجب ہے اور اب تو مہر مسمے کا دعوے کرتی ہے ان دونوں میں تناقض ہے تو بعض مشائخ نے کہا کہ یہ دفع صحیح نہیں ہے اور یہی اصح ہے یہ محیط میں ہے فتاوی رشید الدین میں ہے کہ شوہر کے وارثوں پر عورت نے مہر کا دعویٰ کیا اور وارثوں نے اصل نکاح سے انکار کر کے بعد خلع واقع ہونے کا دعویٰ کیا تو سماعت نہوگی یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ تیرا کچھ مجھ پر نہ تھا یا تیری کوئی چیز مجھ پر نہ تھی پس مدعی نے مال پر گواہ دیے پھر مدعا علیہ نے ابراء یا ایفاء کا دعویٰ کیا تو سماعت ہوگی پس اگر اسکے گواہ دیے تو ثبوت ہو جائیگا اور اگر یوں کہا کہ تیرا کبھی کچھ مجھ پر نہ تھا اور میں تجھے نہیں پہچانتا ہوں اور باقی مسئلہ اپنے حال پر ہے تو اس دفعیہ کی سماعت نہوگی اور قدوری نے ہمارے اصحاب سے روایت کیا کہ سماعت ہوگی یہ خلاصہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر قرض کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے اس سے انکار کیا پس مدعی نے گواہ قائم کیے کہ تو نے مجھ سے اس مال کے واسطے دس روز کی مہلت لی تھی اور یہ امر تیری طرف سے اس مال کا اقرار ہے اور مدعا علیہ نے کہا کہ تو نے بیس روز ہوئے کہ مجھے اس مال سے بری کر دیا ہے اور اسپر گواہ قائم کیے تو یہ دفعیہ نہوگا یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر دس دینار کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے دفع کیا کہ اس نے کہا کہ (مرا جز سہ دینار بر تو خواست نیست) تو اس دفعیہ کی سماعت نہوگی یہ خلاصہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر سو درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ میں نے تجھے اس میں سے پچاس درم دیدیے ہیں تو یہ دفعیہ نہوگا جبتک گواہ نہ لائے یا یوں نہ کہے کہ اسنے یہ پچاس درم لیے ہیں یا ادا کر دیے ہیں یہ جواہر الفتاوی میں ہے۔ اگر مدعا علیہ نے کہا کہ جس مال کا تو مجھ پر دعویٰ کرتا ہے وہ مال قمار یا ثمن شراب ہے تو سماعت ہوگی اور اگر گواہ دیے تو مقبول ہونگے یہ خلاصہ میں ہے کسی نے دوسرے پر کسی قدر دیناروں

یا در موں کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے ادا کر دینے کا دعویٰ کیا اور گواہ لایا کہ جنھوں نے یہ گواہی دی کہ اس مدعا علیہ نے مدعی کو اس قدر درم دیے ہیں لیکن یہ بیان نہیں معلوم کہ کس جہت سے دیے ہیں تو ہمارے بعض مشائخ سے روایت ہے کہ اس سے مدعی کا دعویٰ دفع ہوگا اور قاضی اسکو قبول کر لیگا اور یہی اشبہ و اقرب الی الصواب ہے یہ محیط میں ہے - ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ میں نے بحساب سمرقند کے ادا کر دیے ہیں اور جب اس سے گواہ طلب ہوئے تو اس نے کہا کہ میرے پاس گواہ نہیں ہیں پھر بعد اسکے کہا کہ میں نے فلاں گاؤں میں ادا کیے ہیں اور اسکے گواہ سنائے تو مقبول ہونگے یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے - ایک شخص نے دوسرے پر مال کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے دفعیہ کیا کہ مدعی نے مجھے اس دعوے سے بری کیا ہے اور اسکے گواہ دیے پھر مدعی نے دوبارہ دعویٰ کیا کہ اس نے میرے بری کر دینے کے بعد پھر مال کا اقرار کیا ہے تو بعض مشائخ نے فرمایا کہ اگر مدعا علیہ نے یوں کہا کہ تو نے مجھے اس دعوے سے بری کیا اور میں نے تیری براءت کرنے کو قبول کیا یا تصدیق کی تو پھر مدعی سے دفع الدفع صحیح نہیں ہے یعنی دوبارہ مدعا علیہ کے اقرار کا دعویٰ صحیح نہیں ہے اور اگر مدعا علیہ نے یہ نہیں کہا کہ میں نے براءت قبول کر لی تھی تو مدعی کا دوبارہ دعویٰ صحیح ہے یہ ظہیریہ میں لکھا ہے - ایک شخص پر گواہ پیش کیے کہ میں نے دس درم اسکو دیے تھے اس نے کہا کہ اسواسطے دیے تھے کہ میں فلاں شخص کو دیدوں پس میں نے فلاں شخص کو دیدیے تو یہ دفعیہ صحیح ہے - یہ وجیز کردری میں ہے - ایک شخص نے دوسرے پر پچاس دینار کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے دفعیہ میں کہا کہ مدعی نے اقرار کیا ہے کہ مدعا علیہ نے مجھ کو دینار کے عوض پچاس عدالی کے حساب سے عدالی دیے لیکن میں نے خط بعوض دیناروں کے لے لیا تو دفعیہ صحیح ہے اسی طرح اگر کہا کہ مجھے تو نے تمام دعووں سے فلاں سنہ میں بری کر دیا ہے تو بھی دفعیہ صحیح ہے یہ محیط میں ہے - ایک ترکہ میں قرضہ کا دعویٰ کیا پس وارث نے کہا کہ اس نے کچھ ترکہ نہیں چھوڑا ہے پس مدعی برہان لایا کہ فلاں مال معین ترکہ کے اموال معینہ میں سے اسکے قبضہ میں ہے پس وارث نے برہان پیش کی کہ میرے باپ نے اسکو ایک شخص غائب کے ہاتھ فروخت کر دیا ہے تو دفعیہ صحیح ہے اگرچہ مشتری کا نام و نسب ذکر نہ کیا ہو یہ وجیز کردری میں ہے - ایک شخص نے میت کے ترکہ میں دعویٰ کیا اور گواہ قائم کیے پھر جس پر گواہ قائم کیے تھے اس کے سوائے دوسرے وارث نے مدعی سے بعض دعوے پر صلح کر لی مثلاً دعویٰ سو دینار کا تھا اور صلح میں دینار پر ہوئی پھر جب بدل صلح کا مطالبہ کیا تو اس نے کہا کہ میں گواہ دیتا ہوں کہ میرے مورث نے تجھے وہ مال ادا کر دیا ہے پس تیرا دعویٰ صحیح نہیں ہے باطل ہے پس اگر دفعیہ کا مدعی سوائے اس شخص کے ہے جس نے صلح ٹھہرائی تھی تو سماعت ہوگی اور اگر وہی ہے جس نے صلح کی تھی تو سماعت نہوگی یہ خلاصہ میں ہے - ایک شخص وصی میت کو لایا اور دعویٰ کیا کہ میرے پچاس درم میت پر ہیں اور میت نے اپنی زندگی میں میرے پچاس درم قرض لازم ہونیکا اقرار کیا تھا پس وصی میت نے اس امر کے گواہ دیے کہ مدعی نے اقرار کیا کہ میرے یہ پچاس درم میت پر اس سبب سے ہیں کہ میں نے اسکے ہاتھ اپنے سو درم جو کسی شخص ثالث پر تھے فروخت کیے تھے تو وصی کی برہان قبول ہوگی اور یہ دعویٰ مدعی کا دفعیہ ہوگا یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے - ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ تیرے باپ نے میرے واسطے تہائی مال کی وصیت کی ہے اور مدعا علیہ نے اس سے انکار کیا پھر مدعی نے اپنے دعوے پر گواہ دیے پس مدعا علیہ نے دفعیہ میں کہا کہ میرے باپ نے اپنی زندگی میں اس وصیت سے رجوع کیا یا یوں کہا کہ میرے باپ نے اپنی زندگی میں کہا کہ میں نے ہر وصیت سے جو میں نے وصیت کی تھی رجوع کر لیا

تو بعض مشائخ نے کہا کہ اس کی سماعت ہوگی اور یہی صحیح ہے اسی طرح اگر اس امر کے گواہ دیے کہ میرے باپ نے زندگی میں اس وصیت سے انکار کیا ہے تو موافق روایت مبسوط کے یہ دفعیہ ہے اور جامع میں مذکور ہے کہ وصیت کا انکار کرنا وصیت سے رجوع کرنا نہیں ہوتا ہے پس بعض مشائخ نے کہا کہ اس مسئلہ میں دو روایتیں ہیں اور بعض نے کہا کہ جو جامع میں مذکور ہے وہ قیاس ہے اور روایت مبسوط کی استحسان ہے یہ محیط میں ہے۔ ترکۂ میت میں اپنے نابالغ کے واسطے تہائی مال کی وصیت کا دعویٰ کیا اور گواہ قائم کیے پس قاضی نے میت کے وارثوں پر ڈگری کر دی پھر وارثوں نے بطریق دفع کے مدعی پر گواہ قائم کیے کہ اس نے حکم قاضی سے پہلے اقرار کیا ہے کہ میت پر اس قدر قرض ہے کہ تمام ترکہ کو گھیرے ہوئے ہے تو یہ دفعیہ صحیح ہے اور قاضی کا حکم و فرمان باطل ہو جائیگا یہ ذخیرہ میں ہے۔ ایک شخص نے اپنے لڑکے کے دو لڑکوں کے واسطے تہائی مال کی وصیت کی اور ایک بالغ ہے اور دوسرا نابالغ ہے اور دونوں کا باپ زندہ ہے پھر وصیت کرنیوالا مر گیا پس نابالغ کے باپ نے وارث موصی پر دعویٰ کیا کہ میت نے اس کے واسطے وصیت کی ہے اور بالغ نے خود وصیت کا دعویٰ کیا اور وارث نے دونوں کی وصیت سے انکار کیا اور دونوں کے دعوے کے دفعیہ میں کہا کہ اس بالغ نے میت کے مرنے کے بعد اقرار کیا ہے کہ میت نے کچھ وصیت نہیں کی اسی طرح اس نابالغ کے باپ نے اقرار کیا ہے کہ میت نے میرے نابالغ کے واسطے کچھ وصیت نہیں کی تھی پس بعض نے فرمایا کہ یہ بالکل دفعیہ نہیں ہے اور یہی اظہر و اشبہ بالفقہ ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر کسی چوپایہ پر بسبب نتاج کے دعویٰ کیا یعنی یہ میری ملک میں بچہ پیدا ہوا ہے پس مدعا علیہ نے دفعیہ میں کہا کہ تو جھوٹا ہے اس لیے کہ تو نے اقرار کیا کہ میں نے اسکو فلاں شخص سے خریدا ہے تو یہ دعویٰ مدعی کا دفعیہ ہے کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ میں نے فلاں شخص سے فلاں محدود اجارہ طویلہ پر کرایہ لی اور اس پر قبضہ کر لیا اور حدود بیان کر دیے اور بعد قبض کے مدعا علیہ کے ہاتھ بالمقطعہ اجارہ پر دی اور شرائط ذکر کیے اور اس سے مال اجارہ کی درخواست کی پس مستاجر مدعا علیہ نے دفع کیا کہ میں نے یہ محدود دوسرے سے بنیاد خریدی ہے اور مدت گذرنے کی وجہ سے بیع نافذ ہو گئی اور اجرت ساقط ہو گئی تو کرایہ پر دینے والے کی غیبت میں یہ دفعیہ صحیح نہیں ہے یہی مختار ہے کذا فی الخلاصہ۔ تاک انگور کے دعوے میں اگر مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ میں نے مدعی کو اس باغ میں کام کرنے کے واسطے مزدور کیا تھا تو دفعیہ صحیح ہے اور یہ مدعی کی طرف سے اقرار ہوگا کہ میری ملک یہ تاک نہیں ہے اسی طرح اگر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مدعی نے یہ گھر مجھ سے کرایہ لیا یا زمین کھیتی کے واسطے لی اور گواہ قائم کیے کہ اس نے کہا کہ (اینخانہ را بمن اجارہ دہ تا بگیرم) یا اسنے کہا کہ (این زر را بمن بزرگری دہ) تو یہ دفعیہ ہو سکتا ہے اور یہ اس بات کا اقرار ہوگا کہ اس میں مدعی کی کچھ ملک نہیں ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ابن سماعہ رحمہ نے فرمایا کہ ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ اس نے مجھ سے اس قدر مال لے لیا ہے اور اس کو اس طرح بیان کیا کہ شنا[illegible] ہو گئی پس مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ مدعی نے اقرار کیا ہے کہ یہ مال مجھ سے فلاں شخص دوسرے نے یعنی سوائے مدعا علیہ کے کسی نے لے لیا ہے اور مدعی اس سے انکار کرتا ہے تو یہ دعویٰ مدعی کا ابطال نہیں ہے اور نہ اس کے گواہوں کا اکذاب ہے اور اگر مدعا علیہ نے اس امر کے گواہ دیے کہ اس مدعی نے اقرار کیا ہے کہ فلاں وکیل مدعا علیہ نے مجھ سے یہ مال لیا ہے تو یہ دعویٰ مدعی کا ابطال اور اس کے گواہوں کا اکذاب ہے مشائخ نے فرمایا کہ مسئلہ میں وکیل سے مراد وہ وکیل ہے جو موکل صاحب ید رعیت کی طرف سے ہو ورنہ اگر موکل صاحب قدرت ہو تو ضمان مال موکل پر آویگی اور وہی مدعا علیہ ہے

ہیں وکالت سے مراد امر بوقت تحقیق ہے وکالت کذا فی الذخیرہ - ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اس نے میری باندی کے پیٹ میں مارا اور وہ اس ضرب سے مر گئی ہے پس مدعا علیہ نے دفعیہ میں کہا کہ وہ باندی بعد مارنے کے بازار کی طرف نکلی تھی تو دفعیہ صحیح نہیں ہے ہاں اگر یہ امر گواہوں سے ثابت کیا کہ بعد مارنے کے وہ صحت پا گئی تھی تو صحیح ہے اور اگر اس نے اسکے صحت پانے کے اور اس نے بعد ضرب کے مر جانے کے گواہ قائم کیے تو گواہان صحت کا قبول ہونا اولی ہے کذا فی الخلاصہ - ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اس نے میرے باپ کو لات ماری اور وہ اس سے مر گیا اور اسکے گواہ سنا لیے اور مدعا علیہ نے گواہ سنا لیے کہ وہ اس ضرب سے اچھا ہو گیا تھا تو یہ دعوی مدعی کا دفعیہ صحیح ہے اور بعض نے کہا کہ اس میں تفصیل ہونا واجب ہے یعنی اگر مدعی نے یہ دعوی کیا تھا کہ اس نے ایک لات ماری اور اس لات کے ضرب سے وہ مر گیا اور گواہوں نے بھی ایسی ہی گواہی دی تو یہ دفعیہ مدعا علیہ کا صحیح ہے اور اگر اس نے یوں دعوی کیا کہ اس نے اسکو لات ماری اور لات کے ضرب سے وہ مر گیا تو یہ دفعیہ مدعا علیہ کا صحیح نہیں ہے اور اسپر ضمان بھر دینے کا حکم کیا جائے گا یہ محیط میں ہے - ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اس نے میرا بیچ کا اوپر کا دانت توڑ دیا ہے پس مدعا علیہ نے دفع کیا کہ اسکا یہ دانت تھا ہی نہیں تو اس کی سماعت نہوگی یہ خلاصہ میں ہے - ایک شخص کے قبضہ میں ایک معین مال ہے اسپر ایک شخص نے ملک مطلق کا دعوی کیا پس مدعا علیہ نے یوں دفع کیا کہ یہ معین مال میری ملک ہے اور تو نے مجھ سے اسکو خریدا تھا پھر ہم نے بیع کا اقالہ کر لیا اور اب آج کے روز یہ میری ملک ہے اور اسپر گواہ قائم کیے تو یہ دفعیہ نہیں ہے کیونکہ مدعی نے ملک مطلق کا دعوی کیا ہے اور ایسی صورت میں مدعی کے گواہوں کی گواہی مقبول ہوتی ہے یہ محیط میں ہے - ایک شخص ایک مملوک کو لایا اور کہا کہ یہ میری ملک ہے مگر اس نے تمرد اختیار کیا ہے اور مملوک نے کہا کہ میں فلاں غائب کی ملک ہوں تو منتقی میں مذکور ہے کہ اگر غلام اپنے قول پر گواہ لایا تو اس کے اور مدعی کے درمیان خصومت نہوگی اور اگر گواہ نہ لایا تو مدعی کے گواہوں کی سماعت ہوگی اور اس کی ڈگری ہو جائیگی پھر اگر غائب آیا تو اسکو غلام لینے کی کوئی راہ نہوگی ولیکن اگر اس نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہے تو پہلے مدعی پر جسکی ڈگری ہو چکی ہے اس غائب کی ڈگری کر دی جائیگی یہ فتاوی قاضی خان میں ہے - ایک شخص نے دعوی کیا کہ میرا اس شخص پر سو من تل کا تیل بسبب صحیح واجب ہے پس مدعا علیہ نے دفعیہ میں کہا کہ تو جھوٹا ہے میں نے تجھکو اس تیل کے عوض میں ایک دینار سرخ کھرے سونے بخاری سکہ کا دیا ہے تو یہ دفعیہ نہوگا جبتک کہ تیل واجب ہونے کا سبب معلوم نہو کیونکہ جائز ہے کہ تیل بسبب سلم کے واجب ہوا ہووے پھر جب اس کے عوض دینا ہوا تو مسلم فیہ کا معاوضہ قبضہ سے پہلے کیا اور یہ جائز نہیں ہے اور اگر تیل بیع ہو اس طرح کہ یہ مقدار معین تیل خریدا ہووے پس جب اس کے عوض دینار سونے کا دیا حالانکہ وہ بعینہ قائم ہے تو گویا بیع کو قبضہ سے پہلے فروخت کیا اور یہ بھی جائز نہیں ہے پس دفعیہ صحیح نہوگا یہ محیط میں ہے - ایک شخص نے اپنی عورت سے کہا کہ اگر تجھکو فلاں وقت نفقہ نہ پہونچے تو تیرا کام ایک طلاق میں تیرے اختیار میں ہے یعنی ایک طلاق تو اپنے آپ کو دے سکتی ہے پھر شوہر نے کہا کہ میں نے اس وقت تک اس کو نفقہ پہونچا دیا ہے اس نے دفعیہ کیا کہ اس نے اقرار کیا ہے کہ اس عورت کو نفقہ نہیں پہونچا تو سماعت ہوگی اور اگر عورت نے دفع کیا کہ اس نے اقرار کیا ہے کہ میں نے نہیں دیا تو سماعت نہوگی یہ خلاصہ میں ہے - فتاوی نسفی میں ہے کہ ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ میں نے تیرے باپ فلاں شخص معین کو جسکا نام تو جانتا ہے یہ ہوا تھے کو رہن کی تھی اور درخواست

ملک یعنی بدون بیان سبب ... [illegible]

کہ اس کی ملک کس طرح ہوئی آیا بطور بیع یا ہبہ کے یا اور کسی طرح سے ۱۲

کی کہ یہ شی معین حاضر کرے تاکہ میں قرض ادا کر کے اپنے مال کو لے لوں اور مدعا علیہ رہن رکھنے اور رہن کرنے دونوں سے انکار کرتا ہو پس مدعی دو گواہ رہن کے لایا اور مدعا علیہ دو گواہ لایا کہ انھوں نے گواہی دی کہ مدعی نے اس کے ہاتھ یہ شی معین اس قدر داموں کو فروخت کی اور دام وصول کر کے مبیع اسکے سپرد کر دی تو شیخ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ یہ دعویٰ مدعی کا دفعیہ ہے اور مدعا علیہ کی گواہی پر عمل ہوگا کیونکہ وہ زیادہ ثبت ہے بسبب اسکے کہ خریدنا رہن سے زیادہ موکد ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کا چوپایہ لے لیا وہ اسکے قبضہ میں مرگیا پس چوپایہ کا مالک قاضی کے پاس آیا اور لینے والے پر دعویٰ کیا کہ اس نے میرا چوپایہ ناحق لے لیا اور وہ اسکے پاس مرگیا اور لینے والے نے دفع کیا کہ میں نے چوپایہ حق سے لیا کیونکہ وہ میری ملک تھا اور اس کے قبضہ میں ناحق تھا تو یہ دفعیہ صحیح ہے اور اگر چوپایہ مرا نہو بلکہ قائم ہو اور مدعی نے مثل مذکور کے دعویٰ کیا اور لے لینے والے نے گواہ سنائے کہ میں نے اسے لے لیا اس واسطے کہ وہ میری ملک ہے تو گواہی مقبول ہوگی یہ ذخیرہ میں ہے۔ ایک عورت نے اپنے شوہر پر دعویٰ کیا کہ میں بسبب تین طلاق کے اسپر حرام ہوں اور اسکے گواہ پیش کیے پس شوہر نے دفع کیا کہ اس عورت نے خود اقرار کیا ہے کہ مجھے اس نے تین طلاق دیں اور میری مدت گذر گئی اور میں نے دوسرے خاوند سے نکاح کیا اور اُس نے میرے ساتھ وطی کی پھر اُس نے طلاق دی اور پھر میں نے اس کے ساتھ نکاح کیا ہے اور اب یہ میرے واسطے حلال ہے تو صحیح قول یہ ہے کہ اس طرح کا دفعیہ صحیح ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر ایک نے عورت سے نکاح کا دعویٰ کیا اور گواہ سنائے اور عورت نے دفعیہ کے طور پر گواہ سنائے کہ میں نے اس سے خلع کرا لیا تو یہ دفعیہ صحیح ہے اور اگر دونوں نے تاریخ نہ بیان کی یا ایک نے تاریخ بیان کی ہو اور اگر دونوں نے تاریخ بیان کی پس اگر خلع کی تاریخ پیشتر ہو تو یہ دفعیہ صحیح نہیں ہے اور اگر عورت کی گواہی رد کر دی جائیگی۔ اور اگر کسی عورت کے نکاح کا دعویٰ کیا اور وہ دعویٰ کرتی ہے کہ مدعی نے اقرار کیا ہے کہ یہ عورت مجھپر حرام ہے تو دفعیہ صحیح ہے۔ اسی طرح اگر عورت نے نکاح کا دعویٰ کیا اور مرد نے خلع کے دعوے سے دفع کیا تو صحیح ہے۔ اگر کسی عورت سے نکاح کا دعویٰ کیا اور عورت نے دفع کیا کہ میں فلان غائب کی منکوحہ ہوں تو یہ دفعیہ صحیح نہیں ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے اگر ایک عورت نے کسی مرد پر نکاح کا دعویٰ کیا اور مرد نے کہا کہ میرے تیرے درمیان نکاح نہیں پھر جب عورت نے نکاح کے گواہ قائم کیے تو مرد نے گواہ سنائے کہ مجھ سے اس نے خلع کرا لیا ہے پس اُس کے گواہ مقبول ہوں گے یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے عورت نے نکاح کا دعویٰ کیا اور مرد نے اصل نکاح سے انکار کیا پھر عورت نے گواہ دیے اور نکاح کا حکم ہو گیا پھر اسکے بعد مرد نے گواہ دیے کہ اسنے خلع کرا لیا ہے تو شیخ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ عورت کا دعویٰ دفع نہو گا اس لیے کہ مرد کے کلام میں تناقض ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ قاضی نے شوہر پر نفقہ فرض کیا اُس نے کہا کہ یہ عورت مجھپر حرام تھی جسوقت کہ نفقہ فرض ہوا ہے تو یہ غیر مسموع ہے اور اگر مرد نے مہر پر خلع کا دعویٰ کیا اور نفقہ عدت کا دعویٰ ہوا تو مسموع ہے یہ خلاصہ میں ہے۔ ایک شخص نے ایک غلام خریدا اور قبضہ کر لیا پھر ایک شخص نے ملک مطلق کے دعویٰ پر گواہ پیش کر کے استحقاق میں لے لیا تو مشتری اپنے بائع سے دام واپس کر سکتا ہے پھر قبل اسکے کہ قاضی دام واپس کر دینے کا حکم کرے بائع نے گواہ دیے کہ یہ میرا ہے تو بائع کا دعویٰ مسموع ہوگا۔ اور اگر بائع نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ میں نے مستحق سے خرید کر [illegible] مشتری کے ہاتھ فروخت کیا یا اس امر کے کہ یہ غلام میری ملک میں پیدا ہوا ہے تو [illegible] کیا جائے گا اور اگر مستحق پر [illegible] گواہ قائم کیے تو مقبول نہ ہوں گے اور حکم قاضی جو مستحق کے واسطے ہو چکا ہے باطل ہو جائیگا اور اگر مشتری پر قائم کیے تو

ف یعنی عورت نے طلاق کی درخواست کی اور شوہر نے منظور کر کے طلاق دیدی [illegible]

پس اگر اُس وقت قائم کیے کہ جب قاضی نے مشتری کے واسطے ثمن کی ڈگری کر دی ہو تو یہ گواہی بائع کی مقبول نہوگی اور اگر اسوقت قائم کیے کہ مشتری نے بائع سے دام لے لیے مگر قاضی نے حکم نہیں دیا ہو تو یہ گواہی مقبول ہوگی یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے۔ اگر غیر مجلس قاضی میں اقرار کیا کہ یہ شے معین میری ملک ہے بسبب اس کے کہ میں نے فلان شخص سے خریدی ہے پھر قاضی کے پاس ملک مطلق کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے دفع کیا کہ اسنے ایک بار اقرار کیا ہے کہ میں نے اسکو فلان شخص سے خریدا ہے تو دفعیہ صحیح ہے پس اگر گواہوں سے یہ امر قاضی کے نزدیک ثابت کر دے تو مدعی کا دعویٰ دفع ہو جائیگا یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے قاضی کے سامنے ایک شے معین کا دعویٰ اپنے سبب سے کیا کہ جس کو وہ ثابت نہ کر سکا پھر مدعا علیہ نے یہ شے فروخت کر کے مشتری کے سپرد کر دی پھر ایک زمانہ کے بعد مدعی نے اسی شے معین کا دعوے مشتری پر اُسی قاضی کا یا دوسرے قاضی کے سامنے ملک مطلق کے ساتھ کیا پس مشتری نے دفعیہ کیا کہ تو نے میرے بائع پر اس شے معین کا دعویٰ بسبب خرید کے کیا تھا اور اب ملک مطلق کا دعویٰ کرتا ہے تو یہ دفعیہ صحیح ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر ایک شے معین کا دعوے بسبب ملک مطلق کے کیا اور مدعا علیہ نے اُسکے دفعیہ میں کہا کہ تو نے اس شے معین کا دعویٰ اس سے پہلے سبب کے ساتھ کیا تھا اور اب ملک مطلق کا دعویٰ کرتا ہے پس مدعی نے کہا کہ اب بھی میں اُسی سبب کے ساتھ دعویٰ کرتا ہوں اور ملک مطلق کے دعوے کو ترک کرتا ہوں تو دوبارہ اُسکا دعویٰ مسموع ہوگا اور مدعا علیہ کا دفعیہ دور ہو جائے گا یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ شفعہ کے دعوے میں اگر مشتری نے گواہ سُنائے کہ جس ملک کی وجہ سے مدعی شفعہ کا دعویٰ کرتا ہے وہ فلان شخص کی ملک ہے تو سماعت نہوگی اور اگر اس امر کے گواہ سُنائے کہ اس نے اقرار کیا ہے کہ فلان شخص کی ملک ہے پس سماعت ہوگی یہ خلاصہ میں ہے۔ ایک شخص نے ایک گھر پر دعویٰ کیا کہ یہ میرا ہے اور مدعا علیہ کے مورث نے ناحق اسپر اپنا قبضہ کیا پھر مرگیا اور اپنے اس وارث مدعا علیہ کے قبضہ میں چھوڑ گیا اور اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے پھر مدعا علیہ نے گواہ سُنائے کہ میری مورث فلان نے اس مدعی سے یہ گھر اس قدر داموں کو قطعی بیع کے ساتھ خریدا تھا اور باہمی قبضہ ہو گیا تھا پھر وہ مرگیا اور مجھے میراث ملا ہے پھر مدعی نے اسکا یوں دفعیہ کیا کہ مورث مدعا علیہ نے اقرار کیا تھا کہ میرے اور مدعی کے درمیان جو بیع ہوئی تھی وہ بیع وفا تھی جب دام واپس کرے تو مبیع واپس دینی چاہیے اور اسکے گواہ قائم کیے تو امام اجل ظہیر الدین نے فرمایا کہ اس دفعیہ کی سماعت نہوگی یہ فتاوے قاضی خان میں ہے بائع سے ہبہ مانگنا یا مول مانگنا اصح قول کے موافق بائع کی ملک کا اقرار ہے اور زیادات میں لکھا ہے کہ اقرار نہیں ہے اور یہی صحیح ہے کذا فی خزانۃ المفتین۔ زیادات قاضی علاء الدین میں ہے کہ روایت جامع کی صحیح ہے اور مول مانگنے یا ہبہ یا ودیعت یا اجارہ مانگنے پر اقدام کرنا باتفاق الروایات اس امر کا اقرار ہے کہ اس میں اُس کی ملک نہیں ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شے معین جو کسی کے قبضہ میں ہے اسپر دعویٰ کیا کہ یہ میری ہے اور قابض نے میرے واسطے اسکا اقرار کیا ہے پھر مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ اس نے مجھ سے یہی شے معین ہبہ میں طلب کی تھی تو یہ دفعیہ دعویٰ مدعی کا ہوگا کذا فی المحیط اور جامع میں مذکور ہے کہ اگر مشہود علیہ نے گواہ سنائے کہ مدعی نے دعویٰ سے پہلے یہ شے مجھ سے خریدنے کے طور پر چکائی تھی تو گواہ مقبول ہوں گے اور مدعی کی گواہی باطل ہو جائیگی کیونکہ اس طرح چکانا بائع کی ملک کا اقرار ہے اور چکانے والے کا اقرار ہے کہ میری اس میں ملکیت نہیں ہے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے اور اگر مدعی نے اس طرح توفیق دینی چاہی کہ یہ شے میری ملک تھی ولیکن اس نے اُسپر قبضہ کر لیا اور مجھے نہ دی اسلیے میں نے

اس سے خریدنے کے واسطے چکائی تو اس کی سماعت نہو گی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ پس اگر مدعی نے مدعا علیہ کے اس طرح گواہ قائم کرنے کے بعد یون گواہ قائم کیے کہ قابض نے مدعی سے یہ چیز مول لے لینے کے واسطے چکائی تھی تو یہ گواہی مقبول ہو گی اور پہلا دفعیہ باطل ہو جائیگا کیونکہ جامع کی روایت مین چکانا اُس شخص کے ملک کا اقرار ہوتا ہے جس سے چکاوے پس مدعی نے اس دفعیہ مین یہ دعویٰ کیا کہ مدعا علیہ قابض نے اقرار کیا ہے کہ یہ مدعی کی ملک ہے اور تناقض تصدیق خصم کی وجہ سے باطل ہو گیا اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ دونون مین سے ہر ایک نے ایسے اقرار کی تاریخ لکھی ہو اور اگر نہ لکھی ہو تو بھی ہر ایک کا اقرار دوسرے کے اقرار سے مندفع ہو گا پس مدعی کی گواہی ملک مطلق پر باقی رہ گئی اور اُس روایت کے موافق جس مین چکانا اس امر کا اقرار ہے کہ اس بیچنے والے کی ملک نہین ہے تو بھی دفع صحیح ہے کیونکہ قابض کا اقرار ہوا کہ میری ملک نہین ہے اور کوئی اپنی ملک کا مدعی نہین ہے پس مدعی کی ملک کا اقرار ہوا یہ فتاویٰ قاضی خان مین ہے۔ غیر مدعا علیہ سے مول مانگنا اس باب مین کہ یہ مدعی کا اقرار ہے کہ میری ملک نہین ہے مدعا علیہ سے مول مانگنے کی نظیر ہے حتی کہ اگر مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ مدعی نے اسکو فلان شخص سے مول مانگا تھا تو دفعیہ ہوگا یہ فصول عمادیہ مین ہے ایک شخص نے ایک کپڑا مستعار لیا پھر دعویٰ کیا کہ میرے نابالغ بیٹے کا ہے تو امالی مین امام ابو یوسف رحمہ اللہ سے مذکور ہے کہ دعوے کی سماعت ہو گی اور گواہی مقبول ہو گی اور مؤلف کہتا ہے کہ یہ اُس روایت کے موافق ہے کہ مستعار لینا جس سے لیا ہے اُس کی ملک کا اقرار نہین ہوتا ہے صرف اس امر کا اقرار ہوتا ہے کہ دینے والے کی ملک نہین ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ ایک شخص کے مقبوضہ نخل پر دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے دفعیہ مین کہا کہ اس نے اس درخت کے پھل خریدنا چاہے تھے تو یہ دفعیہ نہین ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اور اقارب کے دعوے مین اگر مدعا علیہ نے ایک یا دو بار انکار کیا پھر کہا کہ یہ زمین جو میرے قبضہ مین ہے اس کی یہ حدین نہین ہین تو یہ دفعیہ صحیح نہین ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ ایک شخص کے مقبوضہ محدود پر دعویٰ کیا اور اسکی حدود بیان کردین پس مدعا علیہ نے کہا (این محدود کہ مدعی دعوی میکند باین حدود ملک من استہ و حق من است) پھر مدعی نے دوسری مجلس مین بعینہ ان حدود کے ساتھ دوبارہ دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا (در حدود خطا کردہ این محدود کہ در دست من است باین حدود نیست کہ دعوی کردہ) پھر مدعی نے تیسری بار تیسری مجلس مین دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا (آن محدود کہ تو دعوی میکنی بفلان فروختہ بودی پیش از انکہ دعوی میکردی و من از ان فلان خریدہ ام) پس بعض نے کہا کہ یہ قول دعویٰ مدعی کا دفعیہ نہین ہے اور اسکا تیسرا قول اُس کے دوسرے قول سے ٹوٹتا ہے اور دوسرا کلام اُسکا تیسرے کلام کے توڑنے کے واسطے معتبر ہے اگرچہ دعویٰ مدعی کے دفع کے واسطے معتبر نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ ایک گھوڑا مستعار لیا اور وہ مستعیر کے نیچے مرگیا اور اُس کے مالک نے عاریت دینے سے انکار کیا اور مستعیر نے مال دیکر صلح کر لی تو جائز ہے پھر اگر مستعیر نے اسکے بعد عاریت دینے کے گواہ سُنائے تو مقبول ہون گے اور صلح باطل ہو جائیگی اور اگر اُس نے عاریت دینے والے سے قسم لینا چاہی تو اُسکو اختیار ہے۔ اور منتقی مین چند مسائل مذکور ہین کہ جو عدم قبول گواہی پر دلالت کرتے ہین از انجملہ یہ ہے کہ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ دار پر اپنے باپ سے میراث ہو پہنچنے کا دعویٰ کیا پھر کسی قدر مال پر صلح کر لی پھر مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ مین نے یہ گھر مدعی کے باپ سے اُس کی زندگی مین خریدا ہے یا اس امر کے گواہ دیے کہ اس کے باپ سے فلان شخص نے خریدا ہے اور مین نے فلان شخص سے خریدا ہے تو گواہی مقبول نہو گی یہ ذخیرہ مین ہے۔

ف ۱ اراضی وہ زمین ہے اسکا اطلاق ہوتا ہو ۱۲

اور منتقی میں ہے کہ اگر کسی مدعا علیہ نے کپڑے کے دعوے سے دس درم دیکر صلح کر لی پھر گواہ لایا کہ مدعی نے اقرار کیا ہے کہ میرا اس کپڑے میں کچھ حق نہیں ہے پس اگر گواہوں نے صلح سے پہلے اس کے اس اقرار کی گواہی دی تو گواہی باطل اور صلح جائز ہے اور اگر مدعا علیہ کے گواہوں نے بعد صلح کے اُسکا یہ اقرار بیان کیا کہ میرا کپڑے میں کچھ حق نہ تھا تو صلح باطل ہوگی پس اگر قاضی کو یہ بات معلوم ہو کہ اس شخص نے میرے پاس اقرار کیا تھا صلح سے پہلے کہ یہ کپڑا میرا نہیں ہے تو صلح باطل ہے اور قاضی کا علم اس مقام پر بمنزلہ صلح کے بعد اُسکے اقرار کرنے کے ہے بشرطیکہ دعویٰ ملک مطلق سے ہو اگر مثلاً قاضی کے پاس اقرار کیا کہ یہ کپڑا ہرگز میرا نہ تھا اور نہ میں نے اپنے باپ سے میراث پایا پھر بعد اسکے آیا اور اپنے باپ سے میراث پانے کا اقرار کیا اور دعویٰ سوائے وراثت کے کسی طرح ملک کا کیا تو قاضی اس اقرار کی وجہ سے صلح باطل نہ کریگا یہ خلاصہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ ہرگز تیرے مجھ پر ہزار درم نہ تھے اور تو نے مجھ پر ہزار درم کا دعویٰ کیا تھا پس میں نے تجھے کل کے روز دیدیے پس مدعی نے کہا کہ تجھ پر میرے ہزار درم ہیں اور میں نے کچھ وصول نہیں کیا پس اس کے دعوے سے پانچ سو درم پر صلح کر لی پھر مدعا علیہ نے اس کے بعد گواہ قائم کیے اُنھوں نے گواہی دی کہ ہم نے دیکھا کہ مدعا علیہ نے کل کے روز مدعی کو ہزار درم دیے تو گواہی پر التفات نہ کیا جائیگا کیونکہ صلح جو واقع ہوئی وہ قسم کا فدیہ ہے اور اگر مدعا علیہ نے مدعی سے وقت دعوے کے کہا کہ تو نے سچ کہا کہ تیرے ہزار درم مجھ پر تھے ولیکن میں نے تجھے کل کے روز ادا کر دیے پس مدعی نے کہا کہ تو نے کچھ نہیں ادا کیا ہے پس مدعا علیہ نے ہزار درم اُسکو دیدیے یا ہزار سے پانچ سو درم پر صلح کر لی پھر مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ اُنھوں نے گواہی دی کہ اس نے ہزار درم کل اُسکو دیے ہیں تو گواہی جائز ہے اور صلح باطل ہوگئی اور مدعی نے جو دوبارہ لیا ہے وہ واپس دیوے کیونکہ اس صورت میں جب صلح سے پہلے ادا کرنے کا دعوے کیا تو قسم مدعی پر آوے گی اور صلح مدعی کی طرف سے قسم کا فدیہ نہ تھی یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے مال وصول کرنے کے وکیل نے اگر گواہی سے وکالت ثابت کی اور قاضی نے وکالت کا حکم دیدیا پھر مطلوب نے دعویٰ کیا کہ طالب اس وکیل کے دعویٰ کرنے سے پہلے مر گیا اور یہ وصول نہیں کر سکتا ہے تو یہ دفعیہ صحیح ہے اگر گواہ قائم ہوں تو دعوےٰ مدعی مندفع ہوگا یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ فلان بن فلان کا تیرے پاس اس قدر مال ہے اور وہ نابالغ ہے اور قاضی نے فلان بن فلان کو اس لڑکے کا وصی مقرر کیا ہے اور وہ لڑکا اسی قاضی کی ولایت میں ہے پھر اُس وصی نے مجھے تجھ سے نابالغ کا مال وصول کرنے کے واسطے وکیل کیا ہے اور وہ مال اس قدر ہے اور قاضی نے مدعی کے وکیل ہونے کا بشرائط حکم دیدیا اور مدعی نے مال وصول کر لیا پھر اس کے بعد مدعا علیہ نے ایک روز اسی وکیل پر دعویٰ کیا کہ وہ لڑکا اب بالغ ہو گیا اور اُس نے مجھے وکیل کیا ہے کہ میں تجھ سے وہ مال وصول کروں جو تو نے وصول کیا ہے پس اُس وکیل نے کہا کہ میں نے وہ مال وصی کے پاس بھیجدیا تو بعض نے فرمایا کہ اُس کی تصدیق نہ کی جاوے گی یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص کے قبضہ سے ایک دوکان گواہوں سے استحقاق ثابت کر کے لے لی گئی اور مشتری نے اپنے بائع سے گواہ پیش کر کے اپنے دام لے لیے پھر بائع نے اس کے اور مستحق کے سامنے گواہ پیش کیے کہ مستحق نے اقرار کیا ہے کہ یہ دوکان بائع کے باپ کی ہے وہ مر گیا ہے اور بائع کے واسطے میراث چھوڑی کہ اس کے سوائے اُسکا کوئی وارث نہیں ہے اور اُس کے باپ نے اپنی زندگی و صحت میں کہا کہ یہ تمام دوکان بسبب صحیح میری ملک ہے اور مستحق نے اقرار کیا کہ میرے

قبضہ مین اجارہ کی وجہ سے ہو کچھ میری ملک اس مین نہین ہی اور مین نے تیرے اقرار کی تصدیق کی تھی پھر مین نے اس مشتری کے ہاتھ اُس کو فروخت کر دیا اور حکم قاضی مستحق کے واسطے بائع کا باطل واقع ہوا ہے تو یہ دفعیہ صحیح ہی اور اگر بائع نے یہ نہ کہا بلکہ یون کہا کہ مدعی نے دوکان پر دعویٰ کرنے سے پہلے کہا تھا کہ یہ دوکان جو فلان کے قبضہ مین ہے فلان بن فلان کی ملک ہے اور اب تو دوکان پر اپنی ملک کا دعویٰ کرتا ہے اور یہ تناقض ہی تو یہ دفعیہ صحیح ہی کذا فی الذخیرہ۔ بائع نے مشتری سے دام طلب کیے اُس نے کہا کہ تیرا دعویٰ جھوٹا ہی کیونکہ تو نے آزاد کو فروخت کیا ہی کیونکہ تو نے قسم کھائی تھی کہ جب مین کوئی غلام خریدون تو وہ آزاد ہی پھر تو نے قسم کے بعد یہ غلام خریدا پس وہ آزاد ہے حالانکہ تو نے میرے ہاتھ فروخت کیا پس اگر گواہون سے یہ ثابت ہو تو یہ دفعیہ صحیح ہی اسی طرح اگر یون کہا کہ تو نے یون قسم کھائی تھی کہ ہر غلام کہ جس کو مین خریدون پس وہ آزاد ہی پھر تو نے قسم کے بعد یہ غلام خریدا اور وہ آزاد ہو گیا پھر تو نے میرے ہاتھ فروخت کیا اسی طرح اگر کہا کہ تو نے اس غلام کو میرے ہاتھ فروخت کرنے سے پہلے آزاد کر دیا ہی تو بھی دفعیہ صحیح ہی اور پچھلی صورت کو زیادات مین بلا ذکر خلاف بیان کیا ہی اور دوسرے مقام پر امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ و امام ابو یوسف رحمہما اللہ تعالیٰ سے نقل کیا کہ بائع پر مشتری کی یہ گواہی مقبول نہو گی یہانتک کہ بائع سے ثمن واپس نہین لے سکتا ہی و لیکن غلام مشتری کے اس اقرار کی وجہ سے اُس کی طرف سے آزاد ہو جاویگا یہ محیط مین لکھا ہی۔

## ساتوان باب

ان صورتون کے بیان مین جو مدعا علیہ کی طرف سے جواب شمار ہوتی ہین اور جو نہین ہوتی ہین۔ ایک شخص نے دعوے کیا کہ یہ زمین میری ملک ہی پس مدعا علیہ نے جواب دیا کہ تامل کنم و نگاہ کنم تو یہ جواب نہین ہی قاضی اسکو جواب دہی پر مجبور کریگا کذا فی المحیط۔ اور اگر کہا کہ بہ بینم یا کہا کہ مرا علم نیست یا کہا کہ نہین جانتا ہون کہ میری ملک ہی یا نہین یا ندانم این مدعی بہ حق من است ترا دروی حق نیست یہ سب جواب نہین ہین کذا فی الخلاصہ اور اگر کہا کہ نہین جانتا ہون کہ یہ چیز ملک اس مدعی کی ہی تو یہ جواب نہین ہی قاضی اسکو جواب دہی پر مجبور کریگا اگر اُس نے جواب نہ دیا تو اسکو منکر قرار دیگا اور اُسپر گواہی کی سماعت کریگا کذا فی المحیط اور اگر مدعا علیہ نے کہا کہ این محدود مرا بتو سپردنی نیست یا کہا بتو تسلیم کردنی نیست پس بعض مشائخ کے نزدیک یہ جواب ہی اور یہی اصح ہی یہ ذخیرہ مین لکھا ہی۔ ایک زمین جو دو شخصون کے قبضہ مین ہی اسکا دعویٰ کیا پس دونون نے کہا دو دو تیر ازین ضیاع ملک ماست و درد ست ماست و یک تیر ملک فلان غائب است و در دست ما امانت است پس یہ جواب تام ہی و لیکن غائب کے حصہ کی خصومت اُن سے دفع نہو گی جب تک کہ ودیعت پر گواہی قائم نہ کرین جیسا کہ معلوم ہوا یہ محیط مین ہی۔ عقار کے دعوے مین ہی اگر کہا کہ یہ محدود میری ملک ہی اور یہ نہ کہا کہ مدعا علیہ کے قبضہ مین ناحق ہی تو مدعا علیہ کو جواب دینا لازم نہین ہی اور اگر کہا کہ میری ملک ہی اور مدعا علیہ کے قبضہ مین مدعی کی ملک اسی کے واسطے ہی پس مدعا علیہ نے جواب دیا کہ این محدود ملک تو نیست پس اس کی دو صورتین ہین یا یون کہا کہ در دست من است و ملک تو نیست تو یہ جواب ہی اور اگر یہ نہ کہا کہ در دست من است تو بعض نے کہا کہ یہ جواب ہی اور یہی اشبہ بالفقہ ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ ایک شخص کے مقبوضہ دار پر دعویٰ کیا کہ میری ملک ہی مجھ سے اس قابض نے غصب کر لیا ہی پس قابض نے کہا کہ حجلگی این خانہ در دست من است بسببے شرعی و مرا باین مدعی سپردنی

نیست تو یہ جواب انکار غصب کے حق مین پورا ہے اور حق ملک مین پورا نہین ہے یہ محیط مین ہے- ایک منزل پر جو ایک
شخص کے قبضہ مین ہے دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ عرصہ ملک من نیست تو یہ جواب نہوگا جبتک یہ نہ کہے کہ این
عرصہ من است اسی طرح اگر گواہون نے کہا کہ عرصہ اسکی ملک ہے تو یہ کافی نہین ہے جبتک یون نہ کہین کہ یہ عرصہ اسکی ملک
ہے یہ وجیز کردری مین ہے- ایک شخص نے ایک دار پر جو ایک شخص کے قبضہ مین ہے دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ یہ
میرا دار ہے پھر کہا کہ یہ وقف ہے تو یہ جواب تام ہے مدعا علیہ کی گواہی مقبول ہوگی اسی طرح اگر ابتدا مین کہا کہ یہ دار وقف
ہے اور میرے قبضہ مین تولیت کی راہ سے ہے تو بھی جواب پورا ہے یہ محیط مین ہے- قرض کے دعوے مین اگر مدعا علیہ نے کہا کہ مرا
تیرا چیزی دادنی نیست پس بعض مشائخ کے نزدیک یہ جواب ہے اور یہی اشبہ بالفقہ ہے اور اگر قرض کے دعوے مین جواب
دیا کہ مرا علم نیست مرا خبر نیست تو یہ جواب نہین ہے یہ ذخیرہ مین ہے- اگر بیع یا کسی ایسے سبب سے قرضہ کا دعوی کیا اور جواب مین
مدعا علیہ نے کہا کہ مرا این مبلغ بدین سبب دادنی نیست تو بعض نے کہا کہ یہ جواب نہین ہے اور بعض نے کہا کہ یہ اصل قرض کا
انکار ہے پس وہ اصل قرض کے بابت منتفی قرار دیگا یہ محیط مین ہے- اگر رب المال کے وارث نے مضارب پر قاضی کے پاس دعوی
کیا پس مضارب نے جواب دیا کہ مرا بدین دعوی کہ شما میکنید بوی و بمو کلان شما چیزے دادنی نیست تو یہ جواب کافی ہے
اور قاضی کو اُسپر بیان کے واسطے جبر کرنیکا اختیار نہین ہے پس اگر وارثون نے گواہ قائم کیے کہ ہمارے مورث نے
اس کو اسقدر مال مضاربت دیا ہے اور اسنے قبضہ کیا ہے تو اُسپر کچھ لازم نہوگا اسی طرح ہر امین کا حال ہے مثل مستودع و
مستعیر و مستاجر و وکیل و مستبضع کے ولیکن اُس وقت ایسا نہوگا کہ جب ایسی چیز کا دعوی کرے کہ امین پر اس کی ضمان واجب
ہو گئی ہے یہ ملتقط مین ہے- ایک شخص نے ایک عورت پر نکاح کا دعوی کیا اس نے کہا کہ من زن این مدعی نیم پس اگر عورت
نے اس مدعی کی طرف اشارہ کیا تو جواب ہے ورنہ نہین اور بعض نے کہا کہ جواب ہے یہ وجیز کردری مین ہے- ایک شخص نے
دس دینار اپنی بیٹی کے مہر معجل کا دعوی کیا پس شوہر نے کہا انچہ بودہ است دادم تو یہ جواب نہین ہے کیونکہ مدعی نے مقدار
معین کا دعوی کیا ہے لیکن قاضی کو شوہر سے کہنا چاہیے کہ جسقدر تو نے ادا کیا ہے اسکے گواہ لا پس جب گواہ لاویگا تو مقدار
بیان کرنے کی ضرورت ہوگی تاکہ گواہی صحیح ہو اسی طرح اگر بیع کے دام کا دعوی کیا پس مشتری نے کہا انچہ بودہ است
دادم تو اسکا بھی یہی حکم ہے کذا فی الفصول العمادیہ-

## آٹھوان باب

اُن امور کے بیان مین جنسے دعوے مین تناقض پیدا ہوتا ہے اور جنسے نہین ہوتا ہے- اگر حاکم
کے نزدیک مدعی کی طرف سے دو قول متعارض متناقض ثابت ہوے تو دعوے کی سماعت ممنوع ہوگی یہ محیط سرخسی مین
ہے تناقض کی وجہ سے جس طرح اپنے واسطے دعوی صحیح نہین رہتا ہے اسی طرح غیر کے واسطے بھی صحیح نہین ہوتا ہے مثلاً اگر کسی نے
کوئی مال معین زید کے واسطے ہونیکا اقرار کر دیا پھر جس طرح اپنی ملک ہونیکا دعوی نہین کر سکتا ہے اسی طرح عمرو کے واسطے وکالت
وغیرہ کے وسیلہ سے دعوی نہین کر سکتا ہے اور یہ اُس وقت ہے کہ اس شخص سے کوئی ایسا قول پایا جاوے جس سے زید
کی ملکیت اس شے پر ثابت ہوتی ہے اور اگر اُس نے زید کو تمام دعوون سے بری کیا پھر عمرو کی طرف سے وکالت یا وصایت
کی وجہ سے دعوی کیا تو سماعت ہوگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے- ایک شخص کے مقبوضہ مال معین پر اپنی ملک کا دعوی کیا پھر
اسکے بعد دعوی کیا کہ یہ فلان شخص کا ہے اُس نے مجھے اس مال کی خصومت کے واسطے وکیل کیا ہے اور اسپر گواہ قائم کیے
تو مقبول ہونگے اور تناقض نہین ہے اور اگر پہلے دعوی کیا کہ یہ چیز فلان شخص کی ملک ہے اُس نے مجھے اس کی خصومت

واسطے وکیل کیا ہے پھر دعویٰ کیا کہ یہ میری ہے اور اس کے گواہ قائم کیے تو متناقض ہوگا اور گواہی مقبول نہ ہوگی ولیکن اگر توفیق دے اور کہے کہ یہ پہلے فلاں شخص کی تھی کہ اُسنے مجھے وکیل خصومت کیا پھر میں نے اُس سے خرید لی اور اس امر کے گواہ قائم کیے تو مقبول ہوں گے یہ ظہیریہ میں ہے۔ دعویٰ کیا کہ یہ شے فلاں شخص کی ملک ہے اُس نے مجھے خصومت کے واسطے وکیل کیا ہے پھر دعویٰ کیا کہ یہ دوسری فلاں شخص کی ہے اُس نے مجھے وکیل خصومت مقرر کیا ہے تو دعویٰ مقبول نہ ہوگا ولیکن جبکہ توفیق دے اور کہے کہ یہ فلاں شخص کی پہلے تھی اُس نے مجھے وکیل خصومت کا کیا تھا پھر اُس نے دوسرے کے ہاتھ بیچی اُس نے بھی مجھے اسی واسطے وکیل کیا اور تدارک اس طرح ممکن ہے کہ مجلس سے غائب ہوا پھر ایک مدت کے بعد آیا اور اس امر پر بینات پیش کی چنانچہ حصیری نے اسکو صریح صاف بیان کیا ہے کما فی الجامع کذا فی الوجیز للکردری۔ اور دین اس باب میں مثل مال عین کے ہے کذا فی الظہیریہ۔ وکیل خصومت نے اگر غیر مجلس قضا میں اپنے موکل کی طرف سے یہ اقرار کر دیا کہ اُسنے قرضہ وصول کر لیا اور اُسکا کچھ حق اس شخص پر نہیں ہے پھر اسی شخص پر اپنے موکل کے قرض کا دعویٰ کیا تو مقبول نہ ہوگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر وصی نے نابالغ کے بالغ ہونے پر مال اُس کے سپرد کر دیا پس اس بالغ نے اپنے اوپر گواہ کر دیے کہ میں نے جو کچھ اس شخص کے قبضہ میں میرے والد کا ترکہ تھا سب وصول کر لیا اور اس کے قبضہ میں ترکہ والد سے کچھ قلیل و کثیر باقی نہیں رہا بلکہ میں نے اُسکو وصول کر لیا پھر اسکے بعد دعویٰ کیا کہ یہ چیز جو اس کے قبضہ میں ہے میرے والد کا ترکہ ہے اور اس پر گواہ قائم کیے تو مقبول ہوں گے اور اگر وصی نے اقرار کیا کہ میں نے سب کچھ جو لوگوں پر تھا وصول کر لیا پھر ایک شخص پر میت کے قرضہ کا دعویٰ کیا تو سماعت ہوگی ایسے ہی اگر اس طرح وارث نے اقرار کیا پھر میت کا قرضہ کسی پر ہونیکا دعویٰ کیا تو سماعت ہوگی یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے۔ اگر کہا کہ یہ غلام فلاں شخص کا ہے پھر دعویٰ کیا کہ میں نے اُس سے ہزار درم میں خریدا ہے اور تاریخ نہ بیان کی تو سماعت ہوگی اور اگر یوں ملا کر بولا کہ یہ غلام فلاں کا ہے کل کے روز میں نے اُس سے خریدا ہے اور گواہ قائم کئے تو استحساناً مقبول ہوں گے اور اگر جدا کر کے کہا کہ یہ غلام فلاں شخص کا ہے پھر چپ رہا پھر کہا کہ کل کے روز میں نے اس سے خریدا ہے تو سماعت نہ ہوگی یہ محیط سرخسی میں ہے ایک شخص نے اقرار کیا کہ یہ فلاں شخص کا غلام ہے پھر اس قدر توقف کیا کہ اُس سے خرید لینا ممکن ہے پھر گواہ قائم کیے کہ میں نے اُس سے خریدا ہے اور گواہوں نے تاریخ نہ بیان کی تو گواہی مقبول ہوگی۔ اسی طرح اگر اقرار کیا کہ یہ فلاں شخص کا غلام ہے میرا اس میں کچھ حق نہیں ہے پھر کچھ توقف کیا پھر دعویٰ کیا کہ میں نے اُس سے خریدا ہے اور گواہ قائم کیے اگر گواہوں نے وقت بیان کیا کہ اس نے اقرار کے بعد خریدا ہے تو گواہی قبول ہوگی ورنہ نہیں۔ اسی طرح اگر اقرار کیا کہ یہ غلام فلاں شخص کا تھا میرا اس میں حق نہیں پھر گواہوں نے گواہی دی کہ اس نے اُس سے خریدا ہے پس اگر گواہوں نے وقت مقرر کیا کہ بعد اقرار کے خریدا ہے تو جائز ہے ورنہ نہیں جائز ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ امام محمدؒ سے روایت ہے کہ ایک کپڑا دوسرے کے قبضہ میں ہے اُسنے اقرار کیا کہ فلاں شخص کا ہے پھر سکوت کے بعد کہا کہ میں نے اسکو اس کے ہاتھ سو دینار کو فروخت کیا ہے اور اس شخص نے کہا کہ یہ میرا ہے بدون بیع کے تو گواہی مقبول ہوگی اور اُسکا اقرار گواہوں کا اکذاب نہیں ہوگا اور اگر مقر نے کلام ملا کر کہا کہ یہ غلام فلاں شخص کا ہے میں نے اُس کے ہاتھ سو دینار کو فروخت کیا ہے تو اُسکا قول مقبول ہوگا اور اس کے قبضہ سے نہیں نکل سکتا مگر اسی طرح جس طرح اسنے بیان کیا ہے یہ محیط میں ہے۔ اور امام محمدؒ سے روایت ہے کہ ایک گھر ایک شخص کے قبضہ میں ہے اُسکی نسبت ایک دوسرے شخص نے اقرار کیا اور ملا کر کہا کہ یہ گھر اُسی کا ہے جسکے قبضہ میں ہے میں نے اس کے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کر دیا ہے اور قابض نے خریدنے سے انکار کیا اور کہا کہ یہ گھر بدون خریدنے کے میری ملک ہے پس مقر نے اپنے مالک ہونے کے گواہ قائم کیے تو مقبول نہ ہوں گے اور اگر اس نے کلام ملا کر نہیں کہا تو اسکے گواہ

مقبول نہوں گے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ایک شخص نے قاضی کے پاس اقرار کیا کہ یہ غلام یا گھر فلاں شخص کا ہے ایک ایسے شخص کو بتلایا جو سوائے قابض کے ہے پھر گواہ قائم کیے کہ یہ میرا ہے میں نے اسکو قابض سے قبل اقرار کے خریدا ہے تو گواہ مقبول نہوں گے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے اگر کہا کہ یہ غلام فلاں شخص کا ہے میرا اس میں کچھ حق نہیں ہے یا اسکا چلا آتا ہے میرا اس میں حق نہیں ہے پھر کچھ مدت بعد اُس سے خرید لینے کے گواہ قائم کیے تو مقبول نہوں گے ولیکن اگر گواہوں نے بیان کیا کہ بعد اقرار کے خریدا ہے تو مقبول ہوں گے یہ محیط سرخسی میں ہے ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ یہ تیرا غلام ہے اور مقر لہ نے کہا کہ میرا نہیں ہے پھر کہا کہ یہ میرا ہے تو اصل میں مذکور ہے کہ اسکا نہیں ہے اور اگر گواہ پیش کیے تو مقبول نہوں گے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔ اور اگر کہا کہ میں اپنا حق نہیں جانتا ہوں مگر بحجت کچھ حق کا دعوی کیا یا حجت لایا تو مقبول ہوگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر قابض نے کہا کہ یہ میری نہیں ہے یا میری ملک نہیں ہے یا نہ اس میں میرا حق ہے یا میرا اس میں حق نہیں یا میری نہ تھی یا اسکے مثل کہا اور اُس وقت میں اسکا کوئی جھگڑا کرنیوالا نہیں ہے پھر ایک شخص نے اس چیز کا دعوی کیا پس قابض نے کہا کہ یہ میری ہے تو صحیح ہے اور اسی کا قول لیا جائیگا اور اگر قابض کے یہ الفاظ کہتے وقت کوئی متنازع تھا تو روایت جامع کے موافق یہ الفاظ کہنا متنازع کی ملکیت کا اقرار ہے اور روایت اصل کے موافق متنازع کے ملک کا اقرار نہیں ہے لیکن قاضی اُس سے دریافت کریگا کہ کیا یہ مدعی کی ملک ہے پس اگر اقرار کیا تو سپرد کردینے کا حکم دیگا اور اگر انکار کیا تو مدعی کو گواہ قائم کرنیکا حکم کریگا۔ اور اگر سوائے قابض کے کسی شخص نے ایسا اقرار کیا تو شیخ الاسلام نے شرح الجامع میں ذکر کیا کہ قول اُسکا کہ یہ میری ملک نہیں ہے یا یہ میری ملک کبھی نہ تھی آئندہ اسکو دعوی کرنے سے مانع ہے کیونکہ تناقض لازم آتا ہے اور یہ کہنا کہ قابض کو واسطے دعوی ملک کا مانع نہ ہوگا اسکا قبضہ موجود تھا شرح جامع میں یوں مذکور ہے کہ ایک شخص کے مقبوضہ دار پر دعوی کیا اور مدعا علیہ نے مدعی کے اس اقرار کے گواہ قائم کیے کہ یہ دار میری ملک نہیں ہے یا میرا نہ تھا تو مدعی کی گواہی دفع ہوجائیگی یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ شوہر نے کہا کہ یہ لڑکا میرا نہیں ہے اور اسکی نفی کی پھر قاضی نے دونوں سے لعان کرایا اور نسب لڑکے کا ملاعن سے منقطع ہوگیا پھر کہا کہ یہ میرا بیٹا ہے تو اُس کی تصدیق کی جائیگی یہ محیط سرخسی میں ہے جامع میں ہے کہ وارث نے اقرار کیا کہ یہ شے معین میرے مورث کی ملک نہ تھی بلکہ اُس کے پاس فلاں شخص کی ودیعت تھی پھر یہ بیان لایا کہ یہ میرے مورث کی تھی اُسکے مرنے کے بعد یا زندگی میں اس مدعا علیہ نے لے لی ہے تو وارث کو دلائی جائیگی بشرطیکہ وہ امین ہو یہاں تک کہ ودیعت رکھنے والا آوے ورنہ کسی عادل کے قبضہ میں دیجائیگی اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ کسی معلوم کی ملک ہونیکا اقرار کیا ہو اور اگر یوں کہا کہ یہ شے میرے مورث کی نہیں ہے پھر اپنے مورث کی ملکیت ہونے کا اقرار کیا تو زندگی کے بعد مورث کو دیجائیگی جبکہ اسکا کوئی مطالبہ کرنیوالا نہ پیدا ہو یہ ذخیرہ کردری میں ہے۔ ہشام نے امام محمد سے روایت کی کہ ایک شخص نے کہا کہ رے میں کسی دار یا زمین میں میرا کچھ حق نہیں ہے پھر رے کے کسی گھر پر جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعوی کیا کہ یہ میرا ہے تو امام محمد نے فرمایا کہ گواہ مقبول ہوں گے اور اگر یوں کہا کہ رے کے فلاں گاؤں میں فلاں شخص کے قبضہ میں میرا کوئی دار یا زمین نہیں ہے اور نہ میرا حق اور نہ دعوی ہے پھر گواہ قائم کیے کہ یہ چیز اُسی گاؤں میں اُسی شخص کے قبضہ میں میری ہے تو گواہ مقبول نہوں گے ولیکن اُس وقت مقبول ہوں گے کہ گواہ یہ گواہی دیں کہ اُس شخص نے اپنے اقرار کے بعد اُس سے یہ چیز لے لی ہے یہ محیط سرخسی میں ہے اور اگر یوں کہا کہ میرا فلاں شخص کے قبضہ میں نہ کوئی گھر ہے نہ حق ہے نہ بیت ہے اور کسی گاؤں یا قصبہ کی طرف نسبت نہ کیا پھر دعوی کیا کہ میرا اسی شخص کی طرف رے کے فلاں گاؤں میں حق ہے تو گواہی مقبول نہوگی یہ فتاوی قاضی خان میں ہے نوادر ہشام میں امام محمد سے روایت ہے کہ ایک شخص نے کہا کہ میرا اس دار میں نہ حق ہے نہ خصومت

نہ مطالبہ مجھ پر آیا اور بیان کیا کہ مین فلان شخص کی طرف سے اس دار کے دعوے کا وکیل ہون تو مقبول ہوگا یہ محیط مین ہی ایک شخص پر دوسرے نے دعویٰ کیا کہ اس گھر مین میرا حق شرکت ہی کیونکہ یہ باپ کی وراثت ہی پس مدعا علیہ نے انکار کیا اور کہا کہ میرے باپ کا اس مین کچھ حق نہ تھا پھر خود دعویٰ کیا کہ مین نے اسکو اپنے باپ سے خرید لیا ہی یا باپ نے میرے ملک ہونیکا اقرار کیا ہی تو دعویٰ صحیح اور گواہی مسموع ہوگی کیونکہ وہ کہہ سکتا ہی کہ بعد میرے خرید لینے کے میرے باپ کا اسمین کچھ حق نہ تھا اور اگر یون کہا تھا کہ یہ میرے باپ کا کبھی نہ تھا تو پھر باپ سے خرید نیکا دعویٰ مسموع نہوگا کیونکہ اسمین تناقض ہی اور باپ نے اُس کے لیے اقرار کیا تو یہ دعویٰ مسموع ہوگا کہ اسمین تناقض نہین ہی یہ فتاوے قاضی خان مین ہی ایک نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ اس کے قبضہ مین اس قدر مال شرکت ہی پھر مدعا علیہ نے شرکت سے انکار کیا پھر مدعا علیہ نے یہ مال مدعی کو دیدینے کا دعویٰ کیا پس اگر بالکل شرکت سے انکار کیا تھا کہ ہمارے اسکے شرکت بالکل نہ تھی اور نہ مین نے کچھ مال اسکو دیا ہی تو پھر مال دیدینے کا دعویٰ بسبب تناقض کے مسموع نہوگا اور اگر فی الحال شرکت مال سے انکار کیا کہ ہمارے تیرے شرکت نہین اور نہ میرے پاس تیرا مال شرکت موجود ہی تو پھر مال دیدینے کا دعویٰ مسموع ہوگا کیونکہ یہان تناقض نہین ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر ایک شخص پر دوسرے نے دعویٰ کیا کہ مین تیرا بھائی ہون اور اسپر نفقہ کا دعویٰ کیا اور مدعا علیہ نے کہا کہ یہ میرا بھائی نہین ہی پھر مدعی مر گیا اور مدعا علیہ نے میراث کا دعویٰ کیا اور کہا کہ وہ میرا بھائی تھا تو یہ مقبول[1] ہوگا اور اگر بجاے بھائی کے دعوے کے بیٹے ہونیکا دعویٰ ہو یا باپ ہونیکا دعویٰ ہو تو مقبول ہوگا اور میراث کا حکم[2] دیا جائیگا یہ فتاوے صغریٰ مین ہی۔ اگر مدعی نے کہا کہ مین نے قابض کے باپ سے یہ دار خریدا تھا اور قابض نے کہا کہ میرے باپ کا اُس مین کچھ حق نہ تھا پھر جب مدعی نے میت سے یہ دار خریدنے کے درحالیکہ میت مالک تھا گواہ سُنائے تو قابض نے اپنے باپ سے یہ دار خریدنے کے گواہ سنائے تو اُس کے گواہ مقبول ہون گے اور اگر قابض نے یون کہا تھا کہ یہ میرے باپ کا کبھی نہ تھا یا کبھی اس مین اُسکا حق نہ تھا اور پھر مدعی کے گواہ پیش کرنے کے موافق مذکور کے اسنے بھی خریدنے کے گواہ پیش کیے تو اسکے گواہ مقبول نہون گے اور اگر اسکے گواہون نے یہ گواہی دی کہ اسکے باپ نے اسکے ملک ہونیکا اپنی زندگی مین اقرار کیا ہی تو مقبول ہون گے یہ فتاوے قاضی خان مین ہی ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعویٰ کیا اُس نے کہا کہ تیرا ہرگز مجھپر کچھ نہ تھا پھر مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ مین نے اسکو ادا کر دیا تو مقبول ہون گے اور اگر کہا کہ میرے تیرے درمیان کسی شی مین کچھ معاملہ نہ تھا تو ادا کر دینے کے گواہ مقبول نہون گے۔ اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اگر کہا کہ میرے تیرے درمیان کوئی معاملہ نہین پڑا لیکن میرے ان گواہون نے مجھے خبر دی کہ اس نے تجھپر حق کا دعویٰ کیا پھر کہا کہ گواہ رہو کہ مین نے اُسکو بری کیا اور میرے اسکے درمیان معاملہ نہین پڑا تو مقبول ہون گے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر مدعا علیہ نے اولاً کہا کہ اُسکا مجھپر ہرگز کبھی نہ تھا اور مین اُسکو نہین پہچانتا ہون پھر جب مدعی نے گواہ مال قائم کیے تو اس نے ادا ے مال کے گواہ دیے تو موافق ظاہر الروایت کے مقبول نہون گے کذا فی فتاوے قاضی خان۔ اگر ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ اسنے میرے ہاتھ یہ باندی ہزار درم کو بیچی اور قابض نے کہا کہ مین نے ہرگز نہین بیچی پھر مدعی نے گواہ خرید قائم کرکے ڈگری کرالی پھر اُسکی ایک انگلی زائد پائی گئی بائع کو پھیرنا چاہی پس بائع نے کہا کہ مین نے ہر عیب سے بریت کرلی ہی تو اس امر پر اُس کی گواہی مقبول نہو گی یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ اگر ایک عورت نے کسی شخص پر نکاح کا دعویٰ کیا پس مرد نے کہا کہ میرے تیرے درمیان نکاح نہین ہی پھر جب عورت نے نکاح کے گواہ دیے تو مرد نے خلع کر لینے کے گواہ دیے تو مرد کے گواہ مقبول ہون گے اور اگر مرد نے اپنے انکار مین یون کہا کہ ہمارے درمیان کبھی

[1] یعنی قول اول باطل اور قول ثانی صحیح ہو

[2] یعنی صورت اولیٰ میں ... کی نسبت ...

نکاح نہ تھا یا کہا کہ میں نے اس سے ہرگز کبھی نکاح نہیں کیا پھر جب عورت کنے نکاح کے گواہ دیے تو اس نے خلع کرا لینے کے گواہ دیے تو مولانا رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مثل بیع کے اسکا حکم ہونا چاہیے چنانچہ بیع میں ایسے انکار کے بعد براءت عیب کے گواہ نامقبول تھے اسی طرح خلع بھی ہمارے نزدیک طلاق ہے اور طلاق چاہتا ہے کہ سابق میں نکاح ہو پس بعد انکار اصل نکاح کے خلع کا دعویٰ کرنا تناقض ہے مسموع نہ ہوگا کذافی فتاویٰ قاضی خان - ایک عورت نے مرد پر دعویٰ کیا کہ اس نے مجھ سے نکاح کیا ہے اور مرد نے انکار کیا پھر مرد نے اس سے نکاح کا دعویٰ کیا اور گواہ دیے تو قبول ہونگے یہ محیط سرخسی میں ہے - اگر عورت نے خلع کے بعد تین طلاق دیدینے کے گواہ سنائے تو اسکو بدل خلع پھیر لینے کا اختیار ہوگا اگرچہ دعوے میں تناقض ہے اسی طرح اگر مرد نے اپنی جورو کے بھائی سے اسکی میراث تقسیم کرالی اور بھائی نے اقرار کیا کہ یہ شخص اس عورت کا وارث ہے پھر بھائی نے گواہ دیے کہ اسنے عورت کو تین طلاق دیدی تھیں تو مقبول ہونگے اور جو کچھ مرد نے لیا ہے وہ عورت کا بھائی واپس لیگا - اسی طرح اگر باندی مکاتبہ نے بدل کتابت دیدیا پھر گواہ دیے کہ مالک نے کتابت سے پہلے اسکو آزاد کر دیا تھا تو مقبول ہونگے اور یہی حکم غلام مکاتب کا ہے - اسی طرح عورت نے اگر وارثان شوہر سے میراث تقسیم کرالی اور وے سب بالغ ہیں انھوں نے اقرار کیا ہے کہ یہ عورت میت کی زوجہ ہے پھر انھوں نے گواہ پائے کہ مرد نے اپنی صحت زندگی میں اسکو تین طلاق دی تھیں تو وہ لوگ عورت سے تمام حصہ میراث جو اس نے لیا ہے واپس لینگے یہ فصول عمادیہ میں لکھا ہے ف چند لوگوں نے اپنے باپ کی میراث میں ایک گھر پایا اور باہم رضامندی سے بانٹ لیا پھر ایک نے ان میں سے دعویٰ کیا کہ باپ نے اسقدر گھر مجھے صدقہ کر دیا یا میرے نابالغ لڑکے کو صدقہ دیا تھا اور وہ نابالغ مرگیا اور میں اسکا وارث ہوا تو اسکا دعویٰ و گواہی باطل و مردود ہے اور اگر اپنے باپ پر قرضہ کا اس طرح دعویٰ کیا تو دعویٰ صحیح و گواہی مقبول ہوگی یہ ذخیرہ میں ہے - اگر وارثوں نے گھر تقسیم کر لیا اور عورت اسکی مقر ہے اور اسکو آٹھواں حصہ پہونچا پس اس کے واسطے کچھ زمین جدا کر دی پھر عورت نے دعویٰ کیا کہ شوہر نے اپنی صحت میں مجھے یہ زمین صدقہ دی یا میں نے اپنے مہر کے عوض اس سے خرید لی ہے تو اسکی گواہی نامقبول ہے اسی طرح اگر وارثوں نے زمین تقسیم کر لی اور ہر ایک کو کسی قدر زمین ملی اور یہی تمام میراث ان کے باپ کی ہے پھر ایک نے دوسرے کے حصہ میں کسی درخت یا عمارت کا دعویٰ کیا اور زعم کیا کہ میں نے ہی اسکو بنایا یا بویا ہے اور اسکے گواہ دیے تو قبول نہونگے یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے - اگر کسی ایک وارث نے اقرار کیا کہ یہ شے محدود ہمارے باپ کی میراث ہے پھر دعویٰ کیا کہ باپ نے میرے فلان لڑکے کے واسطے اسکی وصیت کر دی ہے اور اسکے گواہ دیے تو بعض نے کہا گواہی نامقبول ہے اور وہ متناقض ہوگا اور یہی اظہر ہے یہ ظہیریہ میں ہے - اگر کسی شخص نے اقرار کیا کہ فلاں شخص مرگیا اور یہ وارث زمین میراث چھوڑی بعد اسکے دعویٰ کیا کہ میرے واسطے تہائی مال کی وصیت کی ہے اور گواہی گذرانی تو مقبول ہوگی اور میراث کے اقرار کرنے سے وصیت کے دعوے سے باہر نہوگا اسی طرح اگر میت کی طرف کچھ قرض کا دعویٰ کیا تو بھی یہی حکم ہے اسی طرح اگر سب وارثوں نے اقرار کیا کہ یہ مواضع ہمارے درمیان ہمارے باپ کیطرف سے میراث ہیں پھر ایک نے دعویٰ کیا کہ اس میں سے تہائی کی باپ نے میرے فلاں نابالغ بیٹے کے واسطے وصیت کی ہے اور گواہ اسکے دیے تو مقبول ہونگے یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے ایک شخص نے دوسرے سے باجارہ طویلہ جس کو ایک شے محدود اجارہ پر لی اور دوسرے کو بالمقطع اجارہ پر دی اور دوسرے مستاجر نے قبضہ کا اقرار کیا پھر پہلے مستاجر اور دوسرے مستاجر نے باہم اجارہ ثانیہ فسخ کر لیا اور پہلے مستاجر نے دوسرے سے بالمقطع جسپر اجارہ قرار پایا تھا طلب کیا پس دوسرے مستاجر نے کہا کہ یہ زمین دوسرے اجارہ سے

ف [illegible]

آج تک پہلے مستاجر کے قبضہ مین رہے مجہول مقطع واجب شلین ہے اور گواہ قائم کیے تو صحیح مذہب یہ ہے کہ یہ دعوی غیر صحیح اور گواہی غیر مقبول ہوگی کیونکہ تناقض واقع ہوا ہے اور اگر پہلے مستاجر نے دوسرے مستاجر کے اس محدود پر قبضہ کرنے کے گواہ دیے اور دوسرے نے اس امر کے گواہ دیے کہ پوری مدت یہ چیز پہلے مستاجر کے قبضہ مین رہے تو پہلے مستاجر کے گواہ اولی ہین۔ شیخ نجم الدین نسفی سے دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے ایک میت کے ترکہ مین قرض کا دعوی کیا اور وارث نے تصدیق کر کے ایفاے قرض کی ضمانت کر لی پھر وارث نے اسکے بعد دعوی کیا کہ میت نے اپنی زندگی مین یہ مال ادا کر دیا ہے اور اس کو گواہون سے ثابت کرنا چاہا تو شیخ رح نے فرمایا کہ دعوی صحیح ہے اور گواہی غیر مسموع ہے یہ محیط مین لکھا ہے۔ امام ظہیر الدین سے دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے اپنی عورت سے خلع کیا اور اسی مجلس مین کہا کہ مرا اندرین خانہ ہیچ چیز نیست پھر کسی چیز کا متاع بیت یا قماش سے دعوی کیا تو شیخ رح نے فرمایا کہ اگر مدعی کہتا ہے کہ وقت اقرار کے یہ چیز اس گھر مین تھی تو دعوے کی سماعت نہو گی اور اگر کہتا ہے کہ نہین تھی تو سماعت ہو گی۔ جامع مین مذکور ہے کہ ایک شخص نے کہا کہ جو کچھ میرے ہاتھ مین قلیل و کثیر و غلام و متاع سے ہے سب فلان شخص کی ہے تو اقرار صحیح ہے پھر اگر مقر لہ نے کسی غلام کو مقر کے ہاتھ سے لینا چاہا اور دونون مین اختلاف ہوا مقر لہ نے کہا کہ اقرار کے وقت تیرے ہاتھ مین تھا اور مقر نے کہا کہ نہین بلکہ مین نے بعد اقرار کے اسکو خریدا ہے تو مقر کا قول لیا جائیگا الا اس صورت مین کہ مقر لہ اسکے گواہ لاوے کہ اس کے ہاتھ مین اقرار کے وقت تھا اور موافق روایت جامع کے مذکور ہے کہ جو کچھ میری دوکان مین ہے فلان شخص کا ہے پھر بعد چند روز کے دوکان مین کسی شے کا دعوی کیا کہ مین نے اسکو بعد اقرار کے دوکان مین رکھا یا ہے تو تصدیق کی جائیگی اور بعض روایت مین ہے کہ تصدیق نکی جائیگی مولانا نے فرمایا کہ یہ روایت جامع کی روایت کے مخالف ہے اور مشائخ نے اس دوسری روایت کی تاویل یون بیان کی ہے کہ یہ اس صورت مین ہے کہ اقرار کے بعد صرف اتنا عرصہ گذرا کہ ایسی چیز اتنے عرصہ مین یقیناً دوکان مین نہین لا کر رکھ سکتا ہے تو اس دعوے مین اس کی تصدیق نکی جائیگی اور مسئلہ جامع مین ہے کہ اگر مقر نے اس قدر زمانے مین اپنی ملک پیدا ہوجانے کا دعوی کیا کہ اتنے دیر مین ملک پیدا ہو جانا متصور نہین ہے تو اسکا یہ قول کہ مین بعد اقرار کے مالک ہوا ہون مقبول نہوگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اگر دعوی کیا کہ یہ چیز میری ہے اور کچھ نہ کہا تو دعوے کی سماعت ہوگی جبکہ اسکا دعوی اس مجلس مین نہو مولانا نے فرمایا کہ جامع کبیر مین مذکور ہے کہ ایک شخص نے کہا کہ فلان شخص کی طرف میرا کچھ حق نہین ہے یا کہا کہ فلان شخص کے قبضہ مین میرا کچھ حق نہین ہے پھر اس نے گواہ قائم کیے کہ یہ غلام جو مقر لہ کے قبضہ مین ہے وہ اس نے مجھ سے غصب کر لیا ہے یا اسپر قرض کا دعوی کیا تو گواہی مقبول نہو گی جبتک کہ گواہ یہ گواہی نہ دین کہ اس نے اقرار کے بعد غصب کیا یا اقرار کے بعد قرض پیدا ہوا ہے اسی طرح اگر کسی نے دوسرے کو براءت نامہ لکھدیا کہ میرا کچھ حق تیری طرف کسی عین یا دین یا خرید مین نہین ہے پھر گواہ قائم کیے کہ مین نے یہ غلام اس شخص سے خریدا ہے یعنی اسی شخص کا نام لیا جسکو بری کیا تھا یا اسپر ہزار درم قرض کا دعوی کیا تو مقبول نہون گے مگر جبکہ اقرار کے بعد کی تاریخ مین ایسا ہونے کا دعوی کرے مولانا نے فرمایا کہ علی ہذا چاہیے کہ شوہر کا دعوی بعد اقرار کے مسموع نہو مگر جبکہ یہ دعوی کرے کہ یہ متاع اقرار کے وقت گھر مین موجود نہ تھی ولیکن اگر مطلقاً دعوی کرے تو سماعت نہو گی یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اگر مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ جو کچھ میرے ہاتھ مین ہے قلیل و کثیر سب فلان شخص کا ہے پھر چند روز توقف کیا پھر فلان شخص اسکو حاضر لایا تاکہ جو کچھ اسکے ہاتھ مین ہے سب لے لے پس مدعا علیہ نے ایک غلام پر جو اسکے قبضہ مین ہے اپنی ملک ہونیکا دعوی

کیا کہ بعد اقرار کے مین اُسکا مالک ہوا ہون اور مدعی نے کہا کہ اقرار کے وقت تیرے قبضہ مین تھا تو مدعا علیہ کا قول لیا جائیگا اور غلام اُسی کا ہوگا مگر اُس صورت مین کہ مدعی گواہ دے کہ یہ غلام اسکے قبضہ مین اقرار کے وقت موجود تھا یہ فصول عمادیہ مین ہی ایک شخص نے اقرار کیا کہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم ہین پھر کہا کہ مین نے قبل اقرار کے اُسکو ادا کر دیے ہین اور اُسپر گواہ قائم کیے تو مقبول نہون گے اور اگر اپنے اقرار کے ساتھ ملا کر اُس نے دعوی کیا کہ مین نے قبل اقرار کے ادا کر دیے ہین تو استحسانًا گواہی مقبول ہوگی یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ اُسکے مجھپر ہزار درم تھے پھر اقرار سے ملا کر یا الگ یہ دعوی کیا کہ مین نے قبل اقرار کے ادا کر دیے ہین اور اُسپر گواہ قائم کیے تو مقبول ہون گے یہ ذخیرہ مین ہی۔ ابن سماعہ نے امام محمدؒ سے روایت کی ہو کہ ایک شخص پر دس ہزار درم کا دعوی کیا گیا تھا اُس نے انکار کیا پھر مدعی سے حاکم نے دریافت کیا کہ تو نے کچھ اسمین سے وصول کیا ہو پس اُس نے دس ہزار درم وصول کرنیکا اقرار کیا پس حاکم نے مدعا علیہ کو دس ہزار درم سے بری کیا پھر جب دونون حاکم کے پاس سے نکلے تو مطلوب نے کہا کہ واللہ تو نے مجھ سے یہ درم وصول نہین کیے ہین پھر طالب نے اُسکے اس کلام کے گواہ لا کر پیش کیے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ طالب کی گواہی قبول کرونگا اور مطلوب پر اُسکے ہزار درم کی ڈگری کرونگا اور اگر طالب نے مال ثابت کرنے کے گواہ قائم کیے تو مقبول نہون گے اور اگر مطلوب نے کہا کہ مین نے تو صرف یہ کہا ہو کہ تو نے مجھ سے وصول نہین کیے اور مین گواہ دیتا ہون کہ تو نے میرے وکیل سے وصول کیے ہین تو گواہی مقبول نہوگی اور اگر مطلوب نے اسکے گواہ سُنائے کہ ایک شخص اجنبی نے یہ مال مطلوب کی طرف سے بدون اُسکے حکم و وکالت کے احسان کر کے تجھے ادا کر دیا ہو تو یہ گواہی مقبول ہوگی اور اگر مطلوب نے کہا کہ اسکو فلان شخص نے وصول نہین کیا ہو تو یہ قول مطلوب کی ذات اور وکیل اور اجنبی سب کو شامل ہو اور پھر اسکے گواہ مقبول نہون گے کہ اجنبی سے اُس نے وصول کیا ہو یہ محیط مین ہی۔ ایک شخص نے دوسرے پر مال کا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے پھر گواہ قائم کرنے کے بعد کہا کہ مین نے اس مال سے اسقدر وصول کر لیا ہو تو مشائخ نے فرمایا کہ اگر اُس نے کہا کہ مین نے اس مال سے اسقدر وصول پایا ہو یا فارسی مین کہا کہ چندین یافتہ بودم تو اسکے گواہون کی گواہی باطل ہوجائیگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہو اور اگر گواہ قائم کیے کہ میرے فلان شخص پر چار سو درم ہین پھر مدعی نے اقرار کیا کہ مدعا علیہ کے مجھپر سو درم ہین تو ابو القاسمؒ کے نزدیک منکر سے تین سو درم ساقط ہوجائینگے اور احمد بن عیسی بن نصیر کے نزدیک ساقط نہون گے اور اسی پر فتوی ہو کذا فی الملتقط۔ ایک شخص نے دوسرے پر دس درم فی الحال ادا کرنے کا جو قرض ہو دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مارا بتو این دہ درم باید دادن ولیکن مارا از تو ہزار درم می باید بمال تو دعوی ثانیہ صحیح نہین ہو جبکہ دونون مال ایک ہی جنس کے ہون کذا فی الذخیرہ۔ اگر مدعا علیہ نے جسپر قرض کا دعوی ہوا ہو یون کہا کہ این مبلغ مال کہ دعوی میکنی تو رسانیدہ ام پھر کہا کہ فلان شخص پر مین نے اتنا دیے تھے اُسنے دیدیے ہین تو بعض مشائخ نے کہا کہ دوسرا قول مسموع نہوگا اور بعض نے کہا کہ مسموع ہوگا یہ محیط مین ہو۔ ایک شخص کے مقبوضہ دار کو بیچا یا ہبہ کیا پھر گواہ لایا کہ مین نے فلان شخص مالک دار سے اسکو خریدا ہو تو گواہ نا مقبول ہونگے لیکن جبکہ بعد بیچنے کے خریدنیکا دعوی کرے یا جس سے بیچا یا ہو اُسکو فلان کی طرف سے وکیل بیع ثابت کرے یہ وجیز کردری مین ہو۔ ایک کپڑا خریدا یا اُسکو بیچا یا ہبہ طلب کی پھر دعوی کیا کہ قبل خریدنے یا بیچا لینے یا ہبہ طلب کرنیکے یہ میری ملک تھا یا یہ دعوی کیا کہ بیچا لینے کے دن یہ کپڑا میرے باپ کی ملک تھا وہ مرگیا اور میرے واسطے میراث چھوڑا ہو یا ہبہ کر دیا ہو تو دعوے کی سماعت نہوگی ولیکن اگر بیچا لینے

اسکے وقت تصریح کرکے یون بیان کرے کہ یہ کپڑا میرے باپ کی ملک ہے اسنے تجھے فروخت کرنیکا وکیل کیا ہے پس میرے ہاتھ فروخت کردے
پھر دونون مین بیع نہ ہوئی پھر اپنے باپ سے میراث پانیکا دعویٰ کیا تو دعویٰ مقبول ہوگا کیونکہ تناقض نہین ہے اسی طرح اگر دعوے کے وقت
کہا کہ یہ میرے باپ کا تھا اُس نے بائع کو اسکے بیچ کے واسطے وکیل کیا تھا مین نے اس سے خرید لیا پھر میرا باپ مرگیا اور اسکا
ثمن میرے واسطے میراث چھوڑا تو سماعت ہوگی اور ثمن کا اُس کے واسطے حکم ہو جائیگا کیونکہ تناقض نہین ہے یہ کافی مین
ہے۔ اگر ایک طیلسان کا دعویٰ کیا اور اسکو چکا یا پھر اپنے بھائی کے ساتھ دعویٰ کیا کہ خرید لینے اور چکانے سے پہلے اسکا مالک تھا
یا یون دعویٰ کیا کہ چکانے کے روز میرے باپ کی ملک تھی وہ مرگیا اور ہم دونون کے واسطے میراث چھوڑ گیا ہے تو اسکے
حصہ کا دعوے مسموع نہوگا اور اُسکے ساتھی کے حصہ مین مسموع ہوگا اور آدھی طیلسان مین اُسکو خیار حاصل ہوگا کیونکہ
صفقہ متفرق ہو گیا ہے اور اگر فقط اُسی نے خریدی خواہ قبضہ کیا یا نہین خریدی ولیکن چکائی تھی پھر اُسکا باپ مرگیا اور
دعویٰ کیا کہ طیلسان میری ہے تو سماعت ہوگی اور مشتری بائع سے اپنے دام لے لیگا اسی طرح اگر باپ کے واسطے ڈگری
ہو گئی مگر اُس نے ہنوز قبضہ نہ کیا تھا کہ مرگیا اور بیٹے کے واسطے میراث چھوڑی تو طیلسان اُسکو دیدی جائیگی اور
اپنے دام بائع سے واپس لیگا ولیکن اگر قاضی نے کچھ حکم نہین دیا یہانتک کہ اُسکا باپ مرگیا تب بیٹے کے واسطے یہ ڈگری
نہوگی یہ خلاصہ مین ہے۔ ایک شخص نے ایک کپڑا خریدنیکا دعویٰ کیا اور دو گواہون نے مدعا علیہ سے خرید لینے کی اسکی
طرف سے گواہی دی اور ہنوز ڈگری ہوئی تھی یا نہین کہ اسمین ایک گواہ نے زعم کیا کہ یہ کپڑا میرا ہے یا میرے باپ کا ہے
کہ مجھے اُس سے میراث پہونچا ہے تو اُسکی سماعت نہوگی اور اگر اس گواہ نے گواہی کے وقت یہ کہا کہ بائع نے اس کے
ہاتھ بیچا ہے مگر یہ میرا ہے یا میرے باپ کا ہے کہ مجھے اُس سے میراث پہونچا ہے تو بیع کی ڈگری کر دی جائیگی اور گواہ کے دعوے
کی سماعت ہوگی پھر اگر اُس نے اپنے دعوے کے گواہ دیے تو بسبب عدم تناقض کے اُس کی ڈگری ہو جائیگی اور
اگر دونون گواہون نے کلام کیا اور وہ کلام گواہی ادا کرنے مین شمار نہین ہے پھر گواہ نے دعویٰ کیا کہ میرا ہے یا میرے باپ کا
ہے اس سے مجھے اس کی طلب کا وکیل کیا ہے تو گواہ کے گواہون کی گواہی مقبول ہوگی یہ وجیز کردری مین ہے۔ دوسرے
کی مقبوضہ باندی کے بچہ یا درخت کے پھل یا زمین کے درختون کو چکایا پھر گواہ قائم کیے کہ یہ باندی یا درخت یا زمین
میری ہے تو سوای بچہ اور پھل و درخت کے ان چیزون کی اس کی ڈگری کر دیجائیگی اور اگر باندی مع بچہ یا درخت مع پھل یا
زمین مع درخت کا دعویٰ کیا تو درخت و پھل و بچہ کا دعویٰ مسموع نہوگا یہ خلاصہ مین ہے۔ اسی طرح اگر باندی حاملہ تھی پس
اُسکے قبضہ مین جنی پھر بعد گواہ قائم کرنے کے قبل اُسکے کہ باندی کی اُسکی ڈگری ہو جاوے بچہ کو چکایا تو بھی یہی
حکم ہے اسی طرح اگر گواہون نے کہا کہ بچہ مدعا علیہ کا ہے یا ہم کو نہین معلوم کہ کسکا ہے تو بھی ایسا ہی حکم ہوگا اور اسی
طرح اگر مدعی کے پاس گواہ نہون اور مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ یہ باندی بدون بچہ کے مدعی کی ہے تو بھی ایسا ہی حکم ہوگا
کذا فی الذخیرہ۔ اگر مجلس قضا مین اپنے وکیل سے چکانے کے گواہ پیش کر دیے تو وکیل اور موکل دونون خصومت
سے بری ہو گئے اور اگر غیر مجلس قضا مین ایسا ہوا تو وکیل فقط بری ہوا اور اگر موکل نے گواہ دیے کہ مین نے
وکیل کو اس طرح وکیل کیا تھا کہ اسکا اقرار مجھ پر جائز نہین ہے پس مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ وکیل نے اقرار کیا ہے تو
موکل اپنے دعوے پر باقی ہے اور وکیل خصومت سے خارج ہوا یہ وجیز کردری مین ہے۔ اگر ایک باندی جسکے
چہرے پر نقاب پڑی ہوئی تھی خریدی پھر جب اُسنے نقاب اُٹھایا تو مشتری نے کہا کہ یہ تو میری باندی ہے مین نے

نقاب کی وجہ سے اسکو نہیں پہچانا تو اُسکا دعوی و گواہی مقبول نہوگی اور اگر کوئی متاع جو تھیلے مین بھری ہوئی تھی یا کوئی کپڑا جو رومال مین لپٹا ہوا تھا خریدا پھر جب اُسکو نکالا تو کہا کہ یہ میری متاع ہے مین نے اسکو نہیں پہچانا تھا تو دعوی و گواہی مقبول ہوگی امام محمدؒ نے فرمایا کہ جو چیز چکاتے وقت پہچانی جا سکتی ہے جیسے نقاب ڈالی ہوئی باندی اُسکے سامنے کھڑی ہے تو اسمین نہ پہچاننے کا دعوی صحیح نہوگا اور جس چیز کا چکاتے وقت پہچاننا نہیں ہو سکتا ہے جیسے کپڑا رومال مین لپٹا ہوا ہے یا باندی اس طرح چادر اوڑھے ہوئی بیٹھی ہے کہ اسکا کچھ نظر نہیں آتا ہے تو اسمین نہ پہچاننے کا دعوی و گواہی مقبول ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہے غلام ماذون نے اگر کوئی غلام خریدا اور قبضہ کیا پھر اقرار کیا کہ یہ غلام مین نے جس سے خریدا ہے اُسنے فروخت سے پہلے اسکو آزاد کردیا ہے مین نے اسکو آزادی کی حالت مین خریدا ہے اور بائع نے انکار کیا تو وہ غلام علی حالہ غلام ہے اور ماذون کے اقرار کی تصدیق بائع پر نہوگی اور اگر ماذون نے ایسا اقرار نہ کیا بلکہ یہ اقرار کیا کہ بائع نے میرے ہاتھ فروخت کرنے سے پہلے یہ غلام فلان شخص کے ہاتھ فروخت کیا ہے اور فلان شخص نے اسکی تصدیق کی مگر بائع نے تکذیب کی تو ماذون کے اقرار کی بائع پر تصدیق نہوگی حتی کہ دام اُس سے واپس نہیں لے سکتا ہے ولیکن اپنے حق مین تصدیق کیجائیگی حتی کہ حکم کیا جائیگا کہ یہ غلام فلان شخص کو دیدے اور اگر ماذون کے دعوے کا بائع نے اقرار کیا تو ماذون اپنے دام بائع سے واپس کریگا اسی طرح اگر ماذون نے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے یا بائع کو قسم دلائی اور اُس نے نکول کیا تو ماذون اپنا ثمن بائع سے واپس لیگا پس امام محمد رحمہ اللہ نے تین صورتوں مین یعنی بائع نے دعوی ماذون کا اقرار کیا یا ماذون نے گواہ قائم کیے یا بائع کو قسم دلائی اور اُسنے نکول کیا ان تینوں صورتوں مین یہ حکم دیا کہ بائع سے دام واپس لیگا اور یہ حکم اقرار کی صورت مین تو ظاہر ہے ولیکن گواہ قائم کرنے یا قسم لینے کی صورت مین اشکال ہے اور چاہیے یہ تھا کہ گواہی مقبول نہوتی اور قسم دلانے کا حق ماذون کو حاصل نہوتا اور اسی مسئلہ کو امام محمد رحمہ اللہ تعالی نے زیادات اور جامع مین بجائے ماذون کے آزاد آدمی کو فرض کرکے بیان کیا ہے اور ذکر کیا کہ اگر مشتری نے گواہ دیے کہ بائع نے میرے ہاتھ فروخت کرنے سے پہلے اسکو غیر کے ہاتھ بیچا ہے تو دعوے کی سماعت نہوگی اور اگر بائع سے قسم لینی چاہی تو اُسکو یہ اختیار نہوگا پس ماذون مین جو مذکور ہے اسکو بعض مشائخ نے صحیح نہیں کہا ہے اور بعض نے تصحیح کی ہے اور سب باہم اختلاف کیا ہے بعض نے کہا کہ اس مسئلہ مین دو روایتین ہین جامع اور زیادات کی روایت مین گواہی غیر مسموع اور بائع کو قسم نہین دلا سکتا ہے اور ماذون کی روایت کے موافق گواہی مسموع اور قسم دلا سکتا ہے اور بعض مشائخ نے کہا کہ زیادات و جامع کی روایت موافق قیاس ہے اور ماذون کی روایت موافق استحسان ہے یہ محیط مین ہے ایک شخص ایک شہر مین آیا اور ایک مکان کرایہ لیا اور کسی نے اُس سے کہا کہ یہ تیرے باپ کا گھر ہے اُسنے تیرے واسطے میراث چھوڑا ہے اُسنے کہا کہ مین اسکو نہیں جانتا تھا پھر گھر پر اپنی ملک کا دعوی کیا تو بسبب تناقض کے سماعت نہوگی یہ ذخیرہ مین ہے ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر ہے اُس سے دوسرے نے کہا کہ مجھے دیدے مین اسمین رہونگا اُسنے دینے سے انکار کیا پھر سائل نے دعوی کیا کہ یہ میرا گھر ہے تو دعوے کی سماعت ہوگی اسی طرح اگر کہا کہ مجھے یہ گھوڑا دیدے مین اُسپر سوار ہونگا یا یہ کپڑا مجھے دے مین اسکو پہنونگا تو بھی یہی حکم ہوگا اور اگر یون کہا کہ مجھے اس گھر مین بسا دے یا عاریت دے یا یہ کپڑا یا گھوڑا عاریت دے پھر اپنی ملک کا دعوی کیا تو سماعت نہوگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ نوادر ہشام مین ہے کہ مین نے امام محمدؒ سے دریافت کیا کہ ایک شخص نے ایک عورت سے نکاح کیا پھر دعوی کیا کہ مین نے اس سے

شخص سے خریدا ہو جو اسکا مالک تھا تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ میں اس امر پر اُسکی گواہی قبول نہ کرونگا جبتک گواہ یون نہ بیان کرین کہ اُس نے نکاح کرنے کے بعد اُسکو ایسے شخص سے خریدا ہی جو اسکا مالک تھا یہ محیط میں ہے۔ منتقی میں ہو کہ بشرؒ نے امام ابو یوسفؒ سے روایت کی ہو کہ دو گواہوں نے ایک شخص پر یہ گواہی دی کہ اسنے اپنی عورت کو تین طلاق دی اور قاضی نے انکی گواہی قبول کر لی اور حکم نافذ کر دیا پھر ایک گواہ نے دعوی کیا کہ یہ میری عورت ہو مین نے اسکو طلاق دینے والے سے پہلے اپنے نکاح مین کیا ہو اور میرے پاس اسکے گواہ نہیں اور عورت اس سے انکار کرتی ہو تو یہ دعوی مقبول نہوگا اسی طرح اگر دونون نے یہ گواہی نہ دی کہ یہ اسکی عورت ہو بلکہ یون کہا کہ اسنے اس عورت کو تین طلاق دی ہین تو بھی یہی حکم ہے اور ایسا ہی یہ حکم عتق و بیع وغیرہ مین جاری ہو جبکہ بائع کے گواہ کے دعوے سے انکار کرے اور کہے کہ یہ متاع میری ہے۔ اسی طرح اگر گواہ نے کہا کہ ہم نے اسکو بیچ ہم نے کیا تھا خواہ بائع منکر بیع ہو یا مشتری منکر خرید ہو تو بھی ایسا ہی ہے اور اگر دونوں نے گواہی دی اور حاکم نے اُن کی گواہی رد کر دی پھر دونون نے اپنی ملک ہونیکا دعوی کیا یا اپنی ذات کے واسطے دعوی کیا تو اس مین دونون کا دعوی نہین چل سکتا ہو پس اگر حاکم کے پاس اس کی گواہی نہ ادا کی ولیکن بیعنامہ یا کاغذ خرید پر گواہی یا مہر کر دی اور کچھ اقرار زبانی نہین کیا تو بھی انکا دعوی نہین چل سکتا ہو اور بھی منتقی مین امام محمدؒ سے روایت ہو کہ ایک شخص نے دوسرے پر یہ گواہی دی کہ اس نے اس عورت کو طلاق دی ہے اور یہ گواہی نہ دی کہ یہ اسکی عورت ہو اور قاضی نے اس کی گواہی جائز رکھی پھر گواہ نے دعوی کیا کہ یہ میری عورت ہے اور کہا کہ مین نے اُسکو نہین بیچا تھا اور زمین نے اس سے وطی نہین کی تھی تو گواہی قبول ہوگی اور اسی طرح اگر دونون گواہون نے عورت کے اقرار پر کہ مین اس شخص کی جورو ہون گواہی دی اور یہ گواہی نہ دی کہ یہ عورت اسکی جورو ہو اور قاضی نے اُسکے اقرار کو جائز کر کے اس شخص کی جورو ہونیکا حکم کیا پھر گواہ نے گواہ قائم کیے کہ مین نے اس عورت سے ایک سال سے نکاح کیا ہو اور مین نے اسکو بیچا نہین تھا تو گواہی مقبول ہوگی اور حکم قاضی باطل ہو جائیگا اور وہ عورت اس گواہ کو واپس دیجائیگی پس اس مسئلہ مین امام محمدؒ اور امام ابو یوسفؒ مین اختلاف ثابت ہوا یہ ذخیرہ مین ہے۔ دوسرے کے مقبوضہ مال مین پر ملک مطلق کا دعوی کیا پھر دوسرے وقت اُسی شخص پر اسی قابض کے یہان اس مین کا بسبب ملک حادث کے دعوی کیا تو دعوی صحیح ہو اور اگر پہلے کسی سبب سے ملک کا دعوی کیا پھر اسی شخص پر اسی قاضی کے پاس ملک مطلق کا دعوی کیا تو دعوی صحیح نہین ہو یہ محیط مین ہے۔ اور اسی پر فتوی ہے یہ فصول عمادیہ مین ہو اور اگر ایک چوپایہ پر اس سبب سے دعوی کیا کہ یہ میری ملک مین پیدا ہوا ہو پھر اسکے بعد اسی قاضی کے پاس کسی سبب حادث سے ملک کا دعوی کیا تو دوسرا دعوی صحیح نہونا چاہیے بخلاف اسکے اگر پہلے ملک مطلق کا دعوی کیا پھر اسی قاضی کے پاس کسی سبب سے دعوی کیا تو صحیح ہو یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر نصف دار معین کا دعوی کیا پھر بعد اسکے سب دار کا دعوی کیا تو سماعت نہوگی اور اگر اسکے برعکس ہو تو سماعت ہوگی یہ خلاصہ مین ہے۔ اور صواب اور صحیح یہ ہو کہ دونون صورتون مین سماعت ہوگی ولیکن اگر آدھے کے دعوے کے وقت یہ کہا کہ سوائے اس نصف کے میرا کچھ حق نہین ہو تو اسوقت اُسکے دعوے کی بالکل سماعت نہوگی یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی کے دار مقبوضہ پر بسبب خرید کے دعوی کیا اور ظاہر ہوا کہ دعوے کے روز جس گھر پر دعوی کیا ہے وہ مدعا علیہ کے قبضہ مین نہ تھا بلکہ غیر کے قبضہ مین تھا پھر مدعی نے دوسری مجلس مین اسی دار کے قابض پر ملک مطلق کی وجہ سے دعوی کیا تو بعض نے کہا کہ سماعت نہوگی اور یہی اصح ہو اور یہ حکم اُس وقت ہو کہ پہلے خرید کا دعوی کیا اور قبضہ ذکر نہ کیا اور اگر خرید مع قبضہ کے

بیان کیا پھر بعد اسکے اس شخص نے اسی قاضی کے پاس ملک مطلق کا دعوی کیا تو بعض نے کہا کہ اس میں بھی اختلاف مشائخ ہونا چاہیے چنانچہ اگر خرید مع قبضہ کا دعوی کیا اور گواہوں نے ملک مطلق کی گواہی دی تو مشائخ کا اختلاف ہے کذا فی الفصول العمادیہ۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک دار ہے کہ وہ زعم کرتا ہے کہ میں نے اسکو فلان شخص سے خریدا ہے پھر ایک شخص نے آکر قاضی کے پاس دعوی کیا کہ یہ گھر میرا ہے مجھے اس شخص نے جس نے قابض کے ہاتھ بیچا ہے صدقہ میں دیا ہے پھر ایک مہینہ یا ایک برس کے بعد اس مدعی نے جس کے قبضہ میں گھر ہے قاضی کے پاس مرافعہ کیا کہ یہ گھر میرا ہے میں نے اس شخص سے خریدا ہے جس سے قابض اپنا خریدنا بیان کرتا تھا پس اگر خرید کی تاریخ صدقہ کی تاریخ سے پہلے بیان کی تو گواہی قبول نہو گی اور اگر بعد تاریخ صدقہ کے تاریخ خرید بیان کی تو مقبول ہو گی یہ کتاب الاقضیہ میں مذکور ہے اور اگر تاریخ ذکر نہ کی تو گواہوں کی گواہی مقبول ہو گی اور امام محمد رح نے فرمایا کہ صدقہ میں خواہ قبضہ بیان کرے یا نہ کرے کچھ پروا نہیں ہے امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر بعد تاریخ خرید کے صدقہ کا دعوی کیا تو بائع سے دام نہیں واپس کر سکتا ہے یہ ذخیرہ و محیط میں ہے۔ اگر اپنے باپ سے گھر خریدنے کا دعوی کیا پھر میراث کا دعوی کیا تو سماعت ہو گی اور اگر پہلے میراث کی وجہ سے دعوی کیا پھر خریدنے کا دعوی کیا تو قبول نہیں اور تناقض ثابت ہو گا یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ عورت نے مہر مثل کا دعوی کیا پھر مہر مسمی کا دعوی کیا تو دوسرے دعوے کی سماعت ہو گی اور اگر پہلے مہر مسمی کا دعوی کیا پھر مہر مثل کا دعوی کیا تو دوسرے دعوے کی سماعت نہو گی یہ محیط میں ہے ایک عورت نے اپنے شوہر سے مہر کا مطالبہ کیا پس شوہر نے ایکبار کہا کہ میں نے اسکو ادا کر دیا ہے پھر کہا کہ میں نے اس کے باپ کو ادا کر دیا ہے تو مشائخ نے فرمایا کہ تناقض نہیں ہے یہ فصول استروشنیہ میں ہے فتوی اس طرح طلب ہوا مردے زنے را کہ خدمت او میکرد بشوہرے داد بعد از ان دعوی میکند کہ آن زن در نکاح من بود است و من طلاق ندادہ ام تو استروشنی نے فرمایا کہ اسکی سماعت نہونی چاہیے کیونکہ تناقض ظاہر ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک عورت نے ایک انگور کا باغ فروخت کر دیا پس اسکے نابالغ لڑکے نے دعوی کیا کہ یہ میرا ہے مجھے اپنے باپ کی میراث میں ملا ہے اور عورت فروشندہ نے اس کی تصدیق کی اور کہا کہ میں وصیہ نہیں ہوں تو مشائخ نے فرمایا کہ اگر وقت بیع کے اسنے وصیہ ہونیکا دعوی کیا تھا تو پھر بعد اسکے اسکا قول کہ میں وصیہ نہ تھی مقبول نہو گا اور اسپر نابالغ کے واسطے قیمت باغ کی لازم آویگی کیونکہ خود اس نے اقرار کیا کہ میں نے بیع و تسلیم کر کے اس کو تلف کیا ہے اور نابالغ کے گواہوں کی گواہی بدون اجازت اس شخص کے جو اسکا ولی ہے مقبول و مسموع نہ ہو گی یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک دار ہے اسپر ایک شخص نے آکر دعوی کیا کہ یہ میرا گھر ہے میں نے ایک سال سے اپنے باپ سے میراث پایا ہے اور گواہ دیے کہ میں نے دو برس سے قابض سے خریدا ہے اور مدعی بھی ایسا ہی کہتا ہے جیسا گواہوں نے بیان کیا تو قاضی ایسی گواہی قبول نہ کریگا لیکن اگر مدعی نے اس طرح توفیق دی کہ میں نے دو برس ہوئے کہ قابض سے خریدا تھا جیسا گواہوں نے بیان کیا پھر میں نے اپنے باپ کے ہاتھ فروخت کیا پھر ایک سال سے اپنے باپ سے میراث پایا ہے اور گواہوں نے گواہی دی تو گواہی مقبول ہو گی اور مدعی کے واسطے گھر کی ڈگری ہو جائیگی اسی طرح اگر ہبہ یا صدقہ کا بجائے خرید کے دعوی کیا تو مثل خرید کے حکم اسکا بھی حکم ہو گا یہ محیط میں ہے۔ اگر ایک سال سے صدقہ کا دعوی کیا پھر دو مہینہ سے خرید نیکا دعوی کیا اور گواہ قائم کیے تو مقبول نہوں گے ولیکن اگر توفیق دی کہ اس نے مجھے صدقہ میں دیا تھا اور میں نے قبضہ کیا پھر کسی سبب سے اسکے ہاتھ میں پہونچا اور اس نے صدقہ سے انکار کر دیا پس

پس مین نے خرید لیا اور بیان کر دیا کہ صدقہ تو سبب ہوا اور خرید لینا اپنی ملک کی تخلیص کے واسطے ہو تو گواہی مقبول ہوگی یہ خلاصہ مین ہو۔ اگر ایک سال سے صدقہ کا دعویٰ کیا اور گواہون نے کہا کہ ایک مہینہ سے اسنے خریدا ہو تو گواہی مقبول نہوگی لیکن اگر اس طرح توفیق دی کہ مجھے اسنے ایک سال سے صدقہ مین دیا تھا اور مین نے قبضہ کر لیا پھر اسکے ہاتھ کسی سبب سے پہونچ گیا اور اسنے صدقہ سے انکار کیا تو ایک مہینہ ہوا کہ مین نے خرید لیا اور اسکو گواہون سے ثابت کیا تو گواہی مقبول ہوگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہو۔ اگر ایک شخص کے دار مقبوضہ پر دعویٰ کیا کہ اسنے مجھے ہبہ کر دیا تھا اور صدقہ مین نہین دیا ہو اور گواہ صدقہ دینے پر قائم کیے اور کہا کہ کبھی مجھے ہبہ نہین کیا ہو حالانکہ قاضی کے سامنے ہبہ کا دعویٰ کیا تھا تو اس نے اپنے گواہون کو جھٹلایا پس گواہی مقبول نہوگی اسی طرح اگر دعویٰ کیا کہ میراث مین ملا ہو فلان سے ہرگز نہین خریدا ہے پھر اس کے بعد اگر بیان کیا کہ مین نے اس کو خریدا ہو ہرگز مجھے میراث مین نہین ملا ہے پھر ایک سال سے خریدنے پر دو گواہ لایا تو دعویٰ باطل ہو پس اگر ہبہ کا دعوے کیا اور کہا کہ مجھے کبھی صدقہ مین نہین دیا ہے پھر صدقہ کے گواہ لایا اور کہا کہ جب اس نے ہبہ سے انکار کیا تو مین نے درخواست کی کہ مجھے صدقہ دیدے اس نے ایسا ہی کیا تو جائز ہو اسی طرح اگر کہا کہ مین اس کا بسبب میراث کے مالک ہوا تھا اس نے میراث سے انکار کیا پھر مین نے اس سے خرید لیا اور خریدنے کے دو گواہ لایا تو جائز ہو اور اگر پہلے خرید کا دعوے کیا پھر اس کے گواہون نے گواہی دی کہ اسنے اپنے باپ سے میراث پایا ہو تو اسکا حکم اس کے برخلاف ہو یہ مبسوط مین ہو اگر دعویٰ کیا کہ مین نے یہ گھر باپ سے میراث پایا ہو پھر دوسرے کے ساتھ دعویٰ کیا کہ ہم دونون نے اپنے باپ سے میراث پایا ہو اور دونون نے گواہ پیش کیے تو مقبول ہون گے یہ خلاصہ مین ہو۔ ایک لڑکے کے چند عقار موروثی ہین اسنے اپنے کسی عقار کا بعد بالغ ہونے کے مشتری پر دعویٰ کیا کہ میرے وصی نے اسکے ہاتھ مجبوری زبردستی سے فروخت کر کے سپرد کیا تھا پس اسکو واپس کرنا چاہا پھر دوبارہ اسی عقار کا دعویٰ کیا کہ میرے وصی نے اسکو نہایت خسارہ سے فروخت کیا ہو تو قاضی اول سے دوسرے دعوے کی سماعت کریگا یہ ذخیرہ مین ہو۔ ایک شخص دوسرے سے ایک غلام خریدا پھر بائع نے دعویٰ کیا کہ مین بیع مین فضولی تھا اور مشتری سے غلام واپس کرنا چاہا اور مشتری نے انکار کیا یا مشتری نے دعویٰ کیا کہ بائع اس بیع مین فضولی تھا اور دام واپس لینے کا قصد کیا تو دعویٰ صحیح نہین ہو اور اگر اپنے گواہ پیش کرنے چاہے تو سماعت نہوگی اسی طرح اگر گواہ نہون اور دوسرے سے قسم لینا چاہا کہ وہ فضولی تھا تو قسم نہین لے سکتا ہو یہ محیط مین ہو۔ ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ یہ چیز میری ہو پھر دعویٰ کیا کہ مجھپر وقف کیگئی ہو تو سماعت ہوگی اور اگر پہلے وقف کا دعویٰ کیا پھر اپنی ملک کا دعویٰ کیا تو سماعت نہوگی یہ وجیز کردری مین ہو۔ ایک شخص نے ایک زمین بیچی پھر دعویٰ کیا کہ یہ مجھپر اور میری اولاد پر وقف کیگئی ہو تو بسبب تناقض کے سماعت نہوگی اور اگر مدعا علیہ سے قسم لینی چاہی ہو تو قسم نہین لیسکتا ہو اور اگر گواہ قائم کیے تو قبول ہون گے اور بعض نے کہا کہ نہ قبول ہونا اصوب و احوط ہو یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اجناس مین ہو کہ زمین کے مشتری نے اگر اقرار کیا کہ یہ زمین جس کو بیچی ہوئی مقبرہ یا مسجد ہو اور قاضی نے اسکے مخاصم کے سامنے اسکے اقرار کو نافذ کیا پھر مشتری نے بائع پر دام پھیر لینے کے واسطے گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے یہ محیط مین ہو۔ اگر مشتری نے بائع پر دعویٰ کیا کہ جو زمین تو نے میرے ہاتھ فروخت کی وہ فلان مسجد پر وقف ہو تو فقیہ ابوجعفر رح نے فرمایا کہ مقبول ہو اور بیع ٹوٹ جائیگی اور فقیہ ابو اللیث نے کہا کہ ہم اسی کو لیتے ہین اور بعض نے کہا کہ مقبول نہین اور اول اصح ہو یہ فصول عمادیہ مین ہو اگر مدعا علیہ کے قبضہ مین کسی مال کا بسبب شرکت کے دعویٰ کیا پھر اسپر بسبب قرض ہونیکا دعویٰ کیا تو سماعت ہوگی اور اسکے برعکس سماعت نہوگی کیونکہ مال شرکت کبھی بسبب انکار کے قرض ہوجاتا ہو اور قرض کبھی مال شرکت نہین ہوجاتا ہو یہ فصول استروشنیہ مین ہو۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا

کہ تجھپر فلان شخص کا اتنا مال تھا اور وہ مر گیا اور وہ مال مجھے میراث مین چاہیے پس مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے یہ مال اُسکو ادا کر دیا ہے اور گواہ لانے گیا مگر نہین لایا پھر مدعی نے دوسری مجلس مین اپنے دعوے کا اعادہ کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مجھے تیرے وارث ہونیکا علم نہین ہے تو اُسکی سماعت ہوگی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے ایک عورت پر دعویٰ کیا کہ مین نے اول سے نکاح کیا ہے اور اُس نے انکار کیا پھر وہ شخص مر گیا پھر عورت نے آکر اُسکی میراث کا دعویٰ کیا تو اُسکو میراث ملیگی یہ محیط کی فصل نہم مین ہے اگر عورت نے نکاح کا دعویٰ کیا اور مرد نے انکار کیا پھر عورت مر گئی پس مرد نے اُسکی میراث طلب کی اور زعم کیا کہ مین نے اُس سے نکاح کیا تھا تو اُسکو میراث ملے گی ایسا ہی امام ابو یوسفؒ سے نوادر مین مذکور ہے کذا فی فتاوے قاضی خان۔ اگر ایک عورت نے اپنے شوہر پر دعویٰ کیا کہ اس نے مجھے تین طلاق دی ہین اور شوہر نے اسکا انکار کیا پھر شوہر مر گیا اور عورت نے اُسکی میراث طلب کی تو میراث نہ ملے گی اسی طرح اگر اُس نے اپنے کو جھٹلایا اور کہا کہ مجھے قبل موت کے اُسنے طلاق نہین دی تھی تو بھی میراث نہ ملیگی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک مملوک ہے اُسپر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ یہ میرا مملوک ہے اور قابض اس سے انکار کرتا ہے اور کہتا ہے کہ میرا ہے پس قاضی نے اُس سے قسم لی کہ واللہ یہ اُس مدعی کا نہین ہے پس اُس نے قسم سے انکار کیا پس قاضی نے بسبب نکول کے اُسپر ڈگری کر دی پس قابض نے کہا کہ مین نے خصومت سے پہلے یہ مملوک مدعی سے خریدا تھا اور اسکے گواہ دیے تو مقبول ہون گے اور غلام کا اُسکے واسطے حکم ہوگا اور اُسکا قسم سے باز رہنا اپنے گواہون کا اکذاب نہوگا اور اگر اسنے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے پھر گواہ قائم کیے کہ مین نے اسکو فلان شخص سے سواے مدعی کے خریدا ہے تو گواہ مقبول نہون گے یہ ذخیرہ مین ہے۔ نوادر عیسیٰ بن ابان مین ہے کہ تین شخصون نے ایک شخص پر کسی مال کے واسطے گواہ قائم کیے کہ یہ ہمارے باپ کی میراث سے ہمکو چاہیے ہے اور قاضی نے اُن کی ڈگری کر دی پھر اُن مین سے ایک نے کہا کہ یہ مال جو قاضی نے ہمکو دلایا ہے اُس مین میرا کچھ حق نہین ہے یہ صرف دونون میرے بھائیون کا ہے تو اُس کہنے سے مدعا علیہ سے کچھ کم نہوگا ولیکن اگر یون کہا کہ اصل مین میرا اس مین کچھ نہین ہے صرف میرے دونون بھائیون کا ہے تو بقدر اُسکے حصہ کے باطل ہو جائیگا اور اگر قاضی کے حکم دینے سے اُسنے کہا کہ میرا اس مال مین کچھ حق نہین ہے یہ صرف میرے دونون بھائیون کا ہے تو اُس سے دریافت کیا جائیگا کہ تم سب نے میراث پر اسکا دعویٰ کیا ہے پھر کیا وجہ ہے کہ تیرا نہین ہے اور انکا ہو گیا پس اگر ایسی کوئی وجہ مقبول بیان کی کہ جس سے اسکو مخرج ہو سکتا ہے تو مقبول ہوگی اور اگر یہ کہکر وہ مر گیا تو قاضی دو تہائی دونون بھائیون کو دلا دیگا اور اسکا حصہ چھوڑ دیگا اور اگر ایسا ہو کہ جن لوگون نے گواہ قائم کیے ہین وہی لوگ باہمی معاملہ رکھتے ہین اور میراث کی وجہ سے مال کا دعویٰ نہ کیا بلکہ کسی شی کے فروخت کرنیکا دعویٰ کیا پھر ایک نے کہا کہ میرا اسمین کچھ حق نہین ہے یہ صرف انہین دونون کا ہے تو تمام مال انہین دونون کو دلایا جائیگا مدعا علیہ سے کچھ کم نہ کیا جائیگا یہ محیط مین ہے

## نوان باب دو شخصون کے دعوے کے بیان مین اور اسمین چار فصلین ہین

**فصل اول** مال عین مین ملک مطلق کے دعوے کے بیان مین امام محمد رحمہ اللہ نے کتاب الاصل مین ذکر فرمایا ہے کہ ایک کے دوسرے مقبوضہ دار یا عقار یا کسی مال منقول پر دعویٰ کیا اور دونون نے گواہ قائم کیے تو ہمارے علماے ثلثہ کے نزدیک غیر قابض کے گواہون پر ڈگری کیجائیگی۔ یہ حکم اُسوقت ہے کہ دونون نے تاریخ ذکر نہ کی اور اگر دونون نے تاریخ ذکر کی پس اگر دونون کی تاریخ ایک ہو تو بھی یہی حکم ہے اور اگر ایک کی تاریخ سابق ہو تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالے

اور دوسرے قول امام ابو یوسف رحمۃ اللہ کے موافق اُسی کی ڈگری ہوگی جسکی تاریخ پہلے ہو اور اگر ایک نے تاریخ بیان کی اور دوسرے نے نہ بیان کی تو ... کی ڈگری امام اعظم رح کے نزدیک کی جائیگی یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک دار ہے اُسپر ایک شخص نے دعوی کیا کہ میں اس دار کا ایک سال سے مالک ہوا ہوں اور قابض نے گواہ دیے کہ میں نے دو برس ہوئے کہ اسکو فلان شخص سے خریدا ہے درحالیکہ وہ اسکا مالک تھا اور میں نے قبضہ کر لیا ہے تو مدعی کی ڈگری کردی جائیگی یہ ظہیریہ میں ہے اگر مدعی نے دعوی کیا کہ یہ میرا غلام ہے میں نے اس کو ہزار درم پر مکاتب کیا ہے اور اسکے گواہ سنائے اور قابض نے کہا کہ میرا غلام ہے میں نے اسکو ہزار درم پر مکاتب کیا ہے اور اسکے گواہ دیے تو غلام دونوں میں مکاتب قرار دیا جائیگا کہ دونوں کو مال کتابت ادا کرے یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر ایک نے کہا کہ میں نے اسکو مدبر کیا ہے اور میں اسکا مالک ہوں اور اسپر گواہ سنائے اور دوسرے نے دعوی کیا کہ میں نے اسکو مکاتب کیا ہے اور میں اسکا مالک ہوں تو مدبر کرنے کے گواہ اولی ہیں کذا فی المحیط اگر دو شخصوں نے تیسرے کی مقبوضہ چیز پر ملک مطلق کا دعوی کیا اور دونوں نے تاریخ نہ کہی یا ایک ہی تاریخ کہی تو دونوں میں نصف نصف کی ڈگری ہوگی کذا فی الخلاصہ و اگر دونوں نے تاریخ کہی اور ایک کی تاریخ سابق ہے تو موافق ظاہر الروایت کے امام اعظم رح اور دوسرے قول امام ابو یوسف رح و اول قول امام محمد رح کے اسی کی ڈگری ہوگی جسکی تاریخ سابق ہے اور اگر ایک نے تاریخ کہی اور دوسرے نے نہ کہی تو ظاہر الروایت امام اعظم رح سے دونوں میں برابر ڈگری ہوگی اور یہی صحیح ہے اور صاحبین سے روایات مختلف ہیں اور شیخ الاسلام خواہرزادہ رح نے کہا کہ صحیح بنا بر اول قول امام ابو یوسف رح و دوسرے قول امام محمد رح کے یہ ہے کہ مثل قول امام اعظم رح کے دونوں میں نصف نصف کی ڈگری ہوگی یہ فتاوے قاضی خان میں ہے ایک دار یا مال منقول دو شخصوں کے قبضہ میں ہے اور ہر ایک نے اپنے اپنے دعوے کے گواہ سنائے پس اگر دونوں نے تاریخ نہ کہی یا برابر ایک ہی تاریخ کہی تو دونوں میں نصفا نصف ہونیکا حکم ہوگا اور اگر دونوں میں سے ایک کی تاریخ پہلی ہو تو امام اعظم رح کے نزدیک اور موافق دوسرے قول امام ابو یوسف رح اور اول قول امام محمد رح کے جسکی تاریخ پہلی ہے اُسی کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک نے تاریخ نہ کہی اور دوسرے نے کہی تو امام اعظم رح کے نزدیک دونوں میں نصف نصف کی ڈگری ہوگی اور صاحبین رح کے نزدیک موافق اس روایت کے کہ تاریخ معتبر نہیں رکھتے ہیں ایسا ہی حکم ہے اور موافق اس قول کے کہ تاریخ کا اعتبار کرتے ہیں پس امام ابو یوسف رح کے نزدیک تاریخ کہنے والے کی ڈگری اور امام محمد رح کے نزدیک نہ کہنے والے کی ڈگری ہوگی کیونکہ جسنے نہ کہی اُسی کی تاریخ سابق ہے کذا فی المحیط۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک غلام ہے اُسپر ایک شخص نے دعوی کیا کہ میرا غلام ہے مجھ سے اس نے غصب کر لیا یا کرایہ لیا یا مستعار لیا یا رہن لیا ہے اور قابض نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا ہے میں نے اسکو آزاد یا مدبر کیا ہے۔ یا باندی تھی کہ قابض نے گواہ دیے کہ میں نے اسکو ام لد بنایا ہے تو مدعی کی گواہی اولی ہے اُسی کے واسطے غلام کی ڈگری ہوگی کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص کے قبضہ میں ایک گھر ہے اُسپر دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا ہے اور دوسرے مدعی نے گواہ دیے کہ یہ میرا ہے مجھ سے اس دوسرے مدعی نے غصب کر لیا ہے تو جسکے گواہوں نے غصب کی گواہی دی ہے اُسی کی ڈگری ہوگی اسی طرح اگر بجائے غصب کے ودیعت رکھنے کا دعوی ہو تو بھی ایسا ہی ہے یہ محیط میں ہے بکر نے ایک گھر پر جو سعد و زید کے ہاتھ میں ہے دعوی کیا کہ میرا ہے اور اُن دونوں میں سے ہر ایک نے گواہ گذرانے کہ میرا ہے تو آدھا بکر لیگا اور آدھا اُن دونوں کو ملیگا اور اگر بکر نے سعد پر غصب یا ودیعت کا دعوی کیا تو چوتھائی زید کو اور باقی بکر کو ملیگا اور یہ ... ہے کہ گھر قابض ہو مدعیوں نے اگر ایک ان میں سے تاریخ کیا اور ایک نے دوسرے پر غصب کا

دعویٰ کیا اور دونوں نے گواہ گذرانے تو قاضی غصب کے دعویٰ کرنیوالے کی ڈگری کریگا اور مدعا علیہ کی ڈگری اُن کے گواہوں پر نہ کریگا ایسا ہی اس مقام پر ہے اور اگر بکر نے سعد پر غصب کا دعویٰ کیا اور سعد نے اسپر یہی دعویٰ کیا اور زید نے ملک مطلق کا دعویٰ کیا تو آدھا بکر کا ہوگا اور آدھا اُن دونوں کا ہوگا اور بکر نے سعد پر اور سعد نے زید پر دعویٰ کیا اور زید نے ملک مطلق کا دعویٰ کیا تو چوتھائی زید کا اور باقی بکر کا ہوگا اور اگر بکر نے سعد پر اور سعد نے زید پر اور زید نے بکر پر دعویٰ کیا تو زید کو وہ آدھا ملیگا جو سعد کے قبضہ میں ہے اور جو زید کے قبضہ میں ہے وہ بکر کو ملیگا اور اگر دونوں نے بکر پر غصب کا دعویٰ کیا اور بکر نے سعد پر تو زید کو وہ آدھا ملیگا جو سعد کے قبضہ میں ہے اور جو زید کے قبضہ میں ہے وہ بکر و سعد کے درمیان تقسیم ہوگا کذا فی الکافی۔ اگر سعد نے گواہ دیے کہ یہ میرا گھر ہے مجھ سے زید نے غصب کر لیا ہے اور زید نے گواہ دیے کہ میرا ہے مجھ سے سعد نے غصب کر لیا ہے اور بکر نے گواہ دیے کہ میرا ہے مجھ سے سعد و زید نے غصب کر لیا ہے تو بکر کو آدھا گھر اور باقی آدھا سعد و زید میں نصف نصف تقسیم ہوگا یہ محیط میں ہے

## فصل ثانی

مال عین میں بسبب ارث یا خرید یا ہبہ یا اسکے مثل سبب سے ملک کا دعویٰ کرنیکے بیان میں۔ ایک دار ایک شخص کے قبضہ میں ہے اسپر دو شخصوں نے دعویٰ کیا ہر ایک دعویٰ کرتا ہے کہ میں نے اسکو اپنے باپ سے میراث پایا ہے اور اسپر گواہ قائم کیے پس اگر دونوں نے تاریخ نہ بیان کی یا دونوں کی تاریخ یکساں ہے تو ہر دونوں کو نصف نصف دلایا جائیگا اور اگر دونوں نے تاریخ ذکر کی مگر ایک کی تاریخ دوسرے سے پہلے ہے تو موافق قول آخر امام اعظم رح کے جیسا کہ منتقی میں ہے اور موافق قول آخر امام ابو یوسف رح کے جیسا کہ اصل میں ہے اور موافق اول قول امام محمد رح کے جیسا کہ ابن سماعہ نے اُن سے روایت کی ہے اُس شخص کی ڈگری ہوگی جسکی تاریخ سابق ہے کذا فی الذخیرہ اسی طرح اگر ملک مورثین کی تاریخ ذکر کی تو بالاجماع اسکی ڈگری ہوگی جس کی تاریخ سابق ہے کذا فی الخلاصہ۔ اور اگر ایک نے تاریخ ذکر کی اور دوسرے نے ذکر نہیں کی تو بالاجماع دونوں میں دو حصہ برابر ہوں گے کذا فی الکافی اور اگر ایک کے قبضہ میں ہو تو وہ مدعی کو ملیگا ولیکن جبکہ تاریخ قابض کی سابق ہو تو امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک وہی اولیٰ ہے اور امام محمد رح کے نزدیک مدعی کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک نے تاریخ کہی اور دوسرے نے نہ کہی تو وہ بالاجماع مدعی کا ہے اور اگر دونوں کے قبضہ میں ہو تو دونوں میں بالاجماع برابر تقسیم ہوگا ولیکن اگر ایک کی تاریخ سابق ہو تو وہ اولیٰ ہے کذا فی الخلاصہ۔ اگر دونوں نے دو شخصوں سے خریدنے کا دعویٰ کیا ہر ایک نے دعویٰ کیا کہ فلاں شخص سے میں نے خریدا اور وہ اُسکا مالک تھا اور دوسرے نے کہا کہ میں نے فلاں دوسرے سے خریدا اور وہ مالک تھا اور گواہ قائم کیے تو قاضی دونوں میں برابر تقسیم کر دیگا یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے خواہ دونوں نے خرید کی تاریخ بیان کی ہو یا نہ بیان کی ہو یہ محیط میں ہے اور اگر دونوں نے وقت بیان کیا تو ظاہر الروایت کے موافق پہلے وقت والا اولیٰ ہے اور اگر ایک نے بدون دوسرے کے تاریخ بیان کی تو بالاتفاق دونوں میں برابر تقسیم ہوگا کذا فی فتاویٰ قاضی خان۔ اور اگر دونوں نے ایک ہی سے خریدنے کا دعویٰ کیا اور تاریخ نہ کہی یا ایک ہی تاریخ ذکر کی تو دونوں پر برابر تقسیم ہوگا کذا فی الکافی اور ہر ایک کو خیار حاصل ہوگا پھر اگر قاضی نے ہر ایک کو خیار دیا پس ایک لینے پر راضی ہوا اور دوسرا نہوا تو رضامند کو آدھے سے زیادہ نہ ملیگا کذا فی المحیط۔ اور اگر دونوں نے تاریخ ذکر کی اور ایک کی تاریخ سابق ہے تو بالاتفاق اُسی کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک نے تاریخ ذکر کی اور دوسرے نے ذکر نہ کی تو بالاتفاق تاریخ کہنے والے کو ملیگا اور اگر مال عین دونوں کے قبضہ میں ہو تو دونوں میں تقسیم ہوگا ولیکن اگر دونوں نے تاریخ ذکر کی اور ایک کی تاریخ سابق ہو تو سابق والے کو ملے گا اور اگر ایک کے قبضہ میں ہو تو قابض کا ہے خواہ اُس نے تاریخ کہی ہو یا نہ کہی ہو ولیکن اگر دونوں نے تاریخ ذکر کی اور مدعی کی تاریخ قابض سے پہلے ہے تو اسی کو دلایا جائیگا

کذا فی الکافی- ایک شخص کے قبضہ مین ایک غلام اور دار ہے اور ہر دو شخصون نے گواہ قائم کیے ہر ایک نے گواہ دیے کہ مین نے
اس سے یہ دار بعوض اس غلام کے جو اسکے پاس ہے خریدا ہے اور قابض دونون کے دعوے سے منکر ہے تو قاضی دار کے
دونون مین برابر اور غلام کے دونون مین برابر ہونے کا حکم کریگا اور ان دونون کو خیار ہوگا پس اگر دار کا لینا اختیار کیا
تو دار دونون مین اور غلام دونون مین برابر کردیگا اور اگر فسخ کرنا اختیار کیا تو غلام دونون مین اور قیمت غلام دونون
مین برابر لگا دیگا اور اگر ایک نے تمام دار لینے کا قصد کیا حالانکہ قاضی دونون مین برابر کی ڈگری کرچکا ہے تو اسکو یہ
اختیار نہوگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے- اور اگر دار دونون مدعیون کے قبضہ مین ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو بھی یہی حکم
ہے اور اگر ایک مدعی کے قبضہ مین ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو دار قابض کا ہوگا اور اسکو خیار نہوگا اور تمام
غلام دوسرے کا ہوگا کذا فی المحیط اور اگر دار اس کے قبضہ مین نہو ولیکن اس کے گواہون کے بیان سے ثابت
ہوا کہ اس نے دار پر قبضہ کیا ہے تو قاضی دار کی ڈگری اسی کے نام کردیگا کذا فی فتاوے قاضی خان- اور اگر مدعا علیہ نے
قابض سے کہا کہ دار کا عوض مجھے سپرد نہین ہوا بلکہ دوسرے خصم کے گواہون سے اس مین استحقاق پیدا ہو گیا پس مین تجھ سے
دار واپس لونگا تو اسپر التفات نہ کیا جائیگا کیونکہ غلام مین اس طرح استحقاق ثابت ہوا کہ جو قابض کے لیے حجت نہین ہے کیونکہ
قابض کی حجت کو دوسرے پر ترجیح ہے پس استحقاق قابض کے حق مین ظاہر نہوا بلکہ ایسا ہوا کہ گویا مدعا علیہ کے اقرار سے
استحقاق پیدا ہوا ہے یہ حکم اس وقت مین ہے کہ دونون نے مطلقاً خرید کا دعویٰ کیا اور اگر دونون نے تاریخ بیان کرکے دعویٰ کیا اور گواہ
دیے اور ایک کی تاریخ سابق ہے تو غلام دوسرے کو دلایا جائیگا کذا فی المحیط اور اگر ایک نے تاریخ بیان کی دوسرے نے
نہ بیان کی اور دار مدعا علیہ کے قبضہ مین ہے تو تاریخ والے کے واسطے گھر کی اور دوسرے کے واسطے غلام کی ڈگری ہوگی اور اگر
ایک نے تاریخ کہی ہو اور دوسرے کا قبضہ یا معائنہ ہو گیا ہو یا گواہون سے ثابت ہو تو ڈگری کے پانے کے واسطے یہی اولی
ہوگا کذا فی الکافی- اگر اس کے گواہون نے جس نے تاریخ نہین ذکر کی ہے یہ گواہی دی کہ بائع نے اسکے خریدنے اور قبضہ
کرنیکا اقرار کیا تو تاریخ بیان کرنے والے کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک کا قبضہ گواہون سے ثابت ہوا اور دوسرے کا قبضہ معائنہ
ہوا ہو تو یہی اولی ہے کذا فی المحیط اور اگر دار دونون کے قبضہ مین ہو پس ایک نے تاریخ کہی اور دوسرے نے چھوڑ دی تو دار و
غلام دونون مین برابر تقسیم ہونے کی ڈگری ہوگی کذا فی الکافی اور اگر ہر ایک کے گواہون نے خریدنے اور قبضہ کے
معائنہ کی گواہی دی یا قبضہ مین بائع کے اقرار کرنے کی گواہی دی اور ایک نے تاریخ قبضہ بیان کی ہے اور دوسرے
نے نہین بیان کی ہے پس اگر دار بائع کے قبضہ مین ہو تو تاریخ والا اولی ہے اور اگر اسکے قبضہ مین ہو جسکے گواہون نے
تاریخ نہین بیان کی ہے تو وہ اولی ہے جسکے گواہون نے قبضہ و معائنہ کی گواہی ادا کی ہے مگر تاریخ کی گواہی نہین دی ہے
اور اگر دار مشتری کے قبضہ مین ہو اور دونون نے گواہ قائم کیے جنھون نے خریدنے اور قبضہ کے معائنہ کی گواہی دی
یا بائع کے قبضہ ہونے کے اقرار پر گواہی دی اور ایک کے گواہون نے تاریخ قبضہ بیان کی اور دوسرے کے گواہون نے
نہین بیان کی تو دار دونون مین برابر تقسیم ہونے کی ڈگری ہوگی اور غلام بھی دونون مین ہوگا اور دونون کو خیار بھی
ہوگا اور امام محمد رح نے فرمایا کہ قبضہ کی تاریخ بیان بمنزلہ تاریخ خرید کے ہے حتی کہ اگر گھر بائع کے قبضہ مین ہو اور ہر ایک کے
گواہون نے خرید اور قبضہ کی گواہی دی اور قبضہ کی تاریخ بدون تاریخ خرید کے بیان کی اور ایک کی تاریخ پہلی ہے تو جسکی
تاریخ قبضہ سابق ہے اسی کی ڈگری ہوگی اور اگر گھر پچھلی تاریخ قبضہ والے کے قبضہ مین ہو تو بھی پہلے تاریخ والے کی ڈگری ہوگی

دیکھا گیا

اور اگر ایک نے تاریخ قبضہ بیان کی دوسرے نے نہ بیان کی اور دار بائع کے قبضہ میں ہو تو تاریخ والے کی ڈگری ہوگی اور اگر دار اسکے قبضہ میں ہو جس نے تاریخ نہیں بیان کی تو وہی اولیٰ ہے قلت ینبغی ان یکون فی مثل ہذا خلاف الامام الثانی۔ یہ سب اُس صورت میں ہے کہ غلام مدعا علیہ کے قبضہ میں ہو اور اگر غلام دونوں مدعیوں کے قبضہ میں ہو اور دار مدعا علیہ کے قبضہ میں ہو اور باقی مسئلہ بحالہ رہے تو دار و غلام دونوں میں برابر اور دونوں کو خیار ہوگا پس اگر بیع تمام کردیں تو دار دونوں میں برابر تقسیم ہوگا اور اگر بیع فسخ کردیں تو غلام دونوں میں برابر تقسیم ہوگا اور مدعا علیہ غلام کی قیمت دونوں کو ڈانڈ دیگا کذا فی المحیط۔ ایک غلام ایک شخص کے قبضہ میں ہے اسپر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میں نے یہ غلام اس قابض کے ہاتھ بعوض ہزار درم و ایک رطل شراب کے فروخت کیا ہے اور میں مالک ہوں اور دوسرے نے دعویٰ کیا کہ میں نے اسکو قابض کے ہاتھ بعوض ہزار درم و ایک سور کے فروخت کیا ہے درحالیکہ میں مالک غلام ہوں اور قابض دونوں کے دعوے سے انکار کرتا ہے تو امام ابو یوسف رحمہ نے فرمایا کہ غلام دونوں مدعیوں کو نصف نصف واپس کیا جائیگا اور قابض ہر ایک کو آدھی قیمت غلام کی ڈانڈ دیگا اور اگر ہر ایک مدعی نے یہ گواہ دیئے کہ میں نے اس قابض کے ہاتھ بطور بیع فاسد فروخت کیا ہے تو بھی یہی حکم ہے یہ فتاوے قاضی خان میں ہے اور اگر غلام مشتری کے ہاتھ میں مرگیا تو اُسپر دو قیمتیں واجب ہوں گی یہ محیط میں ہے اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ اس امر کے گواہ سنائے کہ قابض نے ایسا اقرار کیا ہے اور اگر ہر ایک نے بیع کے معائنہ اور قبضہ کے گواہ دیئے پس اگر غلام بعینہ قائم ہے تو غلام لیکر دونوں کو برابر دیدیا جائیگا اور سوائے اسکے اُنکو کچھ نہ ملیگا اور اگر غلام مستہلک ہے تو غلام کی ایک کی قیمت دونوں کو برابر ملیگی اور سوائے اسکے کچھ نہ ملیگا یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ ایک شخص کے مقبوضہ غلام پر دو شخصوں نے دعویٰ کیا اور ہر ایک نے گواہ دیئے کہ میں نے اس مشتری قابض کے ہاتھ سو دینار کو اس شرط پر فروخت کیا ہے کہ مشتری کے واسطے ایک وقت معلومہ تک خیار ہے اور قابض دونوں کے دعوے سے انکار کرکے اپنی ملک کا دعوے کرتا ہے تو قابض کو خیار ہوگا کہ غلام دونوں میں سے جسکو چاہے دیدے اور دوسرے کو دام دینے پڑیں گے یہ ظہیریہ میں ہے۔ ایک غلام ایک شخص کے قبضہ میں ہے اُسپر دو شخصوں نے دعویٰ کیا ہر ایک نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہے میں نے اسکو قابض کے ہاتھ اس شرط پر فروخت کیا ہے کہ مجھے تین روز تک خیار ہے پس اگر دونوں نے بیع تمام کردی یا ایک نے تمام کی اور دوسرا راضی ہوگیا تو مشتری کو لینا پڑیگا اور ہر ایک کو ہزار درم دینے پڑینگے اور اگر ایک نے بیع تمام کی اور دوسرے نے توڑ دی تو اجازت دینے والے کو آدھا ثمن اور دوسرے کو پورا غلام ملیگا اور اگر دونوں نے بیع تمام نہیں کی تو غلام لیکر آدھا آدھا کرلیں اور اسکے سوائے کچھ نہ ملیگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم نہ کیے مگر قابض نے دونوں کی تصدیق کی اور یہ معلوم نہیں کہ پہلا کون ہے پس اگر دونوں نے بیع تمام کردی تو ہر ایک ہزار درم لے لیگا اور اگر تمام نہ کی اور مدت گذر گئی تو غلام دونوں میں برابر مشترک ہوگا اور مشتری ہر ایک کو آدھی قیمت ڈانڈ دیگا اور اگر ایک نے اجازت دی اور دوسرے نے نہ دی تو اجازت دینے والا پورے ہزار درم لے لیگا اور دوسرے کو پورا غلام ملیگا یہ محیط سرخسی میں ہے نوادر ہشام میں ہے کہ میں نے امام محمد رح سے دریافت کیا کہ ایک غلام ایک شخص کے قبضہ میں ہے اُسپر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میں نے قابض سے ایک سال سے ہزار درم کو خریدا ہے اور دوسرے نے دعویٰ کیا کہ میں نے قابض سے پانچ مہینہ سے سو دینار کو خریدا ہے اور قابض کہتا ہے کہ میں نے سو دینار والے کے ہاتھ بیچا ہے پس قاضی نے ہزار درم والے کی ڈگری کردی اور غلام اُس کے سپرد کیا پھر مشتری نے اُس میں عیب پاکر مدعا علیہ کو بحکم قاضی واپس کردیا اور سو

دینار والا آیا اور کہا کہ مین غلام لیے لیتا ہون کیونکہ تو نے میرے ہاتھ بیچنے کا اقرار کیا ہو اور قابض انکار کرتا ہو اور کہتا ہو کہ قاضی نے میرے تیرے درمیان کا عقد فسخ کر دیا تو مالک غلام کے قول پر التفات نہ کیا جائیگا اور ہزار والے کی ڈگری کر دینے سے سو دینار والے کی بیع فسخ کا حکم نہوا اور سو دینار والے کو اختیار ہو کہ بائع کے اقرار کی وجہ سے کہ مین نے سو دینار والے کے ہاتھ بیچا ہو ہزار درم والے کے ہاتھ نہین بیچا ہو اُس غلام کو لے لے اور اگر بائع نے سو دینار والے سے کہا کہ غلام کو لے لے اُس نے انکار کیا تو بائع اسکے ذمہ لازم کر سکتا ہو اور اگر سو دینار والے نے ہزار والے کی ڈگری ہونے کے وقت مجلس قاضی سے اُٹھکر کہا کہ مین نے بیع فسخ کر دی تو بیع فسخ نہوگی مگر اُس صورت مین فسخ ہو جائیگی کہ بائع قبول کر لے یا قاضی دونون کی بیع فسخ کر دے یہ محیط مین ہو۔ اگر مدعی اور قابض نے کسی سبب ایک ہی وجہ سے ملکیت حاصل کرنیکا دعوی کیا اور دونون نے تاریخ نہ کہی یا دونون نے ایک ہی تاریخ کہی یا صرف ایک نے تاریخ کہی تو قابض اولی ہو اور اگر دونون نے تاریخ کہی اور ایک کی تاریخ سابق ہے تو وہی اولی ہوگا یہ ذخیرہ مین ہو۔ اگر دار ایک شخص کے قبضہ مین ہو اُس پر مدعی نے دعوی کیا کہ مین نے زید سے یہ دار خریدا ہو۔ اور اسکے گواہ قائم کیے اور قابض نے گواہ قائم کیے کہ مین نے زید سے خریدا ہو اور مدعی کی تاریخ سابق ہو تو اُسی کی ڈگری ہوگی پس بعد ڈگری کے اگر دونون کا ثمن ادا کر دینا بائع کے اقرار یا قاضی کے معائنہ سے ثابت ہوا تو مدعی کو گھر سپرد کر دیا جائیگا اور قابض کو اختیار نہوگا کہ اپنے دام وصول کرنے تک دار کو روک سکے اور اگر کسی کا ثمن ادا کرنا اس طرح ثابت نہوا تو قاضی مدعی کو گھر نہ دیگا یہان تک کہ اُس سے دام وصول کر لے اور اگر ایک شخص کا ثمن ادا کر دینا بائع کے اقرار یا قاضی کے معائنہ سے ثابت ہوا پس اگر مدعی کی طرف سے ثابت ہوا تو گھر اُسکو دیدیا جائیگا اور اگر قابض کا ثمن دیدینا ثابت ہوا اور مدعی کا نہ ثابت ہوا تو قاضی مدعی کو گھر نہ دیگا جب تک کہ دام وصول نہ کر لے اور اگر دونون دام دو جنس مختلف کے ہون تو جو کچھ مدعی سے وصول کیا اُس مین سے قابض کو کچھ نہ دیگا کیونکہ بائع اگر حاضر ہوا تو قابض کو بدون اُس کی رضامندی کے اس مین سے لینا روا نہین ہو اسی طرح جب غائب ہو تو قاضی اُسکو نہین دے سکتا ہو اور اگر ایک ہی جنس کے ہون تو جو مدعی سے وصول ہوا ہو اُس مین سے قابض کا پورا حق دیدیگا پھر اگر اس مین سے کچھ بچ رہا تو بائع کے لیے رکھ لیگا اور اگر کم پڑا تو بائع کے ذمہ پڑے گا اگر حاضر ہے تو اُس سے پیچھا پکڑا جائیگا یہ اُسوقت ہو کہ قابض کا ادا کر دینا بائع کے اقرار یا قاضی کے معائنہ سے ثابت ہوا اور اگر قابض نے اپنے ثمن ادا کر دینے پر گواہ قائم کیے چاہے تو سماعت نہوگی۔ اور اگر یہ دار قابض کے پاس ہبہ یا صدقہ کی وجہ سے ہو یا بیع کی وجہ سے ہو کہ دام نہین ادا کیے ہین اور مدعی نے گواہ دیے کہ مین نے اس سے پہلے زید سے خریدا ہو تو مدعی کی ڈگری ہوجائیگی اور دام لیکر بائع کو دیے جائینگے اور مدعی کو گھر دیا جائیگا اور قابض کو کچھ نہ ملیگا یہ محیط مین ہو اور اگر دونون نے دو شخصون کی طرف سے ملک حاصل کرنیکا دعوی کیا تو مدعی کی ڈگری کی جائیگی کذا فی المحیط والذخیرہ۔ اگر قابض و مدعی سے ایک کی طرف سے ملک حاصل ہونیکا دعوی کیا اور دونون نے تاریخ نہ کہی یا ایک ہی تاریخ کہی یا ایک نے بدون دوسرے کے کہی تو دونون مین دار کی برابر ڈگری ہوگی اور ایک کی تاریخ دوسرے سے پہلے ہو تو اُسی کی ڈگری ہوگی اور اگر دو کی طرف سے ملک حاصل کرنیکا دعوی کیا تو بھی اسی تفصیل سے حکم ہو کذا فی الذخیرہ مدعی و قابض نے اگر دو شخصون سے خریدنیکا دعوی کیا اور دونون نے تاریخ بیان کی مگر ایک کی تاریخ مین جہالت ہو مثلاً مدعی نے کہا کہ مین نے ایک سال سے زید سے خریدا ہو اور گواہ دیے اور قابض نے گواہ سنائے کہ مین نے ایک سال سے زیادہ سے عمرو سے خریدا ہو اور گواہون کو زیادہ مدت یاد نہین ہو تو مدعی کی گواہی

مقبول ہو گی اسی طرح اگر مدعا علیہ کے گواہوں نے کہا کہ اسنے عمرو سے ایک سال یا دو سال ہوئے خریدا ہے اور گواہوں نے
اس مین شک کیا تو بھی مدعی کی ڈگری ہو گی یہ فصول عمادیہ مین ہے - ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر ہے اُسپر مدعی نے
دعویٰ کیا کہ مین نے قابض سے خریدا ہے اور قابض نے دعویٰ کیا کہ مین نے مدعی سے خریدا ہے اور دونون نے گواہ قائم کیے
اور تاریخ کسی کے پاس نہین ہے تو دونون گواہیان ساقط کر دی جائینگی خواہ قبضہ کی گواہی دی ہو یا نہ دی ہو اور بلا حکم
قابض کے قبضہ مین وہ دار چھوڑ دیا جائیگا اور یہ امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک ہے پھر اگر دونون فریق گواہون نے
دام ادا کر دینے کی گواہیان دی ہین تو دونون مین ادلا بدلا ہو جائیگا اور اگر یہ نہ دی تو امام محمدؒ کے نزدیک بسبب وجوب ثمن
کے بدلا ہو جاتا ہے کذا فی الکافی اگر دونون فریق گواہون نے عقار مین وقت بیان کیا اور قبضہ نہ ثابت کیا اور مدعی کا وقت
سابق ہے تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک قابض کی ڈگری ہو گی اور اگر قبضہ ثابت کیا تو قابض کی ڈگری ہو گی
اور یا اگر قابض کی تاریخ ثابت ہو تو دونون وجہون مین مدعی کی ڈگری ہو گی کذا فی الہدایہ - ایک شخص کے قبضہ مین ایک گھر ہے اُسپر
ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میرا گھر ہے مین نے قابض کے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کیا ہے اور اسکے گواہ قائم کیے اور قابض نے گواہ دیے کہ یہ
ہے مین نے مدعی کے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کیا ہے تو برقیاس قول امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے دونون گواہیان ساقط
ہو جائینگی یہ محیط مین ہے ایک گھر زید کے قبضہ مین ہے اُسپر عمرو برہان لایا کہ مین نے بکر کے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کیا ہے اور
بکر برہان لایا کہ مین نے عمرو کے ہاتھ سو دینار کو فروخت کیا ہے اور زید نے ان سب سے انکار کیا تو دونون مدعیون مین دار
کی ڈگری ہو جائیگی اور دونون ثمنون کی کچھ ڈگری نہو گی کذا فی الکافی - ایک گھر محمد نامے کے قبضہ مین ہے بکر نامے ایک
مدعی نے گواہ قائم کیے کہ مین نے اس عورت سے ہزار درم کو خریدا ہے اور عورت نے گواہ قائم کیے کہ مین نے بکر سے ہزار
درم کو خریدا ہے اور قابض نے بکر سے ہزار درم کو خریدنے کے گواہ دیے اور گواہون نے قبضہ و تاریخ نہ ذکر کی تو محمد کی گواہی
مقبول ہے اور حکم کیا جائیگا کہ اُس نے بکر سے خریدا ہے اور یہ امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک ہے اور بکر اور عورت کی گواہیان
باطل ہین اور اگر گھر بکر کے قبضہ مین ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک محمد کی ڈگری ہو گی
اور بکر و عورت کی گواہیان ساقط ہون گی اور اگر عورت کے قبضہ مین ہو تو دونون امامون کے نزدیک کچھ حکم نہو گا اور
دار اسی کے قبضہ مین چھوڑ دیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر گواہون نے عقد و قبضہ کی گواہیان دی ہین اور گھر محمد کے قبضہ
مین ہے اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک محمد کے خریدنے کی ڈگری ہو گی اور عورت و
بکر کی گواہیان ساقط ہون گی اور اگر بکر کے قبضہ مین ہو تو بھی یہی حکم ہے اور اگر عورت کے قبضہ مین ہو تو امام اعظمؒ و امام
ابو یوسفؒ کے نزدیک بکر و محمد کی گواہیان مقبول ہون گی اور عورت کی مقبول نہو گی یہ محیط مین ہے - ایک آزاد کے قبضہ مین ایک
غلام ہے اُسپر ایک مکاتب نے گواہ قائم کیے کہ یہ غلام میرا ہے مین نے اس عورت کے ہاتھ ہزار درم کو بیچا ہے اور عورت نے
مکاتب کے ہاتھ دو من گیہون کے عوض بیچنے کے گواہ دیے اور حُر نے مکاتب سے اسی طرح خریدنے کے گواہ دیے اور قبضہ
ذکر نہ کیا تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک حُر کی ڈگری ہو گی اور مکاتب و عورت کی گواہیان باطل ہونگی اور
اگر غلام مکاتب کے قبضہ مین ہو تو بھی امام اول و ثانی کے نزدیک یہی حکم ہے اور یہی امام محمدؒ کے نزدیک ہے اور اگر عورت
کے قبضہ مین ہو تو امام اولؒ و امام ثانیؒ کے نزدیک کچھ حکم نہو گا یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر گواہون نے عقد و قبض کی گواہی
دی اور وہ غلام آزاد کے قبضہ مین ہے تو امام اعظمؒ و امام ابو یوسفؒ کے نزدیک عورت و مکاتب کی گواہیان باطل ہین

اور حُرّ کی گواہی مکاتب پر مقبول ہی اور اگر غلام مکاتب کے قبضہ مین ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہو تو بھی یہی حکم ہی اور اگر غلام عورت کے قبضہ مین ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہو تو دونون امامون کے نزدیک مکاتب کی گواہی عورت پر باطل ہی اور عورت و آزاد کی گواہیان مکاتب پر جائز ہین کذا فی المحیط اور اگر آزاد دعوے کرتا ہی کہ سودینار کو مکاتب کے ہاتھ فروخت کیا ہی اور غلام آزاد کے قبضہ مین ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہو اور گواہون نے قبضہ ذکر نہ کیا تو دونون امامون کے نزدیک آزاد کے بیع کرنے کا حکم ہوگا اور ایسا ہی امام محمد رح کے نزدیک ہی اور مکاتب کے قبضہ مین ہو تو بھی دونون امامون کے نزدیک یہی حکم ہی اور اگر عورت کے قبضہ مین ہو تو حکم ہوگا کہ حُرّ نے مکاتب کے ہاتھ فروخت کیا ہی اور اگر گواہون نے قبضہ ذکر کیا اور غلام حُرّ کے قبضہ مین ہی تو دونون امامون کے نزدیک یہ حکم ہوگا کہ مکاتب کے ہاتھ آزاد نے فروخت کیا اور اُس کو دلایا جائیگا اور اگر مکاتب کے قبضہ مین ہو تو بھی دونون امامون کے نزدیک یہی حکم ہی اور اگر عورت کے قبضہ مین ہو تو اُسکے قبضہ مین چھوڑ دیا جائیگا اور عورت و مکاتب کی گواہیان ساقط ہونگی اور یہ ڈگری ہوگی کہ مکاتب ثمن آزاد کو ادا کرے اور یہ دونون امامون کے نزدیک ہی یہ محیط سرخسی مین ہی - دو شخصون نے ایک عورت کے نکاح کا دعوی کیا اور دونون نے گواہ قائم کیے تو کسی کی ڈگری نہوگی مگر جبکہ عورت کسی کے ساتھ اقرار کرے اور یہ حکم اُس وقت ہی کہ دونون نے تاریخ نہ بیان کی یا ایک ہی تاریخ بیان کی اور اگر ایک تاریخ دونون مین سے پیشتر ہی تو وہ اولی ہوگا اور اگر دونون کی تاریخ ایک ہی ہی مگر ایک کا اُسپر قابو ہی تو وہی اولی ہی اور اگر ایک نے تاریخ بیان کی اور دوسرے نے نہ بیان کی تو تاریخ والا اولی ہی اور اگر ایک نے تاریخ بیان کی اور دوسرے کا قابو ہی تو جسکا قابو ہی وہی اولی ہی اور اگر عورت نے ایک کے واسطے اقرار کیا اور دوسرے نے تاریخ بیان کی تو جسکے لیے اقرار کیا ہی اُسی کی ڈگری ہوگی اور یہ سب حکم عورت کی زندگی مین ہی اور اگر وہ مر گئی پس اگر ایک کی تاریخ سابق ہو تو اُسکی ڈگری ہوگی اور اگر دونون کی تاریخ برابر ہو یا تاریخ ہی نہو تو دونون مین نکاح کی ڈگری ہوگی اور ہر ایک پر نکاح کے حصے سے آدھا مہر واجب ہوگا اور دونون کو ایک شوہر کی میراث ملیگی اور اگر بچہ پیدا ہو تو دونون سے اُسکا نسب ثابت ہوگا اور ہر ایک سے اُسکو پورے بیٹے کی میراث ملیگی اور اُن دونون کو لڑکے کے مال سے ایک باپ کی میراث ملیگی کذا فی الخلاصہ مدعی و قابض نے ہر ایک سے اگر بلا تاریخ کے گواہ نکاح پیش کیے تو قابض کو ڈگری ہوگی یعنی جسکے قابو مین عورت ہی اُسکی ڈگری ہوگی اور اگر قاضی نے مدعی کے گواہون پر اُسکی ڈگری کردی پھر قابض نے گواہ پیش کیے تو انکی سماعت مین مشائخ کا اختلاف ہی بعضون کے نزدیک سماعت نہوگی اور بعضون کے نزدیک ہوگی اور سماعت ہونے پر اگر پھر مدعی نے گواہ قائم کیے کہ مین نے قابض سے پہلے اس عورت سے نکاح کیا ہی تو اُسکی ڈگری ہوجائیگی یہ فصول عمادیہ مین ہی ایک عورت پر نکاح کا دعوی کیا اور وہ دوسرے کے پاس ہی پس عورت نے مدعی کے واسطے اقرار کردیا پھر دونون نے بدون تاریخ کے گواہ پیش کیے تو بعض مشائخ نے کہا کہ بسبب اقرار کے مدعی کی ڈگری ہوگی اور بعض نے کہا کہ قابض کی ڈگری ہوگی یہ فصول استروشنیہ مین ہی - اگر ایک عورت پر نکاح کا دعوی کیا اور وہ عورت کسی ایک کے قبضہ مین نہین ہی اور اُس نے ایک کے واسطے اقرار کردیا تو مقر لہ کو ملیگی پھر اگر دوسرے نے اپنے نکاح پر گواہ قائم کیے تو وہی اولی ہوگا اور اگر دونون نے گواہ قائم کیے حالانکہ وہ ایک کے واسطے اقرار کرچکی ہی پس اگر دونون کے گواہون مین تاریخ ہو تو جسکی تاریخ سابق ہو وہ اولی ہی اور اگر تاریخ بیان نہ کی تو جسکی گواہی کی تعدیل ہوجائے وہ اولی ہی اور اگر دونون کے گواہ عادل

نہ ٹھہرے یا عادل ٹھہرے تو بعض مشائخ کے نزدیک جسکے واسطے سابق مین نکاح کا اقرار کیا ہے اُس کی ڈگری ہوگی اور یہی قیاس ہے اور بعضون کے نزدیک کسی کی ڈگری نہوگی اور اسی طرف کتاب ادب القاضی مین باب الشہادۃ علی النکاح مین اشارہ کیا ہے کذا فی الفصول العمادیہ اگر ایک عورت کے نکاح کا دو مدعیون نے دعویٰ کیا اور وہ کسی کے پاس نہین ہے اور دونون نے بلا تاریخ گواہ پیش کیے اور عورت سے دریافت کیا گیا اُسنے کسی کے واسطے اقرار نہ کیا یہانتک کہ دونون گواہیان ساقط ہوگئین پھر ایک مدعی نے اس امر کے گواہ دیے کہ میرے ساتھ نکاح کرنے کا اُس عورت نے اقرار کیا ہے تو اُسکی ڈگری ہوجائیگی جیسا کہ اگر بعد گواہیان پیش کرنے کے وہ کسی ایک کے ساتھ نکاح کا اقرار ظاہر کرتی تو بھی یہی حکم تھا اور اگر دونون نے ایک عورت کے نکاح کا دعویٰ کیا حالانکہ وہ عورت انکار کرتی ہے اور کسی کے پاس بھی نہین ہے پھر ایک نے نکاح کے گواہ دیے اور دوسرے نے نکاح کے اور اس امر کے کہ عورت نے میرے ساتھ نکاح کا اقرار کیا ہے دونون کے گواہ دیے تو عورت کے اقرار کرنے کے گواہ کو دوسرے پر ترجیح نہوگی یہ فصول استروشنیہ مین ہے اور اگر دونون نے گواہ قائم کیے پھر ایک مرگیا اور عورت نے اقرار کیا کہ میرا نکاح میت کے ساتھ ہوا تھا تو اقرار صحیح ہے اور اُسکے لیے مہر اور میراث کی ڈگری ہوجائیگی اور اگر دونون نے نکاح اور دخول کے گواہ قائم کیے پھر عورت نے ایک کے واسطے اقرار کیا کہ اس نے مجھ سے پہلے وطی کی ہے تو وہی اولیٰ ہے اور اگر عورت نے اقرار نہ کیا تو دونون مین جدائی کرادی جائیگی اور ہر ایک پر بسبب دخول کے مہر مسمّی اور مہر مثل سے جو کم ہو وہ واجب ہوگا یہ فتاویٰ قاضیخان مین ہے اور اگر ایک نے تنہا دعویٰ کیا اور عورت منکر ہے پس اُسنے گواہ قائم کیے اور ڈگری ہوگئی پھر دوسرے نے دعویٰ کیا اور ایسے ہی گواہ قائم کیے تو اُسکی ڈگری نہوگی ولیکن اگر دوسرے کے گواہون نے تاریخ سابق بیان کی تو اُسکی ڈگری ہوگی اسی طرح اگر عورت ایک شوہر کے پاس ہو اور اُسکا نکاح ظاہر ہو تو دوسرے مدعی کے گواہ مقبول نہونگے مگر اسی صورت مین مقبول ہوسکتے ہین کہ تاریخ سابق بیان کرین یہ ہدایہ مین ہے۔ اگر دو مدعیان نکاح مین سے ایک کے گواہون نے بیان کیا کہ اسنے اس عورت سے دخول کیا ہے تو وہ اولیٰ ہوگا اور اگر عورت کسی ایک کے گھر مین ہو یا ایک کے گواہون نے دخول کی گواہی دی اور دوسرے کے گواہون نے بیان کیا کہ اسنے اس سے پہلے نکاح کیا ہے تو سابق اولیٰ ہے۔ اور اگر دو بہنین ہین کہ ہر ایک دعویٰ کرتی ہے کہ اس مرد نے مجھ سے نکاح کیا ہے اور وہ مرد انکار کرتا ہے پس ایک بہن نے گواہ قائم کیے کہ اس مرد نے اقرار کیا ہے کہ مین نے اس عورت سے ہزار درم پر نکاح کیا اور دوسری بہن نے گواہ دیے کہ اسنے اقرار کیا ہے کہ مین نے اس سے سو دینار پر نکاح کیا ہے اور اس سے دخول کیا ہے پھر دونون فریق گواہون کی تعدیل ہوگئی تو قاضی دونون مین جدائی کرادیگا اور جسقدر مال کے گواہون نے مرد کے اقرار کی گواہی دی ہے وہ آدھا آدھا ہر ایک عورت کو دلادیگا اور اگر ایک عورت نے دو بہنون مین سے اس امر کے گواہ دیے کہ اس شخص نے نکاح و دخول کا اس عورت کے ساتھ اقرار کیا اور دوسری نے صرف نکاح کے گواہ دیے دخول کے گواہ نہ دیے اور مرد سب سے منکر ہے تو قاضی اُس عورت کے نکاح کے صحت کا حکم دیگا جسکے ساتھ دخول کی گواہی گذری ہے کیونکہ دخول دلیل ہے کہ نکاح اُسکا سابق ہے اور جسقدر گواہون نے مہر بیان کیا اُسکی ڈگری کردیگا اور اگر دونون مین سے کسی نے اقرار دخول یا نفس دخول کے گواہ قائم نہ کیے تو قاضی مرد اور ان دونون بہنون مین جدائی کردیگا اور نصف مال کی ڈگری دونون کے واسطے کردیگا کہ درم مہر کے دعویٰ کرنے والی کو چوتھائی مہر درم دلائے جاوین اور دینار سے مہر کے دعویٰ کرنے والی کو جتنے دینار مہر کے ٹھہرے ہین اُن کی چوتھائی دلائی جاوے یہ فتاویٰ قاضیخان مین ہے ایک عورت نے کہا کہ مین نے زید سے نکاح کیا ہے اسکے بعد کہا کہ مین نے عمرو سے نکاح کیا اور زید و عمرو دونون نکاح کے مدعی ہین تو وہ زید کی عورت ہوگی اور یہ امام ابو یوسف

نزدیک ہے اور اسی پر فتوی ہے کذا فی الفصول العمادیہ اور یہی صحیح ہے کیونکہ اُسکا یہ کہنا کہ مین نے زید سے نکاح کیا یہ اقرار نکاح ہے پس اقرار صحیح ہوگیا پھر جو اُسنے کہا کہ بعد اسکے کہ مین نے عمرو سے نکاح کیا اس سے اُسکی غرض یہ ہے کہ پہلے اقرار کو باطل کردے اور یہ اُسکو اختیار نہین ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر ایک عورت پر دو شخصون نے ہر ایک نے یہ گواہ دیے کہ اس عورت نے اقرار کیا کہ مین نے اس شخص سے ہزار درم پر خلع کرایا ہے اور گواہون نے وقت بیان نہ کیا تو عورت پر واجب ہے کہ ہر ایک کو اُسکا مال جو دعوی ادا کرے اور اگر وقت بیان کیا تو پہلے وقت والے کو ادا کرنا واجب ہے اور دوسرے کا مال باطل ہوجائیگا ولیکن اگر دونون وقتون مین اسقدر وقت کا فاصلہ ہو کہ پہلے سے خلع کرانے کے بعد عدت گذر جاوے اور دوسرے سے نکاح کرے تو البتہ اُسپر دونون کا مال واجب ہوگا اور اگر اُسکے ساتھ کسی ایک نے دخول نہ کیا تو دونون مال لازم ہونگے خواہ وقت بیان کرین یا نہ کرین یہ محیط مین ہے۔ فتاوائے نجم الدین نسفی مین مذکور ہے کہ ایک شخص نے ایک عورت پر دعوی کیا کہ میری یہ عورت وحلالہ ہے اور عورت دعوی کرتی ہے کہ مین اسکی عورت تھی ولیکن اس نے طلاق دیدی اور عدت گذر گئی اور مین نے اس دوسرے شوہر کے ساتھ نکاح کر لیا اور وہ اُسی دوسرے کے پاس ہے اور دوسرا شوہر دعوی کرتا ہے کہ مین نے اس سے نکاح کیا اور پہلے کے نکاح وطلاق سے انکار کرتا ہے تو عورت سے کہا جائیگا کہ طلاق کے گواہ لاوے پس اگر گواہ لانے سے عاجز ہوئی تو پہلے شوہر کو طلاق پر قسم دلائی جائیگی اور عورت و دوسرے شوہر مین جدائی کرادیجائیگی یہ فصول عمادیہ مین ہے ایک شخص نے ایک عورت سے نکاح کیا پھر اُس سے کہا کہ مجھسے پہلے تیرا ایک شوہر تھا اُسنے تجھے طلاق دیدی اور عدت گذر گئی پھر مین نے تجھ سے نکاح کیا اور عورت نے کہا کہ مجھے پہلے طلاق نہین دی ہے تو دونون مین جدائی نہ کرائی جاویگی پھر اگر غائب اسکے بعد حاضر ہوا اور طلاق سے انکار کیا تو عورت اُسی کی ہوگی اور اگر پہلے نے نکاح اور طلاق کا اقرار کیا اور عورت نے طلاق مین اُسکی تکذیب کی تو اُس وقت سے اُسپر طلاق واقع ہوگی اور اسی وقت سے عدت مین بیٹھے گی اور اُسکے اور دوسرے شوہر کے درمیان جدائی کرادیجائیگی اور اگر عورت نے اُسکے تمام قول کی تصدیق کی تو دوسرے شوہر کی عورت قرار پاویگی اور اگر اُسنے پہلے شوہر کے نکاح وطلاق کے اقرار سے انکار کیا تو دوسرے کی قرار پاویگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اگر مرد نے کہا کہ مجھ سے پہلے تیرا دوسرا شوہر تھا اُسنے تجھے طلاق دی اور تیری عدت گذر گئی اور عورت نے طلاق سے انکار کیا پھر ایک شخص نے آکر دعوی کیا کہ مین ہی اُسکا پہلا شوہر ہون اور دوسرے شوہر نے انکار کیا تو دوسرے شوہر کا قول لیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہے ایک شخص نے ایک عورت سے نکاح کیا پھر ایک شخص نے آکر دعوی کیا کہ یہ میری عورت ہے پس مدعا علیہ نے کہا کہ تیری عورت تھی ولیکن تونے دو برس سے اُسکو طلاق دیدی اور اُسکی عدت گذر گئی پھر مین نے اُس سے نکاح کیا اور مدعی نے طلاق دینے سے انکار کیا تو مدعی کے سپرد کردینے کا حکم دیا جائیگا اور اگر مدعی نے کہا کہ ہان طلاق دیدی تھی ولیکن پھر مین نے اُس سے نکاح کر لیا اور مدعا علیہ باز خواستن ویرا منکر است قلت یعنی مدعا علیہ اُسکے دوبارہ نکاح مین لانیکا انکار کرتا ہے عورت مدعا علیہ کے قبضہ مین چھوڑدیجائیگی اور اگر مدعی نے طلاق کا انکار کیا اور مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ اسنے دو برس ہوے کہ اُس عورت کو طلاق دیدی اور مین نے اُس سے نکاح کیا اور قاضی نے طلاق کا حکم کیا تو عورت کی عدت طلاق کے وقت سے ہوگی یہ فصول استروشنیہ مین ہے ایک عورت ایک شخص کے گھر مین ہے وہ کہتا ہے کہ یہ میری عورت ہے اور ایک مدعی دعوی کرتا ہے کہ یہ میری عورت ہے اور عورت مدعی کی تصدیق کرتی ہے تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک جسکے گھر مین ہے اُسی کا قول

مقبول ہوگا یہ فصول عمادیہ مین ہے- ایک مدعی نے گواہ پیش کیے کہ یہ عورت میری منکوحہ ہے اور اس شخص کے پاس بلا حق ہے اور قابض کہتا ہے کہ میری عورت ہے اور عورت بھی قابض کی تصدیق کرتی ہے تو مدعی کی ڈگری کی جائیگی اور اگر قابض نے بدون تاریخ کے نکاح کے گواہ قایم کیے تو اُسی کی گواہی مقبول ہوگی یہ وجیز کردری مین ہے- ایک شخص نے ایک عورت سے کہا کہ تجھے تیرے باپ نے میرے ساتھ بیاہ دیا اور تو نا بالغ تھی اور عورت نے کہا کہ نہین بلکہ جب بیاہ دیا ہے تو مین بالغ تھی اور مین راضی نہ تھی تو عورت کا قول مقبول ہوگا اور گواہی مرد کی مقبول ہوگی یہ فتاوی قاضیخان و محیط مین ہے- عورت بالغہ نے اگر گواہ پیش کیے کہ مین نے بالغ ہوتے ہی نکاح رد کر دیا اور شوہر نے گواہ پیش کیے کہ بعد بالغ ہونیکے خاموش ہو رہی تو عورت کی گواہی مقبول ہوگی یہ فصول استروشنیہ مین ہے- اگر جورو و شوہر نے بعد بچہ ہوجانے کے نکاح کے صحیح ہونے و فاسد ہونے مین جھگڑا کیا پس شوہر نے فساد کا دعویٰ کیا اور جورو نے صحیح ہونیکا دعویٰ کیا اور دونون نے گواہ قائم کیے تو فساد کے دعویٰ کرنے والے کے گواہ مقبول ہون گے اور جب فساد کے گواہ مقبول ہوے تو عدت کا نفقہ ساقط ہوجائیگا اور بچہ کا نسب ہر صورت مین ثابت ہوگا یہ فصول عمادیہ مین ہے- ایک مرد و عورت دونون کے قبضہ مین ایک دار ہے پس عورت نے گواہ قائم کیے کہ یہ دار میرا ہے اور یہ مرد میرا غلام ہے اور مرد نے گواہ قائم کیے کہ یہ دار میرا ہے اور یہ عورت میری جورو ہے مین نے ہزار درم پر اس سے نکاح کیا ہے اور اسکو دیدیے ہین اور اسکے گواہ نہ دیے کہ مین حر ہون تو عورت کی ڈگری ہوجائیگی اور گھر اُسی کو ملیگا اور مرد اُسکا غلام ہوگا اور اگر مرد نے گواہ قائم کیے کہ مین اصلی آزاد ہون اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو عورت اُسکی جورو ہوگی اور وہ آزاد قرار دیا جائیگا اور گھر کی ڈگری عورت کے نام ہوگی اور اگر دونون کے پاس گواہ نہون تو گھر مرد کا ہوگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے- بشر رح نے امام ابو یوسف رح سے روایت کی ہے کہ ایک مرد و عورت نے عورتون کے زیور وغیرہ مین اختلاف کیا عورت نے گواہ قائم کیے کہ یہ متاع میری ہے اور یہ شخص میرا غلام ہے اور مرد نے گواہ قائم کیے کہ متاع میری ہے اور یہ عورت میری جورو ہے مین نے اس سے ہزار درم پر نکاح کر کے اسکو مہر دیدیا ہے تو عورت کی ڈگری کیجائیگی کہ متاع عورت کی اور یہ شخص عورت کا غلام ہے پس اگر مرد نے اپنے اصلی آزاد ہونیکے گواہ قائم کیے تو حکم دیا جائیگا کہ عورت اسکی جورو ہے اور متاع مرد کی ہے ایسا ہی مشائخ نے ذکر کیا ہے اور مسئلہ دار پر قیاس کرکے چاہیے کہ متاع کی عورت کے واسطے ڈگری کیجاوے اور اگر اس مین اختلاف کیا اور یہ متاع عورت کے قبضہ مین ہے اور مثل اسکے مرد کے قبضہ مین ہے تو نکاح کی ڈگری ہوجائیگی اور مرد آزاد ہوجائیگا اور حکم دیا جائیگا کہ جو ہر ایک کے قبضہ مین ہے وہ دوسرے کا ہے خواہ عورتون کا اسباب ہو یا مردون کا یا دونون کا ہو اور اگر متاع صرف ایک کے قبضہ مین ہو دوسرے کے قبضہ مین نہو تو مدعی کی گواہی مقبول ہوگی یہ ذخیرہ مین ہے- ابن شجاع نے نوادر مین ذکر کیا کہ اگر مرد نے گواہ دیے کہ یہ دار میرا ہے اور یہ عورت میری باندی ہے اور عورت نے گواہ سُنائے کہ گھر میرا ہے اور یہ شخص میرا غلام ہے اور گھر دونون کے قبضہ مین نہین ہے تو دونون مین آدھے آدھے کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک کے قبضہ مین ہو تو اُسی کے ہاتھ مین چھوڑا جائیگا اور دونون کی آزادی کا حکم ہوگا اور کسی کی طرف سے دوسرے مملوک ہونے کی گواہی مقبول نہوگی قال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہ جب دار ایک کے قبضہ مین ہو تو مدعی کی ڈگری ہونی چاہیے کیونکہ قابض کی برہان ملک مطلق مین مدعی کی برہان کی معارض نہین ہوتی ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے- ایک شخص نے ایک عورت پر اپنی جورو ہونیکا دعویٰ کیا اور دوسرے شخص نے اپنی باندی ہونیکا دعویٰ کیا اور عورت نے گواہ دیے کہ یہ دونون میرے

غلام ہین تو قیاس چاہتا ہی کہ دونون پر عورت کی گواہی مقبول ہو اور اگر دونون مین سے ہر ایک نے گواہ قائم کیے تو قسم نہ لیجائیگی اور نہ قسم سے باز رہنے پر ڈگری کیجاویگی یہ جواہر الفتاوے مین ہی۔ اگر ایک شخص غلام نے کسی آزاد عورت سے نکاح کیا پھر دعویٰ کیا کہ مالک نے مجھے نکاح کی اجازت نہین دی تھی اور عورت نے کہا کہ اجازت دی تھی تو دونون مین جدائی کرادیجائیگی اور غلام کی تصدیق مہر کے باطل کرنے مین نہوگی اگر اُسکے ساتھ وطی کرلی ہی تو غلام پر سعی کرنا واجب ہوگی اور جب تک عورت عدت مین ہی اُسکا نفقہ واجب ہوگا اور اگر وطی نہین کی تھی تو آدھا مہر لازم ہوگا اور اگر کہا کہ مین نہین جانتا ہون کہ مجھے مالک نے اجازت دی تھی یا نہین دی تھی تو بھی یہی حکم ہی کذا فی الفصول العمادیہ۔

**مسائل متصلہ** ایک شخص نے ایک عورت پر دعویٰ کیا کہ مین نے اس سے نکاح کیا ہی اور اُسپر گواہ قائم کیے اور عورت نے ایک دوسرے شخص پر گواہ قائم کیے کہ اسنے مجھ سے نکاح کیا ہی اور وہ منکر ہی تو مرد مدعی کی گواہی مقبول ہوگی کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص نے ایک عورت پر نکاح کرنے کے گواہ قائم کیے اور عورت کی بہن نے اس مرد پر گواہ قائم کیے کہ اسنے مجھ سے نکاح کیا ہی تو امام اعظمؒ نے فرمایا کہ مرد کی گواہی مقبول ہوگی اور عورت کی مقبول نہوگی اور اگر عورت کے گواہون نے تاریخ بیان کی اور مرد کے گواہون نے نہ بیان کی تو مرد کا دعویٰ جائز ہی اور اُس عورت سے نکاح ثابت ہوگا جسکا مرد دعویٰ کرتا ہی اور عورت مدعیہ کا دعویٰ باطل ہوگا اور شوہر پر عورت کا آدھا مہر واجب ہوگا یہ فتاوے قاضیخان مین ہی ایک عورت پر نکاح کا دعویٰ کیا اور گواہ قائم کیے اور عورت نے گواہ قائم کیے کہ میری بہن اس مدعی کی جورو ہی اور مرد انکار کرتا ہی اور کہتا ہی کہ وہ میری جورو نہین ہی تو قاضی حکم دیگا کہ یہ عورت جو حاضر ہی مدعی کی جورو منکوحہ ہی اور غائب عورت کے نکاح کی ڈگری نہ کریگا یہ امام اعظمؒ کے نزدیک ہی اسی طرح اگر حاضر عورت نے مدعی کے اس اقرار کے گواہ دیے کہ غائب عورت سے مین نے نکاح کیا ہی تو بھی یہی حکم ہی اور صاحبینؒ نے فرمایا کہ قاضی توقف کریگا اور حاضر عورت کے نکاح کی ڈگری نہ کریگا یہ فصول عمادیہ مین ہی اگر ایک عورت کے نکاح کا دعویٰ کیا اور گواہ قائم کیے پس عورت نے دعویٰ کیا کہ اس نے میری مان یا بیٹی سے نکاح کیا ہی تو امام اعظمؒ کے نزدیک یہ صورت اور بہن سے نکاح کرنیکے دعوے کی صورت یکسان ہی اور اگر حاضر عورت نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ اس شخص نے میری مان سے نکاح کیا اور اُس سے وطی کی یا بوسہ لیا یا شہوت سے اُسکا مساس کیا یا شہوت سے اُسکی فرج کی طرف نظر کی ہی تو قاضی اس حاضر عورت اور مدعی کے درمیان جدائی کردیگا اور غائب عورت کے ساتھ نکاح ہونے کی ڈگری نہ کریگا یہ فصول استروشنیہ مین ہی ایک شخص کی صغریٰ و کبریٰ دو بیٹیان ہین پس ایک نے اُسپر گواہ قائم کیے کہ اسنے اپنی کبریٰ بیٹی کا نکاح میرے ساتھ کردیا ہی اور باپ نے گواہ قائم کیے کہ مین نے صغریٰ کا نکاح اسکے ساتھ کیا ہی تو شوہر کی گواہی مقبول ہوگی کذا فی المحیط اگر ایک عورت نے کہا کہ مین نے اس شخص سے کل کے روز نکاح کیا ہی پھر کہا کہ مین نے اس دوسرے شخص سے ایک سال سے نکاح کیا ہی تو یہ عورت اُس کی ہوگی جسکے واسطے کل کے روز نکاح کا اقرار کرچکی ہی اور اگر گواہون نے گواہی دی کہ اسنے دونون کے ساتھ ایکبارگی نکاح کا اقرار کیا ہی اور وہ عورت منکر ہی تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ مین گواہون سے دریافت کرونگا کہ کس کے ساتھ اقرار شروع کیا تھا اُسی کی ڈگری کرونگا اور اگر عورت نے یون کہا کہ مین نے دونون سے نکاح کیا اس سے کل کے روز اور دوسرے سے ایک سال سے تو کل کے روز والے کی جورو قرار دیجائیگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی ایک عورت کے نکاح کا دعویٰ کیا اسنے انکار کیا اور ایک دوسرے مرد حاضر کے ساتھ نکاح کا اقرار کیا اور اس شخص نے عورت کے اقرار

کی تصدیق کی تو مدعی کو گواہ قائم کرنے کی ضرورت ہوگی پس اگر گواہ قائم کیے اور ثبوت ہو گیا تو مقرلہ کو ضرورت ہوگی کہ
اس شخص مدعی پر عورت کے سامنے گواہ قائم کرے پس اگر اُسنے قائم کیے تو بسبب اسکے کہ گواہ بھی ہیں اور عورت بھی
اقرار کرتی ہے وہی اولیٰ اور اُسی کی ڈگری ہوگی یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ابن سماعہ نے امام محمدؒ سے روایت کی ہے اگر ایک شخص
نے گواہ قائم کیے کہ میں نے اس عورت سے ہزار درم پر نکاح کیا ہے اور عورت نے گواہ قائم کیے کہ اسنے مجھ سے سو دینار پر
نکاح کیا ہے اور عورت کے باپ نے جو شوہر کا غلام ہے یہ گواہ قائم کیے کہ اسنے میرے رقبہ پر اس سے نکاح کیا ہے اور عورت کی
ماں نے جو شوہر کی باندی ہے یہ گواہ قائم کیے کہ اسنے میرے رقبہ پر اس سے نکاح کیا ہے تو باپ اور ماں کے گواہ مقبول
ہوں گے اور دونوں کے آدھے آدھے رقبہ پر نکاح جائز ہوگا اور اگر قاضی نے عورت کے لیے سو دینار مہر کی ڈگری
کر دی پھر باپ نے گواہ قائم کیے اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو قاضی پہلا حکم باطل کر کے یہ حکم دیگا کہ باپ کی آزادی اسکا مہر ہے
اور باپ اسی عورت کے مال سے آزاد ہوگا اور اگر شوہر نے گواہ قائم کیے کہ میں نے اس عورت سے اسکے باپ کے رقبہ پر
نکاح کیا ہے اور باپ نے اس امر میں اسکی تصدیق کی اور قاضی نے حکم دیدیا پھر عورت نے گواہ قائم کیے کہ اسنے مجھ سے سو دینار
مہر پر نکاح کیا ہے تو گواہی مقبول ہوگی اور سو دینار عورت کو دلائے جاوینگے اور باپ جو آزاد ہوا وہ شوہر کے مال سے آزاد ہوا
اور اُس کی ولا شوہر کو ملیگی اور اگر باپ نے گواہ قائم کیے کہ اسنے عورت سے میرے رقبہ پر نکاح کیا ہے اور عورت نے گواہ
دیے کہ سو دینار پر اور مرد نے گواہ دیے کہ ہزار درم پر نکاح کیا ہے تو باپ کی گواہی پر حکم ہوگا اور اپنے بیٹی کے مال سے
آزاد قرار دیا جائیگا پھر اگر عورت کی ماں نے گواہ قائم کیے کہ میری گردن پر نکاح کیا ہے تو مقبول نہوں گے یہ محیط سرخسی
میں ہے اگر دو بہنوں نے ہر ایک نے ایک ہی مرد پر دعویٰ کیا کہ اسنے مجھ سے اولاً نکاح کیا ہے تو یہ شوہر کے اختیار میں
رہا اگر اُسنے ایک سے پہلے نکاح ہونے اور اپنی جورو ہونے کی تصدیق کی تو وہی اُسکی جورو ہوگی اور دوسرے کے گواہ
باطل ہوں گے اور اُسکو کچھ مہر نہ ملے گا بشرطیکہ دوسری کے ساتھ دخول نہیں کیا ہے اور اگر شوہر نے کہا کہ میں نے دونوں میں سے
کسی کے ساتھ نکاح نہیں کیا ہے یا دونوں کے ساتھ نکاح کیا ہے اور پہلی مجھے معلوم نہیں ہے تو کتاب میں مذکور ہے کہ دونوں سے
شوہر سے جدائی کرا دیجائیگی اور دونوں کو آدھا مہر ملیگا اگر کسی کے ساتھ اُسنے وطی نہیں کی ہے اور مشائخ نے کہا کہ یہ حکم
اُسوقت میں ہے کہ شوہر نے کہا کہ میں نے دونوں سے نکاح کیا ہے اور پہلی مجھے معلوم نہیں ہے اور اگر کہا کہ میں نے کسی سے نکاح
نہیں کیا ہے تو کچھ مہر واجب نہونا چاہیے اور صحیح یہ ہے کہ یہ حکم دونوں صورتوں میں یکساں ہے کذا فی فتاویٰ قاضیخان اگر ایک
عورت نے کسی مرد پر نکاح کا دعویٰ کیا اور مرد نے انکار کیا پھر باہم دونوں نے راستی کے ساتھ کہا کہ نکاح واقع نہ تھا تو
نکاح ثابت نہوگا چنانچہ ابتدا میں اگر دونوں راستی سے کہتے کہ ہاں ہم زن و شوہر ہیں تو نکاح ثابت نہوتا یہ فصول استروشنیہ میں
ہے مرد نے عورت پر نکاح کی برہان قائم کر دی عورت نے کہا کہ میرا شوہر فلان بن فلان بغداد میں ہے تو عورت کے
قول پر التفات نہوگا مرد کے گواہوں پر ڈگری ہو جائیگی یہ وجیز کردری میں ہے۔ اگر کسی نے ایک عورت کے نکاح کا دعویٰ
کیا اور عورت نے انکار کیا ولیکن کسی دوسرے کے ساتھ اقرار نہیں کیا پھر دوسری مجلس میں قاضی کے سامنے اسی مدعی کے
ساتھ نکاح کا اقرار کیا تو صحیح ہے اور سماعت ہوگی اور اگر کسی دوسرے کے ساتھ نکاح کا اقرار کیا پھر مدعی کے ساتھ اقرار کیا
تو سماعت نہوگی یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ ایک عورت نے ایک شخص پر نکاح کا دعویٰ کیا پس مرد نے کہا کہ میں نے ایسا
نہیں کیا پھر کہا کہ ہاں کیا ہے تو جائز ہے یہ محیط میں ہے ایک عورت نے ایک مرد سے نکاح کرنیکا دعویٰ کیا اور اُس شخص نے انکار کیا

پھر اُس شخص نے اسکے بعد نکاح کا دعویٰ کیا اور گواہ قائم کیے تو مقبول ہون گے ایک مرد نے ایک عورت پر دعویٰ کیا کہ مین نے اس سے ہزار درم پر نکاح کیا ہے عورت نے انکار کیا پس مرد نے دو ہزار درم پر نکاح کے گواہ قائم کیے تو مقبول ہون گے اور دو ہزار درم پر نکاح کی ڈگری ہو جائیگی اور اگر خاص غلام پر نکاح ہونے کے گواہ قائم کیے تو بھی مقبول ہون گے یہ فتاوے قاضیخان مین ہے۔ مرد نے ایک عورت پر نکاح کا دعویٰ کیا پس عورت نے کہا کہ مین نے اس سے نکاح کیا تھا و لیکن مجھے اسکی وفات کی خبر ملی پھر مین نے عدت بیٹھنے کے بعد اس مرد سے نکاح کر لیا تو وہ مدعی کی جورو قرار دیجائیگی اور اگر عورت نے کہا کہ مین اس شخص کی جورو ہون و لیکن پہلے مین اس مدعی کی جورو تھی اور قصہ بیان کیا تو وہ دوسرے شخص کی جورو قرار پاویگی یہ وجیز کردری مین ہے واضح ہو کہ موت کا دن حکم قاضی مین داخل نہین ہوتا ہے مثلاً ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ میرا باپ فلان روز مر گیا اور قاضی نے حکم دیا تو موت کا حکم ہوگا یہ دن داخل حکم نہوگا پھر اگر کسی عورت نے دعویٰ کیا کہ اس میت نے مجھ سے بعد اس روز کے نکاح کیا ہے تو سماعت ہوگی اور نکاح کا حکم ہو جائیگا اور قتل کا روز حکم قضا مین داخل ہوتا ہے حتی کہ اگر کسی نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ اس نے میرے باپ کو فلان روز قتل کیا ہے اور قاضی نے ڈگری کر دی پھر کسی عورت نے دعویٰ کیا کہ اسکے باپ نے مجھ سے اس تاریخ کے بعد کسی دن نکاح کیا تو سماعت نہوگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک عورت پر نکاح کا دعویٰ کیا اور کہا کہ تیرے فلان شوہر نے تجھے طلاق دی تیری عدت گذر گئی پھر مین نے تجھ سے نکاح کیا پس عورت نے کہا کہ میرے فلان شوہر نے مجھے طلاق نہین دی پس مدعی نے فلان شخص کے طلاق دینے کے گواہ قائم کیے تو نا مقبول ہون گے پھر اگر شوہر آیا اور مدعی نے اسکے طلاق دینے کے گواہ قائم کیے تو مقبول ہون گے پھر دیکھنا چاہیے کہ اگر گواہون نے عدت کے بعد نکاح کی گواہی دی تو نکاح ثابت ہوگا کذا فی الفصول الاستروشنیہ اگر دو شخصون نے ایک چوپایہ کے اپنی ملک مین پیدا ہونے کے گواہ دیے اور تاریخ دونون نے بیان کی تو اسکی ڈگری ہوگی جسکی تاریخ چوپایہ کے سن کے موافق ہو خواہ چوپایہ دونون کے قبضہ مین ہو یا ایک کے یا تیسرے شخص کے قبضہ مین ہو کیونکہ معنی مختلف نہین ہوتے ہین بخلاف اسکے اگر پیدائش کا دعویٰ بلا تاریخ ہو تو جسکے قبضہ مین ہے اسی کی ڈگری ہوگی اور اگر دونون کے قبضہ مین ہے تو دونون کی ڈگری ہوگی اور اگر تیسرے کے قبضہ مین ہو تو بھی دونون کی ڈگری ہوگی اور اگر دونون تاریخون سے چوپایہ کے سن کے موافقت مین اشکال ہو تو دونون کی ڈگری ہوگی اگر چوپایہ دونون کے قبضہ یا تیسرے کے قبضہ مین ہے کذا فی التبیین اور اگر معلوم ہو کہ چوپایہ کا سن ایک مدعی کی تاریخ سے مخالف ہے اور دوسرے کی تاریخ سے موافق کرنے مین اشکال ہے یعنی مشتبہ ہے تو جسکی تاریخ سے اشتباہ ہے اسی کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک نے تاریخ ذکر کی اور دوسرے نے تاریخ کہی مگر اُسکی تاریخ چوپایہ کے سن سے مشتبہ ہے تو اگر تیسرے کے قبضہ مین ہے تو دونون کے درمیان مشترک ہونے کی ڈگری ہوگی اور اگر دونون کے قبضہ مین ہے تو انھین کے قبضہ مین چھوڑا جائیگا یہ محیط مین ہے اور اگر ایک کے قبضہ مین ہے تو قابض کی ڈگری ہوگی اور اگر چوپایہ کا سن دونون تاریخون سے مخالف ہو تو دونون کی گواہیان باطل ہون گی اور قابض کے پاس چھوڑ دیا جائیگا کذا فی التبیین عامہ مشائخ نے فرمایا کہ یہی صحیح ہے کذا فی المحیط۔ اور اصح یہ ہے کہ دونون کی گواہیان باطل نہون گی بلکہ دونون کی ڈگری ہوگی بشرطیکہ دونون غیر قابض ہون یا قابض ہون اور اگر ایک قابض ہو تو اسی کی ڈگری ہوگی کذا فی التبیین خواہ قابض نے اپنے دعوے کے گواہ غیر قابض مدعی کی ڈگری ہونے سے پہلے قائم کیے ہون یا بعد کو قائم کیے ہون کذا فی المحیط اور اگر غیر قابض مدعی نے گواہ دیے کہ یہ غلام میرا ہے مین نے اسکو فلان شخص سے خریدا ہے اور یہ میرے بائع کی ملک مین پیدا ہوا تھا اور قابض نے گواہ دیے کہ

کہ یہ غلام میرا ہے مین نے اسکو فلان دوسرے شخص سے خریدا ہے اور یہ اسی کی ملک مین پیدا ہوا ہے تو قابض کی ڈگری ہوگی اسی طرح اگر غیر قابض مدعی نے اپنے بائع کی ملک مین پیدا ہونے کے گواہ سُنائے اور قابض نے اپنی ملک مین پیدا ہونے کے گواہ سُنائے تو قابض اولی ہے اسی طرح اگر قابض کے وارث یا وصی پر گواہ قائم کیے کہ یہ غلام مجھے ایک شخص سے ہبہ ملا اور مین نے قبضہ کیا اور یہ اسی شخص کی ملک مین پیدا ہوا ہے تو بھی ایسا ہی حکم ہوگا یہ مبسوط مین ہے ایک بکری ایک شخص کے قبضہ مین ہے اُسپر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ بکری میری ہے میری ملک مین پیدا ہوئی اور قابض نے گواہ دیے کہ یہ میری ہے مین فلان شخص کی طرف سے اسکا مالک ہوا ہون اور یہ بکری اسی فلان شخص کی ملک مین پیدا ہوئی ہے تو قابض کے لیے اسکا حکم قضا ہوگا کذا فی الذخیرہ اور اصل مین مذکور ہے کہ قاضی مدعی دوم کے واسطے حکم منسوخ کرکے پہلے کی ڈگری کر دیگا اور یہی صحیح ہے کذا فی المحیط اور اگر دونون مین سے ایک نے ملک کے اور دوسرے نے نتاج کے گواہ دیے تو نتاج والا اولی ہے کوئی ہو اسی طرح اگر دو شخص غیر قابض یا قابض یا دعوی کرین تو نتاج والے مدعی کی گواہی اولی ہے اور اگر قابض نے نتاج کا دعوی کیا اور اُسکی ڈگری ہوگئی پھر تیسرے نے نتاج کے گواہ دیے تو اُسکی ڈگری ہوجائیگی مگر نہ اُس صورت مین کہ قابض اپنی ملک مین پیدا ہونے کے گواہ دوبارہ پیش کرے کذا فی الکافی اور اگر قابض کو دوبارہ گواہ پیش کرنیکی قدرت نہوئی اور قاضی نے تیسرے کی ڈگری کر دی پھر قابض نے گواہ سُنائے کہ یہ غلام میرا ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے تو اُسکی ڈگری ہوگی غلام اُسکو ملیگا اور اگر قابض دوبارہ گواہ نہ لایا بلکہ چوتھے نے حاضر ہوکر گواہ دیے کہ یہ میرا غلام ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے تو قاضی تیسرے سے کہے گا کہ اپنے اس امر کے گواہ لا کہ یہ تیرا غلام ہے تیری ملک مین پیدا ہوا ہے اس شخص چوتھے کے سامنے دوبارہ پیش کرے پس اگر تیسرے نے گواہ پیش کیے تو وہی چوتھے سے زیادہ حقدار ہوگا پھر اگر پہلا مدعی حاضر ہوا اور گواہ لایا کہ یہ میرا غلام ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے تو اُسکی گواہی مقبول نہوگی کیونکہ ایک مرتبہ اُسپر اسی غلام کی ڈگری ہوچکی ہے اس واسطے پھر اُسکے گواہ اس غلام کی بابت کسی پر مقبول نہون گے اور یہ قول امام ابو یوسفؒ و امام محمدؒ کا ہے اور یہی قیاس قول امام اعظمؒ ہے کذا فی المحیط ایک شخص کے قبضہ مین ایک غلام ہے اُسپر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ غلام میرا ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے اور ایک دوسرے مدعی نے بھی ایسے ہی گواہ قائم کیے اور قاضی نے دونون مدعیون کے درمیان نصف نصف غلام کی ڈگری کر دی پھر تیسرا شخص آیا اور اُسنے بھی ایسے ہی گواہ پیش کیے تو تمام غلام کی ڈگری اُسکے نام کر دی جائیگی اگر پہلے دونون مدعیون ڈگری داران نے دوبارہ اپنی ملک نتاج کے گواہ نہ پیش کیے پس اگر ایک نے بدون دوسرے کے دوبارہ گواہ پیش کیے تو جس نے نہین پیش کیے اُسکے آدھے کی ڈگری تیسرے کے نام ہوجائیگی اور جس نے دوبارہ پیش کیے ہین اُس مین تیسرے کا حق نہوگا پھر اگر پہلے مدعا علیہ نے جسپر ڈگری ہوچکی اور جسکے قبضہ مین غلام تھا یہ گواہ پیش کیے کہ غلام میرا ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے اور قاضی کے سامنے پیش کیے تو اسی کی ڈگری ہوجائیگی کیونکہ اگر وہ پہلے روز اس امر کے گواہ دیتا تو اُسکی گواہی اولی تھی ایسا ہی اگر بعد اُسکے پیش کیے تو اُسکے گواہ اولی ہین کذا فی الذخیرہ - اگر قابض و غیر قابض نے ملک مطلق کے دعوے پر گواہ قائم کیے اور قابض پر ملک مدعی کی ڈگری ہوگئی پھر اس قابض نے جسپر ڈگری ہوئی ہے ملک نتاج کے گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور پہلا حکم قضا باطل ہوگا یہ کافی مین ہے ایک غلام ایک شخص کے قبضہ مین ہے اُسنے گواہ دیے کہ میرا غلام ہے مین نے اپنی ملک مین اسکو آزاد کر دیا ہے اور دوسرے نے گواہ دیے کہ میرا غلام ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے تو ملک مین پیدا ہونے کے گواہ اولی ہین کذا فی فتاوی قاضیخان قابض و غیر قابض دونون نے اگر غلام کے نتاج کے گواہ پیش کیے اور تاریخ کے نہ ہونے مین

آزاد کرنا بھی ہے تو وہی اولی ہے اسی طرح اگر دونوں مدعیوں نے دعوی کیا درحالیکہ غلام تیسرے کے قبضہ میں ہے اور ایک مدعی آزاد کرنیکا بھی دعوی کرتا ہے تو وہی اولی ہے کیونکہ نتاج مع عتق کی گواہی زیادہ مثبت ہے کہ اسپر استحقاق اصلاً نہیں ہو سکتا ہے اور گواہی قابض مثبت ملک اگرچہ ہے مگر ایسا استحقاق اسپر آسکتا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے اگر غیر قابض مدعی نے نتاج کے ساتھ مدبر کرنیکا دعوی کیا اور قابض نے فقط نتاج کا دعوی کیا تو اس صورت میں روایات مختلف ہیں ابو سلیمان کی روایت میں ہے کہ غیر قابض مدعی کی ڈگری ہوگی اور مدبر کرنے کو بمنزلہ آزاد کرنے کے شمار کیا اور ابو حفص کی روایت میں بمنزلہ مکاتب کرنے کے شمار کیا اور قابض کی ڈگری ہوگی کذا فی المحیط اور اگر مدعی نے نتاج کے ساتھ مدبر کرنے یا ام ولد بنانے کا دعوی کیا اور قابض نے نتاج کے ساتھ قطعی آزاد کرنیکا دعوی کیا تو قابض کی گواہی اولی ہے اور اگر قابض نے نتاج کے ساتھ مدبر کرنے یا ام ولد بنانے کا دعوی کیا اور مدعی نے عتق قطعی کا دعوی کیا تو مدعی اولی ہے یہ محیط سرخسی میں ہے اگر قابض نے نتاج کا دعوی کیا اور مدعی نے دعوی کیا کہ میری ملک ہے مجھ سے قابض نے غصب کر لیا ہے تو مدعی کی گواہی اولی ہے اور اسی طرح اگر قابض نے نتاج کا دعوی کیا اور مدعی نے کہا کہ میری ملک ہے میں نے اسکو اُجرت پر یا عاریت یا ودیعت دی ہے تو مدعی کی گواہی اولی ہے یہ محیط میں ہے ایک باندی پر ایک شخص نے دعوی کیا کہ یہ باندی میری ہے میرے واسطے فلاں شہر کے قاضی نے اس شخص پر جسکے قبضہ میں ہے ڈگری کر دی ہے اور قابض نے گواہ دیے کہ میری ہے میری ملک میں پیدا ہوئی ہے پس اگر مدعی کے گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس قاضی نے مدعی کی ڈگری ایسے گواہوں پر کردی جنہوں نے اُسکے پاس یہ گواہی دی کہ مدعی نے قابض سے اسکو خریدا ہے یا قابض نے اسکو صدقہ یا ہبہ مقبوضہ دیا ہے یا یہ گواہی دی کہ اس قاضی نے اس مدعی کی ڈگری کر دی اور کوئی سبب نہ بیان کیا تو یہ قاضی بھی اس حکم کو نافذ کر کے باندی مدعی کو دلا دیگا اور اگر یہ گواہی دی کہ مدعی کے گواہوں نے اس قاضی کے سامنے گواہی دی تھی کہ یہ باندی مدعی کی ہے اسکی ملک میں پیدا ہوئی ہے اس سبب سے قاضی نے اسکی ڈگری کر دی تو امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک یہ قاضی بھی اس حکم کو نافذ کریگا اور امام محمد رح کے نزدیک توڑ دیگا اور اگر مدعی کے گواہوں نے قاضی کے سامنے یہ گواہی دی کہ ہمارے سامنے قاضی فلاں نے یہ اقرار کیا ہے کہ میں نے اس باندی کی ڈگری اس مدعی کے نام اس سبب سے کر دی کہ میرے پاس اسکے گواہوں نے گواہی دی کہ یہ باندی مدعی کی ہے اسکی ملک میں پیدا ہوئی ہے تو شیخ الاسلام رح نے فرمایا ہے کہ دوسرا قاضی بالاجماع اسکو توڑ دیگا یہ ذخیرہ میں ہے اگر باندی ایک شخص کے قبضہ میں ہو اُسپر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ فلاں شہر کے قاضی نے قابض پر باندی کی اُسکے نام ڈگری کر دی ہے اور گواہوں نے سبب قضا بیان نہ کیا اور دوسرے مدعی نے نتاج کے گواہ پیش کیے تو قاضی کے حکم والا اولی ہے اور اگر پہلے مدعی کے گواہوں نے بیان کیا کہ فلاں قاضی نے اس سبب سے ڈگری کر دی ہے کہ اسکے سامنے گواہوں نے گواہی دی تھی کہ یہ باندی اسی کی ہے اور دوسرے مدعی نے نتاج کے گواہ دیے تو امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک حکم قضا والا اولی ہے اور امام محمد رح نے فرمایا کہ نتاج کا مدعی اولی ہے کذا فی المحیط اگر مدعی خارج نے گواہ دیے کہ یہ باندی میری ہے میری ملک میں یہ غلام جنی ہے اور قابض نے بھی ایسے ہی گواہ دیے تو مدعی کی ڈگری باندی کی ہوگی کیونکہ باندی میں دونوں ملک مطلق کا دعوی کرتے ہیں پس مدعی کی ڈگری ہوگی پھر غلام باندی کی تبعیت میں استحقاق اسی کے پاس جائیگا یہ فصول عمادیہ میں ہے ایک شخص کے قبضہ میں ایک بکری ہے اسپر ایک مدعی نے دعوی کیا اور گواہ دیے کہ یہ میری ہے میری ملک میں پیدا ہوئی ہے اور یہ صوف اس بکری سے حاصل ہوا ہے اور قابض نے بھی ایسے ہی گواہ دیے تو بکری و صوف مدعی کو دلائے جائیں گے یہ ذخیرہ میں ہے اگر ایک شخص کے قبضہ میں ایک غلام ہو اسنے گواہ قائم کیے کہ میرا غلام ہے میری ملک میں میری

له یعنی اسی شخص کے واسطے ڈگری ہو قرار دیا جائیگا جسکے ... ملک میں پیدا ہونا ... ثابت ہو

باندی و غلام سے پیدا ہے اور ایک مدعی نے اُسپر ایسے گواہ قائم کیے تو قابض کی ڈگری ہوگی یہ فتاوےٰ قاضی خان مین ہے
اور یہ حکم جو قابض کے واسطے غلام کی ملک کا ہوا ہے یہ ملک و نسب دونون مین ہے یعنی یہ غلام قابض کی باندی و غلام کے
نسب سے قرار پاویگا نہ مدعی کے غلام و باندی کے نسب سے یہ تلخیص ما فی المحیط ایک شخص کے مقبوضہ غلام پر ایک مدعی نے
گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہے میری اس باندی اور اس غلام سے میری ملک مین پیدا ہوا ہے اور دوسرے مدعی نے بھی ایسے
ہی گواہ قائم کیے تو دونون کی ڈگری نصف نصف کی ہوگی اور یہ غلام قضاءً دونون غلامون اور دونون باندیون کے
نسب سے قرار پاویگا یہ فتاوےٰ قاضی خان مین ہے ایک شخص کے مقبوضہ غلام پر ایک شخص نے دعویٰ کیا اور گواہ دیے
کہ یہ میرا غلام ہے میری ملک مین پیدا ہوا ہے اور باندی کا نام نہ لیا اور دوسرے مدعی نے دعویٰ کیا کہ میری ملک ہے
اور میری اس باندی بریرہ سے پیدا ہوا ہے اور گواہ دیے تو اسی دوسرے کی ڈگری ہوگی پس اگر قابض نے گواہ دیے کہ یہ میرا
غلام ہے میری ملک مین میری اس باندی حریرہ سے پیدا ہوا ہے تو قابض کی ڈگری ہوگی یہ محیط مین ہے کبریٰ مین ہے کہ دو
شخصون مین سے ہر ایک کے قبضہ مین ایک بکری ہے ہر ایک نے گواہ سُنائے کہ جو بکری دوسرے کے ہاتھ مین ہے وہ میری
ہے میری اس بکری سے جو میرے قبضہ مین ہے پیدا ہوئی ہے تو دعویٰ الاصل مین مذکور ہے کہ دونون کی گواہیان مقبول
ہونگی ہر ایک کی ڈگری دوسرے کی مقبوضہ بکری پر ہوگی اور اسی پر فتویٰ ہے کذا فی المضمرات اور دونون گواہیان اسوقت
مقبول ہونگی کہ جب بکریون کے سنون مین ایسا اشتباہ پڑا ہو کہ ہر ایک بکری دوسری بکری کی مان ہونے کا احتمال
رکھتی ہو اور اگر کوئی بکری دوسرے کی مان نہو سکتی ہو تو دونون کی گواہیان یکبارگی مقبول نہونگی اور اگر یون گواہ
قائم کیے کہ میرے قبضہ کی بکری میری ہے میری ملک مین پیدا ہوئی ہے اور دوسرے کی بکری کو اُسکے پاس کی بکری نے
جنا ہے اور دوسرے نے بھی ایسے ہی گواہ قائم کیے تو ہر ایک کے واسطے اُسکی مقبوضہ بکری کی ڈگری ہو جائیگی یہ محیط
سرخسی مین ہے ہر وہ سبب جو مکرر نہو وہ نتاج کے معنی مین ہے جیسے بُننا اُس کپڑے کے حق مین جو صرف ایک مرتبہ بنا جاتا
ہے جیسے روئی کے کپڑے اور روئی کاتنا اور دودھ دوھنا یا جبنہ بنانا اور نمدہ بنانا اور مرعزی تیار کرنا اور ریشم کا نکالنا
اور جو سبب مکرر ہوتا ہے وہ نتاج کے معنی مین نہین ہے تو ایسے سبب مین مثل ملک مطلق کے دعوے کے مدعی غیر
قابض کی ڈگری ہوگی مثل زراعت گندم و حبوب و بناء عمارت وغیرہ اور اگر اشتباہ و اشکال واقع ہو جاے تو اس
کام کے خبردارون سے دریافت کیا جائیگا کذا فی الکافی ایک شخص کے مقبوضہ کپڑے پر دعویٰ کیا کہ میرا ہے مین نے اسکو
بنایا ہے یا تلوار کے پھل کا دعویٰ کیا کہ میرا ہے مین نے اسکو ڈھالا ہے اور اسپر گواہ قائم کیے اور قابض نے بھی ایسے
گواہ قائم کیے پس اگر قاضی کو قطعاً معلوم ہے کہ ایسا کپڑا یا پھل صرف ایک بار کے سواے نہین تیار ہوتا ہے تو قابض کی ڈگری
ہوگی اور قطعاً معلوم ہوا کہ بار بار بنتا ہے تو مدعی کی ڈگری ہوگی اور اگر قاضی کو اشکال و اشتباہ پیش آیا تو اسکے جاننے
والون سے جو عادل ہین دریافت کرے اور ایک کافی ہے اور اگر دو ہون تو احتیاط زیادہ ہے اور اگر جاننے والون مین
بھی باہم اختلاف پڑا یہان تک کہ اشکال ویسا ہی رہا تو دو روایتین مین ایک روایت یہ ہے کہ مدعی کی ڈگری ہوگی کذا
فی المحیط اسی طرح اگر اہل صناعت مختلف ہون تو بھی یہی حکم ہے کذا فی الوجیز للکردری اگر دو عورتون نے روئی کے
سوت مین جھگڑا کیا ہر ایک کہتی ہے کہ مین نے اسکو کاتا ہے تو قابضہ کی ڈگری ہوگی یہ کافی قاضیخان مین ہے اور اگر بجاے
اسکے دوسرے سوت مین ایسا جھگڑا ہوا تو عورت مدعیہ کی ڈگری دلائی ہے کذا فی الظہیریہ ایک شخص کے مقبوضہ کپڑے

جھگڑا ہوا قابض نے گواہ دیے کہ اسکا آدھا مین نے بنا ہے اور دوسرے مدعی نے گواہ دیے کہ اسکا آدھا مین نے بنا ہے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ اگر دونوں آدھے پہچان پڑتے ہیں تو ہر ایک کو اسکا بنا ہوا آدھا دیا جاتا ہے اور اگر نہیں پہچانے جاتے ہیں تو سب کپڑا مدعی کا ہے یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ اگر ایک شخص کے پاس بکری کی اون ہے وہ کہتا ہے کہ میں نے اپنی بکریوں سے کاٹی ہے اور اسکے گواہ قائم کیے اور ایک مدعی نے خود دعویٰ کیا اور ایسے ہی گواہ قائم کیے تو قابض کی ڈگری ہوگی کذا فی الذخیرہ اگر ایک شخص کے مقبوضہ گھی یا روغن زیتون یا تل کے تیل پر دعویٰ کیا کہ میرا ہے میں نے اسکو تھما یا ہے اور گواہ قائم کیے اور قابض نے بھی مثل اسکے گواہ دیے تو قابض کی ڈگری ہوگی اور یہی حکم آٹے اور ستون میں ہے کذا فی المحیط۔ اگر چیستہ میں جھگڑا ہوا اور مدعی اور قابض میں سے ہر ایک نے گواہ دیے کہ یہ چیستہ میرا ہے میں نے اسکو اپنی ملک میں بنایا ہے تو وہ قابض کا ہوگا اسی طرح اگر دودھ کے حلاب میں جھگڑا ہوا اور اس طرح ہر ایک نے گواہ پیش کیے تو قابض کی ڈگری ہوگی کذا فی الکافی اور اگر ہر ایک نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ جس دودھ سے یہ چیستہ بنا ہے وہ میرا تھا تو مدعی کی ڈگری ہو جائیگی اور اگر ہر ایک نے اس امر کے گواہ دیے کہ دودھ میری بکری سے میری ملک میں دوہا گیا ہے اور اس سے یہ چیستہ بنایا گیا تو قابض کے لیے چیستہ کا حکم ہوگا اور اگر ہر ایک نے یہ گواہ دیے کہ جس بکری سے دودھ دوہ کر یہ چیستہ بنا ہے وہ میری ملک ہے تو مدعی کے لیے حکم ہوگا اور اگر ہر ایک نے یہ گواہ پیش کیے کہ جس بکری سے دودھ دوہ کر دودھ سے یہ چیستہ بنایا گیا ہے وہ میری بکری سے پیدا ہوئی ہے تو چیستہ کی قابض کی ڈگری ہوگی کذا فی المحیط اور اگر مدعی قابض نے کہا کہ یہ چیستہ میرا ہے میں نے اسکو اپنی بکری کے دودھ سے بنایا ہے اور غیر قابض مدعی نے بھی ایسے ہی گواہ پیش کیے تو بکری کی ڈگری غیر قابض کے واسطے ہوگی یہ فتاوے قاضی خان میں ہے اگر کسی زیور کا دعویٰ کیا کہ میرا ہے میں نے اسکو اپنی ملک میں ڈھالا ہے تو یہ دعویٰ نتاج نہیں ہے اسی طرح اگر دعویٰ کیا کہ یہ گیہوں میرے ہیں میں نے خود انکو بویا ہے تو بھی یہی حکم ہے یہ ظہیریہ میں ہے اگر ایک دار ایک شخص کے قبضہ میں ہے اور دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرے دادا کا گھر ہے میں نے اسکو میراث میں پایا ہے اور تمام صورت میراث کو بیان کیا یہاں تک کہ حسنہ اس تک پہونچا اور قابض نے بھی اسی طرح گواہ دیے تو مدعی کی ڈگری ہوگی کذا فی المحیط۔ اگر زمین و درخت خرما ایک شخص کے مقبوضہ میں ہیں اسپر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ زمین و درخت میرے ہیں اور میں نے یہ درخت اس زمین میں لگائے ہیں اور قابض نے اسکے مثل گواہ قائم کیے تو مدعی خارج کی ڈگری ہوگی اور ایسے ہی تاک انگور اور دوسرے درختوں کا حکم ہے کذا فی الکافی۔ اگر زمین میں کھیتی ہو اور قابض مدعی میں سے ہر ایک نے گواہ قائم کیے کہ زمین میری ہے اور کھیتی اس میں میں نے لگائی ہے تو زمین اور کھیتی کی ڈگری مدعی کو دیجائیگی کذا فی المحیط اسی طرح اگر عمارت میں اختلاف کیا اور ہر ایک نے گواہ دیے کہ میں نے اپنی زمین میں عمارت بنائی ہے تو بھی مدعی کی ڈگری ہوگی کذا فی محیط السرخسی اگر کسی کے پاس قباء بھری ہوئی ہے اسپر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ یہ میری ہے میں نے اسکو اپنی ملک میں قطع کیا اور بھروایا ہے اور قابض نے بھی اسکے مثل گواہ قائم کیے تو مدعی کی ڈگری ہوگی یہ مبسوط میں ہے ایسے ہی جبہ بھرا ہوا ہے اور پوستین اور ہر چیز کپڑے کی جو قطع کی جاتی ہے اور بچھونے فرش اور دسترخوان اور تکیہ ایسے ہی عصفر یا زعفران یا ورس سے رنگا ہوئے کپڑے میں اگر مدعی و قابض نے اس طرح گواہ قائم کیے تو مدعی کی ڈگری ہوگی کذا فی الظہیریہ یہ زیادۃ التصحیح ایک کھال ایک شخص کے پاس ہے اسپر دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ یہ میری ہے میں نے اپنی ملک میں اسکو کھینچا ہے اور قابض نے گواہ اسکے مثل قائم کیے تو قابض کی ڈگری ہوگی یہ محیط سرخسی میں ہے اگر ذبح کی ہوئی کھال کھینچی ہوئی ایک بکری ایک شخص کے قبضہ میں ہے اسپر ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ یہ میری ہے میں نے اسکو ذبح کیا اور اسکی کھال کھینچی اور اسکے گواہ قائم کیے اور قابض نے بھی ایسے ہی گواہ پیش کیے تو مدعی کی

ڈگری دی جاویگی یہ محیط میں ہے اگر ہر ایک نے دونون میں سے یہ گواہ پیش کیے کہ بکری میری ہے میری ملک میں پیدا ہوئی ہے میں نے اسکو ذبح کیا ہے اور اسکا سر اور کھال و سقط میرا ہے تو کل کے قابض کی ڈگری ہوگی یہ مبسوط میں ہے اگر قابض و مدعی نے بھنے ہوئے گوشت یا بھنی ہوئی مچھلی میں جھگڑا کیا ہر ایک نے دعویٰ کیا کہ میں نے اپنی ملک میں اسکو بھونا ہے تو مدعی کی ڈگری ہوگی اور ایسا ہی مصحف میں ہر ایک نے اگر گواہ قائم کیے کہ میرا ہے میں نے اپنی ملک میں لکھا ہے تو مدعی کی ڈگری ہوگی کیونکہ کتابت مکرر ہوتی ہے کیونکہ مکتوب و محو پھر مکتوب ہوتی ہے یہ فتاوے قاضی خان میں ہے اگر پیتل کا کوزہ یا طشت یا برتن لوہے یا تانبے یا پیتل کا ہو یا برنجی یا رانگہ کا ہو یا دونون کو اُس سانچے کے ہون یا پیالے یا تابوت یا تخت یا محمل یا قبہ یا موزہ یا ٹوپی ہو تو مدعی غیر قابض کی ڈگری ہوگی بشرطیکہ مکرر مصنوع ہوتے ہون ورنہ قابض کی ڈگری ہوگی کذا فی الخلاصہ اگر ایک شخص کی مقبوضہ پکی اینٹون پر دعویٰ کیا کہ میری ہیں میں نے ان کو اپنی ملک میں تیار کیا ہے اور اسکے گواہ قائم کیے اور قابض نے بھی ایسے ہی گواہ پیش کیے تو غیر قابض مدعی کی ڈگری ہوگی اور اگر بجائے پکی اینٹون کے کچی اینٹیں یا گچ یا چونہ ہو تو قابض کی ڈگری ہوگی کذا فی المحیط ایک کھال کھینچی ہوئی بکری ایک شخص کے قبضہ میں ہے اور اُسکی کھال اور سقط دوسرے کے قبضہ میں ہے پس بکری کے قابض نے گواہ دیے کہ بکری اور کھال اور سقط سب میرا ہے اور کھال اور سقط کے قابض نے بھی ایسے ہی گواہ قائم کیے تو ہر ایک کے واسطے اُسکی مقبوضہ چیز کی ڈگری کر دی جاویگی یہ محیط سرخسی میں ہے اگر ایک شخص کے قبضہ میں کبوتر یا مرغی یا کوئی ایسا پرندجانور ہے جو انڈے سے نکلتا ہے اور دوسرے ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ میرا ہے میری ملک میں پیدا ہوا ہے اور قابض نے اسکے مثل گواہ قائم کیے تو قابض کی ڈگری کر دی جاویگی کذا فی الذخیرہ اور اگر مدعی نے گواہ قائم کیے کہ وہ انڈا کہ جس میں سے یہ مرغی پیدا ہوئی ہے میرا تھا تو اسکے نام مرغی کی ڈگری نہ کیجاویگی لیکن مرغی کے مالک پر اُسکے مثل ایک انڈا انڈے کے مالک کو دینے کا حکم ہوگا یہ مبسوط میں ہے غصب کی ہوئی مرغی نے دو انڈے دیے ایک انڈے کو مرغی نے اپنے نیچے رکھکر سیا اور اُس میں سے بچہ نکلا اور دوسرے انڈے کو غاصب نے دوسری مرغی کے نیچے بٹھا کر بچہ نکلوایا تو مرغی اور جو بچہ اُسکے نیچے نکلا ہے وہ مغصوب منہ کو دلایا جاویگا اور جو بچہ غاصب نے نکلوایا ہے وہ اُسی کو ملیگا یہ محیط سرخسی میں ہے صوف و درخت کے پتے اور پھل بمنزلہ نتاج کے ہیں اور درخت کی شاخیں اور گیہون بمنزلہ نتاج کے نہیں ہیں یہان تک اگر مدعی نے گواہ پیش کیے کہ یہ صوف میری بکری کا ہے یا یہ پھل یا پتے میرے درخت کے ہیں اور یہ شاخیں میرے درخت کی ہیں اور یہ گیہون اُس گیہون کے ہیں جو میں نے اپنی زمین میں بوئے تھے اور قابض نے بھی ایسے ہی گواہ دیے تو شاخ اور گیہون کی صورت میں مدعی کی ڈگری ہوگی اور صوف اور پھل اور پتے کی صورت میں قابض کی ڈگری ہوگی کذا فی المحیط اگر ایک شخص کے مقبوضہ کپڑے پر دعویٰ کیا کہ یہ میرا ہے میں نے اسکو بنا ہے اور گواہ قائم کیے مگر گواہون نے اُسکے بننے کی گواہی دی اور اُسکے ملک ہونے کی گواہی نہ دی تو مدعی کی ڈگری نہ ہوگی اسی طرح اگر جوپایہ میں یہ گواہی دی کہ یہ اسی کے پاس پیدا ہوا ہے یا یہ باندی اسی کے پاس پیدا ہوئی ہے اور یہ گواہی نہ دی کہ اسی کی ملک ہے تو بھی مدعی کی ڈگری نہ ہوگی اسی طرح اگر یون گواہی دی کہ یہ باندی اسکی باندی کی بیٹی ہے اور ملک نہ بیان کی تو بھی مدعی کی ڈگری نہ ہوگی اسی طرح اگر کپڑے میں یون گواہی دی کہ یہ کپڑا فلان شخص کے سوت کا ہے مگر ملک کی گواہی نہ دی تو فلان کے واسطے حکم نہوگا یہ فتاوے قاضی خان میں ہے اور اگر انھون نے بیان کیا کہ جس شخص فلان شخص کی مملوکہ روئی سے سوت کاتا اور اُس سے یہ کپڑا بنا ہے تو غصب کرنے والے پر اُسکے مثل روئی کی ڈگری ہوگی اور کپڑا غاصب کا

ہوگا ولیکن اگر مالک یون کہے کہ مین نے اسکو کاتنے اور بُننے کا حکم کیا تھا تو بعینہٖ وہی کپڑا لے لیگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر
گواہون نے گواہی دی کہ یہ چھوارے اس مدعی کے درخت کے ہین تو چھوہارون کی ڈگری کہ مدعی کے نام ہوجائیگی
یہ محیط مین ہی اگر گواہون نے یہ گواہی دی کہ یہ گیہون اُس کھیتی کے ہین جو فلان شخص کی زمین مین لگی تھی یا یہ چھوارے
اُس درخت کے ہین جو فلان شخص کی زمین مین تھا یا یہ انگور خشک فلان شخص کی زمین کے تاک کے ہین تو اُس فلان
شخص کی ڈگری ہوگی ولیکن اگر قابض نے فلان شخص کی ملک ہونے کا اقرار کردیا تو اسکے اقرار سے یہ فلان شخص کو دلائے
جائینگے اور اگر یون گواہی دی کہ یہ غلام فلان شخص کی باندی نے جنا ہی تو غلام مالک کنیز کا ہوگا اور اگر گواہی دی کہ
یہ گیہون اس شخص کی کھیتی کے ہین تو گیہون اُسکو دلائے جائینگے اسیطرح اگر گواہی دی کہ یہ انگور خشک فلان شخص کے تاک کے
ہین تو انگور کی ڈگری فلان شخص کے نام ہوگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہی اور اگر گواہی دی کہ زید نے یہ آٹا عمرو کے گیہون
سے پیسا ہی اور عمرو اُسکا مالک تھا تو زید پر ان گیہون کے مثل گیہون کے دینے کی ڈگری ہوگی اور اگر عمرو نے کہا کہ
مین نے زید کو پیسنے کا حکم کیا تھا تو آٹا لے لیگا کذا فی المبسوط - ایک شخص کے ہاتھ مین ایک عصفر کا رنگا ہوا کپڑا ہی اسپر
گواہون نے گواہی دی کہ یہ عصفر جس سے یہ کپڑا رنگا ہی اس مدعی کا ہی اس سے مدعا علیہ نے یہ رنگا ہی اور رنگنے والا دعویٰ
کرتا ہی کہ کپڑے کے مالک نے خود رنگا ہی اور مالک اس سے منکر ہی تو مالک کا قول مقبول ہوگا یہ محیط مین ہی ایک باندی
اور اس کی بیٹی دوسرے کے قبضہ مین ہی اسپر ایک مدعی نے دعویٰ کیا کہ یہ باندی میری ہی اور گواہ قائم کیے اور قاضی نے باندی
کی ڈگری اُسکے نام کردی تو یہ باندی کی بیٹی کو نہین لے سکتا ہی اگرچہ باندی کو ملک مطلق کے استحقاق سے لے لیا ہی اور اگر باندی
کی بیٹی مدعا علیہ کے قبضہ مین ہو تو باندی مع بیٹی کے لے سکتا ہی اور اگر ایک شخص کے قبضہ مین چھوہارے کا درخت ہو اسپر ایک
شخص نے دعویٰ کرکے اپنے نام ڈگری کرالی اور اس درخت کے چھوہارے دوسرے کے قبضہ مین ہین تو وہ چھوہارے بھی
لے لیگا اور پھلون خرما کا حکم بچہ کے مانند نہین ہی یہ فتاوے قاضیخان مین ہی۔ ہشام رح کہتے ہین کہ مین نے امام محمد رح سے
دریافت کیا کہ ایک زمین ہی کہ اس مین گیہون کی کھیتی بوئی گئی تھی ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ زمین میری ہی اور گواہون
نے بیان کیا کہ ہم نہین جانتے ہین کہ یہ کھیتی کس کی ہی تو امام محمد رح نے فرمایا کہ جب کھیتی کا حال معلوم نہو تو وہ زمین کے
تابع کیجائیگی پھر مین نے پوچھا کہ اگر قابض نے کہا کہ کھیتی مین نے بوئی ہی اور اسکے گواہ دیے تو کیا کھیتی اُسکو دلائی جائیگی
کہا کہ ہان پھر مین نے کہا کہ اگر کھیتی کاٹی یا روندی ہوئی ہو اور گواہون نے کھیتی کی نسبت کسی کی ملکیت کی
گواہی نہ دی تو فرمایا کہ کھیتی اُسکی ہوگی جسکے ہاتھ مین زمین ہی کذا فی المحیط اگر مدعی نے ملک مطلق کے گواہ دیے اور قابض
نے اس سے خریدنے کے گواہ دیے تو قابض کی گواہی اولیٰ ہی کذا فی الہدایہ اگر دو مدعیون مین سے ایک نے ہبہ مع
قبضہ کا اور دوسرے نے خرید کا ایک ہی شخص کی طرف سے دعویٰ کیا اور یہ مال معین تیسرے کے قبضہ مین موجود ہی اور دونون
نے تاریخ نہ کہی یا تاریخ برابر ایک ہی ہی تو خرید کی گواہی اولیٰ ہی اور اگر ایک نے تاریخ کہی دوسرے نے نہ کہی تو تاریخ
بیان کرنے والا اولیٰ ہی خواہ کوئی ہو اور اگر دونون نے تاریخ بیان کی اور ایک کی تاریخ سابق ہو تو وہی اولیٰ ہی اور اگر وہ شے معین
دونون مین سے ایک کے قبضہ مین ہو تو وہ اولیٰ ہی الا یہ کہ دونون کی تاریخ بیان کرین اور مدعی غیر قابض کی تاریخ سابق ہو
تو اسی کی ڈگری ہوگی اور اگر وہ چیز دونون کے قبضہ مین ہو تو وہ دونون مین مشترک ہوگی الا اس صورت مین کہ وہ دونون
مین سے ایک کی تاریخ سابق ہو تو اسی کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک نے صدقہ مع قبضہ کا اور دوسرے نے خرید کا دعویٰ

کیا تو اُسکا بھی حکم اسی طرح ہے یہ محیط میں ہے- ایک شخص کے قبضہ میں ایک شئ معین ہے اُسپر ایک مدعی نے دعویٰ کیا کہ مین نے زید سے ہزار درم کو خریدی دوسرے نے دعویٰ کیا کہ بکر نے مجھے ہبہ مقبوضہ دی تو دونوں مین مشترک کا حکم ہوگا اسی طرح اگر تیسرے نے پدر سے میراث کا اور چوتھے نے خالد سے صدقہ کا دعویٰ کیا تو سب مین چار حصوں پر تقسیم ہوگی اگر مال معین دو مین سے ایک کے قبضہ مین ہو تو غیر قابض کی ڈگری ہوگی ولیکن اگر کسی کی تاریخ سابق ہو تو اُسی کی ڈگری ہوگی اور اگر دونوں کے قبضہ مین ہو تو دونوں کی ڈگری ہوگی اور یہ حکم اُس صورت مین ہے کہ وہ شئ ایسی ہو کہ جسکے تقسیم سے ٹکڑے نہین کیے جاتے ہین جیسے گھوڑا و غلام وغیرہ اور اگر ایسی چیز ہو کہ جسکے ٹکڑے کیے جاتے ہین جیسے دار وغیرہ تو خرید کے مدعی کی ڈگری ہوگی کذا فی محیط السرخسی اور صحیح یہ ہے کہ جو غیر منقسم کہ محتمل قسمت ہے اور جو نہین ہے اس حکم مین یکسان ہے کذا فی المحیط والذخیرہ- ہبہ وصدقہ کے دعوے مین اگر دونوں مین قبضہ ہو تو یکسان ہین اور یہ حکم ایسی چیزون مین جو محتمل قسمت نہین ہین بلا خلاف ہے اور جو محتمل قسمت ہین اُن مین اختلاف ہے اور اصح یہ ہے کہ صحیح نہین ہے اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ دونوں فریق گواہون نے وقت بیان نہ کیا اور کسی کا قبضہ بھی نہین ہے اور اگر دونوں نے وقت بیان کیا تو سابق الوقت اولیٰ ہے اور اگر دونوں نے وقت نہ بیان کیا ولیکن ایک کا قبضہ ہے تو وہی اولیٰ ہے ایسے ہی اگر قابض مدعی نے وقت بیان کیا تو بھی وہی اولیٰ ہے کذا فی التبیین اور اگر ایک کے گواہون نے وقت بیان کیا تو وہ اولیٰ ہے کذا فی المحیط ایک شخص کے مقبوضہ مال عین پر دو مدعیون نے دعویٰ کیا ایک نے زید سے خریدنے کا اور دوسرے نے زید سے رہن رکھکر قبضہ کرنیکا دعویٰ کیا اور دونوں نے گواہ قائم کیے اور دونوں نے تاریخ بیان نہ کی یا ایک ہی تاریخ بیان کی تو خرید اولیٰ ہے اور اگر ایک نے تاریخ بیان کی اور دوسرے نہ بیان کی تو تاریخ والا اولیٰ ہے کوئی ہو اور اگر دونوں نے تاریخ بیان کی اور ایک کی تاریخ سابق ہے تو وہی اولیٰ ہے اور اگر مال عین کسی ایک کے قبضہ مین ہو تو وہ اولیٰ ہے ولیکن اگر دونوں نے تاریخ بیان کی اور مدعی غیر قابض کی تاریخ سابق ہے تو غیر قابض کی ڈگری ہوگی یہ فصول عمادیہ مین ہے- اگر قابض کی طرف سے ایک نے رہن و قبضہ کا اور دوسرے نے ہبہ و قبضہ کا دعویٰ کیا اور دونوں نے گواہ دیے مگر کسی کے گواہون نے تاریخ یا قبضہ نہ بتلایا تو رہن اولیٰ ہے اور یہ استحسان ہے کذا فی التبیین اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ دونوں کا دعویٰ ایک ہی شخص کی طرف سے ملک کا ہو اور اگر دو شخصون کی طرف سے ہو تو دونوں برابر ہین یہ سراج الوہاج مین ہے پس اگر تاریخ یا قبضہ کی سبقت کی وجہ سے ترجیح رکھتا ہو تو اسی کی ڈگری ہوگی یہ فصول عمادیہ مین ہے یہ حکم اُس وقت ہے کہ ہبہ بشرط عوض نہو اور اگر بشرط عوض ہو تو یہ اولیٰ ہے کذا فی السراج والہدایہ- اگر مدعی نے غلام کی نسبت خرید لینے کا دعویٰ کیا اور مدعا علیہ کی جورو نے دعویٰ کیا کہ میرا نکاح اسپر ہوا ہے تو دونوں مدعی یکسان ہین غلام کی ڈگری دونوں مین نصف نصف ہوگی یہ اُس صورت مین ہے کہ دونوں نے تاریخ نہ کہی یا تاریخ ایک ہی کہی ہو اور یہ قول امام ابو یوسف رح کا ہے اور امام محمد رح کے نزدیک خرید اولیٰ ہے اور اگر دونوں کی تاریخ مین ایک کی تاریخ سابق ہے تو سابق التاریخ اولیٰ ہے یہ غایۃ البیان مین ہے پھر ابو یوسف رح کے نزدیک عورت کو آدھا غلام ملیگا اور آدھے کی قیمت شوہر پر واجب ہوگی اور مشتری کو آدھا غلام اور آدھے غلام کا ثمن آدھا بائع سے ملسکتا ہے اگر لینا چاہے ورنہ بیع فسخ کر دیوے اور امام محمد رح کے نزدیک عورت کو تمام غلام کی قیمت شوہر سے ملے گی یہ تبیین مین ہے- اگر نکاح اور ہبہ اور رہن و صدقہ جمع ہو تو نکاح اولیٰ ہے کذا فی المحیط- دو گواہون نے قرض کی گواہی دی اور دو گواہون نے مضاربت کی تو مدعی قرض کی گواہی اولیٰ ہے کذا فی محیط السرخسی-

**متفرقات** منتقی میں ہے کہ ایک شخص کے مقبوضہ دار پر ایک شخص نے دعویٰ کیا اور گواہ دیئے کہ میں نے اس دار کا دعویٰ
کیا تھا اور قابض نے مجھ سے سو درم پر صلح کر لی تھی اور قابض نے گواہ دیئے کہ مدعی نے مجھکو اس دار کے دعوے میں
اپنے حق سے بری کر دیا تھا تو صلح کے گواہ اولیٰ ہیں کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص نے دوسرے مقبوضہ باندی پر دعویٰ کیا کہ
میں نے یہ باندی اس قابض سے ہزار درم کو خرید کے آزاد کر دی ہے اور اسپر گواہ قائم کیے اور دوسرے نے قابض پر
گواہ قائم کیے کہ میں نے یہ باندی قابض سے ہزار درم کو خریدی اور آزاد کر نیکا ذکر نہ کیا تو آزاد کرنے والے کے گواہ
اولیٰ ہیں اور یہ ذکر نہیں کیا کہ اگر مدعی خرید نے قبضہ ذکر کیا تو کیا حکم ہے پس اگر اُسنے قبضہ کر لیا ہو تو وہ اولیٰ ہے یہ محیط میں
ہے۔ ایک شخص کا غلام ہے غلام نے اپنے مولیٰ پر گواہ قائم کیے کہ اس نے مجھے آزاد یا مدبر کر دیا ہے اور ایک مدعی نے گواہ
قائم کیے کہ میں نے اسکو اسکے مالک سے ہزار درم کو خریدا ہے پس اگر مشتری نے قبضہ نہیں کیا ہے تو غلام کے گواہ اولیٰ
ہیں اور اگر قبضہ کر لیا ہے تو مشتری کے گواہ مقبول ہوں گے اور اگر دونوں نے تاریخ بیان کی اور ایک کی تاریخ سابق
ہے تو سابق التاریخ اولیٰ ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ ایک باندی نے اپنے مولیٰ پر دعویٰ کیا کہ میری اس سے ولاد ہوئی ہے اور اسکے
گواہ قائم کیے اور دوسرے مدعی نے گواہ دیئے کہ میں نے یہ باندی اسکے مالک سے خریدی ہے تو باندی کے گواہ اولیٰ ہیں خواہ
باندی مشتری کے قبضہ میں ہو یا نہو اور اگر مشتری کے گواہوں نے بچہ جننے سے تین برس پہلے خریدنے کا وقت بیان کیا تو مشتری
کے گواہ اولیٰ ہوں گے یہ محیط میں ہے ایک باندی ایک شخص کے قبضہ میں ہے اسنے گواہ قائم کیے کہ میں نے اسکو مدبر کر دیا درحالیکہ اسکا
مالک ہوں اور دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ یہ مجھ سے میری ام ولد ہو گئی ہے اور میں اسکا مالک ہوں اور تیسرے نے بھی ایسے
گواہ قائم کیے تو قابض کی ڈگری ہو گی یہ خلاصۃ الفتاویٰ میں ہے۔ اگر غلام نے گواہ دیئے کہ فلاں شخص نے مجھے آزاد کر دیا ہے اور
فلاں شخص اس سے منکر ہے یا مقر ہے اور دوسرے مدعی نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہے تو اس دوسرے مدعی کی ڈگری ہو جائیگی
اسی طرح اگر غلام کے گواہوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں شخص نے اسکو آزاد کیا درحالیکہ یہ اسکے قبضہ میں تھا یا یہ کل کے روز اسکے
قبضہ میں تھا تو بھی یہ گواہی مقبول ہو گی کذا فی المبسوط اور اگر غلام کے گواہوں نے گواہی دی کہ فلاں شخص نے اسکو آزاد کیا
درحالیکہ وہ اسکا مالک تھا اور مدعی کے گواہوں نے گواہی دی کہ یہ مدعی کا غلام ہے تو آزادی کے گواہوں پر ڈگری ہو گی کذا
فی المحیط اور اگر مولیٰ نے گواہ دیئے کہ یہ میرا غلام ہے میں نے اسکو آزاد کیا اور دوسرے نے کہا کہ یہ اسکا غلام ہے تو آزادی کے گواہوں
پر حکم ہو گا اسی طرح اگر غلام کے گواہوں نے گواہی دی کہ اسکو فلاں شخص نے مدبر کر دیا ہے درحالیکہ وہ اسکا مالک ہے اور ایک
مدعی نے گواہ دیئے کہ یہ میرا غلام ہے تو مدبر کرنے کے گواہوں کی ڈگری ہو گی چنانچہ اگر خود مولیٰ نے مدبر کرنے کے گواہ دیئے اور
مدعی نے اپنے غلام ہونے کے گواہ سنائے تو مولیٰ کے گواہوں پر حکم ہو گا کذا فی الذخیرہ اور اگر غلام نے گواہ سنائے کہ فلاں شخص نے
اسکو مکاتب کیا ہے درحالیکہ وہ اسکا مالک ہے اور دوسرے نے گواہ سنائے کہ یہ میرا غلام ہے تو اس دوسرے کے گواہوں پر
غلام ہونے کی ڈگری ہو گی اور اگر قابض نے گواہ سنائے کہ میرا غلام ہے میں نے اسکو مکاتب کیا ہے اور دوسرے مدعی نے گواہ
سنائے کہ میرا غلام ہے تو دوسرے مدعی کے غلام ہونے کی ڈگری ہو گی یہ محیط میں ہے ایک غلام زید کے قبضہ میں ہے عمرو نے گواہ دیئے
کہ یہ میرا غلام ہے میں نے اسکو آزاد کیا ہے اور بکر نے گواہ سنائے کہ یہ میرا ہے میں نے اس سے عقد موالات کی ہے تو عمرو کے لیے
یہ ڈگری ہو گی کذا فی الذخیرہ ایک غلام ایک شخص کے قبضہ میں ہے قابض نے گواہ سنائے کہ میں نے اسکو آزاد کیا ہے درحالیکہ
میں اسکا مالک تھا اور ایک شخص نے بھی ایسے ہی گواہ سنائے پس اگر غلام نے ایک کی تصدیق کی تو اسی کی ڈگری ہو گی ...

اور اگر دونوں کی تکذیب کی تو حکم کیا جائیگا کہ غلام کی ولاء دونوں میں نصف نصف منقسم ہے یہ فتاویٰ قاضیخان میں ہے اور اگر دونوں میں سے ہر ایک نے اس امر کے گواہ دیے کہ میں نے اسکو ہزار درم پر آزاد کر دیا ہے درحالیکہ میں اسکا مالک تھا تو غلام کی تصدیق کرنے اور تکذیب کرنے پر لحاظ نہ کیا جائیگا اور ڈگری ہو جائیگی کہ غلام کی ولاء دونوں میں منقسم اور ہر ایک کے اُسپر ہزار درم واجب ہیں اور اگر ایک فریق گواہوں نے مال ذکر کیا اور دوسرے فریق نے ذکر نہ کیا تو گواہی مدعی مال کی مقبول ہوگی اور اُسی کی ولاء ہوگی اور غلام کی تصدیق یا تکذیب کرنے کی پروا نہیں ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ نوادر ابن سماعہ میں امام محمدؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص کے قبضہ میں ایک غلام ہے اُسپر اسکے بیٹے نے دعویٰ کیا اور گواہ قائم کیے کہ میرے باپ نے مجھے صدقہ دیا ہے حالانکہ وہ لڑکا صغیر اُسکی پرورش میں ہے اور غلام نے گواہ دیے کہ اسکے باپ نے مجھے آزاد کر دیا ہے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ غلام کے گواہ مقبول ہوں گے اور اگر گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اسنے اپنے نابالغ صغیر لڑکے کو غلام صدقہ یا ہبہ کیا ہے اور اُسنے قبضہ کیا اور ہم نے اسکے قبضہ کو معائنہ کیا اور غلام کے گواہوں نے گواہی دی کہ باپ نے اسکو آزاد کیا ہے اور وقت بیان نہ کیا تو صدقہ جائز رکھونگا اور عتق باطل کرونگا منتقی میں ہے کہ ایک شخص نے دوسرے پر یہ گواہی دی کہ اسنے اپنے غلام کو آزاد کر دیا ہے درحالیکہ وہ مریض تھا اور وارث نے کہا کہ گواہوں کے آنے کے وقت وہ ہذیان بکتا تھا اور وارث نے آزاد کر دینے کا اقرار کیا تو فرمایا کہ وارث کا قول مقبول ہوگا جب تک گواہ یہ گواہی نہ دیں کہ وہ شخص اُسوقت صحیح العقل تھا اور اگر وارث نے آزاد کرنے کا اقرار کیا مگر دعویٰ کیا کہ وہ ہذیان بکتا تھا تو غلام کا قول مقبول ہوگا جبتک کہ وارث اس امر کے گواہ قائم نہ کرے کہ ہذیان بکتا تھا کذا فی المحیط۔ ایک شخص نے ایک باندی آزاد کی اور اُسکا ایک بچہ ہے پس باندی نے دعویٰ کیا کہ مجھے تو نے قبل ولادت کے آزاد کیا ہے پس بچہ آزاد ہے اور مولیٰ نے کہا کہ نہیں بلکہ بعد ولادت کے آزاد کیا ہے اور بچہ غلام ہے تو عیون میں مذکور ہے کہ بچہ اگر باندی کے پاس ہو تو اُسی کا قول مقبول ہوگا اور امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ بچہ اگر دونوں کے قبضہ میں ہو تو بھی باندی کا قول مقبول ہوگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیے تو باندی کے گواہ مقبول ہوں گے اور یہی حکم مکاتب کرنے کے دعوے میں ہے و لیکن مدبر کرنے کے دعویٰ میں مولیٰ کا قول مقبول ہوگا۔ منتقی میں امام محمدؒ سے روایت ہے کہ اگر بچہ خود اپنی ذات سے تعبیر کر سکتا ہو تو اُسی کا قول لیا جائیگا اور اگر نہیں بیان کر سکتا ہے تو جسکے قبضہ میں ہے اُسکا قول قبول ہوگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیے تو باندی کے گواہ اولیٰ ہیں اور یہی حکم کتابت میں ہے اگر اپنی باندی آزاد کر دی پھر کچھ دنوں بعد اُسکے بچہ میں جھگڑا کیا باندی نے کہا کہ میں بعد آزاد ہونے کے جنی تھی مگر تو نے مجھ سے لے لیا اور مولیٰ نے کہا کہ قبل آزادی کے جنی تھی اور میں نے تجھ سے لے لیا اور بچہ کچھ بیان کرنے کے لائق نہیں ہے تو مولیٰ پر واجب ہے کہ بچہ اُسکی ماں کو واپس کرے اور یہی حکم ہے مکاتب کرنے میں اور مدبر کرنے اور ام ولد میں مولیٰ کا قول قبول ہوگا یہ فتاوےٰ قاضی خان میں ہے۔ ایک غلام ایک شخص کے قبضہ میں ہے کہ وہ حریت کا دعویٰ کرتا ہے اور قابض نے کہا کہ یہ میرا غلام ہے پس اگر غلام اپنی ذات سے تعبیر نہیں کر سکتا ہے تو قابض کا قول لیا جائیگا کیونکہ غلام مثل متاع کے ہے اور اگر تعبیر کر سکتا ہو یا بالغ ہے تو غلام کا قول لیا جائیگا اور اگر ہر ایک نے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے تو غلام کے گواہ مقبول ہوں گے یہ وجیز کردری میں ہے۔ ایک شخص ایک شہر میں آیا اور اُسکے ساتھ مرد اور عورتیں اور لڑکے ہیں کہ اُسکی خدمت کرتے ہیں اور سب اُسکے قبضہ میں ہیں پس اُسنے دعویٰ کیا کہ یہ سب میرے مملوک ہیں اور انھوں نے دعویٰ کیا کہ ہم سب آزاد لوگ ہیں تو انھیں لوگوں کا قول لیا جائیگا جبتک خود یہ لوگ اُسکی ملکیت کا اقرار کلام یا بیع سے نہ کریں یا وہ شخص اُن پر اپنے ملک کے گواہ قائم نہ کریں اگرچہ ہند یا سند یا ترک یا روم کے کیوں نہوں اور مشائخ نے اسکی تاویل

یون فرمائی یعنے اُن کو مقہور کر کے نہ لایا ہو اور اگر کسی وجہ سے وہ لوگ مقہور کر کے لائے گئے ہوں تو اُنکا قول کہ ہم آزاد لوگ ہیں مقبول نہوگا کذا فی المحیط ایک شخص نے اصلی آزاد ہونے کا دعویٰ کیا اور اپنے ماں و باپ کا نام اور اُن کی حریت بیان نہ کیا تو جائز ہے کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص مرگیا اور اُسپر قرضے ہیں اور کچھ ترکہ نچھوڑا سوائے ایک باندی کے کہ اُسکی گود میں لڑکا ہے پس باندی نے دعویٰ کیا کہ میں میت کی ام ولد ہوں اور یہ لڑکا میت کا ہے تو اُسکا قول مقبول نہوگا جبتک اسکے گواہ نہوں کہ میت نے اپنی زندگی میں اقرار کیا تھا کہ یہ باندی میری ام ولد ہے اور اگر وارثوں نے گواہی دی کہ یہ اُسکی ام ولد ہے تو اُن کی گواہی مقبول ہوگی اور قرضخواہوں کو اس باندی کے لینے کی کوئی راہ نہوگی کذا فی المحیط۔ ایک شخص کے مقبوضہ غلام پر دو شخصوں نے گواہ قائم کیے ہر ایک دعویٰ کرتا ہے کہ میں نے اس کو ودیعت دیا ہے پس اُس نے ایک کے واسطے اقرار کیا تو اتنی صورتوں سے خالی نہیں یا تو دونوں کے گواہ قائم کرنے کے بعد اقرار کیا یا پہلے یا ہر ایک کے ایک ایک گواہ قائم کرنے کے بعد یا ایک کے دونوں گواہ قائم کرنے کے بعد اقرار کیا پس اگر سماعت کے بعد قبل اسکے کہ گواہوں کی گواہی پر حکم ہو کسی کے واسطے اقرار کیا تو غلام اُسکو دیا جائیگا اور اگر دونوں فریق گواہوں کی تعدیل ہو گئی تو دونوں میں نصف نصف کی ڈگری ہوگی اور مقرلہ کی گواہی باطل نہوگی اور اگر قبل گواہ قائم کرنے کے ایک کے واسطے اقرار کیا پھر گواہ قائم ہوئے تو غیر مقرلہ کی ڈگری ہوگی اور اگر ہر ایک کے ایک گواہ قائم کرنے کے بعد اقرار کیا تو مقرلہ کو دیا جائیگا اور دوسرے سے کہا جائیگا کہ دوسرا گواہ قائم کر پس اگر اُسنے قائم کیا تو اُسکی ڈگری ہوجائیگی اور اگر ہنوز ڈگری نہوئی تھی کہ مقرلہ دوسرا گواہ لایا تو دونوں کی ڈگری ہوگی اور اگر ہنوز ڈگری نہوئی تھی کہ غیر مقرلہ نے پہلے گواہوں کا اعادہ کیا یا دو مستقل گواہ قائم کیے تو تمام غلام کی اُسی کے نام ڈگری ہوگی پھر اگر مقرلہ نے غیر مقر پر اپنے پہلے گواہ کا اعادہ کیا یا مستقل گواہ سنائے خواہ اُسکے نام ڈگری ہو گئی ہو یا نہیں ہوئی تو سماعت نہوگی اور اگر غیر مقرلہ نے کہا کہ میرا پہلا گواہ مرگیا یا غائب ہے تو اُس سے کہا جائیگا کہ دوسرا گواہ لا پھر اگر بجائے اُسکے دوسرا لایا تو کل غلام کی اُس کے نام ڈگری ہوگی لیکن اگر مقرلہ دوسرا گواہ لایا یا دو مستقل گواہ لایا تو دونوں کی ڈگری ہوگی اور ایک روایت میں ہے کہ یا غیر مقرلہ دو مستقل گواہ لایا تو کل غلام کی اُسکے نام ڈگری ہوگی۔ اور اگر قابض نے کسی کے واسطے اقرار نہ کیا یہاں تک کہ دونوں کے نام ڈگری ہو گئی پھر ایک نے گواہ دیے کہ میرا غلام ہے تو سماعت نہوگی اور اگر ایک کے گواہوں کی تعدیل نہوئی یا گواہی قائم نہوئی یہاں تک کہ دوسرے کی ڈگری ہو گئی پھر اُسنے جسکے گواہ نہ تھے گواہ عادل قائم کیے کہ غلام میرا ہے تو جسکی ڈگری ہو چکی ہے اُسپر اُسکی ڈگری کر دی جائیگی اور اگر ایک نے گواہ قائم کیے اور دوسرے نے قائم نہیں کیے اور قابض نے اس دوسرے کے واسطے جسنے گواہ نہیں قائم کیے ہیں اقرار کر دیا تو اُسی کو دیا جائیگا اور غیر مقرلہ کے گواہوں پر ڈگری کر دی جائیگی بدون اس کے کہ اسکو دوبارہ گواہ پیش کرنیکی تکلیف دیجائے اور یہ ڈگری مقر پر ہوگی مقرلہ پر نہوگی حتی کہ اگر مقرلہ نے گواہ پیش کیے کہ یہ غلام میرا ہے میں نے اس مقر کے پاس ودیعت رکھا تھا تو اُسکے نام ڈگری ہوجائیگی اور اگر اُسکے نام ڈگری نہوئی یہانتک کہ غیر مقرلہ نے اپنے گواہوں کا اعادہ کیا تو مقرلہ کے گواہ باطل ہوں گے اور دوسرے کے واسطے غلام کی ڈگری ہوجائیگی یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر ایک شخص کے قبضہ میں ایک مکان ہے اُسپر دو شخصوں نے دعویٰ کیا ہر ایک دعویٰ کرتا ہے کہ یہ میرا ہے میں نے قابض کو دس درم ماہواری پر کرایہ پر دیا ہے اور اسپر گواہ قائم کیے اور قابض اس میں ایک مہینہ رہا ہے اور وہ ان دونوں کے دعوے سے منکر ہے تو دونوں کے نام اُس مکان کی ڈگری نصف نصف ہوگی اور بھی دس درم لیکر نصف نصف باہم تقسیم کر لیں گے یہ محیط میں ہے نوادر ہشام میں امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے دوسرے سے ایک غلام خریدا ہے اور ہزار درم اسپر قبضہ کر لیا اور دام دینے پھر اسکے بعد

بائع کے واسطے ہونے کا غلام کا اقرار کر دیا اور کہدیا کہ یہ غلام فلان شخص یعنی بائع کا ہے اور بائع نے اُسپر قبضہ کر لینا چاہا اور کہا کہ غلام میرا ہے پس مقر یعنی مشتری نے کہا کہ مین نے تو تیرے ہاتھ ہزار درم کو بیچا ہے تو اُسی کا قول مقبول ہوگا اسی طرح ایک شخص زید نے کل ایک غلام کا عمرو کے واسطے اقرار کر دیا اور آج عمرو نے اُسی غلام کا زید کے واسطے اقرار کر دیا پس زید نے کہا کہ یہ غلام میرا ہے پس عمرو نے اُس سے کہا کہ مین نے آج تیرے واسطے تو اس وجہ سے اقرار کر دیا کہ مین نے تیرے ہاتھ اسکو فروخت کر دیا ہے اور تیرے ہی پاس سے مجھے پہونچا تھا تو عمرو ہی کا قول مقبول ہوگا اور زید اُسکو بلاثمن نہین لے سکتا ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ نوادر ہشام مین ہے کہ ایک شخص کے قبضہ مین ایک کپڑا ہے اُس سے دوسرے نے کہا کہ مین نے تیرے ہاتھ پچاس درم کو یہ کپڑا بیچا ہے اُس قابض نے کہا کہ تو نے تو مجھے ہبہ کر دیا ہے تو اُسی کا قول مقبول ہوگا اور اُسپر پچاس درم لازم ہونگے کذا فی المحیط۔

## تیسری فصل

ایک قوم و رہط کے دعوی کرنیکے بیان مین درحالیکہ انکا دعوی مختلف ہے اقول الرہط دس سے کم۔ القوم جماعت۔ اگر ایک دار ایک شخص کے قبضہ مین ہے اُسپر دو شخصون نے دعوی کیا ایک نے کل دار کا دوسرے نے نصف دار کا دعوی کیا اور دونون نے گواہ قائم کیے تو کل والے کو تین چوتھائی اور نصف والے کو ایک چوتھائی امام اعظمؒ کے نزدیک ملیگا اور صاحبینؒ کے نزدیک تین حصہ ہوکر تقسیم ہوگا کذا فی الہدایہ۔ اور اگر دونون مدعیون کے پاس گواہ نہون تو قابض سے قسم لیجائیگی پس اگر ہر ایک کے دعوے پر اُسنے قسم کھائی تو دونون کی خصومت سے بری ہو گیا اور دار اسی کے قبضہ مین جیسا تھا ویسا ہی چھوڑ دیا جائیگا یہ محیط مین ہے۔ اگر دار دو شخصون کے قبضہ مین ہو اور ایک نصف کا دعوی کرتا ہے اور دوسرا کل کا۔ پس اگر دونون کے پاس گواہ نہون تو کل کے مدعی پر قسم نہین ہے اور نصف کے مدعی سے قسم لیجائیگی پس اگر اُسنے قسم کھائی تو دار ان دونون کے قبضہ مین چھوڑ دیا جائیگا اور آدھا آدھا دونون کا ہوگا اور اگر نکول کیا تو دوسرے کی ڈگری ہوگی اور اگر دونون نے گواہ قائم کیے تو کل کے مدعی کے لیے کل دار کی ڈگری ہوجائیگی آدھا تو گواہون کی گواہی پر اور آدھا دوسرے کے اقرار پر دلایا جائیگا یہ شرح طحاوی مین ہے۔ نوادر ہشام مین ہے کہ مین نے امام محمدؒ سے سنا کہ فرماتے تھے کہ ایک گھر دو بھائیون کے قبضہ مین ہے ایک بھائی تو کل گھر کا دعوی کرتا ہے اور دوسرا کہتا ہے کہ یہ ہم دونون مین باپ کی میراث ہے تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ کل کے مدعی کو تین چوتھائی دلایا جائیگا آدھا جو اُسکے قبضہ مین ہے اور آدھا اُس مین سے جو اُسکے بھائی کے قبضہ مین ہے اور دوسرے کو چوتھائی دلایا جائیگا اور اگر دونون نے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے تو جو نصف کہ مدعی تمام کے ہاتھ مین ہے وہ میراث ہوگا اور دونون مین برابر تقسیم ہوگا اور مدعی نصف کے قبضہ مین جس قدر ہے وہ مدعی کل کو ملیگا پس مدعی کل کو تین چوتھائی سب ملا اور مدعی نصف کو ایک چوتھائی ملا پھر اگر کسی شخص نے یہ گھر استحقاق ثابت کر کے لے لیا پھر مدعی تمام کو ہبہ کر دیا تو مدعی میراث کو اُس مین سے کچھ نہ ملیگا اور اگر مدعی میراث کو ہبہ کیا تو دوسرا بھائی اُس مین سے آدھا لے لیگا یہ محیط مین ہے۔ اگر مدعی میراث کے گواہون نے یہ گواہی دی کہ یہ گھر ان دونون مین آدھا آدھا ہے ان دونون نے اسکو فلان شخص سے نصفا نصف خریدا ہے اور دوسرے کے گواہون نے تمام گھر کی گواہی دی تو گھر دونون مین مساوی تقسیم ہوگا کذا فی محیط السرخسی ایک گھر زید کے قبضہ مین ہے اُسپر عمرو نے کل کا دعوی کیا اور بکر نے دو تہائی کا اور خالد نے نصف کا اور سب نے گواہ قائم کیے تو امام اعظمؒ کے نزدیک عمرو کو بارہ حصون مین سے سات حصے اور بکر کو تین اور خالد کو دو حصے بطریق منازعت کے تقسیم ہونگے اور صاحبینؒ کے نزدیک بطریق عول و مضاربت کے تیرہ حصہ ہوکر عمرو کو چھ اور بکر کو چار اور خالد کو تین حصے ملینگے اور اگر گھران سب کے قبضہ مین ہے اور کسی کے پاس گواہ نہین ہین تو ہر ایک سے دوسرے کے دعوے پر قسم لیجائیگی پس اگر سب نے قسم کھالی تو

تینوں میں تین حصہ ہو کر تقسیم ہوگا اور اگر عمرو نے قسم کھائی اور باقی دونوں نے نکول کیا تو کل گھر عمرو کو ملیگا اور اگر بکر نے قسم کھائی اور باقی دونوں نے نکول کیا تو بکر تہائی اپنے قبضہ کا اور چھٹا عمرو سے اور چھٹا خالد سے لے لیگا اور اگر خالد نے قسم کھائی اور دونوں نے نکول کیا تو اپنے قبضہ کے تہائی کے ساتھ بارھواں حصہ عمرو سے اور بارھواں بکر سے لیگا اور اگر دو شخصوں نے قسم کھائی اور ایک نے نکول کیا پس اگر عمرو و بکر نے قسم کھائی اور خالد نے نکول کیا تو اُسکے قبضہ کا گھر امام اعظم رح کے نزدیک بطریق منازعت کے چار حصوں میں تقسیم ہوگا اور صاحبین رح کے نزدیک بطور عول و مضاربت کے تین حصہ ہو کر دو عمرو کو اور ایک بکر کو دیا جائیگا اور اگر بکر نے نکول کیا اور دونوں نے قسم کھائی تو امام اعظم رح کے نزدیک بکر کے مقبوضہ کے آٹھ حصے ہو کر سات عمرو کو اور ایک خالد کو دیا جائیگا اور صاحبین رح کے نزدیک پانچ حصے ہو کر ایک خالد کو اور چار عمرو کو ملیں گے اور اگر عمرو نے نکول کیا اور اُن دونوں نے قسم کھائی تو اُسکے مقبوضہ کے چار حصے ہو کر خالد کو ایک اور دو بکر کو دیے جائیں گے اور ایک حصہ عمرو کے پاس بلا منازعت باقی رہجائیگا اور یہ سب اُس صورت میں ہے کہ اُن کے پاس گواہ نہوں یا نکول کیا ہو اور اگر سب نے گواہ قائم کیے یا سب نے نکول کیا تو خالد کو آٹھواں اور بکر کو چوتھائی اور عمرو کو پندرہ حصے چوبیس حصوں میں سے ملیں گے اور یہ قول امام اعظم رح کا ہے اور صاحبین رح کے نزدیک ایکسو آٹھ (۱۰۸) حصے ہو کر خالد کو ستائیس حصے اور بکر کو پچاس حصے اور عمرو کو اکتیس حصے ملیں گے کذا فی محیط السرخسی - اگر دار تین شخصوں کے قبضہ میں ہو پس عمرو نے ان میں سے آدھے کا اور بکر نے تہائی اور خالد نے چھٹے حصے کا دعوی کیا اور ایک نے دوسرے سے انکار کیا پس اگر ہر ایک کے قبضہ میں تہائی ہو تو خالد کے مقبوضہ میں سے آدھا اُسکا اور آدھا موقوف رہیگا پھر اگر عمرو نے گواہ قائم کیے تو باقی دونوں سے بارھواں حصہ لے لیگا کذا فی المبسوط - دو منزلوں میں سے ایک منزل عمرو کے قبضہ میں ہے اور دوسری منزل بکر کے قبضہ میں ہے پس عمرو نے دعوی کیا کہ کل دار میرا ہے اور بکر نے یہ دعوی کیا کہ ہم دونوں میں نصف نصف ہے اور کسی کے پاس گواہ نہیں ہیں تو ہر ایک سے دوسرے کے واسطے قسم لیجائیگی پس اگر دونوں نے قسم کھائی تو جو منزل عمرو کے قبضہ میں ہے وہ اسی کے قبضہ میں چھوڑ دی جائیگی اور بکر کی آدھی اسکو دلائی جائیگی اور آدھی بکر کے قبضہ میں چھوڑ دیجائیگی اور میدان صحن دونوں میں مشترک رکھا جائیگا کہ دونوں برابر تصرف کریں اور اگر اسی صورت میں دونوں نے گواہ قائم کیے تو ہر ایک کی گواہی دوسرے کے مقبوضہ پر مقبول ہوگی یہ محیط میں ہے اگر ایک کے قبضہ میں ایک بیت ہے اور دوسرے کے قبضہ میں چند بیت ہیں اور صحن دونوں کے قبضہ میں ہے اور ہر ایک کل کا مدعی ہے اور دونوں کے پاس گواہ نہیں ہیں اور دونوں نے قسم کھائی تو ہر ایک کا مقبوضہ اُس کے قبضہ میں چھوڑ دیا جائیگا اور صحن دونوں میں مشترک ہوگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیے تو ہر ایک کے مقبوضہ کی ڈگری دوسرے کے نام ہوگی اور صحن دونوں میں برابر تقسیم ہوگا کذا فی شرح الطحاوی ایک دار کا نیچے کا مکان عمرو کے قبضہ میں ہے اور بالاخانہ بکر کے قبضہ میں ہے اور بالاخانہ کا راستہ صحن میں ہے پھر ہر ایک نے دعوی کیا کہ دار میرا ہے تو نیچے کے مالک کو دار ملے گا سوائے بالاخانہ اور اُسکے راستہ کے یہ محیط سرخسی میں ہے - اگر بالاخانہ زید کے قبضہ میں ہو اور نیچے کا مکان عمرو کے قبضہ میں اور صحن دونوں کے قبضہ میں ہو اور ہر ایک کل کا مدعی ہو اور دونوں کے پاس گواہ نہیں ہیں اور دونوں نے قسم کھائی تو بالاخانہ زید کے اور نیچے کا مکان عمرو کے قبضہ میں چھوڑا جائیگا اور صحن ایک روایت میں عمرو کو ملیگا مگر زید کو اُس میں مرور کا حق حاصل ہوگا اور ایک روایت میں صحن دونوں میں برابر تقسیم ہوگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیے تو بالاخانہ عمرو اور نیچے کا مکان زید کو دیا جائیگا اور میدان صحن نیچے والے کو یعنی زید کو دلایا جائیگا کذا فی شرح الطحاوی ایک گھر زید کے قبضہ میں ہے اُسپر عمرو نے دعوی کیا کہ میرا ہے اور اسکے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا اور زید کا ہے ہم دونوں نے خالد سے خرید کر قبضہ کیا ہے درحالیکہ خالد اسکا مالک تھا اور گھر کی ڈگری عمرو کے حق میں

کے نام اس طرح ہوگی کہ دو تہائی عمرو کے نام اور ایک تہائی بکر کے نام ڈگری دیجائیگی اور اگر کسی اجنبی نے کل گھر کا دعویٰ کیا اور قابض کے بھائی نے کہا کہ ہمارا باپ مرگیا اور ہم دونوں بھائیوں کے درمیان میراث چھوڑ گیا ہے اور دونوں مدعیوں نے گواہ قائم کیے تو اجنبی کے نام تین چوتھائی اور بھائی مدعی کے نام ایک چوتھائی کی ڈگری ہوگی یہ محیط سرخسی میں ہے۔ پس اگر قابض نے چاہا کہ اپنے بھائی کے چوتھائی میں شریک ہوں اور کہا کہ تو نے اقرار کیا ہے کہ باپ کا حصہ ہم دونوں میں مشترک ہے پس جسقدر میرا استحقاق ثابت ہو کر نکل گیا وہ سب کا گیا اور جو باقی رہا وہ سب کا باقی رہا تو اسکو یہ اختیار نہوگا کذا فی المحیط۔ اور اگر قابض نے بعد دونوں کے گواہ قائم کرنے اور وراثت کے انکار کرنے کے یوں اقرار کیا کہ میں نے باپ سے وراثت پایا ہے تو عدم اقرار کی صورت کا اور اسکا حکم یکساں ہے تین چوتھائی اجنبی کو اور چوتھائی بھائی مدعی کو دیا جائیگا اور اگر اقرار وراثت دونوں کے گواہ قائم کرنے سے پہلے ہوا پھر گواہ قائم کیے تو کل دار کی ڈگری اجنبی کے نام ہوگی یہ ذخیرہ میں ہے۔ اور اگر قابض نے ابتدا اقرار کیا اور دعویٰ کیا کہ یہ دار میرے باپ کا ہے وہ مرگیا اور میرے اور میرے فلاں غائب بھائی کے درمیان میراث چھوڑا پس کسی اجنبی مدعی کے گواہوں نے یہ گواہی دی کہ یہ دار اس اجنبی کا ہے اس نے اپنے باپ سے میراث پایا ہے اور قاضی نے اجنبی کے گواہوں پر دار کی ڈگری کر دی پھر قابض کا بھائی حاضر ہوا اور گواہ قائم کیے کہ یہ دار میرے باپ کا تھا وہ مرگیا اور اس نے میرے اور میرے بھائی قابض کے درمیان میراث چھوڑا تو قاضی اس کی گواہی مقبول نہ کریگا اور اگر قابض نے اسوقت میراث کا اقرار کیا کہ میرے اور میرے فلاں بھائی کے درمیان مشترک میراث ہے جبکہ اجنبی گواہ قائم کر چکا ہے کہ میں نے اسکو اپنے باپ سے میراث پایا اور قاضی نے کل گھر کی اجنبی کے نام ڈگری کر دی پھر قابض کے بھائی نے اگر گواہ قائم کیے کہ یہ دار میرے باپ کا تھا اور وہ مرگیا اور میرے اور میرے بھائی قابض کے درمیان میراث چھوڑا تو قاضی اسکی گواہی مقبول کریگا کذا فی المحیط۔

## فصل چوتھی

قبضہ میں نزاع واقع ہونے کے بیان میں۔ دو شخصوں نے ایک گھر کی بابت جھگڑا کیا ہر ایک کہتا ہے کہ میرے قبضہ میں ہے پس اگر قاضی کو کسی کے قبضہ میں ہونا معلوم ہو تو اسی کو قابض قرار دیگا اور اگر نہیں معلوم ہے مگر یہ معلوم ہے کہ ان دونوں کے سوائے تیسرے کے قبضہ میں نہیں ہے تو ہر ایک دونوں میں مدعی و مدعا علیہ ہے پس اگر دونوں نے اپنے اپنے قبضہ کے گواہ قائم کیے تو دونوں کے نام گھر کی ڈگری ہوگی اور گھر دونوں کے قبضہ میں کر دیا جائیگا اور اگر قاضی نے وہ گھر تیسرے کے قبضہ میں پایا تو ان دونوں کی درخواست پر اس کے قبضہ سے نکال لیگا اور قبل درخواست کے نہ نکالیگا اور اگر ایک ہی کے گواہ قائم ہوے تو اسی کے قبضہ کی ڈگری ہوگی اور اگر دونوں یا ایک کے پاس گواہ نہوں تو ہر ایک سے دوسرے کے دعوے پر قسم لی جائیگی پس اگر دونوں نے قسم کھائی تو ہر ایک دوسرے کے دعوے سے بری ہو گیا اور قاضی حقیقت حال ظاہر ہونے تک گھر کو موقوف رکھیگا کسی کے قبضہ میں نہ دیگا اور اگر ایک نے قسم سے نکول کیا اور دوسرے نے قسم کھالی تو قسم کھانے والے کے قبضہ میں نہ دیگا ولیکن نکول کرنے والے کو گھر میں تعرض کرنے سے منع کر دیگا اور اگر قاضی نے تیسرے کے قبضہ میں پایا تو اسکے قبضہ سے نہ نکالیگا کذا فی المحیط اگر ایک شے معین پر دو شخصوں نے جھگڑا کیا اور ہر ایک نے اپنے قبضہ کے گواہ دیدیے یہانتک کہ وہ دونوں کے قبضہ میں قرار دی گئی پھر ایک نے گواہ دیے کہ یہ شے معین میری ملک ہے تو اسی کے نام آسی آدھے کی ڈگری ہوگی جو دوسرے کے قبضہ میں ہے اور جو اسکے قبضہ میں ہے وہ بحالہ چھوڑ دی جائیگی ایسا ہی بعض مواضع میں مذکور ہے اور بعض مواضع میں لکھا ہے کہ اگر دونوں نے قبضہ کے گواہ قائم کر دیے پھر ایک نے گواہ دیے کہ یہ شے معین میری ملک ہے تو اسکے نام کل شے کی ڈگری ہو جائیگی یہ ذخیرہ میں ہے۔ امام محمد رحمہ اللہ نے سیر میں لکھا ہے کہ اگر ایک مسلمان دار الحرب سے

خطا اور اُسکے ساتھ ایک مستامن ہے اور دونوں کے قبضہ میں ہے یہ نہیں ظاہر ہوا کہ اُسکا مال کسکا ہے پھر ہر ایک نے دعویٰ کیا کہ یہ میرا مال ہے اور میرے قبضہ میں ہے اور ایک نے نصرانی پر مسلمان گواہ قائم کیے تو قاضی اُسی کے نام اسکی ڈگری کریگا یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے کتاب الاقضیہ میں لکھا ہے کہ دو شخصوں نے ایک مکان میں باہم جھگڑا کیا ہر ایک دعویٰ کرتا ہے کہ یہ میرے قبضہ میں ہے اور گواہ قائم کیے پھر ایک نے کہا کہ میں اس سے بڑھکر دعویٰ پر گواہ لاتا ہوں میں اس امر کے گواہ دیتا ہوں کہ میرا باپ مرگیا اور اسکو میرے واسطے میراث چھوڑا اور میرے سوائے اُسکا کوئی وارث نہیں ہے اور اسپر گواہ لایا تو مقبول ہونگے پس یہ ڈگری اسپر ہوگی جس نے اس سے خصومت کی تھی اور یہ جو کتاب میں ہے کہ میں اس سے بڑھکر دعویٰ پر گواہ لاتا ہوں یہ پہلے گواہوں سے اعراض ہے حتی کہ یہ شخص مدعی غیر قابض قرار دیا گیا پس اسکے گواہ ملک مقبول ہونگے کذا فی المحیط امام ظہیر الدین مرغینانی سے دریافت کیا گیا کہ دو شخصوں نے ایک گھر کی نسبت جھگڑا کیا ایک دعویٰ کرتا ہے کہ یہ میری ملک ہے اور میرے قبضہ میں ہے اور دوسرا کہتا ہے کہ میرے قبضہ میں ہے اور میں دوسروں سے اسکا استحقاق زیادہ رکھتا ہوں کیونکہ فلاں شخص کی طرف سے میرے پاس کرایہ پر تھا اور وہ مرگیا پس بعوض مال کرایہ کے میرے پاس اُسکا ہبہ ہے تو امام موصوف نے فرمایا کہ دونوں کے قبضہ میں چھوڑ دیا جائیگا اور ان کے زمانہ کے بعض مشائخ نے فتویٰ دیا ہے کہ اجارہ کے مدعی کے قبضہ میں دیا جائیگا کذا فی الظہیریہ۔ کتاب الاقضیہ میں ہے کہ دو شخصوں نے ایک گھر کی نسبت نزاع کیا ہر ایک کہتا ہے کہ میرے قبضہ میں ہے پھر ایک نے گواہ دیے کہ انھوں نے میرے جانوروں اور غلاموں کو اس میں آتے جاتے دیکھا ہے تو قاضی ایسی گواہی پر قبضہ کا حکم نہ دیگا جبتک کہ یہ بیان نہ کریں کہ یہ جانور اور غلام اسمیں رہتے تھے اور اگر یہ گواہی دی تو اسی کے قبضہ کی ڈگری ہوگی یہ محیط میں ہے۔ ابن سماعہ نے امام محمدؒ سے روایت کی کہ دو فریقوں نے اجمہ یا غیضہ میں جھگڑا کیا ہر ایک مدعی ہے کہ میری ہے اور میرے قبضہ میں ہے اور گواہوں نے ایک فریق کے واسطے یہ گواہی دی کہ اسکے قبضہ میں ہے یا دونوں فریق کے واسطے یہ گواہی دی کہ دونوں کے قبضہ میں ہے پس اگر قاضی نے گواہوں سے تفسیر دریافت نہ کی اور انھوں نے اس سے زیادہ بیان نہ کیا تو گواہی مستقیم ہے اور اگر تفسیر دریافت کی تو اوثق و احسن ہے پھر فرمایا کہ غیضہ پر قبضہ اس طرح پہچانا جاتا ہے کہ اسکے درخت کا ٹکڑہ کاٹکر فروخت کرے یا اس سے اپنے مناسب اُٹھا لے اور اجمہ میں ایسا ہے کہ نرکل کاٹکر اپنی ذاتی حاجت کے صرف میں لاوے یا فروخت کرے یا اسی کے مانند تصرف کرے کذا فی الظہیریہ۔ دو شخصوں نے ایک غلام میں جھگڑا کیا ہر ایک مدعی ہے کہ یہ میرا غلام ہے اور وہ دونوں کے قبضہ میں ہے پس اگر غلام اس قدر چھوٹا ہو کہ اپنی ذات سے تعبیر نہیں کرسکتا ہے تو قاضی کسی کی ملک ہونے کا حکم نہ دیگا جبتک گواہ قائم نہوں ولیکن دونوں کے قبضہ میں قرار دیگا اور اگر غلام بالغ ہو کہ کلام کرتا اور اُسکو سمجھتا ہو عقل رکھتا ہو یا نابالغ ایسا ہو کہ اپنی ذات سے تعبیر کرسکتا ہو اور اُسنے کہا کہ میں آزاد ہوں تو اُسی کا قول لیا جائیگا اور قاضی اُن دونوں کے واسطے ملک یا قبضہ کسی کی ڈگری نہ کریگا تاوقتیکہ اسکے گواہ قائم نہوں اور اگر اُسنے کہا کہ میں دونوں میں سے ایک کا غلام ہوں تو اسکی تصدیق نہ کی جائیگی اور وہ دونوں کا غلام ہوگا کذا فی المحیط۔ اگر غلام نے قابض کے سوائے کسی دوسرے کی نسبت کہا کہ میں اسکا غلام ہوں حالانکہ یہ غلام ایسا ہے کہ اپنی ذات سے تعبیر کرسکتا ہے پس قابض نے کہا کہ یہ میرا غلام ہے تو قابض ہی کا غلام قرار دیا جائیگا کذا فی العتابیہ۔ ایک غلام ایک شخص کے قبضہ میں ہے اور وہ دعویٰ [illegible] اور قابض نے کہا کہ یہ میرا غلام ہے تو مدعی کا قول معتبر ہوگا اور اُسی کی ملک ہونے کی ڈگری [illegible] پھر اگر غلام نے [illegible] ہو کر کہا [illegible]

قضا جاری ہو چکا ہے اُسکو باطل کرے اسی طرح اگر کہا کہ میں لقیط ہوں تو یہ مثل اصلی آزادی کے دعوے کے ہے پھر اگر قابض نے اپنے غلام ہونے کے گواہ دیے اور غلام نے اپنی اصلی آزادی کے گواہ دیے تو غلام کی گواہی اولیٰ ہے کذا فی الذخیرہ۔ قاضی امام شمس الاسلام محمود اوزجندی سے دریافت کیا گیا کہ ایک زمین زید کے قبضہ میں ہے عمرو نے بطریق تغلب کے اُسپر اپنا قبضہ کر لیا پھر زید نے گواہ قائم کیے کہ زمین میری ہے عمرو نے بطور تغلب کے مجھ سے چھینکر اپنا قبضہ کر لیا ہے تو شمس الاسلام نے فرمایا کہ اُسکی گواہی قبول کرونگا اور زمین کی اُسکے نام ڈگری کر کے عمرو سے چھینکر اُسکے سپرد کر دونگا اور اگر زید کے پاس گواہ نہوے اور اُس نے عمرو سے یہ قسم لینی چاہی کہ واللہ یہ زمین اس مدعی کے قبضہ میں نہ تھی اور نہ میں نے بطور تغلب کے اُس سے لے لی ہے تو فرمایا کہ اسکو یہ قسم لینے کا اختیار ہے اسی طرح اگر عمرو کے اقرار کا دعویٰ کیا کہ اس نے اقرار کیا ہے کہ زمین زید کے قبضہ میں تھی اور اسپر عمرو سے قسم لینی چاہی تو بھی فرمایا کہ اُسکو اختیار ہے کذا فی المحیط فوائد شمس الاسلام میں ہے کہ اگر زید نے گواہ قائم کیے کہ یہ شی محدود میرے قبضہ میں دس برس سے ہے عمرو نے اب اسپر اپنا قبضہ کر لیا تو زید کی ڈگری ہو جائیگی اور قاضی عمرو کو حکم دیگا کہ اسکو سپرد کر دے ولیکن مدعا علیہ عمرو مقضی علیہ قرار نہ پاویگا حتی کہ اگر اُسنے اسکے بعد گواہ قائم کیے کہ یہ محدود میری ملک ہے تو گواہ مقبول ہوں گے اور اگر مدعی نے یہ گواہ قائم کیے کہ یہ محدود میرے قبضہ میں دس برس سے تھی یا دس برس کا نام نہ لیا تو اس سے کچھ استحقاق ثابت نہوگا اور امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ ایسی گواہی مقبول ہوگی اور بالاجماع اگر گواہوں نے گواہی دی کہ مدعا علیہ نے اقرار کیا ہے کہ کل کے روز یہ زمین مدعی کے ہاتھ میں تھی تو قاضی مدعا علیہ کو حکم دیگا کہ مدعی کو واپس دے اسی طرح اگر گواہوں نے بیان کیا کہ مدعا علیہ نے مدعی سے لے لی ہے تو بھی یہی حکم ہے یہ خلاصہ میں ہے۔ واقعات ناطفی میں ہے کہ اگر ایک شخص نے مقبوضہ غلام کے واسطے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام تھا میرے پاس دس برس سے تھا یہاں تک کہ اسنے جو قابض ہے غصب کر لیا اور قابض نے گواہ دیے کہ یہ بیس برس سے میرا غلام ہے تو قابض کی ڈگری ہوگی یہ محیط میں ہے عیون میں ہے کہ ایک شی میں دو شخصوں نے جھگڑا کیا ایک شخص نے گواہ دیے کہ یہ شی میرے پاس ایک مہینہ سے تھی اور دوسرے نے گواہ دیے کہ میرے ہاتھ میں اب موجود ہے تو اُسی کی ڈگری ہوگی کیونکہ پہلے کا قبضہ منقطع ہوا اور قبضہ منقضہ امام اعظمؒ و امام محمدؒ کے نزدیک غیر معتبر ہے اور اگر ایک نے گواہ دیے کہ ایک مہینہ سے میرے پاس تھی اور دوسرے نے کہا کہ میرے جمعہ سے ہے تو اُسی کی ڈگری ہوگی کذا فی المحیط۔ ایک شخص زید کے قبضہ میں عمرو کی زمین ہے زید نے اسکو اُجرت پر دیا ہے پس عمرو نے کہا کہ تو نے میرے حکم سے دی ہے اور اُجرت میری ہے اور زید نے کہا کہ میں نے تجھ سے غصب کر لی تھی پھر خود اُجرت پر دی ہے پس اُجرت میری ہے تو عمرو کا قول معتبر ہوگا اور اگر زید نے اُس زمین میں عمارت بنائی پھر اجارہ پر دی پس عمرو نے کہا کہ میں نے تجھے حکم دیا تھا کہ اس میں میرے لیے عمارت بنا کر کرایہ پر دے اور زید نے کہا کہ میں نے غصب کر کے پھر عمارت بنائی پھر کرایہ پر دی تو اُجرت یوں لگائی جائے کہ زمین کو ایک مرتبہ عمارت بنائی ہوئی فرض کریں اور ایک مرتبہ بغیر عمارت فرض کریں اور اُجرت دونوں پر تقسیم کریں تو جسقدر عمارت کے حصے میں پڑے وہ زید کو ملیگی اور جو زمین کے حصے میں پڑے وہ عمرو کو ملے گی اور اگر عمرو نے کہا کہ تو نے عمارت بنی ہوئی مجھ سے غصب کر لی تھی تو اُسی کا قول لیا جائیگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیے تو غاصب کے گواہ اولیٰ ہیں یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ میں نے تیرے ایک ہزار درم غصب کر لیے ہیں اور اس میں سے صرف سو درم کا نفع اٹھایا اور عمرو نے کہا کہ نہیں بلکہ میں نے تجھے اسکا حکم کیا تھا تو عمرو کا قول مقبول ہوگا اور اگر عمرو نے کہا کہ نہیں بلکہ تو نے ہزار درم اور دس ہزار درم غصب کر لیے تو زید کا قول مقبول ہوگا اور اگر زید نے کہا کہ میں نے تیرا کپڑا غصب کر لیا اور بلا حکم تیرے اُسکو قطع کرا کے قمیص سلوائی اور عمرو نے کہا کہ نہیں بلکہ تو نے قمیص

غصب کی تھی یا میں نے تجھے سلانے کا حکم کیا تھا تو عمرو کا قول مقبول ہوگا یہ محیط میں ہے قصار نے چار ٹکڑے کرپاس کے ان کے مالک کے پاس اسکے تلمیذ کے ہاتھ روانہ کیے وہ تین ٹکڑے لایا اور قصار نے کہا کہ میں نے تجھکو چار ٹکڑے دیے اور تلمیذ نے کہا کہ دیے تھے مگر مجھے میں نے گن دیے تھے تو مالک سے کہا جائیگا کہ جسکی چاہے تصدیق کریں اگر اسنے ایلچی کی تصدیق کی تو وہ بری ہوگیا اور کنا.ی کرنے والے پر قسم آئی اگر اس نے قسم کھائی تو بری ہوگیا اور اگر نکول کیا تو ضامن ہوگا اور قصار بھی مالک کے پاس سے اجرت کی قسم لے سکتا ہے پس اگر مالک نے قسم کھائی تو اس ٹکڑے کی اجرت سے بری ہوگیا۔ اسی طرح اگر مالک کرپاس نے قصار کی تصدیق کی تو وہ بری ہوگیا اور قسم ایلچی پر آئی اور اسپر قصار کی اجرت ہوگی اور اگر قصار نے اسپر قسم کھائی یا مالک کرپاس کے مالک نے اسکی تصدیق کی یہ وجیز کردری میں ہے۔ ایک شخص کا چہار دیواری کا باغ ہے اور اسکے کچھ درخت نہر کے کنارے لگے ہوئے تھے انکی جڑوں سے دوسری طرف نہر کے کچھ درخت اُگے اور اس دوسری طرف ایک شخص کا انگور کا باغ اور تاک اور نہر کے درمیان راستہ ہے پس تاک کے مالک نے ان درختوں کا دعویٰ کیا اور دوسرے نے دعویٰ کیا کہ یہ میرے درختوں کی جڑوں سے نکلے ہیں میرے ہی ہیں پس اگر یہ معلوم ہوا ہو کہ اسی درختوں کی جڑوں سے پیدا ہوئے ہیں تو اسی کے ہونگے اور اگر یہ معلوم نہو اور نہ اسکا کوئی بونے والا معلوم ہو تو ان درختوں کا کوئی مالک نہیں ہے ان دونوں میں سے کوئی مستحق نہوگا یہ خلاصہ میں ہے اگر کسی کی زمین میں بغیر کسی کے اُگائے کھیتی جمی تو مالک زمین کی ہوگی بخلاف ایسے شکار کے جو کسی کی زمین میں گھس جائے تو وہ پکڑنے والے کا ہوگا یہ وجیز کردری میں ہے۔ زید نے عمرو پر کسی قدر زمین بلا عمارت کا بسبب میراث کے دعویٰ کیا اور گواہ قائم کرکے ڈگری کرالی پھر مقضی لہ یعنی زید اور مقضی علیہ یعنی عمرو میں باہم درختوں اور گھروں کی بابت اختلاف ہوا اور کسی کے پاس گواہ نہیں ہیں کہ یہ کس کے ہیں تو بعض نے کہا کہ عمرو کا قول اور بعض نے کہا کہ زید کا قول مقبول ہوگا یہ محیط میں ہے۔ جامع صغیر میں ہے کہ ایک شخص زید کی نہر ہے اس کے پہلو میں بند آب ہے اور بند آب کے نیچے دوسرے شخص عمرو کی زمین ملی ہوئی ہے اور بند آب دونوں میں سے کسی کے قبضہ میں نہیں ہے مثلاً نہ تو عمرو کے اسکے کنارے درخت ہیں اور نہ زید کی اس کے کنارے مٹی پڑی ہوئی ہے اور دونوں نے اسکا دعویٰ کیا تو امام اعظم رح کے نزدیک عمرو کی ہے اور صاحبین رح نے فرمایا کہ حریم زید کی ملک کیچڑ مٹی پھینکنے و چلنے وغیرہ کے واسطے ہوگا اور اس اختلاف کا فائدہ دو مقام پر ظاہر ہوتا ہے ایک یہ کہ اگر بند آب کے کنارے ایسے درخت ہوں کہ انکا بونے والا معلوم نہو تو امام رح کے نزدیک عمرو کے ہوں گے اور صاحبین رح کے نزدیک نہر کے مالک کے ہوں گے اور دوسرے یہ کہ بند آب پر درخت لگانے کا اختیار امام کے نزدیک زمین کے مالک کو ہے اور صاحبین رح کے نزدیک نہر کے مالک کو ہے اور کیچڑ مٹی پھینکنے میں بعض نے کہا کہ یہی اختلاف ہے اور بعض نے کہا کہ نہر کے مالک کو یہ اختیار ہے جبتک کہ مضر نہو اور یہی صحیح ہے اور اگر نہر کے مالک نے اسپر مرور کا قصد کیا تو بعض نے کہا کہ امام کے نزدیک ایسا نہیں کرسکتا ہے مگر اشبہ یہ ہے کہ اگر اس میں ضرر نہو تو ممانعت نہ کیجاوے گی فقیہ ابو جعفر رح نے فرمایا کہ درخت لگانے کی صورت میں ہم امام کا قول لیتے ہیں اور کیچڑ پھینکنے کے حکم میں صاحبین رح کا قول لیتے ہیں کذا فی الکافی فی کتاب احیاء الموات سیل اگر مٹی یا کیچڑ بہا لائی اور کسی کی زمین یا نہر میں لا ڈالی تو وہ زمین یا نہر کے مالک کی ہوگی کذا فی الخلاصہ اور جو طاحونہ میں پیسنے کی وجہ سے اُڑ کر جمع ہو جاوے وہ طاحونہ کے مالک کی ہے اور اصح یہ ہے کہ وہ اس شخص کا ہے جسکے ہاتھ میں پہلے ہو جاوے اور یہی حکم ہر ایسی چیز میں ہے جو اجزاے زمین سے نہو جیسے راکھ اور گوبر وغیرہ ایک گلی کے لوگ راکھ و گوبر ایک شخص کی زمین میں پھینکتے ہیں حتیٰ کہ بہت کچھ جمع ہوگیا تو وہ اسکو جمع کرنے

لے لیا اسی طرح اگر ایک شخص نے مربط یا اصطبل بنایا کہ اس میں جانور جمع ہوتے ہیں اور وہاں گوبر اکٹھا ہوا تو جو چاہے لے لے اسی کا ہوگا اور بعض نے کہا کہ اس میں اعتبار جگہ مقرر کر دینے کا ہے اور ایسا ہی امام ابو یوسفؒ سے دربارہ ویسی ہی چیز کے منقول ہے کہ بیاہوں میں جو چیز لوٹائی گئی اور ایک آدمی کی گود میں گری اور دوسرے نے اسکو لے لیا پس اگر اول نے اپنا دامن یا گود اسی واسطے تیار کی ہو تو لینے والے سے واپس کر لے ورنہ نہیں ولیکن دامن یا گود لوٹائی چیز کے گرنے کے لیے سیا: دونکی صورت میں اگر چیز اسکے دامن میں گری اور اس نے احراز کر لی بایطور کہ شملا پھیلا ہوا دامن بعد اس چیز کے گرنے کے بقصد احراز سمیٹ لیا پھر دوسرے نے لی تو بھی واپس لے سکتا اور اسی کے موید ہے وہ مسئلہ جو فتاوی میں مذکور ہے کہ ایک شخص نے اپنا دار کرایہ پر دیا پس مستاجر نے اپنے اونٹ اسمیں بیٹھلے کہ جنکی مینگنیاں اس میں جمع ہوتی ہیں تو یہ لید جو جمع ہو گئی اسکی ہو جائیگی جبکہ ہاتھ پہلے اسپر پہونچ جائے ولیکن اگر کرایہ پر دینے والے نے یہ قصد کیا تھا کہ اس دار میں لید و مینگنیاں جمع کرائے تو یہ اسی کو ملیگی یہ وجیز کردری میں ہے۔ ایک شخص مر گیا اسنے ایک لڑکی اور بھائی اور اسباب چھوڑا پس لڑکی نے کہا کہ تمام اسباب میرا ہے میری اجازت سے میرے مال سے میرے باپ نے خریدا ہے اور بھائی کہتا ہے کہ تمام اسباب میت کا ہے تو بھائی کا قول معتبر ہوگا یہ ذخیرہ میں ہے۔ ایک چوپایہ یا قمیص میں دو آدمیوں نے جھگڑا کیا اور ایک اسپر سوار یا اسکو پہنے ہوئے ہے اور دوسرا اسکی لگام یا آستین پکڑے ہوئے ہے تو قابض ہونے کے حق میں سوار یا پہننے والا اولی ہے یہ کافی میں ہے۔ اور اگر ایک زین پر سوار ہو اور دوسرا اسکی ردیف میں بیٹھا ہو تو زین سوار اولی ہے بخلاف اسکے کہ اگر دونوں زین پر سوار ہوں تو دونوں کے قبضہ کا حکم ہوگا کذا فی الہدایہ۔ اگر ایک شخص چوپایہ کا قائد ہو اور دوسرا سائق ہو تو قائد کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک اسکی لگام پکڑے ہو اور دوسرا دم تو مشائخ نے فرمایا کہ لگام پکڑنے والے کی ڈگری ہونی چاہیے کذا فی المحیط اگر دو آدمیوں نے ایک اونٹ میں جھگڑا کیا اور ایک کا اسپر بوجھ لدا ہوا ہے تو بوجھ والا اولی ہے کذا فی الہدایہ۔ اگر ایک گھوڑے میں دو شخصوں نے جھگڑا کیا ایک کا اسپر بوجھ لدا ہے اور دوسرے کا کوزہ یا توبڑا اسمیں لٹکا ہوا ہے تو بوجھ والا اولی ہے کذا فی الکافی۔ ایک شخص ایک قطار اونٹوں کا قائد ہے اسمیں سے ایک اونٹ پر ایک شخص سوار ہے پھر سوار و قائد دونوں میں سے ہر ایک نے تمام اونٹوں کا دعوی کیا پس اگر اونٹ پر سوار کا بوجھ لدا ہوا ہے تو سب اونٹ سوار کے ہوں گے اور قائد مردود ہوگا اور اگر ننگی پیٹھ ہو تو سوار کا وہی اونٹ ہوگا جسپر وہ سوار ہے اور باقی قائد کے ہوں گے کذا فی الذخیرہ۔ ہشامؒ نے امام محمدؒ سے روایت کی کہ ایک قطار اونٹوں کی ہے ان میں سے اول ایک اونٹ پر سوار ہے اور ایک شخص درمیان میں سوار ہے اور ایک آخر کے اونٹ پر سوار ہے پھر ہر ایک شخص نے تمام اونٹوں کا دعوی کیا تو ہر ایک کو وہ اونٹ ملیگا جسپر وہ سوار ہے اور پہلے اور بیچ کے درمیان کے اونٹ اول سوار کو اور درمیانی اور اخیر کے درمیان کے اونٹ اول سوار اور درمیانی سوار کے درمیان نصف نصف تقسیم ہوں گے اور اخیر سوار کو سوائے اسکے جسپر سوار ہے کچھ نہ ملیگا اور اگر سب نے گواہ قائم کیے تو ہر ایک کی سواری کا اونٹ دو پچھلوں میں نصف نصف اور پہلے و درمیانی کے درمیان کے اونٹ درمیانی و اخیر کے درمیان نصف نصف اور درمیانی و اخیر کے درمیان کے اونٹ آدھے اخیر کو اور آدھے اول و درمیانی کے درمیان نصف نصف تقسیم ہوں گے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر کپڑا ایک کے قبضہ میں ہو اور اسکا کوئی کنارہ دوسرے کے ہاتھ میں ہو تو دونوں میں برابر تقسیم ہوگا کذا فی الہدایہ۔ قدوری میں ہے کہ اگر کوئی درزی کسی کے گھر میں کپڑا سیتا ہو اور کپڑے میں دونوں نے اختلاف کیا تو گھر والے کا قول مقبول ہوگا یہ محیط میں ہے۔ اگر درزی اور کپڑے کے مالک نے اختلاف کیا پس مالک نے کہا کہ میں نے اسکو سیا ہے اور درزی نے کہا کہ نہیں بلکہ میں نے سیا ہے پس اگر کپڑا درزی کے پاس ہو تو اسی کا قول مقبول ہوگا اور کپڑے کے مالک پر سلائی واجب ہوگی اور اگر مالک کے پاس ہو تو اسی کا قول لیا جائیگا اور اگر دونوں کے قبضہ میں ہو تو قسم سے درزی کا قول مقبول ہوگا اور مالک پر اجرت ہوگی یہ محیط سرخسی میں ہے۔ کپڑا اینٹھنے یا سینے کے واسطے ایک مزدور کیا پس مزدور نے

[illegible]

اپنے قبضہ کے کپڑے پر دعوی کیا کہ یہ میرا ہے اور مستاجر نے کہا کہ میرا ہے پس اگر مستاجر کی دوکان مین ہو تو قسم سے اُسی کا قول مقبول ہوگا اور اگر محلہ یا مزدور کے گھر مین ہو تو مزدور کا قول مقبول ہوگا خواہ وہ آزاد ہو یا غلام ماذون ہو یا مکاتب ہو کذا فی الوجیز للکردری - ماذون کبیر مین ہے کہ اگر اپنا غلام کنہی کرنے والے یا نانوائی وغیرہ کو اُجرت پر دیا پھر مالک نے راستہ مین اُسکے پاس متاع پائی اُس متاع مین مالک و مستاجر نے اختلاف کیا تو امام ابو یوسفؒ نے فرمایا کہ اگر یہ متاع مستاجر کی ساخت سے ہو تو اُسی کا قول مقبول ہوگا اور اگر اُسکی صناعت سے نہو تو مولی کا قول لیا جائیگا اور اگر مستاجر کے منزل مین ایسا واقع ہوا تو دونون صورتون مین اُسی کا قول قبول ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے - ایک شخص دوسرے کے گھر سے نکلا اُسکی گردن پر کچھ متاع لدی ہوئی تھی اُسکو ایک قوم نے دیکھا پس اُن شخصون نے گواہی دی کہ ہم نے اسکو دیکھا کہ اسکے گھر سے نکلا اور اُسکی گردن پر یہ متاع لدی ہوئی تھی اور گھر کے مالک نے کہا کہ متاع میری ہے اور نکلنے والا اپنی ملک ہونے کا مدعی ہے پس اگر یہ شخص اُٹھانے والا ایسی چیزون کے فروخت کرنے مین معروف ہو مثلاً بزاز وغیرہ ہو تو وہ حمال کی ہوگی اور اگر معروف نہو تو وہ گھر کے مالک کی ہوگی یہ واقعات حسامیہ مین ہے - نوادر ابن سماعہ مین امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص دوسرے کے گھر مین گیا پھر اُسکے پاس کچھ مال نکلا گھر کے مالک نے کہا کہ میرا ہے تو نے میرے گھر سے اُٹھا لیا ہے تو امام اعظمؒ نے فرمایا کہ گھر کے مالک کا قول لیا جائیگا اور جانیوالا کسی قول مین تصدیق نہ کیا جائیگا کہ مین نے نہین لیا مگر اُن کپڑون مین جو پہنے ہے بشرطیکہ وہ پہنے ہوں اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ اگر جانے والا کسی چیز کی صناعت مین معروف ہو مثلاً زیتون کا تیل لیے پھرتا ہو اور وہ گیا تیل کا لیے ہوے اُسکے گھر مین گیا یا پھیروالا ہو کہ اُسکو بیچا کرتا ہے یا بازارون مین اسباب لیے بیچتا پھرتا ہے تو اُسی کا قول مقبول ہوگا اور مالک مکان کی تصدیق نہ ہوگی یہ محیط مین ہے - ہشامؒ نے امام محمد رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ اگر ایک جھاڑو دینے والا دو شخصون کے گھر مین ہے اور اُس کی گردن پر کملی وغیرہ پڑی ہے اُسپر دونون نے دعوی کیا تو یہ اُسکی ہوگی جسکی منزل مین ہے یہ محیط سرخسی مین ہے ایک حمال پر کارہ ہے اور وہ ایک شخص کے گھر مین ہے پس گھر والے نے دعوی کیا کہ کارہ میرا ہے اور حمال نے کہا کہ نہین بلکہ میرا ہے تو حمال کا قول مقبول ہوگا بشرطیکہ حمال کپڑے اُٹھاتا ہو اور کارہ ایسا ہو کہ اُسکے اُٹھائے جانے کا احتمال ہو یہ واقعات حسامیہ مین ہے اگر ایک بساط مین دو شخصون نے دعوی کیا ایک اُسپر بیٹھا ہوا اور دوسرا اُسکو پکڑے ہے یا دونون اُسپر بیٹھے ہین تو وہ دونون مین مشترک ہے مگر نہ بطریق حکم قضا کے یہ عنایہ مین ہے - ایک دار مین دو شخص بیٹھے ہین اور ہر ایک اُسپر اپنا دعوی کرتا ہے تو دونون مین حکم نہ دیا جائیگا یہ محیط مین ہے - ایک کشتی پر ایک شخص سوار ہے دوسرا اُسکے سکان کو پکڑے ہوے ہے تیسرا جاذف ہے اور چوتھا اُسکو کھینچتا ہے سب نے اُسپر دعوی کیا تو کشتی سوار و سکان اور جاذف کو ملیگی اور کھینچنے والے کو کچھ نہ ملیگا یہ محیط سرخسی مین ہے - ایک مالدار آدمی کے غلام کی گردن مین ایک موتی پڑا ہے کہ اُسکی قیمت موتی کے برابر ہے اور یہ غلام ایک مفلس کے گھر مین کہ جو سواے بوریا کے کسی چیز کا مالک نہین ہے موجود ہے اُسنے دعوی کیا کہ یہ موتی میرا ہے اور مالک غلام نے کہا کہ میرا ہے تو مالک غلام کا قول مقبول ہوگا یہ وجیز کردری مین ہے - دو آدمی ایک کشتی مین ہین اور کشتی مین آٹا رکھا ہے پس ہر ایک نے کشتی کا اور جو کچھ اُسمین ہے دعوی کیا اور ایک اُن مین سے آٹا فروخت کرنے مین مشہور ہے اور دوسرا ملاح مشہور ہے تو آٹا اُس شخص کا جو اُس کے بیچ مین مشہور ہے اور کشتی ملاح کی ہوگی - امام ابو یوسفؒ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے دوسرے کے دار سے ایک پرند شکار کیا پس اگر اُسپر اتفاق کیا کہ یہ اپنی اصلی اباحت پر ہے تو وہ پرند شکاری کا ہے خواہ ہوا سے شکار کیا ہو یا درخت سے اور اگر اختلاف

پس گھر والے نے کہا کہ میں نے تجھ سے پہلے شکار کیا ہے یا وارث ہوا ہوں تو شکاری کا ہے اور اگر مالک مکان نے درخت یا مکان سے پکڑا ہے تو مالک مکان کا قول مقبول ہوگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر مستاجر دوکان نے دوکان کا سکنی کسی کے ہاتھ فروخت کیا اور مشتری نے اُسپر قبضہ کر لیا پھر دوکان کے مالک نے آکر مشتری کے ہاتھ سے استحقاق ثابت کر کے لے لیا پس اگر سکنے عمارت دوکان سے متصل ہو اور وہ آلات صناعت مستاجر سے نہیں ہے تو قسم سے مالک دوکان کا قول مقبول ہوگا اور جب اُس نے قسم کھائی تو مشتری مستاجر سے ثمن سکنے واپس وصول کر لیگا اور اگر آلات صناعت مستاجر سے ہے تو مستاجر کا قول قبول ہوگا اور مالک دوکان کو سکنے لینے کی کوئی راہ نہو گی یہ محیط میں ہے

## دسواں باب

دیوار کے دعوے کے بیان میں۔ اگر دو داروں کے بیچ میں ایک دیوار ہے اُسپر دونوں کے مالک زید و عمرو دعوی کرتے ہیں پس اگر وہ دیوار دونوں کی عمارت سے بطور تربیع یا ملازقہ کے متصل ہو تو دونوں میں مشترک ہونے کا حکم ہوگا کیونکہ دونوں کا قبضہ مساوی ہے اور اگر ایک کی عمارت سے بطور تربیع اور دوسرے کی عمارت سے بطور ملازقہ متصل ہو تو صاحب تربیع اولی ہے کیونکہ اُسکو باوجود اتصال کے ایک طرح کا استعمال حاصل ہے اور اگر ایک کی عمارت سے بطور تربیع یا ملازقہ متصل ہو اور دوسرے کی عمارت سے اتصال ہی نہو تو صاحب اتصال اولی ہے اور اگر ایک کی عمارت سے اتصال ہو اور دوسرے کے شہتیر اُسپر ہوں پس اگر اتصال بطور تربیع کے ہو تو وہی اولی ہے اور شہتیر والے کو فقط موضع شہتیر ملیگا اور اگر اتصال بطور ملازقہ کے ہو تو شہتیر والا اولی ہے اتصال تربیع کی صورت یہ ہے کہ اینٹ بعض داخل بعض ہو اگر دیوار خام ہے اور خشت پختہ میں یہ صورت ہے کہ ادھے ایک دیوار کے اینٹ کے دوسری دیوار میں داخل ہوں اگرچہ ایک کا راس ساحت دوسرے کی ساحت سے مرکب ہو اور اگر نقب کر کے اینٹ پر دی جائے تو تربیع نہیں ہے اور ابوالحسن کرخیؒ سے روایت ہے کہ اتصال تربیع یہ ہے کہ دیوار متنازع فیہ کی دونوں طرفین دو دیواروں سے موصول ہوں کہ وہ دونوں دیوار دار سے متصل ہوں قلت کرخیؒ نے تربیع سے تربیع ساحت مراد لی ہے نہ تربیع خشت۔ اور اگر اتصال ایک طرف سے ہو تو صاحب جذوع اولی ہے اور طحاوی نے ذکر کیا کہ اگر ایک ہی طرف سے اتصال ہو تو بھی اُسی کو ترجیح ہے اور مشائخ نے فرمایا کہ روایت شیخ طحاوی ہی صحیح ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر دیوار دونوں کی عمارت سے متصل نہو اور نہ کسی کے اوپر شہتیر وغیرہ ہوں تو دونوں کے قبضہ میں چھوڑ دینے کا حکم ہوگا بشرطیکہ دونوں کے قبضہ میں ہونا معلوم ہو اور اگر دونوں کے قبضہ میں ہونا معلوم نہو اور ہر ایک نے اپنے مالک ہونے اور اپنے قبضہ میں ہونیکا دعوی کیا تو دونوں کے قبضہ میں کر دی جائیگی یہ محیط میں ہے اور اگر ایک شخص کے اُسپر حرادی یا بواری پڑے ہوں اور دوسرے کا کچھ نہو تو دونوں میں مشترک ہونے کا حکم ہوگا یہ فتاوے قاضیخان میں ہے۔ اور اگر دونوں کی حرادی یا بواری اُسپر ہوں تو دونوں میں مشترک ہونیکا حکم ہوگا یہ محیط میں ہے۔ اور اگر ایک کا اُسپر ایک شہتیر ہو اور دوسرے کے حرادی و بواری ہوں یا کچھ نہو تو صاحب جذع کو ملیگی یہ فتاوے قاضیخان میں ہے۔ اگر ایک کے اُسپر جذوع ہوں اور دوسرے کے حرادی ہوں تو صاحب جذوع کی ڈگری ہوگی مگر حرادی دُور کرنے کا حکم نہ دیا جائے گا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر ایک کے اُسپر جذوع ہوں اور دوسرے کا اُسپر سترہ یا دیوار ہو تو نیچے کی دیوار متنازع فیہ صاحب جذوع کی ہو اور سترہ صاحب سترہ کا ہوگا اور سترہ والے کو اُسکے دُور کرنے کا حکم نہ دیا جائیگا ولیکن اگر مدعی دیوار اپنا استحقاق گواہوں سے ثابت کرے تو البتہ سترہ والے کو اُسکے دُور کر دینے کا حکم کیا جائیگا یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ اور اگر دیوار اور سترہ دونوں میں جھگڑا کیا تو دونوں صاحب جذوع کے ہوں گے یہ محیط سرخسی میں ہے

اور اگر ایک کا سترہ ہو اور دوسرے کا حرادی تو صاحب سترہ کی دیوار ہوگی یہ محیط میں ہے۔ اگر ایک مدعی کا دیوار متنازع فیہ پر کچی یا پکی اینٹوں کا ازج بنا ہو تو وہ بمنزلہ سترہ کے ہے یہ فتاوی قاضیخان میں ہے۔ اگر ایک کی دیوار پر دس لکڑیاں ہوں اور دوسرے کی تین سے زیادہ ہوں دس تک تو دیوار دونوں میں مشترک ہوگی اور یہ ظاہر الروایت کا حکم ہے اور یہی صحیح ہے کذا فی المحیط اور اگر ایک کا اسپر ایک یا دو شہتیر یعنی تین سے کم ہوں اور دوسرے کے تین یا زیادہ جذوع ہوں تو نوازل میں مذکور ہے کہ دیوار تین یا زیادہ والے کی ہوگی اور کم والے کو مواضع جذوع ملیں گے اور فرمایا کہ یہ استحسان ہے اور یہی دوسرا قول امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کا ہے اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ قیاس چاہتا ہے کہ دیوار دونوں میں نصف نصف ہو اور امام اعظم رح بھی اول میں ایسا ہی کہتے تھے پھر دونوں نے استحسان کی طرف رجوع کیا اور شمس الائمہ سرخسی نے دعوی الاصل میں ذکر کیا ہے کہ اگر ایک کی دیوار پر دس لکڑیاں رکھی ہوں اور دوسرے کی ایک ہی لکڑی ہو تو ہر ایک کو اپنی لکڑی کے نیچے کی جگہ ملے گی اور دیوار دونوں میں برابر تقسیم نہوگی اور استحسان ایسا ایک یا دو لکڑیوں کی صورت میں ہے ایسا ہی صلح الاصل میں مذکور ہے اور کتاب الاقرار میں مذکور ہے کہ تمام دیوار دس لکڑیوں والے کو ملے گی سوائے ایک لکڑی رکھنے کی جگہ کے کہ وہ اسکو ملے گی اور یہ لکڑی دور کرنیکا حکم نہ دیا جائیگا شمس الائمہ سرخسی نے فرمایا کہ ان لکڑیوں کی درمیانی جگہ کا حال کتاب میں مذکور نہیں ہے ہمارے بعض اصحاب نے فرمایا کہ اسکے گیارہ حصے کیے جائینگے دس حصے دس لکڑیوں والے کو اور ایک حصہ ایک والے کو ملیگا پس درمیانی جگہ کا حکم وہی ہے جو ہر لکڑی کے نیچے کی دیوار کا حکم ہے حتی کہ اگر دیوار گر جاوے تو اسکی زمین تقسیم کر لیں گے اور اکثر اصحاب نے فرمایا کہ دس لکڑیوں والے کو دلائی جاویگی سوائے بقدر ایک لکڑی کی جگہ کے کہ یہ موضع اس ایک لکڑی والے کی ملک ہوگا اور امام محمد رح نے فرمایا کہ یہی صحیح ہے یہ فتاوی قاضیخان میں ہے۔ اگر دیوار طویل ہو اور دونوں میں سے ہر ایک کی کچھ کچھ دیوار اس سے متصل ہو اور جذوع رکھے ہیں تو ہر ایک کے نام اس قدر دیوار کی ڈگری ہوگی جو اسکے ساحت کے متوازی ہے اور جذوع کی تعداد پر لحاظ نہ کیا جائیگا اور اسی پر قاضی عبد اللہ ضمیری فتوی دیتے تھے اور جو جگہ دونوں کے درمیان ہے وہ دونوں میں برابر تقسیم ہوگی یہ محیط سرخسی میں ہے امام اسبیجابی رح نے شرح طحاوی میں فرمایا کہ اگر دیوار کا رخ ایک کی طرف ہو اور پشت دوسرے کی طرف تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ دونوں میں برابر تقسیم ہوگی اور رخ والے کی ڈگری نہوگی اور صاحبین رح نے فرمایا کہ اس صورت میں اسی کی ڈگری ہوگی جس کی طرف دیوار کا رخ ہے بشرطیکہ اصل عمارت کے وقت یہ رخ رکھا گیا ہو اور اگر بعد بنانے کے نقش یا گچ سے اس طرف رخ کر دیا گیا ہو تو بالاجماع اس سے دیوار کا استحقاق نہوگا کذا فی غایۃ البیان۔ دو دار کے درمیان ایک خص ہے کہ اسکا قمط ایک کی طرف ہے اور دونوں مالک دار اسکے مدعی ہیں تو امام اعظم رح نے فرمایا کہ دونوں میں خص مشترک ہوگا اور صاحبین رح نے فرمایا کہ جس کی طرف قمط ہے اسی کی ڈگری ہوگی یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔

اگر ایک دروازہ میں جو دو داروں کی دیوار کے درمیان لگا ہوا ہے جھگڑا کیا اور دروازہ کا غلق ایک کی طرف ہے تو امام اعظم رح نے فرمایا کہ غلق اور دروازہ کی دونوں میں برابر ڈگری ہوگی اور صاحبین رح نے فرمایا کہ جس کی طرف غلق ہے اسی کی ڈگری ہوگی اور اگر دونوں طرف غلق ہو تو بالاجماع دونوں کی ڈگری ہوگی یہ غایۃ البیان شرح طحاوی میں ہے۔ اگر ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے پس کسی مدعی نے ایک شخص پر گواہ قائم کیے کہ اس مدعا علیہ نے اقرار کیا ہے کہ دیوار میری ہے تو اسکے نام حصۂ دیوار کی ڈگری ہوگی یہ مبسوط میں ہے کچھ جذوع ایک شخص کے گھر کی طرف نکلے ہوئے ہیں تو گھر والے کو اسپر

بچانہ بنانیکا اختیار بدون مالک دار کی رضامندی کے نہیں ہے اور اگر اسپر عمارت بنانا ممکن ہو تو مالک دار کو اُنکا قطع کرنا بھی جائز نہیں ہے اور اگر ممکن نہو مثلاً جذوع صغار یا ایک ہی جذع ہو تو لحاظ کیا جائیگا کہ اگر اُسکا کاٹ ڈالنا باقی جذوع کو کمزور کر دے تو قطع نہیں کر سکتا اور اگر مضر نہیں ہے تو مالک سے اُسکے قطع کرا لینے کا مطالبہ کرے اور اگر صاحب دار نے ان شہتیروں کے کنارے پر کوئی چیز معلق کرنی چاہی تو اُسکو اختیار نہیں ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ایک دیوار دو شخصوں کے درمیان ہے کہ ہر ایک کا اُسپر کچھ بوجھ ہے مگر ایک کا بوجھ ثقیل ہے تو دیوار کی عمارت دونوں میں مساوی ہوگی اور اگر ایک کا اُسپر بوجھ ہے اور دوسرے کا نہیں ہے حالانکہ دیوار دونوں میں مشترک ہے تو فقیہ ابو اللیث نے فرمایا کہ دوسرے کے مثل یہ بھی اُسپر بوجھ رکھ سکتا ہے بشرطیکہ دیوار اُسکی متحمل ہو جاوے آیا تو نہیں دیکھتا ہے کہ ہمارے اصحاب نے کتاب الصلح میں فرمایا کہ اگر ایک کے جذوع زائد ہوں تو دوسرا بھی اُن کے برابر بڑھا سکتا ہے بشرطیکہ دیوار متحمل ہو اور اُسمیں قدیم و جدید کا کچھ ذکر نہیں کیا ہے کذا فی الخلاصۃ۔ اگر دونوں کی اُسپر لکڑی نہو پھر ایک نے رکھنی چاہی تو رکھ سکتا ہے اور دوسرا اُسکو منع نہیں کر سکتا ہے اُس سے کہا جائیگا کہ اگر تیرا جی چاہے تو بھی اسی طرح رکھ لے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ اگر دیوار پر ایک کے جذوع ہوں دوسرے کے نہوں مگر اُس نے رکھنے چاہے اور دیوار دونوں کے جذوع کی متحمل نہیں ہو سکتی ہے اور دونوں اس بات کے مقر ہیں کہ دیوار ہم دونوں میں مشترک ہے تو جذوع والے سے کہا جائیگا کہ یا تو اسپر سے جذوع دور کر دے کہ تم دونوں برابر ہو جاؤ یا اس قدر کم کر دے کہ دوسرے کو رکھنا ممکن ہو کہ دیوار اُٹھا سکے یہ خلاصہ میں ہے۔ ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے اُسپر ایک کی عمارت ہے اُسنے چاہا کہ اپنے جذوع کی جگہ بدلے پس اگر بائیں سے دائیں یا دائیں سے بائیں بدلنی چاہی تو یہ اختیار نہیں ہے اور اگر جذوع نیچے کرنے چاہے تو کر سکتا ہے اور اگر اونچے کرنے چاہے تو نہیں کر سکتا ہے یہ فتاویٰ قاضیخان میں ہے ایک دیوار دونوں میں مشترک ہے اور دونوں کے جذوع اُسپر ہیں تو نیچے جذوع والے کو اختیار ہے کہ دوسرے کے جذوع کے برابر اونچے کر لے بشرطیکہ دیوار کو ضرر نہو اور اگر ایک نے اپنے جذوع اُتار ڈالنے چاہے تو کر سکتا ہے بشرطیکہ دیوار کو ضرر نہو یہ فصول عمادیہ میں ہے اور اگر ایک کے جذوع اونچے اور دوسرے کے نیچے رکھے ہیں پس اُسنے چاہا کہ دیوار میں نقب کر دے تاکہ اُس سے لکڑی اُتار دے تو بعض نے کہا کہ ایسا نہیں کر سکتا ہے اور ابو عبد اللہ جرجانی فتویٰ دیتے تھے کہ کر سکتا ہے اور بعض نے کہا کہ اگر دیوار کمزور ہوتی ہو تو نہیں کر سکتا ہے ورنہ کر سکتا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے ایک نے چاہا کہ کچھ عمارت بڑھاوے تو نہیں بڑھا سکتا ہے خواہ شریک کو ضرر ہو یا نہو ولیکن اگر شریک اجازت دے تو ہو سکتا ہے یہ فتاویٰ قاضیخان میں ہے۔ ابو القاسم رحمہ نے فرمایا کہ ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک تھی اُسکا ایک کونا گر گیا اور کھلا کہ یہ دیوار دو طاقیں متلازق ہیں پس ایک نے اپنی دیوار اس زعم پر دور کرنی چاہی کہ باقی ہم دونوں میں پردہ کے واسطے کافی ہے اور دوسرے نے زعم کیا کہ اگر ایک ہی تہ باقی رہی تو وہ گر کر منہدم ہو جائیگی پس اگر اس امر کے ظاہر ہونے کے پہلے کہ یہ دیوار دوہری تھی اُن دونوں نے کوئی اقرار کیا تھا کہ یہ دیوار ہم دونوں میں مشترک ہے تو دونوں دیواریں مشترک ہوں گی کسی ایک کو بدون دوسرے کی اجازت کے اُس میں کوئی دخل کرنیکا اختیار نہوگا اور اگر یہ اقرار کیا کہ ہر ایک اپنی اپنی دیوار کا مالک ہے تو ہر ایک کو اپنی دیوار میں اختیار ہے جو چاہے کرے یہ فتاوے صغریٰ میں ہے دو شخصوں کی درمیانی دیوار مشترک جھل گئی پس ایک نے اُسکی اصلاح کرنی چاہی اور دوسرے نے شرکت سے انکار کیا تو چاہیے کہ اُس سے کہدے کہ میں فلاں وقت دیوار اُٹھواؤں گا تو اپنے بار کو ستونوں پر روک لے اور اس امر پر گواہ کر لے پس اگر اُسنے ایسا کیا تو خیر ورنہ یہ شخص دیوار کو اُٹھاوے اگر اُسکا بار گر جاویگا تو یہ ضامن نہوگا یہ خلاصہ میں ہے۔ امام ابو القاسم رح سے منقول ہے کہ ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے ایک کا اسپر بار ہے دوسرے کا کچھ نہیں ہے پس

ف جذوع جمع جذع بمعنی شہتیر ۱۲

دیوار اُسکی طرف جھکی جسکا کچھ بار نہیں ہے پس اُس نے گواہوں کے سامنے بوجھ والے سے دور کر لینے کو کہا اُسنے اسکے بعد باوجود
دور کرنا ممکن ہونے کے دور نہ کیا یہانتک کہ دیوار گر پڑی اور کچھ نقصان ہوا تو امام ابوالقاسمؒ نے فرمایا کہ اگر گواہ کرنا اور وقت گواہ
کرنے کے تخویف ثابت ہوئی تو نشہد علیہ نصف قیمت اُس شی کی جو گرنے سے فاسد ہو گئی ہے ضامن ہوگا یہ فتاویٰ قاضیخان مین
ہے۔ ایک دیوار دو شخصون مین مشترک ہے ایک شخص کا اُسپر غرفہ ہے اور دوسرے کی بیت کی چھت ہے وہ دیوار نیچے سے ڈھل گئی اور
دونون نے اوپر اسطوانون سے اُٹھا لیا پھر دونون نے اتفاق کر کے اُسکو بنایا پھر جب وہ بنکر اس شخص کی چھت تک پہونچی
تو اسکے بعد چھت والے کو اختیار ہے چاہے اور زیادہ اونچی کرانے مین ساتھ دے یا نہ دے اُسپر ساتھ دینے کا جبر نہ کیا جائیگا
قال ابوالقاسم کما فی الصغریٰ ایک شخص کا بیت ہے اور بیت کی دیوار اُسکے اور پڑوسی کے درمیان مشترک ہے پس صاحب بیت
نے چاہا کہ اپنے بیت پر ایک غرفہ بنائے اور اس دیوار پر کوئی لکڑی نہ رکھے تو ابوالقاسمؒ نے فرمایا کہ اگر دیوار مشترک پر لکڑی
نہ رکھی اپنی ذاتی حد مین بنا لیا تو پڑوسی منع نہیں کر سکتا ہے یہ فتاویٰ قاضیخان مین ہے۔ ایک شخص کا ساباط ہے اس ساباط کے
کڑیون کے ایک سرے دوسرے کے گھر کی دیوار پر رکھے ہین پس دونون نے اس رکھنے مین اختلاف کیا گھر کے مالک نے کہا کہ تیری
کڑیان میری دیوار پر بلا حق ہین اُن کو دور کر دے اور ساباط والے نے کہا کہ بحق واجب ہین تو شیخ خصافؒ نے کتاب الحیطان مین
ذکر کیا کہ قاضی اُسکو کڑیان دور کر دینے کا حکم دیگا صدر الشہیدؒ نے فرمایا کہ اسی پر فتویٰ ہوگا اور اگر دیوار مین جھگڑا کیا تو ظاہر مذہب
اصحاب حنفیہ کے موافق صاحب دار کی ڈگری ہوگی کیونکہ دیوار ملک صاحب دار سے متصل ہے اور اتصال سے قبضہ ثابت ہوتا
ہے و لیکن یہ اُس صورت مین ہو سکتا ہے کہ اتصال تربیع ہو اور اگر اتصال ملازقہ ہو تو صاحب ساباط اولی ہے یہ محیط مین ہے
دو گھرون کے درمیان ایک دیوار منہدم ہو گئی اور ایک شخص کی لڑکیان و عورتین ہین اُس نے اُسکا بنانا چاہا اور دوسرے نے
شرکت سے انکار کیا بعضون نے کہا کہ اُسپر جبر نہ کیا جائیگا اور فقیہ ابو اللیث نے کہا منکر پر ہمارے زمانہ مین جبر کیا جائیگا کیونکہ
دونون مین پردہ ہونا ضرور ہے ہم فرماتے ہیں رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جواب مین اس طرح تفصیل ہونا چاہیے کہ اگر اصل دیوار محتمل قسمت ہے
کہ ہر ایک اپنے حصہ مین ستر بنا سکتا ہے تو منکر پر جبر نہ کیا جائیگا اور اگر محتمل قسمت اس طور سے نہیں ہے تو منکر کو بنانے کا حکم دیا
جائیگا یہ فتاویٰ قاضیخان مین ہے۔ اگر ایک دیوار دو شخصون مین مشترک ہے وہ گر گئی پس ایک نے عرصۂ دیوار کی تقسیم چاہی اور دوسرے
نے انکار کیا یا ایک نے بدون درخواست قسمت کے ابتدا سے بنانا ہی چاہا پس اگر اُسپر کسی کا بار بالکل نہو اور ایک نے عرصۂ
حائط کو تقسیم کرنا چاہا اور دوسرے نے انکار کیا تو بعض مواضع مین مطلقاً مذکور ہے کہ مجبور نہ کیا جائیگا اور اسی کو بعض مشائخ
نے لیا ہے اور بعض مشائخ نے کہا کہ اگر قاضی کی رائے مین سوائے قرعہ کے تقسیم نہیں ہو سکتی ہے تو تقسیم نہ کریگا اور اگر بدون قرعہ
تقسیم اُسکا مذہب ہے تو دونون مین تقسیم کر دیگا بشرطیکہ عرصۂ دیوار اس قدر چوڑا ہو کہ جس قدر ہر ایک کے حصہ مین آئیگا وہ دیوار
بنانے کے لائق ہوگا اور ہر ایک کا حصہ اُس کے دار کے متصل کر دیگا تاکہ اُسکو نفع کامل حاصل ہو اور بعض نے فرمایا کہ اگر عرصۂ دیوار
عریض ہو تو قاضی منکر پر ہر حال مین تقسیم کے واسطے جبر کریگا اور اسی طرف خصافؒ نے اشارہ کیا ہے اور اسی پر فتویٰ ہے اور اگر
بدون درخواست تقسیم کے ابتدا ایک نے دیوار بنانے کا قصد کیا اور دوسرے نے شرکت سے انکار کیا پس اگر عرصۂ دیوار اتنا
چوڑا ہو کہ تقسیم سے ہر ایک کے حصہ مین اس قدر آجاوے کہ وہ اپنی دیوار بنا سکے تو دوسرا مجبور نہ کیا جائیگا اور اگر عریض نہو
تو مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعضون نے کہا کہ مجبور کیا جائیگا اور اسی طرف امام جلیل ابوبکر محمد بن الفضل امام اجل شمس الائمہ
نے میل کیا ہے اور یہی اشبہ ہے اور اگر اس مین سے کچھ نہو لیکن ایک نے بدون اذن دوسرے کے دیوار بنا لی تو آیا دوسرے

لے سکتا ہے یا نہیں اس میں مشایخ نے اختلاف کیا ہے بعض نے کہا کہ ہر حال میں کچھ نہیں لے سکتا ہے ایسا ہی کتاب الاقضیہ میں ہے اور ایسا ہی فقیہ ابو اللیث نے نوازل میں ہمارے اصحاب سے ذکر کیا ہے اور بعض نے کہا کہ اگر عرصۂ دیوار عریض ہو جیسا بیان کیا تو کچھ نہیں لے سکتا ہے ورنہ لے سکتا ہے۔ اگر دیوار پر کسی کا بار ہو پس اگر دونوں کی اسپر کڑیاں ہوں اور ایک نے تقسیم کی درخواست کی تو بدون دونوں کی رضامندی کے تقسیم نہوگا اگرچہ عرصۂ دیوار موافق تفسیر مذکور کے عریض ہو اور اگر ایک نے دیوار بنانی چاہی اور دوسرے نے شرکت سے انکار کیا تو شمس الائمہ سرخسی نے بدون تفصیل ذکر کیا کہ مجبور کیا جائیگا اور اسی پر فتویٰ ہے اور اگر ایک نے بدون دوسرے کے اذن کے بنائی تو بعض مشایخ نے فرمایا کہ اگر عرصۂ دیوار موافق تفسیر مذکور کے عریض ہو تو دوسرے شریک سے قیمت بناء سے کچھ نہیں لے سکتا ہے اور بنانے میں متطوع شمار ہوگا ایسا ہی خصاف نے نفقات میں ذکر کیا ہے اور بعض مشایخ نے کہا کہ متطوع نہوگا اور اسی طرف کتاب الاقضیہ میں اشارہ ہے اور ایسا ہی ابن سماعہ نے بھی نوادر میں روایت کی ہے یہی اصح ہے کذا فی المحیط اور اگر باجازت اُسکے بنائی تو اُسکو تصرف سے منع نہیں کر سکتا ہے ولیکن جو خرچ کیا ہے اُسکا آدھا لے لیگا یہ فتاویٰ قاضیخان میں ہے اور اگر ایک کا دیوار پر بار ہو اور اُسی نے تقسیم کی درخواست کی اور دوسرے نے انکار کیا تو منکر مجبور کیا جائیگا بشرطیکہ عرصۂ دیوار موافق تفسیر مذکور کے عریض ہو یہی صحیح ہے اسی پر فتویٰ ہے۔ اور اگر اُس شخص نے جسکا دیوار پر بار نہیں ہے بنانے کا ارادہ کیا اور دوسرے نے انکار کیا تو صحیح یہ ہے کہ اُسپر جبر کیا جائیگا اور اگر صاحب بار نے بنائی تو صحیح یہ ہے کہ وہ دوسرے سے حصہ رسدی لیگا اور اگر دوسرے نے بنائی حالانکہ عرصۂ دیوار موافق تفسیر مذکور کے عریض ہے تو متبرع شمار ہوگا۔ پھر جس صورت میں بنانے والا متبرع نہیں ہوتا ہے مثلاً اُسکا یا دونوں کا اُسپر بار ہے تو بنانے والے کو اختیار ہے کہ دوسرے کو دیوار سے نفع اٹھانے سے ممانعت کرے یہانتک کہ جو خرچ ہوا ہے وہ دے یا قیمت بناء ادا کرے بنابر اختلاف مشایخ کے اسی امر میں۔ پس اگر دوسرے نے کہا کہ میں اس بناء دیوار سے نفع نہ لونگا تو آیا اس صورت میں بنانے والا اُس سے لے سکتا ہے یا نہیں پس مشایخ نے اختلاف کیا ہے بعض نے کہا کہ نہیں لے سکتا ہے اسی طرف قاضی امام ابو عبد اللہ دامغانی نے شرح کتاب الحیطان میں اور امام خواہر زادہ نے میل کیا ہے اور بعض نے کہا کہ لے سکتا ہے اسی طرف امام جلیل ابوبکر محمد بن الفضل نے میل کیا ہے اور اسی کو صدر الشہید نے اختیار فرمایا ہے پھر اگر اُس نے لیا تو کیا لے گا قاضی اسبیجابی نے شرح مختصر الطحاوی میں مسئلہ علو و سفل کتاب الصلح میں بیان کیا کہ صاحب علو بنی ہوئی سفل کی قیمت صاحب سفل سے لیگا نہ جو اُسنے خرچ کیا ہے ایسا ہی شیخ امام نے شرح کتاب المزارعت میں ذکر کیا ہے اور فتاویٰ فضلی میں دیوار مشترک میں ذکر کیا کہ آدھا خرچ لیگا اور علو و سفل میں صاحب سفل سے لیگا اور بعض متاخرین مشایخ نے استحسانا فرمایا کہ اگر بحکم قاضی بنائی تو خرچ لیگا اور اگر بلا حکم قاضی بنائی تو قیمت بناء لیگا پھر بصورت قیمت بناء جتنا ہے تو وہ قیمت لیگا جو بنانے کے دن تھی یا وہ جو واپس لینے کے روز ہے پس بعض نے کہا کہ واپسی کے روز کی قیمت لیگا اور اسی پر امام ابو عبد اللہ دامغانی فتویٰ دیتے تھے اور بعض نے کہا کہ بنانے کے روز کی قیمت لیگا اور اسی پر صدر الشہید حسام الدین فتویٰ دیتے تھے۔ یہ سب اُس صورت میں ہے کہ دیوار گر گئی ہو اور اگر دونوں نے گرا دی تو بھی سب صورتوں میں یہی حکم ہے جو مذکور ہوا اور اگر ایک نے گرائی تو وہ بنانے پر مجبور کیا جائیگا یہ محیط میں ہے۔ جامع الفتاویٰ میں ہے کہ ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے اور ہر ایک کا اُسپر بار ہے وہ گر گئی اور ایک غائب ہے دوسرے نے اُسکو بنایا اگر پہلے دیوار کی ٹوٹن سے بنایا تو متطوع شمار ہوگا اور دوسرے غائب کو اُسپر بار رکھنے سے منع نہیں کر سکتا ہے اور اگر اینٹ لکڑی اپنے پاس سے لگائی تو جبتک غائب سے نصف قیمت نہ لے لے اُس کو

تصرف سے منع کر سکتا ہے یہ خلاصہ میں ہے و فتاوی قاضی خان میں ہے کہ اگر دیوار شریک نے شکستہ دیوار کو توڑنا چاہا اور دوسرے نے روکا پس اس نے
کہا کہ مجھے تیرے بیٹھنے سے منہدم ہو جانے کا اندیشہ ہے اسکا ضامن ہوں پس ضمانت کر لی پھر شریک کی اجازت سے دیوار توڑی تو مضمون لہ
کو نقصان اسکے منہدم ہونے کا نہ دینا پڑیگا چنانچہ اگر کہا کہ جو تیرا مال تلف ہو میں اسکا ضامن ہوا تو نہیں دینا پڑتا ہے یہ فتاوی صغریٰ
میں ہے۔ دو شخصوں کی مشترک دیوار منہدم ہو گئی اور ایک غائب ہے پس دوسرے نے اپنی ملک میں لکڑی کی دیوار بنائی اور
دیوار کی جگہ چھوڑ دی پھر غائب آیا اور بجائے دیوار قدیم دیوار بنانی چاہی اور دوسرے نے اسکو منع کیا تو فقیہ ابو بکر نے
فرمایا کہ اگر اس نے موضع دیوار کی متصل طرف بنانی چاہی تو جائز ہے اور اگر یہ قصد کیا کہ دیوار کی نیو کا میدان اپنی طرف کر
تو یہ اختیار نہیں ہے اور اگر یہ قصد کیا کہ جیسی دیوار پہلے تھی ویسی ہی بنا دے یا اس سے باریک کہ دونوں طرف کچھ کچھ برابر
چھوڑ دے تو اسکو اختیار ہے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔ دو شخصوں کے دو باغ انگور کے بیچ کی دیوار منہدم ہو گئی پس ایک
نے اسکو بنانے کا قصد کیا مگر جب دوسرے نے انکار کیا تو اس نے سلطان سے استعداد کی پس سلطان نے ایک معمار کو
برضا مستعدی یہ حکم کیا کہ دیوار کو دونوں سے مزدوری لیکر بنا دے اس نے بنائی تو دونوں سے مزدوری لے سکتا ہے یہ فصول
عمادیہ میں ہے کتاب الاقضیہ میں ہے کہ ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے ایک نے دیوار کو توڑنا چاہا اور دوسرے نے انکار کیا پس اگر
دیوار کے حال سے گرنے کا خوف نہ ہو تو اسپر جبر نہ کیا جائیگا اور اگر گرنے کا خوف ہو تو امام ابو بکر محمد بن الفضل سے روایت ہے کہ مجبور
کیا جائیگا۔ اگر دونوں نے گرادی اور ایک نے بنانی چاہی اور دوسرے نے انکار کیا پس اگر نیو دار کی چوڑی ہے کہ بعد تقسیم کے وہ
اپنے حصہ میں دیوار بنا سکے تو شریک پر جبر نہ کیا جائیگا اور اگر نہ بنا سکے تو جبر کیا جائیگا ایسا ہی امام ابو بکر محمد بن الفضل سے منقول ہے
اور اسی پر فتویٰ ہے اور جبر سے یہاں یہ معنی مراد ہیں کہ اگر شریک بنانے میں اتفاق نہ کرے تو یہ شخص اس کو بنا دے اور جو کچھ خرچ
پڑے اسکا آدھا شریک سے لے لے یہ خلاصہ میں ہے اگر مشترک دیوار کو دونوں نے گرایا پھر ایک نے اپنے خرچ سے اسکو بنوایا
اور دوسرے نے اسکو خرچ نہ دیا اور کہا کہ میں اس دیوار پر اپنا بار نہ رکھونگا تو بنوانے والا اس سے آدھا خرچ لے لیگا اگرچہ
وہ اپنا بار نہ رکھے یہ فتاوی صغریٰ میں ہے اگر دیوار گرنے کا خوف ہوا اور ایک نے گرادی تو شریک پر بنانے کا جبر نہ کیا جائیگا اور
اگر دیوار درست ہو پھر ایک نے شریک کی اجازت سے اسکو گرایا تو بلا شک بنانے والا بنانے پر مجبور کیا جائیگا اگر دوسرا
بنانے کا قصد کرتا ہے جیسا دونوں کے گرا دینے کی صورت میں تھا۔ اور اگر بلا اجازت شریک کے گرایا پس اگر مٹی کی کوئی قیمت
نہ ہو اور زمین کی قیمت دیوار بنانے سے نہ بڑھتی ہو تو شریک کے حصہ دیوار کی قیمت کا جس قدر ہو ضامن ہوگا اور اگر مٹی کی
قیمت ہو تو حصہ شریک سے مٹی کی قیمت رفع کریگا الا اس صورت میں کہ وہ اختیار کرے کہ مٹی اسکے پاس چھوڑ دے اور
اسکی قیمت کی ضمان لے تو اس وقت میں بقدر حصہ قیمت خاک کی رفع نہ کریگا اور اگر زمین کی قیمت بناء جاننے سے زائد
ہو جاتی ہو تو زمین دیوار مع بناء کے اندازہ کی جاویگی پھر اس سے بقدر زمین کے بدون بناء کے رفع کی جاویگی پس حصہ
شریک میں باقی بناء کا ضامن ہوگا کذا فی الخلاصہ ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے ہر ایک کے اسپر بار ہیں وہ ڈھل گئی
پس ایک نے اسکو اٹھایا اور اپنے مال سے بنوایا اور دوسرے کو موافق بیان سابق کے بار رکھنے سے منع کیا تو فقیہ ابو بکر
اسکاف نے فرمایا کہ دیکھا جائیگا اگر عرض موضع دیوار ایسا ہے کہ بعد تقسیم کے ہر ایک کے حصہ میں اس قدر آتا ہے کہ وہ اپنی
دیوار بنا کر اسپر بار اس طرح رکھ لے جیسا کہ قدیم میں تھا تو بنانے والا متبرع ہوگا دوسرے کو بار رکھنے سے ممانعت نہیں
کر سکتا ہے اور اگر تقسیم سے اس قدر نہیں پہونچتا ہے تو اسکو منع کرنے کا اختیار ہے جبتک کہ شریک اسکو نصف خرچہ ادا

ف دو شخص ہیں کہ واسطے تاوان ہو جاوے

نہ کرے اور شیخ امام ابوبکر محمد بن الفضل نے فرمایا کہ اگر بحکم قاضی بنایا ہو تو نصف خرچہ لیگا ورنہ نصف قیمت عمارت لے لیگا یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے۔ شروط النوازل میں ہے کہ ابوبکرؒ نے فرمایا کہ ایک دیوار دو شخصوں میں مشترک ہے کہ ایک کا بیت سفل ہے اور دوسرے کا ایک یا دو گز اعلیٰ ہے پس گر دیوار گر گئی پس نیچے والے نے نیچے والے سے کہا کہ میرے واسطے میرے بیت کی دیوار پھر میرا بیت سب بنا دے تو اسکو یہ اختیار نہیں ہے بلکہ دونوں ملکر نیچے سے اوپر تک بناوین فقیہ ابو اللیث نے فرمایا کہ اگر ایک کا بیت بقدر چار گز یا اسکے مثل کہ جتنے میں دوسرا بیت بن سکتا ہے نیچا ہو تو اسکی اصلاح صاحب سفل پر ہے یہان تک کہ دوسرے بیت کی جگہ پر پہونچ جاوے کیونکہ وہ بمنزلہ دو دیوار کے نیچے اوپر سے ہے اور بعض نے کہا کہ دونوں پر ہے اور یہی قول ابو القاسم کا ہے پھر اس سے رجوع کیا اور کہا کہ وہان تک بنا دے جہان تک اسکی ملک اسپر ہے پھر آئندہ دونوں شریک ہوں یہ فصول عمادیہ میں ہے نیچے والے نے اگر اپنا اسفل مکان گرا دینا چاہا تو ایسا نہیں کر سکتا ہے اگرچہ سفل خالص اسکی ملک ہو حتی کہ اگر فروخت کرے تو تمام ثمن اسکا ہو کذا فی المحیط۔ بالاخانہ ایک شخص کا ہے اور نیچے کا مکان دوسرے کا تو نیچے والے کو اختیار نہیں ہے کہ بدون بالاخانہ والے کی رضامندی کے اس میں کوئی میخ گاڑے یا روشندان بناوے اور یہ امام اعظمؒ کے نزدیک اور صاحبین کے نزدیک جبتک بالاخانہ والے کو مضر نہو تب تک کر سکتا ہے یہ کافی میں ہے بالاخانہ ایک شخص کا اور سفل دوسرے کا تو امام اعظمؒ نے فرمایا کہ بالاخانہ والے کو اختیار نہیں ہے کہ بدون رضامندی صاحب سفل کے اسپر کوئی عمارت بناوے یا میخ گاڑے اور مختار فتوے کے واسطے یہ ہے کہ اگر نیچے والے کو ضرر پہونچنا یقینی ہو تو ممانعت کی جائیگی اور اگر مشتبہ ہو تو ممانعت نہو گی یہ فتاویٰ قاضیخان میں ہے سفل اور علو دونوں گر پڑے تو صاحب سفل پر بنانے کا جبر نہ کیا جائیگا اور بالاخانہ والے کو سفل بنا دینے کا اختیار ہے اور صاحب سفل کو اس میں رہنے سے روک دے جبتک کہ وہ قیمت نہ دے اور جب قیمت دیدی تو عمارت کا مالک ہے اور طحاوی سے روایت ہے کہ جب تک خرچہ نہ دے اور بعض متاخرین نے استحسانًا فرمایا کہ اگر بحکم قاضی بنایا ہے تو خرچہ لے سکتا ہے اور اگر بغیر حکم قاضی بنایا ہو تو عمارت کی قیمت لے سکتا ہے اور اسی پر فتوی ہے یہ محیط سرخسی میں ہے پھر جب بالاخانہ والے کو اختیار ہوا کہ قیمت عمارت نہ دینے تک سفل والے کو نیچے رہنے سہنے سے منع کر سکتا ہے جیسا کہ ظاہر الروایت میں ہے پس اگر سفل والے نے قیمت دینے سے انکار کیا تو اسپر جبر نہ کیا جائیگا یہ محیط میں ہے اور اگر صاحب سفل نے خود ہی گرا دیا تو بنانے پر مجبور کیا جائیگا بخلاف اسکے کہ اگر کسی اجنبی نے گرا دیا تو وہ بنانے پر مجبور نہ کیا جائیگا بلکہ سفل و علو کی قیمت کا ضامن ہوگا اور اگر علو و سفل والوں نے حدود سفل صحراوی دیواری و طین وازج میں خلاف کیا تو یہ سب صاحب سفل کو ملیگی اور صاحب علو کو اسپر چلنے اور علو رکھنے کا اختیار ہے اور اگر چھت یا چھت کی بالائی دیوار میں جھگڑا کیا تو مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعض نے کہا کہ دیوار صاحب سفل کو ملیگی اور بعض نے کہا کہ صاحب سفل کے نام دیوار کی ڈگری نہو گی اور اسی پر فتوی ہے اور اگر سفل میں کوئی روشندان ہو اور بالاخانہ والے کا اسپر راستہ ہو پس دونوں نے روشندان میں جھگڑا کیا تو روشندان نیچے والے کا اور اوپر والا اسپر سے گذر سکتا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے تین شخص ہیں ایک کا سفل دوسرے کا علو تیسرے کا علو پر علو ہے پھر سب گر گیا پھر ہر ایک نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ علو میرا اور سفل تیرا ہے پس اگر کسی کے پاس گواہ ہوں تو اسکے گواہوں پر ڈگری کر دی جائیگی اور اگر دو شخصوں کے پاس ہوں تو دونوں کی ڈگری ہوگی اور علو مع حصہ زمین کے دونوں پر برابر تقسیم ہوگا اور اگر کسی کے پاس گواہ نہوں تو ہر ایک دوسرے کے دعوی پر قسم کھاوے پھر کیفیت قسم میں اختلاف ہے صاحب کتاب المحیط نے فرمایا کہ ہر ایک یوں قسم کھاوے کہ قسم

اس اللہ پاک کی جسکے سوائے کوئی معبود نہیں ہے کہ مجھپر اس علو کا بنانا اور جسکے بنانے کا دعوی اسکا ثابت ہو واجب نہیں ہے اور دوسرے اصحاب حنفیہ رح نے سوائے صاحب کتاب الحیطان کے فرمایا کہ یون قسم لی جائیگی کہ قسم اس اللہ پاک کی جسکے سوائے کوئی معبود نہیں ہے کہ یہ زمین میری ملک نہیں ہے اور نہ مجھپر اس کی عمارت واجب ہے صدر الشہید نے فرمایا کہ اسی پر فتوی ہے اور صحیح میرے نزدیک وہ ہے جو امام عتابی نے ذکر کیا کہ ہر ایک سے دوسرے کے دعوے پر یون قسم لی جائیگی کہ واللہ اس شخص کا میرے جانب یہ حق نہیں ہے کہ اگر میرا سفل بنا ہو تو یہ اسپر اپنا علو بنائے پھر جب سب نے قسم کھالی تو ہر ایک سے کہا جائیگا کہ اگر تیرا جی چاہے کہ سفل کو بنائے تو بنالے پھر جو اسپر تیرا عوض لازم ہو یعنی علو والا بنا تا اور دوسرے کو انتفاع سے منع کرتا جبتک تیرا خرچہ ادا نہ کرے ورنہ چھوڑ دے یہ فصول عمادیہ مین ہے۔

## گیارھوان باب طریق و مسیل کے دعوے کے بیان مین

متعلق طریق خاص راستہ مسیل پانی بہنے کا راستہ علی العموم زید نے عمرو پر حق مرور کا دعوی کیا اور عمرو نے اسی راستہ کا رقبہ عمرو کی دار مین ہے تو صاحب دار کا قول لیا جائیگا اور اگر مدعی نے گواہ قائم کیے کہ مین اس دار مین ہوکر گذرتا تھا تو اس سے کوئی استحقاق ثابت نہو گا کذا فی الخلاصہ۔ اور اگر گواہون نے یہ گواہی دی کہ زید کا اس دار مین راستہ ہے تو گواہی جائز ہے اگرچہ راستہ کو محدود نہ کیا ہو اور شمس الائمہ حلوائی نے فرمایا کہ بعض روایات مین مذکور ہے کہ جبتک گواہ نہ بیان کرین کہ راستہ مقدم دار مین ہے یا موخر مین اور طول راستہ کا وعرض ذکر نہ کرین گواہی مقبول نہو گی اور فرمایا کہ یہی صحیح ہے اور یہ جو بعض روایت مین آیا ہے کہ گواہی مقبول ہو گی اگرچہ راستہ کو محدود نہ کرین یہ اس صورت مین رکھی جائیگی کہ جب مدعا علیہ نے راستہ کا اقرار کیا ہو اور گواہون نے اس کے اس اقرار کی گواہی دی ہو اور شمس الائمہ سرخسی نے فرمایا کہ صحیح یہ ہے کہ گواہی مقبول ہو گی اگرچہ موضع طریق اسکی مقدار مذکور نہ کرین کیونکہ جہالت مانع قبول شہادت اسی صورت مین ہے کہ حکم قضا جہالت سے متعذر ہو اور اس مقام پر متعذر نہین ہے کیونکہ بڑے دروازہ کا چوڑان اس راستہ کی مقدار پہچاننے مین حکم ہے کذا فی فتاوی قاضیخان اور صحیح یہ ہے کہ یہ گواہی ہر حال مین مقبول ہے یہ محیط مین ہے اور اگر گواہون نے گواہی دی کہ اسکا باپ مر گیا اور یہ راستہ اسکے واسطے میراث چھوڑا ہے گواہی جائز ہے یہ فتاوی قاضیخان مین ہے اگر کسی شخص کے دار کا دروازہ کسی زقاق کی دیوار مین مفتوح ہو اور اہل زقاق منکر ہوے کہ ہمارے زقاق مین اسکو گذرنے کا حق حاصل نہین ہے تو ان کو ممانعت کا اختیار ہے ولیکن اگر مدعی کے گواہ قائم ہون کہ مدعی کا راستہ زقاق مین ہوکر ثابت ہے تو نہین منع کر سکتے ہین یہ محیط مین ہے اگر ایک پرنالہ کسی شخص کے دار کی طرف نصب ہو اور دونون مین اختلاف ہوا کہ پانی جاری کرنے کا حق حاصل ہے یا نہین پس اگر حالت ایسی ہے کہ پانی جاری نہین ہے اور اختلاف کیا تو پانی بہانے کا حق بدون گواہون کے قائم کرنے کے حاصل نہوگا کذا فی محیط السرخسی اور دار والے کو بھی پرنالہ توڑ دینے کا اختیار نہین ہے [illegible] فی المحیط۔ اور فقیہ ابو اللیث نے نقل کیا کہ مشائخ نے استحسان کیا ہے کہ پرنالہ اگر قدیمی ہو اور چھت کا رخ بھی مدعا علیہ کے دار کی طرف ہو اور معلوم ہو کہ یہ چھجا و چھت کا بھی قدیمی ہے نیا نہین ہے تو اسکو پانی بہانے کا حق دیا جائیگا اور اگر پانی بہنے کی حالت مین اختلاف کیا تو بعض مشائخ نے کہا کہ پرنالہ والے کا قول مقبول ہوگا اور پانی جاری کرنے کا استحقاق حاصل ہوگا اور بعضون نے کہا کہ مستحق نہوگا اور اگر پانی بہانے کے استحقاق پر گواہ قائم کیے اور انھون نے بیان کیا کہ یہ مینھ کے پانی بہنے کا پرنالہ ہے تو مینھ کے پانی کے واسطے قرار دیا جائیگا اور غسل و وضو کا پانی اس سے نہین بہا سکتا ہے اور اگر وضو و غسل کے پانی کے واسطے بیان کیا تو وہ اسی واسطے ہوگا مینھ کا پانی نہین بہا سکتا ہے اور اگر فقط پانی بہانے کے حق کی گواہی دی اور تفصیل نہ بیان کی تو صحیح ہے اور اس

ف: زمین کی [illegible] [illegible]

مین کہ منبع کے پانی کے واسطے ہو یا غسل کے پانی کے واسطے ہو صاحب دار کا قول قسم سے معتبر ہوگا اور بعض مشائخ نے فرمایا کہ ایسی گواہی مسیل کے بارہ مین مقبول نہوگی اور راستہ کے باب مین مقبول ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہو اور اگر مدعی کے پاس اصلا گواہ نہون تو صاحب دار سے قسم لیجاویگی اگر اُسنے نکول کیا تو نکول پر ڈگری بحق مدعی ہوجائیگی کذا فی الحاوی نوادر ہشام مین ہو کہ مین نے امام محمد رح سے دریافت کیا کہ زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ میرے پانی کا مجری اسکی بستان مین سے ہو اور خصومت کے روز اسمین سے پانی جاری نہین ہو پس دو گواہون نے گواہی دی کہ اسکے بستان سے ہوکر کل کے روز پانی جاری تھا تو امام محمد رح نے فرمایا کہ امام ابو یوسف رح ایسی گواہی جائز رکھتے تھے اور امام ابو حنیفہ رح نہین جائز رکھتے تھے تاوقتیکہ ملک وحق کی گواہی نہ دین اور یہی قول امام محمد رح کا ہو اور اگر گواہون نے مدعا علیہ کے ایسے اقرار کی گواہی دی تو بالاتفاق جائز ہو کذا فی المحیط- زید نے دعوی کیا کہ عمرو کے نہر پہ کل میرا ناوق رکھا تھا سیل آئی اور اُسکو اُکھاڑکر پھینکدیا تو امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر گواہون نے ایسی گواہی دی تو اعادہ ناوق کا حکم دونگا جیسا رکھا تھا پھر اگر اُس نے پانی بہانے کا قصد کیا اور نہر والے نے اُسکو منع کیا اور انکار کیا کہ اسکو پانی بہانے کا حق حاصل نہین ہو تو امام محمد رح نے فرمایا کہ منع کرسکتا ہو تاوقتیکہ گواہ گواہی نہ دین کہ زید کو یہ حق حاصل ہو پھر امام محمد رح سے دریافت کیا گیا کہ ممانعت مین کیا کرے فرمایا کہ صاحب نہر کو اسمین پانی بہانے کے واسطے چاہیے تو مزدور مقرر کرے اور یہ جائز ہو یہ ظہیریہ مین ہو- ایک نہر زید کی زمین مین ہو کہ اُس سے پانی جاری ہو اُسمین اختلاف کیا تو پانی والے کا قول مقبول ہوگا ولیکن اگر مالک زمین گواہ لاوے کہ نہر میری ملک ہو تو اسکی ڈگری ہوگی اسی طرح اگر وقت خصومت کے پانی جاری نہو ولیکن معلوم ہو کہ اِس نہر سے اِس شخص کی زمین مین پانی جاری تھا تو پانی والے کا قول مقبول ہوگا اور اُسکی ڈگری ہوگی ولیکن اگر زمین کا مالک گواہ دے کہ نہر میری ملک ہو تو نہین اور اگر وقت خصومت کے پانی اِس شخص کی زمین کی طرف جاری نہو اور نہ اِسکا جاری ہونا اس سے پہلے معلوم ہو تو زمین کے مالک کی ڈگری ہوگی مگر اِس صورت مین نہوگی کہ پانی والا گواہ لاوے کہ نہر میری ملک ہو یہ محیط مین ہو منتقی مین ہو کہ ہشام کہتے ہین کہ مین نے امام محمد رح سے دریافت کیا کہ ایک بڑی نہر چند گانون والون کے شرب کے واسطے ہو کہ ان لوگون کی تعداد گنتی کی نہین ہو اُس نہر کو چڑھاؤ کی طرف سے ایک قوم نے نیچے والون سے روک لیا اور کہا کہ یہ ہماری ہو ہمارے قبضہ مین ہو اور نیچے والون نے کہا کہ یہ سب جاری ہو تمہارا اسمین کچھ حق نہین ہو تو امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر خصومت کے روز وہ نہر نیچے والون کی طرف بہتی تھی تو جیسے جاری تھی ویسے ہی اپنے حال پر چھوڑ دیجائیگی اور سب اُسمین سے سینچین جیسے سینچتے تھے اور چڑھاؤ والون کو اُسکے بند کرنے کا اختیار نہین ہو اور اگر اُس روز پانی جاری نہو مگر معلوم ہو کہ پہلے نیچے والون کی طرف جاری تھا اُسکو اوپر والون نے روک دیا ہو یا نیچے والون نے گواہ دیے کہ نہر پہلے ہماری طرف جاری تھی پھر اوپر والون نے روک دی تو اوپر والون کو حکم ہوگا کہ روک دور کردین یہ ذخیرہ مین ہو- ایک گھر کوچہ غیر نافذہ مین واقع ہو اُس کوچہ مین ایک نہر ہو پس صاحب دار نے چاہا کہ اسکا پانی اپنے دار مین داخل کرکے اپنے بستان مین جاری کرے تو پڑوسی لوگ اُسکو منع کرسکتے ہین اور وہ بھی پڑوسیون کو ایسی حرکت سے منع کرسکتا ہو اور جس نے پہلے جاری کرلیا ہو اور اقرار کرتا ہو کہ قدیمی نہین ہو تو اُسکو بھی منع کرسکتے ہین اور اگر یہ امر قدیمی ہو تو منع نہین کرسکتے ہین یہ خزانۃ المفتین مین ہو- ایک دار مین چند وارث شریک ہین بعض نے اقرار کیا کہ فلان شخص کا اسمین راستہ یا پانی کی مسیل ہو تو وہ شخص مرور نہین کرسکتا اور نہ پانی بہاسکتا ہو تاوقتیکہ سب متفق نہون ولیکن دار تقسیم کیا جائے گا پس

اگر تقسیم مین وہ راستہ و مسیل اقرار کنندہ کے حصہ مین پڑا تو مقرلہ اسکو اپنا حصہ کر سکتا ہی اور اگر غیر اقرار کنندہ کے حصہ مین پڑا تو مقرلہ اقرار کنندہ سے اسکے حصہ مین قیمت راہ چلنے و مسیل بہانے کا شریک ہوگا اور مقر کو اپنے حصہ مین سواے اس قیمت کے باقی کا ملک و حصہ ان دونون مین مشترک ہوگا کیونکہ مقر نے اس شخص کیواسطے حق مرور و تسییل کا اقرار کیا ہی رقبۂ مسیل و طریق کا اقرار نہین کیا ہی اور اگر رقبہ کا اقرار کیا ہو تو مقرلہ کو بقدر دراع طریق کی شرکت ہوگی اور مقر کو اپنے حصہ کے حساب سے گز ناپ کے ملینگے سواے اس راستہ کے یعنی اسکے اسقدر نہ کئیے جاوینگے اور یہ حکم صاحب ہی کہ امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے قول پر ہیگا اور امام محمد رح کے قول پر مقرلہ کو نصف طریق و مسیل کی شرکت ہوگی اور مقر کو اپنے حصہ کی تمام قیمت کی شرکت ہوگی سواے قیمت نصف طریق و مسیل کے جو اسنے دوسرے کے واسطے اقرار کیا ہی یہ محیط سرخسی مین ہی اگر ایک شخص کا پانی کا راستہ دوسرے کے دار مین ہوکر کاریز کے طور پر جو اسنے کاریز کو پرنالہ بنانا چاہا تو بدون رضامندی صاحب دار کے نہین بنا سکتا ہی اور اگر پہلے پرنالہ تھا پھر اسنے اوسکا ریزہ بنانا چاہا پس اگر اسمین صاحب دار کو ضرر پہونچے تو ایسا نہین کر سکتا ہی الا برضامندی مالک دار اور اگر ضرر نہو تو روا ہی اور اگر دونون صورتون مین ضرر یکسان ہو تو کرخی نے ذکر کیا کہ کاریز کو میزاب و میزاب کو کاریز بنا لے سکتا ہی اور بعض متاخرین مشائخ نے کہا کہ امام محمد رح نے جو کتاب مین لکھا ہی اس صورت پر محمول ہی کہ جب اس شخص کو صرف پانی بہانے کا حق حاصل ہو اور اگر وہ جگہ جسمین سے پانی بہتا ہی اسی کی ملک ہو تو اسکو اختیار رہی جیسی چاہے ویسی بنا دے قال فی الکتاب پس اگر پرنالہ ہوا مین ہو تو قدیم سے نہین بنا سکتا ہی اور اسمین ضرر و عدم ضرر کی تفصیل جو سابق مین ہی بیان نہین فرمائی اور اگر یہ چاہا کہ اپنے پرنالہ سے لانبا یا چوڑا یا چھوٹا پرنالہ بنا دے یا دوسری چھت کا پانی اس پرنالہ سے بہادے تو بدون رضامندی مالک دار کے نہین بنا سکتا ہی کذا فی المحیط اور اگر اہل دار نے چاہا کہ ایک دیوار بناکر اسکا پانی کا بہاؤ روک دین یا میزاب کو ایک جگہ سے دوسری جگہ کر دین یا اونچا یا نیچا کر دین تو نہین کر سکتے ہین اور اگر دار والون نے ایک اچھان بنا دی کہ پرنالہ اسی پر بہے تو انکو اختیار ہی کذا فی البدائع اور اگر ایک شخص کا راستہ دوسرے کے دار مین ہی پھر دار والون نے چاہا کہ میدان صحن مین ایسی چیز بنا دین کہ جس سے اسکا راستہ بند ہو جاوے تو نہین بنا سکتے ہین اور لازم ہی کہ ساحت دار مین بقدر عرض باب دار کے چھوڑ دین کذا فی الخلاصۃ منتقی مین امام محمد رح سے روایت ہی کہ ایک کاریز جاری ہی کہ اس سے بعض آبار کسی شخص کے دار مین یا کسی شخص کی زمین مین کھودے گئے ہین کہ انکو دیوار محیط ہی پھر کاریز والے نے دعوی کیا کہ روے زمین آبار کی میری ہی اور مالک دار یا زمین نے اپنی ملک ہونے کا دعوی کیا تو امام محمد رح نے فرمایا کہ جو آبار دار مین ہون انکی زمین صاحب دار کی ہی اور جو زمین مین ہون وہ صاحب کاریز کی ہی بشرطیکہ اسکا قابض معلوم نہو اور اگر صاحب زمین نے اسمین کھیتی کرکے اسکو کاشت کر اٹھا لیا تو وہ قابض قرار پائیگا کیونکہ زراعت سے اسکا قبضہ ثابت ہو گیا کذا فی الحاوی ایک شخص کی خالصہ کاریز ہی اسپر ایک قوم کے درخت لگے ہوے ہین اور کاریز والے نے چاہا کہ اپنی کاریز اس نہر سے ہٹا کے دوسری جگہ کھودے تو اسکو یہ اختیار نہین ہی اور اگر کاریز والے نے کاریز فروخت کیا تو درختون کے مالک کو شفعہ جوار پہونچے گا یہ فصول عمادیہ مین ہی

## بارہوان باب۔ دعوی دین کے بیان مین۔

اگر عورت نے اپنے شوہر پر بقیہ مہر ثابت کرنا چاہا تو اسکو اختیار رہی اگرچہ اسکو فی الحال باقی مہر کے مطالبہ کا اختیار نہو اسی طرح جس شخص کا قرضہ میعادی ہی اگر اس نے ثابت کرنا چاہا تو اختیار ہی اگرچہ فی الحال مطالبہ نہ کر سکتا ہو یہ محیط مین ہی۔ اگر ایک عورت نے وارث شوہر پر اپنے مہر مثل سے زائد کا

دعوی کیا پس اگر وارث نکاح کا اقرار کرتا ہو تو قاضی ... دریافت کریگا ... کا مہر اسی قدر ہے یعنی مہر مثل سے زائد
ہیں اگر وارث نے ... نہیں تو دریافت ... کیا ... یعنی مہر مثل سے زائد ... سے کم کر کے پوچھے پھر اگر اُسنے
کہا کہ نہیں تو ... دریافت کریگا ... تک نوبت پہونچے پس اگر ... مہر مثل پر پہونچی کہا کہ نہیں تو قاضی ...
مہر مثل اسپر لازم کریگا اور ... اور ... ہے کہ قاضی ... مہر مثل معلوم ہو اور اگر ... معلوم ہو تو ... میں
... مہر مثل ... دریافت ... کے واسطے مقرر کریگا ... ثابت ہے اُسکے ... پر گواہ
طلب کریگا یہ فتاوی قاضی خان ... عورت نے اپنے شوہر ... دعویٰ کیا اور وارثوں نے نکاح سے انکار
کیا پس عورت نے مہر ... دونوں ... گواہ ... تو دونوں ثابت ہونگے پھر اگر وارثوں نے گواہ ... کہ اسنے شوہر کے
مرنے سے پہلے مہر سے بری کر دیا ہے تو بسبب تناقص کے دعوے قبول نہوگا یہ فصول عمادیہ میں ہے ایک عورت نے زید کو
قاضی کے دربار میں حاضر کیا اور کہا کہ میرے فلان بن فلان شوہر پر اسقدر مہر باقی تھا اور تو نے اُسکی طرف سے اِس مہر کی
ضمانت کر لی تھی کہ تو ضامن ہے اگر وہ مجھے تین طلاق دیکر اپنے اوپر حرام کر لے اور مین نے تیری ضمانت کی اجازت دیدی تھی
اور اب مجھے اُس نے تین طلاق دیدی ہین پس باقی مہر تجھپر بسبب ضمانت کے وقوع فرقت کے بعد واجب الادا ہے
اور ادا کرانے کا مطالبہ کیا پس مدعا علیہ نے ضمانت کا اقرار کیا ولیکن انکار کیا کہ مین اِس حرمت طلاق سے واقف نہین ہون
پس عورت کے گواہون نے گواہی دی کہ عورت کو اُسنے تین طلاق دیدی ہین پس باقی مہر کی ڈگری زید پر اور وقوع حرمت کے
احکام غائب پر نافذ کریگا یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ ہشام رح نے اپنے نوادر مین لکھا ہے کہ مین نے امام محمد رح سے کہا کہ میرے
زید پر ہزار درم آتے ہین اور زید کے ایک عورت پر ہزار درم ہین پس اُن دونون نے جھگڑا کیا اور میری غیبت مین
عورت نے دو گواہ سُنائے کہ مین نے اقرار کیا ہے کہ میرے جو درم زید پر آتے ہین وہ سب اِس عورت کے ہین میرا
اُسمین سے کچھ نہین ہے اور میرے نام اِس سبب سے ہین کہ مین نے اُس عورت کے واسطے اُسکا ایک غلام
فروخت کیا تھا اور زید کو جو عورت سے مطالبہ کرتا ہے وہ میرے ہزار درم کے قرضدار ہونیکا مقر ہے یا منکر ہے پس عورت نے
گواہ سُنائے کہ میرے یعنی ہشام کے زید پر ہزار درم ہین اور مین نے اقرار کیا ہے کہ یہ درم اُس عورت کی ملک ہین میرا نام
اُسمین عاریۃ ہے تو امام محمد رح نے فرمایا کہ یہ امر جائز ہے اور گواہی قطعی ہے یہ محیط مین ہے وارث یا وصی کی حاضری مین میت پر
قرضہ ثابت کرنا جائز ہے اگرچہ ان دونون کے قبضہ مین ترکہ مین سے کچھ نہو یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص نے ایک وارث
کی حاضری مین میت پر قرضہ کا دعویٰ کیا پس اِس وارث نے اقرار کر لیا تو صحیح ہے اور تمام قرض اُسی کے حصہ میراث سے
دلایا جائیگا اور شمس الائمہ رح نے فرمایا کہ یہ حکم اُسوقت ہے کہ اِس وارث کے اقرار کے ساتھ حکم قاضی بھی موافق اِسکے اقرار کے جاری
ہوا ہو اور اگر محض وارث کا اقرار ہے تو اُسکے حصہ مین قرضہ لازم نہوگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے فتاوی فضلی مین ہے کہ بعض نے
وارثون مین سے مورث پر قرض کا دعویٰ کیا اُسکے بعض وارثون نے تصدیق کی اور بعضون نے تکذیب کی تو فرمایا کہ تصدیق
کرنیوالون کے حصہ میراث سے یہ قرضہ پورا ادا کیا جائیگا مگر اِس مدعی کے حصہ کا قرضہ اسمین سے طرح دیا جائیگا یہ محیط مین
ہے۔ اگر ایک وارث کو حاضر کر کے میت پر قرضہ کا دعویٰ کیا اور گواہ دیے تو سب کے حق مین قرضہ ثابت ہوگا اسی طرح
اگر کسی وارث نے میت کا قرضہ کسی شخص پر ثابت کیا اور گواہ دیے تو سب کے حق مین ثبوت ہوگا اور وہ قرضہ لیکر قاضی
تقسیم کر کے اِس مدعی حاضر کا حصہ اُسکو دیدیگا اور غائبون کا حصہ اُسکو نہ دیگا بلکہ مدعا علیہ کے پاس چھوڑ دیگا اور صاحبین کے

نے فرمایا کہ ایک عادل کے پاس رکھوا دیگا اور اگر قابض قرضدار قرض کا اقرار کرتا ہو تو بالاجماع غائبون کے حصے اُس کے پاس سے نہ لیگا اور یہ عقار مین ہے اور مال منقول مین اگر منکر ہو تو لیکے عادل کے پاس رکھیگا اور اگر مقر ہے تو اُسی کے پاس رہنے دیگا اور جب غائب لوگ حاضر ہون تو اُن کو دوبارہ گواہ پیش کرنے کی ضرورت نہوگی یہی اصح ہے یہ خزانۃ المفتین مین ہے کتاب الاقضیہ مین ہے زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ میرے خالد پر ہزار درم ہین اور خالد نے عمرو کو حکم دیا ہے کہ میرے ہزار درم جو تیرے پاس ودیعت ہین وہ زید کو دیدے اور عمرو نے اِس حکم سے انکار کیا پس مدعی نے ہزار درم ودیعت ہونے اور حکم دینے کے گواہ سنائے اور قاضی نے مدعی کی ڈگری کر دی تو یہ حکم غائب یعنی خالد پر بھی جاری ہوگا اور عمرو اُسکی طرف سے خصم قرار دیا جائیگا یہ محیط مین ہے۔ اگر ایک شخص مرگیا اور اُسپر چند قرضے ہین اور اُسنے ہزار درم اور ایک بیٹا چھوڑا پس بیٹے نے کہا کہ یہ ہزار درم میرے باپ کے پاس زید کے ودیعت ہین پھر زید آیا اُسنے دعوی کیا اور قرضخواہون نے زید کی اس امر مین تصدیق کی کہ اسی کے ہین یا تکذیب کی کہ میت کے ہین یا تصدیق و تکذیب کچھ نہ کی کہا کہ ہم نہین جانتے ہین کہ یہ درم کس کے ہین تو قاضی یہ ہزار درم میت کی طرف سے قرضخواہون کو ادا کر دیگا اور مدعی ودیعت کے لیے قرار نہ دیگا ولیکن صورت اُولی مین قرضخواہون نے جبکہ تصدیق کی ہے کہ یہ ہزار درم زید کے ہین تو زید بعد ڈگری ہونے کے قرضخواہون سے بسبب اُنکے اقرار کے واپس لیگا یہ حکم اس صورت مین ہے کہ بیٹے نے اقرار کیا اور ایسے ہی اگر انکار کیا اور کہا کہ یہ ہزار درم میرے باپ کے ہین یا اقرار و انکار کچھ نہ کیا اور کہا کہ مین نہین جانتا ہون کس کے ہین تو یہ صورت و صورت اول یکسان ہین اور اگر مدعی ودیعت نے انکار کی صورت مین بیٹے سے قسم طلب کی تو اُسپر قسم نہین آتی ہے۔ اور جو کچھ ودیعت مین معلوم ہوا وہی مضاربت و بضاعت و اجارہ و عاریت و رہن مین ہے جبکہ میت کے پاس کوئی مال عین ہو اور وارثون نے کسی امر کا انھین سے اقرار کیا کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف۔ اگر میت پر قرض کا دعوی کیا درحالیکہ وارثان بالغ غائب ہین اور نابالغ حاضر ہین تو قاضی کو اختیار ہے کہ نابالغ کی طرف سے ایک وکیل مقرر کرے کہ جسپر دعوی دائر ہو پھر اگر وکیل پر کچھ ڈگری ہوئی تو سب وارثون پر یہ حکم جاری ہوگا ایسا ہی رشید الدین نے ذکر کیا ہے مین کہتا ہون کہ قرضخواہ کو اگر بالغون کے حصہ سے اپنا قرضہ وصول کرنیکی قدرت نہوئی تو نابالغ کے حصہ سے سب وصول کر لیگا پھر جب بالغ وارث حاضر ہوے تو نابالغ اُنسے بقدر حصہ رسد کے واپس کر لیگا یہ فصول عمادیہ مین ہے اور اگر وارث حاضر بالغ ہو اُسنے اپنے مورث پر قرضہ کا اقرار کر لیا پھر مدعی نے باوجود اقرار کے گواہ قائم کرنے چاہے تاکہ تمام ترکہ مین اُسکا حق ثابت ہو جاوے تو قاضی مقر پر اُسکے گواہون کی سماعت کریگا اور ڈگری کر دیگا اور یہ حکم جو بمقابلہ وارث مقر کے ہوا ہے سب وارثون پر جاری ہوگا۔ اسیطرح اگر وصی میت یا وکیل خصومت پر بعد اقرار کے گواہ قائم کرنے چاہے تو مدعی کے گواہون کی سماعت ہوگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہے اگر میت پر قرضہ کا دعوی کیا پس تمام وارثون نے اقرار کر لیا پھر مدعی نے گواہ قائم کرنے چاہے تو مقبول ہونگے کیونکہ مدعی کو اپنا قرضہ ثابت کرنے کی وارثون غیر وارثون کے حق مین ضرورت ہے کیونکہ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ میت کا کوئی دوسرا قرضخواہ آیا اور اُسکا حق قرض ظاہر ہے اور اس مدعی کا قرض جسکا وارثون نے اقرار کر دیا ہے دوسرے قرضخواہ کے حق مین ظاہر نہوگا اس باعث سے اُسکی گواہی مقبول ہوگی اسی طرح اگر سب وارثون نے وصیت کا اقرار کیا و باوجود اقرار کے گواہ قائم کئے تو مقبول ہونگے یہ فصول عمادیہ مین ہے ایک شخص زید کو لایا کہ وہ مدعی ہے کہ مین عمرو غائب کی طرف سے وکیل خصومت ہون اس وکیل پر دعوی کیا کہ میرا عمرو پر اِس قدر قرض ہے پھر مدعا علیہ نے وکالت کا اقرار کیا تو زید کا اقرار صحیح نہین ہے حتی کہ اگر مدعی نے عمرو پر

اپنا قرضہ ہونے کے گواہ قائم کیے تو قبول نہونگے اور اسیطرح اگر میت پر قرضہ کا دعوی کیا بمقابلہ ایک مرد کے جسنے اقرار کیا کہ مین میت کا وصی ہون تو بھی گواہان مدعی نامقبول ہونگے یہ فتاوے قاضی خان مین ہی اگر وکیل حاضر ہوا اور دعوے کیا کہ مین فلان بن فلان کی طرف سے وکیل اسواسطے مقرر ہوا ہون کہ مین مدعا علیہ سے وہ قرضہ جو موکل کا اسپر ہی اور وہ مال عین جو اُسکا اِسکے پاس ودیعت ہی وصول کرون اور مدعا علیہ نے اِس سب کی تصدیق کی تو مدعا علیہ کو قرض کا مال دیدینے کا حکم ہوگا اور مال عین ودیعت دینے کا حکم نہ دیا جائیگا اور اگر وصی نے حاضر ہوکر دعوی کیا کہ فلان بن فلان میت کا مین وصی ہون اُسنے مجھے وصیت کی تھی کہ اِس مدعا علیہ کے ذمہ جو اُسکا قرض ہی اور جو مال عین ودیعت ہی سب وصول کرون اور مدعا علیہ نے اُسکی تصدیق کی تو مدعا علیہ کو دونون چیزون کے دیدینے کا حکم دیا جائیگا کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف - اور اگر اُس نے قرضدار پر گواہ قائم کیے تو مقبول نہ ہونگے اور اُس سے مال قرض نہین لے سکتا ہی ولیکن اگر قاضی کے نزدیک میت کے ترکہ مین قرض ثابت ہوا اور کسی نے قاضی کے سامنے اقرار کیا کہ میت کا مجھپر اسقدر قرض ہی تو اُسکو رب الدین کو دیدینے کے واسطے حکم کریگا اور عیون مین ہی کہ اگر اِس شخص نے جسپر میت کے ہزار درم ہین بعوض اُس قرض ہزار درم کے جو میت پر آتا ہی ادا کردیے بلا حکم وصی کے جو میت کا ہی تو امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اگر اُس نے ادا کرنے کے وقت کہا کہ یہ ہزار درم مین وہ ادا کرتا ہون جو میت کے مجھپر چاہیے تھے بعوض اُن ہزار درمون کے جو تیری میت پر آتے ہین تو جائز ہی اور اگر یہ نہ کہا بلکہ میت کی طرف سے ادا کردیے تو احسان کرنے والا شمار ہوگا یہ خلاصہ مین ہی۔ اگر وارثون مین اطفال و بالغ ہون پس بالغون نے اپنے باپ پر قرض کا اقرار کرلیا تو قرضخواہ کو نابالغون پر قرض ثابت کرنے کے واسطے گواہ پیش کرنے چاہیے ہین یہ فصول عمادیہ مین ہی ایک شخص نے وارث کی حاضری مین میت پر قرض کا دعوی کیا اور کہا کہ میت نے اِس قرض کی جنس سے وارث کے قبضہ مین اسقدر چھوڑا ہی کہ جس سے یہ قرض ادا کرسکتا ہی اور اسپر گواہ قائم کیے تو اسمین شک نہین ہی کہ اس قدر اس امر کے واسطے کافی ہی کہ وارث کو حکم کیا جاوے کہ یہ مال حاضر کرے تاکہ موجودگی مین گواہ گواہی دین کہ یہ میت کا مال ہی اور اگر ڈگری کرنے کے واسطے اسی قدر پر اکتفا کیا جاوے تو جائز ہی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ گواہ لایا کہ میت پر قرضہ ہی اور ترکہ اسقدر ہی کہ ادا ہوسکتا ہی تو ضرور ہی کہ ترکہ کو بیان کرے اگر عقار ہی تو حدود بیان کرنا چاہیے اور اگر وارثون کے اقرار کے گواہ لایا کہ ترکہ سے قرض ادا ہوسکتا ہی تو بیان ترکہ کی حاجت نہین ہی اور اصح یہ ہی کہ خصومت بلا بیان ترکہ مقبول ہوگی اور اسی پر فتوی ہی اور اگر قرضخواہ میت نے وفا سے ترکہ کے گواہ دیے اور ترکہ بیان کیا اور استیفا کیا پھر دوسرے قرضخواہ نے قرض کو ثابت کیا تو بلا خلاف اثبات ترکہ کہ وفا کے لائق ہونے کے اثبات کی حاجت نہین ہی اور اگر وارثون نے دوسرے قرضخواہ کے قرض سے انکار کیا اور پہلے قرضخواہ نے اُسکی تصدیق کی تو دوسرا پہلے کا شریک ہوگا کیونکہ اُسنے خود شرکت کا اقرار کیا ہی یہ وجیز کردری مین ہی۔ اگر ایک شخص مرگیا پھر ایک قوم قاضی کے پاس آئی اور کہا کہ فلان شخص مرگیا اور ہمارے اموال اُسپر ہین اور اُسنے جو کچھ مال چھوڑا ہی اُسپر وارثون نے قبضہ کیا اور وہ لوگ اُسکو متفرق و تلف کیے ڈالتے ہین اور قاضی سے درخواست کی کہ ترکہ ابھی بٹنے سے موقوف رکھا جاوے تاکہ ہم اپنے حقوق قاضی کے سامنے ثابت کرین تو قاضی پر واجب نہین ہی کہ وارثون کے مقبوضہ سے تعرض کرے پس اگر قوم نے کہا کہ ہمارے گواہ حاضر ہین ہم اِسی مجلس مین یا دوسری مجلس مین پیش کرینگے اور وارث کی ذات سے اسراف بیجا اور تلف کرنے کا خوف ہی یا یہ مشہور ہی کہ فلان شخص مرگیا اور اُسکے

قرضخواہ بہت ہین یا قاضی کو مدعی لوگ صالح اور نیک بخت معلوم ہوے یا اُسکے دل مین آیا کہ یہ لوگ سچے ہین اور وارث کی ذات سے خوف اسراف واتلاف ہی تو استحسانًا کچھ مضائقہ نہین ہی کہ چند روز ترکہ متوقف رکھا جاوے - اسیطرح اگر کسی میت کی طرف سے اپنے حق مین کسی قدر وصیت کرنے کا دعوی کیا اور یہ صورت پیدا ہوئی تو اُسکی بھی یہی راہ نکل سکتی ہی کذافی شرح ادب القاضی للخصاف - اگر تین آدمیون کا مشترک قرض کسی پر ہو پھر دو شخص غائب ہو گئے اور تیسرا حاضر رہا اُسنے اپنا حصہ قرضدار سے طلب کیا تو قرضدار دینے پر مجبور کیا جائیگا یہ فصول عمادیہ مین ہی - اگر زید عمرو کو قاضی کے پاس لایا اور کہا کہ میرا باپ فلان مرگیا اور کوئی وارث میرے سواے نہین چھوڑا اور اُسکا اِس عمرو پر اسقدر مال ہی تو قاضی مدعا علیہ سے اسکو دریافت کریگا پس اگر اُسنے سب دعوے کا اقرار کر لیا تو اقرار صحیح ہی اور حکم کیا جائیگا کہ یہ مال دین وعین اسکے سپرد کرے اور اگر اُسنے انکار کیا پس اگر مدعی نے گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور مدعا علیہ کو حکم دیا جائیگا کہ سب دین[ف۱] وعین اسکے سپرد کرے اور اگر مدعی کے پاس گواہ نہون اور اُسنے اپنے دعوی پر مدعا علیہ سے قسم لینی چاہی تو خصاف نے ذکر کیا کہ بعض اصحاب سے روایت ہی کہ قسم نہ لیجائیگی اور ایک قول یہ بھی روایت ہی کہ لیجائیگی یہ محیط مین ہی - رب الدین[ف۲] نے اگر گواہ پیش کیے کہ وارثون نے ترکہ مین سے ایک غلام فروخت کیا حالانکہ ترکہ قرض مین دبا ہوا ہی پس وارثون نے اِس امر کے گواہ دیے کہ ہمارے باپ نے اپنی زندگی مین یہ غلام فروخت کر کے ثمن لیا ہی تو رب الدین کے گواہ اولی ہین یہ خزانۃ المفتین مین ہی - ترکہ اگر قرض مین ڈوبا ہوا ہو اور کسی دوسرے قرضخواہ نے اگر گواہون سے اپنا قرض ثابت کیا تو اُسکے گواہ وارث پر مقبول ہونگے نہ دوسرے قرضخواہ پر ولیکن وارث سے قسم نہ لیجائیگی ایسا ہی تمام کتب مین مذکور ہی اور کسی کتاب مین نہین مذکور ہی کہ وارث کا اقرار اپنے حق مین صحیح ہی یا نہین ہی تاکہ اگر میت کا کوئی اور مال ظاہر ہو تو اِس وارث مقر کے حصہ سے یہ قرض وصول کیا جاوے تو لائق یہ ہی کہ صحیح ہو ولیکن اقرار ضمنی کے واسطے قسم نہ لیجائیگی کہ یہ فائدہ محض موہوم ہی یہ محیط مین ہی فتاوی رشید الدین مین مذکور ہی کہ ترکہ اگر غیر مستغرق ہو اور قرضخواہ نے کسی ایک وارث پر اپنا قرضہ ثابت کیا تو حاضر اپنے حصہ کو فروخت کرے اور جسقدر قرض اُسکے حصہ رسد پڑا ہی اُسکو ادا کر دے اور دوسرون کے حصے فروخت کرنیکا وہ والی نہین ہی تاکہ قرضہ پورا ادا کر دے اور اگر ترکہ قرض مین ڈوبا ہوا ہو تو بدون رضامندی قرضخواہون کے اُسکو فروخت نہین کر سکتا ہی یہ فصول عمادیہ مین ہی - اگر ترکہ تین ہزار اور قرض ایک ہزار ہو اور ترکہ تین بیٹون مین تقسیم ہو گیا تو قرضخواہ ہر ایک بیٹے سے تہائی ہزار لے لیگا بشرطیکہ سب پر قاضی کے حضور مین قابو پاگیا اور اگر کسی ایک شخص پر قابو پایا تو اُس سے سب جو اُسکے ہاتھ مین ہی لے لیگا یہ خزانۃ المفتین مین ہی - وارثون کو قرض ادا کر کے ترکہ چھوڑا لینے کا اختیار ہی اور ایسے ہی ایک کو بھی اگر باقی انکار کرین اور اگر سب نے ترکہ چھوڑانے اور قرض ادا کرنے سے انکار کیا تو مجبور نہ کیے جائینگے ولیکن قاضی میت کی طرف سے وصی مقرر کریگا یہ خلاصہ مین ہی - اگر میت کے ایک وارث پر وارثون مین سے دعوے کر کے قرض ثابت کیا اور ترکہ کسی اجنبی کے قبضہ مین ہی تو مدعا علیہ کو اجنبی سے ترکہ طلب کرنے کا اختیار ہی کذافی القنیہ - ایک شخص ایک شہر مین مرگیا وہین ایک اجنبی کے پاس اُسکا مال و ترکہ ہی اور اُسکے وارث دوسرے شہر مین ہین پس ایک قوم نے اُسپر اپنے حقوق و اموال کا دعوی کیا پس اگر وہ شہر جسمین وارث ہین اِس شہر سے منقطع ہو یعنے غالب آمد و رفت منقطع ہو تو قاضی میت کی طرف سے ایک وصی مقرر کریگا کہ اُسکی حاضری مین وہ لوگ اپنے حقوق ثابت کرینگے اور اگر انقطاع نہو تو قاضی

ف۱ یعنی بفتح دال قرض مین مستغرق معین ۱۲

ف۲ رب الدین یعنی قرضخواہ جسکو دین پہنچتا ہی ۱۲

اُسکا وصی مقرر نہ کریگا بلکہ مدعیون کے گواہون کی سماعت کر کے جو کچھ امور اُسکے نزدیک ثابت ہونگے وہ اُس شہر کے قاضی کو لکھیگا جسمین وارث موجود ہین تاکہ وہ حکم کرے پھر وہ قاضی اِس قاضی کاتب کو تحریر کریگا تاکہ ترکہ سے قرضہ مدعیون کے سپرد کرا دے کذا فی السراجیہ اگر میت نے کوئی وصی نہین مقرر کیا اور اُسکے وارث نابالغ ہین ایسا کوئی نہین ہے جو قیام امور وحجت کے لائق ہو تو قاضی اِسکی طرف سے ایک وصی مقرر کریگا کہ اِن نابالغون کے کام مین درستی کرے پس اگر قرضخواہون نے اِس وصی کی حاضری مین اپنے حقوق ثابت کیے اور درخواست کی کہ اِسکو حکم دیا جاوے کہ میت کے مال سے ہمارے حقوق ادا کرے تو قاضی کو چاہیے کہ ہر ایک سے قرض ادا کرنے سے پہلے قسم لے کہ واللہ مین نے اِس مال سے جو میرا فلان کی طرف ثابت ہوا کچھ وصول نہین کیا اور نہ مجھے اُسکی طرف سے کسی نے ادا کیا اور نہ میرے حکم سے کسی نے وصول کیا اور نہ مین نے اِس مال سے بری کیا اور نہ اسمین سے کچھ مال سے بری کیا اور نہ مجھے یہ مال یا اسمین کچھ کسی پر اُترا یا اور نہ مین نے فلان میت سے اِس مال یا اسمین سے کچھ مال کے عوض کچھ رہن لیا۔ اگرچہ وصی اِس قسم کی درخواست نکرے پس وہ جب قسم کھا جاوے تو اُسکو اُسکا قرض دینے کا حکم کرے اور اگر نکول کرے تو اُسکو کچھ دینے کا حکم نکرے اسی طرح اگر کوئی مرگیا اور کوئی وصی نہین مقرر کیا اور نہ کوئی وارث چھوڑا اور اُسپر ایک قوم نے اموال وحقوق کا دعوی کیا تو قاضی اُسکی طرف سے وصی مقرر کریگا اور مدعیون کے گواہون کی سماعت کر کے اگر حق ثابت ہوا تو دینے سے پہلے اسی طور سے جو مذکور ہوا قسم لیگا کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف ۔ ایک شخص نے برہان پیش کی کہ میرا میت پر اسقدر مال ہے تو اُس سے قسم لیجائیگی کہ واللہ مین نے یہ مال یا اسمین سے کچھ نہین پایا اگرچہ وارث اُسکے پھر پانیکا دعوی نہ کرین اور فتاوی مین ہے کہ اگرچہ مدارث لوگ قسم دلانے سے انکار کرین تو بھی قسم لیجائیگی یہ ذخیرہ کردری مین ہے اگر زید و عمرو دونون کے بکر پر ہزار درم قرض ہین اور دونون اُس مین شریک ہین اور بکر قرض سے انکار کرتا ہے پھر زید حاضر ہوا اور دونون کے قرضہ کے گواہ قائم کیے اور عمرو غائب ہے تو منتقی مین مذکور ہے کہ امام اعظم رح کے نزدیک پانچسو درم کی حاضر کی ڈگری کیجائیگی اور جب عمرو آوے تو دوبارہ گواہ پیش کرنیکا حکم دیا جائیگا اور زید حاضر عمرو کی طرف سے کسی وجہ سے خصم نہین ٹھہرایا جائیگا مگر درصورتیکہ یہ ہزار درم دونون مین ایک شخص کی میراث مشترک ہو اور اگر عمرو آیا اور گواہون کے پیش کرنے پر قادر نہوا تو جسقدر اُسکے شریک نے پانچسو لیا ہے اُسمین شریک ہوجاویگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ زید کا عمرو و بکر دونون پر کچھ مال دستاویز مین تحریر ہے اُسکا زید نے دعوی کیا اور گواہ قائم کیے اور ایک غائب ہے اور دوسرا مدیون حاضر ہے اور وہ حاضر منکر ہے تو موافق مختار کے حاضر پر نصف مال کی ڈگری ہوگی مگر درصورتیکہ یہ حاضر بحکم غائب اُسکی طرف سے کفیل ہو تو حاضر پر کل مال کی ڈگری کیجائیگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ ایک شخص دوسرے پر قرض کا دعوی کرتا ہے اور مدعا علیہ نے دو وکیل خصومت کیواسطے مقرر کیے پس مدعی نے ایک گواہ ایک وکیل کے سامنے پیش کیا اور دوسرا گواہ دوسرے کے سامنے پیش کیا تو جائز ہے اسیطرح اگر ایک گواہ موکل پر اور دوسرا گواہ وکیل پر پیش کیا تو بھی جائز ہے یا ایک گواہ مدعا علیہ پر اور دوسرا اُسکے وصی یا وارث پر قائم کیا یا میت کیواسطے دو وصی تھے پس ایک وصی پر ایک گواہ اور دوسرے پر دوسرا گواہ قائم کیا تو بھی جائز ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے وصی نے اگر ترکہ پر قرض کا دعوے کیا تو قاضی دوسرا وصی مقرر کریگا تاکہ اُسپر دعوے دائر ہو یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص مرا اور دو بیٹے چھوڑے پس ایک بیٹے نے دعوے کیا کہ ہمارے باپ کے اُسپر ہزار درم بیع کے ثمن ہین اور دوسرے نے دعوے کیا کہ یہ درم قرض کے ہین اور ہر ایک نے اپنے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے تو ہر ایک کے واسطے پانچسو درم کی ڈگری

ہوگی اور ایک کو دوسرے کے مال معوضہ مین شرکت نہین پہونچتی ہے کہ جو کچھ اُسنے وصول کیا ہے اُسمین شریک ہو یہ فتاوے قاضی خان مین ہے- کتاب الاملاء مین امام محمد رح سے روایت ہے کہ ایک شخص مرگیا اور اُسنے دوسرے کے قبضہ مین اپنا مال درم یا دینار یا عقار یا رقیق وغیرہ چھوڑا پس زید نے دعوی کیا کہ یہ مال میرا حق ہے کہ مین نے اِسکو میت کے پاس ودیعت رکھا تھا یا اُسنے مجھ سے غصب کر لیا ہے اور قابض مال نے اِسکی اِس قول مین تصدیق کی اور یہ کہا کہ نہین معلوم میت نے کوئی وارث نابالغ چھوڑا ہے یا بالغ چھوڑا ہے کہ وہ غائب ہے تو قاضی قابض کی تصدیق سے مدعی کو کچھ نہ دیگا اور بعد انتظار کے بیت المال مین داخل کر دیگا یہ فصول عمادیہ مین ہے اگر تقسیم کرنے والے وارثون مین سے بعض نے میت پر قرض کا دعوے کیا اور گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور تقسیم ٹوٹ جاویگی اور تقسیم کرنا قرض سے بری کر دینے مین شمار نہوگا بخلاف اِسکے اگر مال معین کا اعیان ترکہ مین سے دعوی کیا تو دعوی مقبول نہوگا کذا فی الصغری

**تیرھوان باب** وکالت وکفالت وحوالہ کے دعوے کے بیان مین۔ قاضی کے وکیلون مین سے ایک وکیل نے قاضی سے دعوے پیش کیا کہ مین فلان بن فلان غائب کی طرف سے لوگون پر اُسکے حقوق وقرضے ثابت کرنے کے واسطے وکیل ہون اور اُس غائب مؤکل کے اِس مدعا علیہ پر دس درم قرض ہین پس اسکو حکم دے کہ مجھے سپرد کرے پس مدعا علیہ نے کچھ جواب نہ دیا ولیکن باب القاضی کے ایک دوسرے وکیل نے مدعا علیہ کی حاضری مین جواب دیا کہ میرا مؤکل کہتا ہے کہ مجھپر یہ درم دس قرض نہین ہین اور نہ مین اِس وکالت کو جانتا ہون پس وکیل نے دو گواہ توکیل کے قائم کیے اور قاضی سے حکم کی درخواست کی قاضی نے اُسکی وکالت ثابت ہونے کی ڈگری کر دی اور مدعا علیہ ہنوز خاموش ہے کوئی اُسنے جواب نہین دیا ہے اور جسنے اُسکی طرف سے جواب دیا ہے اُسکا وکیل مقرر کرنا مدعا علیہ کی طرف سے ثابت نہین ہے تو کیا یہ حکم صحیح ہے اور توکیل ثابت ہوگی یا نہین پس بعض مشائخ نے فرمایا کہ نہین اور اِسی پر امام ظہیر الدین فتوے دیتے تھے اور یہ واقعہ عموماً ہوتا ہے پس یاد رکھنا چاہیے یہ محیط مین ہے- زید نے دعوی کیا کہ مین عمرو کی طرف سے بکر سے قرضہ وصول کرنے کا وکیل ہون اور اُسکو مجلس حکم مین لایا پس مدیون بکر نے دعوی کیا کہ مجھے عمرو نے بری کر دیا یا مین نے ادا کر دیا اور وکیل نے کہا کہ مجھے مؤکل نے معزول کر دیا ہے پس اگر یہ توکیل خصم کے التماس سے تھی تو اِس دعوے کی سماعت نہوگی کیونکہ مؤکل اُسکے معزول کرنے کا اختیار نہین رکھتا ہے اور اگر توکیل خصم کی التماس سے نہ تھی تو سماعت ہوگی ولیکن عزل اُسوقت ثابت ہوگا کہ عزل پر گواہ لاوے اور بدون گواہون کے ثابت نہوگا اور اگر اِس طرح نہ کہا بلکہ یون کہا کہ مین وکیل نہین ہون اور خصم نے اُسکی تصدیق کی تو صحیح نہین ہے اور اثر اسکا یہ ہے کہ اگر اُسنے خصم سے صلح کر لی پھر کہا کہ مین وکیل نہین ہون اور جو دیا ہے اُسکو پھیرنا چاہا اور خصم نے تصدیق کی تو سماعت نہوگی کذا فی الخلاصہ- ایک شخص نے اپنا قرض یا ودیعت وصول کرنیکا وکیل کیا اور ودیعت رکھنے والے یا قرضدار نے وکیل کی تصدیق کی باوجود اِس کے وکیل نے اپنی وکالت پر گواہ سنانے تو ہو سکتا ہے اور فائدہ اسکا یون ظاہر ہوگا کہ اگر اُس نے زید کو حاضر کر کے گواہون سے اپنی وکالت ثابت کی پھر عمرو کو حاضر لایا تو دوبارہ گواہ وکالت لانے کی ضرورت نہین ہے اور اگر خاص حق پر اپنی وکالت کے واسطے گواہ پیش کیے پھر وکیل غائب ہوا اور مؤکل یا دوسرا اسکا وکیل اِسی حق کے طلب کرنے کے واسطے آیا تو دوبارہ گواہ لانے کی ضرورت نہین ہے اِسی طرح اگر ایک گواہ اِس قرضدار پر پیش کیا اور دوسرا دوسرے قرضدار یا اِس کے وارث پر قائم کیا تو بھی یہی حکم ہے یہ جیز کردری مین ہے- ایک شخص مجلس قضا مین حاضر ہوا اور دوسرے کو اپنے ہر حق

کے واسطے جو شہر بخارا مین ہو وصول کرنے اور خصومت کرنے کا وکیل کیا اور اُن دونون کے ساتھ کوئی ایسا شخص نہین ہے جسپر موکل کا کچھ حق آتا ہو پس اگر قاضی موکل کو نام و نسب سے پہچانتا ہو تو وکالت قبول کر لیگا یہانتک کہ اگر بعد غیبت موکل کے وکیل نے کسی شخص کو حاضر کیا اور اُسپر موکل کے حق کا دعوی کیا تو سماعت کریگا اور وکیل کو وکالت پر گواہ پیش کرنے کی تکلیف نہ دیگا اور اگر موکل کو نام و نسب سے نہین پہچانتا ہو تو وکالت قبول نہ کریگا پس اگر موکل نے کہا کہ مین گواہ پیش کرتا ہون کہ مین فلان بن فلان ہون تاکہ آپ میرے اس شخص کے وکیل کرنے کو قبول کرین تو قاضی گواہون کی سماعت نہ کریگا یہ فتاوے صغری مین ہے زید عمرو کو قاضی کے پاس لایا اور کہا کہ خالد بن بکر کے اسپر ہزار درم ہین اور اُسنے مجھے ان درمون اور تمام حقوق مین خصومت کرنے اور وصول کرنیکا وکیل کیا ہے اور اس سب پر اکٹھا گواہ قائم کیے تو امام اعظم رح نے فرمایا کہ مین مال کے گواہ قبول نہ کرونگا جبتک کہ اپنی وکالت کے گواہ نہ لاوے اور اگر وکالت و قرض پر اکٹھا گواہ قائم کیے تو وکالت ثابت ہونیکا حکم ہو جائیگا اور قرض کے گواہ دوبارہ پیش کرے اور امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر سب پر گواہ پیش کیے تو سب کا حکم ہو جائیگا اور قرض کے واسطے دوبارہ پیش کرنے کی ضرورت نہین ہے اور یہ استحسان ہے اور امام محمد رح نے استحسان ہی کو بسبب لوگون کی ضرورت کے لیا ہے اور اسی پر فتوی ہے اسی طرح وصی مین کہ اگر اُسنے قرض و وصی ہونے دونون پر گواہ قائم کیے اور اسی طرح وارث مین کہ اگر اُسنے نسب و موت مورث و دین پر گواہ قائم کیے تو ایسا ہی اختلاف ہو یہ فتاوے قاضی خان مین ہے زید نے عمرو پر گواہ قائم کیے کہ بکر بن خالد نے مجھے اور سعید بن زبیر کو وہ مال وصول کرنے کے واسطے جو بکر کا عمرو پر آتا ہے وکیل کیا ہے پس عمرو نے قرض و وکالت دونون کا یا فقط وکالت کا انکار کیا پس زید نے وکالت و قرض دونون پر اکٹھا گواہ سنائے امام محمد رح کے نزدیک دونون وکیلون کی وکالت اور قرض سب کا حکم ہو جائیگا اور گواہی قبول ہوگی اور امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک گواہی نامقبول ہوگی۔ اور جب اُسنے وکالت و قرض ثابت کر لیا تو جب تک دوسرا وکیل غائب حاضر نہو تب تک قرض وصول نہین کر سکتا ہے۔ اور اگر اس وکیل نے گواہ قائم کیے کہ صاحب مال نے مجھے اور فلان غائب کو فلان شخص پر نالش کرنے یا اُس سے قرض وصول کرنیکا وکیل کیا ہے اور جو کچھ ہر ایک ہم مین کرے اُسکو جائز رکھا ہے تو حاضر کی وکالت کا حکم ہوگا اور غائب کے واسطے نہوگا اور اگر وصی نے گواہ قائم کیے کہ فلان شخص نے مجھے اور فلان غائب کو وصی کیا ہے تو امام اعظم رح و امام محمد رح کے نزدیک اُسکے اور غائب کے وصی ہونے کا حکم ہوگا اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک فقط اسی کے وصی ہونے کا حکم کیا جائیگا یہ خلاصہ مین ہے۔ اگر وکیل نے وکالت پر گواہ قائم کیے پھر قبل اسکے کہ گواہان وکالت کی تعدیل ہو قرضدار پر قرض کے گواہ پیش کیے تو سماعت ہوگی اور اسیوقت ڈگری ہوگی کہ جب گواہان وکالت کی تعدیل ہو کر وکالت پہلے ثابت ہو جاوے اور تمام اہل بلد کے حق مین وکیل شمار کیا جائیگا بشرطیکہ وکالت عام ہو اسی طرح اگر وصی یا وارث نے وصایت یا وراثت پر گواہ قائم کیے پھر گواہون کی تعدیل ہونے سے پہلے حق کے گواہ پیش کیے پھر پہلے گواہون کی تعدیل ہو گئی تو صحیح ہوا اور اگر وکالت یا وصایت کے گواہون کی تعدیل نہوئی تو حق کے گواہ بھی باطل ہو گئے یہ تاتارخانیہ مین ہے ایک شخص پر دعوی کیا ہے تو نے مال اجارہ کی کفالت بتعلیق فسخ قبول کر لی تھی اور ہم نے اجارہ فسخ کیا پس تجھپر مال اجارہ لازم ہے اور اسپر گواہ قائم کیے اور اجارہ دینے والا غائب ہے تو گواہی مقبول ہوگی اور یہ حکم غائب پر جاری ہوگا اور یہ کفیل اُسکی طرف سے خصم قرار پاویگا اور جب کفیل نے مال اجارہ ادا کر دیا تو اجارہ دینے والے سے واپس لیگا بشرطیکہ کفالت اُسکے حکم سے ہو اور اگر اُسکے بلاحکم تھی تو واپس نہین لے سکتا ہے اور اگر اجارہ دینے والا قبل اسکے کہ مدعی کفیل سے کچھ ادا ...

اور فسخ اجارہ سے انکار کیا تو اُسکے انکار پر التفات نہ کیا جائیگا اور فسق کا حکم جاری رہیگا یہ محیط مین ہے - اِس امر پر گواہ لایا کہ میرے غائب پر ہزار درم ہین اور یہ شخص اُسکی طرف سے کفیل ہے پس اگر کفالت مبہمہ کا دعوی کیا مثلاً کفیل سے کہا کہ تونے یون کفالت کی تھی کہ جو کچھ تیرا فلان شخص پر ہے اُس سب کا مین کفیل ہوا اور میرے اُسپر ہزار درم ہین اور گواہون نے بھی ایسے ہی گواہی دی اور صریح بیان کیا کہ اسنے اس کفالت کو قبول کر لیا ہے تو حاضر و غائب دونون پر ڈگری ہوگی مدعی جس سے چاہے مطالبہ کرے اور اصیل کے حاضر ہونے کے بعد اگر اس سے مطالبہ کرے تو گواہ دوہرانے کی ضرورت نہین ہے اور اگر کفالت کو مقرر کیا اور کہا کہ تونے میرے ہزار درم کی جو غائب پر ہین کفالت کی تھی اگر بیان کیا کہ اُسکے حکم سے تھی اور اُسکے گواہ پیش کیے تو موافق مذکورہ بالا کے دونون پر ڈگری ہوگی اور اگر اصیل کے حکم سے ہونا بیان کیا اور گواہ دیے تو خاص کفیل ہی پر ہوگی پھر اگر غائب حاضر ہوا تو گواہ دوہرانا ضرور ہونگے یہ وجیز کردری مین ہے - دوسرے شخص پر دعوے کیا کہ اِسنے میرے لیے کفالت کی تھی کہ اگر فلان شخص تیری ودلیت کی تجہیل کے ساتھ مرا اور وہ ودلیت اسقدر ہے تو اُسکی ضمان مجھپر ہے اور اب فلان شخص تجہیل ودلیت کے ساتھ مر گیا اور اسپر گواہ قائم کیے تو بعض نے کہا کہ اس دعوے کی سماعت ہوگی اور دعوی کفالت مین ضرور یون کہنا چاہیے کہ مجلس کفالت مین مین نے اُسکی کفالت کی اجازت دی تھی اور اسی پر امام ظہیر الدین رح فتوے دیتے تھے اور بعض مشائخ نے کہا کہ یہ شرط نہین ہے دعوی کفالت متضمن ذکر اجازت ہے چنانچہ دعوے بیع متضمن شرا ہے یہ محیط مین ہے - اگر ایک کو حاضر کرکے اسپر گواہ پیش کیے کہ میرے اسپر اور فلان غائب پر ہزار درم ہین اور یہ شخص اُس غائب کی طرف سے اُسکے حکم سے کفیل ہے تو دونون پر ہزار درم کی ڈگری ہوجائیگی اور اگر یہ دعوی کیا کہ غائب اِس حاضر کی طرف سے کفیل ہے تو فقط حاضر کے حصہ کی اسپر ڈگری ہوگی اور اگر اس امر کے گواہ دیے کہ ہر ایک دوسرے کی طرف سے کفیل ہے تو حاضر پر پانچسو درم اصالۃً اور پانچسو درم کفالۃً ثابت ہونگے اور غائب پر پانچسو فقط اصالۃً ثابت ہونگے اور حاصل یہ ہے کہ کفالت غائب پر نہین ثابت ہوتی ہے اصالت ثابت ہوتی ہے بشرطیکہ کفالت حاضر پر غائب کی طرف سے اُسکے حکم سے ثابت ہوا ور اگر بدون حکم ثابت ہو تو نہین یہ تاتارخانیہ مین ہے - دو شخصون کے ہاتھ کوئی متاع فروخت کی اور ہر ایک نے دوسرے کی طرف سے اُسکے حکم سے کفالت کر لی پھر بائع کو ایک ملا اُسپر اُسنے دعوی کرکے گواہ پیش کیے تو اُسپر ہزار درم کی ڈگری آدھے کی اصالۃً اور آدھے کی کفالۃً کر دیجائیگی اور اگر ہنوز اس سے کچھ وصول نہ کیا تھا کہ دوسرے مشتری کو پایا تو بلا اعادہ گواہون کے اُس سے مطالبہ کر سکتا ہے یہ وجیز کردری مین ہے - زید نے عمرو پر دعوے کیا کہ اسنے اور بکر نے میرے لیے خالد کی طرف سے ہزار درم کی کفالت کر لی اور ہر ایک دوسرے کا کفیل ہے اور گواہ قائم کیے تو حاضر پر ہزار کی ڈگری ہو جائیگی اور دونون مین جس سے چاہے مواخذہ کرے اور اگر غائب کو پایا تو اُسپر گواہ دوہرانے کی ضرورت نہوگی یہ خلاصہ مین ہے -

عمرو پر دعوی کیا کہ یہ بکر کی طرف سے میرے لیے ہزار درم کا کفیل ہے اور ڈگری ہوگئی پھر کفیل کو کفالت سے بری کر دیا پھر معلوم ہوا کہ دعوی و حکم مین فساد تھا پس چاہا کہ صحیح طور پر اسی کفیل پر دعوی کا اعادہ کرے تو صحیح نہین ہے یہ وجیز کردری مین ہے - ایک عورت نے زید پر دعوی کیا کہ اسنے میرے مہر کے دینارون کی میرے فلان شوہر کی طرف سے اس شرط پر کفالت کی تھی کہ اگر میرے اور شوہر کے درمیان فرقت ہوجاوے تو زید ان دینارون کا جو شوہر پر آتے تھے ضامن ہے اور فرقت واقع ہوگئی کیونکہ شوہر نے مجھے اختیار دیا تھا کہ جب شوہر مجھسے ایک مہینہ کی غیبت اختیار کرے تو میرا کام میرے ہاتھ مین ہے یعنے مجھے اپنے کو طلاق دینے کا اختیار ہے اور وہ ایک مہینہ غائب رہا پس مینے اُسی مجلس اختیار مین اپنے آپ کو طلاق

دیدی اور کفیل کے سامنے اُسکے شوہر کے غائب ہونے اور اسکو اختیار دینے اور طلاق لے لینے کے گواہ قائم کر دیے تو مقبول ہون گے اور اگر شوہر اُسوقت بھی غائب ہو تو کفیل اُسکی طرف سے خصم قرار دیا جائیگا کذا فی الخلاصہ۔ ایک غلام ہزار درم کو خریدا اور بائع کی اجازت سے اُسپر قبضہ کر لیا اور بائع نے ثمن طلب کیا پس مشتری نے کہا کہ مین نے تو تجھے فلان شخص پر آزاد پایا تھا حالانکہ یہ فلان شخص غائب ہے اور اُسکے گواہ پیش کیے تو گواہ مقبول ہون گے اور یہ حکم غائب کی طرف متعدی ہوگا اور ایسی صورتون مین غائب کی طرف سے حاضر خصم ہوجاتا ہے کذا فی المحیط

## چودھوان باب۔ دعوے نسب کے بیان مین اور اسمین پندرہ فصلین ہین —

**فصل اول** مراتب نسب و اُسکے احکام و انواع دعوۃ کے بیان مین۔ ثبوت نسب کے واسطے تین مرتبے ہین اول نکاح صحیح کے ساتھ یا جو اسکے ہم معنی یعنی نکاح فاسد کے ساتھ اور ایسی صورت مین نسب ثابت ہوجاتا ہے کچھ دعوت کی ضرورت نہین ہے اور مجرد نفی کرنے سے منتفی نہین ہوتا ہے ہان اگر نکاح صحیح مین سوائے فاسد کے نفی کے ساتھ لعان واقع ہو تو نسب منتفی ہوجائیگا یہ ظہیریہ مین ہے۔ اور وہ نفی و انکار اُسوقت تک کر سکتا ہے کہ صریح نسب کا اقرار نہ کیا ہو یا اُس سے کوئی ایسا فعل ظاہر ہوا ہو جو اقرار مین شمار ہے مثلاً تہنیت قبول کر لینا یا زچہ کی ضروریات چیزون کو خرید نا یا با وجود ولادت سے آگاہی کی طول مدت ہوجانا یا انکار نسب سے بے پروائی ہوجانے یا اسکے نسبت ایسا کوئی حکم واقع ہو کہ جو شکست یا باطل نہین ہو سکتا ہے مثلاً اس بچہ نے کوئی جرم کیا اور قاضی نے عاقلہ پدر پر یعنی باپ کے مددگار برادری پر ارش کا حکم کیا تو باپ اس بچہ کے نسب سے انکار نہین کر سکتا ہے کیونکہ یہ حکم شکست و بطلان کے قابل نہین ہے اور طول مدت کا بیجا عرف و عادت پر ہے مثلاً اسقدر مدت گذر گئی کہ نسب سے انکار کرنے والون کی عادت سے معلوم ہے کہ اگر انکار کرتے ہین تو اسی مدت کے اندر گذرتے ہین اور اُسنے انکار نکیا تو پھر اسکے بعد انکار نہین کر سکتا ہے اور یہ ایک روایت امام اعظم رح سے ہے اور دوسری روایت اُنسے یہ ہے کہ قاضی کی رائے پر ہے اور امام ابو یوسف رح و امام محمد رح سے روایت ہے کہ دونون نے مدت طویلہ کی مقدار ایک چلہ بیان کی ہے اور بعد چلہ کے انکار نسب صحیح نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر ایک شخص نے اپنی عورت کے لڑکے کے نسب سے انکار کیا حالانکہ وہ مرچکا ہے یا زندہ تھا مگر لعان سے پہلے مرگیا تو وہ بچہ اُسی کا ہوگا اُسکے نسب سے انکار نہین کر سکتا ہے اسیطرح اگر قتل کیا گیا تو بھی یہی حکم ہے یہ مبسوط مین ہے۔ امام ابو یوسف رح سے روایت ہے کہ ایک شخص کی عورت ایک بچہ جنی اُس نے نسب سے انکار کیا اور ہنوز لعان نہوا تھا کہ کسی اجنبی نے عورت کو بچہ کے نسبت قذف و تہمت لگائی پھر اُس اجنبی کو حد قذف کی سزا دی گئی تو نسب ثابت ہوجائیگا اور دونون مین لعان نہوگا یہ محیط مین ہے مرتبہ دوم ام ولد کے بچہ کا نسب ہے اور اُسکا حکم یہ ہے کہ بدون دعوت کے ثابت ہوتا ہے بشرطیکہ ایسی صورت ہو کہ مولی کو اس سے وطی کرنا حلال ہو اور اگر ایسی حالت ہو کہ مولی کو اُس سے وطی حلال نہین ہے تو بدون دعوت کے نسب ثابت نہوگا کیا تو نہین دیکھتا ہے کہ اگر مالک نے اُسکو مکاتب کر دیا پھر اُسکے بچہ ہوا تو بدون دعوت مولی کے مالک سے اُسکا نسب ثابت نہوگا اور مالک کو اُسکے نسب سے انکار کا اختیار رہے جبتک کہ باوجود ولادت سے آگاہی کے طول مدت نہوجاوے اور وہ صریح اقرار کیا ہو اور نہ اسکے انکار کرنے سے بے پروائی ہوگئی ہو اور نہ اُس بچہ کی نسبت کوئی ایسا حکم ہوگیا ہو جو شکست و بطلان کے قابل نہین ہے کذا فی المحیط۔ ایک شخص کی باندی کے بچہ ہوا اُسنے انکار نسب نکیا یہانتک کہ بچہ مرگیا تو اُسکا نسب اس شخص سے ثابت ہے اُسکے نسب سے انکار کی مجال نہین رکھتا ہے پس اس مسئلہ کی تاویل کی ہے کہ باندی سے مراد ام ولد ہے اسی طرح اگر اُسنے کوئی ایسا جرم کیا کہ عاقلہ پدر پر قاضی نے عوض جرم کا

ووتا وان جرم بچہ قاضی نے عاقلہ پر ... واجب ...

حکم کیا تو پھر اُسکی نفی نہین کر سکتا ہی اسیطرح اگر اُسپر ایسا جرم ہوا کہ جسمین قصاص یا ارش کا حکم ہوا تو بھی یہی حکم ہی کذا فی المبسوط اور ام الولد مین مبارکبادی قبول کرنیکی صورت مذکور نہین ہے اور شک نہین ہے کہ مبارکبادی قبول کرنا اقرار ہے اور فتاوے مین مذکور ہی کہ اگر مولی کو باندی کے بچہ کی مبارکبادی دی گئی اور وہ خاموش رہا تو مبارکبادی قبول کرلینے کا اقرار ہے اگر کسی شخص نے اپنی ام ولد کو دوسرے کے ساتھ بیاہ دیا پھر اُسکا شوہر مرگیا یا طلاق دیدی اور عدت گذر گئی پھر عدت گذرنے سے چھ مہینے بعد بچہ پیدا ہوا تو وہ مالک کا بیٹا ہوگا اور اُسکو اختیار رہے کہ نسب سے انکار کرجاوے تاوقتیکہ اِن باتون مین سے کوئی بات جو پیشتر مذکور ہوئی ہین دہا پائی گئی ہو کذا فی المحیط اور اگر اس باندی کو اپنے اوپر حرام کرلیا تھا یا قسم کھائی تھی کہ مین اس سے قربت نہ کرونگا تو بھی اُسکے بچہ کا نسب اسکو لازم ہوگا جبتک کہ انکار نہ کرے یہ محیط سرخسی مین ہے ابن سماعہ نے اپنے نوادر مین امام ابو یوسف و امام محمد رح سے روایت کی ہی کہ ایک ام ولد نے اپنے مالک کے بیٹے کا بوسہ لیا پس مالک نے اُسکو آزاد کردیا پھر اُسکے بچہ پیدا ہوا تو مالک کو لازم نہوگا مگر اس صورت مین کہ چھ مہینے سے کم مین جب سے حرام ہوئی ہی پیدا ہو یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر مسلمان کی ام ولد مجوسی یا مرتد ہو تو اُسکا بچہ اسکو لازم نہین ہے مگر درصورت کہ اُسکا دعوی کیا یا بعد مرتد ہونے کے چھ مہینے سے کم مین پیدا ہوا ہو تو لازم ہوگا یہ مبسوط مین ہے اور اگر حیض یا نفاس یا صوم یا احرام کی وجہ سے حرام ہوئی ہے تو اُسکا نسب مالک سے ثابت ہوگا اور اگر مولی نے اُسکا نکاح کردیا پھر بچہ ہوا تو شوہر کا ہوگا اور اگر مالک نے اُسکا دعوی کیا تو بھی اس سے نسب ثابت نہوگا اسی طرح اگر نکاح فاسد ہو اور شوہر نے وطی کرلی تو بھی یہی حکم ہے کذا فی الحادی ام الولدہ باندی ہے کہ مولی نے بملک یمین اس سے استیلاد کیا یا بملک نکاح سے پھر اُسکو خرید کیا یا کسی اور سبب سے اُسکا مالک ہوا یا بہ شبہ اس سے استیلاد کیا پھر اُسکو خرید لیا یا کسی دوسرے سبب سے مالک ہوا۔ اگر کسی کی باندی کے پیٹ گرا کہ اُسکی پوری خلقت یا بعض خلقت ظاہر ہوتی ہے تو وہ اُسکی ام ولد ہوجائیگی اور اگر کچھ خلقت ظاہر نہین ہوتی ہے تو نہوگی اور امام ابو یوسف سے روایت ہی کہ اگر کسی نے کہا کہ میری اس باندی کا مجھسے پیٹ گرا ہے تو یہ اس امر کا اقرار ہی کہ یہ میری ام ولد ہے یہ محیط مین ہی۔ اور اگر اقرار کیا کہ میری باندی مجھسے بچہ جنی یا ایسا پیٹ ڈال گئی ہے کہ جسکی خلقت ظاہر تھی پھر بعد چھ مہینے کے وہ باندی بچہ جنی اور یہ شخص غائب یا مریض ہے تو جبتک اُسکی نفی نہ کرے نسب اُس سے ثابت ہوگا اور اگر نفی کی تو فقط نفی کرنے سے ہمارے نزدیک نفی ہوجائیگی یہ مبسوط مین ہے۔ ایک باندی دو شخصون مین مشترک ہے اُسمین بچہ ہوا اور دونون نے دعوی کیا تو دونون سے اُسکا نسب ثابت ہوگا پھر دوسرا جنی تو بدون دعوت لازم نہوگا اور اگر ایک نے دعوی کیا تو اُسکو لازم ہوگا اور صاحبین کے نزدیک مان و بچہ دونون سے حصہ شریک کا ضامن ہی اور امام اعظم رح کے نزدیک نہین یہ محیط سرخسی مین ہے۔ تیسرا مرتبہ باندی ہے اور اُسکے بچہ کا نسب بدون دعوت مالک کے ثابت نہین ہوتا ہے خواہ اُسکے بچہ کا نسب کا دعوی بعد پیدائش کے کرے یا پیٹ مین ہونے کی صورت مین مدعی ہو کہ اُسکے پیٹ کا بچہ میرا ہی دونون برابر ہین اصل مین ہے کہ ایک شخص کی باندی حاملہ ہے اُسنے کہا کہ اگر اسکے پیٹ کا بچہ لڑکا ہی تو میرا ہے اور اگر لڑکی ہے تو فلان کی ہے یا میری نہین ہے پھر چھ مہینے سے کم مین باندی لڑکا و لڑکی دونون جنی تو دونون کا نسب اس سے ثابت ہوگا یہ محیط مین ہے ایک شخص نے اپنی باندی سے ماسوائے فرج کے مباشرت کی اور اسکو انزال ہوگیا پس باندی نے اُسکی منی کسی چیز مین لیکر اپنی فرج مین داخل کرلی اور اُسکو پیٹ رہگیا تو امام اعظم رح سے روایت ہے کہ بچہ اُسی مرد کا ہوگا اور باندی اُسکی ام ولد ہوجائیگی کذا فی فتاوے قاضی خان قلت کانہ علا الحجۃ احصہ العیانۃ النسب صورۃ لیکن العلوق ہہنا الی حالۃ الشبہۃ وانا خالفتہم فی ذلک نسخہ فدمہ

بچہ باندی کا حکم

من الاطبار واللہ اعلم۔ اگر باندی کے بچہ پیدا ہوا اور موسلے کو مبارکی دی گئی وہ چپ ہو رہا تو یہ قبول نہیں ہی کذا فی الذخیرہ اور اگر موسلے نے مبارکی قبول کی تو اقرار نسب ہی کذا فی المحیط۔ اگر مولی نے اپنی باندی کو محفوظ رکھا اور اُس سے وطی کی پھر اُس سے بچہ پیدا ہوا تو مستحب ہے کہ اِسکے نسب کا دعوی کرے کیونکہ ظاہراً اُسی کا ہی ولیکن جب تک دعوی نہ کیا تب تک نسب اس سے ثابت نہ ہوگا اور یہ حکم اُسوقت ہی کہ جب اسکو معلوم نہو کہ حقیقت مین میرا ہے اور اگر یہ معلوم ہو تو اُسپر واجب ہے کہ اُسکا دعوے کرے اور الکار و نفی نہ کرے اور اگر باندی کو محفوظ نہین کیا ہے تو چاہے اُنکار کرے یہ محیط مین ہی۔ ابراہیم نے امام محمد رح سے روایت کیا ہی کہ ایک شخص نے اپنی باندی سے وطی کی اور اسکو کسی گھر مین نہین بسایا اور نہ محفوظ کیا تو امام ابو حنیفہ رح نے فرمایا کہ اُسکے بچہ سے اُنکار اور اُسکو فروخت کر سکتا ہے اور میرے قول مین مستحب یہ ہے کہ باندی کے بچہ کو آزاد کردے اور باندی سے نفع اُٹھاوے جب مرے تو باندی کو آزاد کردے یہ محیط مین ہی۔ ایک باندی بچہ جنی اور دعوے کیا کہ موسلے نے اِسکا اقرار کیا ہے مگر مولی نے اُنکار کیا پس ایک گواہ نے گواہی دی کہ مولی نے اقرار کیا ہے اور دوسرے نے گواہی دی کہ یہ بچہ اِسی شخص کے بستر سے پیدا ہوا ہی تو گواہی مقبول نہوگی کذا فی المبسوط اور اگر دونون گواہون نے بالاتفاق گواہی دی کہ مولی نے اقرار کیا ہی کہ مجھسے پیدا ہوا ہی تو مقبول ہوگی اسیطرح اگر اِسکے بستر سے پیدا ہونیکی گواہی گواہون نے دی تو بھی قبول ہوگی یہ محیط مین ہی۔ اگر مولی ذمی ہو اور باندی مسلمان ہو پس باندی کے دعوے پر دو ذمیون نے اُسکے اقرار کی گواہی دی تو جائز ہی اور اگر ذمی مدعی ہو اور باندی منکر ہو تو ذمیون کی گواہی باندی مسلمہ پر جائز نہین ہے اور مراد اِس مسئلہ مین یہ ہے کہ باندی ذمی کے مملوک ہونے سے اُنکار کرتی ہی کیونکہ اگر مملوک ہونے کی مقر ہے تو موسلے کو دعوت نسب مین تنہا حق حاصل ہی باندی کی تکذیب کا اعتبار نہوگا اور اگر دونون مسلمان ہون اور مولی منکر ہے پس مولی کے باپ نے تنہا گواہی دی تو جائز نہین ہی اور اگر موسلے کے دو بیٹون نے گواہی دی درحالیکہ مولی منکر ہے تو جائز ہی یہ مبسوط مین ہے۔ دعوت یعنے نسب کو اپنی طرف منسوب کرنا تین طرح کی ہوتی ہے دعوت استیلاد و دعوت تحریر یعنے دعوت ملک اور دعوت شبہہ ملک پس دعوت استیلاد یہ ہے کہ دعوی کرے کسی ایسے بچہ کے نسب کا کہ اُسکا اصل نطفہ قرار پانا معلوم ہو کہ اِسکی ملک مین واقع ہوا اور یہ ملک وغیر ملک مین صحیح ہی اور وقت علوق نطفہ کی طرف مستند ہوگا اور جو عقود درمیان مین عمل مین آئے ہین اُنکے فسخ کی یہ دعوت موجب ہی بشرطیکہ بچہ محل نسب ہو اور محل فسخ عقد ہو اور یہ مدعی اِس امر مین مقر قرار دیا جائیگا کہ وقت علوق نطفہ سے اُسنے اپنی باندی سے وطی کی ہے اور باندی کا ام ولد ہونا بسبب ثبوت نسب بچہ کے بالتبع ثابت ہو جائیگا۔ اور دعوت تحریر یہ ہے کہ ایسے بچہ کا نسب کا دعوے کرے کہ اُسکا نطفہ قرار پانا اِسکی ملک مین نہ تھا اور یہ صرف ملک مین صحیح غیر ملک مین نہین صحیح ہے اور مدعی وطی کا مقر شمار نہوگا اور نہ اس سے فسخ عقد واجب ہوتا ہی اور جن صورتون مین عتق کا ثابت کرنا ممکن ہے وہان یہ دعوی صحیح ہے [illegible] نہین حتی کہ اگر کوئی حاملہ باندی خریدی پھر مشتری نے بچہ کا دعوے کیا تو یہ دعوت تحریر مین داخل ہے اور دعوت شبہہ ملک یہ ہے کہ اپنے بیٹے کی باندی کے بچہ کا دعوی کرے یہ محیط سرخسی مین ہے اور اس دعوی کی شرط صحت یہ ہے کہ باپ کے واسطے اپنے لڑکے کی باندی کی وقت نطفہ قرار پانے سے وقت دعوی تک کوئی تاویل ملک ہو اور بھی اُسوقت سے اسوقت تک ولایت ملک حاصل ہو اور باندی بھی ایسی ہو کہ ایک ملک سے دوسری ملک مین منتقل ہو سکتی ہو کذا فی المحیط۔ اگر دو قسم کی دعوتین مجتمع ہون تو دعوت استیلاد اولی ہے دعوت تحریر سے اور اگر دعوت تحریر سابق ہو تو وہی اولی ہی اور دعوت تحریر اوسلے

ہے دعوت بشبہ ملک سے اور دعوت نکاح خواہ صحیح ہو یا فاسد سب سے اولیٰ ہے یہ محیط سرخسی میں ہے

**فصل ثانی** مشتری و بائع کے دعوت کے بیان میں۔ ایک باندی بیچی وہ مشتری کے پاس بچہ جنی پس اگر وقت بیع سے چھ مہینے سے کم میں جنی اور بائع نے بچہ کا دعویٰ کیا یا دو گواہوں نے گواہی دی کہ بائع نے اسکو اپنے نطفہ سے ہونے کا اقرار کیا ہے تو نسب اسکا بائع سے ثابت ہوگا اور باندی اسکی ام ولد ہوجائیگی اور بیع ٹوٹ جائیگی اور مشتری کے دام اسکو واپس کرے یہ محیط سرخسی میں ہے اور اگر مشتری نے دعویٰ کیا تو صحیح ہے اور نسب مشتری سے ثابت ہوگا اور باندی اسکی ام ولد ہوجائیگی اور مشتری کی دعوت دعوت تحریر ہوگی یہانتک کہ مشتری کی ولاء ولد پر ہوگی کذا فی المحیط اور اگر دونوں نے معاً اسکا دعویٰ کیا تو دعوت بائع اولیٰ ہے اور اگر آگے پیچھے دعویٰ کیا تو سابق اولیٰ ہے کوئی ہو یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر وقت بیع سے چھ مہینے یا زیادہ دو برس تک بچہ جنی اور یہ معلوم ہے پس اگر فقط بائع نے بچہ کا دعویٰ کیا تو صحیح نہیں ہے الا یہ کہ اسکے ساتھ مشتری بھی اسکی تصدیق کرے اور اگر فقط مشتری نے اسکا دعویٰ کیا تو صحیح ہے اور واجب ہے کہ مشتری کی دعوت دعوت استیلاد ہو یہانتک کہ بچہ اصلی آزاد ہوگا اور مشتری کو ولاء کا حق نہوگا یہ محیط میں ہے اور اگر اسصورت میں ایک ساتھ یا آگے پیچھے دونوں نے دعویٰ کیا تو مشتری کی دعوت صحیح ہے بائع کی صحیح نہیں ہے اور اگر دو برس سے زیادہ میں بچہ جنی تو بائع کی دعوت صحیح نہیں ہے مگر مشتری کی تصدیق کے ساتھ صحیح ہے پس اگر مشتری نے تصدیق کی تو بائع سے نسب ثابت ہوگا اور بیع نہ ٹوٹیگی اور نہ باندی اسکی ام ولد ہوگی اور بچہ مشتری کی ملک باقی رہیگا یہ محیط سرخسی میں ہے اور اگر فقط مشتری نے اسکا دعویٰ کیا تو دعوت صحیح ہے اور یہ دعوت دعوت استیلاد ہے کذا فی المحیط اور اگر دونوں نے ایک ساتھ یا آگے پیچھے دعویٰ کیا تو مشتری کی دعوت صحیح ہے اور یہ سب اس صورت میں ہے کہ جب مدت ولادت معلوم ہو اور اگر بعد بیع کے مدت ولادت معلوم نہو پس اگر مدت میں اختلاف کیا تو دعوت بائع کی بدون تصدیق مشتری کے صحیح نہیں ہے اور مشتری کی دعوت صحیح ہے اور اگر دونوں نے ایک ساتھ دعویٰ کیا تو کسی کی دعوت صحیح نہیں ہے اور اگر مشتری نے پہلے دعویٰ کیا تو اسکی دعوت صحیح ہے اور اگر بائع نے سبقت کی تو کسی کی دعوت صحیح نہوگی خواہ بائع ذمی یا مکاتب ہو اور مشتری آزاد یا مسلمان ہو اور اگر بائع نے قبل ولادت کے دعویٰ کیا تو دعوت موقوف رہیگی پس اگر زندہ بچہ پیدا ہوا تو اسوقت نافذ ہوگی اور اگر اصل حمل بائع کے پاس نہو مثلاً اسنے حاملہ خریدکر فروخت کردی تھی تو اسکی دعوت صحیح نہیں ہے اور اس باب میں کہ حمل کس کے پاس کا ہے بائع کا یہ قول لیا جائیگا کہ میرے پاس کا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر کسی شخص کی ملک میں ایک باندی حاملہ ہوئی اسنے فروخت کردی پھر مشتری کے پاس چھ مہینے سے کم میں وقت بیع سے بچہ جنی پس بائع نے بچہ کے نسب کا دعویٰ کیا حالانکہ مشتری اسکی ماں کو آزاد کرچکا ہے تو یہ بچہ بائع کا بیٹا ہوگا اور اسکی آزادی کا حکم کیا جائیگا اور باندی کے حق میں دعوت صحیح نہیں ہے حتی کہ وہ اسکی ام ولد قرار نہ دیجائیگی اور اگر مشتری نے بچہ کو آزاد کردیا ہے تو بائع کی دعوت بچہ یا ماں کسی کے حق میں صحیح نہیں ہے اور جس صورت میں کہ ماں کو آزاد کیا ہے اس صورت میں صاحبین کے نزدیک بچہ کا حصہ ثمن واپس کرے اور امام کے نزدیک صحیح روایت کے موافق کل ثمن واپس کرے اور مبسوط میں ہے کہ بالاتفاق بچہ کا ثمن بدون ماں کے ثمن کے واپس کرے یہ کافی میں ہے اور اگر مشتری نے باندی کو مدبر یا ام ولد بنایا پھر بائع نے بچہ کا دعویٰ کیا تو بلاخلاف بائع پر واجب ہے کہ بچہ کا حصہ ثمن واپس کرے ماں کا حصہ ثمن واپس نہ کریگا اور اگر مشتری نے بچہ کو مدبر کردیا تو بائع کی دعوت صحیح نہیں ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر ماں مرگئی پھر بائع نے بچہ کے نسب کا دعویٰ کیا تو دعوت

ام ولد ہوجاتیہ دعویٰ کرنا ۱۲

صحیح ہے اور امام اعظمؒ کے قول مین بائع تمام ثمن واپس کر دیگا اور اگر مشتری نے باندی کو فروخت یا ہبہ یا رہن کیا یا اجرت پر دیا یا مکاتب کیا تو یہ سب عقود باطل کر کے بائع کو واپس کر دیجائیگی یہ مبسوط مین ہے اور اگر بچہ مشتری کے پاس مرگیا یا قتل کیا گیا اور مشتری نے اُسکی قیمت وصول کر لی پھر بائع نے دعوی کیا تو دعوی باطل ہے اسیطرح اگر مشتری نے اپنی ملک سے اُسکو باہر کر دیا اور جسکے پاس گیا اُسنے اُسکو آزاد یا مدبر کیا یا اُسکے پاس مرگیا تو بھی یہی حکم ہے اور اگر مشتری نے اُسکو بیع یا رہن یا اجرت پر دیا یا مکاتب کیا تو یہ عقود نقض کر کے نسب ثابت رکھا جائیگا کذا فی الحاوی اگر بچہ کا ہاتھ کاٹا گیا پس مشتری نے اُسکی نصف قیمت لے لی پھر بائع نے دعوی کیا تو دعوت صحیح ہے ولیکن ارش بالکل مشتری کے پاس رہیگا پس باندی مع بچہ کے بائع کو واپس دیگا اور تمام ثمن سوائے حصہ ہاتھ کے واپس لیگا اسیطرح اگر ہاتھ کا کٹنا باندی میں واقع ہوا ہو تو بھی یہی حکم ہے کذا فی المبسوط اور اگر بچہ کی دونون آنکھین پھوڑ دی گئین پس مشتری نے اُسکو دیکر اُسکی قیمت بھر لی پھر بائع نے دعوے کیا تو صحیح ہے اور تمام ثمن واپس کرے اور آنکھ پھوڑنے والا مشتری سے اپنی قیمت لے لیگا اور امام اعظمؒ کے نزدیک مجرم پر ارش نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر ایک باندی کسی شخص کے پاس حاملہ ہوئی اُسنے فروخت کر دی اور وہ اُسکے پھر چھ مہینے سے کم مین مشتری کے پاس جنی پس بائع نے دعوی کیا اور مشتری نے تکذیب کی پھر اِسکے بعد وہ بچہ قتل کیا گیا یا عمدًا یا خطاءً اُسکا ہاتھ کاٹا گیا تو مجرم پر اسصورت مین وہی دیت آویگی جو آزادون پر جرم کرنے سے آتی ہے اور اگر اس بچہ کی ماں پر کوئی جرم کیا تو مجرم پر وہ حکم ہوگا جو ام ولد عورتون پر جرم کرنے کی سزا ہوتی ہے اور اگر بچہ نے خود جرم کیا تو مثل جرم آزادون کے قرار دیا جائیگا اور اُسکی ماں کا جرم مثل ام ولد کے جرم کرنے کے ہوگا اگرچہ قاضی نے اُسکی آزادی وام ولد ہونیکا حکم نہ کیا ہو اور قبل دعوت بائع کے ان دونون سے جرم صادر ہوا تو یہ بائع پر پڑیگا مشتری پر نہوگا اور وہ مختار ہوگا اگر اس سے آگاہ ہو کذا فی الحاوی۔ اگر باندی مشتری کے پاس چھ مہینے سے کم مین بچہ جنی اور وہ بچہ بڑا ہوا اور مشتری کے پاس اُسکے ایک لڑکا پیدا ہوا پھر پہلا لڑکا مرگیا اور اُسکے بیٹے کا بائع نے دعوی کیا تو صحیح نہین ہے اور جس عورت سے شوہر سے لعان واقع ہوا اُسکا لڑکا اگر جوان ہوا اور ایک لڑکا چھوڑ کر مرگیا پھر شوہر ملاعن نے اُسکا دعوی کیا تو دعوت صحیح ہے یہ محیط مین ہے اگر باندی مشتری کے پاس چھ مہینے سے کم مین بچہ جنی پھر دو گواہون نے گواہی دی کہ بائع نے اس بچہ کے نسب کا وقت پیدائش کے دعوی کیا ہے اور بائع انکار کرتا ہے پس اگر مشتری اسکا مدعی ہو تو گواہی مقبول ہے اور اگر مشتری مدعی نہین ہے پس اگر یہ بچہ مؤنث ہے تو بھی یہی حکم ہے کہ گواہی مقبول ہوگی اور اگر مذکر ہے تو بھی امام ابو یوسفؒ و امام محمدؒ کے نزدیک یہی حکم ہے ولیکن امام اعظمؒ کے قول کے موافق مقبول نہونی چاہیے نہ حق ولد مین اسلیے کہ غلام کی آزادی پر گواہی بدون دعوے کے امام کے نزدیک مقبول نہین ہوتی ہے اور نہ باندی کے حق مین کیونکہ باندی کا حق آزادی اس باب مین بچہ کا تابع ہے اور اسی طرف بعض مشائخ نے میل کیا ہے اور بعض نے کہا کہ یہ گواہی امام کے نزدیک بھی مقبول ہوگی کیونکہ یہ گواہی اگرچہ غلام کی آزادی پر قائم ہوئی ولیکن حرمت فرج کی متضمن ہے حتی کہ اگر باندی مرگئی ہو تو امام کے نزدیک مقبول نہوگی اور اسی طرف شیخ الاسلام خواہرزادہ نے میل کیا ہے اور بعض نے کہا کہ یہ گواہی امام اعظمؒ کے نزدیک مقبول ہے اگرچہ باندی مرگئی ہو کیونکہ غلام کی آزادی اس سے مقصود نہین ہے بلکہ صرف ثبوت نسب مقصود ہے اور آزاد ہو جانا اُسپر بنی ہوتا ہے اور یہ جائز ہے کہ نسب گواہی سے بدون دعوے کے ثابت ہو اور اسیطرف شمس الائمہ حلوانی نے میل کیا ہے یہ ذخیرہ مین ہے اگر باندی کسی کے پاس حاملہ ہوئی اُسنے فروخت کر دی پھر قبل پیدا ہونے کے پیٹ کے بچہ کا دعوی کیا اور مشتری نے کہا کہ وہ کچھ پیٹ نہین ہے پھر وہ انہون کو دکھایا اُنھون نے کہا کہ حاملہ ہے تو بائع کی

دعوت کی جب تک وضع حمل نہو اجازت نہوگی اسی طرح اگر مشتری نے حمل ہونے کی تصدیق کی ولیکن کہا کہ تیرا نہیں ہو تو بھی جبتک وضع حمل نہو دعوت کی تصدیق نہوگی پس اگر چھ مہینے سے کم مین پیدا ہوا تو اُسکا بیٹا ہو اور اگر زیادہ مین پیدا ہوا تو تصدیق نہ کیجائیگی کذا فی الحاوی اور اگر وقت بیع سے چھ مہینے سے کم مین بچہ ہوا پس مشتری نے کہا کہ اصل حمل تیری ملک مین نہیں قرار پایا بلکہ تونے حاملہ خریدی تھی اور بائع نے کہا کہ نہیں اصل حمل میری ملک مین قرار پایا ہو تو بائع کا قول لیا جائیگا اور اگر دونوں نے گواہ دیے تو بائع کی گواہی اولی ہو اور بلاشک یہ قول امام ابو یوسف رح کے موافق ہو اور امام محمد رح کے موافق مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعض نے کہا کہ انکا قول بھی یہی ہو اور بعض نے کہا کہ اُن کے موافق مشتری کی گواہی اولی ہے اور اسکی اصل اس صورت مین ہو کہ دونوں نے تاریخ خرید مین اختلاف کیا اور باندی بعد بیع کے دوسرے روز مشتری کے پاس بچہ جنی پس بائع نے اُسکا دعوی کیا کہ میرا نسب ہو اور مشتری نے کہا کہ تیرے پاس حاملہ نہین ہوئی تو نے بیچنے سے ایک مہینہ پیشتر حاملہ خریدی تھی اور بائع نے کہا کہ نہین ایک سال پیشتر خریدی تھی تو بائع کا قول قبول ہوگا اور اگر دونوں نے گواہ دیے تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک بائع کی گواہی مقبول ہوگی اور امام محمد رح کے نزدیک مشتری کی گواہی مقبول ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر اپنی باندی فروخت کی پس وہ مشتری کے پاس بچہ جنی پس بائع نے کہا کہ ایک مہینہ سے مین نے تیرے ہاتھ فروخت کی ہو بچہ میرا ہو اور مشتری نے کہا کہ چھ مہینے سے زیادہ ہوے کہ تونے میرے ہاتھ فروخت کی ہو بچہ تیرا نہیں ہو تو بالاتفاق مشتری کا قول لیا جائیگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیے تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک مشتری کے گواہ مقبول اور امام محمد رح کے نزدیک بائع کے مقبول ہونگے یہ کافی مین ہے۔ ایک شخص نے ایک باندی خریدی بعد چند روز کے اُسکے پیٹ ظاہر ہوا پس بائع سے جھگڑا ہوا پس بائع نے اُس سے کہا کہ اپنے پاس رہنے دے اگر ثابت ہو تو میرا ہو اور اپنے غلام کو حکم دیا کہ ثمن مشتری کو واپس کرکے اُس سے باندی لے لے پھر بعد اس قول کے چار ماہ سے کم مین باندی بچہ ڈال گئی کہ جسکی خلقت ظاہر تھی تو بچہ بائع کا نطفہ ہے اور باندی اُسکی ام ولد ہوگئی واپس کیجائیگی اور بائع کو دام پھیر دینا واجب ہے یہ واقعات حسامیہ مین ہے اگر بیع سے چھ مہینے سے کم مین باندی ایک دختر جنی پھر وہ دختر ایک لڑکا جنی اور مشتری نے یہ لڑکا آزاد کر دیا پھر بائع نے دختر کے نسب کا دعوی کیا تو دعوت صحیح ہو اور جب دختر کے حق مین دعوت صحیح ٹھہری تو لڑکے کے حق مین بھی صحیح ہوئی حتی کہ حق مشتری باطل ہوگیا کذا فی المحیط ایسے ہی اگر دختر دوسری دختر جنی تو بھی یہی حکم ہے یہ مبسوط مین ہے اور اگر باندی بائع کے پاس دختر جنی پھر دختر کے لڑکا ہوا پھر لڑکے کو بیچا اور مشتری نے اُسے آزاد کیا پھر بائع نے دختر کے نسب کا دعوی کیا تو بیع وعتق باطل ہوگئی اور اگر بائع نے دختر کو فروخت کیا اور مشتری نے آزاد کیا پھر بائع نے دختر پر نسب کا دعوی کیا تو صحیح نہیں ہے اور دختر کا لڑکا جو اُسکے پاس ہو وہ آزاد ہوجائیگا اگرچہ نسب بائع سے ثابت نہ ہوا یہ محیط سرخسی مین ہے اگر باندی حاملہ ہوئی اور اپنے مالک کے پاس جنی پھر مالک نے اُسکو فروخت کیا اور مشتری نے اپنے غلام سے اُسکا نکاح کردیا اور اُس سے اولاد ہوئی پھر غلام مرگیا پس مشتری نے اُس سے استیلاد کیا پھر بائع نے اُس بچے کا دعوے کیا جو اُسکے پاس ہے تو نسب بائع سے ثابت ہوجائیگا اور مشتری کو غلام کا بیٹا اُسکے حصۂ ثمن مین واپس دیگا اور اگر مشتری نے باندی سے استیلاد نہ کیا تو دونوں اُسکو واپس دیے جائینگے اور انقسام ثمن مین باندی کی قیمت وقت بیع کی اور دوسرے بچہ کی قیمت وقت انفصال کی معتبر ہوگی اور بائع کے مرنے کے وقت اُسکے جمیع مال سے آزاد ہوگا اور اگر بائع کے غلام کے بیٹے کو کہا کہ میرا بیٹا ہے تو آزاد ہوجائیگا مگر نسب بائع سے ثابت نہوگا یہ مبسوط مین ہو۔ اگر باندی کو حاملہ ہونے کی حالت مین فروخت کیا پھر مشتری کے پاس بیع کے دوسرے دن جنی پھر دوسرا بچہ ایک سال بعد جنی بدون کسی شوہر کے پس بائع

و مشتری نے ایک ساتھ دونون بچون کے نسب کا اپنی طرف دعوی کیا تو دونون بائع کے اولاد ہونگے اور اگر مشتری نے ابتداءً دوسرے بچہ کا دعوی کیا تو وہ اُسکا بیٹا قرار دیا جائیگا اور باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی پھر اگر اسکے بعد بائع نے پہلے بچہ کا دعوی کیا تو اُسکا نسب بائع سے ثابت ہو کر اُسکے حصہ ثمن کے عوض بائع کر دیا جائیگا اور اگر دونون مین سے کسی نے کچھ دعوی نہ کیا یہانتک کہ بائع نے فقط دوسرے بچہ کا دعوے کیا تو تصدیق نہ کیجائیگی اسی طرح اگر اول بچہ مر گیا پھر دونون کا بائع نے دعوی کیا تو بھی یہی حکم ہے کذا فی الحاوی - امام محمد رح نے جامع مین فرمایا کہ ایک شخص کی باندی حاملہ ہوئی اُسنے کسی کے ہاتھ فروخت کر دی اور مشتری کے پاس ایک بچہ جنی اُس بچہ کا بائع کے باپ نے دعوے کیا اور مشتری نے تصدیق کی اور بائع نے تکذیب خواہ تصدیق کی تو دعوت باطل ہو اور نسب بائع کے باپ سے ثابت نہوگا اور اگر مشتری نے تصدیق کی اور بائع نے تکذیب کی تو دعوت صحیح ہے ولیکن مشتری بائع سے ثمن واپس نہین کر سکتا ہو اور بائع کا باپ بائع کو باندی کی قیمت مین کچھ ضمان دیگا اور مشتری کی بائع کے باپ پر نہ باندی کی کچھ قیمت ہو اور نہ اُسکے بچہ کی اور اگر دونون نے باپ کے آپ کی تصدیق کی تو باندی اُسکی ام ولد ہو گئی اور بچہ کا نسب اُس سے ثابت ہو گیا اور مشتری اپنا ثمن بائع سے لیگا اور بائع کو بائع کا باپ باندی کی قیمت کی ضمان دیگا یہ محیط مین ہو - ایک شخص کی باندی کے جوڑیا دو بچہ پیدا ہوئے پس مالک نے ایک کو فروخت کر دیا اور بائع کے باپ نے دونون بچون کے نسب کا دعوی کیا اور بائع و مشتری نے اُسکی تکذیب کی تو دعوت صحیح ہے اور دونون بچون کا نسب اسی سے ثابت ہوگا اور بائع کے قبضہ والا بچہ بلاقیمت آزاد ہو جائیگا اور جو مشتری کے قبضہ مین ہے وہ ویسا ہی غلام رہیگا یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر باندی کو مع ایک بچہ کے فروخت کیا پھر بائع کے باپ نے دونون بچون کے نسب کا دعوی کیا اور بائع و مشتری نے اسکی تکذیب کی پس امام محمد رح کے قول پر دعوت باطل ہو اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک یہ دعوت باندی کے حق مین تو صحیح نہین اور نہ وہ ام ولد ہوگی ولیکن بائع کے باپ کی دعوت دونون بچون کے حق نسب کی راہ سے صحیح ہو مگر آزادی کی راہ سے صحیح نہین ہے پس جو لڑکا فروخت ہوا ہے اُسکی آزادی کا حکم نہوگا بلکہ وہ مشتری کا غلام رہیگا اور باقی بچہ قیمت سے آزاد ہو جائیگا اور اگر مشتری نے اُسکی تصدیق اور بائع نے تکذیب کی تو بلاخلاف باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی اور اُسپر اپنے بیٹے یعنے بائع کو قیمت دینی واجب ہوگی اور بلاخلاف دونون بچون کا نسب اُس سے ثابت ہوگا اور بکا ہوا بچہ بلاخلاف بغیر قیمت کے آزاد ہو جائیگا اور باقی بچہ امام ابو یوسف رح کے نزدیک بقیمت آزاد ہوگا اور امام محمد رح کے نزدیک بلاقیمت آزاد ہوگا - اور اگر بائع نے اپنے باپ کے دعوے کی تصدیق کی اور مشتری نے تکذیب کی تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک بائع کے باپ سے دونون بچون کا نسب ثابت ہوگا اور امام محمد رح کے قول پر ثابت نہونا چاہیے اور صحیح یہ ہو کہ یہی سب کا قول ہو - پھر امام محمد رح نے کتاب مین اس صورت مین بچہ کا حکم ذکر کیا اور ماں کا حکم ذکر نکیا اور قاضی امام ابو حازم و قاضی امام ابو الہیثم بر قیاس قول امام اعظم رح فرماتے تھے کہ بائع مدعی کے بیٹے باپ کو باندی کی قیمت ام ولد کی حالت کی دیگا اور باپ اُسکا بائع کو مملوک محض کی حالت کی قیمت دیگا اور اکثر مشائخ نے فرمایا کہ بالاتفاق باپ و بیٹے مین سے کوئی کسی کو کچھ ضمان نہ دیگا یہ محیط مین ہو اور اگر مبیعہ باندی ایک پیٹ سے جوڑیا دو بچے چھ مہینے سے کم مین جنی پس بائع نے ایک کا دعوی کیا تو دعوت صحیح ہوا اور دونون کا نسب اُس سے ثابت ہوگا اور جو بیع دونون مین واقع ہوا سب باطل ہو جائیگا اسی طرح اگر ایک بعد بیع کے چھ مہینے سے کم مین اور دوسرا زیادہ مین جنی مگر پیٹ ایک ہی ہو تو بھی یہی حکم ہو اور اگر مشتری نے پہلے دونون کا دعوی کیا پھر بائع نے تو بائع کی تصدیق نہ ہو گی

اور دونون مشتری کے نطفہ سے قرار دیے جاینگے اور اگر ایک بچہ پر کچھ جرم کیا گیا اور مشتری نے اُسکا ارش جرمانہ لے لیا پھر دونون کا بائع نے دعوی کیا کہ میرے نسب سے ہین تو صحیح ہی اور ارش وکسب مشتری کا ہوگا اور اگر ایک قتل کیا گیا اور مشتری نے اُسکی قیمت لے لی تو قیمت مقتول کی اسکے وارثون کی ہوگی اور دیت کی طرف تحویل نہوگی اور اگر مشتری نے ایک کو آزاد کیا پھر وہ قتل ہوا اور میراث چھوڑ گیا اور مشتری نے اُسکی دیت و میراث دارین لے لی پھر بائع نے دونون کا دعوی کیا تو صحیح ہے اور دیت و میراث مشتری سے لے لیگا اور ولا باطل ہوجائیگی یہ محیط سرخسی مین ہی اگر ایک شخص کے پاس ایک باندی دو بچہ ایک ہی پیٹ سے جنی پس ایک کو اُسنے فروخت کیا اور مشتری نے خریدے ہوئے بچہ کا دعوی کیا کہ میرے نسب سے ہی تو دعوی صحیح ہی اور دونون بچون کا نسب اس سے ثابت ہوگا اور دوسرا بچہ آزاد نہ ہوگا اور نہ باندی اُسکی ام ولد ہوگی یہ محیط مین ہی جوڑیا دو بچون مین سے ایک فروخت کیا اور دوسرے کے نسب کا دعوی کیا تو دونون کا نسب مدعی سے ثابت ہوا اور اگر مشتری نے اُسکو آزاد کیا ہے تو عتق باطل ہوگا اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ اصل علوق بائع کی ملک مین ہوا ہو اور اگر اصل نطفہ قرار پانا بائع کی ملک مین نہوا اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو بھی دونون کا نسب بائع سے ثابت ہوگا ولیکن وہی آزاد ہوگا جو بائع کے پاس ہے اور مشتری کا آزاد کرنا باطل نہوگا اور بیع بھی باطل نہوگی یہ کافی مین ہے ایک شخص نے دو غلام جوڑیا دوسرے کی ملک مین پیدا ہوئے تھے خریدے پھر ایک کو فروخت کر دیا پھر دونون کے نسب کا دعوی کیا تو دونون کا نسب مشتری سے ثابت ہوگا ولیکن دوسرے کی بیع نہ ٹوٹیگی اسی طرح اگر مشتری سے خریدنے والے نے دونون کے نسب کا دعوی کیا تو مشتری ثانی سے دونون کا نسب ثابت ہوگا ولیکن جو مشتری اول کے پاس ہے وہ ویسا ہی مملوک رہیگا جیسا تھا یہ مبسوط مین ہے۔ ایک شخص کی باندی تھی وہ اُسکے پاس حمل سے ہوئی اور ایک بچہ جنی وہ بالغ ہوا اور مالک نے اپنی ایک باندی سے اُسکا نکاح کر دیا اُسکے ایک بچہ پیدا ہوا اور مولی نے اس بچہ کو فروخت کر دیا اور مشتری نے اُسے آزاد کر دیا پھر بائع نے بالغ لڑکے کے نسب کا دعوی کیا تو دعوت جائز ہے بشرطیکہ دعوت کے دن ملک ہوگی اور اُسپر ثمن واپس کرنا لازم ہوگا اور اگر بائع نے بڑے لڑکے کے نسب کا دعوی نہ کیا بلکہ دوسرے کے نسب کا جسکو فروخت کیا ہی دعوی کیا تو سماعت نہوگی یہ تاتارخانیہ مین ہی اگر ایک شخص نے ایک باندی اور اُسکا بچہ یا باندی حاملہ خریدی پھر باندی کو فروخت کیا پھر اسی شخص یا دوسرے سے اُسکو خریدا اور اُسکے بچہ کے نسب کا دعوی کیا تو دعوت جائز ہی بشرطیکہ دعوت کے دن بچہ اسکی ملک مین ہو اور کوئی بیع یا عقود جو اسمین یا اسکے مان مین جاری ہوچکے ہون فسخ نہون گے اور اگر اصل حمل اسی شخص کے پاس واقع ہوا ہو تو سب بیع وعقد جو واقع ہوے ہون باطل شمار ہونگے کذا فی الحاوی ایک شخص نے ایک غلام اور اُسکے باپ نے اس غلام کا دوسرا بھائی جو جوڑیا ہوا تھا خریدا پس ایک کے نسب کا اُسکے قابض نے دعوی کیا تو دونون کا نسب اس سے ثابت ہوگا اور دوسرے کا قبضہ والا غلام بھی بسبب قرابت کے آزاد ہوجائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کوئی باندی تین روز کی شرط خیار پر خریدی پھر تیسرے روز اُسکے پاس وہ بچہ جنی اُسکا مشتری نے دعوی کیا تو دعوت صحیح ہی اور اگر خیار بائع کا ہوا اور مشتری نے بچہ کا دعوی کیا تو بائع کو خیار باقی ہو اگر اُسنے بیع کی اجازت دی تو مشتری سے بچہ کا نسب ثابت ہوگا جیسا بعد اجازت کے از سر نو دعوی کرنے مین ثبوت ہوتا اور اگر بائع نے بیع توڑ دی تو مشتری کی دعوت نسب باطل ہوگئی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر زید نے دو باندیان عمرو سے اس شرط پر لین کہ مجھے خیار ہی دونون مین جسکو چاہونگا ہزار درم کو لے لونگا اور دوسری کو واپس کر دونگا پھر دونون اُسکے پاس بچہ جنین اور زید نے اقرار کیا کہ دونون بچے میرے نسب سے ہین ولیکن اُسنے یہ معین نہ کیا کہ پہلے کس سے وطی کی تھی تو اُسکا اقرار ایک کے بچہ مین صحیح

[illegible]

ہو اور یہ وہی ہوگی جسپر بیع واقع ہوا اور مشتری کے اختیار سے متعین ہو جاوے پس حکم دیا جائیگا کہ بیان کرے جبتک زندہ ہے اور اگر بیان سے پہلے مرگیا تو بیان کرنا وارثوں پر رکھا جائیگا پس اگر انھون نے کہا کہ ہمارے باپ نے پہلے اس باندی سے وطی کی ہے تو اسی باندی کے بچہ کا نسب بائع سے ثابت ہوگا اور وارثون کے ساتھ وارث ہوگا اور یہی باندی میت کی ام ولد ہوجائیگی اور اسکے مرجانے کی وجہ سے آزاد ہوگی اور وارثون پر اسکے دام بائع کو دینے واجب ہونگے اور میت کے ترکہ سے ادا کرین اور دوسری باندی مع اسکے عقر کے بائع کو واپس کر دینا ہے یہ باندی بائع کی ہوگی جیسا کہ میت کے بیان کے بعد واپس کرنے سے بائع کی باندی ہوتی اور اگر بعضے وارثون نے کہا کہ پہلے اس سے وطی کی اور دوسری نے کہا کہ بلکہ پہلے اس سے وطی کی تو جسکی نسبت پہلے بعضون نے کہا کہ اس سے اول وطی کی ہے وہی ام ولد ہونے کے واسطے متعین ہوگی اور دوسری واپس ہوگی اور اگر وارثون نے اتفاق کیا کہ ہم نہین جانتے ہین کہ پہلے کس سے وطی کی ہے تو کسی کا نسب میت سے ثابت نہوگا ولیکن دونون بچون اور دونون باندیون مین سے ہر ایک کا آدھا آدھا آزاد ہوگا اور ہر ایک اپنے اپنے آدھے کے واسطے نصف قیمت کی سعی کریگی اور وارث لوگ بائع کو ہر ایک باندی کا نصف ثمن اور نصف عقر ترکہ میت سے ادا کرین اور اگر مشتری نے انتقال نہ کیا اور دونون بچون کے نسب کا دعوے کیا اور بائع نے بھی دونون کے نسب کا دعوی کیا تو اسکی دو صورتین ہین اول یہ ہے کہ بائع کی دعوت بعد دعوت مشتری کے ہو پس اس صورت مین بائع کی دعوت اس بچہ مین اور اسکی مان مین صحیح ہوگی جو اسکو واپس دیا جاوے خواہ دونون باندیان وقت بیع سے چھ مہینے سے کم مین جنی ہون یا زیادہ مین۔ دوم یہ کہ دونون نے ایک ساتھ دونون بچون کا دعوی کیا پس اگر بیع سے چھ مہینے مین بچے پیدا ہوے تو جو بچہ بائع کو واپس ملے اسمین دعوت نسب صحیح ہوگی اور جو مشتری کا ہوگا اسمین صحیح نہین ہے اور اگر چھ مہینے سے کم مین پیدا ہوے تو دونون بچون مین بائع کی دعوت اولی ہے یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے اپنی ام ولد فروخت کر دی اور مشتری جانتا ہے کہ یہ بائع کی ام ولد ہے پھر اسکے بچہ ہوا اور مشتری نے دعوی کیا تو صحیح نہین ہے اور وہ بائع کا بچہ ہوگا اور اگر بائع نے اسکی نفی کی تو استحساناً مشتری سے اسکا نسب ثابت ہوگا اور بائع کے حق بمنزلہ اس بچہ کی مان کے ہوگا اسی طرح اگر مشتری کو نہین معلوم کہ یہ بائع کی ام ولد ہے تو بھی یہی حکم ہے ولیکن بچہ آزاد ہو جائیگا جبکہ بائع نے اسکی نفی کی اور مشتری نے دعوے کیا یہ محیط سرخسی مین ہے

**فصل تیسری** کسی شخص کا اپنے لڑکے کی باندی کے بچہ پر دعوے کرنے کے بیان مین - زید کی باندی بچہ جنی اسکے بچہ کا زید کے باپ نے دعوی کیا اور اصل حمل زید کے پاس نہ تھا اور زید نے تکذیب کی تو دعوت صحیح نہین ہے ولیکن اگر زید تصدیق کرے تو صحیح ہے مگر باندی کا مالک نہوگا جیسا کہ ایک اجنبی کے دعوے کرنے مین ہوتا ہے ولیکن زید کی طرف سے آزاد ہوجائیگا اسی طرح اگر زید کی مدبرہ باندی کے بچہ کا یا اسکی ام ولد کے ایسے بچہ کا جسکا زید نے انکار کیا ہے یا اسکی مکاتبہ کے بچہ کا جو حالت کتابت مین یا اس سے پہلے پیدا ہوا ہے باپ نے دعوی کیا تو بدون تصدیق زید کے صحیح نہین ہے یہ محیط سرخسی مین لکھا ہے۔ اگر زید نے ایک حاملہ باندی خریدی اور قبل جنے کے اسکو فروخت کیا پھر وہ جنی اور زید کے باپ نے نسب کا دعوی کیا تو دعوت صحیح نہین ہے یہ مبسوط مین ہے۔ ایک شخص کی باندی اسکی ملک مین حاملہ ہوئی اسنے اسکو حالت حمل مین فروخت کیا اور مشتری نے اسپر قبضہ کر لیا پھر بائع نے اسکو خریدا اور چھ مہینے سے کم مین اسکا وضع حمل ہوا پھر بائع اول کے باپ نے نسب کا دعوی کیا اور بائع نے یعنی بیٹے نے اسکی تکذیب کی تو باپ کی دعوت باطل ہے اور اگر بیٹے نے تصدیق کی تو باندی اسکی ام ولد

بقیمت ہو جائیگی اور بچہ کا نسب ثابت اور بلا قیمت آزاد ہوگی اور اگر مشتری نے اسکو بائع کے ہاتھ فروخت نہ کیا و لیکن بسبب عیب کے بحکم قاضی یا بدون حکم قاضی یا بخیار الشرط یا بخیار رویت یا بسبب فساد بیع کے بعد قبضہ کرنے کے بائع کو واپس کر دی پھر بائع کے باپ نے بچہ کا دعوی کیا تو یہ صورت اور صورت اولی دونوں یکسان ہیں یہ محیط میں ہے۔ اگر ایک شخص کی باندی ہو اسنے باندی سے وطی کی ہو پھر اسکے بعد اسکے بچہ پیدا ہوا اور اس شخص کے باپ نے دعوی کیا تو دعوت نسب جائز ہے کذا فی الحاوی اگر باپ نے اقرار کیا کہ مین نے اپنے بیٹے کی باندی سے جماع کیا حالانکہ مجھے معلوم ہے کہ وہ مجھپر حرام ہے تو دعوت صحیح اور نسب بچہ کا ثابت ہوگا جیسا نہ جاننے کی صورت مین ہوتا ہے یہ محیط مین ہے اگر اپنے بیٹے کی باندی کے بچہ کا دعوی کیا اور باندی کی قیمت بیٹے کو ضمان دی پھر اس باندی کو کسی نے استحقاق ثابت کر کے لے لیا تو وہ باندی اور اسکا عقر اور بچہ کی قیمت باپ سے لیگا پھر باپ اپنے بیٹے سے باندی کی قیمت جو اُسنے لے لی ہے واپس لیگا یہ ذخیرہ مین ہے۔ اور اگر بیٹے نے بچہ کا دعوے کیا پھر باپ نے دعوی کیا یا دونون نے ایک ساتھ دعوی کیا تو بیٹا اولی ہے یہ سراج الوہاج مین ہے۔ اگر زید نے اپنے بیٹے کی باندی کے بچہ کا دعوی کیا حالانکہ بیٹا حر مسلم ہے اور زید غلام یا مکاتب یا کافر ہے تو زید کی دعوت صحیح نہین ہے اور اگر باپ مسلمان اور بیٹا کافر ہو تو دعوت نسب ٹھیک ہے اور یہی قول صحیح ہے اور اگر دونون ذمی ہین مگر دونون کی ملت مختلف ہے تو باپ کی دعوت صحیح ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی کی باندی اُسکی ملک مین حاملہ ہوئی اور بچہ جنی پس دادا نے اُسکے نسب کا دعوی کیا حالانکہ باپ زندہ ہے حقیقۃً یا اعتبارًا مثلاً وہ آزاد مسلمان ہو تو دادا کی دعوت باطل ہے اور اگر باپ نصرانی اور دادا و پوتا دونون مسلمان ہون یا باپ غلام یا مکاتب اور دادا و پوتا دونون آزاد ہون تو دادا کا دعوے نسب صحیح ہے اور اگر باپ مرتد اور دادا و پوتا دونون مسلمان ہون تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک دادا کی دعوت نسب متوقف رہیگی اگر باپ مسلمان ہوگیا تو باطل ہو جائیگی اور اگر حال ارتداد مین مرگیا یا قتل کیا گیا تو صحیح ہوگی اور اگر سب آزاد مسلمان ہین پھر باندی کے حاملہ ہونے کی حالت مین باپ مرگیا اور اُسکے مرنے سے چھ مہینے سے کم مین باندی کے بچہ ہوا اور دادا نے نسب کا دعوی کیا تو صحیح نہین ہے اسی طرح اگر باپ نصرانی تھا اور دادا و پوتا دونون مسلمان پھر باپ مسلمان ہوگیا اور باندی حاملہ تھی پس چھ مہینے سے کم مین بچہ جنی تو دادا کی دعوت نسب باطل ہے اسی طرح اگر والد مکاتب تھا اور دادا کے دعوے سے پہلے بدل کتابت ادا کر کے آزاد ہوگیا یا غلام تھا کہ قبل دعوت دادا کے آزاد کیا گیا تو دادا کی دعوت نسب باطل ہے کذا فی المحیط۔ اگر باپ وقت علوق سے دعوت نسب تک معتوہ ہے تو دادا کی دعوت صحیح ہے اور اگر معتوہ کو افاقہ ہوگیا پھر دادا نے دعوی کیا تو باطل ہے کذا فی الحاوی۔ اور اگر دادا نے نسب کا دعوے نہ کیا یہان تک کہ باپ کو افاقہ ہوگیا اور فقط باپ نے بعد افاقہ کے بچہ کا دعوے کیا ہے تو استحسانًا صحیح ہے کذا فی المحیط

**فصل چہارم** مشترک باندی کے بچہ کے نسب کا دعوی کرنے کے بیان مین۔ اگر دو شخصون کی مشترک باندی دونون کی ملک مین حاملہ ہو کر بچہ جنی اور ایک نے نسب کا دعوے کیا تو ثابت ہوگا اور باندی اسکی ام ولد ہو جائیگی اور شریک کے حصہ کی قیمت کا مالک ہوگا خواہ تنگدست ہو یا فراخ حال ہو اور نصف عقر کا ضامن ہوگا اور بچہ کی قیمت مین کچھ ضمان نہ دیگا یہ حاوی مین ہے پس اگر مدعی نے دوسرے شریک سے کہا کہ یہ باندی مجھسے بچہ جنی ہے پہلے تجھسے ایک بچہ جن چکی ہے اور تو نے اُسکا دعوی کیا ہے اور تیری ام ولد ہو چکی ہے اور شریک نے اُسکی تصدیق کی مگر بائدے سے

تو بیان کیا تو باندی اور بچہ پر دونون کے قول کی تصدیق نہ کیجائیگی یہانتک کہ دونون کے حقوق جو مدعی کی طرف ثابت ہو گئے ہین باطل ہوجائینگے اور مدعی سے ضمان باطل نہو گی ولیکن مقر نصف قیمت باندی کی ام ولد ہونے کی حالت کی ادا کریگا اور بعض مشائخ نے فرمایا کہ یہ قول صاحبین کا ہے ولیکن امام اعظم رح کے نزدیک مقر اپنے مقر لہ کے واسطے کچھ ضامن نہ ہوگا اور بعض نے کہا کہ نہیں بلکہ یہ بالاتفاق سب کا قول ہے اور قول اول اشبہ واقرب الی الصواب ہے پھر اگر باندی نے کسی ہنر سے کچھ کمایا اور باندی یا اسکا بچہ قتل کیا گیا اور عوض مال ملا تو یہ سب مقر کا ہوا اور اگر مدعی نے شریک سے کہا کہ تونے باندی کو مجھے بچہ جننے سے پہلے آزاد کر دیا ہے اور شریک نے تصدیق کی تو باندی آزاد ہوگی اور وطی کرنے والے پر نصف قیمت و نصف عقر کی ضمان نہوگی۔ دو شخصون کی مشترک باندی ہے ایک نے کہا کہ یہ میری ام ولد اور تیری ام ولد ہے باہم دونون کی ام ولد ہے پس اگر دوسرے نے تصدیق کی تو باندی دونون کی ام ولد ہو جائیگی اور کوئی دوسرے کو کچھ ضمان نہ دیگا جیسے ایک ساتھ دونون کے دعوے کرنے کی صورت مین ہے اور اگر دوسرے نے اسکی تکذیب کی تو مقر اپنے شریک کو اسکی نصف قیمت خواہ تنگدست ہو یا خوشحال ہو ادا کر دے اور نصف عقر بھی ادا کرے پھر نصف باندی مقر کی ام ولد ہوگی اور آدھی موقوف رہیگی بمنزلہ ام ولد کے پھر اگر شریک نے مقر کے اقرار کی تصدیق کی تو باندی دونون کی ام ولد ہو جائیگی اور جو اسنے ضمان لی ہے وہ واپس کرے اور اگر تصدیق نہ کی تو آدھی باندی مقر کی ام ولد اور آدھی موقوف بمنزلہ ام ولد کے ہے کہ ایک روز مقر کی خدمت کرے اور ایک روز متوقف رہے پس اگر ایک مر گیا تو تصدیق کرنے کی صورت مین باندی آزاد ہو جائیگی خواہ کوئی مر جاوے اور باندی ام ولد پر دوسرے زندہ کے واسطے سعی کرنی نہوگی یہ قول امام اعظم رح کا ہے اور صاحبین رح کے نزدیک زندہ کے واسطے سعایت کرے اور تکذیب کرنے کی صورت مین بھی کوئی مر جاوے باندی آزاد ہو جائیگی اور منکر کے واسطے سعی نہ کریگی اور اگر منکر مر گیا تو بھی آزاد ہو جائیگی اور امام اعظم کے نزدیک زندہ مقر کے واسطے سعی نہ کریگی بخلاف قول صاحبین رح کے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر باندی تین یا چار یا پانچ مین مشترک ہو اور سب نے ایک ساتھ اسکے بچہ کا دعویٰ کیا تو وہ سب کا بیٹا قرار دیا جائیگا سب سے اسکا نسب ثابت ہوگا اور باندی سب کی ام ولد ہوگی اور یہ امام اعظم رح کے نزدیک ہے اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ دو سے زیادہ سے ثابت نہوگا اور امام محمد رح نے فرمایا کہ تین سے زیادہ سے ثابت نہوگا کذا فی البدائع اور اگر حصے ہر ایک کے مختلف ہون تو بچہ کے حق مین حکم مختلف نہوگا ولیکن استیلاد ہر ایک کے حق مین بقدر اسکے حصہ کے ثابت ہوگا کذا فی الحاوی۔ بچہ کے دعوت نسب مین اگر دعوت استیلاد کا اعتبار متعذر ہو تو دعوت تحریر اعتبار کیجائیگی امام محمد رح نے زیادات مین فرمایا کہ ایک باندی دو شخصون مین مشترک ہے ان کے مالک ہونے کے وقت سے چھ مہینے یا زیادہ مین وہ بچہ جنی اور اس بچہ کی ولادت سے چھ مہینے یا زیادہ مین دوسرا بچہ جنی پس دونون مولے مین سے ایک نے کہا کہ چھوٹا میرا بچہ ہے اور بڑا میرے شریک کا ہے پس اگر شریک نے اسکی تصدیق کی تو چھوٹے بچہ کا نسب اسکے مدعی سے ثابت ہوگا اور باندی اسی کی ام ولد ہوگی اور آدھی قیمت باندی کی خواہ تنگدست ہو یا فراخ حال ہو اپنے شریک کو تاوان دیگا اور آدھا عقر بھی دیگا اور قیمت ولد مین کچھ نہ دیگا اور بڑے بچہ کا نسب بڑے کے مدعی سے ثابت ہوگا اور یہ مدعی بیٹے کا آزاد کرنے والا شمار ہوگا در حالیکہ وہ دونون مین مشترک ہے پس بڑے کے مدعی پر بڑے کی نصف قیمت شریک کو دینی واجب ہوگی اگر خوشحال ہے اور تنگدست ہے تو بڑا بچہ سعی کر کے نصف قیمت اپنی ادا کرے اور باندی بڑی کے مدعی کی ام ولد نہوگی اور بڑے کا مدعی نصف عقر بھی اپنے شریک کو ادا کرے اور یہ حکم

اسوقت ہی کہ شریک نے چھوٹے کے مدعی کی تصدیق کی ہو اور اگر تکذیب کی تو چھوٹے بچہ کے مدعی کے حق مین وہی حکم سابق جو مذکور ہوا اسصورت مین بھی جاری ہوگا اور بڑے بچہ کا نسب کسی سے ثابت نہوگا ولیکن بڑا آزاد ہوجائیگا گویا ایسا واقعہ ہوا کہ ایک غلام دو شخصون مین مشترک تھا ایک نے گواہی دی کہ دوسرے نے اسکو آزاد کردیا ہے حالانکہ دوسرا منکر ہے یہ سب اسوقت مین ہی کہ ایک نے کہا کہ چھوٹا میرا ہی اور بڑا بچہ میرے شریک کا ہی اور اگر یون بیان کیا کہ بڑا بچہ میرے شریک کا ہی اور چھوٹا میرا ہے پس اگر شریک نے اس قول مین اسکی تصدیق کی تو بڑے بچہ کا نسب شریک مصدق سے ثابت ہوگا اور باندی اسی کی ام ولد ہوجائیگی اور چھوٹے بچہ کے مدعی کو باندی کی نصف قیمت اور نصف عقر خواہ تنگدست ہو یا خوشحال ہو ادا کریگا اور بچہ کی قیمت مین کچھ نہ دیگا اور استحساناً چھوٹے بچہ کا نسب اسکے مدعی سے ثابت ہوگا اور وہ اس بچہ کی پوری قیمت اپنے شریک کو ادا کریگا اور باندی کا پورا عقر بھی دیگا اور کتاب الدعوے مین مذکور ہے کہ نصف عقر دیگا اور اگر شریک نے اسکے قول کی تکذیب کی تو چھوٹے بچہ کا نسب اسکے مدعی سے ثابت ہوگا اور باندی اسی کی ام ولد ہوجائیگی اور اپنے شریک کو باندی کی نصف قیمت اور نصف عقر ادا کریگا اور بچہ کی قیمت مین کچھ نہ دیگا اور بڑے بچہ کا نسب شریک سے ثابت نہوگا کذا فی المحیط۔ دو شخصون نے ایک باندی خریدی وہ چھ مہینے مین بچہ جنی پس ایک نے نسب ولد کا اور دوسرے نے اسکی مان کا دعوی کیا تو دعوت صاحب ولد کی معتبر ہوگی اور باندی اسی کی ام ولد ہوگی اور بچہ حر ہوگا اور شریک کو آدھی قیمت باندی کی اور آدھا عقر دیگا۔ اور اگر خریدنے سے چھ مہینے سے کم مین جنی اور باقی مسئلہ اپنے حال پر ہو تو ہر ایک کی دعوت نسب صحیح ہی اور باندی کا مدعی اپنے شریک کیواسطے کچھ ضامن نہ ہوگا اور نہ باندی اسکے حق کے واسطے سعی و مشقت کریگی یہ امام اعظم رح کے نزدیک ہی اور صاحبین رح کے نزدیک نصف قیمت کا ضامن ہوگا اگر خوشحال ہے ورنہ باندی سعی کریگی اگر تنگدست ہے اور آدھے عقر کا ضامن نہوگا اور نہ مدعی اول دوسرے کو بچہ کی قیمت دیگا اور نہ باندی کی قیمت اور نہ اسکا عقر۔ پس اگر باندی چھ مہینے بعد لڑکی جنی اور لڑکی کے بچہ ہوا پس ایک نے اول بچہ کا اور دوسرے نے دوسرے بچہ کا ایک ساتھ دعوی کیا خواہ ثانی یعنے باندی زندہ ہے یا مرگئی ہے تو ہر ایک کی دعوت صحیح ہے پس باندی پہلے کی ام ولد ہوگئی اور اسپر باندی کی نصف قیمت و نصف عقر لازم آیا اور بچہ کی قیمت کچھ نہ دیگا اور دوسرے بچہ کا مدعی بڑی لڑکی کو اسکا آدھا عقر دیگا اور یہی اصح ہے اور بڑے کا مدعی ثانی کی نصف قیمت اور نصف عقر کا ضامن ہوگا اور بڑے کی قیمت کا کچھ ضامن نہوگا پس اگر ثانی یعنی باندی قتل کرڈالی گئی اور ہنوز کسی نے نسب کا دعوی نہین کیا ہے اور دونون نے اسکی قیمت لیکر باہم برابر تقسیم کرلی پھر دونون نے دعوی کیا تو باندی کی قیمت مین سے کچھ ضامن نہوگا اور بڑے بچہ کا مدعی دوسرے کو باندی کا آدھا عقر بسبب اقرار وطی کے دیگا اور مان کی قیمت مین کچھ نہ دیگا یہ امام اعظم رح کے نزدیک ہے اور صاحبین رح کے نزدیک مان کی آدھی قیمت دیگا اگر خوشحال ہے اور چھوٹے بچہ کے مدعی پر کچھ ضمان نہین ہے اور بڑا بچہ یعنی لڑکی اپنے مدعی کی ہوگی اور دوسرے مدعی کی ام ولد ہوجائیگی۔ اور اگر ثانی چھ مہینے سے کم مین بچہ جنی اور باقی مسئلہ بحالہ ہی تو بڑے بچہ کی دعوت باطل اور چھوٹے بچہ کی دعوت صحیح ہی اور اس بچہ کی مان ام ولد ہوجائیگی اور بڑے بچہ یعنے لڑکی کی آدھی قیمت اور آدھا عقر اپنے شریک کو دے اور یہ اسکی ام ولد ہوگئی اور بڑی لڑکی کا مدعی باندی کی آدھی قیمت اپنے شریک کو دے اور وہ اسکی ام ولد ہوجائیگی اگر زندہ ہے ورنہ اگر مرگئی تو نہین ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ دو شخصون نے ایک باندی خریدی پس دونون کی ملک مین چھ مہینے سے کم مین ایک بچہ جنا پس بچہ کا ایک نے دعوی کیا تو صحیح ہوا اور باندی اسکی ام ولد ہوگی اور شریک کو آدھی قیمت جو دعوے کے روز باندی کی تھی ادا کرے خواہ تنگدست ہو یا خوشحال ہو اور اسکا عقر کچھ نہ دیگا پس بچہ کا حکم

مثل اُس غلام کے ہو جو دو شخصون مین مشترک ہو کہ اُسکو ایک نے آزاد کر دیا یہ محیط مین ہو اگر باندی دو شخصون مین مشترک ہو اور اُسکے دو بچہ پیدا ہوے پس ہر ایک نے ایک ایک بچہ کا دعوی کیا پس اگر ایک پیٹ سے دونون پیدا ہوے ہین اور ایک مدعی نے بڑے کا اور دوسرے نے چھوٹے کا دعوی کیا اور معًا دونون کی زبان سے دعوی نکلا تو دونون کا نسب دونون سے ثابت ہوگا اور اگر ایک نے دعوت مین سبقت کی تو دونون کا نسب اُس سے ثابت ہوگا اور دونون آزاد ہو جائینگے اور باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی اور باندی کی آدھی قیمت و آدھا عقر دوسرے شریک کو ادا کریگا اور اگر دونون بچے دو پیٹ سے پیدا ہوے اور ایک نے بڑے کا دعوی کیا اور دوسرے نے چھوٹے کا اور دونون کا کلام ساتھ ہی زبان سے نکلا تو بڑے کا نسب اسکے مدعی سے ثابت ہوگا اور آزاد ہو جائیگا اور باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی اور باندی کی آدھی قیمت اور آدھا عقر شریک کو ادا کریگا اور چھوٹے کا نسب اُسکے مدعی سے ثابت ہوگا استحسانًا اور اسکو بڑے بچہ کے مدعی کو عقر دینا پڑیگا اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ دونون کا کلام ایک ساتھ زبان سے نکلا - اور اگر مدعی نے بڑے بچہ کا دعوی پہلے کیا تو نسب اُسکا ثابت ہو جائیگا اور وہ آزاد ہو جائیگا اور باندی ام ولد ہو جائیگی اور اسکو آدھی قیمت باندی کی اور آدھا عقر دوسرے شریک کو دینا پڑیگا پھر اسکے بعد اگر دوسرے نے چھوٹے بچہ کا دعوی کیا تو دوسرے کی ام ولد کے بچہ کا دعوے کیا پس دوسرے کے تصدیق کی حاجت ہوگی - اگر اُسنے تصدیق کی تو نسب ثابت ہوگا اور مثل ام ولد کے قرار دیا جائیگا اور اگر تکذیب کی تو نسب ثابت نہوگا اور اگر ایک نے پہلے چھوٹے بچہ کا دعوی کیا تو وہ آزاد ہو جائیگا اور مدعی سے اُس کا نسب ثابت ہوگا اور باندی مدعی کی ام ولد ہو جائیگی اور آدھی قیمت اور آدھا عقر باندی کا دوسرے شریک کو ملیگا اور بڑا بچہ دونون مین مشترک غلام ہوگا اور اگر اسکے دوسرے نے بڑے کا دعوے کیا تو ایسا ہے کہ گویا ایک مشترک غلام کو ایک نے آزاد کر دیا یعنی مدعی کا حصہ آزاد ہوگا اور نسب ثابت ہوگا اور دوسرے کو اختیار ہے چاہے یون ہی آزاد کرے یا اپنے حصہ کے واسطے سعی کرا دے اور اگر چاہے تو آزاد کرنے والے سے ضمان لے بشرطیکہ وہ خوشحال ہو اور اگر تنگدست ہو تو امام اعظم رح کے نزدیک اُسکو سعایت اور آزادی مین اختیار ہے اور صاحبین رح کے نزدیک اُسکو ضمان لینے کا اختیار ہے اگر خوشحال ہو اور اگر شریک تنگدست ہو تو سعی کرا سکتا ہے اور کچھ نہین یہ شرح طحاوی مین ہے - ایک شخص مر گیا اور دو بیٹے اور باندی چھوڑی اُسکو حمل ظاہر ہوا پس ایک بیٹے زید نے کہا کہ حمل ہمارے باپ سے ہے اور دوسرے عمرو نے کہا کہ مجھ سے ہے اور زید و عمرو دونون سے معًا دعوی واقع ہوا تو حمل عمرو کا قرار دیا جائیگا اور عمرو باندی کی نصف قیمت و نصف عقر زید کو ادا کریگا اسیطرح اگر عمرو نے دعوی مین سبقت کی تو بھی یہی حکم ہے اور اگر زید کی طرف سے سبقت ہوئی تو اُسکے اقرار سے باپ کا نسب ثابت نہوگا ولیکن باندی اور اُسکے پیٹ کا بچہ اسکی طرف سے بقدر اسکے حصہ کے آزاد ہوگی یہ مبسوط مین ہے اور زید دوسرے بھائی کو باندی یا اُسکے بچہ کی ضمان کچھ نہ دیگا یہ محیط مین ہو - اور عمرو کا دعوی کرنا نسب کا جائز ہے اور بچہ کا نسب اُس سے ثابت ہوگا اور باندی کی قیمت کی کچھ ضمان وہ دیگا مگر نصف عقر کا ضامن ہوگا اگر زید طلب کرے یہ مبسوط مین ہے ایک باندی دو شخصون مین مشترک ہے ایک اپنے حصہ کا ایک مہینہ سے مالک ہوا ہے اور دوسرا عمرو چھ مہینہ سے مالک ہوا ہے اسکے ایک بچہ ہوا پس دونون نے دعوی کیا تو عمرو کو ملیگا اور عمرو نصف قیمت و نصف عقر کا ضامن ہوگا اور کتابت مین مذکور نہین ہے کہ اسکو ضمان دیگا اور چاہیے یہ ہے کہ بائع کو ضمان دے نہ شریک کو اور بائع کو واجب ہے کہ زید کو پورا ثمن واپس کرے اور مشائخ نے فرمایا کہ زید کو چاہیے کہ تمام عقر کی ضمان شریک کو دے کیونکہ زید نے دوسرے کی

ام ولد سے وطی کرنیکا اقرار کیا ہے یہ محیط سرخسی مین ہے یہ حکم اُسوقت ہے کہ دونون مالکون کی ملک کا حال معلوم ہو یعنی ایک کی ملک مقدم ہے اور اگر معلوم نہو تو نسب دونون سے ثابت ہوگا اور باندی دونون کی ام ولد ہوگی اور کسی کا دوسرے پر عقر نہین ہے اور نصف عقر کی ضمان دونون باہم لوٹا دا کرین اور اسی طرف شیخ الاسلام نے میل کیا ہے اور بعض مشائخؒ نے فرمایا کہ کسی پر دونون مین سے بالکل عقر دینا لازم نہین آتا ہے اور اسی طرف شمس الائمہ سرخسی نے میل کیا ہے اور قول اول ہمارے اصحاب کے اصول کے موافق اشبہ ہے ہکذا فی المحیط - ایک باندی ایک شخص زید دوسرے نابالغ مین مشترک ہے اُسنے بچہ جنا پس زید و نابالغ کے باپ نے دعوی کیا تو مالک رقبہ سے نسب ثابت ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے - ایک باندی دو شخصون مین مشترک ہے اُسکے ایک بچہ ہوا اُسکا ایک شخص نے اپنے مرض موت مین دعوی کیا تو دعوت صحیح ہے اور بچہ کا نسب اس سے ثابت ہوگا اور باندی اُسکی ام ولد ہوجائیگی اور بعد مرنے کے اُسکے تمام مال سے آزاد ہوجائیگی اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ بچہ ظاہر ہوا ور اگر ظاہر نہو تو تہائی مال سے آزاد ہوگی یہ محیط مین ہے - اگر ایک باندی باپ و بیٹے مین مشترک ہو اور اسکے بچہ پر دونون نے معاً دعوی کیا تو استحساناً باپ کا نطفہ قرار دیا جائیگا اور وہ نصف قیمت و نصف عقر باندی کا ضامن ہوگا اور بیٹا بھی نصف عقر کا ضامن ہوگا پس عقر مین بدلا ہوجائیگا اور یہی حکم دادا کا ہے اگر باپ مرگیا ہو اور اگر بھائی یا چچا یا اجنبی ہو تو سب کا حکم مثل اجنبیون کے ہے کذا فی الحاوی اور اگر دادا و پوتے مین باندی مشترک ہوا ور دونون نے معاً دعوی کیا حالانکہ باپ زندہ موجود ہے تو دونون سے نسب ثابت ہوگا کذا فی شرح الطحاوی - ابن سماعہ نے امام محمدرح سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے ایسی باندی سے جو اُسکے بیٹے اور اجنبی مین مشترک ہے وطی کی اور اُس سے بچہ ہوا تو امام محمدرح نے فرمایا کہ اُسپر بیٹے کے واسطے نصف قیمت باندی کی اور دوسرے کے واسطے آدھی قیمت باندی آدھا عقر واجب ہوگا کذا فی المحیط - امام ابو یوسف رح سے روایت ہے کہ ایک باندی بیٹے اور باپ اور دادا مین مشترک ہے اُسکے بچہ پیدا ہوا اور سب نے معاً دعوی کیا تو دادا اولی ہے اور ان دونون پر پورا عقر دادا کو دینا واجب ہوگا اگر دادا نے تصدیق کی کہ ان دونون نے اس سے وطی کی ہے اور اگر تصدیق نہ کی تو کچھ نہین دینا پڑیگا اور یہ باندی دادا کو حلال نہین ہے اگرچہ دونون کے وطی کرنے کی تکذیب کی ہو پس یہ صورت ایسی نہین ہے کہ بیٹے نے باپ کی باندی سے وطی کرنیکا دعوی کیا اور باپ نے تکذیب کی کیونکہ باپ پر حرام نہین ہوتی ہے یہ حاوی مین ہے - اگر مکاتب و حر مین ایک باندی مشترک ہو اور اسکے بچہ ہوا پس مکاتب نے نسب ولد کا دعوی کیا یہانتک کہ اس بچہ کا نسب ثابت ہوگیا تو اپنے شریک کو باندی کی قیمت و نصف عقر تاوان دے اور اگر آزاد و غلام تاجر مین مشترک ہو اور بچہ جنی اور غلام تاجر نے نسب کا دعوی کیا یہانتک کہ نسب اس سے ثابت ہوگیا تو وہ باندی کی قیمت مین شریک کو کچھ ضمان نہ دیگا یہ محیط مین ہے اور اگر باندی حر و مکاتب کے درمیان ہو تو حر اولی ہے کذا فی الحاوی - باندی ذمی و مسلمان کے درمیان مشترک ہے اُسکے بچہ ہوا اُسپر دونون نے دعوی کیا تو ہمارے نزدیک مسلمان کا بیٹا قرار دیا جائیگا اور اگر ذمی مسلمان ہوگیا پھر باندی کے بچہ ہوا اور دونون نے دعوی کیا تو دونون کا بیٹا قرار دیا جائیگا دونون سے میراث لیگا اور دونون اُسکے وارث ہونگے خواہ باندی مین نطفہ قرار پاتا ذمی کے اسلام سے پہلے ہو یا بعد ہو - اور اگر باندی دو مسلمان مین مشترک ہو پس ایک مرتد ہوگیا پھر باندی کے بچہ پیدا ہوا اور دونون نے دعوے کیا تو مسلمان کا بچہ قرار دیا جائیگا خواہ دوسرے کے مرتد ہونے سے پہلے نطفہ قرار پایا ہو یا اُسکے بعد اور جب بچہ مسلمان کا قرار پایا تو باندی اُسکی ام ولد ہوگی اور مرتد کو اُسکے نصف قیمت کی ضمان دیگا اور عقر مین دونون کا بدلا ہوجائیگا کذا فی المحیط - اور اگر باندی مسلم و ذمی مین مشترک ہو یہانتک مسلم مرتد ہوگیا پھر دونون نے باندی کے

بچہ کا دعوی کیا تو وہ بچہ مرتد کا قرار دیا جائیگا اور باندی اسکی ام ولد ہو گی اور نصف قیمت اور نصف عقر باندی کا ذمی کو دے اور ذمی نصف عقر اسکو ادا کرے اور اگر ان سب مولون مین کوئی شریک نے دعوت مین سبقت کی تو وہی اولی ہوگا خواہ کوئی ہو کذا فی الحاوی ایک باندی مسلم و مرتد مین مشترک ہے دونون نے نسب کا دعوی کیا تو بچہ مسلمان کا قرار دیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر مجوسی و کتابی مین مشترک ہو تو استحساناً کتابی کا نطفہ قرار دیا جائیگا یہ شرح طحاوی مین ہے۔ ایک باندی مسلمان و ذمی و مکاتب و مدبر و غلام مین مشترک ہے اور سب نے اُسکے بچہ کا دعوی کیا تو آزاد مسلم اولی ہے اور ہر ایک مدعی پر بقدر حصہ شرکت کے عقر واجب ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے اگر باندی ایک مجوسی آزاد اور ایک مکاتب مسلمان کے درمیان مشترک ہو اُسکے بچہ پر دونون نے دعوے کیا تو مجوسی کا بیٹا قرار پاویگا یہ محیط مین ہے۔ ایک ذمی کی باندی ہے اُسنے آدھی مسلمان کے ہاتھ فروخت کر دی پھر باندی چھ مہینے سے پہلے بچہ جنی اور دونون نے اُسپر دعوی کیا تو ذمی کا بیٹا ہوگا اور بیع باطل ہوگی یہ مبسوط مین ہے اگر باندی دو شخصون مین مشترک ہو اُسکے نطفہ قرار پایا پھر ایک نے اپنا حصہ دوسرے شریک کے ہاتھ فروخت کیا پھر چھ مہینے سے کم مین وہ بچہ جنی اور مشتری نے اُس کا دعوی کیا تو نسب اُس سے ثابت ہو جائیگا اور بیع باطل ہوگی اور ثمن واپس لے لیگا اور بائع کو اُسکا حصہ قیمت و عقر دیگا اسی طرح اگر بائع نے اُسکا دعوے کیا ہو تو بھی ایسے ہی احکام جاری ہونگے کذا فی الحاوی اور اگر دونون نے دعوے کیا تو دونون کا بیٹا قرار پائیگا کذا فی المحیط

**پانچوین فصل**۔ غیر قابض و قابض کے اور دو غیر قابضون کی دعوت نسب کے بیان مین ایک بچہ نابالغ جو بولتا نہین ہے ایک شخص کے قبضہ مین ہے وہ دعوی کرتا ہے کہ میرا بیٹا ہے تو استحساناً اُس سے نسب ثابت ہوگا بشرطیکہ اپنی ذات سے تعبیر نہ کر سکتا ہو اور اگر دوسرے نے دعوی کیا کہ میرا بیٹا ہے تو نسب ثابت ہوگا خواہ قابض تصدیق کرے یا تکذیب کرے اور یہ استحسان ہے قیاساً ثابت نہ ہوگا اور اگر اُسپر قابض اور دوسرے شخص نے دعوی کیا تو قابض اولی ہے اور اگر کسی نے دعوت مین سبقت کی تو سابق اولی ہے یہ محیط سرخسی مین ہے امام محمد رہ نے کتاب الاصل مین فرمایا کہ اگر ایک آزاد مسلمان کے قبضہ مین ایک طفل ہے وہ دعوے کرتا ہے کہ یہ میرا لڑکا ہے پھر ایک آزاد مسلمان یا ذمی یا غلام آیا اور گواہ قائم کیے کہ یہ میرا بیٹا ہے اور قابض کے پاس نسب کے گواہ نہین ہین تو مدعی کی ڈگری ہو جائیگی اور شیخ الاسلام نے ذکر کیا کہ بچہ ان صورتون مین آزاد ہوگا اور شمس الائمہ حلوائی نے ذکر کیا کہ سوائے غلام کی صورت کے سب صورتون مین آزاد ہوگا اور یہی اشبہ ہے کذا فی المحیط۔ غیر قابض و قابض دونون نے بیٹے ہونے کے گواہ قائم کیے تو قابض اولی ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر ہر ایک قابض و غیر قابض نے گواہ دیے کہ یہ میری اس عورت سے میرا بیٹا ہے تو قابض کے نسب کی ڈگری ہوگی اسی عورت سے اگرچہ یہ عورت اس سے انکار کرتی ہو اسی طرح اگر عورت مدعی ہو اور باپ منکر ہو تو بھی ایسا ہی ہوگا کذا فی المحیط۔ اگر ایک بچہ کسی شخص کے قبضہ مین ہے اُسپر ایک شخص نے گواہ دیے کہ میرا بیٹا ہے میری اس باندی سے چھ مہینے سے زیادہ ہوتا ہے کہ پیدا ہوا ہے اور قابض نے گواہ دیے کہ میرا بیٹا ہے میری اس باندی سے ایک سال ہوا کہ پیدا ہوا ہے اور بچہ کے سن مین اشکال ہے تو قابض کی گواہی قبول ہوگی یہ محیط مین ہے۔ دو جورو خصم مملوک ہین اور دونون کے قبضہ مین ایک طفل ہے دونون گواہ قائم کرتے ہین کہ یہ انکا بیٹا ہے اور ایک آزاد ذمی یا مسلمان نے گواہ قائم کیے کہ یہ میری اس آزاد جورو سے میرا بیٹا ہے تو آزاد کی ڈگری ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہے اگر ایک بچہ ایک شخص کے قبضہ مین ہے اُسپر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا بیٹا میری اس عورت سے ہے اور یہ دونون آزاد ہین اور قابض نے گواہ دیے کہ میرا بیٹا ہے اور اُسکی ماں کی طرف منسوب نہ کیا تو مدعی کی ڈگری ہوگی

اسی طرح اگر ان مدعیہ ہو تو بھی ایسا ہی ہے یہ مبسوط میں ہے۔ ایک بچہ ذمی کے قبضہ مین ہے اُسپر ایک مسلمان نے مسلمانون یا ذمیون مین سے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا بیٹا ہے میرے فراش سے پیدا ہوا ہے اور ذمی نے بھی ایسے دعوے پر ذمی گواہ پیش کیے تو مسلم کی ڈگری ہوگی اور اگر ذمی کے گواہ مسلمان ہون تو اُسی کی ڈگری ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ امام محمد رح نے فرمایا کہ ایک باندی کے دو بیٹے ہین وہ باندی مع ایک بچہ کے ایک شخص زید کے قبضہ مین ہے اور دوسرا بچہ عمرو کے قبضہ مین ہے پس ہر ایک نے دونون مین سے دعوی کیا کہ باندی میری ہے اور دونون بیٹے میرے ہین میری اسی باندی سے پیدا ہوے ہین تو جس شخص کے قبضہ مین باندی ہے اسی کے نام باندی اور دونون بچون کی ڈگری ہوگی خواہ دونون بچے ایک ہی پیٹ سے پیدا ہوے ہون یا مختلف پیدا ہوے ہون۔ اور اگر ہر ایک نے باندی کا مع فقط اُس بچہ کے جو اُسکے قبضہ مین ہے دعوے کیا پس اگر دونون بچہ ایک ہی پیٹ سے پیدا ہوے تو یہ صورت اور پہلی دونون یکسان ہین اور اگر دو پیٹون سے پیدا ہوے ہین پس اگر بڑا یا چھوٹا نہ معلوم ہو تو قابض کے نام باندی کی اور ہر ایک کے نام اُسکے مقبوضہ بچہ کی ڈگری ہوگی اور اگر چھوٹا بڑا معلوم ہوتا ہے اور بڑا قابض باندی کے قبضہ مین ہے تو اُسکے نام باندی اور بڑے بچہ کی ڈگری ہوگی اور چھوٹے کی نہوگی۔ اگر بڑا غیر قابض باندی کے قبضہ مین ہو تو ہر ایک کے نام اُسکے مقبوضہ بچہ کی ڈگری ہوگی اور کتاب مین مذکور ہے کہ باندی کی ڈگری بڑے بچہ کے قابض کے نام ہوگی یہ محیط مین ہے۔ ایک غلام و باندی ایک شخص کے قبضہ مین ہے ایک دوسرے شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ باندی میری ہے میرے فراش پر مجھسے اسکے یہ بچہ پیدا ہوا ہے اور قابض نے گواہ قائم کیے کہ یہ میری باندی ہے یہ بچہ میرے فراش پر اس سے پیدا ہوا ہے تو قابض کے گواہ مقبول ہونگے اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ یہ غلام نابالغ ہو یا بالغ ہو مگر قابض کی تصدیق کرتا ہو اور اگر بالغ ہو اور مدعی کی تصدیق کرتا ہو تو مدعی کے نام غلام و باندی کی ڈگری ہوگی یہ مبسوط باب الولاد و الشہادۃ مین ہے۔ امام محمد رح نے فرمایا کہ آزاد عورت کے ایک لڑکا ہے اور دونون کسی مرد کے قبضہ مین ہین اور دوسرے مرد نے گواہ قائم کیے کہ مین نے اس سے نکاح کیا اور اسکے میرے فراش پر یہ بچہ اس سے پیدا ہوا ہے اور قابض نے اسکے مثل گواہ قائم کیے تو بچہ کی ڈگری قابض کے نام ہوگی خواہ لڑکے نے قابض کے بیٹے ہونے کا دعوی کیا ہو یا مدعی خارج کے بیٹے ہونے کا دعوی کیا ہو۔ اور اگر قابض ذمی ہو اور اُسکے گواہ مسلمان ہون اور مدعی مسلمان اور اُسکے گواہ مسلمان ہون اور عورت بھی ذمی ہو تو عورت و بچہ کی ڈگری قابض کے نام ہوگی اور اگر عورت مسلمان ہو تو مدعی کی ڈگری ہوگی خواہ قابض کے گواہ مسلمان ہون یا ذمی ہون کذا فی المحیط اور اگر مدعی نے گواہ قائم کیے کہ مین نے اس سے فلان وقت نکاح کیا ہے اور قابض کے گواہون نے اس سے پیچھے وقت نکاح کی گواہی دی تو مدعی کی ڈگری ہوگی یہ مبسوط مین ہے اگر قابض نے گواہ قائم کیے کہ یہ عورت میری جورو ہے مین نے اس سے نکاح کیا ہے اور مجھسے میرے فراش پر اسکے یہ بچہ پیدا ہوا ہے اور دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ یہ میری باندی ہے میرے فراش پر اسکے یہ غلام میری ملک مین پیدا ہوا ہے تو بچہ کی ڈگری شوہر کے نام اور باندی کی ملک کی ڈگری مدعی کے نام ہوگی اور بچہ اور باندی دونون مدعی کی ملک ہوتے مگر بچہ باقرار مدعی آزاد ہوگا اور باندی بھی اُسکے اقرار سے اُسکی ام ولد ہو جائیگی ولیکن اگر مدعی کے گواہون نے یہ گواہی دی کہ اس باندی نے اسکو دھوکا دیا اور اپنے آپکو آزاد کہکر نکاح کیا ہے تو اسوقت بچہ البتہ بقیمت آزاد ہوگا یہ محیط مین ہے اگر ایک شخص کے قبضہ مین ایک باندی ہے اور اُسکے ایک بچہ ہے اُسپر دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرے باپ کی باندی ہے اسی کے فراش سے یہ بچہ اس باندی کے پیدا ہوا ہے اور باپ مدعی کا مر چکا ہے اور دوسرے نے گواہون سے یہ گواہی

دی کہ یہ اسی قابض کی باندی ہی اسی کی ملک فراش پر یہ بچہ جنی ہی اور وہ اسکا بیٹا ہی تو غیر قابض کے باپ میت کا بیٹا ہونے کی ڈگری ہوگی اور باندی آزاد ہیجائیگی اور اُسکی ولا میت کو پہونچیگی اور قابض کے نام اسمین سے کچھ ڈگری نہ ہوگی کذا فی الحاوی اگر بچہ کسی شخص کے قبضہ مین ہو اسپر ایک عورت نے گواہ قائم کیے کہ میرا بچہ ہی تو اُسکے نسب سے ہونے کا حکم ہوجائیگا اور اگر قابض اسکا مدعی ہو تو یہ حکم نہوگا اور اگر عورت نے صرف ایک عورت گواہ قائم کی کہ یہ بچہ اس مدعیہ کے پیٹ سے پیدا ہوا ہی پس اگر قابض دعوی کرتا ہی کہ یہ میرا بیٹا یا غلام ہی تو عورت کے نام کچھ ڈگری نہوگی اور اگر کچھ دعوی نہین کرتا ہی تو عورت کے نام صرف ایک عورت کی گواہی پر ڈگری ہوجائیگی اور یہ استحسان ہی یہ مبسوط مین ہی۔ ایک بچہ ایک عورت کے قبضہ مین ہی اُسپر دوسری عورت نے دعوی کیا کہ یہ میرا بچہ ہی اور اسپر گواہ ایک عورت قائم کی اور قابضہ نے بھی اسی دعوے پر ایک عورت گواہ دی تو قابضہ کی ڈگری ہوگی اور اگر ہر ایک کے واسطے دو مردون نے گواہی دی تو قابضہ کی ڈگری ہوگی اور اگر قابضہ کی ایک عورت نے اور مدعیہ غیر قابضہ کی دو مردون نے گواہی دی تو مدعیہ کی ڈگری ہوگی یہ محیط مین ہی۔ ایک لڑکا ایک شخص کے قبضہ مین ہی وہ کچھ دعوی نہین کرتا ہی پس ایک عورت نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا بیٹا ہی مین نے اسکو جنا ہی اور ایک مرد نے گواہ قائم کیے کہ میرا بیٹا ہی میرے فراش سے پیدا ہوا ہی اور اُسکی ماں کا نام نہ لیا تو اس مرد مدعی اور عورت مدعیہ کے نسب سے قرار دیا جائیگا اسی طرح اگر عورت کے قبضہ مین ہو تو بھی یہی حکم ہوگا اور دونون مین فراش کا حکم بالاقتضار ہی کذا فی المبسوط۔ امام اعظم رح نے فرمایا کہ دو غیر قابض مدعیون مین ہر ایک نے گواہ قائم کیے کہ یہ میرا بیٹا ہو میرے فراش پر میری اس عورت سے پیدا ہوا ہی تو وہ دونون مردون اور دونون عورتون کے نسب سے قرار دیا جائیگا اور صاحبین رحمہم اللہ تعالی عنہم نے کہا کہ فقط[له] دونون مردون کے نسب سے قرار دیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ امام محمد رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ ایک بچہ ایک شخص کے قبضہ مین ہی دو شخص آئے اور ہر ایک نے دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا ہی اور دونون نے گواہ دیے کہ یہ میرا بیٹا ہی تو دونون کے نسب سے ہونے کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک فریق گواہ نے دوسرے سے پہلے وقت بیان کیا تو لڑکے کا سن دیکھا جائیگا پس اگر ایک کے وقت سے موافقت رکھتا ہو دوسرے سے مخالف ہو تو موافق کے نام ڈگری ہوگی اور اگر ایک کے وقت سے یقیناً مخالف ہوا اور دوسرے کے وقت سے اشکال و اشتباہ ہو تو مشتبہ کی ڈگری ہوگی اور اگر دونون کے وقت مین اشتباہ ہو مثلاً ایک فریق نے نو برس دوسرے نے دس برس بیان کیے اور سن دونون کو محتمل ہو تو صاحبینؒ کے نزدیک وقت کا اعتبار ساقط اور دونون کے نام ڈگری ہوگی یہ روایات متفق ہین اور شمس الائمہ حلوائی نے شرح مین ذکر کیا کہ امام اعظم رحمہ اللہ تعالی سے عامہ روایات مین مذکور ہی کہ دونون کی ڈگری ہوگی اور یہی صحیح ہی یہ محیط مین ہی ایک لقیط پر دو شخصون نے دعوی کیا ایک نے گواہ دیے کہ میرا بیٹا ہی اور دوسرے نے گواہ قائم کیے کہ یہ میری بیٹی ہی پھر جو دیکھا تو وہ خنثی نکلا پس اگر مردون کے پیشاب کے سوراخ سے پیشاب کرتا ہی تو وہ لڑکے کے مدعی کا ہی اور اگر عورتون کے سوراخ سے پیشاب کرتا ہی تو بیٹی کے مدعی کا ہی اور اگر دونون سوراخ سے پیشاب کیا تو جس سوراخ سے پہلے نکلا اُسی کے مدعی کا ہوگا اور اگر دونون سے ایک ساتھ پیشاب کیا اور کوئی آگے پیچھے نہ ہوا تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ مجھے علم نہین ہی کہ دونون مین کیا حکم کیا جاوے اور صاحبینؒ نے فرمایا کہ جس سے زیادہ پیشاب خارج ہو اُس کے مدعی کی ڈگری ہوگی اور اگر دونون سے برابر نکلا تو بالاتفاق مشکل ہی اور مشتبہ ہی یہ شرح منظومہ مین ہی اگر مسلمان غلام نے دعوے کیا کہ یہ میرا بیٹا ہی میرے فراش سے اس باندی سے پیدا ہوا ہی اور ایک ذمی نے دعوے کیا کہ میرا بیٹا ہی

[له] قوله فقط یعنی دونون عورتون سے نسب نہ ہوگا اور دونون مردون ... دونون سے بیٹا قرار دیا جائیگا ۱۲

میری اس عورت سے میرے فراش سے پیدا ہوا ہے تو آزاد ذمی کے نام حکم ہوگا یہ مبسوط مین ہے ایک لڑکا ایک شخص کے قبضہ مین ہے اُسکے نسب کا دو غیر قابضون نے ایک مسلمان اور ایک ذمی نے دعوے کیا اور ہر ایک نے مسلمان گواہ اس امر کے قائم کیے کہ میرا بیٹا ہے تو مسلمان کے نسب کی ڈگری ہوگی اور بسبب اسلام کے اُسکو ذمی پر ترجیح دیجائیگی یہ محیط مین ہے اور اگر یہودی و نصرانی و مجوسی مین ہر ایک نے اس امر کے گواہ دیے تو یہودی و نصرانی کی ڈگری ہوگی یہ مبسوط مین ہے۔ ایک لڑکا ایک شخص کے قبضہ مین ہے اُسپر ایک آزاد مسلمان نے دعوے کیا کہ یہ میرا بیٹا میری اس عورت سے پیدا ہوا ہے اور غلام یا مکاتب نے بھی ایسا ہی دعوے کیا تو آزاد مسلمان کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک غلام نے دعوی کیا کہ میرا بیٹا ہے میری اس باندی سے میرے فراش سے پیدا ہوا ہے اور دوسرے مکاتب نے اُسپر دعوے کیا کہ میری اس مکاتبہ سے پیدا ہوا ہے تو مکاتب کی ڈگری ہوگی یہ محیط مین ہے

**چھٹی فصل**۔ جورو و مرد کے دعوے کرنے کے بیان مین درحالیکہ بچہ دونون یا ایک کے قبضہ مین ہو۔ اگر لڑکا ایک مرد اور اُسکی عورت کے قبضہ مین ہے پس مرد نے دعوے کیا کہ یہ میرا بیٹا اس عورت کے سواے دوسری سے ہے اور عورت نے دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا اس مرد کے سواے دوسرے سے ہے تو وہ لڑکا دونون کا شمار کیا جائیگا یہ جوقت ہے کہ نکاح دونون مین ظاہر ہو اور اگر ظاہر نہو تو دونون مین نکاح کا حکم ہو جائیگا کذا فی شرح الطحاوی اور اگر بچہ شوہر کے ہاتھ مین ہو اُسنے کہا کہ یہ میرا بیٹا دوسری عورت سے ہے اور جورو نے کہا کہ یہ میرا بیٹا تجھ سے ہے تو شوہر کا قول مقبول ہوگا اور اگر عورت کے قبضہ مین ہو اُسنے کہا کہ یہ میرا بیٹا تجھ سے پہلے میرے شوہر کا ہے اور شوہر نے کہا کہ میرا بیٹا تجھ سے ہے تو بھی شوہر کا قول مقبول ہوگا یہ ذخیرہ مین ہے اور اگر شوہر نے پہلے دعوے کیا کہ یہ میرا بیٹا اس عورت کے سواے دوسری میری عورت سے ہے اور وہ اُسکے قبضہ مین ہے تو دوسری عورت سے نسب ثابت ہو جائیگا پھر اسکے بعد اگر اس عورت نے دعوی کیا تو ان دونون سے ثابت نسب نہوگا اور اگر پہلے عورت نے دعوے کیا کہ یہ بچہ میرا بیٹا اس مرد کے سواے دوسرے سے ہے اور بچہ دونون کے قبضہ مین ہے پھر اسکے بعد مرد نے دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا اس عورت کے سواے دوسری سے ہے پس اگر دونون مین نکاح ظاہر ہو تو دونون کا قول قبول ہوگا اور دونون کا بیٹا قرار دیا جائیگا اور اگر دونون مین نکاح ظاہر نہو تو عورت کا قول قبول ہوگا اور اُسی سے نسب ثابت ہوگا جبکہ مرد نے عورت کی تصدیق کی اور یہ اُسوقت ہے کہ بچہ اپنی ذات سے تعبیر نہین کر سکتا ہے اور اگر تعبیر کر سکتا ہے اور وہان کوئی رقیت ظاہر نہین ہوتی ہے تو بچہ کا قول معتبر ہوگا جسکی اُسنے تصدیق کی اُسی سے اُسکا نسب اُسکی تصدیق سے ثابت ہوگا یہ سراج الوہاج مین ہے۔ عورت نے اپنے شوہر پر دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا تجھ سے ہے اور بچہ عورت کے پاس ہے اور ایک عورت نے ولادت کی گواہی دی اور شوہر نے جورو کی تکذیب کی تو امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ جب عورت کو لازم ہوا تو مرد کو بھی لازم ہوا یہ وجیز کردری مین ہے۔ ایک عورت کا شوہر موجود ہے اُسنے ایک لڑکے کا دعوے کیا کہ یہ میرا بیٹا اس شوہر سے ہے اور شوہر نے تکذیب کی تو دعوت صحیح نہین ہے جب تک کہ ایک عورت گواہی نہ دے کہ یہ عورت اسکو جنی ہے اور اگر عورت معتدہ ہو اور شوہر پر نسب کا دعوی کیا تو امام اعظم رح کے نزدیک پوری حجت کی ضرورت ہے اور اگر معتدہ و منکوحہ نہو تو نسب بدون حجت کے ثابت نہوگا اور اگر شوہر نے اُسکی تصدیق کی تو دونون کا بیٹا قرار پائیگا اگرچہ کسی عورت نے ولادت کی گواہی نہ دی ہو یہ شرح جامع صغیر صدر الشہید مین ہے۔ اگر شوہر بچہ کا مدعی ہے اور عورت نے اُسکی تکذیب کی اور ایک عورت نے ولادت کی گواہی دی تو شوہر کی تصدیق نہ کیجائیگی اور جنائی کی گواہی سے اُسی وقت

ثبوت ہوتا ہی جب عورت ولادت کی مدعیہ ہو یہ وجیز کردری مین ہی۔ ایک لڑکا ایک مرد و عورت کے قبضہ مین ہی عورت
نے دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا اسی مرد سے ہی اور مرد نے دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا دوسری عورت سے ہی تو وہ مرد کا بیٹا قرار
پائیگا نہ عورت کا۔ اور اگر کسی عورت نے اگر عورت کی طرف سے ولادت کی گواہی دی تو لڑکا مرد کی طرف سے عورت کا ہوگا
اور اس گواہی سے وہ عورت اُسکی زوجہ ہوگی اور اگر لڑکا مرد کے قبضہ مین ہو نہ عورت کے اور عورت اُسکی آزاد جورو ہی اور باقی
مسئلہ بحالہ ہی پھر ایک عورت نے ولادت کی گواہی دی تو یہ لڑکا عورت کا اس مرد سے قرار نہ دیا جائیگا اور مرد کا بیٹا قرار دیا
جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر مرد و عورت حرہ نے ایک لڑکے کی نسبت جو دونون مین سے ایک کے قبضہ مین ہی باہم
ایک دوسرے کی تصدیق کی کہ یہ ہمارا بیٹا ہی پس وہ دونون کا بیٹا ہی اور عورت مرد کی جورو ہی پس اگر عورت اپنا آزاد ہونا نہین
جانتی ہی اور کہتی ہی کہ مین تیری ام ولد ہون اور یہ میرا بیٹا ہی تجھسے پیدا ہی اور مرد نے کہا کہ نہین او تو میری جورو ہی تو وہ
دونون کا بیٹا ہی ولیکن عورت نے رق کا اقرار کیا اور مرد نے اُسکی اس امر کی تکذیب کی پس عورت کی رقیت ثابت نہ ہوئی
اور مرد نے اُس سے نکاح کا دعوی کیا مگر عورت نے اُسکی تکذیب کی پس دونون مین نکاح نہ قرار پایا اسی طرح اگر عورت نے
دعوی کیا کہ مین اسکی جورو ہون اور مرد نے کہا کہ یہ میری ام ولد ہی تو یہ صورت اور صورت اول دونون یکسان ہین
یہ مبسوط مین ہی۔ اگر مرد نے کہا کہ یہ میرا بیٹا تجھسے نکاح جائز سے پیدا ہی اور عورت نے کہا کہ یہ بیٹا میرا تجھسے نکاح فاسد
سے ہی تو بچہ دونون کا بیٹا ہی۔ اسی طرح اگر عورت نے مرد سے کہا کہ یہ میرا بیٹا نکاح جائز سے تجھسے پیدا ہی اور مرد نے کہا
کہ میرا بیٹا تجھسے نکاح فاسد سے پیدا ہی تو دونون کا بیٹا قرار پائیگا اور مدعی جواز کا قول مقبول ہوگا یہ محیط مین ہی
اور اگر شوہر نے فساد نکاح کا دعوی کیا تو اس سے وجہ فساد دریافت کیجاوے گی اور دونون مین جدائی کردیجائیگی
اور یہ تفریق حق مہر و نفقہ مین تفریق بطلاق ہوگی حتے کہ اُسکے ذمہ مہر و نفقہ لازم ہوگا اور اگر عورت مدعی فساد ہو
تو تفریق نہ کیجائیگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔

**فصل ساتوین** غیر کی باندی کے بچہ کا بحکم نکاح دعوی کرنے کے بیان مین۔ ایک شخص کے قبضہ مین ایک باندی ہی
اُس سے اُسکا ایک لڑکا ہی پس گواہ قائم کیے کہ یہ باندی زید کی ہی مجھسے اُسنے نکاح کیا ہی پھر مجھسے یہ بچہ جنی اور زید نے
گواہ قائم کیے کہ جو باندی اسکے قبضہ مین ہی اپنے میرے ساتھ نکاح کردیا ہی اور مجھسے اسکے یہ ایک دوسرا بیٹا ہی تو ہر ایک کے
واسطے اُسکے مقبوضہ بیٹے کی ڈگری ہوگی اور قابض کے ہاتھ مین باندی متوقف رکھی جائیگی کوئی اس سے وطی نہین کرسکتا
ہی اور دونون مین سے اگر کوئی مرگیا تو آزاد ہو جائیگی یہ محیط سرخسی مین ہی ایک باندی مع بچہ کے دوسرے کے قبضہ
مین ہی پس اُسپر ایک مرد نے دعوی کیا کہ قابض نے میرے ساتھ اسکا نکاح کردیا اور اولاد ہوئی اور قابض نے دعوی
کیا کہ یہ باندی مدعی کے قبضہ مین تھی اُسنے میرے ساتھ نکاح کردیا اور اولاد میری ہی تو بچہ کا نسب دونون سے ثابت
ہوگا اور آزاد ہوگا اور باندی کا حکم متوقف رہیگا دونون مین سے کوئی اُس سے وطی نہ کریگا اور جب کوئی مرگیا تو
باندی آزاد ہو جائیگی یہ تاتارخانیہ مین خزانہ سے منقول ہی۔ اگر زید کے قبضہ مین ایک باندی ہی اور اُسی کے قبضہ
مین اُسکا بچہ ہی اور عمرو نے دعوے کیا کہ زید یعنے مالک کی بلا اجازت اس باندی نے مجھسے نکاح کیا اور میرے
فراش سے اسکے یہ بچہ ہی جو زید کے قبضہ مین چھ مہینے بعد پیدا ہوا ہی اور اسپر گواہ قائم کیے اور مالک نے گواہ قائم
کیے کہ یہ میرا بیٹا ہی میرے فراش پر میری اسی باندی سے پیدا ہوا ہی تو بیٹے کی ڈگری شوہر کے نام اور اُس سے

غلام ہی نسب ثابت نہوگا اور جب مدعی اُسکا مالک ہو تو نسب ثابت ہوگا آزاد ہو جائیگا اور اگر باندی کا مالک ہو تو اُسکی ام ولد ہو جائیگی یہ حاوی مین ہی۔ ایک مرد نے اقرار کیا کہ مین نے آزاد عورت سے زنا کیا اُس سے یہ لڑکا پیدا ہوا ہی اور عورت نے اُسکی تصدیق کی تو نسب دونون مین کسی سے ثابت نہوگا ولیکن دائی نے اگر ولادت کی گواہی دی تو عورت سے ثابت ہوگا مرد سے ثابت نہوگا یہ بسوط مین ہی۔ اگر مرد نے کسی عورت حرہ یا مملوکہ سے زنا کا اقرار کیا اور کہا کہ یہ بیٹا میرا اس سے زنا سے ہی اور عورت نے نکاح فاسد یا جائز کا دعوی کیا تو نسب مرد سے ثابت نہوگا اگرچہ بچہ کا مالک ہو جاوے ولیکن وقت مالک ہونے کے آزاد ہو جائیگا اور مرد پر حد جاری نہوگی ولیکن عقر اُسکو دینا پڑیگا اسی طرح اگر عورت نے ایک گواہ قائم کیا تو بھی مرد سے نسب ثابت نہوگا اگرچہ گواہ عادل ہو اور مرد پر عقر واجب ہوگا اور عورت پر عدت دونوں صورتون مین لازم ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر ایک عورت کے مقبوضہ لڑکے پر دعوی کیا کہ یہ زنا سے میرا بیٹا ہی اور عورت نے کہا کہ نکاح سے ہی تو نسب ثابت نہوگا پھر اگر اسکے بعد کہا کہ نکاح سے ہی تو ثابت ہو جائیگا اسی طرح اگر عورت نے زنا سے اور مرد نے نکاح سے دعوی کیا تو نسب ثابت ہوگا پھر اگر عورت نے تصدیق مرد کی طرف عود کیا تو مرد سے نسب ثابت ہو جائیگا کذا فی الحاوی۔ اگر مرد نے نکاح کا اور عورت نے زنا کا دعوی کیا پس اگر لڑکا مرد کے پاس ہی تو نسب مرد سے ثابت ہو جائیگا اور اگر عورت کے پاس ہی تو مرد سے ثابت نہوگا اور اگر مرد اُسکا مالک ہوا تو نسب ثابت ہوگا اور اگر اُسکی مان کا مالک ہوا تو اُسکی ام ولد ہو جائیگی اور مرد پر حد جاری نہوگی عقر واجب ہوگا اور عورت پر عدت واجب ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر مرد نے ایک گواہ نکاح پر پیش کیا تو مرد سے نسب ثابت نہوگا جبکہ بچہ عورت کے پاس ہو اسی طرح اگر دو گواہ پیش کیے مگر انکی تعدیل نہوئی یا دونون محدود القذف یا اندھے تھے تو نسب ثابت نہوگا ولیکن مہر وعدت واجب ہوگی یہ محیط مین ہی اگر کسی شخص کی جورو اُسکے فراش پر بچہ جنی پس شوہر نے کہا کہ مین نے اس سے زنا کیا اور مجھ سے یہ بچہ اسکے پیدا ہوا اور عورت نے اُسکی تصدیق کی تو مرد سے نسب اسکا ثابت ہوگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر کسی شخص کی جورو کے اُسکے فراش سے لڑکا ہوا شوہر نے کہا کہ تجھسے فلان شخص نے زنا کیا اور یہ بچہ اُسی کا ہی اور عورت نے تصدیق کی اور فلان شخص نے بھی اسکا اقرار کیا تو بچہ کا نسب شوہر سے ثابت ہی یہ بسوط مین ہی

**نوین فصل** مالک کی اپنی باندی کے بچہ کے دعوی نسب کے بیان مین۔ امام محمد رح نے فرمایا اگر مرد نے اپنی باندی اپنے غلام سے بیاہ دی پھر چھ مہینے یا زیادہ کے بعد اُسکے بچہ ہوا تو شوہر کا بچہ ہوگا اور اگر شوہر نے اُسکی نفی کی تو اُسکے نفی کرنے سے نفی نہوگی پس اگر مولی نے دعوی کیا کہ میرا بیٹا ہی تو دعوت صحیح نہین ہی اور نہ اُس سے نسب ثابت ہوگا ولیکن اُسکے اقرار کی وجہ سے بچہ آزاد ہو جائیگا اور باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی اور اگر اسی صورت مسئلہ مین مولی نے کہا کہ یہ بچہ اسی باندی سے زنا سے میرا بیٹا ہی تو باندی اُسکی ام ولد نہوگی۔ اور اگر نکاح کے وقت سے چھ مہینے سے پہلے باندی کے بچہ ہوا تو اُسکے شوہر سے نسب ثابت نہوگا پھر اگر مولی نے اُسکے نسب کا دعوے کیا تو اس سے نسب ثابت ہو جائیگا اور نکاح فاسد ہونیکا حکم دیا جائیگا یہ محیط مین ہی۔ اور اگر اپنی باندی کو دوسرے کے غلام سے باجازت اُسکے مالک کے یا کسی آزاد سے بیاہ دیا اور چھ مہینے یا زیادہ مین اُسکے بچہ ہوا تو موسے کے دعوی سے اسکا نسب مولی سے ثابت نہوگا خواہ شوہر اسکی تصدیق کرے یا تکذیب کرے ولیکن مولی کے اقرار کی وجہ سے آزاد ہو جائیگا اگرچہ ثبوت نسب نہین ہی اور باندی بمنزلہ اُسکی ام ولد کے ہوگی اور نسب شوہر سے ثابت ہوگا یہ بسوط مین ہی اور نہ یا فساد نکاح کا حکم دیا جائیگا یا نہین

پس در صورتیکہ شوہر نے تکذیب کی تو شک نہین کہ فساد نکاح کا حکم نہ دیا جائیگا ولیکن تصدیق کی صورت مین بعض مشائخ نے
فرمایا کہ حکم فساد دیا جائیگا اور بعض نے کہا کہ نہ دیا جائیگا مگر جبکہ شوہر نے یون اقرار کیا ہو کہ یہ بچہ مولی کا ہی باندی نکاح سے
پہلے اُس سے حاملہ ہوگئی تھی تو فساد نکاح کا حکم ہوگا۔ اگر زید نے اپنی باندی عمرو کے ساتھ بیاہ دی پھر اُسکو فروخت کیا پھر
وقت نکاح سے چھ مہینے یا زیادہ مین یا وقت بیع سے چھ مہینے سے کم مین اُسکے بچہ ہوا پس مولی نے اُسکا دعوی کیا تو حق نسب
مین تصدیق نہ کیجائیگی اور نہ بچہ آزاد ہوگا اور نہ بیع ٹوٹیگی اور بچہ اپنی ماں کے خاوند کا بحالہ رہیگا اور اگر مشتری نے اُسکا دعوی کیا تو
حق نسب مین دعوت صحیح نہین ہی ولیکن آزاد ہو جائیگا اور باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی یہ محیط مین ہی۔ اگر کسی کی باندی نے
بلا اجازت مالک کے نکاح کر لیا پھر چھ مہینے مین بچہ جنی پس شوہر و مولی نے دعوی کیا تو شوہر کا بیٹا ہوگا اور مولی کے دعوی سے
آزاد ہو جائیگا اسی طرح کسی کی ام ولد نے بلا اجازت مالک کے نکاح کر لیا اور شوہر نے اُس سے وطی کی پھر چھ مہینے مین بچہ
ہوا پھر دونون نے اُسکا دعوی یا دونون نے نفی یا ایک نے دعوی اور دوسرے نے نفی کی تو ہر حال مین شوہر کا بیٹا قرار دیا جائیگا
یہ حاوی مین ہی۔ ایک باندی کے مالک نے ایک بچہ کے نسب پر گواہ قائم کیے کہ یہ لڑکا میری باندی سے میرے فراش سے پیدا
ہوا ہی اور دوسرے نے دعوی کیا کہ بدون اجازت مالک کے اُسنے مجھ سے نکاح کیا ہی اور میرے فراش سے اسکے یہ بچہ ہوا
ہی جو مالک کے قبضہ مین ہی تو شوہر کے نام بچہ کی ڈگری ہوگی اور مالک کے اقرار کی وجہ سے بچہ فی الحال آزاد ہو جائیگا اور
اسکی مان بعد موت مالک کے آزاد ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ امام محمد رح نے ذکر فرمایا کہ ایک شخص کی باندی ہی اُسکے چند اولاد ہین انکو
مختلف پیٹون سے کئی بار جنی ہی حالانکہ اُسکا شوہر کوئی نہین ہی پس مالک نے اپنی صحت مین فرمایا کہ انمین سے ایک میرا بیٹا ہی پس
جبتک مولی زندہ ہی بیان کرنے پر مجبور کیا جائیگا پھر اگر بیان کرنے سے پہلے مر گیا تو بالاجماع نسب ثابت نہوگا حتی کہ کوئی انمین
سے میت کا وارث نہین ہو سکتا ہی اور بالاجماع ام الاولاد یعنی باندی آزاد ہو جائیگی اور اولاد کی آزادی مین اختلاف ہی امام
ابو حنیفہ رح نے فرمایا کہ ہر ایک مین سے تہائی آزاد ہوگا اور دو تہائی قیمت کے واسطے سعی کرینگے اور امام محمد رح نے کہا کہ چھوٹا کل
آزاد ہوگا اور درمیانی کا نصف آزاد اور نصف قیمت کے واسطے وہ سعایت کرے اور بڑے مین سے تہائی آزاد اور دو تہائی
کے واسطے سعی کرے اور کتاب مین امام ابو یوسف رح کا قول مذکور نہین ہی اور فقیہ ابو احمد عیاضی امام ابو یوسف رح سے روایت کرتے
تھے کہ انھون نے فرمایا کہ جسکی آزادی کا مجھے یقین ہوگا وہ پورا آزاد کرونگا جیسا قول امام محمد رح کا ہی اور جسمین یقین نہوگا اسمین
میرا قول مثل قول امام اعظم رح کے ہی فعلی ہذا انکے قول کے موافق چھوٹا بالکل آزاد اور درمیانی و بڑے مین سے ہر ایک کا تہائی
آزاد ہوگا کذا فی المحیط۔ اگر باندی نے بلا شوہر ایک بچہ جنا اور مولی نے اسکا دعوی نہ کیا یہانتک کہ بڑا ہو گیا اور مولی کی کسی
باندی سے اسکے ایک بچہ ہوا پھر پہلا لڑکا مر گیا پھر مولی نے کہا کہ ان دونون مین ایک میری اولاد ہی یعنی میت یا میت کا بچہ
پس علی الاختلاف چھوٹا مستقل کل آزاد ہو جائیگا اور اُسکی مان آدھی قیمت کے واسطے سعی کریگی اور نانی اسکی بھی آدھی قیمت کے
واسطے سعی کریگی یہ مبسوط مین ہی۔ ایک باندی ایک شخص کے قبضہ مین ہی اسکے ایک لڑکی پیدا ہوئی اور لڑکی کے لڑکی پیدا ہوئی
پس مولی نے اپنی صحت زندگی مین کہا کہ ان تینون مین سے ایک میری اولاد ہی اور بیان کرنے سے پہلے مر گیا تو چھوٹی
بیٹی تو کل اور درمیانی کل آزاد ہو جائیگی اور بڑی بیٹی نانی آدھی آزاد اور آدھی قیمت کے واسطے سعی کریگی یہ محیط مین ہی
ایک باندی ایک لڑکا بدون شوہر کے جنی پھر دو بیٹیان جوڑیا ایک پیٹ سے بدون شوہر کے جنی پھر ایک دوسرا بیٹا بدون شوہر کے
جنی [illegible] ایک کو دیکھ کر کہا کہ ان دونون مین سے ایک میری اولاد ہی [illegible]

مرگیا تو کسی کا نسب مولی سے ثابت نہوگا اور بڑا لڑکا آدھا اور ہر ایک لڑکی آدھی آدھی آزاد ہو جائیگی اور آدھی قیمت کے واسطے سعی کرینگے اور چھوٹا لڑکا کل آزاد ہو جائیگا اور اُسکی ماں کل آزاد ہو جائیگی اور یہ امام اعظم رح کے نزدیک ہے اور صاحبین رح کے نزدیک دونون فریق سب آزاد ہو جائینگے اور اگر بڑے لڑکے اور چھوٹے لڑکے کو دیکھکر کہا کہ انمین سے ایک میرا بیٹا ہے تو بڑے مین سے نصف آزاد اور نصف کے واسطے سعی کرے اور اُنکی ماں آزاد اور دونون بیٹیون مین نصف آزاد اور نصف کے واسطے دونون سعی کرین اور یہ امام اعظم رح کے نزدیک ہے اور صاحبین رح کے نزدیک بڑے کا آدھا آزاد اور آدھے کے واسطے سعی کرے اور چھوٹا کل آزاد اور دونون لڑکیون مین سے نصف آزاد ہو جائیگی یہ محیط سرخسی مین ہے- ایک شخص مرگیا اور ایک باندی چھوڑی جسکے تین بچہ ہین اور ہر ایک بچہ کو علیحدہ پیٹ سے جنی ہے پس باندی نے گواہ قائم کیے کہ میت نے اقرار کیا ہے کہ یہ بڑا لڑکا میرا ہے میرے نسب سے اس باندی سے پیدا ہوا ہے تو وہ مولی کا بیٹا قرار دیا جائیگا اور باقی دونون بمنزلہ اپنی ماں کے ہونگے پس اگر گواہون نے کہا کہ ہم گواہی دیتے ہین کہ مولی نے بڑے لڑکے کی نسبت اپنے بیٹے ہونیکا اقرار باقی دونون لڑکون کے پیدا ہونے سے پہلے کیا ہے تو باقی دونون بھی اُسکے بیٹے قرار پاوینگے اور امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر بڑے لڑکے کی نسبت بیٹے ہونیکے اقرار سے چھ مہینے یا زیادہ بعد اُسنے دوسرا جنا تو دوسرا بھی اُسی کے ذمہ لازم ہوگا اور اگر چھ مہینے سے کم مین جنا تو اُسکو لازم نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے- اگر ایک شخص کی ایک منکوحہ آزاد موجود اور دوسری باندی ہے پھر ہر ایک کے دونون مین سے ایک لڑکا پیدا ہوا پھر منکوحہ اور باندی مرگئی پس مرد نے کہا کہ ان دونون مین ایک میرا بیٹا ہے مگر مین نہین پہچانتا ہون کہ ان دونون مین کون میرا بیٹا ہے تو کسی کا نسب ثابت نہوگا اور ہر ایک مین سے نصف آزاد ہو جائیگا یہ محیط مین ہے- اسی طرح اگر ایک کے دو غلام ہون اُسنے کہا کہ دونون مین سے ایک میرا بیٹا ہے یا کہا کہ یہ یا وہ میرا بیٹا ہے تو کسی کا نسب ثابت نہوگا ولیکن ایک غیر معین آزاد ہوگا اور بسبب موت کے بیان نہونے کی وجہ سے عتق دونون مین پھیل جائیگا یہ مبسوط مین ہے- ایک باندی کے تین اولاد بطون مختلفہ سے پیدا ہوئین پس تین شخصون نے گواہی دی ایک نے یہ گواہی دی کہ جب اسکے بڑا بیٹا پیدا ہوا تو مولی نے اقرار کیا کہ یہ میرا بیٹا ہے اور دوسرے نے گواہی دی کہ جب دوسرا پیدا ہوا تو مولی نے اپنے بیٹے ہونیکا اقرار کیا اور تیسرے نے تیسرے کی نسبت یہ گواہی دی کہ جب اسکے تیسرا بیٹا پیدا ہوا تو مولی نے اپنے بیٹے ہونیکا اقرار کیا اور مولی ان سب سے انکار کرتا ہے تو امام محمد رح نے فرمایا کہ بڑا لڑکا اسکا غلام ہے فروخت کر سکتا ہے اور دوسرا ام ولد کے بچہ کے حکم مین ہے اگرچہ اسکا نسب ثابت نہین ہوا اور تیسرے کا نسب ثابت ہے ولیکن اگر نفی کرے تو ثابت نہوگا کذا فی عمادیہ و قاضیخان

دسوین فصل بچہ کے نسب کا کسی دوسرے کے واسطے اقرار کرنیکے بعد اپنے نسب کے دعوت کرنے کے بیان مین- اگر ایک باندی ایک شخص کے قبضہ مین بچہ جنی پس مولی نے اقرار کیا کہ یہ لڑکا اسکے شوہر آزاد یا غلام کا ہے کہ جسکے ساتھ اسکو بیاہ دیا تھا پھر اسکے بعد اپنے نسب کا دعوی کیا پس اگر مقر لہ نے اُسکے قول کی تصدیق کر لی تو پھر مولی کی دعوت اپنے واسطے صحیح نہین ہے ولیکن اُسکے اقرار پر غلام اسکے پاس سے آزاد ہو جائیگا اسی طرح اگر مقر لہ نے اُسکی تصدیق کی اور تکذیب کی بلکہ خاموش رہا تو بھی دعوت بسبب اصلا صحیح نہین ہے- اسی طرح اگر مقر لہ غائب یا میت ہو کہ اُسکی تصدیق و تکذیب کا حال نہ معلوم ہو تو مولی کی دعوت نسب صحیح نہین ہے اور اگر مقر لہ نے مولے کے قول کی تکذیب کی پھر مولی نے خود دعوت نسب کی تو امام اعظم رحمہ اللہ نے فرمایا کہ صحیح نہین ہے کذا فی الذخیرہ اور اگر مولی نے انمین سے کسی بات کا اقرار نہ کیا ولیکن اجنبی نے کہا کہ یہ لڑکا مولی کا بیٹا ہے ولیکن مولی نے انکار کیا پھر اجنبی نے اسکو خریدا یا اُسکے وارث نے خریدا پھر بیٹے ہونے کا دعوی کیا تو آزاد

ہو جائیگا اور نسب اُس سے ثابت نہوگا یہ قول امام اعظم رح کا ہی یہ مبسوط مین ہی اگر ایک عورت نے ایک مرد پر دعوی کیا کہ اس نے
مجھسے نکاح کیا اور یہ لڑکا جو میرے پاس ہی میرا بیٹا اسی مرد سے ہی اور شوہر اس سے منکر ہی اور دو گواہون نے عورت کی طرف
سے مرد پر یہ گواہی دی اور قاضی نے کسی سبب سے اُنکی گواہی رد کر دی پھر ایک گواہ نے اس لڑکے پر اپنے نسب کا دعوی کیا
تو امام اعظم رح کے نزدیک صحیح نہین ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر ایک عورت نے گواہی دی کہ یہ لڑکا اس عورت کا ہی اور اُسکی گواہی
نسب پر مقبول نہوئی پھر گواہی دینے والی عورت نے دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا ہی اور اسپر دو گواہ قائم کیے تو مقبول نہونگے اور اگر
لڑکے نے بڑے ہونے کے بعد دو گواہ قائم کیے کہ مین اس عورت کا بیٹا ہون تو قاضی اُسکے نسب سے ہونیکا حکم کریگا یہ مبسوط
مین ہی۔ اگر ایک مرد نے کسی عورت کے پاس کے لڑکے پر نسب کا دعوی کیا اور عورت منکر ہی اور مرد نے دو گواہ قائم کیے اور قاضی
نے اُنکی گواہی پر حکم نہ دیا پھر ایک گواہ نے دو گواہ اس دعوی پر قائم کیے کہ یہ لڑکا میرا بیٹا اور یہ عورت میری جورو ہی تو قاضی اِس
گواہی کو قبول نہ کریگا اور اگر عورت نے دعوی کیا کہ یہ لڑکا میرا بیٹا اس مرد سے پیدا ہی اور یہ مرد میرا شوہر ہی اور اسپر دو گواہ قائم کیے
تو اُسکی طرف سے قاضی گواہون کی سماعت کریگا یہ محیط مین ہی۔ اگر ایک عورت کے پاس کے بچہ پر دو مردون نے دعوی کیا ہر ایک
کہتا ہی کہ یہ میرا بیٹا اسی عورت سے نکاح سے پیدا ہوا ہی اور عورت منکر ہی پھر عورت نے کسی دوسرے پر دعوی کیا کہ اُس نے
مجھسے نکاح کیا اور یہ لڑکا اُس سے ہی اور اس امر کی گواہی اُنھین دونون شخصون نے دی جنھون نے خود لڑکے کا دعوی کیا
تھا تو اُنکی گواہی مقبول نہوگی اسی طرح اگر کسی عورت کے پاس کے لڑکے پر ایک شخص نے گواہی دی کہ یہ فلان شخص کا لڑکا ہی اور
قاضی نے اُسکی گواہی رد کر دی پھر اُسنے اور دوسرے نے قاضی کے سامنے کسی دوسرے شخص کے نسب سے ہونے کی گواہی
دی تو گواہی قبول نہوگی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کسی عورت مکاتبہ کی نسبت اقرار کیا کہ یہ میری مکاتبہ اپنے شوہر سے بچہ جنی ہی پھر
خود دعوی نسب کیا تو تصدیق نہ کیجائیگی ولیکن آزاد ہو جائیگا اور مدبرہ اور ام ولد کے بچہ کا بھی یہی حکم ہی کذا فی الحاوی۔ اگر کسی
شخص کی حاملہ باندی ہی پس اقرار کیا کہ اسکا حمل اسکے شوہر کا ہی جو مر گیا ہی پھر اپنے نسب کا دعوے کیا اور چھ مہینے سے
کم مین بچہ ہو تو آزاد ہوگا ولیکن اس سے نسب اسکا ثابت نہوگا اور اگر مولی نے بعد اپنے اقرار کے ایک سال توقف کیا پھر کہا
کہ یہ مجھسے حاملہ ہی پس وقت اقرار سے چھ مہینے سے پہلے بچہ جنی تو وہ مولی کا بیٹا ثابت النسب ہوگا یہ محیط مین ہی۔ اگر اقرار کیا
کہ مین نے اپنی باندی کسی غائب شخص کے ساتھ جو زندہ ہی بیاہ دی ہی اسکے چھ مہینے بعد اُسکے بچہ پیدا ہوا اور مولی نے
اُسکا دعوی کیا تو تصدیق نہ کیجائیگی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر دو مردون کی مشترک باندی کے بچہ ہوا پھر ایک نے کہا کہ یہ دوسرے
شریک کا نطفہ ہی اور دوسرے نے کہا کہ اُس شریک کا بیٹا ہی پھر دونون مین سے ایک نے دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا ہی پس اگر
دوسرے نے دعوی کیا تو بلا خلاف صحیح نہین ہی اور اگر اول نے دعوی کیا تو امام رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک دعوت صحیح
نہین ہی اور صاحبین رحمہما اللہ تعالی نے اسمین خلاف کیا ہی اور بچہ آزاد ہوگا کیونکہ دونون نے اُسکی حریت کی باہم تصدیق
کی ہی اور باندی ام ولد موقوفہ ہوگی جب دونون مین سے کوئی مرا تو آزاد ہو جائیگی کذا فی الذخیرہ

**گیارھوین فصل** تحمیل النسب علی الغیر اور اُسکے مناسبات کے بیان مین۔ اگر کسی نے اپنا نسب اپنے باپ سے ثابت
کرنا چاہا اور باپ مر چکا ہی تو قاضی اُسکے گواہون کی سماعت نہ کریگا مگر جبکہ خصم کو حاضر کرے خواہ میت کا وارث ہو یا
قرضدار ہو کہ اُسپر میت کا کچھ حق آتا ہو یا قرضخواہ ہو کہ میت پر اسکا حق ہو یا موصی لہ ہو پھر جب کسی شخص کو حاضر کر کے
اُسپر اپنے باپ کے حق کا دعوی کیا تو خواہ یہ شخص حق کا مقر ہو یا منکر ہو اپنے نسب کو ثابت کر سکتا ہی اور نقل نمی ابن خصم

کے مقابلہ مین گواہون کی سماعت کریگا ہکذا فی شرح ادب القاضی للخصاف - ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ یہ میرا مان و باپ کی طرف سے بھائی ہی پس اگر اس سے میراث طلب کرنا مقصود ہی یا نفقہ تو دعوی کی سماعت ہوگی اور بھائی ہونے کی ڈگری ہوگی اور یہ حکم تمام بھائیون و وارثون پر جاری ہوگا اور اگر اس سبب سے مال کا دعوی مقصود نہین ہی تو بھائی ہونیکا اثبات ممکن نہین ہی اور اگر مدعا علیہ نے اُسکے بھائی ہونیکا اقرار کیا تو صحیح نہین ہی اسی طرح اگر دعوی کیا کہ میرا پوتا یعنی بیٹے کا بیٹا ہی حالانکہ بیٹا غائب یا مر چکا ہی اسی طرح اگر دادا ہونے کا دعوی کیا کہ باپ کا باپ ہی حالانکہ باپ غائب یا میت ہی پس اگر اس سبب سے مال کا نفقہ وغیرہ کا دعوی مقصود ہی تو غائب کی طرف سے خصم قرار پا سکتا ہی یہ خزانۃ المفتین مین ہی - دوسرے شخص پر دعوی کیا کہ میرا چچا ہی یا کسی عورت پر کہ یہ میری بہن یا پھوپھی ہی اور کسی میراث یا حق کا دعوی نہ کیا تو صحیح نہین ہی یہ سراجیہ مین ہی اگر کسی شخص پر دعوی کیا کہ یہ میرا باپ ہی یا بیٹا ہی یا کسی عورت پر دعوی کیا کہ میری جورو ہی یا جورو نے دعوی کیا کہ یہ میرا شوہر ہی یا کسی غلام نے کسی عربی پر دعوی کیا کہ اسنے مجھے آزاد کیا ہی اور یہ میرا مولی ہی یا عربی نے دعوی کیا کہ یہ میرا غلام تھا مین نے اِسے آزاد کیا ہی یا ولاء موالات کا دعوی کیا اور مدعا علیہ اِن امور سے منکر ہی پس مدعی نے گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے خواہ اِن چیزون کے سبب سے مال کا دعوی ہو یا نہو یہ خلاصہ مین ہی - اگر کسی عورت نے دعوی کیا کہ یہ شخص میرا بیٹا ہی یا اسنے دعوی کیا کہ یہ میری مان ہی پس مدعی نے گواہ قائم کیے تو قاضی سماعت کریگا اور نسب مدعی کا ثابت ہو جائیگا ایسا ہی صاحب کتاب نے اِس مقام پر ذکر کیا اور ایسا ہی امام محمد رح نے جامع مین لکھا ہی اور جو امام محمد رح نے جامع مین لکھا ہی وہ استحسان ہی کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف - اگر ایک شخص کے قبضہ مین ایک بچہ اسقدر چھوٹا ہی کہ اپنی ذات سے تعبیر نہین کر سکتا ہی اور مرد قابض کے زعم مین وہ ملتقط ہی اور ایک عورت اصلی حرہ نے گواہ قائم کیے کہ یہ بچہ میرا مان و باپ کی طرف سے بھائی ہی تو عورت کی ڈگری ہوکر اُسکے بھائی ہونیکا حکم کیا جائیگا اور اسکو دیدیا جائیگا اسیطرح اگر قابض شخص اسکے غلام ہونیکا دعوی کرتا ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہی تو عورت کی ڈگری ہوگی اور اسکی آزادی کا حکم ہوگا اگر کسی شخص پر عورت نے دعوی کیا کہ یہ میرے بیٹے کا بیٹا یعنی پوتا ہی تو یہ صورت اور بھائی ہونے کے دعوے کی صورت یکسان ہی پس اگر باوجود اسکے کسی حق مستحق کا دعوی کیا تو گواہی مقبول ہوگی ورنہ نہین - ایک شخص مر گیا اور تین مولی کہ جنھون نے اُسے آزاد کیا تھا چھوڑے اور ایک دار چھوڑا پس اُسکے مولاؤن نے گواہ قائم کیے کہ ہم نے اِسکو آزاد کیا تھا ہمارے سوائے اسکا کوئی وارث نہین ہی اور قاضی نے دار کی ڈگری اُنکے نام تین تہائی کر دی پھر ایک مولی مر گیا پھر ایک نے گواہ قائم کیے کہ مین اُسکا یعنی میت دوم کا مان باپ کی طرف سے بھائی ہون میرے سوائے اسکا کوئی وارث نہین ہی پس قاضی نے اُسکے نام مولائے میت کے حصہ کی ڈگری کر کے غیر منقسم اُسکے سپرد کر دیا پھر بھائی نے اسکو کسی کے ہاتھ فروخت کر کے سپرد کر دیا پھر مشتری نے جو کچھ خریدا ہی وہ کسی شخص کو ودیعت دیکر غائب ہو گیا پھر ایک شخص آیا اور اسنے میت دوم کے بھائی کے مقابلہ مین گواہ قائم کیے کہ مین دوسرے میت کا بیٹا ہون اور وارث ہون میرے سوائے کوئی وارث نہین ہی اور دار کے دونون شریکون نے بھی اسکی تصدیق کی تو قاضی بیٹے کے نسب کی ڈگری کر دیگا اور آیا اس تہائی کی ڈگری بھی جو بھائی کے نام ہو چکی ہی اسکے نام کریگا یا نہین پس اگر بیٹے کے نسب کی ڈگری کرنے والا وہی قاضی ہی جسکے سامنے بھائی کا مقدمہ پیش ہوکر ڈگری ہوئی تھی تو بیٹے کے نام اس تہائی حصہ میت کی ڈگری جو بھائی کے نام ہو چکی ہی کر دیگا اور اگر وہ قاضی نہین بلکہ دوسرا ہی تو بیٹے کے نام حصہ دار کی ڈگری نہ کریگا اور تاویل اس مسئلہ کی یہ ہی کہ قاضی ثانی کو اس حصہ کا ودیعت ہونا معلوم ہی مثلاً قاضی ثانی کے سامنے مشتری نے مستودع کے پاس ودیعت رکھا ہی

یا مستودع نے ودیعت کے گواہ پیش کیے اس سے قاضی کو معلوم ہوا اور اگر قاضی ثانی کو ودیعت ہونا معلوم نہو تو دوسرا قاضی بیٹے کے حصے کی ڈگری بیٹے کے نام کر دیگا اور بیٹا اُن دونون تصدیق کرنے والے شریکون کے حصہ مین داخل نہ ہوگا۔ پھر اگر مشتری اسکے بعد آیا تو قاضی مشتری سے وہ حصہ لیکر میت کے بیٹے کو دیدیگا ایسا ہی امام محمد رحمہ نے کتاب مین ذکر فرمایا اور مشائخ نے کہا کہ تاویل اسکی یہ ہی کہ بیٹے کے واسطے مشتری سے ولا دینے کا حکم اُسوقت دیگا کہ بیٹے نے مشتری پر دوبارہ گواہ پیش کیے یا خود مشتری نے اقرار کیا کہ مین نے یہ حصہ میت کے بھائی سے خریدا اور اُسنے میت سے ورثہ پایا تھا ولیکن بدون اسکے حصہ میت کی ڈگری بیٹے کے نام نہوگی یہ محیط مین ہی۔ منتقی مین ہی کہ ایک بچے نے ایک شخص پر گواہ قائم کیے کہ یہ میرا باپ ہی تاکہ قاضی اُسپر نفقہ مقرر کر دے اور مدعا علیہ نے ایک دوسرے شخص پر گواہ قائم کیے کہ یہ بچے کا باپ ہی اور یہ دوسرا شخص منکر ہی اور بچا بھی منکر ہی تو بچے کے گواہ مقبول ہونگے اور اسکا نسب اُسی سے ثابت ہوگا جسپر اُسنے گواہ قائم کیے ہین اور اُسی پر نفقہ فرض کیا جائیگا اور دوسرے کے گواہون پر التفات نہ کیا جائیگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ اور بعض فتاوے مین ہی کہ مجہول النسب نے اگر کسی پر دعوی کیا کہ مین تیرا بیٹا ہون اور اُس نے تصدیق کی تو اس سے نسب ثابت ہوگا اور اگر تکذیب کی پس اگر مدعی نے اپنے دعوے پر گواہ پیش کیے تو نسب ثابت ہوگا ورنہ نہین پھر اگر مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ یہ مدعی فلان شخص کا بیٹا ہی تو مدعی کے گواہ باطل ہونگے ولیکن فلان شخص سے اسکے نسب کی ڈگری نہوگی پس جو بعض فتاوی مین ہی وہ مذکور منتقی کے مخالف ہی یہ محیط مین ہی۔ ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ بیٹا میرا فلان عورت میت سے ہی اور میرا اُس عورت کی میراث مین حق ہی اور بیٹے نے گواہ قائم کیے کہ مین دوسرے مرد کا بیٹا اسکی جورو سے ہون اور وہ دوسرا منکر ہی تو مدعی میراث کے گواہون پر ڈگری ہوگی اور لڑکے کا نسب اُسی سے ثابت ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ ایک مرد محتاج نے ایک مالدار لڑکے پر دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا ہی تاکہ قاضی اُسپر محتاج کا نفقہ مقرر کر دے اور اسپر گواہ قائم کیے اور لڑکا اس سے منکر ہی اور اُسنے گواہ قائم کیے کہ مین فلان دوسرے کا بیٹا ہون اور وہ فلان شخص منکر ہی تو باپ کے گواہ مقبول ہونگے اور اسکے واسطے نفقہ کی ڈگری لڑکے پر ہو جائیگی اور لڑکے کے گواہ دوسرے پر باطل ہونگے یہ ذخیرہ مین ہی۔ دو جڑیا لڑکون مین سے ایک مرگیا اور مال چھوڑا اور دوسرا زندہ محتاج ہی پس ایک شخص نے اگر دعوی کیا کہ مین ان دونون کا باپ ہون تاکہ میراث لیوے اور زندہ نے کسی دوسرے پر گواہ پیش کیے کہ ہمارا باپ یہ ہی اور اُس سے نفقہ طلب کیا اور دونون طرف کے گواہ ساتھ پیش ہوے تو بلا ترجیح دونون لڑکون کا حصہ دونون شخصون سے جو باپ قرار دیے گیے ہین ہونے کا حکم کیا جائیگا یہ وجیز کردری مین ہی۔ اگر عورت نے کسی پر گواہ قائم کیے کہ یہ میرا چچا ہی تاکہ اُسپر نفقہ مقرر ہو اور چچا نے دوسرے پر گواہ قائم کیے کہ یہ عورت کا بھائی ہی تو چچا نفقہ دینے سے بری ہوگا اور بھائی پر مقرر کیا جائیگا اگر عورت کو منظور ہو یہ تاتارخانیہ مین ہی۔ ایک بالغ لڑکے نے ایک مرد و عورت پر گواہ قائم کیے کہ مین اِن دونون کا بیٹا ہون اور دوسرے ایک مرد و عورت نے گواہ قائم کیے کہ یہ لڑکا ہمارا بیٹا ہی تو لڑکے کے گواہ اولی ہین اور اُس کا نسب اُنھین دونون سے ثابت ہوگا جنکا وہ دعوے کرتا ہی اسی طرح اگر لڑکا نصرانی ہو اُسنے ایک مرد نصرانی و عورت نصرانیہ پر مسلمان گواہ قائم کیے کہ مین اِن دونون کا بیٹا ہون اور ایک مسلمان مرد و مسلمان عورت نے اسی امر پر گواہ دیے یعنی یہ ہمارا بیٹا ہی تو لڑکے کے گواہ مقبول ہونگے اور انکو ترجیح ہوگی اور اگر لڑکے کے گواہ نصرانی ہون تو مسلمان کے گواہ مقبول ہونگے اور لڑکے پر اسلام کے واسطے جبر کیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اور یہ حکم اُسوقت ہی کہ دونون ماں باپ دراصل مسلمان ہون

اسکا نسب ثابت نہوگا اور اگر پہلے مرد سے ہونا متصور نہو تو دوسرے کا ہی اور اگر دونون سے ہونا ممتنع ہو اور نہو تو دونون سے نہونے کا حکم کیا جائیگا صورت اسکی یہ ہی کہ پہلے کے طلاق دینے سے دو برس سے زیادہ مین اور دوسرے کے وطی کرنے سے چھ مہینے سے کم مین پیدا ہوا تو کسی سے نہیں ہوسکتا ہی اور ام الولد اگر دو برس یا زیادہ مین بچہ جنی تو اسکا حکم مثل منکوحہ کے ہی اور بالغہ اگر وفات شوہر سے عدت مین بیٹھی ہی تو دو برس تک نسب شوہر سے ثابت ہوگا اور صغیرہ اگر وفات شوہر کی عدت مین ہوا اور عدت وفات گذرنے کے بعد چھ مہینے سے کم مین اسکے بچہ ہوا تو نسب ثابت ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی ایک شخص نے ایک باندی سے نکاح کیا پھر اسکو طلاق دیدی پھر اسکو خریدا اور وقت خرید سے چھ مہینے سے کم مین لڑکا جنی تو اسکا لازم ہوگا اور اگر چھ مہینے مین جنی تو لازم نہیں ہی یہ حکم اسوقت ہی کہ طلاق ایک ہو اور اگر دو طلاق دی ہین تو وقت طلاق سے دو برس تک نسب ثابت ہوگا کذا فی فتاوی قاضی خان

## تیرھوین فصل

ماں و باپ مین سے ایک کے بچہ کے نفی کرنے اور دوسرے کے دعوی کرنے کے بیان مین۔ اگر ایک شخص نے ایک عورت سے نکاح کیا اور وقت نکاح سے چھ مہینے مین اسکے بچہ ہوا اور عورت و مرد دونون آزاد مسلمان ہین پس ایک نے اسکے بیٹے ہونے کا دعوے کیا اور دوسرے نے تکذیب کی تو وہ دونون سے بیٹا قرار پاویگا۔ اسی طرح اگر شوہر نے کہا کہ یہ بچہ مجھ سے پہلے کے شوہر کا ہی اور عورت نے کہا بلکہ وہ تیرا ہی تو اسی شوہر کا قرار دیا جائیگا اور دونون مین لعان نہیں ہوگی اور نہ شوہر پر حد قذف ماری جائیگی یہ محیط مین ہی۔ اور اگر شوہر نے کہا کہ تو اسکو زنا سے جنی ہی پس اگر عورت نے اسکی تصدیق کی تو مرد کا بیٹا قرار پاویگا اور اگر انکار کیا تو دونون مین لعان واجب ہوئی اور لعان سے بچہ کا نسب منقطع کیا جائیگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر عورت نے دو بچہ ایک ہی پیٹ سے جنے اور مرد نے اول کا اقرار کیا اور دوسرے کی نفی کی تو دونون مرد کے نسب سے قرار دیے جائینگے اور قطع نکاح کے واسطے دونون سے لعان لیا جائیگا۔ پس اگر اول کی نفی کی پھر دوسرے بچہ کا اقرار کیا تو حد قذف کی سزا دیجائیگی اور دونون اسکے نسب سے ہونگے اور اگر کسی شخص نے ایک عورت سے نکاح کیا اور اسکے دو بچہ پیدا ہوے اور شوہر نے انکی نفی کی اور قاضی نے لعان کا حکم کیا پھر ایک بچہ لعان سے پہلے مر گیا تو دونون شوہر کے نسب سے قرار پاوینگے اور لعان واسطے قطع نکاح کے لیا جائیگا اسی طرح اگر کوئی بچہ مرا نہیں ولیکن عورت و شوہر سے کوئی لعان سے پہلے مر گیا تو دونون بچہ شوہر سے ثابت النسب ہونگے۔ اسی طرح اگر دونون نے قاضی کے سامنے لعان کر لیا مگر ہنوز قاضی نے دونون مین فرقت اور بچون کو ماں کی طرف لازم کرنے کا حکم نہ کیا تھا کہ اتنے مین کوئی مر گیا تو دونون لڑکے ان دونون سے ثابت النسب ہونگے۔ اگر عورت ایک بچہ جنی اور شوہر نے اسکی نفی کی اور قاضی نے دونون مین لعان کیا اور فرقت کر دی اور بچہ کو ماں کی طرف لازم کیا پھر دوسرا بچہ اسی پیٹ سے جنی تو دونون بچہ شوہر کے نسب سے اسکو لازم ہونگے یہ محیط مین ہی۔ اور اگر دو بچون کو جوڑیا جنی اور شوہر کو ایک کا علم ہوا اسنے نفی کی اور لعان کیا اور قاضی نے بچہ اسکی ماں کی طرف لازم کیا اور دونون مین فرقت کر دی پھر دوسرے کا علم ہوا تو دونون بچہ شوہر کے نسب سے ہونگے اور اگر قبل جدائی کے دوسرے بچہ سے واقف ہوا اور اسکی بھی نفی کی تو دوبارہ لعان کرایا جاوے اور بعد لعان کے دونون بچہ ماں کی طرف لازم کیے جائینگے یہ مبسوط مین ہی۔ اور اگر شوہر ملاعن نے اپنی تکذیب کی اور بچہ کے نسب کا دعوی کیا بعد اسکے کہ قاضی نے دونون مین جدائی کر کے بچہ کو ماں کی طرف لازم کر دیا ہی پس اگر بچہ زندہ ہو تو اسکا نسب شوہر سے ثابت ہوگا اور شوہر کو حد قذف ماری جائیگی خواہ عورت زندہ ہو یا مر گئی ہو یہ محیط مین ہی اور اگر بچہ مر گیا ہو اور اسنے میراث چھوڑی ہی

باپ نے اُسکے نسب کا دعوی کیا تو تصدیق نہ کیجاویگی ولیکن اگر اس بچہ نے کوئی اولاد مذکر یا مونث چھوڑی ہو تو تصدیق کیجائیگی
پھر جب اقرار صحیح ہو جاوے تو ملاعن کو حد ماری جائیگی اور میراث سے لیگا اور اگر وہ بچہ جسکی نفی کی ہے مونث ہو اور وہ دختر چھوڑ
کر مرگئی پھر ملاعن نے اپنی تکذیب کی تو امام اعظم رح کے نزدیک تصدیق نہ کیا جائیگا اور نہ وارث ہوگا اور صاحبین رح کے
نزدیک تصدیق کیجائیگی اور حد ماری جائیگی اور وارث ہوگا یہ مبسوط میں ہے۔ اگر کسی شخص نے باندی سے لعان کیا اور قاضی
نے اُسکے بچہ کو ماں کی طرف لازم کیا پھر ملاعن کے بیٹے نے چاہا کہ میں اس باندی سے نکاح کروں تو نہیں جائز ہے اور دونوں
میں جدائی کرادی جائیگی اسی طرح اگر ملاعن نے خود دعوی کیا کہ میں نے اس باندی سے وطی نہیں کی تھی پس بیٹے نے اس سے
نکاح کرنا چاہا تو دونوں میں جدائی کرادی جائیگی یہ محیط میں ہے۔ اگر اپنی ام ولد کو آزاد کردیا پھر اُس سے نکاح کیا پھر چھ
مہینے یا زیادہ میں اُسکے بچہ ہوا پس اگر اُسکی نفی کی تو لعان لیا جائے گا اور بچہ ماں کی طرف لازم ہوگا اگر چھ مہینے سے کم میں
وقت نکاح سے بچہ ہوا ہے تو نفی پر لعان کرے اور بچہ باپ کی طرف لازم ہوگا اور تاویل مسئلہ یوں ہے کہ جب ثبوت وقت
اعتاق سے دو برس سے کم میں ہو تاکہ نسب مولی سے ثابت ہو کذا فی المبسوط **قلت** یعنی وقت اعتاق سے بچہ پیدائش تک
دو برس سے کم میں ہوا اگرچہ نکاح سے چھ مہینے سے کم ہے تو بچہ مولی کے نسب سے ثابت النسب ہے۔ اگر کسی کی منکوحہ باندی
کہ اُسکے بچہ پیدا ہوا پس اگر چھ مہینے سے کم میں وقت نکاح سے بچہ پیدا ہوا پس اگر شوہر نے دعوی کیا تو بدون تصدیق مولی کے
ایسا نسب ثابت نہوگا اور اگر نفی کی تو اُسکو لازم نہ کیا جائیگا اور اگر چھ مہینے یا زیادہ میں بچہ ہوا تو شوہر سے اُسکا نسب ثابت
ہوگا وہ دعوی کرے یا نہ کرے اور اگر نفی کی تو دونوں میں لعان نہوگا اور نہ نسب بچہ کا منتفی ہوگا اور نہ مرد پر حد ماری
جائیگی اگر مولا نے باندی کو آزاد کردیا پھر بچہ پیدا ہوا پس اگر وقت آزادی سے چھ مہینے سے کم میں پیدا ہوا پس اگر شوہر نے
بچہ کے نسب کا دعوی کیا تو اس سے نسب ثابت ہو جائیگا خواہ باندی نے آزادی کے بعد قبل مرد کے دعوی نسب کے یا بعد اسکے
اپنی ذات کو اختیار کرلیا ہو یعنی شوہر سے جدائی اختیار کرلی ہو یا اپنے شوہر کے پاس رہنا اختیار کیا ہو اور اگر شوہر نے بچہ کی نفی کی
پس اگر باندی نے شوہر کو اختیار کیا تو بچہ کا نسب ثابت ہوگا اور قطع نکاح کے واسطے دونوں سے لعان لیا جائیگا اور اگر اپنے نفس
کو اختیار کیا پس اگر شوہر کے بچہ کے نفی کرنے سے پہلے ایسا کیا پھر شوہر نے بچہ کی نفی کی تو بچہ کا نسب شوہر سے ثابت رہیگا اور باہم
لعان نہ لیا جائیگا اور شوہر پر حد قذف واجب ہوگی اور اگر بعد نفی کرنے کے اپنے نفس کو اختیار کیا اور ہنوز لعان نہیں واقع کیا گیا ہے
تو بچہ ثابت النسب ہوگا اور کچھ لعان یا حد لازم نہوگی اور اگر وقت آزادی سے چھ مہینے یا زیادہ کے بعد باندی بچہ جنی پس اگر شوہر
نے اسکا دعوی کیا تو نسب اس سے ثابت ہوگا اور سب صورتوں میں حد و لعان کچھ نہوگا اور اگر نفی کی پس اگر باندی نے بعد آزادی
کے اپنے شوہر کو اختیار کیا ہے تو دونوں میں لعان کرایا جائیگا اور استحساناً نسب ولد قطع کیا جائیگا اور اگر نفی ولد سے پہلے اپنے نفس کو
باندی نے اختیار کیا یعنی شوہر سے جدائی اختیار کرلی تو بچہ کا نسب شوہر سے ثابت ہے اور لعان نہوگی ولیکن حد واجب ہوگی اور
اگر بعد نفی کے لعان واقع ہونے سے پہلے اُسنے شوہر سے جدائی اختیار کی تو بچہ ثابت النسب ہوگا اور باہم لعان اور کسی پر حد
واجب نہوگی یہ محیط میں ہے۔ اور اگر باندی کو شوہر نے خریدا پس وقت خرید سے چھ مہینے سے کم میں بچہ پیدا ہوا اور شوہر نے نفی کی
تو نفی صحیح نہیں ہے بچہ اُسکو لازم ہوگا اور اگر چھ مہینے یا زیادہ میں پیدا ہوا اور شوہر نے نفی کی تو فقط نفی کرنے سے منتفی ہو جائیگا اور
مرد کے ذمہ لازم نہوگا ولیکن اگر اقرار کرے تو لازم ہوگا یہ محیط سرخسی میں ہے ایک شخص کی جورو ایک باندی ہے اُسنے باندی کے مالک
سے اُسکو خریدا اور آزاد کردیا پھر اُسکے بچہ ہوا پس اگر وقت عتق سے چھ مہینے سے کم میں بچہ ہوا اور مرد نے نسب کا دعوی کیا تو نسب

اس سے ثابت ہو جائیگا خواہ باندی سے اسنے وطی کی ہو یا نہ کی ہو اور باندی اُسکی ام ولد ہو گی اور اگر اُسکی نفی کی پس اگر وقت خرید سے چھ مہینے سے کم میں بچہ پیدا ہوا تو نسب منتفی نہوگا ورنہ دونوں میں لعان واجب ہو گی اور حد قذف واجب ہو گی اور اگر وقت خرید سے چھ مہینے یا زیادہ میں بچہ ہوا تو بچہ کا نسب شوہر سے ثابت نہوگا اور اُسپر لعان و حد بھی واجب نہوگی۔ اور اگر وقت آزادی سے چھ مہینے سے دو برس تک بچہ ہوا پس اگر شوہر نے اُسکے نسب کا دعوی کیا تو نسب اُس سے ثابت ہو جائیگا خواہ عورت سے وطی کی ہو یا نہ کی ہو اور اگر نفی کی پس اگر عورت سے وطی نہیں کی ہے تو بالاجماع مرد سے نسب ثابت نہوگا اور اگر عورت سے وطی کی ہو پھر بچہ کے نسب سے انکار کیا یا نہ اقرار کیا اور نہ انکار کیا بلکہ خاموش رہا تو اسمین اختلاف ہے امام ابو یوسف رحمۃ اللہ کے نزدیک شوہر سے نسب ثابت نہوگا اور نہ اُسکو حد ماری جائیگی اور امام محمد رحمۃ اللہ تعالی نے فرمایا کہ شوہر سے نسب ثابت ہوگا اور اگر نفی کی تو حد ماری جاویگی اور اگر وقت آزادی سے دو برس سے زیادہ میں جنی پس اگر شوہر نے دعوی کیا تو نسب ثابت ہوگا اور اگر نفی کی تو بالاتفاق نسب ثابت نہوگا اور اگر اُسکو دوسرے کے ہاتھ فروخت کر دیا اور وقت خرید شوہر سے چھ مہینے سے کم میں بچہ جنی تو نسب شوہر یعنی بائع سے ثابت ہوگا خواہ دعوی کرے یا خاموش ہو رہے اور بیع باطل ہو جائیگی اور اُسپر واجب ہوگا کہ ام مشتری کو واپس کر دے اور اگر نسب سے انکار کیا تو اسکے انکار سے بھی نفی نہوگی اور اگر وقت خرید شوہر سے فقط چھ مہینے میں بچہ جنی اور شوہر نے بچہ کا دعوی کیا تو اس صورت کا حکم مثل اسکے ہے کہ جب وقت خرید شوہر سے چھ مہینے سے کم میں اُسکے بچہ پیدا ہوا تھا۔ اور اگر شوہر کے خریدنے سے چھ مہینے سے زیادہ میں بچہ جنی پس اگر شوہر کے فروخت کر دینے سے چھ مہینے سے کم گذرے ہیں اور شوہر نے اُسکا دعوی کیا تو بدون تصدیق مشتری کے شوہر سے اُسکا نسب ثابت ہوگا اور بیع باطل ہو جائیگی اور اگر اس صورت میں شوہر نے نسب سے انکار کیا تو نسب ثابت نہوگا اور بیع بحالہ باقی رہیگی اور اگر وقت بیع کر دینے شوہر سے چھ مہینے سے دو برس تک بچہ جنی اور شوہر یعنی بائع نے دعوی کیا پس اگر عورت سے وطی نہیں کی ہے تو بدون تصدیق مشتری کے اُس سے نسب ثابت نہوگا اور مشتری نے تصدیق کی یہانتک کہ نسب ثابت ہوا تو بیع باطل ہو جائیگی اور اگر عورت باندی سے وطی کر لی ہے اور باقی مسئلہ اپنے حال پر ہے تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی پہلے فرماتے تھے کہ بدون تصدیق مشتری کے دعوت صحیح نہیں ہے اور یہی قول امام محمد رحمہ اللہ تعالی کا ہے اور یہ حکم دعوی نسب کی صورت میں ہے اور اگر نفی کی تو بالاتفاق نسب ثابت نہ ہوگا اور اگر وقت بیع سے دو برس سے زیادہ میں جنی پس اگر شوہر نے دعوی کیا تو بالاجماع بدون تصدیق مشتری کے نسب ثابت نہوگا اور اگر نفی کی تو بالاجماع منتفی ہو جائیگا یہ محیط میں ہے۔ اور اگر مشتری ثانی نے یعنی جس نے شوہر یعنی مشتری اول سے خریدی ہے بچہ کو آزاد کر دیا پھر مشتری اول نے دعوی کیا پس اگر مشتری اول کے خریدنے کے بعد چھ مہینے یا زیادہ میں جنی تو نسب اُسکو لازم نہوگا اور اگر چھ مہینے سے کم میں بچہ ہوا ہے تو دعوت صحیح ہے اور بیع باطل ہو گی اور عتق ٹوٹ جائیگا اسی طرح اگر اس صورت میں دوسرے مشتری نے باندی مع بچہ کے آزاد کر دی ہو تو بیع باطل اور دونوں کا عتق توڑ دیا جائیگا یہ محیط سرخسی میں ہے اور اگر مشتری نے بچہ کو آزاد نہیں کیا بلکہ اُسکی ماں کو آزاد کیا ہے پس اگر شوہر کے خریدنے سے چھ مہینے سے کم میں بچہ ہوا ہے تو اُسکا دعوی نسب بچہ کی بابت اور ماں کے حق میں بھی صحیح ہے اور اگر چھ مہینے یا زیادہ میں وقت خرید سے جنی ہے پس اگر وقت بیع سے چھ مہینے سے کم میں جنی تو بدون دعوت کے نسب ثابت نہوگا اور جب دعوی کیا تو دعوت بچہ کے حق میں صحیح اور ماں کے حق میں صحیح نہوگی اور اگر وقت بیع سے چھ مہینے سے زیادہ میں جنی تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی کے دوسرے قول کے موافق بدون تصدیق مشتری کے دعوت نسب صحیح نہیں ہے اور امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک دو برس تک بدون تصدیق

مشتری کی صحیح ہو بشرطیکہ عورت نے وطی کی ہو اور یہی امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے اور اگر وقت خرید سے دو برس سے زیادہ مین جنی پس وقت بیع سے زیادہ دو برس سے کم یا زیادہ دیا بچہ جنی تو بدون تصدیق مشتری کے شوہر کی دعوت نسب صحیح نہیں ہی لیکن فرق اسقدر ہی کہ اگر دو برس تک وقت بیع سے جنی اور مشتری نے تصدیق کی تو بیع ٹوٹ جائیگی اور اگر وقت بیع سے دو برس سے زیادہ مین جنی تو بیع نہ ٹوٹیگی یہ محیط مین ہی- ایک شخص نے اپنی عورت کو ایک طلاق بائن دیدی اور یہ عورت باندی تھی پھر آزاد کر دی گئی پس اگر وقت طلاق سے دو برس تک بچہ جنی تو نسب اسکا شوہر سے ثابت ہوگا اسکے انکار سے نفی نہ ہوگا اور انکار پر اسکے حد جاری جائیگی اور اس بچہ کی ولا اسکی ماں کے مولاؤن کو ملیگی اور اگر باپ مرگیا اور اسکے مرنے سے دو برس کے درمیان باندی کے بچہ ہوا اور اسکے ایک روز بعد وہ آزاد ہو گئی ہی تو بچہ ثابت النسب اور ولا اسکی ماں کے مولاؤن کو ملیگی کذا فی المبسوط- اور اگر کسی شخص کی جورو باندی ہو اور وہ اس سے بچہ جنی اور باندی کو اسکے شوہر نے خریدا اور اسکو آزاد کرکے نکاح کیا اور وقت نکاح سے چھ مہینے یا زیادہ مین اس کے دوسرا لڑکا پیدا ہوا اور اس نے اسکے نسب کا انکار کیا تو قاضی دونون کے درمیان لعان کرائیگا اور بچہ ماں کی طرف لازم کریگا اور اگر وقت دوسرے نکاح سے چھ مہینے سے کم مین یا زیادہ مین پیدا ہوا ہی تو لعان نہ کرایا جائیگا اور بچہ شوہر کے نسب سے قرار پائیگا اور اگر وقت خرید سے چھ مہینے سے کم مین اسکے بچہ ہوا تو وقت انکار کے باہم دونون سے لعان کرایا جائیگا اور بعد لعان کے بچہ ماں کی طرف لازم کیا جائیگا اور اگر ام ولد مسلمان ہو تو انکار پر مرد کو حد جاری جاویگی اور اگر عورت نے مرد کی تصدیق کی کہ یہ بچہ تجھسے نہیں ہی تو بچہ کے حق مین دونون کی تصدیق نہ کیجائیگی یہ محیط مین ہی- اور اگر اس سے نکاح نہیں کیا تو وقت عتق سے دو برس تک بچہ مرد کو نسبًا لازم ہوگا اور اگر اسکی نفی کی تو حد مارا جائیگا کذا فی المبسوط

**چودھوین فصل** غلام تاجر و مکاتب کے دعوت نسب کے بیان مین- اگر عبد ماذون نے کوئی باندی خریدی اور اس سے وطی کی اس سے بچہ ہوا اور اس بچہ کا دعوی کیا تو نسب اس سے ثابت ہوگا اور غلام کو اس بچہ اور اسکی ماں کے فروخت کرنیکا اختیار ہی یہ محیط مین ہی- اور اگر مولی نے اس باندی کو کسی غلام سے بیاہ دیا تو صحیح ہی جیسا کسی دوسری باندی کا نکاح کر دینا صحیح ہی- اور اگر بچہ جنی تو اس سے نسب ثابت ہوگا اسی طرح اگر بدون اجازت مولی کے اس باندی سے غلام نے نکاح کرلیا تو نسب بچہ کا اس سے ثابت ہوگا اگر اس کا اقرار کرے یہ مبسوط مین ہی غلام ماذون اگر قرضدار ہو اسنے باندی خرید کر اس سے وطی کی اور اس سے بچہ ہوا اور غلام نے اپنے نسب سے دعوی کیا اور مولی نے اسکی تکذیب کی تو دعوت صحیح اور نسب غلام سے ثابت ہوگا اسی طرح اگر دعوی کیا کہ مولی نے یہ باندی میرے واسطے حلال کر دی تھی اور مولی نے اسکی تکذیب کی تو بھی یہی حکم ہی یہ محیط مین ہی- اگر غلام ماذون نے مولی کی ایسی باندی کے بچہ کا جو اسکی تجارت مین سے نہیں ہی دعوی کیا اور کہا کہ مولا نے اسکو میرے اوپر حلال کر دیا یا مجھ سے بیاہ دیا تھا پس اگر مولی نے اس امر مین اسکی تکذیب کی تو نسب اس سے ثابت نہوگا و لیکن اگر مولی نے اسکو آزاد کر دیا اور یہ غلام اسکا مالک ہوا تو دعوی نکاح مین قیاسًا و استحسانًا نسب ثابت ہوگا اور حلال کر دینے کے دعوے مین استحسانًا ثابت ہوگا اور اگر مولی نے اسکی تصدیق کی تو اس سے نسب ثابت ہوگا مگر نکاح مین خاصۃً تصدیق نکاح کی ضرورت ہی اور حلال کرنے کے دعوت مین ایک حلال کر دینے کی اور دوسری کہ یہ بچہ باندی کے اسی سے پیدا ہوا ہی دونون باتون کی تصدیق کی حاجت ہی یہ مبسوط مین ہی- اگر اپنے مالک کے سواے کسی دوسرے کی باندی کے بچہ کا نکاح فاسد یا جائز سے غلام نے دعوی کیا اور اس باندی کے مالک نے تصدیق کی تو نسب اس سے

ثابت ہوگا کذا فی الحاوی۔ غلام نے ایک لقیط پر دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا اس باندی سے ہے جو میری منکوحہ ہے اور باندی نے
اسکی تصدیق کی اور مولی نے کہا کہ یہ میرا غلام ہے تو وہ مولی کا غلام اور ان دونوں کا بیٹا ہے اور یہ قول امام ابو یوسف رحمہ کا ہے
اور امام محمد رحمہ نے کہا کہ وہ ان دونوں کا بیٹا ہے اور آزاد ہے اور امام محمد رحمہ کا قول اظہر ہے کیونکہ اسمین احتیاط ہے یہ محیط السرخسی میں ہے۔ و منتقی مین لکھا
ہے کہ غلام نے ایک لقیط پر دعوی کیا کہ یہ میرا بیٹا اس باندی سے ہے جو میری بیوی ہے تو نسب اسکا غلام سے ثابت اور آزاد ہوگا
اور باندی سے ثابت نہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر مکاتب کی باندی نے بچہ جنا اور مکاتب نے اسکا دعوی کیا تو دعوت صحیح ہے خواہ مولے
نے مکاتب کے قول کی تصدیق کی ہو یا تکذیب کی ہو اور یہ بچہ بھی مکاتب ہو جائیگا نہ اسکو فروخت کرے اور نہ اسکی ماں
کو یہ محیط مین فصل دعوت النسب مین ہے۔ اگر مکاتب نے کسی لڑکے کے نسب کا دعوی کیا کہ یہ میری اس آزاد عورت سے میرا بیٹا
ہے خواہ نکاح جائز سے یا فاسد سے اور عورت نے اسکی تصدیق کی تو اسکا بیٹا قرار دیا جائیگا کذا فی الحاوی۔ اگر مکاتب نے کسی
شخص کی باندی کے لڑکے پر نکاح یا ملک سے نسب کا دعوی کیا اور اس شخص نے تکذیب کی تو مثل آزاد کے مکاتب کی تصدیق
نہ کیجائیگی پس اگر وہ آزاد کیا گیا اور کسی روز بھی اسکا مالک ہوا تو مکاتب سے اسکا نسب ثابت ہو جائیگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر
مکاتب نے کوئی باندی خریدی وہ اسکے پاس چھ مہینے سے کم مین بچہ جنی پس مکاتب نے اسکا دعوی کیا تو دعوت صحیح ہے اور اگر
مکاتب غلام ماذون ہو تو دعوت صحیح نہین ہے یہ محیط مین ہے اگر مکاتب نے کوئی باندی فروخت کی پس چھ مہینے سے کم مین بچہ جنی
اور اسنے دعوی کیا تو دعوت صحیح ہے اور بچہ مع ماں کے اسکو واپس ملیگا کذا فی المبسوط۔ اور اگر غلام ماذون نے دعوی کیا اور باقی
مسئلہ بحالہ ہے تو دعوت صحیح نہین ہے کذا فی المحیط۔ اگر مکاتب نے اپنے بیٹے کی باندی سے وطی کی اور بیٹا آزاد ہے یا عقد علیحدہ سے
مکاتب ہے تو اگر بچہ پیدا ہو تو مکاتب کے دعوی سے اسکا نسب ثابت نہوگا اگر بیٹا اسکی تکذیب کرے کذا فی المبسوط پس اگر مکاتب
آزاد کیا گیا اور اس لڑکے کا مع باندی کے کبھی ایک روز بھی مالک ہوا تو لڑکے کا نسب مکاتب سے ثابت ہو جائیگا اور باندی اسکی
ام ولد ہو جائیگی اور اگر مکاتب کا یہ بیٹا جسکی باندی سے وطی کی ہے مکاتب ہونے کی حالت مین پیدا ہوا تھا یا مکاتب نے اسکو خریدا
تھا پس اسکی باندی نے یہ بچہ جنا اور مکاتب نے اسکا دعوی کیا تو دعوت صحیح ہے اور باندی اسکی ام ولد ہو جائیگی اور مہر یا قیمت کا
ضامن نہوگا کیونکہ جو کچھ کتابت کی حالت سے پیدا ہوئے بیٹے کی یا خریدی ہوئی بیٹے کی کمائی ہو وہ بمنزلہ اسکی کمائی مال کے
ہوتا ہے اسمین اسکا تصرف نافذ ہوگا کذا فی المحیط اگر اپنی مکاتبہ کے بچہ کا دعوی کیا تو نسب ثابت ہوگا خواہ مکاتبہ اسکی تصدیق کرے یا
نکرے اور مولی پر بچہ کی قیمت کی ضمان نہین ہے عقر اسپر واجب ہے اگر کتابت کے روز سے چھ مہینے سے زیادہ مین بچہ جنی ہو اور اگر چھ
مہینے سے کم مین جنی ہو تو عقر بھی نہین واجب ہے یہ حاوی مین ہے اور مکاتبہ کو اختیار دیا جائیگا چاہے کتابت کو باقی رکھے اور تمام کرے
یا فسخ کردے کذا فی المحیط۔ اور اگر مکاتبہ کا شوہر ہو اور مولی کی اسنے تصدیق کی تو بچہ آزاد ہوگا اور نسب ثابت نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے
اگر مکاتبہ کی باندی کے بچہ کا دعوی کیا تو بدون تصدیق مکاتبہ کے دعوت صحیح نہین ہے اور یہ حکم ظاہر الروایت کا ہے اور اگر مکاتبہ
نے مولی کی تصدیق کی تو نسب اس سے ثابت ہو جائیگا اور بچہ بقیمت آزاد ہوگا کہ مولی بچہ کی قیمت مکاتبہ کو ادا کریگا اور مکاتبہ کو
باندی کا عقر بھی دیگا اور بچہ کی وہ قیمت معتبر ہوگی جو ولادت کے روز تھی اور یہ حکم اسوقت ہے کہ مکاتبہ کے یہ باندی خریدنے سے
چھ مہینے مین باندی کے بچہ ہوا ہو اور اگر چھ مہینے سے کم مین بچہ ہوا اور مولی نے دعوی کیا تو بدون تصدیق مکاتبہ کے نسب
ثابت نہوگا اور اگر مکاتبہ نے تصدیق کی یہانتک کہ نسب ثابت ہوا تو آزاد نہوگا ویسا ہی غلام باقی رہیگا کذا فی المحیط۔ امام محمد رحمہ
نے فرمایا کہ اگر مکاتب نے کوئی نابالغ غلام خریدا اور مولی نے اسکا دعوی کیا تو جائز نہین ہے اور اگر مکاتب نے اسکی تصدیق

کی تو مولی سے نسب ثابت ہوگا اور آزاد نہوگا یہ حاوی مین ہی۔ ایک شخص نے ایک غلام خرید کر مکاتب کر دیا پھر مکاتب نے اپنی
ایک باندی کو مکاتب کیا پھر مکاتبہ نے بچہ جنا پس مولاے مکاتب نے اسکا دعوی کیا پس اگر مکاتبہ نے اسکی تصدیق کی تو
نسب ثابت ہوگا اور مکاتبہ کے واسطے اسکا عقر واجب ہوگا اگر وقت کتابت سے چھ مہینے سے زیادہ مین بچہ جنی ہی اور اگر
چھ مہینے سے کم مین جنی ہی تو اسکا عقر مکاتب کو ملیگا پھر یہ بچہ اپنی ماں کے ساتھ مکاتب ہوگا پس اگر ماں نے بدل کتابت ادا
کر دیا تو آزاد ہو جائیگی اور اسی کے ساتھ بچہ بھی اسکی تبعیت مین آزاد ہو جائیگا اور اگر عاجز ہوئی اور پھر مملوک ہوگئی تو مولے
دونون کو بقیمت لے لیگا اور مکاتب کی تصدیق کی ضرورت نہوگی اگرچہ مولی کا استحقاق دعوت نسب کے روز صاحب تصدیق
کی تصدیق سے ثابت ہوا ہی اور بچہ کی وہ قیمت معتبر ہوگی جو مکاتبہ کے عاجز ہونے کے روز تھی اور اگر مکاتبہ نے اسکی تکذیب کی
اور مکاتب نے تصدیق کی تو نسب ثابت نہوگا اور بچہ اپنی ماں کے ساتھ مکاتب ہوگا اگر ماں نے بدل کتابت ادا کر دیا تو دونون
آزاد ہو جائینگے اور اگر وہ عاجز ہوکر پھر مملوک ہوگئی تو مولی سے نسب ثابت ہوگا اور بچہ بقیمت آزاد ہوگا مگر قیمت روز ولادت
کی اسوقت معتبر ہوگی جبکہ روز کتابت سے چھ مہینے سے کم مین بچہ پیدا ہوا اور اگر روز کتابت سے چھ مہینے مین بچہ ہوا ہی تو عاجز ہونے
کے روز کی قیمت معتبر ہوگی اور اگر دونون نے مولی کی تکذیب کی تو بچہ کا نسب ثابت نہوگا اور بچہ اور اسکی ماں دونون مکاتب
کے مکاتب قرار پاوینگے پس اگر مکاتبہ نے مال کتابت ادا کر دیا تو دونون آزاد ہو جاوینگے اور اگر عاجز ہوئی تو دونون مکاتب
کے مملوک ہونگے اور نسب مولی سے ثابت نہوگا اور اگر دونون نے مولی کی تصدیق کی تو نسب ثابت ہو جائیگا پس اگر
روز کتابت سے چھ مہینے سے کم مین بچہ ہوا ہی یہانتک کہ ثابت ہوا کہ نطفہ کا قرار پانا مکاتب کی ملک مین ہوا ہی تو بچہ بقیمت
آزاد ہوگا اور بچہ کی قیمت مکاتب کو ملیگی اور ولادت کے روز کی قیمت معتبر ہوگی اور اگر چھ مہینے سے زیادہ مین پیدا ہوا ہی تو
بچہ اس مکاتبہ کے ساتھ مکاتب ہوگا جبتک کہ مکاتبہ عاجز نہین ہوئی ہی اور جب عاجز ہوگئی تو مولی اس بچہ کو عاجز ہونے
کے روز کی قیمت پر لیویگا۔ پھر جس صورت مین کہ مکاتب نے تصدیق اور مکاتبہ نے تکذیب کی تھی کہ نسب ثابت نہوا اور
مکاتبہ ہنوز عاجز نہوئی اور مکاتب نے اپنا بدل کتابت ادا کر دیا اور آزاد ہوگیا پس اگر مکاتبہ نے وقت کتابت سے چھ مہینے
سے کم مین بچہ جنا تو مولی سے نسب ثابت ہوگا اور بچہ بقیمت آزاد ہوگا اور یہ قیمت مکاتب کو ملیگی اور یہ اسوقت ہی کہ بچہ ایسا نابالغ
ہو کہ اپنی ذات سے تعبیر نہ کر سکتا ہو اور اگر بڑا ہوگیا ہی اور مولی نے دعوی کیا اور مکاتب نے اسکی تصدیق کی تو لڑکا آزاد ہوگا
اور حق نسب مین لڑکے کے قول کی طرف رجوع کیا جائیگا اور اگر وقت کتابت سے چھ مہینے سے زیادہ مین بچہ جنی تو بچہ آزاد
نہوگا بلکہ اپنی ماں کے ساتھ مکاتب ہوگا اور مولی سے اسکا نسب بھی ثابت نہوگا پھر اگر اسکے بعد مکاتبہ عاجز ہوئی اور مملوک
ہوگئی تو بچہ بقیمت آزاد اور مولی سے ثابت النسب ہوگا اور اگر عاجز نہوئی بلکہ بدل کتابت ادا کر دیا تو آزاد ہوگی اور بچہ بھی اسکے ساتھ
آزاد ہوگیا اور مولی سے نسب اسکا ثابت نہوگا ولیکن اگر لڑکے نے بڑے ہوکر مولی کی تصدیق کی تو اسکی تصدیق سے نسب ثابت
ہوگا پس قیمت مولی پر لازم نہ آئیگی یہ محیط مین ہی۔ اگر مکاتب اول نے بدل کتابت ادا کر دیا اور آزاد ہوگیا پھر مکاتبہ نے وقت
عتق سے چھ مہینے سے کم اور وقت کتابت سے چھ مہینے مین بچہ جنا تو حکم وہ دیا جائیگا کہ جو قبل عتق کے مکاتبہ کے جننے کا حکم
تھا اور اگر وقت عتق سے چھ مہینے یا زیادہ مین بچہ جنی اور مولی نے زعم کیا کہ عتق کے بعد کی وطی سے یہ بچہ پیدا ہوا ہی تو نسب
ثابت نہوگا اور اگر تصدیق پائی گئی تو زانی شمار ہوگا چنانچہ اگر بعد عتق مکاتب کے نکاح کا دعوی کیا پس اگر مکاتبہ نے تصدیق کی
تو شبہ نکاح ثابت ہوگا پس نسب ثابت ہوگا اور بچہ آزاد نہوگا اور اگر مکاتب آزاد نے نکاح کی تصدیق کی اور مکاتبہ نے

تکذیب کی تو نسب ثابت نہوگا ولیکن اگر مکاتبہ عاجز ہوکر پھر مملوک ہوگئی تو مکاتب آزاد شدہ کا اقرار نکاح اسوقت اسپر نافذ
ہوگا اور نسب مولی سے ثابت ہوگا اور بچہ آزاد نہوگا اور اگر دعوی کیا کہ یہ بچہ عتق مکاتب سے پہلے کی وطی سے پیدا ہوا ہی تو تو
کی تصدیق نہ کیجاویگی پس اگر مکاتب آزاد اور مکاتبہ دونون نے اسکی تصدیق کی تو بچہ کا نسب ثابت ہوگا اور بچہ آزاد نہوگا پس اگر
مکاتبہ نے مال کتابت ادا کر دیا تو مع بچہ کے آزاد ہوجائیگی اور اگر عاجز ہوگئی تو بچہ بقیمت آزاد ہوگا اور اگر مکاتبہ نے اسکی
تصدیق کی اور مکاتب آزاد نے تکذیب کی تو نسب ثابت ہوگا اور بچہ غلام ہوگا پس اگر مکاتبہ عاجز ہوگئی تو وہ اور اسکا بچہ
دونون مکاتب آزاد کے مملوک ہونگے اور اگر مکاتب نے تصدیق کی کہ قبل عتق کے مولی کی وطی سے پیدا ہوا ہی اور مکاتبہ
نے تکذیب کی تو نسب ثابت نہوگا ولیکن اگر عاجز ہوگئی تو عاجز ہونے کے روز کی قیمت پر بچہ آزاد ہوگا۔ اسی طرح اگر مکاتب
نے مال کتابت ادا نہ کیا ولیکن ادا کے لائق مال چھوڑ کر مرگیا اور بدل کتابت ادا کر دیا گیا پھر مکاتبہ عاجز ہوگئی تو بچہ بقیمت آزاد
ہی اور اسکی ماں وارثان مکاتب کی مملوک ہوگی کذا فی شرح الزیادات

**پندرھوین فصل متفرقات کے بیان مین** - اگر ایک شخص مرگیا اور اسنے عورت وام ولد چھوڑی اور وارث نے اقرار کیا
کہ اس نے یہ لڑکا میت کے نطفہ سے جنا ہی پس اگر وہان مقر سے کوئی جھگڑا اور رد کرنے والا نہو تو لڑکے کا نسب میت سے
ثابت ہوجائیگا اور وہ وارث ہوگا اور اقرار کرنے والون مین کچھ تعداد یا لفظ گواہی شرط نہین ہی اور اگر مقر کا کوئی منازع
موجود ہو جو اسکے اقرار مین نزاع کرتا ہی تو باتفاق الروایات اقرار کرنے والون کی تعداد شرط ہی اور باتفاق الروایات انکی
عدالت یعنی عادل ہونا شرط نہین ہی اور مقر کا بلفظ شہادت اقرار کرنا شرط ہونے مین دو روایتین ہین یہ محیط مین ہی ایک شخص
ایک ام ولد چھوڑ کر مرگیا اور مرنے سے دو برس تک کے درمیان مین اسکے ایک بچہ پیدا ہوا اور دایہ عورتون نے شہادت دیا
تو امام اعظم رح کے نزدیک میت سے اسکا نسب ثابت نہوگا اور دائی کی گواہی سے وارث ہوگا جبتک کہ دو گواہ گواہی نہ
دین ولیکن اگر مولی نے اپنی زندگی مین اقرار کیا تھا کہ یہ ام ولد مجھسے حاملہ ہی تو دائی کی گواہی سے نسب ثابت ہوگا اور اگر
وارثون نے اقرار کیا تو مثل اقرار میت کے شمار ہوگا یہ مبسوط مین ہی - ایک شخص کے پاس ایک باندی ہی اسنے اس سے وطی
کی اور وہ اس سے بچہ جنی پھر اسکے بچہ کا دعوی کیا پھر کہا کہ یہ فلان شخص کی ام ولد تھی اسنے میرے ساتھ نکاح کر دیا تھا
اس سے میرے نسب سے یہ بچہ ہوا ہی اور فلان شخص نے اسکی تصدیق کی اور باندی نے دونون کے قول کی تصدیق کی یا
تکذیب کی ولیکن مقر کی ام ولد ہونیکے حکم قاضی سے پہلے اسنے دونون کی تصدیق کیطرف رجوع کیا تو مقر لہ کی ام ولد قرار دیجائیگی
اور اسکے بچہ کا حکم مثل اسکے حکم کے ہوجائیگا پس جب مقر لہ مرے تو دونون آزاد ہوجائینگے پھر اگر اسکے بعد بچہ بڑا ہوا اور اس نے
باندی ام ولد کے اقرار کی تکذیب کی تو اسکی تکذیب کیطرف التفات نہ کیا جائیگا اور اگر باندی نے مقر کے قول کی نہ تکذیب کی اور نہ
تصدیق کی یہانتک کہ مرگئی تو مقر اور مقر لہ کی تصدیق کیجائیگی حتی کہ یہ بچہ مقر لہ کا غلام قرار دیا جائیگا پس اگر بچہ بالغ ہوا اور اسنے
مقر لہ کے غلام ہونے سے انکار کیا تو التفات نہ کیا جائیگا اور اگر باندی نے دونون کی تکذیب کی اور اسی پر قائم رہی تو قاضی اسکو مقر
کی ام ولد قرار دیگا اور مقر پر اسکے ام ولد کے اعتبار سے قیمت مقر لہ کیواسطے واجب ہوگی بعض مشائخ نے کہا کہ یہ موافق قول صاحبین رح
کے ہی اور امام اعظم رح کے نزدیک نہ مقر کو قیمت اور نہ عقر کچھ دینا نہ پڑیگا اور اگر باندی نے دونون کی تکذیب کی پس ہنوز قاضی
نے حکم نہ دیا تھا کہ باندی مرگئی تو بچہ کی بابت حکم دینے مین تا بلوغ توقف کیا جائیگا پس اگر بڑے ہوکر اسنے مقر کے قول کی تصدیق کی
تو مقر لہ کا غلام قرار دیا جائیگا اور اسکی ماں مقر لہ کی ام ولد ہوگی اور اگر تکذیب کرتا رہا تو قاضی اسکو مقر کیطرف سے آزاد کریگا

اور اُسکی مان مقرلہ کی ام ولد ہوگی اور اگر باندی زندہ ہو اور بچہ اپنی ذات سے تعبیر کرسکتا ہو پس مان نے مقر کی تصدیق کی اور بچہ نے تکذیب کی تو بچہ آزاد اور باندی مقر کی ام ولد ہوگی اسی طرح اگر مان نے مقر کی تکذیب اور بچہ نے تصدیق کی تو بھی ایسا ہی ہے یہ محیط مین ہے - ایک شخص مرگیا اور ایک بیٹا چھوڑا پس ایک عورت نے آکر دعوی کیا کہ یہ میت سے میرا بیٹا ہے پس لڑکے نے اُسکی تصدیق کی اور عورت نے اس امر کے گواہ پیش کیے تو قاضی اُسکے نسب کی ڈگری کریگا و میت و عو. تین زوجیت کا حکم دیگا اور عورت میت کی وارث ہوگی کذا فی الحاوی - اگر دو عورتون نے ایک بچہ کے نسب کا دعوی کیا اور ہر ایک عورت نے دو مرد یا ایک مرد و دو عورتین گواہ قائم کیں تو امام ابویوسف رح و امام محمد رح کے نزدیک کسی سے اُسکا نسب ثابت نہوگا اور امام اعظم رح کے نزدیک دونون سے اُسکا نسب ثابت ہوگا اور اگر دونون مین سے ہر ایک نے ایک عورت گواہ پیش کی تو موافق روایت ابوسلیمان کے امام اعظم رح کے نزدیک اس حجت سے کسی کی ڈگری نہوگی اور موافق روایت ابوحفص کے دونون کے نام نسب کی ڈگری ہوگی - اور اگر دونون کے پاس حجت نہو تو بلاخلاف کسی کی ڈگری نہوگی - مجموع النوازل مین ہے کہ اگر دو بچون مین ایک مذکر اور دوسرا مونث ہو اور دونون عورتون مین سے ہر ایک نے مذکر کا دعوی کیا اور مونث کی نفی کی تو دونون عورتونکا دودھ تولا جائیگا جسکا بھاری ہوگا اُسی کے نام مذکر کی ڈگری ہوگی یہ محیط مین ہے - اگر زید کی باندی کے بچہ ہوا پس اُسکے بھائی نے کہا کہ یہ شبہہ کے نکاح سے میرا بیٹا ہے اور زید نے انکار کیا تو مدعی کی تصدیق نہوگی اور یہی حکم چچا و ماموں و باقی اہل قرابت کا ہے پس اگر مدعی اُسکا کسی روز مالک ہوا اور نکاح صحیح یا فاسد یا ملک سے نسب کا دعوی کرچکا ہے تو نسب ثابت ہوگا - اسیطرح اگر بیٹے ہونے کا دعوی کیا اور یہ نہ کہا کہ مین نے اس باندی سے نکاح کیا ہے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر مان کا بچہ کے ساتھ یا بدون اُسکے مالک ہوا تو اُسکی ام ولد ہو جائیگی اور اگر مدعی کا باپ جو مدعی کے قول سے منکر ہے اس بچہ کا مالک ہوا تو مدعی سے نسب ثابت نہ ہوگا اور نہ بچہ آزاد ہوگا یہ مبسوط مین ہے - اگر زید کی باندی بچہ جنی اُسکے بیٹے نے اِس بچہ کے نسب کا دعوی کیا تو بدون باپ کی تصدیق کے دعوت صحیح نہین ہے اسیطرح اگر بیٹے نے نکاح کا دعوی کیا تو بھی بدون تصدیق باپ کے صحیح نہین ہے - اور اگر بیٹے نے باپ کی رضامندی سے یا بلا رضامندی نکاح کر لینے کے گواہ قائم کیے تو بچہ کا نسب اُس سے ثابت اور آزاد ہو جائیگا یہ محیط مین ہے - اگر ایک غلام نابالغ کو آزاد کیا پھر دعوی کیا کہ میرا بیٹا ہے تو صحیح ہے خواہ اُسکے پاس پیدا ہوا ہو یا نہین اور اگر بڑا ہو تو دیکھا جائیگا اگر اُسنے انکار کیا تو اُسکا اقرار باطل ورنہ جائز ہوگا یہ تاتارخانیہ مین ہے - ایک شخص نے ایک باندی آزاد کی اُسکا ایک بچہ ہے پھر بچہ کا دعوی کیا بعد ازانکہ باندی کو آزاد کرچکا ہے تو نسب اُسکو لازم ہوگا اور باندی آزاد پر عدت واجب ہوگی کذا فی المحیط - ایک غلام صغیر دو شخصون مین مشترک ہے اُسکو ایک نے آزاد کر دیا پھر دوسرے نے اُسکے بیٹے ہونے کا دعوی کیا تو صحیح ہے امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک ہے اور وہ دونون کا آزاد کردہ شمار ہوگا بشرطیکہ دعوت مدعی دعوت تحریر ہو کہ اُسکی ملک مین نہ پیدا ہوا ہو اور اگر دعوت استیلاد ہو کہ علوق اُسکی ملک مین قرار پایا ہو تو آزاد کرنے والے کے لیے آدھی ولاء ہوگی اور مدعی کو کچھ ولاء نہوگی اور صاحبین رح کے نزدیک کل غلام آزاد کرنے والے کی طرف سے آزاد ہوا اور اگر دوسرے نے ایسے نابالغ آزاد کے نسب کا دعوی کیا جسکا نسب معروف نہین ہے تو استحسانا اُسکی دعوت صحیح ہوگی - اور اگر خود آزاد کرنے والے نے اُسکے نسب کا دعوی کیا تو امام اعظم رح کے نزدیک بدون دوسرے کی تصدیق کے دعوت صحیح نہین ہے اور صاحبین رح کے نزدیک استحسانا صحیح ہے اور اگر بچہ بڑا ہوا کہ اپنی ذات سے تعبیر کرسکتا ہے پس اگر اُسنے اس امر کا اقرار کیا تو مدعی سے اُسکا نسب ثابت ہوگا اور اگر انکار کیا تو آزاد کرنے والے کی دعوت صحیح نہین ہے اور دوسرے کی دعوت صحیح ہے اور یہ امام اعظم رح کا قول ہے اور

صاحبین رحمہ کے نزدیک کسی کی دعوت بدون اُسکی تصدیق کے صحیح نہین ہی یہ ذخیرہ مین ہی- اگر دو بچہ جوڑیا ہون ایک کو آزاد کرکے دوسرے کے نسب کا دعوی کیا تو دونون کا نسب ثابت اور عتق باطل ہوگا یہ تاتارخانیہ مین ہی- نوادر ابن سماعہ مین ہی کہ زید نے ایک باندی ناآزادکی اُسنے عمرو سے نکاح کیا اور وقت نکاح سے چھ مہینے سے کم مین بچہ جنی اور زید و عمرو دونون نے دعوی کیا تو جسکی باندی ہی اسکا دعوی ہوگا پس اگر شوہر کی تصدیق کی اور اُسنے نکاح فاسد یا وطی شبہہ کا دعوی کیا تو نسب اُسکو لازم ہوگا اسی طرح زید کو بھی بدون اُسکی تصدیق کے کچھ دعوت کا حصول نہین ہی یہ محیط مین ہی- ایک عورت کے پاس اسکے شوہر کے مرنے کی خبر آئی اُسنے بعد عدت کے نکاح کیا اور بچہ جنی پس پہلا شوہر زندہ موجود ہوا تو امام اعظم رحمہ کے نزدیک ہر طرح بچہ پہلے شوہر کا ہی اور امام ابویوسف رحمہ نے کہا کہ اگر نکاح ثانی سے وقت ولادت تک چھ مہینے سے کم ہون تو پہلے شوہر کا اور اگر زیادہ ہون تو دوسرے کا ہی اور امام محمد رحمہ نے کہا کہ اگر دوسرے کی وطی کے وقت سے ولادت تک دو برس سے کم ہون تو پہلے شوہر کا اور اگر زیادہ ہون تو دوسرے شوہر کا ہی کذا فی الکافی- اور فقیہ ابوالليث نے اپنی شرح دعوت مبسوط مین لکھا کہ امام محمد رحمہ کا قول اصح ہی اور ہم اسی کو لیتے ہین یہ فصول عمادیہ مین ہی- اور ابوعصمہ سعد بن معاذ مروزی نے اسمعیل بن حماد سے انھون نے عبدالکریم جرجانی سے انھون نے امام اعظم رحمہ سے روایت کی کہ امام نے اس قول سے رجوع کرکے کہا کہ اولاد دوسرے شوہر کی ہوگی کذا فی المحیط- ایک شخص اپنی عورت کو چھوڑکر غائب ہوگیا اور وہ نوجوان دس برس کی ہی مثلاً پس اُسنے نکاح کرلیا اور چند اولاد ہوئین تو امام اعظم رحمہ نے فرمایا کہ سب اولاد پہلے شوہر کی ہونگی یہانتک کہ دوسرے شوہر کو جائز ہی کہ اُنکو زکوۃ دے اور اُنکی گواہی اُسکے حق مین مقبول ہی اور عبدالکریم نے امام اعظم رحمہ سے روایت کی کہ انھون نے اس قول سے رجوع کیا اور کہا کہ اولاد دوسرے شوہر کی ہی اور اسی پر فتوی ہی کذا فی الواقعات الحسامیہ اور بالاجماع اگر پہلا شوہر آیا تو عورت اُسکو واپس کرادیجائیگی یہ ذخیرہ مین ہی- اور اگر کوئی عورت گرفتار ہوگئی اور اُس سے کسی حربی نے نکاح کیا اور چند اولاد ہوئین تو بھی ایسا ہی اختلاف ہی کذا فی المبسوط- اور اگر ایک عورت نے طلاق کا دعوے کیا اور عدت مین بیٹھکر بعد کو دوسرے سے نکاح کیا اور اولاد ہوئی اور شوہر اول نے طلاق سے انکار کیا تو بھی ایسا ہی اختلاف ہی کذا فی المحیط السرخسی - مجموع النوازل مین ہی کہ شیخ نجم الدین نسفی رحمہ سے دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے ایک نابالغہ سے اُسکے باپ کے نکاح کردینے سے نکاح کیا پھر باپ مرگیا اور شوہر غائب ہی اور لڑکی جوان ہوئی اور اُسنے دوسرے سے نکاح کرلیا پس غائب آیا اور اُسنے دعوی کیا اور عورت انکار کرگئی اور شوہر کے پاس گواہ نہین تھے یہانتک کہ اُسکی ڈگری نہوئی بلکہ دوسرے کی ڈگری ہوئی اُس سے ایک لڑکی پیدا ہوئی اور پہلے شوہر کا ایک بیٹا دوسری جورو سے ہی تو اس بیٹے اور اس دختر مین نکاح جائز ہی یا نہین تو شیخ رحمہ نے فرمایا کہ اگر لڑکا نابالغ ہی تو جائز نہین ہی کیونکہ لڑکے کے باپ کے زعم مین ہی کہ لڑکی کی مان میری جورو ہی اور لڑکی اُسکے فراش سے ہوئی ہی پس اُسکی بیٹی ہی ولیکن اگر لڑکا جوان ہوا اور خود اُسنے اس لڑکی سے نکاح کیا تو جائز ہونا چاہیے کیونکہ اقرار پسر دوسرے پر نافذ نہوا یہ فصول عمادیہ مین ہی- اگر کسی نے دوسرے کی جورو سے نکاح کیا اور وہ بچہ جنی پس ایک نے دعوی کیا کہ نکاح کو ایک مہینہ ہوا اور دوسرے نے ایک برس کا دعوی کیا تو ایک سال کے مدعی کی ڈگری ہوگی اور دونون سے اثبات نسب کا حکم ہوگا اور اگر دونون نے تصدیق کی کہ اسنے ایک مہینے سے نکاح کیا ہی تو نسب ثابت نہوگا اور اگر باہمی ایک ماہ کی تصدیق کی بعد اُسنے گواہ دیے کہ ایک سال سے نکاح کیا ہی تو گواہ مقبول ہونگے یہ ذخیرہ مین ہی- ایک شخص نے اپنے مرض مین کہا کہ یہ لڑکا میری ان دونون باندیون

مین سے ایک سے میرا بیٹا ہی پھر مرگیا تو امام محمد رحمہ نے فرمایا کہ غلام جمیع مال سے آزاد اور ہر باندی اپنے نصف قیمت کے واسطے سعی کرے اور نصف اسکا تہائی مال سے آزاد ہوگا یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے اقرار کیا کہ یہ لڑکا میری اس باندی سے میرا بیٹا ہی پھر مرگیا پس اُسکے دوسرے بیٹوں نے گواہ قائم کیے کہ ہمارے باپ نے اس باندی کو اس لڑکے کے پیدا ہونے سے تین برس پہلے اس غلام کے ساتھ بیاہ دیا تھا پس یہ لڑکا اس غلام کے فراش سے پیدا ہوا اور غلام و باندی دونون منکر ہین تو اُنکے گواہ مقبول نہونگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر لڑکا دیا نت اسکے مدعی ہون تو اُن دونون کی گواہی مقبول ہوگی کیونکہ اُن دونون کی غرض اس گواہی پیش کرنے سے یہ ہی کہ اپنا حق یعنی نکاح ہونا میت پر ثابت کرین اور لڑکا آزاد ہو جائیگا اور باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی پھر اگر یہ اقرار مولی سے اُسکی صحت مین صادر ہوا تو لڑکا تمام مال سے آزاد ہوگا اور اگر مرض مین ہوا تو تہائی مال سے آزاد ہوگا اسی طرح اگر لڑکے نے ایسا دعوی کیا تو بھی گواہ مقبول ہونگے اور حکم اسکا مثل حکم لڑکے و باندی دونون کے دعوے کرنیکے ہی یہ محیط مین ہی۔ اور اگر باندی نے یا لڑکے نے نکاح کا دعوے کیا تو ترجیح سے گواہ مقبول ہونگے کیونکہ یہ اثبات نسب کے واسطے ہونگے کیونکہ نسب حق لڑکے کا ہی پس جب اُسنے گواہون سے نکاح ثابت کر دیا کہ غلام سے ہوا ہی تو اپنے حق کا ثابت کرنے والا شمار ہوگا یعنی نسب کا پس نکاح باندی و غلام مین ثابت ہوا اور یہ حق باندی کا بھی ... مین ہی اور اگر وارثون کے گواہ قائم کرنے کی حالت مین غلام غائب ہو تو اُسکے حاضر ہونے کے وقت تک اس گواہی کے حکم مین توقف کیا جائیگا کذا فی المحیط۔ اگر کسی شخص کی عورت کے بچہ ہوا اور اُسنے دعوے کیا کہ یہ بیٹا میرا اسی شخص سے ہی اور شوہر اس سے منکر ہی پس اس شخص پر اسکے بیٹے یا بھائی نے گواہی دی کہ اسنے اقرار کیا ہے کہ یہ بیٹا میرا ہی تو گواہی مقبول ہوگی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اور اگر شوہر کے اس اقرار پر عورت کے باپ یا دادا نے گواہی دی تو گواہی مقبول نہوگی خواہ عورت مدعی ہو یا منکر ہو اسی طرح اگر شوہر کے باپ یا دادا نے اس اقرار کی گواہی دی تو بھی قبول نہوگی خواہ عورت مدعی ہو یا منکر ہو یہ محیط مین ہی

**پندرھوان باب** دعوی استحقاق اور جو اُسکے معنی مین ہی اُسکے دعوی کے بیان مین۔ اگر مشتری نے بائع پر دعوے کیا کہ مبیع مین استحقاق ثابت ہوگیا یعنی کسی دوسرے نے مجھسے استحقاق ثابت کرکے لے لی اور بائع سے اپنے دام واپس لینے چاہے تو ضرور ہی کہ استحقاق کی تفسیر اور اسکا سبب بیان کرے پھر جب اُسنے سبب استحقاق بیان کر دیا اور دعوے صحیح ہوگیا اور بائع نے اس مشتری کے ہاتھ فروخت کرنے سے انکار کیا اور مشتری نے بیع کے گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور اپنے دام واپس کر سکتا ہی اور اس گواہی کی سماعت کے واسطے مبیع کا حاضر کرنا شرط نہین ہی بعض مشائخ کے نزدیک یہی اور اسی پر ظہیر الدین مرغینانی فتوی دیتے تھے بلکہ اگر مبیع کے رنگ و اوصاف کو ذکر کر دیا اور مقدار ثمن بیان کی تو کافی ہی پس جب مشتری کے گواہ مقبول ہوے اور اُسنے بحکم قاضی بائع سے اپنے دام واپس لیے اور بائع نے اپنے بائع سے اپنے دام واپس لینے چاہے تو ہو سکتا ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اور اگر بائع نے مشتری کو ثمن سے بری کیا یا اُسکو ہبہ کیا پھر مشتری کے پاس سے مبیع استحقاق مین لے لی گئی تو وہ اپنے بائع سے کچھ نہین لے سکتا ہی اسی طرح باقی بائع بھی ایک دوسرے سے کچھ نہین لے سکتے ہین یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ اور اگر مبیع مشتری کے پاس سے استحقاق مین لی گئی اور ہنوز اُسنے دام نہین دیے ہین یا کچھ دام دیے ہین تو جبراً اُس سے کل دام یا باقی دلوائے جاوینگے کیونکہ شاید قاضی مستحق کے گواہون پر ڈگری نکرے مستحق مبیع کی اجازت دیدے یہ محیط مین ہی مشتری نے جب بائع سے دام طلب کیے اُس نے دام واپس دینے کا وعدہ کیا

پس اگر استحقاق ثابت ہونے مین مشتری کی تصدیق کرچکا اور اسنے سجل قاضی قبول کرلیا ہی تو دام پھیر دینے پر مجبور کیا جائیگا اور اگر استحقاق کا اقرار نہین کیا صرف وعدہ کرکے وعدہ خلافی کی تو مجبور نہ کیا جائیگا یہ خلاصہ مین ہی۔ اگر مشتری نے اپنے بائع سے دام لینے چاہے اُسنے تھوڑے داموں پر مشتری سے صلح کرلی تو بائع اپنے بائع سے پورے دام لے سکتا ہی یہ محیط مین ہی ایک نے دوسرے سے ایک دار بعوض ایک غلام کے خریدا اور باہم قبضہ کیا پھر نصف دار استحقاق مین لیا گیا تو مشتری کو اختیار ہی چاہے باقی دار نصف کو آدھے غلام مین لیوے یا ترک کردے اور غلام خریدنے والے کو خیار نہوگا اگرچہ صفقہ کا متفرق ہونا اور باقی کا شرکت کی وجہ سے عیب دار ہونا اُسکے پاس بھی لازم آتا ہی اور علی ہذا اگر نصف غلام مین استحقاق ثابت ہوا نہ نصف دار مین تو مشتری دار کو خیار نہوگا اور اگر نصف غلام اور نصف دار دونون استحقاق مین لیے گیے تو کتاب مین مذکور ہی کہ ہر ایک کو خیار ہی چاہے ترک کردے یا لیوے اور ماخوذ و متروک کی مقدار کتاب مین مذکور نہین ہی ہمارے بعض اصحاب نے فرمایا کہ چاہے چوتھائی کو چوتھائی کے عوض لے یا ترک کردے اور بعض اصحاب نے فرمایا کہ چاہے نصف کو نصف کے عوض لے یا ترک کردے اور اگر ہنوز کسی نے کچھ اختیار نہ کیا تھا کہ مستحق نے نصف غلام مین اجازت دیدی یا مشتری کو ہبہ یا صدقہ مین دیکر سپرد کردیا تو مشتری غلام کا خیار باطل ہوگا مشتری دار کا باقی رہا یہ محیط مین ہی۔ زید نے عمرو سے غلام خریدا اور بکر کے ہاتھ فروخت کیا پھر زید نے دوبارہ خریدا اور اسکے ہاتھ سے استحقاق مین لے لیا گیا تو عمرو سے دام واپس کرسکتا ہی ایسا ہی شمس الاسلام محمود اوزجندی کا فتوے منقول ہی اور یہ حکم اس روایت کے موافق صحیح ہوسکتا ہی کہ جسمین مذکور ہی کہ استحقاق کے ثبوت سے تمام بیع جسقدر واقع ہوئی ہون فسخ ہوجاتی ہین ولیکن موافق ظاہر الروایت کے اگر مستحق کے مالک ہونے کا حکم کیا جاوے تو تمام بیعون کا فسخ ہونا واجب نہین پس زید کا فروخت کرنا اور دوبارہ خریدنا بحالہ باقی ہی پس عمرو سے واپس نہین کرسکتا ہی بلکہ بکر سے واپس کرے پھر بکر اس سے واپس کرے پھر عمرو سے واپس کرے یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ ایک نے دوسرے سے ایک گھر خریدا اور اسپر قبضہ کیا اور اس سے استحقاق مین لے لیا گیا پس مستحق نے مشتری سے کہا کہ جو دام تونے بائع کو دیے ہین وہ مجھسے لے لے اُسنے لے لیے پھر مستحق نے چاہا کہ جو کچھ مشتری کو دیا ہی اسکو واپس کرے تو بعض مشایخ نے کہا کہ واجب ہی کہ اسکو یہ اختیار نہو بنا بر اس روایت کے جسمین مذکور ہی کہ مستحق کیواسطے ملک کا حکم ہونے سے تمام بیع فسخ ہوجاتی ہین اور موافق ظاہر الروایت کے واپس لے سکتا ہی اور اگر مشتری نے بائع سے اپنے داموں کا مطالبہ کیا اور مستحق نے مشتری سے کہا کہ مجھسے اپنے دام لے لے اُسنے لے لیے پھر مستحق نے واپس کرلینے کا قصد کیا تو باتفاق الروایات ایسا نہین کرسکتا ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ امام محمد رح نے زیادات مین ذکر کیا کہ ایک شخص نے دوسرے سے ایک غلام خریدا اور اسپر قبضہ کرلیا اور ایک شخص نے مشتری کے لیے ضمان درک کرلی کہ جو کچھ آئندہ پیدا ہو از قسم استحقاق وغیرہ تو مین تیرے واسطے ثمن کا ضامن ہون پھر مشتری نے زید کے ہاتھ فروخت کیا اور دیدیا پھر زید نے عمرو کے ہاتھ فروخت کرکے سپرد کردیا پھر کسی مستحق نے عمرو پر گواہ پیش کرکے ڈگری کرالی تو یہ حکم اس مشتری عمرو اور تمام بائعون پر حکم ہوگا حتی کہ اگر عمرو یا کسی بائع نے مستحق پر اپنی ملک مطلق کے گواہ قائم کیے تو مقبول نہونگے اور ہر ہر مشتری اپنے اپنے بائع سے بدون اعادہ گواہون کے دام واپس کرسکتے ہین ولیکن جبتک کسی بائع سے دام واپس نہ کیے جاوین تبتک وہ اپنے بائع سے واپس نہین کرسکتا ہی چنانچہ جبتک زید سے عمرو واپس نہ کرے تبتک زید اپنے بائع سے نہین واپس لے سکتا ہی اور نہ زید کا بائع یعنی مشتری اول اپنے بائع سے قبل رجوع دینا ثانی مشتری کے واپس لے سکتا ہی اور نہ مشتری اول ضمان درک کفیل سے لے سکتا ہی اور اگر بائع

مشتری کو اس امر کے گواہ وقت ثمن واپس کرنے کے پیش کرنے چاہییے ہیں کہ مجھسے ثمن واپس لیا گیا یا نہیں پس دیکھنا چاہیے کہ اگر قاضی کو معلوم نہیں کہ کس سے دام وصول کر چکے ہیں مثلاً کسی دوسرے قاضی کے پاس اس سے دام واپس لیے گئے تو گواہ لانا ضروری اور اگر قاضی کو معلوم ہی تو ضرورت نہیں ہی اور اگر اس صورت میں غلام استحقاق میں لیا نگیا بلکہ اسنے عمرو پر اپنی اصلی آزادی کے گواہ قائم کر کے حکم آزادی حاصل کیا تو ہر ایک مشتری اپنے بائع سے اپنے دام قبل اپنے واپس دینے کے لے سکتا ہی اسی طرح مشتری اول بھی کفیل سے قبل اسکے کہ خود دام واپس کرے دام پھیرے سکتا ہی اور اگر اس صورت میں غلام نے اصلی آزادی کے گواہ نہ دیے بلکہ یون دعوی کیا کہ مین فلان شخص کا غلام تھا اسنے مجھے ایک سال سے آزاد کیا اور اس امر کے گواہ پیش کیے یا خود کسی شخص نے یہی گواہ پیش کیے کہ میرا غلام تھا مین نے اسکو ایک سال سے آزاد کیا ہی اور تاریخ آزادی کی سب فروخت کی تاریخون سے سابق ہی اور قاضی نے حکم دیدیا تو ہر مشتری اپنے بائع سے قبل دام واپس دینے کے لے سکتا ہی اسیطرح اگر تاریخ معلوم نہو گی ہو تو بھی یہی حکم ہی اسی طرح اگر غلام نے یا کسی شخص نے یہ گواہ قائم کیے کہ میرا غلام تھا مین نے اسکو مدبر کر دیا ہی اسکو ایک سال کا عرصہ ہوا یا بجاے غلام کے باندی تھی کہ اسنے گواہ قائم کیے کہ مین فلان شخص کی ایک سال سے ام ولد ہون یا کسی شخص نے اس امر کے گواہ قائم کیے اور تدبیر یا استیلاد کی تاریخ سب فروخت کی تاریخون سے سابق ہی یا تاریخ بالکل معلوم نہین ہوتی ہی اور قاضی نے حکم دیدیا تو بھی یہی حکم ہی کہ ہر مشتری اپنے واپس دینے سے پہلے دام واپس لے سکتا ہی۔ اور اگر مدبر کرنے یا آزاد کرنے یا ام ولد بنانے کی تاریخ سب فروخت کی تاریخون سے بعد ہی مثلاً غلام یا باندی نے اخیر کے مشتری پر گواہ پیش کیے کہ مین فلان کا غلام یا اسکی باندی ہون کہ اسنے مجھے اس مشتری اخیر کے خریدنے کے بعد آزاد کیا یا مدبر یا ام ولد بنایا ہی یا کسی شخص نے اس امر کے گواہ قائم کیے اور قاضی نے اسپر ڈگری کر دی تو یہ حکم اور ملک مطلق کی ڈگری دونون یکسان ہین۔ اور اگر اس غلام کی عتق تاریخ بیع کی تاریخون کے بیچ مین واقع ہی کہ بعض تاریخ عتق سے پہلے اور بعض بعد ہین تو قبل عتق مین ہر مشتری اپنے بائع سے اپنے دام قبل اپنے واپس دینے کے نہین لے سکتا ہی اور جو بعد عتق کے بیع واقع ہوئی اسمین ہر مشتری اپنے بائع سے اپنے واپس کرنے سے پہلے اپنے دام واپس لے سکتا ہی اعتبارا للبعض بالکل یہ محیط مین ہی۔ امام محمد رح نے زیادات مین فرمایا کہ ایک شخص نے دوسرے سے ایک باندی خریدی اور اسپر قبضہ کر لیا پھر ایک مستحق نے گواہون سے استحقاق ثابت کر کے باندی لے لی تو مشتری اپنے بائع سے دام واپس کریگا یہ ذخیرہ مین ہی اور اگر مشتری نے مستحق کی ملک ہونے کا اقرار کر دیا یا قسم سے انکار کیا اور اسنے انکار کیا اور مستحق کی ڈگری ہو گئی پھر اپنے بائع سے دام واپس لینے چاہے تو اسکو یہ اختیار نہین اور اگر گواہ قائم کیے کہ بائع نے اقرار کیا ہی کہ یہ مبیع مستحق کی ملک ہی تو واپس لے سکتا ہی اور اگر اسکے پاس گواہ نہون اور چاہا کہ بائع سے اس امر کی قسم لے کہ مین نے مستحق کی ملک ہونیکا اقرار نہین کیا ہی تو قسم لے سکتا ہی کذا فی الخلاصہ پس اگر بائع نے قسم سے نکول کیا تو ثمن واپس کریگا کذا فی الوجیز للکردری اور اگر مشتری نے اپنے اقرار یا نکول کے بعد اس امر کے گواہ قائم کرنے چاہے کہ یہ مبیع مستحق کی ملک ہی اور مراد اسکی یہ ہی کہ بائع سے دام واپس کرے تو سماعت نہو گی۔ اور اگر باندی کا کوئی مستحق نہ پیدا ہوا بلکہ اسنے اپنی اصلی آزادی کا دعوی کیا اور مشتری نے اسکی اصلی آزادی کا اقرار کیا یا قسم سے انکار کیا اور قاضی نے باندی کی اصلی حرہ ہونیکی ڈگری کر دی تو اپنے بائع سے دام واپس نہین لے سکتا ہی اور اگر بائع نے مقولہ مشتری سے انکار کیا اور مشتری نے کہا کہ مین اصلی آزادی کے گواہ دیتا ہون تو مقبول ہونگے۔ اور اگر مستحق نے مشتری پر یہ دعوی کیا کہ یہ باندی میری ہی مین نے اسکو آزاد کیا یا مدبر یا ام ولد بنایا ہی اور مشتری نے اسکا اقرار کیا یا قسم سے نکول کیا تو بھی اپنے دام بائع سے نہین لے سکتا ہی پس اگر مشتری نے بائع پر اس امر کے گواہ قائم کرنے چاہے تاکہ ثمن واپس کرے تو دیکھا جائیگا کہ اگر اسکے

گواہوں نے عتق مطلق کی بدون تاریخ کے گواہی دی یا ایسی تاریخ بیان کی کہ خرید کی تاریخ سے پہلے ہی تو گواہی مقبول اور اپنے دام واپس لیگا اور اگر بعد خرید کے عتق واقع ہونیکی تاریخ بیان کی تو گواہی مقبول نہوگی یہ ذخیرہ میں ہی امام محمد رح نے زیادات میں فرمایا کہ ایک باندی جو عبد اللہ کے پاس ہی پس ابراہیم نے محمد سے کہا کہ ای محمد یہ باندی جو عبد اللہ کے پاس ہی میری باندی تھی میں نے تیرے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کی تھی تیرے سپرد کر دی تھی اور تو نے دام نہیں دیے تھے ولیکن عبد اللہ نے تجھ پر غلبہ پاکر تجھ سے غصب کر لی اور محمد نے اسکے سبب تو اسکی تصدیق کی اور عبد اللہ سب سے منکر ہوا اور کہتا ہی کہ میری باندی ہی تو عبد اللہ کا قول باندی کے باب میں معتبر ہوگا اور ثمن کی ڈگری ابراہیم کے نام محمد پر ہوگی یہ محیط میں ہی پھر اگر اس باندی کو عبد اللہ سے کسی شخص نے ملک مطلق یا ملک نتاج کے گواہ پیش کر کے لے لیا تو محمد چند دام ابراہیم سے واپس نہیں کر سکتا ہی اور اگر محمد نے مستحق پر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ یہ میری باندی ہی میں نے ابراہیم سے خریدی ہی در حالیکہ وہ اسکا مالک تھا اور میں نے اسپر قبضہ کر لیا تو اسکے نام باندی کی ڈگری ہو جائیگی پھر اگر مستحق نے محمد پر نتاج کے گواہ پیش کیے تو محمد پر مستحق کے نام ڈگری ہوگی اور محمد اپنے دام ابراہیم سے واپس کر لیگا یہ محیط سرخسی میں ہی اور اگر باندی کا کوئی مستحق نہ پیدا ہوا ولیکن باندی نے عبد اللہ پر گواہ قائم کیے کہ میں اصلی آزاد ہوں اور قاضی نے یہ حکم دیدیا تو محمد اپنے دام ابراہیم سے واپس لیگا۔ اسیطرح اگر عبد اللہ نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ میری باندی تھی میں نے اسکو آزاد دیا مدبر یا ام ولد بنایا ہی اور قاضی نے حکم دیدیا تو محمد اپنے دام ابراہیم سے واپس لیگا اور اسیطرح اگر باندی نے عتق یا تدبیر یا استیلاد کے گواہ بدون تاریخ کے پیش کیے تو بھی یہی حکم ہی اور اگر تاریخ بیان کی تو دیکھنا چاہیے کہ اگر ابراہیم و محمد کے درمیان بیع واقع ہونیکی تاریخ عتق وغیرہ کے بعد ہی تو محمد اپنے دام ابراہیم سے واپس لیگا اور اگر عتق یا تدبیر یا استیلاد مثلاً ایکسال سے واقع ہونیکا دعوی کرتی ہی اور گواہ یہی گواہی دیتے ہیں اور ان دونوں کی بیع واقع ہونیکی تاریخ دو برس ہی یعنی اس سے پہلے ہی تو دام واپس نہیں کر سکتا ہی۔ اور اگر باندی نے عبد اللہ پر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ اسنے مجھے مکاتب کر دیا ہی اور قاضی نے حکم دیدیا تو محمد اپنے دام ابراہیم سے نہیں لے سکتا ہی ولیکن اگر باندی نے بدل کتابت ادا کر دیا اور آزاد ہو گئی تو اسوقت محمد اپنے دام ابراہیم سے واپس کر سکتا ہی کذا فی المحیط۔ اور اگر عبد اللہ نے اقرار کیا کہ میں نے یہ باندی محمد سے سو دینار کو خریدی اور قبضہ کیا اور دام دیدیے ہیں اور محمد نے اسکی تصدیق کی پھر باہمی تصدیق کے بعد عبد اللہ کے پاس سے یہ باندی استحقاق میں لے لی گئی تو عبد اللہ اپنے دام محمد سے اور محمد اپنے دام ابراہیم سے لے لیگا اور اگر عبد اللہ کے پاس سے باندی استحقاق میں لیے جانیکے بعد اسیطرح باہمی تصدیق کی تو عبد اللہ اپنے دام محمد سے لے سکتا ہی اور محمد اپنے دام ابراہیم سے نہیں لے سکتا ہی اسی طرح اگر عبد اللہ نے محمد سے خریدنے کا اقرار کیا اور محمد حاضر یا غائب تھا اور ہنوز اسکی طرف سے کوئی تصدیق یا تکذیب نہیں پائی گئی پھر عبد اللہ کے ہاتھ سے باندی استحقاق میں لیگئی پھر محمد نے اسکے قول کی تصدیق کی تو بھی یہی حکم ہی اور اگر محمد نے کہا کہ میں ابراہیم پر اس امر کے گواہ قائم کرتا ہوں کہ عبد اللہ نے مجھسے وہ باندی خریدی تھی اور مراد اسکی یہی ہی کہ ابراہیم سے ثمن واپس کرے تو گواہ مقبول ہونگے۔ اسیطرح اگر محمد نے اس امر کے گواہ دیے کہ ابراہیم نے قبل اسکے کہ عبد اللہ کے پاس سے باندی استحقاق میں لے لیجاوے عبد اللہ نے مجھسے خریدنیکے دعوی کی تصدیق کی ہی تو بھی گواہ مقبول اور اپنے دام ابراہیم سے واپس کر سکتا ہی اور اگر محمد و عبد اللہ نے باہمی تصدیق کی کہ محمد نے باندی عبد اللہ کو ہبہ کر کے سپرد کر دی یا صدقہ کر کے سپرد کر دی تو صورت ثانی فی التصدق میں محمد اپنے دام ابراہیم سے نہیں لے سکتا ہی اور صورت اول میں لے سکتا ہی کذا فی الذخیرہ۔ ایک شخص نے دوسرے سے ہزار درم کو ایک باندی خریدی اور دام دیدیے اور باندی پر ہنوز قبضہ نہ کیا تھا کہ کسی شخص نے گواہ قائم کیے کہ یہ میری باندی ہی اور مشتری و بائع دونوں حاضر ہیں اور قاضی نے مستحق کی ڈگری کر دی پھر بائع یا مشتری نے

دعویٰ کیا کہ بائع نے مشتری کے ہاتھ فروخت کرنے سے پہلے یہ باندی اسی مستحق سے خریدی تھی اور گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور اگر مشتری نے بعد استحقاق ثابت ہونے کے قاضی سے درخواست کی کہ بائع سے کہا جاوے کہ بیع میرے سپرد کر دے یا بیع توڑ دیجاوے تو قاضی بیع توڑ دیگا اور مشتری اپنے دام بائع سے وصول کر لیگا۔ پھر اگر قاضی کے بیع فسخ کر دینے کے بعد بائع کو اس امر کے گواہ دستیاب ہوے کہ مین نے قبل فروخت کرنے کے مستحق سے یہ باندی خریدی تھی تو فسخ بیع اپنے حال پر ویسا ہی باقی رہیگا کیونکہ وہ ظاہر و باطن مین نافذ ہو چکا ہی اور اگر دونون مین سے کسی نے بیع کی اجازت دینی چاہی تو نہین ہو سکتا ہی اور اگر مشتری نے باندی پر قبضہ کر لیا پھر اسکے ہاتھ سے استحقاق مین لے لیگئی اور مشتری نے بائع سے ثمن لے لیا پھر بائع نے مستحق سے خریدنیکے گواہ پائے اور مستحق پر پیش کرکے اپنی ڈگری کرالی پھر چاہا کہ باندی مشتری کے ذمہ ڈالے تو صاحبین رحمہ کے نزدیک اسکو یہ اختیار ہی اور بقیاس قول ابو حنیفہ رح اسکو یہ اختیار نہین ہی اور بیع عود نہ کریگی اور یہ حکم اسوقت ہی کہ قاضی نے مشتری کے نام بائع سے ثمن واپس لینے کا حکم کر دیا پھر بائع کو مستحق سے خریدنیکے گواہ دستیاب ہوے اور اگر ہنوز مشتری کے نام یہ حکم نہین کیا تھا کہ بائع نے مستحق پر قبل فروخت کے خریدنیکے گواہ قائم کرکے اپنے نام باندی کی ڈگری کرالی تو باندی مشتری کو ملیگی پھر اگر قاضی نے بائع پر دامون کی ڈگری کر دی پھر بائع نے گواہ قائم کیے تو ویسا ہی اختلاف مذکور جاری ہوگا۔ اگر مشتری نے باندی لینی چاہی اور باندی نے انکار کیا تو دینے پر مجبور کیا جائیگا اور اگر بائع نے اسکے ذمہ لازم کرنیکا قصد کیا تو اسکو اختیار ہی اور اگر مشتری نے بائع سے خصومت نہ کی ولیکن اس سے دام طلب کیے اسنے دیدیے یا فسخ قبول کیا پھر بائع نے مستحق سے خریدنے کے گواہ پیش کیے اور باندی کی اسکے نام ڈگری ہوئی تو دونون مین سے کسی کو اختیار نہین ہی کہ باندی دوسرے کے ذمہ ڈالے اور اگر بائع نے مستحق سے خریدنے کے گواہ نہ قائم کیے بلکہ اس امر کے گواہ دیے کہ یہ میری ملک مین پیدا ہوئی تھی تو یہ صورت اور مستحق سے خریدنیکی صورت یہان یکسان ہی یہ خلاصہ مین ہی۔ ایک باندی خریدی وہ بچہ جنی یا درخت خریدا کہ اسمین پھل آگئے اور ہنوز پھل اسی پر تھے کہ گواہ پیش کرکے ایک شخص نے اسکا استحقاق ثابت کیا اور بچہ مشتری کے قبضہ مین ہی تو باندی و درخت کی ڈگری مین بچہ و پھل بھی تابع ہونگے اور اسمین اختلاف ہی کہ پھل و بچہ کی نسبت علیحدہ خاص حکم ہونا چاہیے یا نہین پس بعض نے کہا کہ اصل مین ڈگری ہونا وہی فرع کی ڈگری ہی اور صدر الشہید نے فرمایا کہ فرع کا حکم بھی ہونا ضرور ہی چنانچہ اس صورت مین کہ پھل یا بچہ مشتری کے پاس ہی بلکہ دوسرے کے قبضہ مین ہو تو فرع کا حکم علیحدہ ہونا شرط ہی اور اگر باندی مشتری سے بچہ جنی تو بچہ خصومت کے روز کی قیمت پر آزاد ہوگا اور اسقدر قیمت بائع سے واپس لیگا اور اگر بچہ مر گیا تو مشتری پر کچھ واجب نہوگا اور اگر قتل کیا گیا اور قاتل سے دس ہزار درم لیے تو مستحق کو صرف اسکی قیمت دیگا اور اگر مر گیا اور مال کثیر چھوڑ گیا تو سب مشتری کا ہی اور بائع کو کچھ واپس نہ دیگا اور مشتری پر عقر واجب ہوگا اور اگر باندی نے کچھ مال کمایا یا کچھ اسکو ہبہ کیا گیا تو مستحق اسکو مع اس کمائی کے لے لیگا اور مشتری بائع سے صرف ثمن وصول کر سکتا ہی یہ وجیز کردری مین ہی۔ اگر کسی نے انگور کے درخت خریدے یا زمین و درخت خرما سب خریدے اور قبضہ کر لیا پھر فقط میدان زمین کا استحقاق ثابت کیا گیا تو مشتری کو اختیار ہی کہ درخت بائع کو واپس کرکے پورا ثمن اس سے واپس لیوے یہ ذخیرہ مین ہی۔ ایک گھوڑا مع زین کے خریدا وہ استحقاق مین لے لیا گیا تو پورا ثمن واپس کر لے اور اگر بدون زین کے استحقاق مین لیا گیا تو بقدر حصہ کے واپس لے جیسا زین کے تابع ہو جانیکی صورت مین حکم ہی اور اگر زین باقی ہو اور مشتری نے اس کا واپس کرنا اور پورا ثمن واپس لینا چاہا اور بائع نے انکار کیا تو اسکو یہ اختیار ہی یہ وجیز کردری مین ہی۔ ایک شخص نے زمین خریدی اور اسمین درخت بوئے وہ درخت اگ آئے پھر زمین استحقاق مین لے لیگئی تو مشتری سے کہا جائیگا کہ اپنے درخت اکھاڑ لے اور اگر اکھاڑنا

زمین کو مضرہی تو مستحق سے کہا جائیگا کہ تجھکو اختیار ہی چاہے ان درختون کو رہنے دے اور مشتری کو درختون کی قیمت اکھڑے ہوئے کے حساب سے دیدے اور یہ درخت تیرے ہوجائینگے یا اُسکو اکھاڑنے کی اجازت دے اور جو کچھ تیری زمین کا نقصان ہوگا وہ نقصان مشتری دیدیگا پس اگر اُسنے درخت اکھاڑنے کا حکم کیا اور مشتری نے اکھاڑ ڈالے پھر بائع پر قابو پایا تو مشتری اُس سے اپنا پورا ثمن واپس لیگا اور درختون کی قیمت یا جو کچھ نقصان زمین ادا کیا ہو اُس سے نہین لے سکتا ہی۔ اور اگر مستحق نے مشتری کو درختون کی قیمت دینا پسند کیا اور قیمت دیکر درخت اپنے واسطے رہنے دیے پھر مشتری نے بائع کو پایا تو بائع سے اپنے دام وصول کریگا اور درختون کی قیمت نہین لے سکتا ہی اور مستحق کو بھی بائع یا مشتری کسی سے نقصان زمین لینے کا اختیار نہین ہی یہ سب امام اعظم رح و امام ابویوسف رح کا قول ہی۔ اور اگر زمین کا کوئی مستحق ظاہر نہوا یہان تک کہ درختون مین پھل آگئے خواہ پک گئے یا نہین پکے پھر ایک مستحق نے آکر زمین کا استحقاق ثابت کیا اور مشتری سے درخت اکھاڑ لینے کا مطالبہ کیا تو اُسکو اختیار ہی پس اگر زمین کا بائع حاضر ہو تو مشتری کو اختیار ہوگا کہ بائع سے درختون کی قیمت زمین مین جمے ہوئے کے حساب سے لے لے اور اسی طرح بائع کے سپرد کردے اور پھلون کی قیمت نہین لے سکتا ہی اور مشتری پر پھل توڑ لینے کے واسطے جبر کیا جائیگا خواہ پکے ہون یا کچے ہون اور بائع پر جبر کیا جائیگا کہ درخت اکھاڑے یہ فتاوے قاضی خان مین ہی۔ بائع نے ایک شخص کو مشتری پر ثمن کے واسطے حوالہ کیا اور مشتری نے محتال لہ کو ثمن ادا کر دیا پھر یہ گھر جسکا ثمن ادا کیا ہی مشتری کے پاس سے استحقاق مین لے لیا گیا تو مجموع النوازل مین شیخ الاسلام علی سغدی سے منقول ہی کہ مشتری بائع سے اپنے دام وصول کرے پھر شیخ رحمتہ سے دریافت کیا گیا کہ اگر بائع کو نہ پاوے تو محتال لہ سے وصول کرے فرمایا کہ نہین اور جامع مین ہی کہ مشتری کو اختیار ہی چاہے قابض سے وصول کرے یا بائع سے۔ اگر کوئی چیز وکیل سے خریدی تو وقت استحقاق ثابت ہونے کے مشتری وکیل سے دام لیگا بشرطیکہ مشتری نے وکیل کو ثمن ادا کیا ہو اور اگر موکل کو دیا ہی تو وکیل سے کہا جائیگا کہ اپنے موکل سے وصول کرکے مشتری کے سپرد کرے یہ ذخیرہ مین ہی۔ مجموع النوازل مین ہی کہ دو شخصون مین ایک باندی کی بیع واقع ہوئی پھر بحکم قاضی وہ باندی استحقاق مین لے لیگئی اور مشتری نے بائع سے دام وصول کر لیے پھر اماموں کے فتوی سے ظاہر ہوا کہ حکم قضا فاسد تھا پس بائع نے مستحق سے وہ باندی لے لی تو مستحق علیہ یعنی مشتری یا اُسکے قائم مقام کو وہ باندی واپس کر لینے کا اختیار نہین ہی کذا فی الخلاصہ۔ ایک نے دوسرے سے قراطیس کسی قدر ثمن معلوم کو خریدی اور مشتری نے ایک حمار معین قراطیس کے دامون مین شتر کو دیا جسکی قیمت چالیس ہی پس اگر قراطیس مین استحقاق ثابت ہو تو مشتری اپنے بائع سے شتر وصول کر لیگا یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ ایک شخص نے دوسرے سے ایک باندی خرید کر قبضہ کیا پھر ایک شخص نے آکر باندی کا دعوی کیا اور مشتری نے اقرار کیا کہ یہ مدعی کی ہی اور بائع نے مشتری کی اس امر مین تصدیق کی کہ یہ اسی مدعی کی ہی اور مشتری نے بائع سے دام وصول کرنے چاہے پس بائع نے کہا کہ وہ باندی مدعی کی اس وجہ سے ہوگئی کہ تو نے اُسکو ہبہ کر دی تھی تو بائع کا قول قبول ہوگا اور مشتری اُس سے دام نہین لے سکتا ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اور اگر مشتری سے دو گواہون کی گواہی پر لیگئی اور خود مشہود علیہ یعنی مشتری نے گواہون کی تعدیل کی تو امام ابویوسف رح نے فرمایا کہ مین گواہون کا حال دریافت کرونگا اگر انکی تعدیل ہوگئی تو مشہود علیہ یعنی مشتری یا اُسکا قائم مقام بائع سے اپنے دام وصول کریگا اور اگر تعدیل نہوئی تو مشہود علیہ پر انکی گواہی سے ڈگری ہوجائیگی کیونکہ خود اُسنے انکی تعدیل کی ہی ولیکن مشہود علیہ اپنے بائع سے دام وصول نہین کر سکتا ہی اور یہ صورت بمنزلہ خود اقرار کرنے کے قرار دیجاے گی یہ فصول عمادیہ مین ہی

امام محمد رح نے جامع کبیر مین فرمایا ایک شخص نے دوسرے سے ایک غلام ہزار درم کو خریدا اور مشتری کے حکم سے کسی کفیل نے اُسکی طرف سے ثمن کی ضمانت کر لی اور کفیل نے بائع کو دام ادا کر دیے اور غائب ہو گیا اور غلام مشتری کے پاس سے استحقاق مین لے لیا گیا یا وہ آزاد یا مدبر یا مکاتب نکلا یا باندی تھی کہ ام ولد ثابت ہوئی پس مشتری نے اپنے بائع سے ثمن واپس لینا چاہا تو دیکھا جائیگا کہ اگر کفیل نے جو کچھ دیا تھا وہ مشتری سے لے لیا ہی تو مشتری بائع سے لے سکتا ہی اور اگر مشتری سے نہین لیا ہو تو مشتری بائع سے نہین لے سکتا ہی پھر جب کفیل حاضر ہوا تو اُسکو اختیار ہی چاہے بائع سے وصول کرے یا مشتری سے لیوے پس اگر اُسنے بائع سے لیا تو بائع مشتری سے نہین لے سکتا ہی اور اگر مشتری سے لیا تو مشتری بائع سے واپس لیگا اور اگر کفیل کے حاضر ہونے کے بعد مشتری نے بائع کا پیچھا پکڑنا چاہا قبل اسکے کہ کفیل مشتری سے لینا اختیار کرے تو مشتری کو یہ اختیار نہین ہی اور اگر کفالت نہو بلکہ ادائے ثمن کا حکم کیا ہو اور باقی مسئلہ اپنے حال پر ہو تو سب صورتون مین بمنزلہ کفالت کے ہی۔ اور اگر ان اسباب مین سے جو ہم نے کفالت مین ذکر کیے کوئی نہو ولیکن قبضہ سے پہلے غلام مرگیا اور کفیل دام ادا کر کے غائب ہو گیا ہی تو مشتری کو اختیار ہی کہ بائع سے ثمن وصول کرے خواہ کفیل نے مشتری سے لیا ہو یا نہ لیا ہو۔ اور اگر اس صورت مین کفیل حاضر ہوا یا کفیل موجود ہی ہو تو کفیل کو اختیار نہین کہ بائع سے دام واپس کرے۔ اور اگر غلام نہین مرا بلکہ کسی سبب سے دونون مین بیع فسخ ہو گئی پس اگر ایسے سبب سے فسخ ہوئی کہ [illegible] سے فسخ ہی مثلاً بعد قبضہ کے بسبب عیب کے بحکم قاضی یا قبل قبضہ کے بحکم قاضی یا بلا حکم قاضی واپس کیا یا خیار رویت یا خیار شرط کی وجہ سے واپس کیا تو اسکا حکم مثل قبضہ سے پہلے غلام کے مرجانیکی صورت کے حکم کے ہی۔ اسی طرح اگر مشتری نے دوسرے کو حکم کیا کہ میری طرف سے دام ادا کر دے اُسنے ادا کر دیے پھر مشتری کو سپرد کرنے سے پہلے بائع کے پاس غلام مرگیا تو سب صورتون مین مشتری ہی بائع سے دام وصول کریگا۔ اور اگر کفالت بدون حکم مشتری کے ہو پھر دونون مین ہر وجہ سے بیع فسخ ہو گئی تو کفیل کو اختیار ہی کہ بائع سے ثمن وصول کر لے اور کفیل کو مشتری سے لینے کی کوئی راہ نہین ہی۔ اور اگر فسخ بیع ان دونون کے حق مین ہوئی اور حق ثالث مین بیع جدید قرار پائی جیسے اقالہ یا بعد قبضہ کے بسبب عیب کے بدون حکم قاضی واپس کرنا تو کفیل کو بائع سے واپس لینے کا کچھ اختیار نہین ہی اور حق القبض مشتری کو پہونچتا ہی اور جو قبضہ کیا اور وصول کیا ہی وہ کفیل کا ہی نہ مشتری کا۔ اور اگر کفالت نہو بلکہ بدون حکم مشتری کے کسی شخص نے ثمن ادا کر دیا تو تمام صورتون مین وہی جواب ہوگا جو بلا حکم مشتری کفالت کرنیکی صورت مین ہم نے ذکر کیا ہی۔ اگر کفالت بحکم مشتری ہو پس کفیل نے پچاس دینار پر بائع سے ثمن کے عوض صلح کر لی تو کفیل کو اختیار ہی کہ مشتری سے درم لیوے نہ دینار پھر اگر غلام استحقاق مین لیا گیا اور کفیل غائب ہی پھر حاضر ہوا تو اُسکو بائع کا پیچھا کرنا دینارون کیواسطے روا ہی اور کفیل کو مشتری کی طرف کوئی راہ نہین ہی خواہ یہ استحقاق اسی مجلس مین ہو یا مجلس سے افتراق کے بعد ہو دونون برابر ہین اور ایسے ہی اگر بائع نے کفیل کے ہاتھ وہ درم جنکی اُسنے کفالت کی ہی دینارون کے عوض فروخت کر دیے پھر غلام مین استحقاق ثابت ہوا تو بیع باطل ہو گئی۔ اور مراد امام محمد رح کی بیع و صلح کے درمیان مساوات سے یہ ہی کہ دونون کے مجلس سے جدا ہونے کے بعد مساوی ہین اور اگر دونون کے مجلس مین موجود ہونے کی حالت مین استحقاق ثابت ہوا تو بیع باطل نہوگی اور صلح باطل ہو جائیگی اور اگر غلام مین استحقاق ثابت نہوا ولیکن بائع کے قبضہ مین مرگیا حالانکہ کفیل بائع کے ہاتھ درمون کے عوض پچاس دینار کو فروخت کر چکا ہی اور بائع نے اُس سے لیکر وصول کر لیے ہین تو مشتری کو اختیار ہی کہ بائع سے ہزار درم وصول کرے اور کفیل کو بائع سے لینے کی کوئی راہ نہین ہی۔ اسی طرح اگر کفیل نے بائع سے پچاس دینار پر صلح کی ہو تو بھی ایسا ہی ہی مگر صلح مین بائع کو

اختیار ہی چاہے پچاس دینار واپس کرے یا ہزار درم پھیر دے اور بیع مین بلا خیار ہزار درم واپس کریگا۔ پھر صلح مین اگر بائع نے ہزار درم واپس کرنا اختیار کیا تو مشتری ہی اُسکو وصول کریگا اور اگر پچاس دینار واپس کرنے چاہے تو خود کفیل اُنکو وصول کریگا اور کفیل کو مشتری سے لینے کی کوئی راہ نہین ہی۔ اگر مشتری نے کسی شخص کو حکم کیا کہ میری طرف سے بدون کفالت کے ثمن ادا کرے پس اس شخص نے پچاس دینار بعوض ثمن کے بائع کے ہاتھ فروخت کیے تو جائز ہی اسی طرح اگر پچاس دینار پر صلح کی تو بھی جائز ہی اور اگر کفیل نے بدون حکم مشتری کے ثمن کی کفالت کر لی پھر کفیل نے بائع کے ہاتھ ثمن کے عوض پچاس دینار فروخت کیے یا اسقدر دیناروں پر صلح کر لی پھر مشتری کے قبضہ سے پہلے غلام مر گیا یا اُسمین استحقاق ثابت ہوا تو مشتری کو بائع سے واپس کرنے کی کوئی راہ نہین ہی ولیکن کفیل بائع سے واپس کریگا اور صلح کی صورت مین بائع مختار ہوگا چاہے درم واپس کرے یا دینار دے اور بیع مین خیار نہوگا اور اگر کفالت بھی نہو اور نہ ادا ے قرض کا حکم کیا ہو ولیکن اُس شخص نے احسان کی راہ سے اگر اپنے دینا بعوض ثمن کے جو مشتری پر ہی بائع کے ہاتھ فروخت کیے یا ثمن کے عوض صلح کر لی تو ہر حال مین بیع باطل ہی ولیکن صلح مین اگر یہ شرط لگائی کہ اس شرط پر دینا پر صلح کرتا ہون کہ جو تیرا ثمن مشتری پر ہی وہ میرا ہی تو باطل ہی اور اگر یہ شرط لگائی کہ اس شرط پر صلح کی کہ مشتری ثمن سے بری ہی تو جائز ہی اور اگر صلح کو مطلقاً چھوڑا اُسمین مشتری کے بری ہونے یا ثمن کا اپنے تئین مالک کرانے کی کوئی تصریح نہ کی تو بھی جائز ہی پھر اگر غلام مین استحقاق ثابت ہوا تو بائع [illegible] دینارون کا واپس کرنا مصالح کو واجب ہوگا اور اگر غلام مر گیا تو بائع کو اختیار ہی چاہے کفیل کو دینار واپس کرے یا درم ہکذا فی المحیط۔ اور اگر کفیل نے جید درمون کی کفالت کی اور نبہرہ ادا کیے تو مشتری سے جید لیگا اور اگر غلام استحقاق مین لیا گیا تو بائع یا مشتری سے نبہرہ لے سکتا ہی اور اگر نبہرہ کی کفالت کی اور جید ادا کیے تو نبہرہ لے سکتا ہی اور اگر غلام مین استحقاق ثابت ہوا تو بائع سے جید درم واپس لے سکتا ہی اور مشتری سے نبہرہ لے سکتا ہی اور مشتری بائع سے جید لیگا کذا فی الکافی۔ اور اگر غلام مین استحقاق ثابت نہوا ولیکن قبضہ سے پہلے غلام مشتری کے پاس مر گیا اور کفیل نے جسکا التزام کیا تھا اُس سے ناقص ادا کر چکا ہی تو کفیل کو بائع سے لینے کی کوئی راہ نہین ہی ولیکن مشتری سے ہزار درم نبہرہ لیگا اور اگر کفیل نے جسکا التزام کیا تھا اُس سے جید ادا کیے ہین پھر غلام بائع کے قبضہ مین مر گیا تو کفیل کو بائع سے لینے کی کوئی راہ نہوگی ولیکن کفیل مشتری سے وہ درم لے سکتا ہی جسکی اُسنے کفالت کی ہی اور مشتری بائع سے ویسے درم لیگا جو کفیل نے بائع کو دیے ہین یعنی جید درم لیگا اور اگر مشتری نے کسی شخص کو حکم دیا کہ میری طرف سے بلا کفالت ثمن ادا کر دے پس اُس شخص نے مامور بہ سے افضل درم ادا کیے تو مشتری سے ویسے ہی لے سکتا ہی جیسے ادا کرنے کے واسطے اُسنے حکم کیا ہی اور اگر مامور بہ سے ردی ادا کیے تو جیسے ادا کیے ہین ویسے ہی واپس لے سکتا ہی پس اگر غلام استحقاق مین لے لیا گیا تو اُس شخص کو اختیار ہے چاہے مشتری کا پیچھا کرے یا بائع کا پیچھا کرے پس اگر بائع سے واپس کرنا چاہے تو ویسے ہی لے سکتا ہی جیسے اُسنے وصول کیے ہین اور اگر مشتری سے لینا چاہے تو مثل ادا کیے ہوے کے لیگا بشرطیکہ ادا کیے ہوے درم مامور بہ سے ردی ہون اور اگر جید ہون تو جیسے ادا کرنے کا حکم تھا ویسے واپس لے سکتا ہی پھر مشتری بائع سے ویسے لے سکتا ہی جیسے اُسنے مامور سے وصول کیے ہین۔ اور اگر غلام مین استحقاق ثابت نہوا بلکہ قبضہ سے پہلے مر گیا تو شخص مامور کو بائع سے لینے کی کوئی راہ نہین ہی ولیکن مشتری بائع سے جیسے مامور نے ادا کیے ہین ویسے واپس لیگا بشرطیکہ مامور بہ سے ردی ادا کیے ہون اور اگر جید ادا کیے ہین تو بائع سے ویسے واپس لے سکتا ہی جیسے ادا کرنے کا حکم کیا تھا یہ محیط مین لکھا ہی اگر کسی شخص نے مشتری کے واسطے اس طرح ضمانت کی کہ اگر استحقاق ظاہر ہو تو مین ثمن کا ضامن ہون تو جائز ہی ولیکن جب مستحق نے حکم

قاضی مبیع مشتری سے لے لی تو کفیل سے اُسکو درم وصول کرنا اُسوقت ممکن ہوگا کہ جب بائع پر ثمن واپس کرنا واجب ہو جاوے اور بائع پر فسخ بیع پر ثمن واجب ہوگا اور فسخ اس طور سے ہوگا کہ مشتری بائع سے ثمن واپس طلب کرے پس قاضی دونون مین بیع فسخ کردیگا اور ثمن بائع پر واجب ہوگا اور اُسوقت مشتری کو خیار ہوگا چاہے بائع سے وصول کرے یا کفیل سے پس اگر کفیل سے لیا اور کفالت بلا حکم تھی تو کفیل بائع سے نہین لے سکتا ہے ولیکن بائع بعد استحقاق ظاہر ہوکر ڈگری ہو جانے کے اپنے بائع سے ثمن لے سکتا ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر مدعی نے مدعا علیہ کو کوئی چیز دیدی اور گھر لے گیا پھر اُس شی مین جسمین دعوی واقع ہوا ہے استحقاق ظاہر ہوا تو دینے والا دی ہوئی چیز کو واپس نہین لے سکتا ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ اگر دینارون کے حق سے درم پر صلح کرلی اور قبضہ کرلیا پھر اُسمین بعد جدائی کے استحقاق ظاہر ہوا تو دینار واپس لیگا یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر سو درم سے اُسکے نصف پر صلح کرلی اور بدل لے لیا پھر بدل مین استحقاق ظاہر ہوا تو اُسکے مثل واپس لیوے اور تمام قرضہ اول واپس نہین لے سکتا ہے یہ وجیز کردری مین ہے اور اگر درمون سے ایک کر گیہون پر صلح کرلی تو جائز ہے پھر اگر کر مین استحقاق ثابت ہوا یا عیب پاکر اُسکو واپس کردیا تو اپنا اصل حق لے سکتا ہے یعنی درم جو اُسپر اصلی تھے واپس لے سکتا ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے۔

**سولھوان باب** دعوی غرور کے بیان مین۔ اگر کسی شخص نے کوئی باندی بطور فاسد یا جائز خریدی یا ہبہ یا صدقہ یا وصیت سے اُسکا مالک ہوا پھر اُس شخص سے اُسکے چند اولاد ہوئین پھر اُسپر کسی شخص نے استحقاق ثابت کیا تو مستحق کے نام باندی مع اولاد کی ڈگری ہو جائیگی مگر جبکہ یہ ثابت ہو کہ اُس شخص مستولد نے دھوکا کھایا اور اُسکے ثبوت کے واسطے خرید یا ہبہ وغیرہ کے گواہ ہونا ضرور ہین اور جب اُسنے گواہ قائم کیے تو مستولد کا دھوکا کھانا ثابت ہو جائیگا تو اُسوقت قاضی مستحق کے نام باندی اور بچہ کی قیمت اور باندی کے عقر کی ڈگری کریگا اور مشتری ہمارے نزدیک اُس شخص سے جسنے اُسکو مالک کیا ہے خواہ بائع ہو یا واہب ہو عقر واپس نہین لے سکتا ہے اور خرید کی صورت مین بچہ کی قیمت البتہ واپس لے سکتا ہے اور درصورت ہبہ واہب سے قطعاً واپس نہین لے سکتا ہے یہ محیط مین ہے۔ اور روز خصومت کی قیمت اولاد کی معتبر ہوگی اور جو اولاد روز خصومت سے پہلے مرگئی اُسکی قیمت کا مستولد بالکل ضامن نہوگا یہ وجیز کردری مین ہے۔ اور غرور اُسکو کہتے ہین کہ کوئی شخص باندی خریدے یا بذریعہ ہبہ و وصیت وغیرہ اسباب ملک کے اُسکا مالک ہوا اور ام ولد بناوے پھر گواہون سے ظاہر ہو کہ یہ دوسرے کی ملک ہے تو ان مسئلون مین بچہ بقیمت آزاد ہوگا یہ کافی مین ہے۔ ایک باندی نے ایک شخص کے پاس آکر بیان کیا کہ مین آزاد ہون اُسنے اسی پر اُس سے نکاح کرلیا اور ایک بچہ ہوا پھر باندی کے مالک نے گواہ قائم کیے کہ یہ میری باندی ہے اور ڈگری ہوگئی تو بچہ کی ڈگری بھی مالک کے نام ہوگی ولیکن اگر شوہر اس امر کے گواہ قائم کرے کہ مین نے اس سے اسی بنا پر نکاح کیا تھا کہ یہ آزاد ہے تو ایسے گواہون سے اولاد کی سبب آزادی یعنی غرور ثابت ہوگا اور آزادی کی صورت مین اس کے مالک کی ڈگری ہونے کی کوئی راہ نہین ہے مگر باپ پر اُسکی قیمت اپنے مال سے فی الحال وقت حکم قاضی واقع ہونے کے واجب ہوگی یہ مبسوط مین ہے۔ اور جو اولاد خطا سے قتل ہوئی اور باپ نے اُسکی دیت بحکم قاضی لے لی تو درصورت استحقاق روز قتل کی قیمت معتبر ہوگی اور اگر دیت مین سے کچھ نہین لیا ہے تو اُسپر بچہ کی قیمت کی ڈگری نہوگی اور اگر دیت مین سے بقدر قیمت لے لی تو قیمت کی ڈگری ہوگی یہ محیط مین ہے۔ اور اگر اس مقتول لڑکے کا کوئی لڑکا ہو کہ اُسنے سب دیت و میراث باپ کے ساتھ لے لی اور دیت مین بقدر قیمت یا کم کچھ مال برآمد ہوا تو باپ پر اسی قدر کی ڈگری باپ کے مال سے لیجاویگی اور دیت اور ترکہ پسر مین سے قیمت کی ڈگری نہوگی یہ حاوی مین ہے۔ اور اگر خود باپ نے قتل کیا تو اُس کی قیمت ڈانڈ دیگا کذا فی الہدایہ

اور اگر مستولد مرگیا اور اُسپر چند قرضے ہین تو مستحق بھی قرضخواہون مین شامل کیا جائیگا اور لڑکے کی ولاء باندی سے مولی کو نہ ملیگی اگرچہ آزادی اُسکے مولی کی طرف سے اعتبار کی گئی اسواسطے کہ آزادی مستحق کی طرف سے اعتبار کرنا صرف اسواسطے ہے کہ مستولد پر ضمانت واجب ہونا ممکن ہو مگر باقی احکام مین لڑکے کا حکم مثل آزادون کے ہے اور اسی سبب سے ہم نے کہا کہ مستولد سے مستحق کو قیمت ولد کی ضمان لینے کا اختیار ہے ولیکن اگر مستحق اس بچہ کا کوئی ذو رحم محرم ہو تو بسبب قرابت کے یہ اعتبار نہین ہوتا ہے بلکہ مستحق کی طرف سے بچہ آزاد ہوا لہذا ضمان نہین لے سکتا ہے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر باپ کے پاس اس امر کے گواہ ہون کہ مین نے باندی سے اس بنا پر نکاح کیا کہ یہ حرہ ہے اور مستحق سے علم پر قسم طلب کی تو مستحق سے قسم لیجاویگی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی شخص نے دوسرے کو خبر دی کہ یہ عورت حرہ ہے اُسنے اسی بنا پر اُس سے نکاح کرلیا اور خبر دینے والے نے نکاح کرایا اور اولاد ہوئی پھر ایک شخص نے عورت پر اپنی باندی ہونیکا استحقاق ثابت کیا اور قاضی نے بچہ کو بقیمت آزاد کیا اور شوہر نے بشرط آزادی اُس سے نکاح کیا تھا تو مستولد بچہ کی قیمت خبر دینے والے سے پھیر لیگا اور اگر خبر دینے والے نے اُس سے نکاح نہین کرایا بلکہ عورت نے خود اُس سے نکاح کرلیا اس بنا پر کہ وہ حرہ ہے تو مستولد اُس باندی سے بعد آزاد ہونے کے بچہ کی قیمت لے سکتا ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اگر کسی شخص بکر کو ایک باندی نے دھوکا دیا کہ مین زید کی باندی ہون اسی پر زید سے بکر نے خرید لی اور ام ولد بنایا پھر عمرو نے استحقاق ثابت کرکے لے لی تو بکر اپنا ثمن اور بچہ کی قیمت زید سے لیگا نہ باندی سے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر زید نے ایک باندی خریدی اور قبضہ کرکے عمرو کے ہاتھ فروخت کردی اور عمرو سے اُسکے اولاد ہوئی پھر بکر نے استحقاق ثابت کرکے لے لی تو عمرو اپنا ثمن اور بچہ کی قیمت اپنے بائع سے لے سکتا ہے اور دوسرا بائع اپنے بائع سے بچہ کی قیمت نہین لے سکتا ہے یہ امام اعظم رح کا قول ہے کذا فی فتاوی قاضیخان اگر زید و عمرو نے ایک باندی خریدی پھر ایک نے اپنا حصہ دوسرے شریک کو ہبہ کردیا اور باندی کے اس سے اولاد ہوئی اور بکر نے استحقاق ثابت کرکے باندی لے لی اور اولاد کی قیمت لے لی تو جسنے ام ولد بنایا ہے وہ آدھا ثمن اور آدھی قیمت اولاد کی بائع سے پھیر لیگا اور ہبہ کرنیوالے سے کچھ نہین لے سکتا ہے اور واہب اپنے بائع سے آدھا ثمن لے سکتا ہے اور اولاد کی کچھ قیمت نہین لے سکتا ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اگر ایک باندی دو شخصون مین مشترک ہے اُسکے ایک بچہ پیدا ہوا پس ایک شخص نے اسکا دعوی کیا اور باندی کی آدھی قیمت اور آدھا عقر اپنے شریک کو دیدیا پھر کسی شخص نے استحقاق ثابت کرکے باندی اور بچہ کی قیمت اور عقر لے لیا تو مستولد اپنے بائع سے آدھا ثمن اور آدھی قیمت اور شریک سے باندی کی آدھی قیمت اور آدھا عقر واپس لیگا اور شریک سے اولاد کی قیمت مین کچھ نہین لے سکتا ہے اور شریک اپنے بائع سے آدھا ثمن واپس لیگا یہ مبسوط مین ہے۔ دو شخصون نے ایک یتیم کے وصی سے ایک باندی خریدی اور ایک نے اسکو ام ولد بنایا پھر باندی استحقاق مین لے لیگئی تو بچہ بقیمت آزاد ہوگا اور مستولد وصی سے بچہ کی قیمت آدھی لے لیگا اور آدھی باقی قیمت بچہ کی اپنے شریک سے نہین لے سکتا ہے اگرچہ باقی آدھے کو اُسنے شریک سے خریدا ہے پھر وصی مال ضمان کو یتیم سے لے لیگا اسیطرح اگر نابالغ کے باپ نے فروخت کیا ہو تو مال یتیم سے لے لینے مین دونون برابر ہین۔ اسیطرح اگر فروخت کرنیوالا وکیل یا مستبضع ہو تو اُس سے واپس کرسکتا ہے جسکے واسطے بیع قرار پائی ہے اسیطرح اگر بائع مضارب ہو اور باندی مین ربح نہو تو جو کچھ اسکو بچہ کی قیمت دینی پڑی ہے وہ رب المال سے لیگا اور اگر باندی کے فروخت مین نفع ہوا ہے تو رب المال نے بچہ کی قیمت مین بقدر راس المال اور رب المال کے حصہ نفع کے واپس کریگا یہ محیط مین ہے۔ ایک باندی ایک مرد سے بچہ جنی پھر اُسمین استحقاق ثابت ہوا پس وطی کرنیوالے نے کہا کہ مین نے اسکو فلان شخص سے خریدا ہے اور فلان شخص نے اُسکی تصدیق کی اور مستحق نے دونون کی تصدیق نہکی تو بچہ مستحق کا غلام قرار دیا جائیگا اگرچہ مستحق سے اس امر کی قسم لیجاویگی کہ واللہ

میں نہیں جانتا ہوں کہ اسنے باندی کو فلان شخص سے خریدا ہی اور اگر مستحق نے اقرار کیا اور بائع نے انکار کیا تو بچہ آزاد اور باپ پر اسکی قیمت واجب ہوگی اور بائع سے واپس نہیں لے سکتا ہی اور اگر مستحق نے اقرار کیا ان دونوں نے اقرار کیا تو اسکے اقرار پر بچہ بلا قیمت آزاد ہو جائیگا یہ محیط سرخسی میں ہی اگر مکاتب یا غلام نے مولی کی اجازت سے کسی آزاد عورت سے نکاح کیا اُس سے اولاد ہوئی پھر عورت پر استحقاق ثابت ہوا اور مستحق کے نام اسکی ڈگری ہوگئی تو امام اعظم رح کے قول اور امام ابو یوسف رح کے دوسرے قول کے موافق بچہ غلام ہی اسی طرح اگر مکاتب نے اس باندی کی خرید میں دھوکا کھایا تو بھی یہی حکم ہی یہ مبسوط میں ہی۔ اگر کسی کی ام ولد یا مدبرہ یا مکاتبہ کو کسی اجنبی سے خریدا اور اُس سے جماع کیا پس اُس سے بچہ پیدا ہوا تو مستولد پر بچہ کی قیمت اور عقر مدبرہ لے اور ام ولد کے مالک کو دینا واجب ہوگی اور مکاتبہ کو عقر اور بچہ کی قیمت دینا پڑیگی یہ محیط میں ہی۔ ایک مکاتبہ نے اپنے آپ کو ظاہر کیا کہ میں آزاد ہوں اسی پر دوسرے شخص سے نکاح کیا پھر معلوم ہوا کہ یہ مکاتبہ ہی تو امام ابو یوسف رح کے دوسرے قول کے موافق مستولد اُس مکاتبہ کیواسطے ضامن ہوگا یہ ذخیرہ میں ہی۔ مکاتب یا غلام ماذون نے ایک باندی فروخت کی اور مشتری نے اُسکو ام ولد بنایا پھر وہ استحقاق میں لے لی گئی تو مستولد بچہ کی قیمت بائع سے پھیر لیگا یہ مبسوط میں ہی۔ مورث نے اگر وارث کے ہاتھ باندی فروخت کی اُسنے ام ولد بنایا تو وقت استحقاق ثابت ہونے کے وارث مورث سے بچہ کی قیمت لے سکتا ہی یعنی اگر مورث مرگیا تو وارث اُسکے مال سے ماسواے حصہ میراث کے یہ مال لے سکتا ہی اور جس شخص کیواسطے باندی کی وصیت کر دی وہ وصیت کرنے والے کے بائع سے ام ولد بنانے اور استحقاق ثابت ہونیکے بعد بچہ کی قیمت نہیں لے سکتا ہی نہ بسبب عیب کے اسکو واپس کر سکتا ہی یہ خلاصہ میں ہی۔ اگر مریض نے اپنے مرض موت میں اقرار کیا کہ یہ باندی فلان شخص کی میرے پاس ودیعت ہی پھر وارث نے اُسکے مرنیکے بعد باندی سے وطی کی اور اُس سے بچہ ہوا حالانکہ وارث کو اقرار مورث کا علم ہی پھر باندی پر استحقاق ثابت ہوا تو مستحق کے نام باندی اور بچہ دونوں کی ڈگری ہوگی یہ ذخیرہ میں ہی۔ ایک شخص کو ایک باندی باپ سے میراث ملی اُسنے ام ولد بنائی پھر اسمیں استحقاق ثابت ہوا تو بچہ بقیمت آزاد ہوگا پھر ثمن اور بچہ کی قیمت مورث کے بائع سے واپس لیگا بخلاف موصی لہ کے کہ اگر اُسنے باندی کو ام ولد بنایا پھر اسمیں استحقاق ثابت ہوا تو وصیت کرنیوالے کے بائع سے واپس نہیں لے سکتا ہی۔ ایک شخص مرگیا اور ایک بیٹا اور باندی چھوڑی اور اسکا ترکہ قرض میں ڈوبا ہوا ہی پھر بیٹے نے باندی سے وطی کی اُسکے بچہ ہوا تو باندی قرضہ میں فروخت کیجاویگی اور بیٹا باندی کا عقر اور بچہ کی قیمت قرضخواہوں کو ڈانڈ بھریگا یہ محیط سرخسی میں ہی۔ اور اگر کسی نے اگر گواہ قائم کیے کہ یہ میری باندی ہی تو اُسکے نام باندی و عقر و بچہ کی قیمت کی ڈگری ہوگی یہ محیط میں ہی۔ اور اگر قرضہ محیط نہو تو باندی کی قیمت اور اُسکے عقر کا ضامن ہوگا اور اُس سے قرضہ ادا کیا جائیگا اور باقی میراث رہیگا اور بچہ کی قیمت کا ضامن نہوگا اور یہ حکم اُسوقت ہی کہ قرضہ باندی کی قیمت کے برابر یا زیادہ ہو اور اگر کم ہو تو بقدر قرض کے ضامن اور عقر کی ڈانڈ دیگا یہ محیط سرخسی میں ہی۔ ایک شخص نے غصب کی ہوئی باندی خریدی حالانکہ جانتا ہی کہ بائع غاصب ہی یا ایسی عورت سے نکاح کیا جو کہتی ہی کہ میں حرہ ہوں حالانکہ اسکو معلوم ہی کہ یہ جھوٹی ہی اور اُسکو ام ولد بنایا تو بچہ غلام ہوگا یہ مبسوط میں ہی۔ اور اگر باندی خریدی حالانکہ جانتا ہی کہ یہ باندی غیر کی ہی پس بائع نے کہا کہ اسکے مالک نے مجھے اسکے فروخت کرنے کا وکیل کیا ہی یا وہ مرگیا اور مجھے وصی کر گیا ہی اس بنا پر اسکے ہاتھ فروخت کر دی اور مشتری نے اُسکو ام ولد بنایا پھر مالک نے حاضر ہو کر وکالت سے انکار کیا تو اسکو اختیار ہی کہ باندی کو اور بچہ کی قیمت کو لے لے پھر مشتری اپنے بائع سے اپنا ثمن اور بچہ کی قیمت واپس لیگا یہ ذخیرہ میں ہی۔ اگر کسی کو وکیل کیا کہ میرے واسطے ایک باندی خرید دے اُس نے خرید دی اور موکل کے مال سے دام دیدیے اور موکل نے

اُسکو ام ولد بنایا پھر باندی میں استحقاق ثابت ہوا تو مستحق اس باندی کو اور بچہ کی قیمت اور باندی کا عقر موکل سے لیگا نہ وکیل سے اور موکل اپنا ثمن اور بچہ کی قیمت بائع سے لیگا و لیکن اس باب میں بائع سے خصومت کرنا وکیل کے ذمہ ہے پس اگر بائع نے مستولد کے ہاتھ فروخت کرنے سے انکار کیا اور مستولد نے گواہ قائم کیے کہ فلان شخص نے میرے حکم سے یہ باندی اس سے خریدی اور میرے مال سے دام دیے ہیں تو مشتری بائع کی طرف سے دھوکہ کھانے والا شمار ہوگا اور بائع سے ثمن اور بچہ کی قیمت لے سکتا ہے اور وکیل ہی اس باب میں والی خصومت ہوگا۔ اور اگر مستولد کے گواہوں نے خرید کی گواہی دی اور یہ گواہی نہ دی کہ مستولد نے مشتری کو خریدنے کا حکم کیا تھا صرف یہ گواہی دی کہ مشتری نے اقرار کیا کہ میں نے اس باندی کو فلان شخص کے واسطے اُسکے حکم سے خریدا ہے پس اگر گواہوں نے گواہی دی کہ مشتری نے خرید سے پہلے یا حالت خرید میں ایسا اقرار کیا کہ میں اسکو فلان شخص کے واسطے خریدتا ہوں تو مستولد بائع کی طرف سے دھوکا کھانیوالا شمار ہوگا اور اسکو بائع سے بچہ کی قیمت لینے کا اختیار ہے اور اگر گواہوں نے گواہی دی کہ مشتری نے یہ اقرار خریدنے کے بعد کیا ہے تو مستولد بائع سے ثمن اور بچہ کی قیمت نہیں لے سکتا ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کو ہزار درم آدھے نفع کی مضاربت پر دیے اس نے ان درموں سے ایک باندی خریدی جو دو ہزار درم کے برابر کی ہے پس مضارب نے اسکو ام ولد بنایا پھر وہ استحقاق میں لے لی گئی تو بچہ بقیمت آزاد ہے پھر مضارب اپنے دام بائع سے لیگا اور وہ ثمن مثل سابق کے مال مضاربت ہوگا اور بھی بائع سے بچہ کی چوتھائی قیمت لیگا اور وہ خاص مضارب کی ہوگی مضاربت کے مال میں نہوگی اور اگر باندی میں زیادتی نہو تو مستحق بچہ کو مع باندی کے لے لیگا اور مضارب سے اسکا نسب ثابت نہوگا۔ اور اگر رب المال نے خود اسکو ام ولد بنایا پس اگر باندی میں زیادتی نہو تو بچہ آزاد ہوگا اور رب المال پر اسکی قیمت واجب ہوگی اور بائع سے ثمن اور بچہ کی قیمت واپس لیگا اور اس باب میں خصومت کرنے والا مضارب ہوگا پس ثمن مال مضاربت میں داخل ہوگا اور بچہ کی قیمت رب المال کو ملیگی اور اگر باندی دو ہزار درم کے برابر ہو تو بائع سے ثمن چوتھائی بچہ کی قیمت میں سے لیجاویگی اور ثمن واپس لیا جائیگا کہ وہ مال مضاربت میں داخل ہوگا یہ مبسوط میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کو ایک باندی خریدنے کا حکم کیا اس نے اسکے واسطے خریدی پھر موکل نے اسکو ہبہ کر دی وہ اس سے ایک بچہ جنی پھر اسمین استحقاق ثابت ہوا اور باندی اور عقر اور بچہ کی قیمت لے لی گئی تو وطی کرنے والا بائع سے کچھ نہیں واپس کر سکتا ہے کیونکہ وہ غیر کے واسطے خریدنے والا تھا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ایک شخص نے باندی خریدی اسکو آزاد کر کے دوسرے سے نکاح کر دیا اور شوہر کو خبر نہ دی کہ یہ آزاد ہے یا باندی ہے و لیکن شوہر کو اسکا خریدنا اور آزاد کرنا معلوم ہے پھر شوہر نے اس سے وطی کی اور بچہ پیدا ہوا پھر اسمین استحقاق ثابت ہوا تو شوہر پر واجب ہے کہ مستحق کو اسکا عقر اور بچہ کی قیمت ادا کرے پھر شوہر اس نکاح کر دینے والے سے بچہ کی قیمت واپس نہیں لے سکتا ہے یہ ذخیرہ میں ہے ایک باندی خریدی اور ام ولد بنائی پھر آزاد کر کے اس سے نکاح کیا پھر اس سے وطی کی اور بچہ ہوا پھر اسمین استحقاق پیدا ہوا اور مستحق نے باندی مع عقر اور دونوں بچوں کی قیمت لے لی تو مستولد بائع سے فقط پہلے بچہ کی قیمت واپس لیگا اور مستولد سے ایک ہی عقر لیا جائیگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر کسی شخص پر مال کا دعوے کیا اُسنے ایک معین باندی دیکر صلح کر لی اور باندی پر مدعی نے قبضہ کر لیا اور اسکو ام ولد بنایا پھر ایک مستحق نے آکر باندی میں استحقاق ثابت کیا تو وہ باندی کو مع عقر اور بچہ کی وقت خصومت کی قیمت لے لیگا پھر اگر بچہ کی قیمت کی ڈگری ہونے سے پہلے بچہ مرگیا تو اسپر بچہ کی قیمت کی ڈگری نہوگی پھر دیکھنا چاہیے کہ اگر صلح بعد اقرار مدعا علیہ کے تھی تو جسقدر مال کا دعوے تھا وہ مال اور

جو بچہ ضمان دیا ہے یعنی بچہ کی قیمت سب مدعا علیہ سے بھر لیگا اور اگر صلح انکار مدعا علیہ یا سکوت پر تھی تو فقط اپنے دعوے پر رجوع کرے پھر اگر اپنے دعوی پر گواہ قائم کیے یا مدعا علیہ سے قسم لی اور اُس نے نکول کیا تو اپنا مال دعوی اور جو عقر اور دیا ہے یعنی بچہ کی قیمت ... یہ بھر لیگا اور سب صورتوں میں عقر نہیں لے سکتا ہے اور اگر مال کا دعوے نہ کیا بلکہ نفس یا طرف میں قصاص کا دعوی کیا ہے پس مدعا علیہ نے ایک باندی دیکر صلح کی اُسنے ام ولد بنائی پھر اُس میں استحقاق پیدا ہوا پس اگر صلح بعد اقرار مدعا علیہ کے تھی تو باطل نہوگی ولیکن مدعا علیہ سے باندی کی قیمت اور جو عقر دیا ہے یعنی بچہ کی قیمت واپس لیگا اور عقر واپس نہیں لے سکتا ہے اور اگر صلح بعد انکار مدعا علیہ یا سکوت پر تھی پھر اپنے دعوی پر گواہ قائم کیے یا قسم لی اور مدعا علیہ نے نکول کیا تو اسوقت باندی کی قیمت اور جو بچہ کی قیمت تاوان دی ہے واپس لیگا پس اگر قسم لی اور اُسنے قسم کھالی تو کچھ نہیں لے سکتا ہے یہ شرح طحاوی میں ہے۔ ایک شخص کی مقبوضہ باندی کی نسبت دعوی کیا اُسنے ایک دوسری باندی دیکر انکار یا سکوت کے بعد صلح کر لی اور پھر ایک نے دونوں مدعی و مدعا علیہ سے اپنی باندی کو ام ولد بنایا پس جو باندی مدعی کے پاس تھی اُس میں استحقاق ثابت ہوا اور مستحق نے باندی اور عقر اور بچہ کی قیمت لے لی تو مدعی اپنے دعوے کی جانب رجوع کرے اور بچہ کی قیمت فی الحال نہیں لے سکتا ہے ولیکن اگر اپنے حق پر گواہ قائم کیے تو اُسوقت اُس باندی کی قیمت جسپر دعوے کیا تھا اور بچہ کی قیمت دونوں لے لیگا اور اگر وہ باندی جو مدعا علیہ کے پاس ہے استحقاق ثابت کرکے لے لی گئی اور مستحق نے وہ باندی مع عقر اور بچہ کی قیمت کے لے لی تو مدعا علیہ دوسری باندی کی قیمت مدعی سے بھر لے اور بچہ کی قیمت نہیں لے سکتا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے اور اگر دونوں نے اس شرط پر صلح کر لی کہ مدعی مدعا علیہ سے دوسری باندی لیگا وہی باندی ہے جسمیں دعوی واقع ہوا ہے پھر ہر ایک نے اپنی اپنی باندی کو ام ولد بنایا پھر ایک باندی استحقاق ثابت کرکے لے لی گئی تو جسپر استحقاق ثابت ہوا وہ دوسرے سے اُس باندی کی قیمت جو اُس سے لی گئی اور بچہ کی اسقدر قیمت جو مستحق کو تاوان بھر دیا ہے واپس کرلے یہ ذخیرہ میں ہے۔ مستولد سے نسب ثابت ہونے اور بچہ بقیمت آزاد ہونے میں مغرور اور مفتر دونوں کی اولاد برابر ہے فرق اس امر میں ہے کہ ولد مغرور اپنے مالک کرنے والے سے قیمت بچہ کی واپس لیگا جو اُسنے مستحق کو دی ہے اور ولد مفتر کی صورت میں واپس نہیں لے سکتا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اہل ذمہ و اہل اسلام باب غرور میں ایک حکم رکھتے ہیں کذا فی المحیط

**سترھواں باب** متفرقات کے بیان میں۔ اگر کسی پر بیٹے ہونے کا دعوے کیا اور کہا کہ یہ میرا بیٹا ہے یہ نہ کہا کہ میرے فراش سے پیدا ہوا ہے تو یہ دعوی صحیح ہے اگر گواہ قائم کیے تو سماعت ہوگی اور بیٹے ہونے کی ڈگری ہو جائیگی یہ محیط میں ہے زید کی مقبوضہ چیز پر دعوی کیا کہ یہ میری ملک ہے قابض نے اُسپر اپنا قبضہ ناحق پیدا کر لیا ہے تو مشائخ نے فرمایا کہ یہ دعوی غصب نہیں ہے اسی طرح اگر مدعی نے کہا کہ یہ چیز میری ملک ہے میرے قبضہ میں تھی اور قابض نے ناحق اُسپر اپنا قبضہ پیدا کر لیا ہے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر یوں کہا کہ یہ میری ملک ہے میرے قبضہ میں رہی یہانتک کہ مدعا علیہ نے ناحق اُسپر اپنا قبضہ پیدا کر لیا ہے تو یہ قابض پر دعوی غصب ہے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔ باندی کی آزادی اور تین طلاق اور طلاق بائن واقع ہونے کا اگر قاضی حکم لگا دے تو اُسکے حکم صحیح ہونے کے واسطے انکا دعوی ہونا شرط نہیں ہے اور یہ مسئلہ معروف و مشہور ہے اور مشائخ نے فرمایا کہ طلاق رجعی کے حکم کے واسطے بھی دعوی شرط نہیں ہے یہ محیط میں ہے اگر مدعی نے دو مالوں کا دعوی کیا ایک کو جیسا بیان کرنا چاہیے بیان کیا اور دوسرے کو نہ بیان کیا اور گواہوں نے ایسے ہی گواہی دی تو دونوں مالوں کی ڈگری نہ ہوگی اور اگر گواہوں نے صرف مال معلوم کی گواہی دی تو صحیح ہے

یہ جواہر الفتاوی میں ہے- زید کے مقبوضہ گدھے پر دعوی کیا کہ یہ میری ملک ہے کیونکہ میں نے اسکو فلان شخص سے اسقدر دامون کو خریدا ہے اور تیرے قبضہ میں ناحق ہے پس تجھپر واجب ہے کہ مجھے سپرد کر دے تو ایسا دعوی مسموع نہوگا یہ ذخیرہ میں ہے- خلف بن ایوب رحمہ کہتے ہیں کہ میں نے شداد رحمہ سے دریافت کیا کہ ایک شخص مرگیا اور دو سو درم چھوڑے پس ایک شخص زید نے میت پر سو درم کے گواہ قائم کیے اور قاضی نے زید کی ڈگری کر دی پھر دوسرا شخص عمرو آیا اور اُسنے بھی میت پر سو درم کا دعوی کیا اور وارثون نے اس سے انکار کیا اور مدعی کے پاس گواہ نہیں ہیں پس زید نے اس دوسرے یعنی عمرو کے واسطے مال کا اقرار کیا تو شداد نے فرمایا کہ جسقدر زید نے وصول کیا ہے وہ دونون میں برابر تقسیم ہوگا خلف کہتے ہیں کہ ہم اسی کو لیتے ہیں اور یہ مسئلہ کتابون مین مسطور ہے یہ محیط میں ہے- زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ میں نے تجھپر فلان زمین کا دعوی کیا تھا اسمین میرے تیرے درمیان باہمی صلح شرعی واقع ہوئی ہے اور صلح صحیح کے گواہ قائم کیے اور مدعا علیہ نے صلح فاسد واقع ہونیکے گواہ دیے تو صلح صحیح کے گواہ مقبول ہونگے یہ جواہر الفتاوی میں ہے- ایک شخص مرگیا اور تین غلام مساوی قیمت کے چھوڑے کہ اُنکے سوائے اسکا کچھ مال نہیں ہے اور ایک بیٹا چھوڑا کہ اُسکے سوائے دوسرا وارث نہیں ہے پھر ایک شخص زید نے گواہ قائم کیے کہ میت نے میرے لیے اس سالم نام غلام کی وصیت کی ہے اور وارث نے انکار کیا اور کہا کہ فقط اس دوسرے شخص عمرو کے نام اس بدھو غلام کی وصیت کی ہے اور عمرو نے اُسکی تصدیق کی تو قاضی زید کے نام سالم غلام کی ڈگری کریگا اور عمرو کے نام کچھ بھی ڈگری نکریگا اور اگر وارث نے سالم کو بعوض بدھو کے خریدا تو جائز ہے اسی طرح اگر ہزار درم کو خریدا ہے تو بھی جائز ہے ولیکن پہلی صورت میں وارث بدھو کی قیمت عمرو کو ڈانڈ بھریگا اور دوسری صورت میں حکم کیا جائیگا کہ بدھو کو عمرو کے سپرد کر دے- ایک شخص مرگیا اور ایک غلام ہزار درم کی قیمت کا چھوڑا کہ اسکے سوائے اُسکا کچھ مال نہیں ہے پھر وارث نے اقرار کیا کہ میت نے فلان شخص زید کے واسطے اس غلام کی وصیت کی ہے اور میں نے اُسکے مرنے کے بعد اُسکی وصیت کو جائز رکھا پھر ایک شخص نے گواہ قائم کیے کہ میرے میت پر ہزار درم قرض ہیں اور وارث نے انکار کیا تو قاضی اُس غلام کو فروخت کر کے اُسکے ثمن سے قرض ادا کریگا پھر اگر وارث نے وہ غلام خریدا یا ہبہ یا وصیت یا میراث سے اُسکی ملک میں آیا اور زید نے چاہا کہ موافق اقرار وارث کے میں اس سے لے لون تو کوئی راہ نہیں ہے اور اگر یہ ظاہر ہوا کہ قرض کے گواہ سب غلام تھے تو قاضی بیع کو باطل نکریگا بلکہ موصی لہ کو دام دیدیگا اور اگر قرضخواہ دام وصول کرنے کے بعد مرگیا اور بیٹے میت کا وارث اسکا بھی وارث ہوا پس اگر بعینہ انھین ہزار درم کا وارث ہوا تو مقر لہ اُس سے لے سکتا ہے اور اگر کسی اور مال کا سوائے ان ہزار درم کے وارث ہوا تو اسمین سے بقدر ہزار درم کے فروخت کر کے مقر لہ کو دام دیدیے جاوین اور اگر میت کا وارث اُسکا وارث نہوا ولیکن قرضخواہ نے مرتے وقت وصیت کی کہ یہ ہزار درم بعینہ وارث مقر کو دیے جاوین تو وارث مقر پر واجب ہوگا کہ مقر لہ کو دیدے اور اگر سوائے ان ہزار درم کے کسی اور مال کی وصیت کی تو اسمین سے بقدر ہزار درم کے فروخت کر کے مقر لہ کو دلائے جاوینگے- اور اگر انمین سے کوئی بات نہوئی ولیکن قرضخواہ نے بعینہ یہی ہزار درم یا دوسرے ہزار درم مقر وارث کو ہبہ کر دیے پس اگر ہبہ حالت مرض میں اُسنے کیا تو اُسکا حکم وہی ہے جو وصیت میں مذکور ہوا اور اگر حالت صحت میں اُسنے ہبہ کیا پس اگر بعینہ یہی ہزار درم ہبہ کیے تو مقر لہ کو دلوائے جاوینگے اور اگر دوسرے ہزار درم ہیں تو نہ دلوائے جاوینگے- اور اگر قاضی نے یہ غلام کسی اجنبی کے ہاتھ فروخت نہ کیا بلکہ قرضخواہ کو دیکر کہا کہ یہ غلام تیرے ہاتھ بعوض تیرے قرضہ کے بیع ہے یا میں نے اسکو بعوض تیرے قرضہ کے تیرا کر دیا اور قرضخواہ [illegible] سے لیا پھر وارث نے اسکو خریدا یا ہبہ یا صدقہ میں پایا تو زید کو اُسکے لینے کی کوئی راہ نہیں ہے

اور اگر قاضی نے قرضخواہ کے ہاتھ فروخت نہ کیا بلکہ یون دیا کہ یہ غلام تیرے قرضہ سے صلح مین دیا اور اُسکے سپرد کردیا پھر کبھی وہ غلام وارث کی ملک مین آیا تو مقرلہ کو دلوایا جائیگا یہ محیط مین ہی۔ ایک شخص مرگیا اور اُسنے تین غلام مساوی قیمت کے چھوڑے پھر وارث نے زید کے واسطے کسی خاص غلام کی وصیت ہونیکا اقرار کیا اور زید نے تصدیق کی اور گواہون نے گواہی دی کہ میت نے اس دوسرے غلام کی وصیت اس عمرو کے نام کی ہی اور وارث نے انکار کیا پس زید نے اپنے غلام کو آزاد کردیا پس اگر گواہون کی گواہی پر حکم ہونے سے پہلے آزاد کیا تو اُسکا آزاد کرنا نافذ ہو جائیگا پھر اگر عمرو کے گواہون کی گواہی پر عمرو کے نام ڈگری ہوگئی تو زید اپنے غلام کی قیمت وارث کو ڈانڈ بھریگا اور اگر زید نے گواہون کی گواہی پر حکم ہونے کے بعد آزاد کیا تو آزادی نافذ نہ ہوگی۔ پھر اگر وارث کبھی اس غلام کا جسکی عمرو کے نام ڈگری ہوئی ہو مالک ہوا تو جس غلام کا زید کے واسطے اقرار کیا ہی وہ اُسکو دلایا جائیگا اور اُسکی آزادی نافذ نہ ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ نوادر ابن سماعہ مین امام محمد رح سے روایت ہی کہ ایک شخص مرگیا اور دو بیٹے اور دو دار چھوڑے پس ایک شخص نے ایک دار کی نسبت یہ دعوی کیا کہ ان دونون کے باپ نے مجھسے غصب کر لیا ہی اور دونون سے قسم لی پس ایک نے قسم کھالی اور دوسرے نے نکول کیا تو امام محمد رح نے فرمایا کہ مدعی کے نام آدھے دار کی ڈگری ہوگی بقدر حصہ اُس بیٹے کے جسنے قسم سے نکول کیا ہی اور مدعی دوسرے دار مین سے بھی نکول کرنے والے کا آدھا حصہ فروخت کرکے لے لیگا پس گویا کل دار اُسکو ملا جسکا اُسنے دعوے کیا تھا۔ اور اگر مدعی نے غصب کا دعوی نہ کیا بلکہ صرف یہ دعوی کیا کہ یہ دار میرا ہی تو مدعی کو نکول کرنیوالے کا دوسرے گھر کا حصہ نہ ملیگا یہ محیط مین ہی۔ امام رح سے روایت ہی کہ اگر گھر وارثون کے قبضہ مین ہو اور ایک اُنمین سے غائب ہی پھر ایک شخص نے دعوی کیا کہ مین نے غائب کا حصہ غائب سے خریدا ہی اور اسپر گواہ پیش کیے پس اگر باقی وارث حصہ غائب کا اقرار کرتے ہون تو گواہ مقبول نہونگے اور اگر منکر ہون تو مقبول ہونگے اور خرید غائب پر ثابت ہو جائیگی حتی کہ اگر غائب حاضر ہوا اور انکار کیا تو التفات نہ کیا جائیگا یہ ذخیرہ کردری مین ہی۔ اگر ایک شخص نے دوسرے کے ہاتھ ایک باندی فروخت کی پھر مشتری غائب ہوگیا اور معلوم نہوا کہ وہ کہان ہی پس قاضی کے پاس مرافعہ کیا اور درخواست کی کہ باندی فروخت کرکے میرا ثمن ادا کیا جاوے تو بدون گواہ قائم کرنے کے قاضی اس درخواست کو منظور نہ کریگا پس اگر اسپر گواہ قائم کیے تو مذکور ہی کہ قاضی باندی کو فروخت کریگا اور بیع مشتری کے نام واقع ہوگی اور بائع کو دام ادا کرکے اُس سے ایک ثقہ کفیل لے لیگا پھر اگر ان درمون مین ثمن سے کمی پڑی تو مشتری پر رہی اور اگر زیادتی ہوئی تو مشتری کے واسطے رہی پھر اس مسئلہ کو باندی کے حق مین اسیطرح بیان کیا ہی گھر کے حق مین اسطرح بیان نہین کیا اور واجب ہی کہ اگر بجاے باندی کے گھر فرض کیا جاوے تو یون کہا جاوے کہ قاضی تعرض نہ کریگا اور گھر کو فروخت نہ کریگا۔ اور اگر مشتری کا مکان اور اُسکی جگہ معلوم ہو تو قاضی کو باندی فروخت کرنے کا اختیار نہین ہی اگرچہ بائع اپنی درخواست پر گواہ قائم کرے۔ اور یہ حکم مذکور اُسوقت ہی کہ مشتری جب آیا تو اُسنے اقرار کیا اور اگر اُسنے انکار کیا تو بائع کو دوبارہ مشتری پر خریدنے کے گواہ قائم کرنے کی ضرورت ہوگی یہ محیط مین ہی۔ زید نے عمرو کے ایک مقبوضہ گھر پر دعوی کیا کہ میری ملک ہی میرے باپ نے تیرے پاس رہن کیا تھا اُسنے انکار کیا پس گواہون نے گواہی دی کہ یہ ملک زید کی ہی عمرو کے پاس ناحق ہی تو گواہی مقبول ہوگی اور عمرو کا قبضہ ناحق ہو جائیگا کیونکہ اُسنے رہن سے انکار کیا ہی یہ خلاصہ مین ہی۔ زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ یہ گھر میری ملک ہی میرے تیرے باپ فلان بن فلان کے پاس اسقدر پر رہن کیا تھا پھر تیرا باپ مرگیا اور تیرے قبضہ مین چھوڑ گیا پس تجھپر واجب ہی کہ رہن

قرض مجھسے وصول کرلے اور گھر میرے سپرد کردے پس عمرو نے انکار کیا اور زید کے گواہون نے اُسکے دعوے کے موافق گواہی دی ولیکن اسقدر زیادہ کیا کہ آج کے روز اس مدعی کی ملک اور اسکا حق ہی اور اس مدعا علیہ کے قبضہ مین ناحق ہی تو یہ گواہی مقبول ہوگی یہ قنیہ مین ہی۔ اگر زید نے عمرو کی مقبوضہ باندی پر دعوی کیا کہ یہ میری ملک ہی اور اسکے قبضہ مین ناحق ہی تو اُسکا دعوی صحیح ہی اگرچہ اپنے دعوی مین یہ بیان نکیا کہ جبدن قابض نے مجھسے لی ہی اُسدن میری ملک تھی۔ اور اگر یون دعوی کیا کہ اسنے مجھسے یہ باندی غصب کرلی تو دعوی صحیح ہی اگرچہ بیان نہ کیا کہ میری ملک ہی اور اگر گواہ قائم کیے کہ قابض نے مدعی سے غصب کرلی ہی تو قاضی قابض کو حکم دیگا کہ مدعی کے سپرد کردے اور مدعی کی ملک کی ڈگری نکریگا یہ محیط مین ہی۔ زید کے قبضہ مین ایک گھر ہی اس گھر کو عمرو نے زید کے سوا دوسرے سے بعوض ایک غلام کے خریدا اور غلام اُسکے سپرد کردیا پھر عمرو نے قابض سے گھر کی نسبت جھگڑا کیا اور اس سے بطور ہبہ یا صدقہ یا خرید یا ودیعت یا غصب یا اسکے مثل کے لیلیا تو اُسکو غلام لینے کی کوئی راہ نہین ہی پھر اگر قابض آیا اور مشتری سے وہ گھر واپس لیا مثلاً مشتری کے پاس بسبب غصب یا ودیعت کے تھا اُسنے واپس لیا تو مشتری بائع سے غلام واپس لیگا اور اگر بجاے گھر کے باندی ہو اور اسکو بعوض غلام کے خریدا اور وہ باندی مشتری کے پاس ان اسباب مین سے کسی سبب سے پہونچ گئی اور اُسکے پاس ہلاک ہوگئی تو اُسکو غلام لینے کی کوئی راہ نہین ہی مگر ایک صورت مین وہ یہ ہی کہ باندی اگر مشتری کے پاس غصب ہو اور قابض نے آکر بحکم غصب اُس سے قیمت کی ضمان لی تو وہ بائع سے غلام واپس لے سکتا ہی اسی طرح اگر باندی مشتری کے پاس بطور غصب کے ہو اور وہ بھاگ گئی پس قابض آیا اور مشتری سے اُسکی قیمت کی ضمان لی تو مشتری بائع سے غلام واپس لیگا پھر اگر وہ باندی بھاگنے سے لوٹ آئی تو غاصب کی ملک مین عود کریگی اور وہ مشتری ہی ہمارے مذہب سے معلوم ہوا ہی اور وہ غلام خریدار باندی کے سپرد کیا جاویگا یا باندی کے بائع کو غلام لینے کی کوئی راہ نہین ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ زید نے عمرو سے ایک گھر بعوض ایک غلام کے خریدا اور گھر عمرو کے سوا دوسرے کے قبضہ مین ہی یعنی مثلاً بکر کے قبضہ مین ہی اور بکر مدعی ہی کہ یہ گھر میرا ہی پس زید نے بکر سے خصومت کی مگر اُسکے نام کچھ ڈگری نہوئی اور مشتری نے قاضی سے درخواست کی کہ ہم دونون مین بیع فسخ کردیجاوے تو قاضی منظور کریگا پس اگر قاضی نے عقد فسخ کردیا اور بائع کو حکم دیا کہ مشتری کو غلام واپس کردے پھر کسی سبب سے وہ گھر مشتری کے ہاتھ آگیا تو فسخ بیع اپنے حال پر باقی رہا یعنی ٹوٹ چکا بیانکہ مشتری کو یہ حکم نکیا جائیگا کہ غلام بائع کو واپس دے اور یا یہ حکم دیا جائیگا کہ یہ گھر بائع کے سپرد کرے یا نہین پس دیکھنا چاہیے کہ اگر مشتری نے وقت خرید کے صریح اقرار کیا کہ یہ بائع کا ہی تو حکم دیا جائیگا اور اگر صریح اقرار نہین کیا تو اس مقام پر مذکور ہی کہ یہ حکم نہ دیا جائیگا یہ محیط مین ہی۔ ایک زمین زید کے قبضہ مین ہی پس عمرو نے دعوی کیا کہ یہ زمین بکر کی طرف سے مصرف معلوم پر وقف ہی اور مین اُسکا متولی ہون اور شرائط ذکر کرکے گواہون سے ثابت کیا اور قاضی نے وقف ہونے کا حکم دیدیا پھر خالد نے آکر دعوی کیا کہ یہ زمین میری ملک و حق ہی تو سماعت ہوگی یہ خلاصہ مین ہی۔ شیخ نجم الدین نسفی رحمہ سے دریافت کیا گیا کہ زید نے عمرو کی مقبوضہ زمین پر دعوی کیا کہ یہ میری ملک ہی اور اس مدعا علیہ کے قبضہ مین ناحق ہی پس مدعا علیہ نے کہا کہ یہ میری ملک نہین ہی بلکہ یہ فلان مصرف پر وقف ہی اور مین اُسکا متولی ہون پس قاضی نے مدعا علیہ سے اُسکے قول پر گواہ طلب کیے اور اُس سے اُسکے قول پر گواہ لانے ممکن نہوئے پس قاضی نے مدعا علیہ کو حکم دیا کہ یہ زمین مدعی کے سپرد کردے تاکہ [illegible] اپنے [illegible] پر گواہ لاوے یہ مدعی کے قبضہ مین رہے پس آیا یہ ٹھیک ہی تو شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ [illegible] قاضی [illegible] مدعا علیہ [illegible] اُسکے مقبول پر گواہ طلب کرے [illegible] مدعا علیہ کو حکم دے کہ یہ زمین مدعی [illegible] سپرد [illegible]

کر دے صرف مدعی کو حکم کرے کہ مدعا علیہ پر اپنی ملک کے دعوی کے گواہ قائم کرے اور ایسے گواہ مقبول ہونگے یہ محیط میں ہے۔ منتقی میں ہے کہ زید کے قبضہ میں ایک مکان ہے اسپر عمرو نے دعوی کیا کہ میرا ہے میں نے اسکو قابض سے ہزار درم میں خریدا ہے اور بکر نے دعوی کیا کہ میں نے اسکو عمرو سے ہزار درم کو خریدا ہے اور دونوں کے پاس گواہ نہیں ہیں تو گھر قابض کا قرار دیا جائیگا اور اگر دونوں نے اس مقولہ سے انکار کیا اور دو گواہوں نے انکے ایسے اقرار کی گواہی دی اور دونوں گھر کا دعوے کرتے ہیں ہر ایک اپنی ملک کا مدعی ہے اس مقولہ سے منکر ہے جسکی گواہوں نے گواہی دی تو گھر کی ڈگری متکلم اول کے نام یعنی مدعی غیر قابض کے نام ہوگی یہ ذخیرہ میں ہے ہشام رح فرماتے ہیں کہ امام محمد رح سے میں نے دریافت کیا کہ ایک شخص زید کے قبضہ میں ایک گھوڑی ہے اسپر عمرو نے دعوی کیا اور زید کو قاضی کے پاس لایا پس زید نے اقرار کیا کہ میں نے یہ گھوڑی اس مدعی سے خریدا ہے اور دعوی کیا کہ میرے پاس اس امر کے گواہ ہیں تو کیا زید سے اس اقرار کی وجہ سے کہا جائیگا کہ گھوڑی مدعی کے سپرد کر دے پس امام محمد رح نے فرمایا کہ قیاس کی رو سے کہا جائیگا کہ ہاں ولیکن استحسانا میں زید کے قبضہ میں چھوڑ دونگا اور کفیل اس سے لے لونگا اور تین روز کی مہلت دونگا پس اگر اپنے گواہ لایا تو خیر ورنہ اسپر ڈگری کر دونگا یہ محیط میں ہے۔ منتقی میں ہے کہ زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ یہ طیلسان جو تیرے اوپر پڑی ہے میں نے تیرے ہاتھ اسقدر داموں کو بیچی ہے اور عمرو نے انکار کیا اور کہا کہ یہ میری طیلسان ہے میں نے تجھے ودیعت رکھنے کو دی تھی تو نے مجھے واپس کر دی تو ہر ایک سے دوسرے کے دعوی پر قسم لیجاویگی اور طیلسان زید کو واپس دیجائیگی اور پہلے مدعا علیہ سے قسم شروع کیجائیگی یہ ذخیرہ میں ہے۔ ابن سماعہ نے امام محمد رح کو لکھا کہ زید نے عمرو کے مقبوضہ غلام پر دعوی کیا اور گواہ قائم کیے کہ یہ غلام بکر بن خالد غائب کا ہے اور اسنے اقرار کیا ہے کہ یہ زید کا ہے اور عمرو اس دعوی سے منکر ہے اور اپنی ملک کا دعوی کرتا ہے اور زید کہتا ہے کہ گواہوں نے سچ کہا اور درحقیقت بکر نے میرے واسطے اقرار کیا تھا ولیکن میں اور وجہ سے ہبہ یا صدقہ یا خرید سے اسکا مالک ہوا ہوں تو امام محمد رح نے جواب دیا کہ اس سے اسکو کچھ استحقاق حاصل نہوگا جبتک کہ ہبہ یا صدقہ یا خرید بثمن معلوم کے گواہ قائم نکرے اور اگر ایسے گواہ قائم کیے تو قاضی نقد دام لیکر اسکے نام غلام کی ڈگری کر دیگا اسیطرح اگر زید نے کہا کہ گواہوں نے سچ بیان کیا اور اس سے زیادہ کچھ نہ کہا اور ہبہ وخرید کا دعوی نکیا تو بھی یہی حکم ہے اور اگر مقر حاضر ہوا اور غلام اسکے قبضہ میں ہو پس مدعی نے کہا کہ یہ غلام اسی شخص کا تھا جسکے قبضہ میں ہے اور اسنے غلام کا میرے واسطے اقرار کیا اور قابض نے کہا کہ اسنے سچ کہا تو اس سے مقر لہ کو کچھ استحقاق حاصل نہوگا جبتک کہ اقرار کرنے والا ہبہ وقبضہ وغیرہ کا اقرار نکرے یہ محیط میں ہے۔ ایک نے دوسرے کے مقبوضہ غلام پر دعوی کیا کہ تو نے میرے ہاتھ ہزار درم کو یہ غلام فروخت کیا اور میں نے تجھے دام دا کر دیے تھے پس مدعا علیہ نے بیع سے اور دام وصول کرنے سے انکار کیا پس مدعی کی طرف سے دو گواہوں نے گواہی دی کہ بائع نے اقرار کیا ہے کہ اسنے اسکے ہاتھ فروخت کیا اور اسکے دام وصول کر لیے اور کہا کہ ہم غلام کو نہیں پہچانتے ہیں ولیکن ہم سے بائع نے کہا تھا کہ یہ میرا غلام ہے اور دو گواہوں نے دوسری گواہی دی کہ اس غلام کا نام مرزوق ہے یا جو کہ بائع نے اقرار کیا کہ اسکا نام مرزوق ہے تو ایسی گواہی سے بیع تمام ہوگی اور بائع سے قسم لیجاویگی اگر اسنے قسم کھالی تو دام واپس کرے اور اگر نکول کیا تو بیع لازم ہوگی اور اگر دو گواہوں نے یوں گواہی دی کہ بائع نے اقرار کیا کہ میں نے اپنا غلام مرزوق فروخت کیا اور مرزوق کے ساتھ کوئی کام یا صناعت یا حلیہ یا عیب ایسا ذکر کیا جس سے اسکی شناخت ہو سکتی ہے اور وہ اس غلام سے مقابلہ کرنے میں موافق نکلا تو فرمایا کہ یہ گواہی اور پہلی دونوں قیاسا یکساں ہیں ولیکن استحسانا میں کہتا ہوں کہ اگر کسی معروف شناخت کی چیز کی طرف نسبت کی تو بیع جائز ہے اور یہی حکم باندی میں ہے کذا فی الحاوی

قاضی خان۔ اور اگر کسی معین غلام کی نسبت اقرار کرنے کی گواہی دی اور اُسکا نام لیا اور وصف بیان کیا اور کہا کہ ہمکو اُسنے اُس دن دکھا دیا تھا اور نام بتا دیا تھا ولیکن ہم اُسکو آج کے روز بعینہ نہیں پہچانتے ہیں تو ایسی گواہی باطل ہے اس جہت سے کہ دونوں اسکی شناخت پر گواہ ہوئے پھر اپنی گواہی بھول گئے یہ محیط میں ہے۔ نوادر بشر میں امام ابو یوسف رح سے روایت ہے کہ زید نے عمرو پر دعویٰ کیا کہ اسنے یہ گھر مجھے صدقہ میں دیا اور میں نے قبضہ کر لیا یا میں نے اسکو ہزار درم کو عمرو سے خرید کر کے قبضہ کیا یا عمرو نے مجھے بعوض ہزار درم کے ہبہ کیا اور میں نے قبضہ کر لیا اور عمرو نے اس سے انکار کیا پھر زید نے گواہ قائم کیے کہ عمرو قابض نے اقرار کیا کہ یہ گھر اس مدعی زید کا ہے تو فرمایا کہ اس گواہی کو قبول کر کے گھر مدعی کا قرار دونگا پھر اگر مدعا علیہ نے ثمن یا عوض کا جسکا زید نے اُسکے دینے اقرار کیا ہے دعویٰ کیا تو اُسکو دینا پڑیگا اور اگر یہ دعویٰ نہ کیا تو مدعا علیہ کا اسمین کچھ حق نہوگا یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر مدعا علیہ نے کہا کہ یہ زمین جسپر دعویٰ ہوا ہے میرے قبضہ میں نہیں ہے اور مدعی نے اس سے قبضہ کی قسم لینی چاہی تو اُسکو اختیار ہے تاکہ اقرار سے قبضہ ثابت ہو پھر جب قبضہ کا اقرار کیا تو قاضی یوں قسم لیگا کہ واللہ یہ زمین اس مدعی کی ملک نہیں ہے تاکہ ملک کا مقر قرار پاوے اور جب ملک کا اقرار کیا تو قاضی اُسکو حکم دیگا کہ اس زمین سے تعرض نہ کرے یہ محیط میں ہے۔ اگر زید نے دعویٰ کیا کہ میں نے عمرو سے یہ گھر یا قریہ یا زمین خریدی اور حدود بیان نہ کیے پس مدعا علیہ نے مدعی کے واسطے اسکا اقرار کر دیا اور حدود پر دونوں متفق ہوئے تو قاضی مدعا علیہ پر بسبب اُسکے اقرار کے اسکی ڈگری کر دیگا۔ اور اگر مدعا علیہ نے خرید کا اقرار کیا مگر حدود میں دونوں نے اختلاف کیا مدعی نے کہا کہ یہ حدود ہیں اور مدعا علیہ نے کہا کہ نہیں یہ حدود ہیں اور مدعا علیہ کے حدود سے اسمین کمی آتی ہے بہ نسبت حدود مدعی کے اور مشتری کے پاس شناخت حدود کے گواہ نہیں ہیں تو ہر ایک دوسرے کے دعویٰ پر قسم کھاوے اور باہم واپس کر لیں اسی طرح اگر دو گواہوں نے اُنکے خریدنے کے اقرار کرنے پر گواہی دی اور حدود بیان نہ کیے پس اگر دونوں کے حدود پر اتفاق کیا تو یہ گواہی دونوں پر نافذ ہوگی اور اگر اختلاف کیا اور مشتری کے پاس حدود کے پہچاننے والے گواہ نہیں ہیں تو دونوں باہم قسم کھاوین اور بیع توڑ دیں اور اگر دونوں نے قسم کھائی تو قاضی دونوں کے درمیان بیع نہ توڑیگا یہانتک کہ دریافت کرے پھر اگر مشتری نے انکار کیا تو بیع کو انہی حدود سے لیوے جو بائع نے بیان کیے ہیں اور بائع کی تصدیق کی طرف رجوع نہ کیا جائیگا اور اگر بائع نے نقض بیع کی درخواست کی تو قاضی کچھ انتظار کریگا اگر مشتری کو کوئی ایسی حجت دستیاب ہوئی جس سے اُسکا دعویٰ ثابت ہو تو خیر ورنہ بیع توڑ دیگا۔ اور اگر مشتری نے بیعنامہ کوئی بائع کے نام اپنے حقوق کا تحریر کیا ہوا پیش کیا اور اسمیں حدود مذکور ہیں اور گواہوں نے اس خرید پر دونوں کے اقرار کرنے کی گواہی دی تو قاضی بائع کے ذمہ اسکو لازم کر کے اس سے مواخذہ کریگا کہ یہ مشتری کے سپرد کرے پھر اگر حدود میں دونوں نے اختلاف کیا تو باہم قسم کھاوین اور بیع توڑ دین ولیکن اگر مشتری نے حدود کے گواہ پیش کیے انھوں نے موافق دعویٰ مشتری کے گواہی دی تو قاضی بیع لازم کر کے بائع پر لازم کریگا کہ بیع موافق دعویٰ مدعی کے اُسکے سپرد کرے کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف۔ زید نے عمرو پر اُسکے مقبوضہ دار کا دعویٰ کیا کہ میں نے یہ دار اس سے ایک مہینہ پہلے خریدا ہے اور عمرو نے انکار کیا پس مدعی نے اپنے دعویٰ کے گواہ قائم کیے پھر مدعا علیہ نے کہا کہ یہ دار میرا تھا ولیکن تین مہینہ ہوئے کہ میں نے اپنی عورت کے ہاتھ اسکو فروخت کر دیا اور عمرو کی جورو نے اسکی تصدیق کی اور کہا کہ میں نے عمرو سے تین مہینہ ہوئے کہ یہ دار خریدا ہے اور مدعی نے اپنے دعویٰ کے گواہ قائم کیے حالانکہ ہنوز مدعی کے نام ڈگری نہیں ہوئی تو عورت کے گواہ مقبول نہونگے اور اگر شوہر یعنی مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے تو مقبول ہونگے اور عورت کے نام دار کی ڈگری ہو جائیگی اگرچہ شوہر نے عورت کے واسطے اقرار کیا ہے یہ محیط میں ہے

ایک شخص نے زمین خریدی کا دعویٰ کیا اور حدود بیان نہ کیے

فتاویٰ ابواللیث میں ہے کہ زید کے قبضہ میں نصف دار ہے عمرو نے اگر دعویٰ کیا کہ میں نے یہ سب دار وقف کیا ہے اور وقف کرنے کے دن یہ سب میرا تھا اور گواہوں نے عمرو کے تمام دار وقف کرنے کی گواہی دی تو مقبول ہوگی یہ ذخیرہ میں ہے ایک شخص نے اپنے لڑکے کا ایک عورت سے نکاح کیا اور گھر کے ایک منزل کا اسکے نام مہر مقرر کیا اور عورت کے ہاتھ اسکو بطور بیع صحیح کے فروخت کیا پھر یہ شخص مرگیا اور اسکے وارثوں نے دعویٰ کیا کہ ہمارے باپ نے یہ منزل فلاں شخص کے ہاتھ اس عورت کے نام تسمیہ کرنے سے پہلے فروخت کردی ہے تو وارثوں کی تصدیق نہ کیجائیگی اور منزل اسی عورت کی ہے ولیکن اس شخص کو چاہیے کہ اپنے گواہ قائم کرے کہ میں نے اس عورت کے خریدنے سے پہلے اسکو خریدا ہے اور اس باب میں وارثوں کی گواہی مقبول نہوگی یہ محیط میں ہے۔ ایک بالغہ عورت کے باپ نے اسکا نکاح کردیا اور شوہر مرگیا اُسنے میراث کا دعویٰ کیا پس اگر کہا کہ میں نے اپنے باپ کو اپنے نکاح کا حکم دیا تھا تو نکاح ثابت اور وارث ہوگی اور اگر کہا کہ حکم نہیں کیا تھا ولیکن جب مجھے نکاح کی خبر پہونچی تو میں نے اجازت دیدی تو اسپر گواہ لانے واجب ہونگے اور یہی حکم بیع میں ہے یہ فتاویٰ قاضیخان میں ہے۔ اگر زید نے گواہ قائم کیے کہ فلاں شہر کے قاضی شیخ الاسلام عمرو نے میرے نام اس عمرو پر ہزار درم کی ڈگری کی ہے اور مدعا علیہ نے گواہ دیے کہ اس قاضی نے عمرو کے نام ان ہزار درم سے بریت کی ڈگری کی ہے تو قاضی حاکم عمرو کے گواہوں پر حکم دیگا مدعی کے گواہوں پر نہ دیگا یہ محیط میں ہے۔ ایک مرد کی منزل میں وہ مرد و عورت دونوں رہتے ہیں مرد اس سے وطی کرتا ہے اور عورت کے اس سے اولاد ہے پھر عورت نے انکار کیا کہ میں اسکی جورو نہیں ہوں تو امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ اگر عورت نے اقرار کیا کہ یہ میرا بچہ اسی مرد سے ہے تو یہ اُسکی جورو ہے اور اگر کوئی اولاد نہو تو عورت کا قول مقبول ہوگا اگرچہ مرد کے ساتھ اس حالت سے رہتی ہے یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہے۔ اگر زید نے عمرو پر نصف دار کا جو اُسکے قبضہ میں ہے دعویٰ کیا اور قاضی نے گواہوں کی گواہی پر اسکے نام یہ ڈگری کردی اور اس مدعی کے دو بھائی ہیں ہر ایک بعد اسکے دعویٰ کرتا ہے کہ یہ نصف دار میرا ہے پس اگر مدعی نے اسپر قبضہ کرلیا ہے تو ان دونوں بھائیوں کے نام آدھے آدھے کی ڈگری اُسکی کردیجائیگی اور اگر قبضہ نہیں کیا ہے تو تینوں کو تین حصہ ہو کر تقسیم ہوگا یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص مرگیا اور دو بیٹے چھوڑے پس ایک بیٹے نے عمرو پر دعویٰ کیا کہ میرے باپ کے اسپر ہزار درم قرض ہیں اور اسپر گواہ قائم کیے اور دوسرے بیٹے نے بھی اسی عمرو پر دعویٰ کیا کہ میرے باپ کے اسپر ہزار درم ایک باندی کا ثمن ہیں جو اسکے ہاتھ فروخت کی تھی اور اسپر گواہ پیش کیے اور دونوں نے باہم ایک دوسرے کی تصدیق کی کہ باپ کے اسپر سوائے ہزار درم کے زیادہ نہیں ہیں تو ہر ایک کیواسطے پانسو درم کی ڈگری ہوگی اور اگر ایک نے پانسو درم وصول کرلیے تو اسمیں دوسرا شریک ہوگا یہ ذخیرہ میں ہے۔ قرض کی وجہ سے جو شخص قید ہے اگر اُسنے گواہ قائم کیے کہ میں مفلس ہوں اور رب الدین نے گواہ دیے کہ یہ مالدار ہے تو قاضی قرضخواہ کے گواہ مقبول کریگا اگرچہ اُسکی مقدار مال بیان نہ کی ہو یہانتک کہ قرضخواہ کے گواہوں پر اسکو برابر قید میں رہنے دیگا کذا فی المحیط

# کتاب الاقرار

اس کتاب میں چند ابواب ہیں

**باب اول** اقرار کے شرعی معنی اور رکن اور شرط جواز و اُسکے حکم کے بیان میں۔ غیر کے حق کے اپنے اوپر ثابت ہونیکی خبر دینے کو اقرار کہتے ہیں کذا فی الکافی۔ اقرار کا رکن مثلاً یوں کہنا کہ زید کے مجھپر اسقدر درم ہیں یا مثل اسکے بیان کرے کیونکہ اس سے حق کا ظہور یا انکشاف ہوتا ہے پس خبر دینا ہی ہے اسمیں جائز نہیں ہے مثلاً کسی نے کہا کہ زید کا مجھپر اسقدر دین یا یہ عین ہے بشرطیکہ مجھے تین روز تک خیار ہے تو خیار باطل ہوگا اگرچہ مقر لہ یعنی زید مثلاً اسکی تصدیق کرے اور مال لازم ہوگا یہ محیط

یا میری طرف سو درم ہیں تو یہ قرض کا اقرار ہے اور ودیعت کا اگر دعوی کرے تو تصدیق نہ کیا جائیگا ولیکن اگر ودیعت اس کلام سے ملاکر بولے تو تصدیق کیا جائیگا یہ فتاوی قاضیخان میں ہے۔ اور اگر کہا کہ میرے پاس ہیں تو یہ ودیعت کا اقرار ہے اسی طرح اگر کہا کہ پاس ہیں یا میرے ہاتھ میں یا میرے گھر میں یا میرے تھیلے میں یا صندوق میں تو یہ سب ودیعت کا اقرار ہے کذا فی المبسوط اور اگر کہا کہ میرے پاس سو درم ودیعت قرض یا بضاعت قرض یا مضاربت قرض ہیں یا کہا کہ ودیعت دین یا دین ودیعت ہیں تو یہ قرض و دین ہیں یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ میرے پاس فلاں شخص کے ہزار درم عاریت ہیں تو یہ قرض کا اقرار ہے اور یہی حکم کیلی و وزنی چیزوں میں ہے کیونکہ جن چیزوں سے نفع اٹھانا بدون تلف کرنے کے ناممکن ہے وہ قرض ہوگی یہ فتاوی قاضیخان میں ہے۔ فتاوی نسفی میں ہے کہ اگر کہا کہ مرا بفلان ده درم دادنی است تو شیخ رحمہ نے فرمایا کہ کچھ لازم نہ آویگا تاوقتیکہ یہ نہ کہے کہ مجھ پر یا میرے ذمہ یا میری گردن پر ہیں یا یہ قرض واجب یا حق لازم ہے کذا فی الظہیریہ۔ اگر کہا کہ زید کے میرے مال میں یا میرے ان دراہم میں ہزار درم ہیں تو یہ اقرار ہے پس اگر یہ درم تمیز ہیں تو اقرار ودیعت ہے ورنہ شرکت ہے پس اگر مقر نے اپنے مال سے ہزار درم معین کرکے کہا کہ وہ ہزار درم یہ ہیں تو آیا یہ اس اقرار کا رد ہے بعض نے کہا کہ رد ہے اور بعض نے کہا کہ اقرار شرکت باطل نہ ہوگا کیونکہ ہزار درم کے تعیین کا دعوی کرنے سے اقرار شرکت کا رد ہوجانا ضرور نہیں ہے کیونکہ جائز ہے کہ مو اقرار کے پہلے شرکت ہو پھر دونوں نے تقسیم کرلیے یہ دعوی تقسیم ہوگا اور اگر دوسرے نے قسم کھائی کہ تقسیم نہیں ہوئی اور تقسیم ہونا ثابت نہ ہوا تو اقرار شرکت اپنے حال پر باقی رہیگا اور اگر مقر نے ہزار درم اپنے مال سے معین کیے اور مقر لہ نے انکار کیا تو اسی کا قول لیا جائیگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر کہا کہ میرے مال میں سے اسکے ہزار درم ہیں تو یہ ہبہ ہے اقرار نہیں ہے حتی کہ دیدینے کیواسطے مجبور نہ کیا جائیگا اور اگر کہا کہ یہ ہزار درم تیرے ہیں تو یہ اقرار اسکی طرف سے ہبہ نہیں ہے یہانتک کہ سپرد کرنے کیواسطے مجبور کیا جائیگا یہ محیط میں ہے۔ اگر کہا کہ زید کیواسطے میرے مال سے ہزار درم ہیں میرا اس میں کچھ حق نہیں ہے تو یہ دین کا اقرار ہے یہ مبسوط میں ہے ایک عورت نے اپنے شوہر سے کہا ہر چہ مرا از تو می بایست از تو یافتم تو یہ مہر وصول پانے کا اقرار نہیں ہے ایسا ہی صدر الشہید سے منقول ہے اور بعض نے کہا کہ اقرار ہے کذا فی الخلاصہ اگر کہا کہ یہ کپڑا یا گھر واسطے فلاں کے عاریت ہے یا فلان سے یا ملک فلان یا بملک فلان یا در ملک فلان یا فلان کی ملک سے یا بمیراث فلان یا در میراث فلان یا بحق فلان یا از طرف فلان تو یہ سب الفاظ اقرار ہیں یہ محیط سرخسی میں ہے اگر کپڑے یا چوپائے میں کہا کہ میرے پاس واسطے حق فلان کے عاریت ہے تو اقرار نہیں ہے اسیطرح اگر کہا کہ یہ ہزار درم میرے پاس واسطے حق فلان کے مضاربت ہیں تو یہ اقرار نہیں ہے بخلاف اسکے اگر قرض واسطے حق فلان کے کہا تو یہ اقرار ہے اور اگر کہا کہ یہ درم میرے پاس واسطے حق فلان کے عاریت ہیں تو یہ اقرار ہے کہ یہ درم فلان شخص کے ہیں یہ مبسوط میں ہے اور اگر کہا کہ فلان شخص کے ہاتھ کے میرے پاس عاریت ہیں یا کہا کہ فلان شخص کے ہزار درم مجھ پر بسبب حصہ شرکت یا شرکت یا شرکت کے یا بسبب اجرت یا اجرت یا اجرت کے یا بضاعت کے یا بضاعت ہیں تو یہ اقرار ہے یہ محیط سرخسی میں ہے اور اگر کہا کہ فلان کے مجھ پر ایک کر گیہوں بسبب سلم یا بسلف یا بثمن واجب ہیں تو اسکے ذمہ لازم ہوگے اسیطرح اگر کہا کہ فلان کے مجھ پر سو درم بسبب ثمن بیع کے یا بسبب بیع کے یا بجہت بیع کے یا اجارہ سے یا بسبب اجارہ کے یا اجارہ یا بکفالت یا بسبب کفالت یا کفالت ہیں تو اسکے ذمہ لازم ہوگے یہ مبسوط کے باب الاختیار میں ہے۔ فتاوی ابو اللیث میں ہے کہ اگر کہا کہ این چیز فلان را ست۔ یا ترا ست۔ تو اقرار ہے اور اگر کہا کہ۔ این چیز فلان کردم یا ترا۔ تو یہ ہبہ ہے اور اگر کہا کہ۔ این چیز آن فلان است۔ تو یہ اقرار ہے یہ ظہیریہ میں ہے۔ ایک شخص نے اپنے نابالغ بیٹے سے کہا کہ این مال ترا کردم یا بنام او کردم یا آن تو کردم … تو تملیکات یعنی مالک کردینا ہے اور امام ظہیر الدین رحمہ اللہ

نے فرمایا کہ بنام تو کردم - تملیک و اقرار کچھ نہیں ہے - ایک شخص نے کہا کہ یہ میرا گھر اولاد فلاں غیر کے واسطے ہے تو باطل ہے کیونکہ یہ ہبہ ہے اور جب اولاد کو بیان نہ کیا تو باطل ہے اور اگر یون کہا کہ یہ گھر میری اولاد میں سے اماں کے واسطے ہے تو یہ اقرار ہے اور اولاد آنہین کے تین چھوٹون کے واسطے ہوگا اسی طرح اگر کہا کہ تہائی یہ گھر میرا فلان کے واسطے ہے تو یہ بھی ہبہ ہے اور اگر کہا کہ تہائی اس گھر کا واسطے فلان کے ہے تو یہ اقرار ہے یہ فتاوے قاضیخان میں ہے - اگر زید نے عمرو سے کہا کہ ادا کر دے جو میرے ہزار درم تجھ پر ہین اسنے کہا کہ ہان اچھا تو یہ اقرار ہے یا یون کہا کہ منقریب تجھے یہ درم دیدونگا یا کل یہ تجھے دونگا تو بھی یہ اقرار ہے ایسے ہی اگر یون جواب دیا تو تو ٹھیک ہے تول دے یا تول کر انپر قبضہ کرے یا ٹھکرنہ کہا صرف یون کہا کہ تو تو آنکو تول لے یا نقد پرکھ لے یا انکو لے لے تو یہ سب اقرار ہے بخلاف اسکے اگر صرف یون کہا کہ تول یا پرکھ یا لے تو اقرار نہیں ہے یہ مبسوط مین ہے - اور اگر کہا کہ ابھی میعاد نہین آئی یا کہا کہ کل - یا کہا کہ صحاح نہین ہین یا آج میسر نہین ہین یا یون کہا کہ تو انکا بہت ہی تقاضا کرتا ہے تو یہ سب اقرار ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر کہا کہ آج تو میرے پاس نہین ہین یا کہا کہ مجھے آنکے ادا کرنے مین کچھ مہلت دے یا مجھ سے لینے مین تاخیر کر دے یا انکے وصول کرنے مین مجھسے تاخیر کر دے یا کہا کہ تو نے مجھے ان درمون سے بری کر دیا یا مجھے بری کر دیا مجھ سے اسکے لینے کی تو نے برارت کر لی یا کہا کہ مین واللہ آج تجھے ادا نہ کرونگا یا تیرے واسطے نہ تولونگا یا تو آنکو آج نہیں لیسکتا ہے یا یون کہا کہ صبر کر یہانتک کہ میرا مال آجاوے یا میرا غلام آجاوے تو یہ اقرار ہے یہ مبسوط مین ہے - اگر زید نے عمرو سے کہا کہ ادا کر دے میرا کر گیہون کا جو تجھ پر آتا ہے عمرو نے کہا کہ ناپ لینے والے کو کل بھیج دینا تو یہ اقرار ہے اسی طرح اگر وزنی چیز مین یون کہا کہ تول لینے والے کو کل بھیج دینا تو بھی ایسا ہی ہے یا کہا کہ کل اپنے وکیل کو بھیج دینا تا کہ تیرا دیدونگا یا کسی وصول کرنے والے کو بھیج دے یا کسی کو بھیج دے جو مجھسے لیکر قبضہ کرے تو یہ سب اقرار ہے یہ محیط مین ہے - زید نے عمرو پر ہزار درم کا دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے تجھے تیرا دعوی عطا کیا تو یہ اقرار نہین ہے اسی طرح اگر کہا کہ مجھ پر اپنا دعوی کرنے سے ایک مہینہ تاخیر رکھ یا جو کچھ تو نے دعوی کیا تاخیر کر دے تو یہ اقرار نہین ہے - اور اگر کہا کہ اپنا دعوی مجھسے دور رکھ یہانتک کہ میرا مال آجاوے تو مین تجھے یہ ہزار دیدونگا تو یہ اقرار ہے اور اگر کہا کہ یہانتک کہ میرا مال آجاوے تو تیرا دعوی تجھے دونگا تو یہ اقرار ہے یہ فتاوی قاضیخان مین ہے - نوادر ہشام مین ہے کہ امام محمد رحمہ سے مین نے سنا کہ فرماتے تھے کہ زید نے عمرو سے کہا کہ مجھے ہزار درم دے اسنے کہا کہ انکو تول لے تو عمرو پر کچھ لازم نہین ہے کیونکہ اسنے یہ نہین کہا تھا کہ میرے ہزار درم دے یہ محیط مین ہے - زید نے عمرو سے کہا کہ مجھے میرے ہزار درم جو تجھ پر آتے ہین دے عمرو نے کہا کہ صبر کر یا عنقریب پا جائیگا تو یہ اقرار نہین ہے کیونکہ ایسے کلمات کبھی استہزاء و استخفاف کے طور پر ہوتے ہین اور اگر کہا کہ انکو تول دونگا انشاء اللہ تو یہ اقرار ہے اور استثنا یعنی انشاء اللہ سے وعدہ نہین ہے صرف تبرک کیواسطے ہے اور تبرک تقدم دین کو مقتضی ہے یہ محیط سرخسی مین ہے - نوادر مین ہے کہ اگر مدعا علیہ نے کہا کہ کیسہ بہ عقیق کن تو یہ اقرار نہین ہے اور ایسے ہی بگیر یہ اقرار نہین ہے کیونکہ یہ الفاظ ابتدائی بولے جا سکتے ہین یعنی دعوی مدعی سے مربوط ہونا ضرور نہین ہے پس اقرار نہ ہونگے ایسے ہی قبض کنش کسرہ نون کے ساتھ و کیسہ بدوزش کسرہ زاء معجمہ کے ساتھ اقرار نہین ہے کیونکہ یہ الفاظ بطور استہزاء کے بولے جاتے ہین اور ایسے ہی بگیرش کسرہ راء مہملہ کے ساتھ اقرار نہین ہے اور اگر کیسہ بدوزش فتحہ زاء و قبض کنش فتحہ نون اور بگیرش فتحہ راء کے ساتھ اگر کہا تو مشائخ نے اسمین اختلاف کیا ہے اور اصح یہ ہے کہ یہ الفاظ اقرار ہین کیونکہ اسطرح استہزاء کے واسطے نہین بولے جاتے ہین اور مبتداء نہین ہو سکتے پس انکا ربط دعوی مدعی سے کیا جائیگا یہ محیط مین ہے - اگر کہا میرے ہزار درم جو تجھ پر آتے ہین ادا کر دے کہا کہ میرے قرضخواہ مجھے نہین

ہوتے ہیں پس مدعا علیہ نے کہا کہ بعضون کو مجھ پر حوالہ کر دے یا جسکو تو چاہے مجھ پر حوالہ کر دے یا کسی شخص کو انہیں سے میرے پاس لا میں ضمان کر دونگا یا قرضہ کا حوالہ قبول کرونگا تو یہ سب اقرار ہیں اور اگر کہا کہ میں نے یہ درم تجھے ادا کر دیے ہیں تو یہ اقرار ہے اور اگر کہا کہ مجھے تو نے اس قرضہ سے بری کر دیا ہے یا میں نے تجھے بعض کو ادا کیا ہے یا تو نے مجھے اس سے احلال کیا ہے یا کہا کہ تو نے یہ درم ہبہ کر دیے ہیں یا مجھے یہ درم صدقہ دیے ہیں یا میں نے تجھے یہ درم اترا دیے ہیں تو یہ سب اقرار ہیں یہ مبسوط میں ہے۔ اگر کہا کہ میں نے تجھے یہ درم وہ ادا کر دیے ہیں تو یہ قرضہ کا اقرار ہے اور ادا کر دینے کا حکم کیا جائیگا پھر حکم کیا جائیگا کہ وفا کر دینا ثابت کرے اسی طرح اگر مدعا علیہ نے مدعی سے کہا کہ سوگند خور کہ این مال بتو نرسانیدہ ام یا کہا سوگند خور کہ این مال بتو رسیدہ است پس یہ مدعا علیہ کی طرف سے مال کا اقرار ہے حکم کیا جائیگا کہ ادا کرے ایسا ہی بعض مشائخ کا فتوے منقول ہے یہ محیط میں ہے اور اگر کہا کہ تو نے مجھے اس دعوے سے بری کیا ہے یا مجھ سے اس دعوے سے صلح کی ہے تو یہ اقرار نہیں ہے یہ خلاصہ میں ہے اگر کہا کہ میں نے تیرے حق سے تجھ سے صلح کر لی ہے تو اقرار ہے اور بیان کرنا مقر کی طرف ہوگا اور اگر کہا کہ تیرے دعوے سے تو اقرار نہیں ہے اگر کہا کہ اس گھر سے بعوض ہزار کے یا ہزار کل یا اس سے بری کر یا دست بردار ہو جا یا میرے سپرد کر دے یا مجھے دے تو یہ سب مخاطب کی ملک کا اقرار ہے کیونکہ یہ الفاظ جب بدل کے ساتھ مذکور ہوتے ہیں اور پہلے اس نے لفظ صلح نہیں ہوتا ہے تو عرف و عادت میں مساومت کے معنے ہوتے ہیں۔ قلت۔ یہ خاص محاورہ اردو زبان کا نہیں ہے ولیکن اصل کے الفاظ عربی اس معنی میں معروف ہیں اور اگر یہ الفاظ ذکر کیے اور اسکے ساتھ بدل ذکر نہ کیا تو یہ اقرار نہیں ہے۔ اور اگر یوں صلح ٹھہرائی کہ ایک اپنا گھر سپرد کرے دوسرا غلام سپرد کرے تو یہ اقرار نہیں ہے اگر کسی نے ایک دار خرید اپھر دوسرے سے کہا کہ مجھے اسکی خرید ہزار میں دیدے تو یہ دوسرے کی ملک کا اقرار نہیں ہے یہ محیط سرخسی میں ہے مجموع النوازل میں ہے کہ زید نے عمرو نے کہا کہ میرے تجھ پر ہزار درم ہیں پس اسنے کہا کہ اور میرے بھی تجھ پر اسی قدر ہیں یا کسی سے کہا کہ میں نے تیری جورو کو طلاق دی یا تیری باندی یا غلام کو آزاد کیا اسنے کہا کہ اور تو نے اپنی جورو کو طلاق دی یا اپنے غلام یا باندی کو آزاد کیا تو ابن سماعہ نے امام محمد رح سے روایت کی ہے کہ یہ اقرار ہوگا اور ظاہر الروایت کے موافق اقرار نہیں ہے اور امام اجل ظہیر الدین رح ابن سماعہ کی روایت کے موافق فتوے دیتے تھے یہ خلاصہ میں ہے۔ اور اگر زید کے مخاطب نے اسکے جواب میں کہا کہ میرے تجھ پر ہزار درم ہیں حرف واو یا اور نہ کہا تو یہ بلا خلاف اقرار نہیں ہے اور اگر کہا کہ میرے تجھ پر اسکے مثل ہیں تو اسمین اختلاف ہے اور اگر کہا کہ میرے بھی تجھ پر اسکے مثل ہیں تو ظاہر ہے کہ اسمین وہی اختلاف ہے اور اگر مخاطب نے کہا کہ پس تو نے بھی اپنے غلام کو آزاد کیا تو آیا اس مخاطب سے یہ کلام اپنے غلام کی آزادی کا اقرار ہے یا نہیں پس ظاہر ہے کہ اسمین بھی اختلاف ہے اور اگر مخاطب نے کہا کہ تو نے اپنے غلام کو آزاد کیا تو بلا خلاف اقرار نہیں ہے اور ایسا ہی اختلاف اس صورت میں ہے کہ زید نے دوسرے سے کہا کہ تو نے فلان شخص کو قتل کیا ہے اسنے جواب دیا کہ اور تو نے بھی فلان شخص کو قتل کیا ہے اور اگر اسنے یون کہا کہ تو نے فلان شخص کو قتل کیا تو بلا خلاف اقرار نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر فارسی میں کہا کہ مرا از تو چندین می باید یعنی کسی قدر مال معلوم کو بیان کیا پس مخاطب نے کہا کہ مرا نیز از تو چندین می باید تو مخاطب کا یہ قول شخص اول کے دعوی کا اقرار ہوگا ایسا ہی بعض مشائخ نے کہا ہے اور یہ حکم موافق قول امام محمد رح کے ہونا چاہیے اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک یہ اقرار نہ ہوگا خواہ فارسی میں کہے یا عربی میں کہے اور اگر کہا کہ مرا از تو چندین می باید پس مخاطب نے کہا کہ مرا باز سے تو نیز چندین می باید تو یہ قول مدعی اول کے دعوی کا اقرار ہوگا یہ ذخیرہ میں ہے عیون میں ہے کہ ایک شخص سے کہا کہ میں نے فلان کے بیٹے کو قتل کیا پھر کہا کہ میں نے فلان کے بیٹے کو قتل کیا

تو یہ ایک ہی بیٹے کا قتل کا اقرار ہوگا۔ فتاوی اہل سمرقند میں ہے کہ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ تو نے فلاں شخص کو کیوں قتل کیا اُس نے کہا کہ لوح محفوظ میں یوں ہی لکھا تھا یا میں نے اپنے دشمن کو مار ڈالا تو یہ قتل کا اقرار ہے اگر عمداً قتل کرنے کا اقرار نہ کرے تو اسکے مال سے دیت دلائی جاویگی اور اگر یوں جواب دیا کہ جو مقدر ہو وہ ہونے والا ہے تو یہ اقرار نہیں ہے کذا فی الخلاصہ۔ اور اگر دو سو درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ میں نے تجھے سو بعد سو کے پورے کر دیے تیرا کچھ حق مجھ پر نہیں ہے تو یہ اقرار نہیں ہے اسیطرح اگر سو درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا کہ پچاس درم میں نے تجھے دیدیے ہیں تو یہ اقرار نہیں ہے کذا فی فتاوی قاضی خان۔ اگر زید نے عمرو پر ہزار درم کا دعویٰ کیا عمرو نے کہا کہ تو نے انہیں سے کچھ لے لیے ہیں تو یہ اقرار ہے اسی طرح اگر کہا کہ ان درموں کا وزن کیا ہے یا کیا مدت قرار پائی یا کیا اسکا سکہ ہے یا میں نے اُنسے برات تجھ سے کر لی ہے یا میں نے وہ درم تجھے ادا کر دیے ہیں تو یہ سب ہزار درم کا اقرار ہے اور اگر یوں کہا کہ میں نے تجھ سے ہر قلیل و کثیر سے جو تیرا مجھ پر تھا بریت کر لی ہے تو یہ ہزار کا اقرار نہیں ہے بلکہ ایسی چیز کا اقرار ہے جسکی جنس و مقدار مجہول ہے پس بیان کرنے پر مجبور کیا جائیگا اور جب اُسنے بیان کیا تو طالب سے قسم لیجائیگی کہ میں نے اس سے وصول نہیں پائے اور مطلوب سے قسم لیجائیگی کہ مجھ پر سوائے اسکے نہیں ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اگر میت پر قرض کا دعویٰ ایک بعض وارثوں پر کیا پس مدعا علیہ نے کہا۔ در دست من از ترکہ چیزے نیست۔ تو یہ ترکہ کا اقرار نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر کسی شخص نے دوسرے کی مقبوضہ زمین پر دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے مدعی سے کہا۔ ترا جز این زمینے دیگر است۔ تو یہ مدعا علیہ کی طرف سے اقرار ہے یہ ظہیریہ میں ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر دعویٰ کیا کہ اسنے مجھ سے اسقدر درم ناحق قبضہ میں لیے ہیں پس مدعا علیہ نے کہا کہ ناحق میں نے قبضہ نہیں کیا تو یہ اقرار نہیں ہے اور اگر کہا کہ میں نے تیرے حکم سے تیرے بھائی کو دیدیے ہیں تو یہ اقرار ہے اور اسپر واجب ہے کہ اسکے حکم دینے کو ثابت کرے یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر دوسرے پر دس درم کا دعویٰ کیا پس مدعا علیہ نے کہا از این جملہ مرا پنج درم دادنی است۔ تو یہ دس درم کا اقرار ہے اور اسی طرح اگر کہا از این جملہ پنج درم باقی است تو بھی دس کا اقرار ہے اور اگر کہا پنج درم باقی ماندہ است تو یہ دس کا اقرار نہیں ہے یہ ظہیریہ میں ہے۔ منتقی میں ہے کہ اگر دوسرے سے کہا کہ میرے تجھ پر ایک ہزار درم ہیں اُسنے کہا کہ ولیکن انہیں سے پانسو درم پس شیئنہ ہیں یا کہا کہ ولیکن پانسو درم انہیں سے پس میں انکو نہیں جانتا ہوں تو یہ پانسو درم کا اقرار ہے اور اگر یوں کہے کہ ولیکن پانسو درم بیشک شیئنہ ہیں اور انہیں سے نہ کہے تو اقرار نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ زید نے کہا کہ میرے تجھ پر ہزار درم ہیں اُسنے کہا الحق یا الصدق یا الیقین۔ یا کہا حقاً یا صدقاً یا یقیناً۔ یا مکرر کہا الحق الحق یا الصدق الصدق یا الیقین الیقین۔ یا حقاً حقاً یا صدقاً صدقاً یا یقیناً یقیناً۔ یا ان سب کے ساتھ بر بمعنی نیکوکاری کے بڑھا دیا مثلاً کہا الحق البر یا البر الحق۔ یا حق بر الی آخرہ تو یہ سب اقرار ہیں اور اگر یوں کہا الحق حق یعنی حق حق ہوتا ہے جیسے محاورے میں بولتے ہیں سچ سچ ہی ہے یا صدق صدق ہے یا یقین یقین ہے یا لفظ بر کو مفرد بولا یا مکرر کر کے بدون حق وغیرہ کے ساتھ ملانے کے یوں بولا البر البر یا بر بر تو یہ اقرار نہیں ہے اسیطرح لفظ صلاح خواہ مفرد بولے یا حق و صدق کے ساتھ ملاوے اقرار نہوگا یہ کافی میں ہے۔ اگر مدعی نے کہا میرے تجھ پر ہزار درم ہیں پس مدعا علیہ نے کہا مع سو دینار کے۔ تو فقیہ ابوبکر اسکاف نے فرمایا کہ یہ اقرار نہیں ہے اور فقیہ ابو اللیث نے کہا کہ اگر دیناروں میں مدعی نے تصدیق کی تو صحیح ہے اور دونوں مالوں کا اقرار ہوگا اور اگر دیناروں میں تکذیب کی تو درموں کا اقرار صحیح ہے یہ تتمہ میں ہے۔ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ میں نے تجھے سو درم قرض دیے ہیں عمرو نے کہا کہ میں نے سوائے تیرے کسی سے قرض نہیں لیا یا کسی تیرے [illegible] سے تجھ سے پہلے قرض نہیں لیا یا بعد تیرے کسی سے قرض نہ لونگا تو یہ اقرار نہیں ہے یہ فتاوی قاضی خان [illegible] اصل میں مذکور ہے کہ اگر دوسرے سے کہا کہ میں نے تجھے سو درم قرض دیے ہیں اسنے کہا کہ دوبارہ [illegible]

کے واسطے ایسا نہ کرونگا یا اسکے بعد پھر ایسا نہ کرونگا تو یہ اقرار ہے بخلاف اس قول کے کہ دوبارہ نہ کرونگا کیونکہ یہ اقرار نہیں ہے اگر دوسرے سے کہا کہ تو نے مجھسے سو درم غصب کر لیے اس نے کہا کہ مین نے تجھسے غصب نہین کیا مگر یہی سو درم تو یہ اقرار ہے اسی طرح اگر کہا کہ مین نے تجھسے سوائے ان درمون کے یا غیر ان سو درم کے غصب نہین کیا تو یہ بھی اقرار ہے اسی طرح اگر کہا کہ مین نے تجھسے بعد ان سو درم کے کچھ غصب نہین کیا یا ان سو درم کے ساتھ کچھ غصب نہین کیا یا قبل ان سو درم کے کچھ غصب نہین کیا تو سو درم کے غصب کا اقرار ہے اسی طرح اگر کہا کہ بعد تیرے کسی سے غصب نہ کرونگا یا بعد تیرے کسی سے غصب نہین کیا تو یہ بھی اقرار ہے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر کہا کہ تیرے مجھپر نہین ہین مگر سو درم یا سوائے سو درم کے نہین ہین یا سو درم سے زیادہ نہین ہین تو سو درم کا اقرار ہے اور اگر کہا کہ تیرے مجھپر سو درم سے زیادہ نہین ہین اور نہ کم ہین تو یہ اقرار نہین ہے کذا فی فتاوی قاضی خان۔ اور اگر یون کہا کہ تیرے مجھپر سو درم سے زیادہ نہین ہین اور نہ سو درم سے کم ہین تو بعض مشائخ نے کہا کہ یہ اقرار نہین ہے جیسا مطلقاً کم کے نفی کرنے مین تھا اور بعض نے کہا کہ یہ سو درم ہونے کا اقرار ہے اور یہی اصح ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر کہا کہ تیرے صرف مجھپر سو درم ہین تو یہ سو درم کا اقرار ہے اور اگر کہا کہ تیرے سو درم مجھپر نہین ہین تو یہ کسی قدر کا بھی اقرار نہین ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر زید نے تقسیم کرنے والے سے کہا کہ اس دار کو تقسیم کر تہائی واسطے عمرو کے اور تہائی میرے لیے اور تہائی بکر کے واسطے تو یہ قول اُسکا عمرو و بکر کے واسطے دو تہائی دار کی ملک کا اقرار نہین ہے تاوقتیکہ یون نہ کہے کہ تہائی اسکا عمرو کا ہے اور تہائی اُسکا بکر کا ہے یہ ظہیریہ مین لکھا ہے۔ اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر سو درم ہین درصورتیکہ مین جانتا ہون یا میرے علم مین ہے یا درصورتیکہ مین نے جانا تو امام اعظم رح و امام محمد رح نے فرمایا کہ یہ سب باطل ہے اور امام ابو یوسف رح نے کہا کہ یہ اقرار صحیح ہے اور بالاجماع اگر یون کہا کہ مین جانتا ہون کہ البتہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم ہین یا فلان شخص کے مجھپر ہزار درم ہین اور ضرور مجھے ایسا معلوم ہوا ہے تو یہ اقرار صحیح ہے یہ ذخیرہ مین ہے اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم ہین میرے گمان مین یا مین نے گمان کیا یا خیال مین یا خیال کیا یا دیکھا تو یہ باطل ہے یہ مبسوط باب الاستثناء مین ہے۔ اگر کہا کہ مجھپر ہزار درم فلان شخص کی شہادت یا علم مین ہین تو اُسکے ذمہ کچھ لازم نہوگا اور اگر کہا کہ بشہادت فلان یا بعلم فلان ہین اقرار ہوگا اور اگر کہا کہ بقول فلان یا در قول فلان ہین تو اُسکے ذمہ کچھ لازم نہوگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اگر کہا اُسکے مجھپر ہزار درم میرے حساب مین یا در حساب فلان یا بحساب فلان ہین یا میری کتاب مین یا در کتاب فلان یا بکتاب فلان ہین تو باطل ہے اور اگر کہا کہ اسکی چک مین یا فلان کی چک یا میری چک مین یا میری چک کے بموجب ہین تو یہ اقرار ہے۔ اور اگر کہا فلان کے مجھپر ہزار درم ہی مین یا بموجب بہی کے ہین یا فلان کے مجھپر ہزار درم حساب مین یا حساب سے یا حساب کے بموجب ہین تو یہ اقرار ہے یہ محیط مین ہے اور اگر کہا کہ بموجب نقل کے یا نقل مین یا بہی مین یا ایسی کتاب مین جو میرے اُسکے درمیان ہے یا میرے اُسکے درمیانی حساب سے ہین تو یہ سب اقرار ہے یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اگر کہا کہ مجھپر اُسکے ہزار درم کی چک یا ہزار کی بہی یا حساب ہے تو اُسکے ذمہ مال لازم ہوگا اور اگر کہا کہ میرے اُسکے درمیانی شرکت کے ہزار درم یا باہمی تجارت کے یا خلطہ کے ہزار درم ہین تو اسپر ہزار درم لازم ہونگے یہ خزانۃ المفتیین مین ہے۔ اگر کہا کہ اُسکے مجھپر ہزار درم قضاء زید مین ہین حالانکہ زید قاضی ہے یا قضاء فلان قفیر مین یا بموجب اُسکے فتوی کے یا اُسکی فقہ کے ہین تو اُسکے ذمہ کچھ لازم نہوگا اور اگر کہا کہ بموجب قضاء زید کے ہین حالانکہ زید قاضی ہے تو اسکے ذمہ مال لازم ہوگا اور اگر زید قاضی نہو ولیکن طالب نے کہا کہ مین اسکو تحاکم کر کے اسکے پاس لے گیا تھا اُسنے میرے لیے اسپر حکم دیا ہے تو اُسکے ذمہ مال لازم ہوگا اور اگر دونون نے باہم تصدیق کی کہ اسکے پاس تحاکم نہین کیا تھا تو مقر پر کچھ لازم نہوگا اور اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم اُسکی یاد داشت یا بموجب اُسکی یاد داشت کے ہین تو اُسکے ذمہ کچھ لازم نہوگا یہ مبسوط مین ہے

اگر کسی شخص نے کہا کہ فلان کے ہزار درم مجھپر انشاء اللہ تعالے ہین تو امام اعظم رح نے فرمایا کہ اقرار باطل ہے اور یہ استحسان ہے کذا فی المحیط۔ اگر کہا کہ مین نے یہ غلام غصب کیا انشاء اللہ تعالے تو کچھ اُسکے ذمہ لازم نہوگا کذا فی الفلاصہ۔ اگر ایک یادداشت تحریری مین لکھا کہ فلان شخص کا مجھپر اسقدر ہے یا مین نے اُسکو اسقدر مہلت دی پھر آخر مین لکھدیا کہ جو شخص اس یادداشت کیواسطے قیام کرے وہ جو کچھ اسمین ہے اُسکا ولی ہے انشاء اللہ تعالے تو امام اعظم رح کے نزدیک قیاساً جو کچھ چک مین ہے کچھ اُسکو لازم نہوگا اور صاحبین رح کے نزدیک استحساناً لازم ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر کہا کہ مین نے کل کے روز تجھسے یہ غلام غصب کیا انشاء اللہ تعالے تو امام محمد رح کے نزدیک اقرار باطل ہے اور استثناء صحیح ہے کذا فی المحیط اور یہی ظاہر الروایت ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم ہین اگر فلان شخص چاہے تو یہ اقرار باطل ہے اگرچہ فلانا چاہے اسی طرح ہر اقرار کا حکم ہے کہ جو شرط پر معلق ہو مثلاً فلان کے ہزار درم مجھپر ہین اگر مین گھر مین داخل ہوا یا آسمان سے مینھ برسا یا ہوا چلی یا قضاے الٰہی یا اللہ تعالے کا ارادہ جاری ہوا یا اللہ تعالے نے اُسکو دوست رکھا یا اُس سے راضی ہوا یا اُسکو تنگی دی یا کشائش دی یا اگر مین اس امر کی بشارت دیا گیا تو یہ سب اسکے امثال مبطل اقرار ہین اگر اقرار سے متصل بیان کیے جاوین یہ تبیین مین ہے۔ اگر کہا کہ اُسکے مجھپر ہزار درم ہین الا یہ کہ اسکے سوا کوئی امر مجھے ظاہر ہو یا میری راے مین آوے تو یہ اقرار باطل ہے خواہ کوئی بات اُسکے نزدیک ظاہر ہو یا ظاہر ہونے سے پہلے مر جاوے یا سواے اسکے کوئی امر اسکی راے مین آوے یا نہ آوے اور اگر کہا کہ اُسکے مجھپر ہزار درم ہین بشرطیکہ میرا یہ اسباب میرے مکان تک بصرہ مین پہونچاوے اُسنے ایسا ہی کیا اور وہ حاضر تھا اس مقولہ کو سنتا تھا تو جائز ہے اور اُسپر مال واجب ہوگا اسی طرح اگر کہا کہ تیرے مجھپر ہزار درم ہین اگر تو یہ اسباب اُٹھا کر میرے گھر تک پہونچا دے تو یہ بھی مزدور مقرر کرنے مین داخل ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی نے کہا کہ گواہ رہو کہ اُسکے مجھپر ہزار درم ہین اگر مین مر جاؤن تو یہ درم اُسپر واجب ہونگے خواہ جیتا رہے یا مر جاوے ایسے ہی اگر کہا کہ اسکے مجھپر ہزار درم ہین جبکہ شروع مہینا آوے یا جب لوگ افطار کرین یا فطر تک یا قربانی تک تو بھی یہی حکم ہے یہ منتقی مین امام ابو یوسف رح سے روایت ہے کہ اگر یون کہا کہ جب فلان شخص آوے یا اگر فلان شخص آوے تو زید کے مجھپر ہزار درم ہین تو یہ باطل ہے اور اگر کہا کہ تیرے مجھپر ہزار درم ہین جب زید آجاوے تو یہ جائز ہے بشرطیکہ طالب دعوی کرتا ہو کہ میرے زید پر ہزار درم ہین اور اسنے جو کچھ میرا اُسپر ہے اُسکے اسنے یہ کفالت کرلی ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین بشرطیکہ وہ قسم کھا جاوے یا اس شرط پر کہ قسم کھا جاوے یا جسوقت قسم کھاوے یا جب قسم کھاوے یا وقت قسم کھانے کے یا اُسکے قسم کے ساتھ یا اُسکے قسم کے بعد پس فلان شخص نے اُسپر قسم کھالی اور مقر نے مال سے انکار کیا تو مال کیواسطے اُس سے مواخذہ نہ کیا جائیگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ یہ غلام مجھسے خرید لے یا اُجرت پر دے لے یا مین نے تجھے اپنا گھر عاریت پر دیا یا عمرو نے کہا کہ ہان اچھا تو یہ قول اُسکا یعنی ہان یہ ملک زید کا اقرار ہے اسی طرح اگر زید نے کہا کہ اس میرے غلام کی مزدوری یا اسکا یہ کپڑا مجھے دے اُسنے کہا کہ ہان اچھا تو زید کی ملک کا غلام و کپڑا ہونے مین اقرار کیا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اگر کہا کہ میرے اس دار کا دروازہ چھوڑ دے یا میرے اس دار پر چھپر کر دے یا میرے اس گھوڑے پر زین رکھدے یا میرے اس خچر کو لگام دیدے یا میرے اس خچر کی زین مجھے دیدے یا میرے اس خچر کی لگام مجھے دے اُسنے کہا کہ ہان اچھا تو اقرار ہے اور اگر ان سب صورتون مین کہا کہ نہین تو اقرار نہوگا یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر کہا کہ میرے تجھپر ہزار درم ہین اُسنے کہا کہ ہان تو یہ اقرار ہے اسیطرح اگر اسکے ہاتھ مین کوئی کپڑا تھا اسکی نسبت کہا کہ یہ کپڑا مجھے فلان شخص نے عاریت دیا ہے اُسنے کہا کہ ہان یا کہا کہ تو نے سچ کہا یا فارسی مین کہا کہ آرے تو یہ اقرار ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر کسی نے کہا کہ تیرے اوپر عمرو کے ہزار درم ہین اُسنے سنکر کہا یعنی ہان تو یہ اقرار نہین ہے یہ تبیین مین ہے اگر عمرو نے کہا کہ کیا ...

اُسکو آگاہ کردے یا اس سے کہہ یا گواہ رہ یا اسے خوشخبری دے کہ اُسکے مجھپر ہزار درم ہین تو یہ اقرار ہی اور ایسے ہی اگر زید سے کہا کہ بکر کو خبر دون کہ اُسکے تجھپر ہزار درم ہین یا اُسکو آگاہ کردون یا گواہی دون کہ اُسکے تجھپر ہزار درم ہین یا مین اُس سے کہون پس زید نے کہا کہ ہان تو یہ سب اقرار ہین یہ محیط مین ہی۔ اگر دوسرے سے کہا کہ فلان کے ہزار درم شاہی مجھپر ہونے کی گواہی نہ دے تو یہ اقرار نہین ہی اسی طرح اگر کہا کہ فلان شخص کا مجھپر کچھ نہین ہی پس یہ خبر اُسکو نہ دے کہ اُسکے مجھپر ہزار درم ہین یا نہ کہہ کہ اس کے مجھپر ہزار درم ہین تو یہ بھی اقرار نہوگا۔ اور اگر ابتدائً یہ کہا کہ فلان شخص کو خبر نہ دے کہ اس کے مجھپر ہزار درم ہین تو یہ اقرار ہی۔ اور ناطقی نے اپنی اجناس مین کرخی سے روایت کی کہ انھون نے فرمایا کہ خبر نہ دے کہنا مثل گواہی نہ دے کہنے کے دونون حالتون مین اقرار نہین ہی اور صحیح یہ ہی کہ ان دونون لفظون مین فرق ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کہا کہ چھپاؤ عورت سے کہ مین نے اُسکو طلاق دی یا میرا اُسکو طلاق دینا اُس سے چھپاؤ تو یہ اقرار ہی بخلاف اس قول کے کہ خبر نہ دو اس کو کہ مین نے اُسکو طلاق دی ہی اور اگر کہا کہ عورت سے اِسکی طلاق کو چھپاؤ تو یہ طلاق نہین ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ جو کچھ میرے ہاتھ مین ہی قلیل و کثیر غلام وغیرہ سے وہ عمرو کا ہی تو یہ اقرار صحیح ہی پس اگر عمرو آیا تاکہ جو کچھ اُسکے ہاتھ مین ہی سب لیلے پس دونون مین ایک غلام کی بابت اختلاف ہوا پس عمرو نے کہا کہ یہ غلام اقرار کے روز تیرے ہاتھ مین تھا اسواسطے میرا ہی اور زید نے کہا کہ اس روز میرے قبضہ مین نہ تھا اُسکے بعد مین اسکا مالک ہوا ہون تو زید کا قول مقبول ہوگا ولیکن اگر عمرو اس امر کے گواہ لاوے کہ یہ غلام اقرار کے روز زید کے قبضہ مین تھا تو اسکی ڈگری ہو جائیگی یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ سب جو میرے قبضہ مین ہی یا سب جو مجھسے معروف ہی یا سب جو مجھسے منسوب ہی وہ عمرو کا ہی تو یہ اقرار ہی یہ خلاصہ مین ہی اور اگر یون کہا کہ سب میرا مال یا سب جسکا مین مالک ہون وہ عمرو کا ہی تو یہ ہبہ ہی بدون سپرد کرنے کے جائز نہین ہی۔ اور سپرد کرنے پر مجبور نہ کیا جائیگا اور اگر یون کہا کہ جو کچھ میرے گھر مین ہی وہ عمرو کا ہی تو اقرار ہی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر اجیر نے اقرار کیا کہ جو کچھ قلیل و کثیر تجارت یا متاع یا مال عین و دین سے میرے قبضہ مین ہی وہ عمرو کا ہی اور مین ان چیزون مین اُسکا اجیر ہون تو جائز ہی اور جو کچھ اس اقرار کے روز اجیر کے قبضہ مین ہو وہ عمرو کا ہی اسمین اجیر کا کچھ حق نہین ہی مگر مین کھانے اور کپڑے کو استحساناً کہتا ہون کہ یہ دونون اجیر کے قرار دیے جائینگے۔ اور اگر اجیر نے اقرار کیا کہ جو کچھ میرے قبضہ مین فلان تجارت کا ہی وہ عمرو کا ہی تو جو کچھ اجیر کے قبضہ مین اس تجارت کا اس روز ہوگا وہ سب عمرو کو ملیگا اور جو کچھ سوائے اسکے دوسری تجارت کا ہوگا اسمین عمرو کا کچھ نہوگا اور ان چیزون کے بیان کرنے مین اجیر کا قول مقبول ہوگا اور بھی اگر اُسنے دعوی کیا کہ جو کچھ میرے قبضہ مین اس تجارت کا تھا وہ بسبب آفت پہونچنے کے بعد اقرار کے تلف ہوگیا تو اسی کا قول قسم سے مقبول ہوگا اور اگر اجیر نے اقرار کیا کہ جو کچھ میرے قبضہ مین تجارت یا مال سے ہی وہ عمرو کا ہی اور اُسکے قبضہ مین مال عین اور چکین ہین تو یہ سب عمرو کے ہونگے اور اگر اقرار کیا کہ جو کچھ میرے قبضہ مین طعام سے ہی وہ عمرو کا ہی اور اُسکے قبضہ مین گیہون اور جو اور تل اور چھوہارے ہین تو اسمین سے سوائے گیہون کے باقی کچھ عمرو کا نہ ہوگا اور اگر اجیر کے قبضہ مین گیہون نہون تو عمرو کو کچھ بھی نہ ملیگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کسی شخص نے اپنی صحت مین اقرار کیا کہ جو کچھ میری منزل یعنی مکان مین فروش و برتن وغیرہ سے جسپر ملک کا اطلاق استحقاق اموال سے ہوتا ہی سب میری اس دختر کے ہین اور اس شخص کے گاؤن مین چوپایہ اور غلام ہین اور یہ شخص شہر مین بستا ہی تو فرمایا کہ اسکا اقرار اسی گھر کی چیزون مین واقع ہوگا جسمین وہ رہتا ہی اور چوپایہ ایسے ہین کہ انکو آنکو باہر بھیجتا ہی اور رات کو وہ گھر مین چلے آتے ہین وہ اس اقرار مین داخل ہوجائینگے اور ایسے ہی وہ غلام بھی داخل ہونگے جو دن مین حوائج ضروری کیواسطے

باہر جاتے ہین اور رات کو گھر مین رہتے ہین اور انکے سوائے جو کچھ ہی وہ داخل نہوگا یہ ظہیریہ مین ہے۔ ایک شخص نے اپنی صحت عقل و بدن کی حالت مین اقرار کیا کہ جو کچھ میری منزل یعنی گھر مین داخل ہی وہ سب میری عورت کا ہی سوائے اُن کپڑون کے جو میرے اوپر ہین پھر وہ شخص مرگیا اور ایک بیٹا چھوڑا اُسنے دعوی کیا کہ یہ میرے باپ کے ترکہ مین داخل ہی تو جس شے کو عورت جانتی ہو کہ یہ چیز بسبب بیع صحیح یا ہبہ صحیح کے شوہر کے مالک کردینے سے میری ہوگئی ہی یا شوہر پر اُسکا مہر ہو تو اسکو اس چیز مین ممانعت کی گنجائش ہی اور رجب بھی اقرار ہی اور جو چیز اُسکی ملک نہین ہوئی وہ اس اقرار کی وجہ سے فیما بینہا و بین اللہ تعالی عورت کی ملک نہو جائیگی بلکہ وہ متوفی کا ترکہ ہی ولیکن قضاءً یہ حکم ہی کہ اگر گواہون نے اس اقرار کی گواہی ادا کی تو قاضی کو واجب ہوگا کہ جو کچھ گھر مین اقرار کے روز موجود ہی سب کی ڈگری عورت کے نام کردے یہ خلاصہ مین ہی اگر کسی نے کہا کہ میری عورت کے واسطے ہی یہ بیت اور جو کچھ اس بیت کے دروازہ نے اندر بند کرلیا ہی اور بیت کے اندر متاع موجود ہی تو عورت کو بیت اور متاع دونون ملینگے اور اگر بجائے اقرار کے اس لفظ کے ساتھ بیع واقع ہو تو حکم اسکے برخلاف ہی کیونکہ متاع اس بیع مین داخل نہوگی اور ایسا ہوگا کہ گویا اُسنے یون کہا کہ مین نے تیرے ہاتھ بیت کو مع اُسکے حقوق کے فروخت کیا اگر کسی نے اپنی مان کا مال تلف کردیا پھر اس سے کہا کہ جو کچھ میرے قبضہ مین مال ہی وہ تیرا ہی پھر مرگیا اور جس مال کا اقرار کیا وہ بعینہ قائم ہی تو وہ مان کا ہوگا اور اگر بیٹے نے اُسکو تلف کردیا ہی یعنی بعینہ قائم نہین ہی اور وہ کیلی و وزنی چیزون مین سے نہین تھا اور اُسنے درم و دینار چھوڑے ہین تو بعد اس اقرار کے جو مذکور ہوا ہی اس عورت یعنی اُسکی مان کو گنجائش ہی کہ ان درم و دینارون سے اسقدر لے جسقدر اُسنے تلف کردیا ہی کیونکہ یہ بمنزلہ صلح کے ہوگیا تھا اور جب بدل صلح کو اُسنے تلف کردیا تو صلح باطل ہوگئی اور دین جیسا تھا ویسا عود کر آیا یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر ایک دیوار کا ایک شخص کے واسطے اقرار کیا پھر کہا کہ میری مراد اس سے صرف عمارت دیوار بدون زمین کے تھی تو تصدیق نہ کیجائیگی اور دیوار مع اُسکی زمین کے ڈگری ہوگی اسیطرح اگر کچی اینٹون کے اسطوانہ کا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہی ولیکن اگر اسطوانہ لکڑی کا ہو تو مقرلہ کو صرف لکڑی ملیگی زمین نہ ملیگی پس اگر اُسکا رفع کرنا بدون ضرر کے ممکن ہی تو مقرلہ اُسکو لے لے اور اگر بدون ضرر کے نہین لے سکتا ہی تو اقرار کرنیوالا مقرلہ کو اُسکی قیمت کی ضمان دیدے یہ مبسوط مین ہی اگر کہا کہ بنا اس دار کی فلان شخص کی ہی تو فلان شخص کے نام اُسکے نیچے کی زمین کی ڈگری نہوگی یہ ظہیریہ مین ہی۔ اگر کسی نخل یا شجر کا جو اُسکے باغ یا زمین مین لگا ہوا ہی دوسرے کے واسطے اقرار کیا تو اقرار مین نخل و شجر کے ساتھ اسقدر زمین جو اُسکے جڑ کی ہی داخل ہوجائیگی اور کتاب مین یہ نہین مذکور ہی کہ کسقدر زمین داخل ہوگی مگر دوسرے مقام پر اشارہ فرمایا کہ جسقدر درخت کے ساق کے مقابلہ مین ہی داخل ہوگی حتی کہ اگر یہ درخت اُکھاڑ گیا اور اُسکے اُکھاڑنے کی جگہ دوسرا جما تو مقرلہ کا ہوگا۔ اور اسمین مشائخ نے اختلاف کیا ہی بعضون نے کہا کہ درخت کی بڑی جڑون کے مواضع جو جڑ وغیرہ کے مشابہ ہین داخل ہونگے اور جو باریک جڑین بڑی جڑون سے پھوٹی ہین اُنکے مواضع داخل نہ ہونگے۔ اور بعضون نے کہا کہ اُن جڑون کے مواضع داخل ہونگے کہ جن جڑون کے بغیر یہ درخت باقی نہین رہ سکتا ہی اور اس سے زیادہ داخل نہونگے اور بعضون نے کہا کہ ٹھیک دوپہر کو جب آفتاب آسمان پر ٹھہرا تو جسقدر زمین درخت کے سایہ مین آوے اسقدر داخل ہی باقی داخل نہوگی اور بعضون نے کہا کہ اقرار کے وقت جسقدر درخت کی موٹائی ہی اُسی قدر زمین داخل ہوگی یہ محیط مین ہی اگر کسی نے اقرار کیا کہ اس درخت کے پھل جو اسپر موجود ہین فلان شخص کے ہین تو اس اقرار سے درخت کا بھی اقرار کرنیوالا شمار نہوگا اور اگر کہا کہ جو کھیتی اس زمین مین موجود ہی وہ زید کی ہی تو زید کو صرف کھیتی بدون زمین کے ملیگی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر کہا کہ [illegible]

انگور مع اسکی زمین اور جو کچھ اسمین عمارت و ستون و میخین وغیرہ اور درخت ہین سب ملینگے - اگر کہا کہ یہ زمین زید کی ہی اور اسکے درخت خرما میرے ہین یا کہا کہ یہ زمین زید کی ہی مگر نخل اسکے نہین ہین تو زمین مع درختون کے زید کی ہوگی اسی طرح اگر کہا کہ یہ درخت مع جڑون کے زید کا ہی اور اسکے پھل میرے ہین تو درخت مع پھلون کے زید کا ہوگا یہ محیط مین ہی - اگر کسی نے کہا کہ یہ زمین زید کی ہی حالانکہ زمین مین کھیتی ہی تو زمین مع کھیتی کے زید کی ہوگی اور اگر مقر نے گواہ قائم کیے کہ یہ کھیتی میری ہی خواہ حکم قاضی زید کے نام ہوچکا ہی یا نہین ہوا ہی تو گواہی مقبول ہوگی اور اگر زمین مین خرما کے درخت ہون تو بھی یہی صورت ہوگی ولیکن اگر اسکے گواہ لایا کہ یہ درخت میرے ہین تو مقبول نہونگے مگر اسوقت مقبول ہونگے کہ جب اسنے یہ اقرار کیا ہو کہ زمین زید کی اور درخت میرے ہین تو اس صورت مین زید کے نام درختون کی ڈگری نہوگی یہ واقعات حسامیہ مین ہی - امام محمد رح سے روایت ہی کہ اگر زید نے کہا کہ یہ دار عمرو کا ہی تو اسکی بناء داخل اقرار ہوگی اسی طرح اگر کہا کہ اس دار کی زمین عمرو کی ہی تو بناء داخل اقرار ہوگی یہ ذخیرہ مین ہی - اگر زید کے واسطے عمرو نے اقرار کیا کہ یہ خاتم اسکی ہی تو حلقہ و نگینہ دونون زید کو ملینگے اور اگر تلوار کا اقرار کیا تو پھل و نیام و پرتلہ سب اسکا ہی اور اگر حجلہ کا اقرار کیا تو اسکی لکڑیان جس سے وہ بنا ہوا ہی - اور وہ کپڑا جس سے وہ منڈھا ہوا ہی سب زید کا ہی یہ کافی مین ہی - اگر زید کے قبضہ مین ایک دار ہی اسنے کہا کہ یہ دار عمرو کا ہی مگر فلان بیت یا اسقدر حصہ معلومہ میرا ہی تو اسکے مقولہ کے موافق رکھا جائیگا اور اگر کہا کہ یہ بیت میرا ہی یا یون کہا کہ ولیکن یہ بیت میرا ہی تو کل دار عمرو کا ہوگا اور اگر کہا کہ یہ دار عمرو کا ہی اور یہ بیت بکر کا ہی تو موافق اسکے اقرار کے رکھا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی - اگر کہا کہ یہ دار فلان شخص کا ہی اور اسکی بناء میری ہی یا کہا کہ یہ زمین فلان شخص کی اور اسکے درخت میرے ہین یا کہا کہ درخت مع اصول کے فلان شخص کے اور پھل میرے ہین تو سب مقر لہ کے ہونگے اور بدون حجت کے مقر کی تصدیق نکیجاویگی یہ فتاوی قاضیخان مین ہی - اگر کہا کہ یہ دار فلان شخص عمرو کا ہی مگر عمارت اسکی کہ وہ میری ہی تو عمارت اس کی تصدیق نکیجائیگی اور علی ہذا اگر کہا کہ یہ باغ فلان شخص کا ہی مگر ایک درخت بدون اسکی جڑ کے کہ وہ میرا ہی یا کہا کہ یہ جبہ عمرو کا ہی مگر اسکا استر کہ وہ میرا ہی یا یہ تلوار عمرو کی ہی مگر اسکا حلیہ کہ وہ میرا ہی یا کہا کہ یہ انگوٹھی عمرو کی ہی مگر اسکا نگینہ کہ وہ میرا ہی یا یہ حلقہ عمرو کا ہی مگر اسکا نگینہ کہ وہ میرا ہی تو ان سب صورتون مین بھی وہی حکم ہی جو مبسوط مین ہی - اگر کہا کہ عمارت اس دار کی میری ہی اور میدان زمین عمرو کا ہی تو اسکے کہنے کے موافق رکھا جائیگا کذا فی الکنز - اگر کہا کہ عمارت اس دار کی میری اور زمین اسکی عمرو کی ہی یا اسکی زمین عمرو کی اور اسکی عمارت میری ہی تو عمارت و زمین عمرو کی ہوگی اور اگر کہا کہ اسکی زمین میری ہی اور عمارت اسکی عمرو کی ہی تو زمین اسکی اور عمارت عمرو کی قرار دیجائیگی اور اگر کہا کہ زمین اسکی عمرو کی اور عمارت بکر کی ہی تو زمین و عمارت دونون عمرو کی قرار دیجائیگی اور اگر کہا کہ اسکی عمارت بکر کی اور زمین اسکی عمرو کی ہی تو اسکے اقرار کے موافق ہوگا یہ محیط مین ہی - منتقی مین ہی کہ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ یہ انگوٹھی میری اور نگینہ تیرا ہی یا یہ پیٹی میری اور اسکا حلیہ تیرا ہی یا یہ تلوار میری اور اسکا حلیہ تیرا ہی یا یہ جبہ میرا اور اسکا استر تیرا ہی اور عمرو نے کہا کہ سب میرا ہی تو قول زید کا معتبر ہوگا پھر دیکھا جائیگا کہ زید نے جس چیز کا اقرار کیا ہی اگر اسکے جدا کرنے مین کچھ ضرر نہین ہی تو حکم کیا جائیگا کہ جدا کر کے عمرو کے سپرد کرے اور اگر ضرر ہو تو زید پر واجب ہوگا کہ مقر بہ کی قیمت عمرو کو ادا کرے یہ سب امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کا قول ہی یہ ذخیرہ مین ہی - اگر زید کے قبضہ مین ایک باندی کے بچہ پیدا ہوا زید نے کہا کہ باندی عمرو کی ہی اور بچہ میرا ہی تو اسکے اقرار کے موافق رکھا جائیگا اور یہی حکم باقی حیوانات کی اولاد کا اور درختون سے توڑے ہوئے پھلون کا ہی یہ مبسوط مین ہی - اگر زید کے قبضہ مین ایک صندوق ہی اور اسمین متاع ہی پس زید نے کہا کہ یہ صندوق عمرو کا ہی اور متاع میری ہی یا کہا کہ یہ دار عمرو کا ہی اور جو کچھ اسمین متاع ہی وہ میری ہی تو زید کا قول مقبول ہوگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہی - اگر کہا کہ یہ تھیلی عمرو کی ہی تو وہ تھیلی مع اسکے جو کچھ اسمین

درم زین عمرو کی ہوگی اور اگر مقر نے کہا کہ مین نے صرف کپڑا بدون درہمون کے مراد لیا تھا تو تصدیق نہ کیجائیگی۔ اسی طرح اگر کہا کہ یہ
زنبیل خرما عمرو کی ہی تو مع چھوارون کے عمرو کی قرار دیجائیگی اسی طرح اگر کہا کہ یہ خم فلان شخص عمرو کا ہی اور اُس خم مین سرکہ بھرا ہوا ہو تو بھی یہی
حکم ہی اور اگر یون کہا کہ جراب یعنی تھیلی فلان شخص کی ہی اور اسمین ہراتی کپڑے بھرے ہوے ہین یا کہا کہ یہ تھیلی عمرو کی ہی اور اسمین آٹا بھرا ہوا
ہی یا کہا کہ یہ گون عمرو کی ہی اور گون مین گیہون بھرے ہین اور دعوے کیا کہ مین نے فقط تھیلی یا گون مراد لی تھی تو تصدیق
کیجاویگی اور حاصل یہ ہی کہ ہر چیز مین عرف و عادت کے موافق اقرار واقع ہوگا۔ اگر گیہون کے کھیت کو دیکھکر کہا کہ یہ کیا فلان شخص کا ہی تو
یہ اقرار فقط کھیت پر واقع ہوگا اور اگر کہا کہ بھوسہ اس گیہون کا عمرو کا ہی تو عمرو کا بھوسہ ہوگا اور اگر کہا اس بالیون کے گیہون عمرو کے
ہین تو عمرو کو بالیین مع گیہون ملینگی اور اگر کہا کہ اس قبا کا ابرہ عمرو کا ہی تو سب قبا عمرو کی ہی اور اگر کہا کہ اس قبا کا استر عمرو کا ہی تو عمرو
کے واسطے استر کی قیمت دینی پڑیگی۔ امام محمد رحمۃ سے روایت ہی کہ اگر کہا کہ یہ پکھال زید کے واسطے ہی تو جسقدر پانی پکھال مین ہو وہ زید کو
ملیگا پکھال نہ ملیگی یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ گیہون اُس کھیتی کے ہین جو زید کی زمین مین تھی یا اُس کھیتی کے جو زید کی زمین سے
کاٹی گئی تو یہ گیہون کا اقرار ہی قلت یہ عرف ہماری زبان کا نہین ہی واللہ اعلم۔ اسی طرح اگر کہا کہ یہ خشک انگور زید کے
انگورون کے ہین یا یہ خرما زید کے نخل کے ہین تو بھی یہی حکم ہی یہ فتاوے قاضی خان مین ہی۔ اگر کہا کہ یہ صوف جو میرے
پاس ہی زید کی بکریون کا ہی یا یہ دودھ جو میرے پاس ہی زید کی بکریون کا ہی یا مکھن یا چستہ کی نسبت ایسا ہی اقرار کیا تو یہ
اقرار ہی یعنی زید کی ملک کا ان چیزون مین اقرار ہی من المحیط و فتاوے قاضی خان۔ اور یہی حکم سواے غلام و باندیون کے
تمام حیوانات کی اولاد کا ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو نے یہ زمین آراستہ کی یا یہ دار بنایا یا یہ درخت لگایا یا یہ انگور
لگائے اور یہ سب زید کے قبضہ مین ہین پس عمرو نے دعوی کیا کہ یہ سب میرے ہین اور زید نے کہا کہ یہ میرے ہین مین نے
تجھسے فقط مدد لی تھی تو نے مدد دی یا مزدوری لیکر مدد دی تو قول زید کا مقبول ہوگا یہ کافی مین ہی۔ اگر کہا کہ یہ آٹا فلان شخص
کی پسائی کا ہی تو اقرار نہین ہی کذا فی الخلاصہ اگر کہا کہ مین نے تجھسے باندی اور غلام غصب کر لیا ہی تو دونون کے غصب کا اقرار ہی اسیطرح
اگر کہا کہ یہ چیز مع اُس چیز کے غصب کی مثلاً گھوڑا مع زین یا ساتھ اسکے غصب کی مثلاً گھوڑا ساتھ لگام کے یا غلام مندیل سمیت
غصب کیا تو دونون کے غصب کا اقرار ہی یا لیں یا پھر کے ساتھ کہا مثلاً غلام پھر باندی غصب کی یا لیں باندی غصب کی تو دونون
کے غصب کا اقرار ہی اسی طرح اوپر کے ساتھ یون کہا کہ گھوڑا غصب کیا اور اسپر زین تھی تو بھی یہی حکم ہی کہ دونون کے غصب کا اقرار ہی اور اگر
یون کہا کہ اس سے غصب کیا مثلاً مندیل مین نے اُسکے غلام سے غصب کی یا جھول گھوڑے سے غصب کر لی تو فقط اول چیز کے غصب
کا اقرار ہی اور اگر یون کہا کہ اکاف جو حمار پر تھا غصب کر لیا تو بھی اول کے غصب کا اقرار ہی۔ اور اگر ظرف کے طور پر دوسرے کا
اقرار کیا تو دیکھا جائیگا کہ اگر دوسری چیز پہلی چیز کا ظرف ہو سکتی ہی مثلاً کپڑے کو رومال مین غصب کر لیا یا اناج کو کشتی مین غصب کر لیا
تو ایسی صورتون مین دونون کے غصب کا اقرار ہی اور اگر دوسری چیز پہلی چیز کا ظرف نہین ہو تی ہی مثلاً کہا کہ مین نے درم
کو درم مین غصب کر لیا تو دوسری اُس کے ذمہ لازم نہ ہوگی۔ اور اگر دوسری چیز ایسی ہو کہ پہلی چیز اُس کے درمیان
ہو سکتی ہی مثلاً مین نے ایک کپڑا دس کپڑون مین غصب کر لیا تو امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک صرف اسکے ذمہ
ایک کپڑا لازم ہوگا اور امام محمد رح کے نزدیک گیارہ کپڑے لازم ہونگے یہ مبسوط مین ہی اور اگر کہا کہ مین نے تجھسے ایک کرپاس دستی
کپڑے حریر مین غصب کیا تو امام محمد رح کے نزدیک اسکے ذمہ دونون لازم ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کہا کہ مین نے طعام جو بیت مین
تھا غصب کر لیا تو یہ اقرار بمنزلہ اس قول کے ہی کہ جو طعام کشتی مین تھا مین نے غصب کیا پس بیت و طعام دونون کے غصب کا اقرار ہو

ولیکن قول امام اعظم رح و دوسرے قول امام ابو یوسف رح کے موافق بسبب غصب کے طعام اسکی ضمان مین داخل ہوگا اور
زیت ضمان مین داخل نہوگا اور اگر اُسنے کہا کہ مین نے طعام کو اسکی جگہ سے دوسری جگہ حرکت نہین دی تو اُسکی تصدیق نہ کیجائیگی یہ مبسوط
مین ہی اور اگر ایک گھوڑے کے اصطبل مین غصب کر لینے کا اقرار کیا تو اُسکے ذمہ فقط گھوڑا لازم ہوگا کذا فی الکنز اگر کہا کہ فلان شخص
کے مجھپر دہ در دہ درم ہین پس اگر مقر نے کہا کہ مین نے در سے واو مراد لیا ہی یا مع مراد لیا ہی تو اُسپر بیس درم واجب ہونگے اور
اگر کہا کہ مین نے بہ مراد لیا ہی تو دس درم لازم ہونگے اور اگر کہا کہ مراد میری اس سے ضرب تھی تو ہمارے علما کے نزدیک اُسپر دس
درم لازم ہونگے اسی طرح اگر حقیقۃً لفظ در یعنی ظرف کا حرف مراد لیا تو بھی دس درم لازم ہونگے یہ محیط مین ہی۔ اگر کسی نے یون
کہا کہ زید کا مجھپر ایک درم ایک قفیز گیہون مین ہی تو اُسپر ایک درم لازم ہوگا اور قفیز باطل ہی اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر ایک قفیز گیہون
ایک درم مین واجب ہی تو اُسپر قفیز لازم ہوگا اور درم باطل ہی اسی طرح اگر کہا کہ زید کے مجھپر ایک فرق زیت دس مختوم گیہون
مین واجب ہی تو زیت اُسپر واجب ہی اور گیہون باطل ہین یہ غایۃ البیان مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کے مجھپر دس درم دس دینار مین واجب
ہین تو دس درم واجب ہونگے اور آخر کلام باطل ہوگا ولیکن اگر کہے کہ مین نے دونون مال مراد لیے تھے تو دونون لازم ہونگے
یہ فتاوی قاضی خان مین ہی اگر اقرار کیا کہ مجھپر پانچ درم ایک یہودی کپڑے مین واجب ہین تو اُسپر پانچ درم واجب ہونگے پھر اگر
اسکے بعد کہا کہ یہودی کپڑا سلم کا قرض ہی اور پانچ درم اُسنے مجھے اس کپڑے کی سلم مین دیے تھے تو یہ اس اقرار کا بیان ہی
ولیکن چونکہ اسمین تغیر ہی اسواسطے علیحدہ کرکے اُسکی صحت معتبر نہوگی ولیکن اگر طالب اُسکی تصدیق کرے تو ہوسکتا ہی اور تصدیق
کے وقت ہم کہینگے کہ حق ان دونون مین سے باہر نہین جاسکتا ہی پس جسپر دونون نے تصادق کیا وہ ثابت ہوگا۔ اور اگر طالب
نے اُسکی تکذیب کی تو مقر کو اُس سے قسم لینے کا اختیار ہی پس اگر قسم کھائی تو مقر لہ کو اختیار ہی کہ مقر سے پانچ درم کی بابت موافق
اُسکے اقرار کے مواخذہ کرے یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کہا کہ مین نے زید کے پانچ درم ایک کپڑے مین غصب کر لیے تو اُسپر پانچ درم
مع کپڑے کے لازم ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر ایک درم مع ایک درم کے یا اُسکے ساتھ ایک درم واجب ہی تو دونون
درم اُسپر لازم ہونگے یہ غایۃ البیان مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر ایک درم قبل ایک درم کے واجب ہی تو اُسپر ایک درم واجب ہوگا اور اگر
کہا کہ قبل اُسکے ایک درم واجب ہی تو اُسپر دو درم واجب ہونگے اور اگر کہا کہ ایک درم بعد ایک درم کے یا بعد اُسکے ایک درم
واجب ہی تو دو درم واجب ہونگے اسی طرح اگر کسی ایک درم کے بجاے ایک دینار یا قفیز گیہون بیان کیے تو بھی دونون چیزین
واجب ہونگی یہ مبسوط و قاضی خان مین ہی۔ اگر کہا درم و درم یا درم پھر درم واجب ہی تو دو درم واجب ہونگے اور اگر کہا درم درم
واجب ہی تو ایک ہی درم واجب ہوگا اسی طرح اگر کہا کہ زید کا مجھپر درم بر درم واجب ہی تو ایک ہی درم واجب ہوگا اور اگر کہا کہ دو
درم پھر ایک درم واجب ہی تو تین درم واجب ہونگے ایسے ہی اسکے عکس مین یعنی درم پھر دو درم واجب ہین تو بھی تین درم واجب
ہونگے یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر ایک درم اور مجھپر ایک درم ہی تو دو درم واجب ہونگے یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر کہا کہ زید
کا مجھپر درم بدرم ہی تو ایک درم واجب ہوگا یہ غایۃ البیان شرح ہدایہ مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کا مجھپر ایک درم مع کل درم کے ہی تو اُسپر
دو درم واجب ہونگے اور اگر خاص معین دس درم کو دیکھکر کہا کہ زید کے مجھپر ان درمون مین سے ہر درم کے ساتھ ایک درم
واجب ہی تو اُسپر بیس درم واجب ہونگے اور اگر دس درم معین کو دیکھکر کہا کہ مجھپر اسکے ان سب درمون مین سے ہر درم کے ساتھ
ایک درم واجب ہی تو اُسپر گیارہ درم واجب ہونگے اور اگر کہا کہ مجھپر فلان شخص کے درمون سے کل درم ہی تو تین درم واجب ہونگے
اور یہ قول امام ابو یوسف رح و امام محمد رح کا ہی اور قیاس قول امام اعظم رح مین دس درم واجب ہونگے ایک شخص نے کہا کہ زید

کا مجھپر ایک درم فوق درم واجب ہی تو اُسپر دو درم واجب ہونگے یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ کتابت کے ساتھ اقرار کرنا یعنی لکھکر اقرار کرنا کئی وجہ سے ہوتا ہی ازانجملہ اسطرح لکھے کہ وہ کچھہ نہ کھلے مثلاً ہوا یا پانی یا برف پر لکھا تو اس سے اُسپر کچھ واجب نہوگا اگرچہ گواہ کرے اور گواہ کر لینے کے یہ معنی ہین کہ چند لوگون سے لکھنے مین یون کہے کہ مجھپر اسکے گواہ رہو اور اُنکو پڑھکر کچھ نہ سناوے اور اگر اُنکو پڑھکر سنا دیا تو جو کچھ لکھا سنایا ہی وہ اُسپر لازم ہوگا اور جس شخص نے اسکا یہ اقرار سُنا اُسکو اس امر کی گواہی اُسپر دینا حلال ہی یہ ذخیرہ مین لکھا ہی۔ ازانجملہ یہ ہی کہ اس طور سے لکھے کہ جو لکھا ہوا کھلتا ہی اور اُسکی چند صورتین ہین ازانجملہ یہ کہ ارسالی تحریر ہو اُسکی یہ صورت ہی کہ کاغذ پر لکھنے سے پہلے بسم اللہ سے شروع کرے پھر دعا پھر مقصود لکھے کہ تیرے مجھپر ہزار درم اس جہت سے ہین تو یہ استحساناً اقرار ہی اور جو شخص اُسکی تحریر کو معائنہ کرے اُسکو اُسکے اس امر کی گواہی اُسپر دینا حلال ہی بشرطیکہ گواہ اس تحریر کو بیان سے خواہ وہ گواہ کیا جاوے یا نہ کیا جاوے یہ محیط مین ہی۔ اگر ارسالی تحریر یون لکھے از جانب فلان بسوے فلان امابعد تو نے مجھے لکھا تھا کہ مین نے تیرے واسطے فلان شخص کی طرف سے ہزار درم کی ضمان کر لی ہی حالانکہ مین نے تیرے لیے ہزار کی ضمانت نہین کی صرف تیرے واسطے پانچسو درم کی ضمانت کی ہی اور اس محرر کے پاس دو مرد اُسکے لکھنے کے وقت موجود کتابت کے شاہد تھے پھر اُسنے اپنی تحریر کو محو کر دیا اور دونون گواہون نے اُسپر یہ گواہی دی تو اُسکے ذمہ لازم ہونگے اگرچہ اُس نے ان دونون سے گواہی یا گواہ رہنے کے واسطے نہ کہا ہو اور یہی حکم طلاق وعتاق وہر ایسے حق کا ہی جو شبہات کے باوجود ثابت ہوجاتا ہی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر بطور رسالت کے مٹی یا خرقہ وغیرہ اسکے مانند پر لکھا تو یہ اقرار نہین ہی اور نہ گواہون کو اُس پر اس کی گواہی دینا حلال ہی ولیکن اگر اُن سے کہے کہ مجھپر اس مال کی گواہی دو تو جائز ہی یہ فتاوے قاضی خان مین ہی اگر کاغذ پر غیر مرسوم تحریر کی ایسی کہ کھلتی ہو کہ فلان شخص کا مجھپر اسقدر حق ہی تو جائز نہین ہی ولیکن اگر گواہون سے کہا کہ جو کچھ مین نے تحریر کیا ہی اُسکی مجھپر گواہی دو تو گواہون کو گواہی دینا جائز ہی یہ محیط سرخسی مین ہی ازانجملہ چک کی تحریر ہی اگر کسی شخص نے اپنی ذات پر کسی حق کی یادداشت چند لوگون کے حضور مین لکھی یا کوئی وصیت تحریر کی پھر اُن لوگون سے کہا کہ مجھپر اس حق کے فلان شخص کے واسطے ہونے کے گواہ رہو اور اس نے اُنکو پڑھکر نہ سنائی اور نہ اُنھون نے اسکے سامنے پڑھی تو یہ جائز ہی بشرطیکہ اُنکی آنکھون کے سامنے اپنے ہاتھ سے تحریر کی یا کسی دوسرے سے لکھوائی ہو اور اگر یہ لوگ اُسکے خود لکھنے یا لکھوانے کی حالت مین حاضر نہوئے تو اُنکی گواہی جائز نہین ہی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر ایک قوم کے درمیان خود ایک چک تحریر کی اور اُنکو پڑھکر سُنائی اور نہ اُنسے کہا کہ مجھپر گواہ رہو تو کتاب مین تحریر ہی کہ یہ اقرار نہین ہی اور نہ اُن لوگون کو محرر پر اس مال کی گواہی دینا حلال ہی اور قاضی امام ابو علی نسفی رح نے فرمایا کہ اگر تحریر مصدر مرسوم ہو مثلاً یون لکھے بسم اللہ الرحمن الرحیم یہ اقرار نامہ ہی کہ فلان بن فلان نے اپنی ذات پر زید کے واسطے ہزار درم ہونے کا اقرار کیا ہی۔ اور گواہ کو جو اسمین لکھا ہی معلوم ہوا تو جو کچھ اُسنے لکھا اُسکی گواہی دینے کی گواہون کو گنجائش ہی اگرچہ اُنکو پڑھکر نہ سناوے اور نہ گواہ کرے اور اگر اُسنے چک لکھکر گواہون کو پڑھ سنائی تو اُنکو گواہی دینا اس مال کی حلال ہی اگرچہ اُنسے نہ کہا ہو کہ تم گواہ رہو یہ فتاوے قاضی خان مین ہی۔ اگر کاتب کے سواے دوسرے نے گواہون کے سامنے اُنکو تحریر سُنائی اس کاتب نے کہا کہ جو کچھ اسمین ہی اسکے مجھپر گواہ رہو تو یہ اقرار ہی اور اگر یہ نہ کہا کہ گواہ رہو تو یہ اقرار نہین ہی یہ خزانۃ المفتین مین لکھا ہی۔ ایک شخص نے ایک قوم کے نزدیک بیٹھکر اپنی ذات پر ایک چک تحریر کی پھر قوم سے کہا کہ اسپر مہر کر دو اور یہ نہ کہا کہ گواہ رہو تو یہ اقرار نہوگا اور نہ اُن لوگون کو جائز ہی کہ اس مال کی اُس شخص پر گواہی دین اسی طرح اگر گواہون نے کہا کہ کیا ہم تجھپر اسکی گواہی دین اُسنے کہا کہ اسپر مہر کر دو تو بھی یہی حکم ہی اور اگر گواہون نے کہا کہ کیا ہم اس تحریر پر

مہر کردین اُس نے کہا کہ اسپر گواہ رہو تو یہ اقرار ہے گواہون کو اسپر گواہی دینا حلال ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اگر کسی محرر
سے کہا کہ فلان شخص کو اقرارنامہ لکھدے کہ مجھپر اُس کے ہزار درم ہین تو یہ اقرار ہے محرر کو روا ہے کہ اسپر اس مال کی گواہی دے
اسی طرح اگر محرر سے کہا کہ فلان شخص کے واسطے بیعنامہ اس گھر کا بعوض اسقدر کے لکھدے اُسنے خواہ لکھا یا نہ لکھا تو یہ بیع کا
اقرار ہے اسی طرح اگر کہا کہ میری عورت کے نام اُسکی طلاق کا خط لکھدے تو بھی ایسا ہی ہے۔ اور اگر محرر سے دوبارہ کہا کہ عورت
کے واسطے طلاق لکھدے تو یہ ایک طلاق کا اقرار ہے اور مکرر کہنا لکھنے والے پر تقاضا کے لیے ہے کذا فی الخلاصہ۔ ایک شخص نے
دوسرے کو ایک مال کے اقرار کی تحریر سنائی اُسنے کہا کہ کیا مین تجھپر اس مال کی جو اس مین تحریر ہے گواہی دون اُسنے کہا کہ ہان
تو یہ اقرار ہے اُسکو گواہی دینا حلال ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ از انجملہ کتاب حساب ہے یہ وہ ہے کہ جو تاجر لوگ اپنے صحیفون
اور حساب کے دفترون مین لکھتے ہین یہ محیط مین ہے۔ اگر اپنے حساب کے صحیفہ مین لکھا کہ زید کے مجھپر ہزار درم ہین اور دو گواہون
نے حضور کی گواہی دی یا خود اُسنے حاکم کے سامنے اسکا اقرار کیا تو اُسکے ذمہ لازم نہوگا و لیکن اگر کہے کہ تم مجھپر اس کی گواہی دو
تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اور بعض متاخرین نے کہا کہ اگر روزنامچہ مین لکھا ہے کہ فلان شخص کے مجھپر اس اسقدر درم ہین تو یہ
مرسوم مین شمار ہے اُسپر گواہ کرنا شرط نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر یون کہا کہ مین نے اپنی کتاب مین یہ پایا کہ فلان شخص کے
مجھپر ہزار درم ہین یا کہا کہ اپنی یادداشت یا حساب مین یا اپنی تحریر سے یا کہا اپنے ہاتھ سے مین نے لکھا کہ فلان شخص کے
مجھپر ہزار درم ہین تو یہ سب باطل ہے یہ ظہیریہ مین ہے۔ ایک جماعت نے ائمہ بلخ مین سے بائعون کی یادداشت کی نسبت فرمایا
کہ جو یادداشت مین بیاع کے خط سے تحریر ہو وہ اُسپر لازم ہوتا ہے فعلی ہذا اگر بیاع نے کہا کہ مین نے اپنی یادداشت مین
اپنے خط سے لکھا ہوا پایا یا مین نے اپنی یادداشت مین اپنے ہاتھ سے لکھا کہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم ہین تو یہ اقرار ہے
کہ اُسپر لازم ہوگا یہ مبسوط و ظہیریہ مین ہے۔ صراف و بیاع و دلال کا خط حجت ہے اگرچہ معنون نہو کیونکہ انہین لوگون
کا عرف ظاہر اسی طرح لوگ جو باہمی تحریر کیا کرتے ہین اسکا بھی حجت ہونا بسبب عرف کے واجب ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔
ایک شخص نے دوسرے پر مال کا دعوی کیا اُسنے کہا کہ جو کچھ مدعی کی یادداشت مین میرے خط سے ہوگا مین اسکا التزام
کیے لیتا ہون تو یہ اقرار نہین ہے کذا فی خزانۃ المفتین

**تیسرا باب** - تکرار اقرار کے بیان مین - ایک شخص نے اپنے اوپر سو درم کا اقرار کیا اور اُسپر دو گواہ کر لیے پھر دوسرے مقام
پر سو درم کا اقرار کیا اور دو گواہ کر لیے پھر مقر نے کہا کہ یہ سو ہی درم ہین اور طالب نے کہا کہ یہ دو سو درم ہین تو اس مسئلہ کی
چند صورتین ہین یا تو اپنے اقرار کو کسی سبب کی جانب نسبت کیا اور وہ سبب دونون اقرارون مین ایک ہی ہے یا مختلف ہے اور
یا کسی سبب کی طرف نسبت نہ کیا پس اگر سبب کی طرف نسبت کیا مثلاً کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم اس غلام کے ثمن کے ہین پھر
اسی مجلس یا دوسری مجلس مین اس کے بعد اقرار کیا کہ مجھپر زید کے ہزار درم اس غلام کے ثمن کے ہین اور وہ غلام ایک ہی
ہے تو بالاتفاق ہر حال مین اُسکے ذمہ ایک ہی مال لازم ہوگا اور اگر سبب مختلف ہے مثلاً اول مرتبہ اقرار کیا کہ مجھپر زید کے ہزار درم
اس غلام کے ثمن کے ہین پھر دوسری بار اقرار کیا کہ مجھپر زید کے ہزار درم اس باندی کے ثمن کے ہین تو بالاتفاق اماموں کے
نزدیک اُسپر اس صورت مین دونون مال واجب ہونگے خواہ یہ اقرار ایک ہی مجلس مین دوبارہ ہو یا دو مجلسون مین واقع
ہوا ہو۔ اور اگر اقرار کو کسی سبب کی طرف مضاف نہ کیا بلکہ اپنے نام پر ایک چک لکھوا دی پس اگر وہ چک ایک ہی ہے تو بالاتفاق
ایک ہی مال واجب ہوگا اور اگر دو چکین لکھوائین ہر چک ہزار درم کی ہے اور اسپر گواہ کر لیے تو ہر حال مین اُسپر دونون مال

لازم ہونگے اور چک کا مختلف ہونا بمنزلہ اختلاف سبب کے قرار دیا جائیگا۔ اور اگر چک بھی نہ لکھی بلکہ مطلقاً اقرار کیا پس اگر پہلا اقرار قاضی کے سوائے دوسرے شخص کے سامنے دو گواہوں کے روبرو ہوا اور دوسرا اقرار قاضی کے سامنے ہوا تو ایک ہی مال لازم ہوگا کذا فی فتاوے قاضی خان اسی طرح اگر پہلا اقرار قاضی کے سامنے اور دوسرا غیر قاضی کے سامنے دوسری مجلس مین واقع ہوا تو بھی ایک ہی مال لازم ہوگا کذا فی الخلاصۃ اسی طرح اگر پہلے قاضی کے سامنے اقرار کیا اور قاضی نے اس اقرار کو اپنے دیوان مین لکھ لیا پھر دوسری مجلس مین اسی کو قاضی کے سامنے اعادہ کیا اور ہزار درم کا اقرار کیا پس طالب نے دو مالون کا دعوے کیا اور مطلوب نے دعوی کیا کہ وہی مال ہے تو مطلوب کا قول مقبول ہوگا اور اگر دونون اقرار غیر قاضی کے سامنے ہون یا پہلا قاضی کے سامنے اور دوسرا اقرار غیر قاضی کے سامنے ہو پس اگر ہر اقرار پر ایک گواہ کر لیا تو سب کے نزدیک مال واحد لازم آئیگا خواہ یہ ایک ہی مجلس مین ہو یا دو مجلسون مین ہو اور اگر پہلے اقرار پر ایک ہی گواہ کیا اور دوسرے پر دو یا زیادہ گواہ دوسری مجلس مین کیے تو امام ابو یوسف رح و امام محمد رح کے نزدیک مال ایک ہی ہوگا اور مشائخ نے امام اعظم رح کے قول مین اختلاف کیا ہے اور ظاہر یہ ہے کہ انکے نزدیک بھی ایک ہی مال واجب ہوگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اور اگر پہلے اقرار پر دو گواہ کیے اور دوسرے اقرار پر دوسری مجلس مین دو گواہ کیے تو امام ابو یوسف رح و امام محمد رح کے نزدیک مال واحد لازم ہوگا خواہ دوسرے اقرار پر پہلے ہی دونون گواہون کو گواہ کیا ہو یا انکے سوائے دوسرون کو گواہ کیا ہو اور امام اعظم رح کے نزدیک ظاہر الروایت کے موافق اگر پہلے ہی دونون گواہون کو گواہ کیا تو ایک ہی مال اور اگر دوسرون کو گواہ کیا تو دو مال لازم ہونگے کذا ذکر الخصاف اور جصاص نے اسکے برعکس ذکر کیا ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اگر اقرار دونون ایک ہی مجلس مین واقع ہوئے تو صاحبین رحمہم کے نزدیک ہر صورت مین مال واحد لازم ہوگا اور امام اعظم رح کے نزدیک اگر پہلے اقرار پر دو گواہ کیے پھر دوسرے اقرار پر ایک یا زیادہ گواہ کیے تو قیاساً امام اعظم رح کے قول پر دو مال لازم ہونگے اور استحساناً ایک ہی مال واجب ہوگا اور یہی امام سرخسی کا مذہب ہے کذا فی شرح ادب القاضی للصدر الشہید اگر اسکے ہزار درم کے اقرار پر دو گواہ لایا پھر دو گواہ دوسرے اسکے ہزار درم کے اقرار پر لایا اور یہ معلوم نہین ہوتا کہ یہ ایک ہی مجلس مین واقع ہوا یا دو مجلسون مین اور گواہ بھی اسکو بھول گیے تو یہ دو مال قرار پاوینگے ولیکن اگر معلوم ہو جاوے کہ ایک ہی مجلس مین ایسا ہوا تو یہ حکم نہوگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ نوادر ابن سماعہ مین امام ابو یوسف رح سے روایت ہے کہ زید نے عمرو پر ہزار درم و سو دینار کا دعوی کیا اور ہزار درم عمرو کے نام پر ایک چک مین تحریر تھے اسمین لکھا تھا کہ اسپر سوائے انکے اور کچھ نہین ہے اور سو دینار دوسری چک مین تحریر تھے اسمین لکھا ہے کہ عمرو پر سوائے اسکے اور کچھ نہین ہے اور وقت ایک ہی ہے یا دونون مین وقت مذکور نہین ہے تو تمام مال عمرو کے ذمہ لازم ہوگا یہ محیط مین ہے اور اگر دو گواہون نے ہزار درم سیاہ کے اور دوسرے دو گواہون نے ہزار درم دودھیا چاندی کے اقرار کی گواہی دی تو یہ دو مال ہین۔ اگر اس نے ہزار درم و سو دینار کا ایک ہی مجلس مین اقرار کیا پھر اسی جگہ اسی مجلس مین ہزار درم کا اقرار کیا تو اختلاف زفر رح و امام ابو یوسف رح مین مذکور ہے کہ امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک اس پر ہزار درم و سو دینار لازم ہونگے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ نوادر ہشام مین امام محمد رح سے روایت ہے کہ اگر زید نے عمرو کے ہزار درم ایک مہینہ کے وعدے کے قرضہ پر اپنے اوپر دو گواہ کر لیے پھر دوسرے دو گواہ اپنے اوپر ہزار قرضہ کے دو مہینہ کے وعدے پر کر لیے تو بسبب میعاد مختلف ہونے کے یہ دو مال ہین یہ محیط مین ہے اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے عمرو کا غلام قتل کیا اسکا نام لیا یا نہ لیا یا کہا کہ مین نے عمرو کا بیٹا یا بھائی قتل کیا خواہ اسکا نام لیا یا نہ لیا پھر

ف اختلاف سبب یہ کہ مثلاً ایک مال البیع

دوسری مرتبہ ایسا ہی اقرار کیا پس طالب نے کہا کہ تو نے میرے دو غلام یا دو بیٹے یا دو بھائی قتل کیے ہیں تو یہ اقرار ایک ہی غلام و ایک ہی بیٹے اور ایک ہی بھائی کا قرار دیا جائیگا و لیکن اگر اسنے دو نام مختلف کا اقرار ثابت کیا تو دو لازم ہونگے اور امام ابوالحسن علی اسغدی نے فرمایا کہ جائز ہے کہ یہ مسائل بھی علے الاختلاف ہوں اور جائز ہے کہ اتفاقی ہوں بشرطیکہ مجلس واحد ہو اور یہی صحیح ہے کذا فی شرح ادب القاضی للصدر الشہید

**چوتھا باب** جنکے لیے اقرار صحیح اور جنکے واسطے صحیح نہیں ہے اور جنکی طرف سے اقرار صحیح ہے اور جنکی طرف سے نہیں صحیح ہوتا ہے۔ اگر کسی شخص کے واسطے حمل کا اقرار کیا یا حمل کے واسطے کچھ اقرار کیا اور سبب صالح بیان کیا تو اقرار صحیح ہے ورنہ نہیں اگر باندی کے حمل یا بکری کے حمل کا زید کے واسطے اقرار کیا تو اقرار صحیح و لازم ہوگا۔ اور اگر زید کے حمل کے واسطے ہزار درم کا اقرار کیا تو اسکی تین صورتیں ہیں ایک یہ کہ کوئی سبب صالح بیان کرے مثلاً یوں کہے کہ اس حمل کے واسطے زید نے اقرار کیا ہے یا اسکا باپ مرگیا اور یہ وارث ہوا مگر میں نے ہزار درم تلف کر دیے تو یہ اقرار صحیح ہوگا اور مال اُسکے ذمہ لازم ہوگا پھر اگر وہ میت کا بچہ اسقدر مدت میں زندہ پیدا ہوا کہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ اقرار کے وقت وہ قائم تھا بایں طور کہ مورث و موصی کے وفات سے چھ مہینے سے کم میں پیدا ہوا تو مال دینا لازم ہے اور اگر چھ مہینے سے زیادہ میں پیدا ہوا تو اسکو اس اقرار سے کچھ استحقاق حاصل نہوگا و لیکن اگر عورت معتدہ ہو تو اس صورت میں اگر دو برس سے کم میں بچہ پیدا ہوا اور اسکے ثبوت نسب کا حکم دیا گیا تو یہی حکم مورث و موصی کے انتقال کے وقت اس بچہ کے پیٹ میں موجود ہونے کا حکم ہوگا پس اگر وہ بچہ مرا ہوا پیدا ہوا تو یہ مال موصی و مورث کے وارثوں کو پھیر دیا جائیگا۔ اور اگر دو لڑکے زندہ پیدا ہوے تو یہ مال دونوں میں برابر تقسیم ہوگا پس اگر ایک لڑکی اور دوسرا لڑکا ہو تو وصیت کی صورت میں دونوں کو برابر ملیگا اور میراث کی صورت میں دو حصہ لڑکا پاویگا اور ایک حصہ لڑکی کو ملیگا۔ دوسرے یہ کہ کوئی سبب مستحیل بیان کرے یعنی جو نہیں سکتا ہے مثلاً یوں کہے کہ اس حمل نے مجھے ہزار درم قرض دیے تھے یا میرے ہاتھ ہزار درم کو کوئی چیز فروخت کی تھی تو یہ اقرار باطل اور اُسپر کچھ لازم نہوگا اور تیسری صورت یہ ہے کہ اقرار کو مبہم مطلق چھوڑ دے تو یہ امام ابو یوسف رح کے نزدیک صحیح نہیں ہے اور امام محمد رح کے نزدیک صحیح ہے یہ کافی میں ہے۔ اگر کسی لڑکے نابالغ لقیط یا غیر لقیط کے واسطے سو درم قرضہ کا کسی شخص نے اقرار کیا تو لازم ہوگا اسی طرح اگر اقرار کیا کہ اس لڑکے نے مجھے قرض دیا ہے حالانکہ لڑکا نہ کلام کر سکتا ہے نہ قرض دے سکتا ہے تو بھی مال لازم ہوگا اسی طرح اگر کہا کہ مجھے اس بچہ نے یہ غلام ودیعت یا عاریت یا اجارہ پر دیا ہے یا کسی مجنون کے واسطے ایسا اقرار کیا تو اصل مال کا اقرار صحیح ہے اور سبب باطل ہے یہ مبسوط میں ہے اور آیا غلام کی ضمان دونوں مقر سے لے سکتے ہیں یا نہیں اسکو امام محمد رحمہ اللہ نے کتاب میں ذکر نہیں فرمایا اور مشائخ نے فرمایا کہ جس صورت میں کہ بالغ کے واسطے اقرار کرلے سے اُسپر ضمان نہ آوے اس صورت میں واجب ہے کہ یہ دونوں بھی ضمان نہ لے سکیں اور جس صورت میں بالغ کے واسطے اقرار کرنے سے اُسپر ضمان واجب ہوتی ہے اس صورت میں لڑکے اور مجنون کے واسطے اقرار کرنے سے بھی اُسپر ضمان واجب ہوگی ہکذا قالوا کذا فی الذخیرہ۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ میں نے اس بچہ کے واسطے فلاں شخص کی طرف سے ہزار درم کی کفالت کی ہے حالانکہ بچہ نہ کلام کرتا ہے اور نہ عقل رکھتا ہے تو کفالت باطل ہے و لیکن اگر بچہ کی طرف سے اسکا ولی جسکو بچہ کی طرف سے ولایت تجارت حاصل ہے قبول کرے تو ہو سکتی ہے اور یہ امام اعظم رح و امام محمد رح کے نزدیک ہے اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک جائز ہے اگرچہ اسکے ایسے ولی نے قبول نہ کیا ہو اور اگر زید نے یہ کلام بچہ کے ایسے ولی کے ساتھ کیا جسکو نفس میں ولایت تصرف ہے مال میں نہیں ہے جیسے بھائی و چچا وغیرہ تو

کفالت منعقد موقوف الاجازت رہیگی پس اگر بچہ نے بالغ ہوکر اپنی رضا سے اجازت دیدی تو کفالت جائز ہو جائیگی اور اگر درمیان مین کفیل نے کفالت سے رجوع کرلیا تو رجوع صحیح ہے یہ محیط مین ہے اور اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے اس لقیط کی طرف سے فلان شخص کے واسطے سو درم کی کفالت کرلی ہے حالانکہ لقیط کلام کرنے کے لائق نہین ہے تو کفالت کفیل پر جائز اور لقیط پر کچھ لازم نہ ہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر ایسے لڑکے نے جسکو تجارت کی اجازت دی گئی ہے زید کے واسطے کچھ قرضہ کا اقرار کرلیا تو تجارتی قرضون مین اقرار صحیح ہے اور جو تجارتی نہین ہے اسمین اسکا اقرار صحیح نہین ہے اسی طرح اسکا اقرار ودیعت وعاریت کا صحیح ہے اور غصب کا اقرار بھی صحیح ہے اسی طرح ایسے مال کے عیب کا اقرار جسکو اسنے فروخت کیا ہے جائز ہے اسی طرح اسکے مقبوضہ غلام کی بابت اقرار کردینا اس سے صحیح ہے خواہ یہ غلام اسکے اموال تجارت سے ہو یا نہو مثلاً اپنے باپ سے میراث پایا ہو اور کسی جرم یا مہر یا کفالت کا اقرار اسکی جانب سے صحیح نہین ہے یہ ذخیرہ مین ہے ایسے لڑکے کا اقرار جسکو تصرفات سے ممانعت کی گئی ہے اور معتوہ اور مغمی علیہ اور نائم کا اقرار بھی بمنزلہ انکے تمام تصرفات کے باطل ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اور نشہ کے مدہوش سے تمام حقوق مین اقرار جائز ہے سوائے ان حدود کے جو خالص اللہ تعالے کے واسطے ہین اور مرتد ہونا اسکا بھی بمنزلہ اسکے تمام تصرفات کے ہوشیارون کے مانند نافذ ہوگا کذا فی الکافی اور گونگے کا اقرار اگر وہ لکھتا اور سمجھتا ہے تو ماسوائے حدود کے قصاص وحقوق الناس مین جائز ہے کذا فی الحاوی اگر کسی آزاد نے کسی غلام ماذون یا مجور کے واسطے کسی دین یا عین کا اقرار کیا اور اسکے مولی نے غلام کی غیبت مین مقرلہ سے یہ چیز وصول کرنی چاہی تو نہین لے سکتا ہے اگر کسی آزاد نے کسی غلام کے واسطے کسی ودیعت کا اقرار کیا اور غلام نے دوسرے کے واسطے اسکا اقرار کردیا پس اگر غلام ماذون ہے تو اسکا اقرار جائز ہے اور اگر مجور ہے تو دوسرے کے واسطے اسکا اقرار کرنا باطل ہے کذا فی المبسوط۔ اگر غلام مجور نے عمداً خون کرنے کا اقرار کیا اور مقتول کے دو ولی ہین ایک نے اسکو معاف کردیا تو دوسرے کا اسکی گردن پر مال نہوگا اور اگر ایسی چوری کا اقرار کیا جسمین ہاتھ کاٹا جانا واجب نہین تو حق مولی مین اسکا اقرار باطل ہے کذا فی الحاوی غلام تاجر کا دوسرے کے واسطے کسی دین یا ودیعت یا غصب یا بیع واجارہ کا اقرار جائز ہے اگرچہ اسپر اسقدر قرض ہو کہ غلام کی قیمت اور جو کچھ اسکے پاس ہے سب کو محیط ہو سو اگر اپنے مولی کے واسطے اپنے اوپر قرض کا یا اپنے پاس ودیعت کا اقرار کیا حالانکہ اسپر اسقدر قرضہ ہے کہ وہ اس قرضہ مین ڈوبا ہوا ہے تو اسکا اقرار جائز نہوگا۔ اور غلام تاجر کا اقرار ایسے جرم کا جسمین قصاص نہین آتا ہے کسی اجنبی کے واسطے جائز نہین ہے۔ اور اگر قتل عمد کا اقرار کیا تو جائز ہے اور اسپر قصاص واجب ہوگا اسی طرح اگر اپنی ذات پر ایسے جرم کا اقرار کیا جسمین حد واجب ہوتی ہے جیسے قذف وزنا وشراب خواری تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر ایسی چوری کا اقرار کیا جسمین ہاتھ کاٹنا واجب ہے یا نہین واجب ہے تو اسکی تصدیق کیجاویگی کذا فی الحاوی۔ کسی عورت کے مہر کا یا کفالت نفس یا کفالت مال کا یا اپنے غلام آزاد کرنے کا یا مکاتب یا مدبر کرنے کا اقرار غلام ماذون سے صحیح نہین ہے۔ اور اگر اسنے کسی عورت کے نکاح کا اقرار کیا تو صحیح ہے ولیکن مولے کو اختیار ہے کہ دونون مین جدائی کردے کذا فی المبسوط اور طلاق کا اقرار غلام ماذون سے جائز ہے کیونکہ غلام مجور کا طلاق کا اقرار جائز اسواسطے ہے کہ حق طلاق مین وہ بمنزلہ آزاد کے ہے تو غلام ماذون کا اقرار بدرجہ اولے جائز ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر غلام تاجر نے اقرار کیا کہ مین نے اس عورت سے اپنی انگلی سے اقتضاض کیا یعنے اسکی فرج مین داخل کرکے پردہ پھاڑا خواہ عورت باندی ہو یا آزاد ہو تو امام اعظم رحمہ اللہ وامام محمد رح کے نزدیک کچھ اسپر لازم نہ آویگا اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک اسپر لازم آویگا۔ اگر ان دونون سے نکاح کرنے کا اور پردہ پھاڑ دینے کا اقرار کیا تو امام اعظم رح وامام محمد رح کے نزدیک جبتک وہ آزاد نہو دونون مین سے کسی کا مہر اسپر لازم نہوگا اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ آزاد عورت مین یہی حکم ہے

ولیکن اگر باندی ہو اور اُسکے مولی نے اُسکا نکاح کر دیا تو غلام تاجر پر وقت آزاد ہونے تک کچھ واجب نہ ہوگا اور اگر مولے نے اسکا نکاح نہین کیا تو غلام تاجر سے فے الحال مہر کا مواخذہ کیا جائیگا اور اگر باندی ثیبہ ہو تو جبتک یہ غلام آزاد نہ ہو اُسپر کچھ واجب نہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر خریدی ہوئی باندی کے اقتضاض کا اقرار کیا پھر وہ استحقاق مین لے لی گئی تو اُسپر عقر واجب ہوگا اور فے الحال غلام تاجر سے مواخذہ کیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر غلام تاجر نے اقرار کیا کہ مین نے اس لڑکی سے جسکے پردہ بکارت موجود تھا وطی کی اور اسکا پردہ دور کر دیا اور اُس سے جماع کر لیا تو جبتک آزاد نہ ہو اُسپر امام اعظم رح و امام محمد رح کے نزدیک کچھ واجب نہوگا ایسا ہی ابو سلیمان کے نسخون مین ہے اور ابو حفص کے نسخون مین قول ابو حنیفہ رح و امام ابو یوسف رح و امام محمد رح کا بیان کیا ہے۔ اسی طرح اگر اقرار کیا کہ مین نے باندی سے شبہہ مین وطی کی اور اُسکی بکارت کا پردہ توڑ دیا اور بدون اجازت اُس کے مالک کے اِس سے جماع کیا تو بھی امام اعظم و امام محمد رح کے نزدیک یہی حکم ہے اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک اگر پیشاب کا استمساک نہین ہوتا ہے تو غلام تاجر کے ذمہ کچھ لازم نہ ہوگا نہ فے الحال اور نہ بعد آزادی کے اور اگر پیشاب کا استمساک ہوتا ہے تو نسخہ ابو سلیمان مین ہے کہ مہر کے بارہ مین اُس کی تصدیق کیجاوے گی اور فی الحال اُسکے ذمہ قرض ہوگا اور افضا مین تصدیق نہ کیجاوے گی اور نسخہ ابو حفص مین ہے کہ اگر پیشاب کا استمساک ہوتا ہے تو مہر کے بارہ مین اُسکی تصدیق نہ کیجاوے گی پس اُسپر دین نہ ہوگا۔ اور جو حکم نسخ ابی سلیمان مین ہے وہ اشبہ بالصواب ہے کذا فی المبسوط اگر ایک غلام دو شخصون مین مشترک ہے کہ ایک نے اُسکو تجارت کی اجازت دی اور غلام نے قرضہ کا اقرار کر لیا تو اُس شخص کے حصہ مین لازم ہوگا جس نے اُسکو اجازت دی ہے اور جن چیزون مین غلام تاجر کا اقرار جائز ہے اُسکا اقرار اُسی کے حصہ مین جائز قرار دیا جائیگا جس نے اُسکو اجازت دی ہے اور جو کچھ اس غلام کا مال ہے اُسمین اُسکا قرضہ مقدم رکھا جائیگا اور بعد ادائے قرض کے باقی اُسکے دونون مولاؤن کو برابر ملیگا ولیکن اگر یہ ثابت ہو جاوے کہ یہ مال تجارت کے سواے ہبہ یا صدقہ وغیرہ سے اُسنے حاصل کیا ہے تو اُسمین سے آدھا پہلے اُس شخص کو نکال دیا جائیگا جس نے اجازت نہین دی پھر اسکے بعد قرض ادا کیا جائیگا اور اگر اِس غلام کے واسطے کسی آزاد نے قرضہ کا اقرار کیا تو وہ قرضہ دونون مالکون مین برابر تقسیم ہوگا اور کوئی ایک تمام مال کا باجازت مستحق نہین ہوگا کذا فے الحاوی۔ اگر مکاتب نے کسی آزاد یا غلام کے واسطے اپنے اوپر دین کا بسبب ثمن بیع یا قرضہ یا غصب کے اقرار کیا تو وہ اُسپر لازم ہوگا پھر اگر ادائے مال کتابت سے عاجز ہوا تو اُسکے ذمہ سے مال اقرار باطل نہ ہوگا اور مکاتب سے حدود کا اقرار جائز ہے اور اگر نکاح کی وجہ سے مہر کا اقرار کیا تو سواے قول امام ابو یوسف رح کے اُسپر لازم نہ ہوگا اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک اُس وقت لازم ہوگا کہ جب دخول کا اقرار کرے۔ اسی طرح اگر اقرار کیا کہ مین نے اپنی انگلی سے کسی عورت آزاد یا باندی کا یا لڑکی کا پردہ بکارت توڑ دیا تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک یہ اُسکے ذمہ لازم ہوگا اور امام اعظم رحمہ اللہ و امام محمد رح کے نزدیک یہ بمنزلہ اقرار جرم کے ہے اور جرم کا اقرار مکاتب کی طرف سے جبتک کتابت قائم ہے صحیح ہے اور اگر جرمانہ ادا کرنے سے پہلے وہ عاجز ہو گیا تو امام اعظم رح کے نزدیک جرمانہ باطل ہو گیا اور امام محمد رح کے نزدیک جائز رہا اور اگر مکاتب نے خطا سے جنایت کرنے کا اقرار کیا اور قاضی نے اُسپر ارش دینے کا حکم کیا اُسنے کچھ ادا کیا تھا کہ عاجز ہو گیا تو امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک باقی باطل ہو گیا اور امام محمد رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک لازم رہا بخلاف اسکے اگر حکم قاضی ہونے سے پہلے وہ عاجز ہو گیا تو ایسا نہین ہے یہ مبسوط مین ہے۔ قلت امام اعظم رح و امام محمد رح کے نزدیک ظاہرا باطل ہوگا ولیکن امام ابو یوسف رح سے اتفاق مین احتمال ہے واللہ اعلم اگر قاضی نے کسی آزاد

کو مجبور کیا پھر مجبور نے اپنے اوپر دین یا غصب یا بیع یا عتق یا نسب یا قذف یا زنا کا اقرار کیا تو یہ سب اسپر جائز ہے اور امام اعظم رح کا اول قول امام ابو یوسف رح مین آزاد کا مجبور کرنا باطل ہے پھر امام ابو یوسف رح نے اس سے رجوع کیا اور کہا کہ جائز ہے اور یہی قول امام محمد رح کا ہے اور صاحبین رح نے فرمایا کہ اسکا اقرار دین و بیع کا جائز نہین ہے اور ہر شئی جو ہزل مین باطل ہوتی ہے وہ جبر مین بھی باطل ہوتی ہے اور جو شئی ہزل مین اسپر جائز ہے وہ جبر مین بھی جائز ہے کذا فی الحاوی

## پانچوان باب مجہول شخص کے واسطے اور مجہول پر و مجہول و مبہم چیز کے اقرار کے بیان مین

اگر مقر لہ مجہول ہو تو مقر پر کچھ لازم نہ آئیگا خواہ جہالت نہایت کھلی ہو مثلاً کہا مجھپر ہزار درم لوگون مین سے کسی کے ہین یا اسقدر زیادہ نہو مثلاً کہا کہ مجھپر ہزار درم ان دونون مین سے کسی کے ہین ایسا ہی شمس الائمہ نے ذکر کیا ہے اور شیخ الاسلام نے مبسوط اور ناطقی نے واقعات مین کہا کہ جہالت اگر نہایت زیادہ ہو تو اقرار جائز نہین ہے اور اگر زیادہ فاحش نہو تو جائز ہے اور ایسی صورت مین تذکرہ کا حکم دیا جائیگا کہ یاد کرے کہ کس کے ہین اور بیان کرنے پر مجبور نہ کیا جائیگا اور وجہ یہ ہے کہ اگر دونون مقر لہما مقر سے لینے پر اتفاق کرین اور باہم صلح کر لین تو دونون کا دعوی ممکن ہے پس مقر کا اقرار صحیح ہوگا کافی مین لکھا ہے کہ یہی اصح ہے کذا فی التبیین - اگر باین لفظ بیان کیا کہ فلان کے مجھپر ہزار درم یا فلان کا مجھپر ایک درم ہے تو اسپر کچھ لازم نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے - اگر اقرار کیا کہ مین نے یہ غلام اس بکر یا عمرو سے غصب کر لیا اور دونون مین سے ہر ایک اپنا دعوی کرتا ہے تو اقرار فاسد ہے حتی کہ بیان کے واسطے مجبور نہ کیا جائیگا اور ان دونون کو اختیار ہے کہ باہم صلح کر کے غلام کو مقر سے لے لین اور اگر باہم صلح نہ کی تو مقر سے ہر ایک کے واسطے قسم لیجاویگی کہ واللہ یہ غلام نہ اسکا ہے اور نہ اسکا ہے - اور یہ مذکور نہین ہے کہ ہر دونون کے واسطے ایک بار ایک قسم لیجاویگی یا ہر واحد کے واسطے علیحدہ قسم لیجاویگی اور مشائخ نے باہم اسمین اختلاف کیا ہے بعضون نے فرمایا کہ ہر ایک کے واسطے علیحدہ قسم لیجاویگی اور قاضی کو اختیار ہے کہ دونون مین سے جسکے نام چاہے شروع کرے یا دونون کے نام کا قرعہ ڈالے اور جب دونون کے لیے قسم لے تو تین صورتون سے خالی نہین اول یہ کہ ایک کے لیے قسم کھاوے اور دوسرے کی قسم سے نکول کرے اور اس صورت مین تمام غلام کی اسکے نام ڈگری ہوگی جسکی قسم سے نکول کیا ہے اور جسکے نام سے قسم کھائی اسکے لیے کچھ ڈگری نہوگی اور اگر دونون کی قسم سے نکول کیا تو غلام اور غلام کی قیمت کی ڈگری دونون کے نام برابر ہوگی خواہ اسنے دونون کی قسم سے ایکبار نکول کیا مثلاً قاضی نے دونون کی ایک ہی قسم دلائی اور اسنے نکول کیا یا آگے پیچھے مثلاً ایک کیواسطے پہلے قسم دلائی اسنے نکول کیا پھر دوسرے کیواسطے قسم دلائی اسنے نکول کیا دونون حالتون مین فرق نہین ہے اور اگر دونون کیواسطے قسم کھالی تو ہر ایک کے دعوی سے بری ہوگیا پھر اگر دونون نے باہم صلح کر کے مقر سے غلام لینا چاہا تو امام ابو یوسف رح کے پہلے قول کے موافق دونون کو یہ اختیار ہے یہی امام محمد رح کا قول ہے پھر امام ابو یوسف رح نے اس قول سے رجوع کیا اور کہا کہ بعد قسم لینے کے دونون کو صلح کر لینا جائز نہین ہے یہ محیط مین ہے اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم ہین اور بکر کے مجھپر سو دینار یا عمرو کے ہین تو زید کیواسطے ہزار درم ثابت ہین اور بکر و عمرو کو اختیار ہے کہ باہم صلح کر کے سو دینار لے لین اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر سو دینار اور مجھپر عمرو کے ایک کر گیہون یا بکر کے ایک کر جو ہین تو زید کیواسطے اسپر دینار ثابت ہین اور بکر و عمرو کو کچھ نہ ملیگا ولیکن دونون مین سے ہر ایک کو اختیار ہوگا کہ ہر ایک جو کچھ اسپر دعوی کرتا ہے اسکی قسم لیوے یہ مبسوط مین ہے اگر کہا کہ زید کے مجھپر سو درم اور بکر کے یا عمرو کے ہین تو زید کو سو کے آدھے اور باقی کیواسطے دوسرے ہر واحد کے لیے اس سے قسم لیجائیگی ولیکن اگر دونون باہم صلح کر لین تو نصف نصف تقسیم کر لینگے اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر سو درم یا عمرو کے ہین و بکر کے ہین تو بکر کو آدھے ملجائینگے اور باقی اوسی طرح جو ہم نے بیان کیا [illegible] مین کذا فی الحاوی - اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر سو درم اور عمرو کے یا بکر کے اور خالد کے [illegible]

زید کو ایک تہائی اور خالد کو ایک تہائی ملینگے اور باقی تہائی کے واسطے مقر سے عمرو و بکر کیواسطے قسم لیجائیگی ولیکن اگر دونوں باہم صلح کرلین تو لے لین یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اور اگر یون کہا کہ زید کے مجھپر سو درم و رنہ عمرو کے ہین تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک یہ قول مثل اس قول کے ہی کہ فلان یا فلان کے مجھپر سو درم ہین اور امام محمد رح کے نزدیک سو درم زید کو ملینگے اور عمرو کو کچھ نہین ملیگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر مقر علیہ مجہول ہو مثلاً کہا کہ تیرے ہم مین سے کسی ایک پر ہزار درم ہین تو صحیح نہین ہی یہ تبیین مین ہی۔ اور اگر زید نے کہا کہ تیرے مجھپر ہزار درم ہین یا میرے فلان غلام پر حالانکہ اُسکے غلام پر قرضہ نہین ہی تو دونوں مین سے ایک کے ذمہ لازم ہونگے اور اسپر بیان کرنا واجب ہی اور اگر اُسکے غلام پر اسقدر قرض ہو کہ اُسکی قیمت کو محیط ہی تو کچھ لازم نہو گا پھر اگر کبھی اُسکا قرضہ ادا کر دیا تو مال اقرار لازم ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ جسطرح معلوم چیز کا اقرار صحیح ہوتا ہی ویسے ہی مجہول کا بھی صحیح ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کی مجھپر کوئی چیز ہی تو اُسپر واجب ہی کہ کوئی قیمت دار چیز بیان کرے اور اگر ایسی چیز کے سواے کوئی چیز بیان کی تو یہ رجوع شمار کیا جائیگا اور اگر زید نے اس سے زیادہ کا دعوی کیا تو مقر کا قول قسم سے معتبر ہوگا اسی طرح اگر کہا کہ زید کا مجھپر کچھ حق ہی تو بھی یہی حکم ہی کذا فی الہدایہ۔ اگر کہا کہ فلان شخص کا مجھپر حق ہی پھر کہا کہ مین نے حق سے حق اسلام مراد لیا تھا پس اگر اس کلام کو پہلے کلام سے الگ بیان کیا تو صحیح نہین ہی اور اگر ملا ہوا بیان کیا ہی تو صحیح ہی اگر کہا کہ زید کا میرے فلان غلام پر حق ہی تو یہ اپنے غلام پر قرضہ کا اقرار ہی شرکت کا اقرار نہین ہی حتے کہ اگر مقر لہ نے غلام مین شرکت کا دعوی کیا اور مقر نے انکار کیا تو قسم سے اسی کا قول لیا جائیگا بخلاف اسکے اگر کہا کہ زید کا میرے اس غلام مین حق ہی تو کسی قدر غلام کی شرکت کا اقرار ہی حتی کہ اگر مقر نے کہا کہ مین نے غلام پر قرضہ ہونا مراد لیا تھا تو اُسکی تصدیق نہ کیجائیگی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کا میرے اس غلام یا اس باندی مین حق ہی پس طالب نے اسکے ذمہ کے حق کا دعوی کیا تو مقر علیہ سے قسم لیجائیگی اگر اُسنے قسم کھالی تو زید کا باندی و غلام کسی مین کچھ حق نہوگا اور اگر طالب نے دونوں مین حق کا دعوی کیا تو دونوں مین جسمین چاہے ایک مین کسیقدر حصہ کا اقرار بیان کرے اسی طرح اگر دونوں سے ایک کا دعوی کیا تو بھی یہی حکم ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر اقرار کیا کہ مین نے زید کی کوئی چیز غصب کر لی اور بیان نہ کی تو اقرار صحیح ہی اور مقر کو حکم کیا جائیگا کہ بیان کرے پس اگر اُسنے مال متقوم مثل درم و دینار وغیرہ بیان کیے اور مقر لہ نے اُسکی تصدیق کی اور اس سے زیادہ کا دعوی نہ کیا تو مقر پر جسقدر اُسنے بیان کیا فقط اُسیقدر دینا واجب ہی اور اگر مال مین تصدیق کی ولیکن اسکے بیان سے زیادہ کا دعوی کیا تو جسقدر مقر نے بیان کیا اسقدر دینا اُسپر واجب ہوگا اور زیادتی کے بارہ مین قسم سے منکر زیادت کا قول قبول ہوگا اور اگر مقر لہ نے اُسکے بیان کی تکذیب کی اور کسی دوسری چیز کا دعوی کیا تو تکذیب کرنے سے اسکا اقرار باطل ہوگیا اور جس چیز کا مدعی ہے دعوی کیا ہی مقر کا قول مقبول ہوگا یہ محیط مین ہی۔ اور اگر ایسی چیز بیان کی جو مال نہین ہی پس اگر مقر لہ نے اُسکے بیان کی تصدیق کی تو اُسپر کچھ اور واجب نہوگا خواہ ایسی چیز بیان کی ہو جو غصب سے مقصود ہوتی ہی مثلاً کہا کہ مین نے اس سے اسکی جورو یا اسکا نابالغ بچہ غصب کر لیا یا مقصود نہو مثلاً مین نے اس سے ایک مٹھی خاک یا گیہون یا آب غصب کر لیے ہین۔ اور اگر مقر لہ نے اُسکے بیان کی تکذیب کی اور اُسپر کسی مال متقوم کا دعوی کیا پس اگر مقر لہ نے ایسا مال بیان کیا جو غصب سے مقصود نہین ہوتا ہی تو مشائخ مین اختلاف نہین ہی کہ اُسکے قول کی تصدیق کیجاویگی اور اگر ایسی چیز بیان کی جو غصب سے مقصود ہوتی ہی مگر وہ مال متقوم نہین ہی تو اس مین مشائخ کا اختلاف ہی عامہ مشائخ نے فرمایا کہ اسکا بیان صحیح نہین ہی اُسپر جبر کیا جائیگا کہ ایسی چیز بیان کرے جو مال متقوم ہو اور یہی اصح ہی یہ غایۃ البیان شرح ہدایہ مین ہی۔ اگر اقرار کیا کہ زید کی میرے پاس ودیعت ہی اور یہ بیان نہ کیا کہ کیا ہی پس جو کچھ وہ بیان کرے

اسمین اسکی تصدیق کیجاویگی بشرطیکہ ایسی چیز ہو کہ قصد کرکے ودیعت رکھے جانے کے لائق ہو۔ اور اگر مقرلہ نے کسی دوسری چیز کا دعوی کیا تو مقر سے قسم لیجاویگی اسی طرح اگر اقرار کیا کہ یہ کپڑا میرے پاس ودیعت ہی اور اسکو لایا تو عیب دار تھا اور یہ اقرار کیا کہ یہ عیب میرے پاس پیدا ہو گیا ہی تو اسپر ضمان لازم نہوگی اور اگر اسکے مالک نے اسطرح ہونے سے انکار کیا تو اسکا بھی وہی حکم ہی جو مذکور ہوا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر اقرار کیا کہ مین نے زید سے ایک غلام غصب کر لیا ہی تو اقرار صحیح ہی اور حکم کیا جائیگا کہ بیان کرے اور جب اسنے بیان کیا کہ وہ غلام یہ ہی خواہ وہ عمدہ ہی یا اوسط یا ردی ہی اور مقرلہ نے اسکی تصدیق کی تو اسکو لے لے اور اگر اسکے بیان کی تکذیب کی اور دوسرے غلام کا اسپر دعوے کیا تو قسم سے مقر کا قول مقبول ہوگا اور مقر کا اقرار بسبب مقرلہ کی تکذیب کے باطل ہو گیا۔ یہ حکم غلام کے موجود ہونے کی صورت مین ہی اور اگر غاصب نے اسکو تلف کر دیا تو اسکی مقدار قیمت مین مقر کا قول مقبول ہوگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر اقرار کیا کہ مین نے بکری یا اونٹ یا کپڑا غصب کر لیا ہی تو اقرار صحیح ہی اور اس کے بیان کی طرف رجوع کیجاوے گی یہ محیط مین ہی۔ اگر اقرار کیا کہ مین نے ایک دار غصب کر لیا تو اس باب مین کہ وہ دار یہ ہی یا وہ ہی یا دوسرے شہر مین ہی اسی کا قول مقبول ہوگا اور اگر اسنے کہا کہ وہ دار یہی ہی جو اس شخص کے قبضہ مین ہی اور جسکے ہاتھ مین ہی وہ انکار کرتا ہی تو مقر کچھ ضامن نہ ہوگا اور نہ سواے اس دار کے دوسرے کی بابت اس سے مواخذہ کیا جائے گا اور یہ قول امام اعظم رح کا اور دوسرا قول امام ابو یوسف رح کا ہی اور اول قول امام ابو یوسف رح کے موافق اور یہی قول امام محمد رح کا ہی کہ قسم کے ساتھ مقر سے اس دار کی قیمت کی ضمان لیجائیگی کذا فی الحاوی۔ اگر کہا کہ مین نے یہ باندی یا یہ غلام غصب کیا اور مقرلہ نے دونون کا دعوی کیا تو غاصب سے کہا جائیگا کہ دونون مین سے ایک کا جسکا تو چاہے اقرار کر اور دوسرے پر قسم کھا پھر اگر اسنے ایک کا اقرار کر دیا تو اس اقرار کے عہدہ سے نکل گیا اور مقرلہ تو اسکی تصدیق کر چکا ہی کیونکہ اسنے دونون کا دعوے کیا ہی پس مقرلہ اسکو لے لے جسکو اسنے معین کیا اور دوسرے کا دعوے باقی رہا تو اسمین قسم سے منکر کا قول مقبول ہوگا اور اگر مقرلہ نے کسی ایک خاص کا دعوی کیا اور مقر نے جسکو بیان کیا ہی وہ اسکے زعم مین نہین بلکہ دوسرا ہی تو اس اقرار سے اسکو کچھ استحقاق حاصل نہوگا اور دوسرے کی بابت اسکا دعوی مقر پر باقی رہا اور مقر منکر ہی تو قسم سے اسی کا قول مقبول ہوگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر ایک قفیز گیہون ہین تو اس شہر کے قفیز سے پیمانہ کیے جاوینگے اور یہی تن وغیرہ کا حکم ہی۔ اور اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر سو درم ہین تو اس شہر کے وزن کے موافق اقرار معتبر رکھا جائے گا۔ اگر وزن سبعہ ہو تو سبعہ ہوگا اور کم پر اسکی تصدیق نہ کیجاویگی ولیکن اگر وقت اقرار کے کلام متصل مین مثلاً سو درم مثقال یا وزن خمسہ بیان کیا تو تصدیق کیجاویگی اور اگر اقرار اسکا مثلاً کوفہ مین واقع ہوا تو کوفہ مین وزن سبعہ کے درم متعارف ہین اور اگر شہر کے نقود مختلف ہون اور کوئی نقد زیادہ رائج ہو تو اسی کی جانب اقرار راجع ہوگا اور اگر رواج مین سب برابر ہون تو جو نقد سب سے کم ہی اسکی طرف راجع ہوگا مثلاً درمون کا اقرار کیا تو سب سے چھوٹے درم کی طرف وقت استواے رواج کے رجوع کیا جائیگا اگر کہا کہ مجھپر چھوٹا درم یا درمچہ یا دینار چہ یا بڑا درم ہی تو پورے درم کا اقرار رکھا جائیگا ولیکن اگر وقت اقرار کے متصل بیان کر دے تو موافق بیان کے رکھا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر بغداد مین اسنے کہا کہ مجھپر زید کے طبری درم ہین تو طبری درم واجب ہونگے مگر بغداد کے وزن سے اسیطرح اگر بغداد مین موجود ہی اور کہا کہ مجھپر ایک کر موصلی گیہون ہین تو اسپر موصلی گیہون ہونگے مگر بغداد کے کیل سے یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر دراہم ہین تو اسپر تین درم واجب ہونگے اسیطرح اگر کہا کہ مجھپر درہمات درمچے ہین تو اسپر تین درم واجب ہونگے یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر بہت سے دراہم ہین یا بہت سے دنانیر ہین تو امام اعظم رح کے

موافق اُسپر دس درم اور دس دینار واجب ہونگے اور صاحبین رح کے نزدیک دو سو درم اور بیس دینار واجب ہونگے یہ محیط سرخسی میں ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر بہت سے تھان یعنی کپڑے اور بہت سے وصائف ہیں تو امام محمد رح کے نزدیک دس اور صاحبین رح کے نزدیک دو سو درم کے اندازسے واجب ہونگے۔ اور اگر کہا کہ مین نے بہت سے اونٹ یا بہت سے گائین یا بہت سی بکریاں غصب کرلین ہین تو صاحبین رح کے نزدیک ہر جنس کے کمتر نصاب کے موافق اس سے لیے جائینگے یعنی اونٹوں مین سے پچیس اونٹ تیس گائون مین سے اور چالیس بکریون مین سے اور امام اعظم رح کے نزدیک مقر کے بیان کی طرف رجوع کیا جائیگا یہ تبیین مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کے مجھپر اکثر الدراہم ہین تو دس درم واجب ہونگے اور صاحبین رح کے نزدیک دو سو درم اور اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر دراہم مین سے کچھ یا کچھ دراہم مین سے ہین تو اُسپر تین درم واجب ہونگے یہ خزانۃ المفتین مین ہی قال المترجم ان مسائل مین دراہم و دنیا باعتبار عربیت کے جمع کے معتبر رکھے گئے اور اقل جمع تین درم ہی لہذا مبہم صورتون مین تین درم کا حکم کیا گیا اور اگر زبان اردو مین بلفظ جمع اطلاق کیا جاوے تو اس حکم مین تامل ہی چونکہ استخراج احکام مسائل مین اجتہاد مطلق یا فی المجملہ درکار ہی لہذا مترجم ضعیف معذور ہی جہانتک ممکن ہی ترجمہ مین تحسین الفاظ کا لحاظ کیا گیا پس تنبیہ ہی کہ دراہم و دنانیر کی صورتون مین مثلاً حکم مذکور کو اسی عربی لفظ جمع کے ساتھ ملحوظ مقصود رکھین واللہ اعلم۔ ابن سماعہ نے امام ابو یوسف رح سے روایت کی ہی کہ اگر اقرار کیا کہ مجھپر دراہم مضاعفہ ہین یعنی دو چند ہین تو چھ درم واجب ہونگے اور اگر کہا کہ دراہم اضعافاً مضاعفہ واجب ہین تو اُسپر اٹھارہ درم لازم ہونگے یا یون کہا اضعافاً مضاعفہ دراہم ہین تو بھی اٹھارہ درم واجب ہونگے یہ تبیین مین ہی۔ اور اگر کہا کہ لہ علی عشرۃ دراہم واضعافا فہا مضاعفۃ یعنی زید کے مجھپر دس درم اور انکی اضعاف مضاعف کرکے واجب ہین تو اسّی درم واجب ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کہا کہ کذا درہما تو ایک درم واجب ہوگا یہ کنز و ہدایہ مین ہی اور تتمیہ اور ذخیرہ وغیرہ مین لکھا ہی کہ دو درم واجب ہونگے اسلیے کہ کذا کنایہ عدد سے ہی اور اقل عدد دو ہی کذا فی التبیین۔ یعنی علم حساب مین ثابت ہوا کہ واحد عدد نہین پس عدد کا شمار دو سے ہی اور کذا چونکہ عددی کنایات سے ہی لہذا کمتر دو مراد ہونگے وہکذا فے فتاوے قاضی خان اور اگر کہا کہ کذا کذا درہما تو گیارہ درم واجب ہونگے اور اگر کہا کہ کذا وکذا درہما تو اکیس درم واجب ہونگے اور یہی حکم دینارون وکیلی و وزنی چیزون مین ہی۔ اگر کہا کذا کذا مختوم من حنطۃ تو گیارہ مختوم واجب ہونگے۔ اگر کہا کہ مجھپر کذا کذا درہما وکذا کذا دینارا ہین تو ہر ایک مین سے گیارہ گیارہ واجب ہونگے۔ اور اگر کہا کہ مجھپر کذا کذا دینار و درم واجب ہین تو ہر ایک مین سے گیارہ کے نصف واجب ہونگے یہ فتاوے قاضی خان مین ہی اور اگر لفظ کذا کو تین بار بدون واؤ کے لایا تو گیارہ اور اگر واؤ کے ساتھ لایا تو ایک سو گیارہ اور اگر چار بار لایا تو ہزار اُسپر زیادہ کیے جاوینگے کذا فے الہدایہ اور اگر پانچ مرتبہ واؤ کے ساتھ لایا تو دس ہزار زیادہ کرنے چاہیے ہین اور اگر چھ مرتبہ لایا تو سو ہزار اور اگر سات مرتبہ لایا تو دس لاکھ زیادہ کرنے چاہیے ہین علے ہذا القیاس ہر بار جب واؤ کے ساتھ زیادہ کرے تو ایک دہائی بڑھانی چاہیے جیسا عادت جاری ہی کذا فے التبیین۔ اور یہ سبب اُس وقت ہی کہ اُس نے لفظ درم کو کذا کے تمیز کے واسطے ذکر کیا یعنی کذا کنایہ عددی مبہم ہی پس معلوم کرانے کے واسطے کہ یہ عدد کنایہ کس چیز سے ہی تو درم ذکر کرکے بتلایا کہ درم سے کنایہ ہی تب یہ سب احکام جو مذکور ہوئے ہین جاری ہونگے اور اگر لفظ درم کو مجرور ذکر کیا یعنے کذا کنایہ عددی مبہم کو درم کی طرف مضاف کیا تو امام محمد رح سے روایت ہی کہ سو درم واجب ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کہا کہ فلان شخص کا مجھپر مال ہی تو مقدار بیان کرنے مین اسی کا قول معتبر ہوگا اور قلیل وکثیر مین اسی کے بیان کا اعتبار کیا جائیگا لیکن اگر ایک درم سے کم بیان کیا تو تصدیق نہو گی اور

اگر کہا کہ زید کا مجھپر مال عظیم درموں مین سے ہی تو دوسو درم سے کم بیان کرنے مین اُسکی تصدیق نہ کیجاویگی اور یہ صاحبین رح کے نزدیک ہی اور دیناروں مین بیس سے کم مین اور اونٹون مین سے پچیس سے کم مین تصدیق نہوگی اور مال زکوۃ کے سواے مین قیمت نصاب سے کم مین تصدیق نہوگی کذا فی الکافی اور امام اعظم رح سے روایت ہی کہ دس سے کم مین تصدیق نہوگی اور ایک روایت مین امام اعظم رح سے مثل صاحبین رح کے قول کے ہی کذا فی التبیین۔ اور شمس الائمہ سرخسی نے فرمایا کہ صحیح قول امام اعظم رح کا یہ ہی کہ امام رح مقر کی حالت فقر و غنا کو دیکھکر حکم کی بنا رکھتے ہین کیونکہ فقیر قلیل کو عظیم سمجھتا ہی او غنی نہین سمجھتا ہی کذا فی فتاوے قاضی خان اور یہ سب اُس وقت ہی کہ اُسنے مال عظیم کو درموں مین سے بیان کیا اور اگر صرف مال عظیم کا اقرار کیا تو جس جنس مین سے بیان کرے اُسکی تصدیق کیجاویگی کذا فی العتابیہ اور اگر کہا کہ مجھپر اموال عظام ہین یعنی دونون لفظ بطور عربی جمع کے ذکر کیے تو جسکو بیان کرے اُسمین سے بقدر تین نصاب کے مقدر کیے جائینگے مثلاً درموں مین سے بیان کیے تو چھہ سو درم واجب ہونگے کذا فی الکافی قال المترجم ینبغی ان یکون ہذا علی قول صاحبیہ اور اگر کہا کہ مجھپر مال نفیس یا خطیر یا کریم ہی تو بالاتفاق فرمایا کہ دوسو درم لازم ہونگے اور اگر کہا کہ زید کا مجھپر مال کثیر ہی تو ناطفی نے ذکر کیا کہ امام اعظم رح کے نزدیک دوسو درم واجب اور اگر زیادہ کا اقرار کیا تو زیادہ لازم ہونگے اور دوسو درم سے کم مین اُسکا قول مقبول نہوگا اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ دس سے کم مین تصدیق نہوگی اور امام محمد رح نے فرمایا کہ دوسو درم اُسکو لازم ہونگے یہ فتاوی قاضیخان مین ہی۔ اگر کہا کہ الوف دراہم یعنی ہزاروں درم تو تین ہزار درم اور اگر کہا کہ الوف کثیرۃ تو دس ہزار درم لازم ہونگے اور یہی حکم فلوس و دیناروں مین ہی یہ محیط مین ہی منتقی مین ہی کہ اگر کہا کہ مجھپر مال ہی نہ قلیل ہی نہ کثیر ہی تو اُسپر دوسو درم ہین یہ خلاصہ مین ہی اور اگر کہا کہ مجھپر مال قلیل ہی تو اُس پر ایک درم لازم ہوگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر کہا کہ لہ علی زہاء الف درہم اُسکے مجھپر قریب ہزار درم کے ہین یا جل الف درہم او عظم الف درہم یا قریب ان الف درہم یا قریب ہزار درم کے ہین تو یہ سب پانچسو درم سے کچھہ اوپر کا اقرار ہی اور یہی حکم غصب و ودیعت مین ہی اور یہی کیلی و وزنی چیزون اور کپڑون مین ہی کذا فی الذخیرہ اور امام محمد رح سے روایت ہی کہ اگر کہا لفلان علی ما غیر الف فلان کے مجھپر سواے ہزار کے ہین تو اُسپر دو ہزار واجب ہونگے اور اگر کہا غیر الفین سواے دو ہزار کے ہین تو اُسپر چار ہزار واجب ہونگے اور اگر کہا غیر درہم تو دو درم واجب اور اگر کہا کہ غیر درہمین تو چار درہم واجب ہونگے یہ حاوی مین ہی اگر کہا کہ گیہون کثیر ہین تو صاحبین رح کے نزدیک پانچ وسق ہونگے اور بعض نے کہا کہ امام اعظم رح کے نزدیک بیان کرنا مقر کو سونپا ہی مگر ایک صاع سے زیادہ بیان کرے اور بعض روایات مین مذکور ہی کہ حنطہ کثیرہ دس قفیز ہین اسی طرح ہر کیلی و وزنی چیز کا حکم ہی اور اگر کہا کہ مجھپر اقفزہ حنطہ ہین تو تین قفیز اُسپر لازم آوینگے اور اگر کہا اقفزہ کثیرہ ہین تو دس قفیز لازم آوینگے یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر کہا لفلان علی عشرۃ دراہم ونیف فلان کے مجھپر دس درم اور کچھہ زیادہ تو نیف کی مقدار بیان کرنا اسی کی طرف سے ہی پس اگر درم سے کم بیان کی تو جائز ہی یہ تبیین مین ہی۔ اگر کہا علی بضع وخمسون درہما مجھپر بضع اور پچاس درم ہین تو بضع کی مقدار تین یا اس سے زیادہ ہوتی ہی پس اگر تین سے کم بیان کرے تو نا جائز ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر سو اور ایک درم ہوا ہی تو ہمارے نزدیک اُسپر سو درم اور ایک درم ہوگا اسی طرح اگر سو اور ایک دینار یا سو اور ایک قفیز گیہون بیان کرے غرضکہ کیلی یا وزنی کوئی چیز بیان کرے تو بھی یہی حکم ہی یہ مبسوط مین ہی۔ اور اگر کہا کہ دس درم و دانگ یا قیراط تو یہ دانگ یا قیراط چاندی مین سے ہوگا یہ تبیین مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر فلان شخص کے دینار و دانگ یا قیراط ہی تو یہ دانگ و قیراط سونے کا ہوگا یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ مجھپر زید کے دوسو مثقال سونا و چاندی یا اسقدر گیہون و جو ہین تو دونون مین سے

ہر ایک کا نصف لازم آویگا اور اگر تین جنسین ذکر کین تو ہر ایک مین سے تہائی لازم ہوگا کذا فی الحاوی اور اگر کہا کہ سو اور ایک غلام یا سو و ایک بکری یا سو و ایک کپڑا یا دو کپڑے تو سو کی تمیز بیان کرنے مین اُسی کا قول مقبول ہوگا یہ ذخیرہ مین ہی اور اگر کہا کہ سو اور تین کپڑے تو کل کپڑے قرار پاوینگے یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کہا کہ فلان کے واسطے ایک جزو میرے دار کا ہی تو بیان کرنا اُسی پر ہوگا اور اُسکو اختیار ہی جسقدر چاہے اقرار کرے اور جزو کے مانند شقص یا نصیب یا طائفہ یا قطعہ کا حکم ہی ولیکن سہم کا لفظ امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک چھٹا حصہ قرار دیا جائیگا اور صاحبین رح کے نزدیک اُسکے بیان پر ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر ایک شخص نے اپنے ایک گلہ مین سے ایک بکری کا اقرار کیا تو اقرار صحیح ہی پھر اگر مقرلہ نے کسی معین بکری کا دعوے کیا اور مقر نے تصدیق کی تو وہ لے لے اور اگر انکار کیا تو بدون گواہ قائم کرنے کے نہین لے سکتا ہی یا مدعا علیہ سے قسم لیجاوے اور وہ نکول کرے تو لے سکتا ہی اور اگر مقرلہ نے کسی بکری غیر معین کا دعوے کیا تو مقر کو اختیار ہی جس بکری کو چاہے دیدے اور اگر مقرلہ سب بکریون پر قسم کھالی تو مقبول نہوگی اور مجبور کیا جائیگا کہ کوئی بکری اسکو دے اور اگر بکریون مین سے کوئی معین نہ کی اور دونون نے باہم کہا کہ ہم نہین جانتے ہین یا مقر نے اپنے اقرار سے رجوع کیا یا انکار کیا تو مقرلہ اُسکا شریک ہوگا حتی کہ اگر دس بکریان ہون تو مقرلہ کی ایک بکری دسوان حصہ ہوگی اور اگر کوئی بکری مرگئی تو دونون کے مال سے مرگئی اور اگر کوئی بچہ جنی تو دونون کے مال مین زیادتی ہوئی اسی حساب سے اور اگر مقر نے اصلا انکار کیا اور گلہ ضائع کردیا تو وہ مقرلہ کے حصہ کا ضامن ہی اور اگر کوئی بکری انمین سے مری تو بقدر اُسکے حصہ کے یعنی دسوین حصہ کا ضامن ہوگا اور اگر مقر مرگیا تو اُسکے وارث اس باب مین بمنزلہ مورث کے قرار پاوینگے ولیکن اُنسے علم پر قسم لیجاویگی اور اقسام حیوانات و عروض و باندی غلام اس باب مین مثل بکریون کے ہین یہ مبسوط مین ہی اگر کہا کہ زید کے میرے ان درمون مین دس درم ہین اور یہ درم سو ہین اور انمین چھوٹے کم وزن اور بڑے دونون قسم کے ہین تو دس درم وزن سبعہ سے قرار پاوینگے اور اگر مقر نے کہا کہ کم وزن والون مین سے ہین تو تصدیق نہوگی اور اگر انمین زیوف شامل ہین اور اُسنے کہا کہ زیوف مین سے ہین تو تصدیق کیجاویگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کا میرے اس اناج مین سے ایک کر گیہون ہین پھر دیکھا گیا تو وہ سب ایک کر نہین ہوتا ہی تو سب زید کا ہوگا اور مقر زیادہ کا ضامن نہوگا مگر مقر سے قسم لیجاویگی کہ مین نے اس طعام مین سے کچھ تلف نہین کیا ہی اور اگر پورا اگر ہو تو سب زید کا ہی اور اگر زیادہ ہو تو زید کو انمین سے ایک کر ملیگا یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کا میرے دار مین سے اس دیوار سے اُس دیوار تک ہی تو زید کو فقط اس دیوار سے اُس دیوار کے درمیان کا حصہ ملیگا یہ کنز مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کے مجھپر ایک درم سے دس درم تک ہین یا مابین ایک درم سے دس درم تک ہین تو امام اعظم رح کے نزدیک اسپر نو درم لازم آوینگے اور صاحبین رح نے فرمایا کہ دس درم لازم آوینگے کذا فی الکافی اگر کہا کہ مجھپر زید کا مابین کر شعیر سے کر حنطہ تک ہی تو امام اعظم رح کے نزدیک اُسپر ایک کر گیہون اور ایک کر جو واجب ہی مگر ایک قفیز گیہون کم کرکے اور امام ابو یوسف رح و امام محمد رح کے نزدیک دو کر لازم ہونگے اگر کہا کہ مجھپر مابین دس درم کے دس دینارون تک ہی تو امام اعظم رح کے نزدیک اُسپر دس دراہم اور نو دنانیر لازم آئینگے اور صاحبین رح کے نزدیک اسپر دس دراہم اور دس دنانیر لازم ہونگے اسی طرح اگر کہا کہ مابین دس دینارون کے دس درم تک تو بھی امام اعظم رح کے نزدیک اُسپر دس دراہم اور نو دینار واجب ہونگے اور بعض نسخ ابی حفص مین اس صورت مین واقع ہی کہ اُسپر دس دینار اور نو درم لازم ہونگے اور یہ امام اعظم رح کے نزدیک ظاہر ہی ولیکن اصح وہی اول ہی۔ اور یون اقرار کرنا کہ من کذا الی کذا یعنی مثلاً دس درم سے دس دینار تک ہین بمنزلہ اس قول کے سب حکمون مین ہی کہ مابین دس درم کے دس دینار تک ہین یہ مبسوط مین ہی بشر رح نے امام ابو یوسف رح سے

ف۔ ... یعنی ... ستہ ... یعنی ... ۱۲

ف۔ جزو سے معنی ہین اور نصیب بمعنی حصہ اور طائفہ وقطعہ بھی اسی معنی مین کیے بولا جاتا ہی ۱۲

روایت کی ہے کہ اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کی مابین بکری کے گائے تک ہے تو امام اعظم فرماتے تھے کہ اُسپر کچھ واجب نہوگا خواہ گائے بکری معین ہو یا غیر معین ہو اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا اگر معین ہو تو کچھ نہیں لازم ہے اور اگر غیر معین ہو تو دونوں اُسپر لازم آوینگے اور اگر کہا کہ مابین درم کے درم تک تو امام اعظم رح کے نزدیک ایک درم اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک دو درم لازم آوینگے کذا فی المحیط

**چھٹا باب۔** مریض کے اقرارون اور فعلون کے بیان مین۔ مرض الموت کا مریض وہ شخص ہے جو اپنی ذاتی ضرورتون کے واسطے نہ نکلے اور یہی اصح ہے۔ خزانۃ المفتین مین ہے۔ مرض الموت کی تعریف مین اختلاف ہے فتوے کے واسطے یہ مختار ہے کہ اگر اس مرض سے غالبا موت ہو تو مرض الموت ہے خواہ وہ شخص بستر پر لگ گیا ہو یا نہیں یہ مضمرات مین ہے۔ مریض کا اقرار اپنے وارث کے واسطے جائز نہیں ہے ولیکن اگر باقی وارث اجازت دین تو جائز ہوگا پس اگر مقرلہ وقت اقرار کے مریض کا وارث ہو اور اسی طرح وارث باقی رہا یہانتک کہ مریض مرگیا تو اقرار باطل ہے اور اگر وقت اقرار کے مقرلہ وارث ہو پھر بعد اقرار کے وارث ہونے سے خارج ہوگیا اور ایسا ہی رہا یہانتک کہ مریض مرگیا مثلاً بھائی کے واسطے اقرار کیا اور اسوقت اُسکے کوئی بیٹا نہ تھا پھر بیٹا پیدا ہوا اور وہ زندہ رہا یہان تک کہ مریض مرا تو اقرار جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر ایسے شخص کے واسطے اقرار کیا جو وقت اقرار کے وارث نہ تھا پھر ایسے سبب سے وارث ہوگیا جو وقت اقرار کے قائم تھا مثلاً اپنے بھائی کے واسطے اقرار کیا اور اُسکا بیٹا موجود ہے پھر بیٹا مرگیا پھر مریض مرا تو اقرار صحیح نہیں ہے اور اگر ایسے شخص کے واسطے اقرار کیا جو وارث نہیں ہے پھر کوئی ایسا سبب پیدا ہوا جس سے وہ وارث ہوگیا مثلاً کسی اجنبی عورت کے واسطے اقرار کیا پھر اُس سے نکاح کرلیا پھر مرگیا تو اقرار صحیح ہے۔ یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اور اگر وقت اقرار کے وارث ہو پھر وارث ہونے سے خارج ہو جاوے پھر وارث ہو جاوے مثلاً اپنی جورو کے واسطے اقرار کیا پھر اُسکو بائن کر دیا اور اُسکی عدت گذر گئی پھر اُس سے نکاح کرلیا پھر مرگیا یا کسی شخص سے موالاۃ کی پھر مریض ہوکر اسکے لیے اقرار کیا پھر فسخ کر دی پھر دوبارہ عقد موالاۃ کیا پھر اسی مرض مین مرگیا تو اس صورت مین اختلاف ہے امام محمد رح نے فرمایا کہ اقرار جائز ہے اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ یہ اقرار باطل ہے اور مشائخ نے فرمایا کہ امام محمد رح کا قول قیاس ہے اور قول امام ابو یوسف رح کا استحسان ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی مریض نے اپنے بیٹے کیواسطے قرض کا اقرار کیا اور بیٹا اُسکا غلام ہے پھر آزاد کیا گیا پھر باپ مرگیا اور وہ اُسکے وارثون مین ہے تو قرض کا اقرار جائز ہے اور اگر یہ غلام تاجر ہو اور اُسپر قرض ہو اور باقی مسئلہ اپنے حال پر رہے تو اقرار باطل ہے اور اگر مریض نے اپنے بیٹے کیواسطے اقرار کیا اور وہ مکاتب ہے پھر باپ مرگیا اور بیٹا ویسا ہی مکاتب باقی ہے تو اُسکے حق مین اقرار جائز ہے اور اگر باپ کے مرنے سے پہلے بیٹا مکاتب آزاد ہوگیا تو اُسکے واسطے اقرار جائز نہ رہا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی مریض نے اپنے آزاد بیٹے کیواسطے قرض کا اقرار کیا پھر مرگیا اور کوئی مال لائق ادا کے نہیں چھوڑا یا ادائے قرض کے لائق چھوڑا و ادائے کتابت کے لائق نہیں چھوڑا تو اقرار جائز ہے اور اگر دونون چیزون کیواسطے لائق چھوڑا تو اقرار باطل ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر مریض نے اپنے کسی وارث کے لیے عین ودیعت کا اقرار کیا پھر اسی مرض مین مرگیا تو جائز نہیں ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر مرد نے اپنے مرض مین اپنی عورت کے واسطے قرض کا اقرار کیا پھر اُس سے پہلے اُسکی جورو مرگئی اور جورو کے دو بیٹے ہین ایک اسی مرد سے اور دوسرا دوسرے مرد سے تو اول قول امام ابو یوسف رح کے موافق اقرار باطل ہے اور دوسرے قول کے موافق جائز ہے۔ اور اگر مریض نے اپنی جورو کیواسطے قرض کا اقرار کیا پھر اُسکی موت سے پہلے جورو مرگئی اور اُسکے وارث ایسے موجود ہین کہ کامل تمام میراث لیلیتے ہین اور وہ لوگ اس مقر کے وارث نہیں ہین تو اقرار جائز ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اگر مریض نے اپنے بیٹے

کے واسطے قرض کا اقرار کیا پھر بیٹا مقر لہ مر گیا اور ایک بیٹا چھوڑا اور مریض کا کوئی بیٹا نہیں ہے تو امام ابو یوسف رح کے پہلے قول پر یہ اقرار جائز نہیں ہے اور دوسرے قول پر جائز ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر اپنے مرض موت میں اپنی عورت کے دین مہر کا اقرار کیا تو تمام مہر مثل تک تصدیق کیجاویگی اور قرضخواہان صحت کے ساتھ شریک ہوگی کذا فی خزانۃ المفتین اور اگر مہر مثل سے زیادہ کا عورت کیواسطے اقرار کیا تو زیادتی باطل ہے یہ مبسوط میں ہے۔ ایک شخص نے اپنے مرض موت میں اپنی عورت کیواسطے ہزار درم مہر کا اقرار کیا اور مر گیا پھر وارثوں نے گواہ قائم کیے کہ عورت نے اپنے شوہر کی زندگی میں اسکو اپنا مہر ہبہ کر دیا تھا تو گواہ مقبول نہونگے اور مہر بسبب اقرار شوہر کے لازم رہیگا یہ خلاصہ میں ہے۔ اگر اپنے کسی وارث یا اجنبی کیواسطے اقرار کیا پھر مقر لہ مر گیا پھر مریض مرا اور مقر لہ کا وارث اس مریض کے وارثوں میں سے ہے تو امام ابو یوسف رح کے اول قول میں یہ اقرار نا جائز اور دوسرے قول میں جائز ہے اور یہی امام محمد رح کا قول ہے اسی طرح اگر مریض نے اپنے مقبوضہ غلام کا کسی اجنبی کیواسطے اقرار کیا پھر اجنبی نے کہا بلکہ یہ غلام فلاں مرد وارث مریض کا ہے میرا اسمیں کچھ حق نہ تھا تو اول قول امام ابو یوسف رح کے موافق مریض کا اقرار باطل ہے اور دوسرے قول کے موافق صحیح ہے اور دوسرا قول اقرب الی القیاس ہے اور قول اول احوط ہے یہ مبسوط اور فتاوی قاضی خان میں ہے۔ جو شخص دو دن مریض اور تین روز اچھا رہتا ہے یا ایک روز مریض اور دو روز اچھا رہتا ہے اگر اُسنے اپنے بیٹے کے واسطے کسی قرض کا اقرار کیا پس اگر ایسے مرض میں اقرار کیا جسکے بعد وہ اچھا ہوگیا تو اسکا فعل جائز ہے اور اگر ایسے مرض میں اقرار کیا جس نے اسکو بستر سے لگا دیا اور وہ مر ہی گیا تو جائز نہیں ہے یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ اپنے وارث کے واسطے کسی چیز کا اقرار کیا اور مر گیا پھر مقر لہ اور باقی وارثوں میں اختلاف ہوا مقر لہ نے کہا کہ حالت صحت میں اقرار کیا اور باقی وارثوں نے حالت مرض میں اقرار کا دعوی کیا تو مرض کے اقرار کے مدعی کا قول قبول ہوگا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیے تو مقر لہ کے گواہ اولے ہیں اور اگر مقر لہ کے پاس گواہ نہ ہوں اور اُسنے وارثوں سے قسم لینی چاہی تو اسکو یہ اختیار ہے یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ امام ابو حنیفہ رح نے فرمایا کہ مریض کا اقرار اپنے قاتل کیواسطے نہیں جائز ہے مشائخ نے فرمایا کہ یہ حکم اسوقت ہے کہ زخم ایسا کاری ہو کہ جس سے آنا جانا ممکن نہو اور اگر ایسا کاری نہو اور آنا جانا ہو سکتا ہے تو اقرار صحیح ہے اور جو شخص مریض ہونے کے واسطے غالباً خوف ہلاک ہونا معتبر رکھتا ہے وہ یوں کہتا ہے کہ یہ حکم اُس وقت ہے کہ زخم ایسا ہو کہ غالباً اُس سے ہلاکت کا خوف ہو اور اگر ایسا زخم نہو کہ جس سے غالباً خوف ہلاکت ہے تو اقرار صحیح ہے یہ محیط میں ہے۔ مریض کا اقرار اپنے وارث کے غلام یا اُسکے مکاتب کے واسطے یا قاتل کے غلام یا اُسکے مکاتب کے واسطے جائز نہیں ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اور اگر اپنے مکاتب کے واسطے دین کا اقرار کیا تو جائز ہے بشرطیکہ حالت صحت میں اسکو مکاتب کیا ہو اور اگر مرض میں مکاتب کیا تو اقرار نہیں جائز ہے ولیکن تہائی مال سے جائز ہے کذا فی الحاوی۔ اجنبی کے واسطے مریض سے تمام مال کے قرض کا اقرار جائز ہے بشرطیکہ اسپر حالت صحت کا قرض نہو یہ محیط میں ہے۔ صحت کا قرضہ اُس قرضہ پر جو حالت مرض میں اُسکے اقرار سے ثابت ہوا ہے مقدم ہے یعنی ترکہ میں سے پہلے صحت کا قرضہ ادا کیا جائیگا پھر اگر کچھ بچ رہا تو اُس سے مرض کا قرض ادا کیا جائیگا اور اگر بغیر قضائے قاضی کے مشاہدہ یا گواہوں سے ثابت کیا جاوے تو دونوں برابر ہیں یہ محیط سرخسی میں ہے صحت کا قرضہ اُس ودیعت سے مقدم ہے جس کا مرض میں اقرار کیا گیا یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ اپنے مرض میں کوئی چیز خریدی یا قرض لیا یا اجارہ پر لی اور گواہوں نے اسپر قبضہ کرنا معائنہ کیا یا ایک عورت سے ہزار درم پر نکاح کیا اور یہی اسکا مہر مثل ہے تو یہ لوگ قرضخواہان صحت سے حصہ میں شریک ہیں اسی طرح ہر قرض کا حال ہے جو مریض پر کسی مال کے بدلے جسکا مالک ہوا یا تلف کیا ہے واجب ہوا اور اسکا واجب ہونا بغیر اقرار مریض کے ثابت ہوا ہیں وہ بھی بمنزلہ قرض صحت کے ہے اگر مرض میں دین ادا کیا پس اگر دین قرض یا ثمن مبیع ادا کیا تو جسکو ادا کیا اُسی کا ہوگا

قرضخواہان صحت کو نہ ملیگا اور اگر دین مہر یا اجرت ادا کی تو قرضخواہان صحت اسمین شریک ہو جاوینگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر مریض پر صحت کے قرضے نہون (یعنی وہ صحت مین قرضے نہ ہون) اور اسنے حالت مرض مین دو شخصون کے واسطے قرض کا اقرار کیا تو دونون حصہ بانٹ لین کسی سے اولاً شروع نہ کیا جائیگا خواہ دونون اقرار معاً واقع ہوئے ہون مثلاً کہا کہ ان دونون کے مجھپر ہزار درم ہین یا آگے پیچھے مثلاً آج کہا کہ اسکے مجھپر پانچسو درم ہین پھر ایک دن یا کم و بیش توقف کے بعد دوسرے سے کہا کہ اسکے مجھپر پانچسو درم ہین کذا فی المحیط۔ زید نے اپنی صحت مین کہا کہ مین نے عمرو کی ایک باندی غصب کر لی پھر مرض مین کہا کہ وہ باندی یہ ہے اور سوائے اس باندی کے اسکا کچھ مال نہین ہے حالانکہ اسپر قرض ہے تو یہ جائز ہے اور اسکی تصدیق کیجاویگی اسی طرح اگر اپنی صحت مین اقرار کیا کہ فلان شخص کے میرے پاس ہزار درم ودیعت ہین پھر مرض الموت مین کہا کہ وہ یہ ہزار درم ہین تو اسکی تصدیق کیجاویگی اور صاحب دین سے صاحب ودیعت اولی ہوگا یہ خلاصہ مین ہے۔ اگر مرض مین دین کا اقرار کیا پھر ودیعت کا اقرار کیا تو دونون دین ہونگے اور ودیعت مقدم نہوگی اور اگر پہلے ودیعت کا اقرار کیا پھر دین کا اقرار کیا تو اقرار ودیعت اولی ہے اور بضاعت و مضاربت دونون کا حکم مثل حکم ودیعت کے ہے کذا فی الحاوی۔ اگر مریض نے زید کے واسطے ہزار درم ودیعت کا اقرار کیا پھر مرگیا اور یہ ودیعت معین کر کے معلوم نہین ہے تو مثل دین مرض کے یہ بھی اسکے ترکہ مین قرض شمار ہوگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ اگر مریض ہوا اور اسکے قبضہ مین ہزار درم ہین اور اسپر صحت کا دین نہین ہے اور اسنے زید کے واسطے ہزار درم قرض کا اقرار کیا پھر اقرار کیا کہ جو درم ہزار میرے قبضہ مین ہین یہ عمرو کی ودیعت ہین پھر خالد کے واسطے ہزار درم قرض کا اقرار کیا پھر مرگیا تو ہزار درم کے تین حصے کیے جاوینگے اور اگر زید نے کہا کہ میت کیطرف میرا کچھ حق نہین ہے یا مین اسکو اپنے قرض سے بری کر چکا ہون تو ہزار درم درمیان عمرو و خالد کے برابر تقسیم ہونگے اور زید کے قول سے خالد کا حق باطل نہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر مریض نے ہزار درم قرض کا اقرار کیا پھر زید کیواسطے معین ہزار درم مضاربت کا اقرار کیا پھر عمرو کیواسطے دوسرے غیر معین ہزار درم قرض کا اقرار کیا پھر مرگیا اور فقط ہزار درم چھوڑے تو یہ ہزار درم ان سب لوگون مین بقدر حصہ رسد کے تقسیم ہونگے یہ محیط مین ہے۔ اگر مریض نے اقرار کیا کہ میرے باپ پر زید کا قرض ہے اور میرے قبضہ مین باپ کا گھر ہے اور حال یہ ہے کہ مریض پر صحت کا قرضہ معروف ہے پس اسکا قرضہ صحت مقدم رکھا جائیگا پھر اگر کچھ بچ رہا تو اسکے باپ کے قرضہ مین دیا جائیگا اور اگر اپنے باپ کے انتقال کے پیچھے اپنی صحت مین ایسا اقرار کیا ہو تو بیٹے کے قرضخواہون سے باپ کے قرضخواہ مقدم ہونگے کذا فی الحاوی۔ زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین اسنے انکار کیا پھر زید مریض ہوا اور عمرو مرگیا اور زید اسکا وارث ہے اور زید پر حالت صحت کا قرض ہے۔ پھر وہ بھی مرگیا اور یہ ہزار درم جو عمرو سے میراث پائی ہے چھوڑ گیا تو زید کے حالت صحت کے قرضخواہ ان ہزار درم کے لینے مین عمرو کے قرضخواہون سے مقدم ہونگے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر اپنی صحت مین کوئی غلام کھلا خسارہ اٹھا کر تین روز کی اپنی خیار شرط پر خریدا پھر مدت خیار مین بیمار ہوا پھر بیع کی اجازت دی یا خاموش رہا یہانتک کہ مدت خیار گذر گئی پھر مریض مرگیا تو محاباۃ تہائی مال سے لیجاویگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ اگر مریض نے کسی مقبوضہ زمین کی نسبت اقرار کیا کہ یہ وقف ہے پس اگر اپنی جانب سے وقف کا اقرار کیا تو تہائی مال سے جائز رکھی جاویگی چنانچہ اگر مریض نے اپنے غلام کی آزادی کا اقرار کیا یا صدقہ کا اقرار کیا کہ مین نے فلان کو صدقہ دیدیا ہے تو بھی ایسا ہی ہوتا ہے۔ اور اگر دوسرے کی طرف سے وقف کا اقرار کیا اور اس دوسرے نے یا اسکے وارثون نے اسکی تصدیق کی تو کل مین وقف جائز ہے اور اگر فقط وقف کا اقرار کیا اور اپنی طرف یا غیر کی طرف سے وقف کرنا بیان نہ کیا تو تہائی مال سے قرار دیا جائیگا۔ ایک مریض نے اپنے وارث و ایک اجنبی کیواسطے دین کا اقرار کیا تو اقرار باطل ہے خواہ شرکت کی دونون نے باہم تصدیق کی ہو یا تکذیب کی ہو اور یہ شیخین رحمہما اللہ کا قول ہے اور امام محمد رحمہ اللہ

نے فرمایا کہ یہ اجنبی کے واسطے بقدر اُسکے حصہ کے جائز ہی اگر ہر دو شریک نے باہم تکذیب کی یا اجنبی نے شرکت سے انکار کیا ہو یہ فتاوے قاضی خان مین ہی۔ اگر وارث نے شرکت مین اُسکی تکذیب کی اور اجنبی نے اُسکی تصدیق کی تو بعض نے کہا کہ اسمین بھی اختلاف ہونا ضرور ہی اور اصح یہ ہی کہ یہ بالاتفاق جائز نہین ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ پس اگر مقر نے دونون کی نفی شرکت مین تصدیق کی اور کہا کہ دین مشترک نہ تھا اور مین نے شرکت کا جھوٹا اقرار کر دیا تھا تو اُسوقت اجنبی کے واسطے اقرار صحیح ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر مریض نے کہا کہ زید کا مجھپر حق ہی اور وارثون نے اُسکے قول کی تصدیق کی پھر مریض مر گیا تو امام اعظم رح نے فرمایا کہ طالب کی استحساناً تہائی مال تک تصدیق کیجاویگی اور اگر اس سے زیادہ کا دعوی کیا تو وارثون سے اُنکے علم پر قسم لیجائیگی اگر انھون نے قسم کھالی تو طالب تہائی مال سے لیگا اور اگر مریض نے باوجود اسکے کسی دین مسمّی کا اقرار کیا تو دین مسمّی اُسکے ترکہ مین مقدم رکھا جائیگا کذا فی الحاوی۔ اور اگر دین کا اقرار نہ کیا تہائی مال کی کسی شخص کے واسطے وصیت کی تو وصیت مسمّی مقدم ہوگی اور وارثون سے کہا جائیگا کہ تو تہائی مال مین جو کچھ تمھارا جی چاہے اُسکے واسطے اقرار کر دو اور تہائی کے وصیت دار سے کہا جائیگا کہ تہائی مال مین جسقدر تیرا جی چاہے اس حقدار کے واسطے اقرار کر دے پس جس فریق نے کسی چیز کا اقرار کیا اُس سے اسقدر لے لیجائیگی اور باقی کے واسطے قسم لیجائیگی یہ محیط مین ہی۔ مریض نے اپنے وارث کے واسطے ایک غلام کا اقرار کیا اُس نے کہا کہ میرا نہین ہی بلکہ زید یعنی اجنبی کا ہی اور زید نے اُسکی تصدیق کی پھر مریض مر گیا تو زید کو غلام دلایا جائیگا اور وارث اُسکی قیمت ڈانڈ بھریگا اُسمین سے اُسکا حصہ اُسکو ملیگا اسی طرح اگر وارث نے دوسرے وارث کے واسطے اقرار کر دیا تو غلام دوسرے کو دلایا جائیگا اور پہلے وارث پر اُسکی قیمت واجب ہوگی اور وہ میراث قرار پاویگی اور اُسمین سے پہلے اور دوسرے کو حصہ ملیگا اور اگر میت پر اسقدر قرض ہو کہ اُسکے مال کو محیط ہو تو کل قیمت ڈانڈ بھریگا اور کسی کا حصہ اس مین سے ساقط نہ ہوگا یہ کافی مین ہی۔ ایک مریض نے اپنا غلام اپنے بعض وارثون کو ہبہ کیا اور موہوب لہ نے اُسپر قبضہ کر لیا اور مریض کا سوائے اُسکے کچھ مال نہین ہی پھر موہوب لہ نے اقرار کیا کہ مریض نے مجھے ہبہ کر دینے سے پہلے اقرار کیا تھا کہ یہ غلام اس دوسرے وارث کا ہی یا اقرار کیا کہ اُسنے مجھے ہبہ کرنے سے پہلے اس دوسرے وارث کو ہبہ کیا تھا اور دوسرے نے اس امر مین اُسکی تصدیق کی تو دوسرے کو اختیار ہی کہ اول سے غلام لے لے پس اگر دوسرے نے لیا پھر مریض اسی مرض سے مر گیا پس اگر یہ غلام قائم موجود ہو تو دوسرے سے لے لیا جائیگا اور وارثان میت کی میراث ہو کر بطور فرائض اللہ تعالی کے اُنکو تقسیم کیا جائیگا اسی طرح اگر دوسرا شخص وارث نہو اور میت پر اسقدر قرض ہو کہ اُسکے مال کو محیط ہی تو قرضخواہون کو اختیار ہی کہ چاہین غلام اُس کے قبضہ سے لیکر تقسیم کر لین۔ اور اگر غلام دوسرے وارث کے ہاتھ مین مر گیا ہو تو قرضخواہون کو اس صورت مین اختیار ہی اور باقی وارثون کو پہلی صورت مین اختیار ہی کہ چاہین تو پہلے وارث سے غلام کی قیمت کی ضمان لین یا دوسرے سے ضمان لین اور دوسرا پہلے سے کچھ نہین لے سکتا ہی اور اگر پہلے سے ضمان لی تو وہ بھی دوسرے سے کچھ پھیر نہین سکتا ہی ایسا ہی عامہ روایات مین اس کتاب مین مذکور ہی اور بعض روایتون مین ہی کہ پھیر لے سکتا ہی۔ اور مشائخ نے فرمایا کہ باقی وارثون کو یہ اختیار صرف اُسوقت حاصل ہوگا کہ جب اُنسے کوئی تصدیق یا تکذیب نہ پائی گئی ہو اور اگر اُنھون نے تصدیق کی ہو تو صرف دوسرے سے ضمان لے سکتے ہین اور اگر انھون نے تکذیب کی ہو تو اول سے ضمان لے سکتے ہین۔ اور یہ اُسوقت ہی کہ دوسرے نے اول کی تصدیق کی ہو اور اگر تکذیب کی اور کہا کہ غلام میرا ہی مین نہین جانتا ہون کہ یہ کیا کہتا ہی تو غلام دوسرے کو سپرد کیا جائیگا۔ اور یہ اُسوقت ہی کہ اول نے مریض سے لیکر غلام پر قبضہ کیا ہو اور پھر دوسرے کے واسطے اقرار کیا ہو اور

ایسے ہی اگر اول نے مریض سے لیکر قبضہ نہ کیا یہانتک کہ اقرار کر دیا کہ مریض نے دوسرے کے واسطے اسکا اقرار کیا ہی قبل اسکے کہ میرے واسطے اقرار کرے پھر اگر دوسرے نے اسکی تصدیق کی اور مریض سے لیکر غلام پر قبضہ کیا پھر مریض مر گیا اور اسپر بہت قرضے ہین اور غلام بعینہ دوسرے کے پاس قائم ہی تو اس سے لے لیا جائیگا اور قرضخواہون مین تقسیم ہوگا اور اگر بعینہ قائم نہو تو قرضخواہون کو اختیار ہی چاہے اول سے ضمان لین یا دوسرے سے ضمان لین اور اگر مریض پر قرضے نہون تو باقی وارثون کو غلام لینے کا اختیار ہی اگر بعینہ قائم ہو یا تضمین کا اختیار ہی اگر مر گیا ہو یہ محیط مین ہی۔ اگر مریض نے اپنے قرضے کے بھر پانے کا اقرار کیا جو اسکا دوسرے شخص پر واجب تھا پھر اگر یہ قرضہ کسی مال کے عوض تھا مثلاً نقد دیا یا کوئی چیز فروخت کی جسکا ثمن مشتری کے ذمہ واجب ہوا یا ایسی چیز کا بدل ہو جو مال نہین ہی جیسے مہر و بدل خلع و اسکے امثال پس اگر دین بسبب عوض مال کے واجب تھا اور قرضدار اجنبی شخص تھا تو بھر پانے کا اقرار صحیح ہی بشرطیکہ حالت صحت مین واجب ہوا خواہ مریض پر حالت صحت کا قرض ہو یا نہو اور اگر حالت مرض مین دوسرے پر یہ قرض واجب ہوا ہی تو بھر پانے کا اقرار مریض کے قرض خواہ صحت کے حق مین صحیح نہین ہی جبکہ مریض پر صحت کا قرضہ ہو یہ ذخیرہ مین ہی۔ اور یہ حکم اسوقت ہی کہ اس دین کا وجوب حالت صحت مین گواہون سے یا قاضی کے معائنہ سے معلوم ہوا ہو اور اگر فقط مریض و قرضدار کے قول سے ثابت ہوا مثلاً مریض نے کسی خاص شخص سے کہا کہ مین نے اپنی صحت مین یہ غلام تیرے ہاتھ اس قدر دامون کو بیچکر قبضہ کرا دیا تھا اور دام بھر پائے تھے اور مشتری نے اسکی تصدیق کی اور یہ صرف ان دونون کے قول سے معلوم ہوا پس اگر غلام مشتری کے پاس یا بائع کے پاس وقت اقرار کے بعینہ قائم ہو یا وقت اقرار کے ہلاک ہو گیا ہو مگر اول مرض مین اسکا زندہ قائم ہونا معلوم ہو یا ہلاک ہو گیا ہو مگر یہ معلوم نہ ہوتا ہو کہ مریض کی حالت مرض مین مرا ہی یا حالت صحت مین مرا ہی تو ان سب صورتون مین اگر صحت کے قرض خواہ مریض کی اس بارہ مین یعنے دام بھر پانے مین تکذیب کرین تو مریض کا اقرار بھر پانے کا صحیح نہین ہی اور اگر یہ معلوم ہو جاوے کہ غلام حالت صحت مین مرا ہی تو اقرار مریض صحیح ہی۔ اور اگر دین کسی وارث پر واجب تھا اور مریض نے وصول پانے کا اقرار کیا تو صحیح نہین ہی خواہ حالت مرض مین واجب ہوا ہو یا حالت صحت مین واجب ہوا ہو اور خواہ مریض پر حالت صحت کا قرضہ ہو یا نہو۔ اور اگر قرضہ ایسی چیز کے عوض واجب ہوا جو مال نہین ہی پس اگر قرضدار اجنبی ہی تو مریض کا وصول پانیکا اقرار صحیح ہی خواہ قرضہ حالت مرض مین واجب ہوا یا صحت مین واجب ہوا ہو اور خواہ مریض پر حالت صحت کا قرض ہو یا نہو۔ اور اگر ایسا قرضہ کسی وارث پر واجب ہوا ہی تو مریض کا اقرار استیفاء صحیح نہین ہی خواہ یہ قرضہ حالت مرض مین واجب ہوا یا حالت صحت مین واجب ہوا ہو کذا فی المحیط۔ اگر وصی در مرض سنے اقرار کیا کہ جو میری ودیعت یا عاریت یا مضاربت میرے وارث کے پاس تھی مین نے وصول کر لی ہی تو اسکی تصدیق لیجاویگی یہ مبسوط مین ہی۔ اور اگر مریض نے اقرار کیا کہ مین نے موہوب لہ سے اپنا ہبہ واپس لیا تو تصدیق کیجاویگی اور موہوب لہ بری ہو جائیگا اسی طرح اگر بیع فاسد مین مبیع یا مال مغصوب یا رہن واپس لینے کا اقرار کیا تو صحیح ہی اگرچہ اسپر صحت کے قرضے ہون اور اگر ان سب صورتون مین اپنے وارث سے واپس لینے کا اقرار کیا تو تصدیق نہ کیجاویگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ امام محمد رحمہ اللہ نے جامع مین فرمایا کہ اگر کسی شخص کے دوسرے پر ہزار درم صحت مین واجب ہوئے ہین پھر جب وہ بیمار ہوا تو اقرار کیا کہ یہ ہزار درم جو میرے قبضہ مین ہین یہ میرے قرضدار یا مکاتب کی ودیعت ہین اور یہ ہزار وہی ہین جیسے مطلوب کے دوسرے پر واجب ہین پھر مریض مر گیا اور اسپر صحت کے قرضے ہین اسکے قرضخواہون نے مریض کے اقرار سے انکار کیا تو ... یہی نہ تو مریض کی اسکے اقرار مین تصدیق کیجائیگی اور یہ ہزار ودیعت کے قرضدار کے قرض کا بدلا ہو جا ... تب

ہوض انکے آزاد ہو جائیگا - اور اگر یہ درم ودیعت کے اُسنے کھرے ہون جو مریض کے دوسرے ہو اجب ہین تو اقرار صحیح ہے پس اگر مقر لہ نے کہا کہ مین کھرے درم واپس لونگا اور جیسے اُسکے چاہیئے ہین وہ دیگا تو اُسکو اختیار نہین ہے کیونکہ زیادت کے اقرار کی صحت نہین ہوئی ہے - اور اگر ہزار درم زیوف ودیعت کا اقرار کیا کہ میرے پاس میرے قرضدار سے یا مکاتب کی ودیعت ہین اور قرضدار پر درم کھرے چاہیے ہین تو مریض کا اقرار صحیح نہ ہوگا اور یہ درم مریض کے قرضخواہون کو تقسیم کیے جاوینگے اور مریض کا قرضدار و مکاتب اُس کے قرضہ کی بابت ماخوذ ہونگے - اسیطرح اگر اقرار کیا کہ یہ سو دینار جو میرے پاس ہین میرے قرضدار یا مکاتب کی ودیعت ہین یا کسی مقبوضہ باندی کے اسطرح ودیعت ہونے کا اقرار کیا پھر مر گیا اور مرنے کے وقت تک یہ ودیعت اُسکے پاس قائم تھی یا نہین معلوم باندی اُسنے کیا کی تو اقرار باطل ہے اور اگر مریض نے کہا کہ مین نے یہ ہزار درم نبہرہ اپنے قرضدار یا مکاتب سے اپنے حق کے ادا مین لے لیے ہین یا یہ دینار اپنے ادائے حق مین لیے ہین یا یہ باندی اپنے حق کے عوض خرید لی ہے پس اگر قرضدار و مکاتب نے اُسکی تکذیب کی اور دونون نے کہا کہ ہمپر اُسکا قرضہ ویسا ہی ہے یہ چیزین ہماری ہین تو مریض کا اقرار باطل ہوگیا اور یہ چیزین مریض کے قرضخواہون کو حصہ کے موافق تقسیم کر دیجاوینگی اور قرضدار مریض و مکاتب پر اُسکا قرضہ بحالہ باقی رہیگا اور اگر مریض کے اقرار کی قرضدار و مکاتب نے تصدیق کی تو باندی و دینارون مین دیکھنا چاہیے کہ اگر باندی و دینارون کی قیمت مریض کے قرضہ کے برابر یا زیادہ ہے تو اقرار صحیح ہے اور اگر کم ہے مثلاً قرضہ ہزار درم اور قیمت سکے پانچسو درم ہین تو باندی کی نسبت قرضدار یا مکاتب سے کہا جائیگا کہ مریض نے بقدر پانچ سو درم کے محاباۃ کی ہے اور محاباۃ مریض قرضدار سے صحیح نہین ہے لہذا اگر تجھے بیع منظور ہو تو اسکا باقی حق پانچسو درم دیکر پورا کر دے ورنہ بیع توڑ دے اور اُسکا پورا حق ادا کر دے اور باندی واپس لے اور دراہم نبہرہ کی صورت مین مکاتب یا قرضدار کو اختیار نہ دیا جائیگا کہ چاہے نبہرہ لیکر کھرے واپس کرے یا نبہرہ چھوڑ دے اور بقدر نقصان کے ڈانڈ بھرے بلکہ کہا جائیگا کہ نبہرہ واپس لے اور کھرے واپس دے اور کتاب مین یہ مذکور نہین ہے کہ اگر دینار اُس دین سے کم ہون تو مکاتب کو خیار دیا جائیگا یا نہین اور فقیہ ابو بکر بلخی نے ذکر کیا کہ خیار دیا جائیگا اور یہی اصح ہے پھر اگر غریم یا مکاتب نے بیع توڑنا اختیار کیا تو دینار و باندی اُسکو واپس کیجاوے گی یہ محیط مین ہے - اگر غلام تاجر نے ایسے قرضہ کے وصول پانے کا اقرار کیا جو اُسکا اُسکے مالک پر تھا پس اگر غلام مقروض نہو تو جائز ہے اور اگر قرضدار ہو تو جائز نہین اسی طرح اگر مکاتب نے اپنے مولی سے اپنا قرض وصول پانے کا اقرار کیا حالانکہ وہ مریض تھا پھر مر گیا اور اُسپر قرض ہے اور مولے اُس کا وارث ہے تو اُس کا اقرار باطل ہے اور اگر اُس پر قرض نہ ہو اور اُسکا مولے پر طعام آتا ہو اور مال کتابت اُس کا ذمہ ہین اور اُس نے اقرار کیا کہ میرا جو طعام اناج مولی پر آتا تھا وہ مین نے وصول پایا ہے پھر مر گیا اور اسقدر چھوڑ گیا جس سے مال کتابت ادا ہو سکتا ہے پس اگر سوائے مولے کے کوئی اُس کا وارث نہو تو اقرار صحیح ہے اور اگر سوائے مولے کے اُس کا کوئی دوسرا وارث ہو تو بھی اُس کے اس اقرار مین تصدیق کیجاویگی اور اگر اُسپر اسقدر قرضہ ہو جو اُس کے مال کو محیط ہے تو اُسکی تصدیق نہ کیجاوے گی یہ مبسوط مین ہے - اگر کسی شخص نے مریض کے لیے اقرار کیا کہ مین نے اُسکے غلام کا ہاتھ کاٹ ڈالا یا قتل کیا ہے پھر مریض نے ارش وصول ہونے کا اقرار کیا تو صحیح ہے اسی طرح اگر قاتل نے مولی کے مرض مین اُسکے غلام کو عمداً قتل کیا اور مولی نے اُس سے کسیقدر مال پر صلح ٹھہرائی اور بدل صلح وصول پانے کا اقرار کیا تو جائز ہے یہ حاوی مین لکھا ہے - اگر مریضہ نے شوہر سے اپنے تمام مہر وصول پانے کا اقرار کیا حالانکہ مریضہ پر صحت کا قرض ہے پھر شوہر کے طلاق دینے سے پہلے اسی مرض مین مر گئی تو اُسکا اقرار صحیح نہین ہے اور

شوہر کو حکم کیا جائیگا کہ اُسکا مہر دیوے کہ وہ اُسکے قرضخواہون مین موافق حصہ کے تقسیم ہوگا اور اگر شوہر نے دخول سے پہلے اُسکو طلاق دیدی پھر اُسنے اپنا مہر وصول پانے کا اقرار کیا پھر اسی مرض مین مرگئی تو اُسکا اقرار صحیح ہے پس اگر شوہر نے کہا کہ مین قرضخواہون کے ساتھ نصف مہر مین شریک ہون تو نہین ہوسکتا ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ پھر اگر صحت کے قرضخواہون کے قرضے ادا کرنے کے بعد اگر اس عورت کے مال سے کچھ باقی رہا تو اُسمین سے شوہر اپنا آدھا مہر لے لیگا۔ اور اگر شوہر نے اس عورت کے ساتھ دخول کرلیا ہے پھر اُسکو طلاق بائن یا رجعی دی پھر عورت مریض ہوئی اور اُسنے اپنا تمام مہر وصول پانے کا اقرار کیا پھر مدت گذرنے کے بعد مرگئی تو اقرار صحیح ہے اور اگر مدت گذرنے سے پہلے مرگئی تو صحیح نہین ہے اور جب اس صورت مین مہر وصول پانے کا اقرار صحیح نہوا تو صحت کے قرضخواہ اپنے قرضے وصول کرینگے پھر اگر کچھ بچ رہا تو مہر کی طرف دیکھا جائیگا اور شوہر کی میراث کی طرف جو اُس سے ملی ہے دیکھا جائیگا جو دونون مین سے کم ہو وہ شوہر کو دیا جائیگا یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی عورت سے کچھ مال پر خلع کیا حالانکہ خود مریض ہے پھر اُسکی مدت گذر گئی اور مریض نے اقرار کیا کہ مین نے بدل خلع عورت سے وصول پایا ہے اور اُسپر کچھ قرض حالت صحت یا مرض کا نہین ہے تو اقرار صحیح ہے یہ مبسوط مین ہے۔ ایک مریض پر صحت کے قرضے ہین اُس سے زید نے ایک غلام بحالت مرض مین غصب کرلیا اور وہ زید کے پاس مرگیا یا بھاگ گیا اور قاضی نے مریض کے نام غاصب پر قیمت کی ڈگری کردی اور مریض نے اقرار کیا کہ مین نے یہ قیمت غاصب سے وصول پائی تو بدون گواہون کے اُسکی تصدیق نہ کیجاوے گی۔ اور اگر غصب کرنا مریض کی حالت صحت مین واقع ہوا پھر یہ مریض ہوا حالانکہ غلام غاصب کے پاس بعینہ قائم ہے پھر بھاگ گیا یا مرگیا اور قاضی نے اُسپر قیمت کی ڈگری کردی پھر مریض نے اُسکے وصول پانے کا اقرار کیا پس اگر غلام مرگیا یا بھاگنے سے لوٹ کر نہین آیا تو تصدیق کیجائیگی بمنزلہ اس قرضہ کے جو صحت مین واجب ہوا ہو اور اگر غلام بھاگنے سے لوٹ آیا تو اُسکا اقرار صحیح نہین ہے۔ اور اگر غصب اور ضمان کا حکم دونون حالت صحت مین واقع ہوے اور مریض نے ضمان وصول کرنے کا اقرار حالت مرض مین کیا تو اُسکی تصدیق کیجاویگی یہ محیط مین ہے۔ ایک مریض نے ایک غلام ہزار کی قیمت کا جسکے سوا اسکا کچھ مال نہین ہے دو ہزار کو فروخت کیا اور اُسپر صحت کے بہت سے قرضے ہین پھر اُسنے تمام ثمن وصول پانے کا اقرار کیا پھر مرگیا تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک اسکا کچھ اقرار صحیح نہین ہے اور مشتری کو اختیار دیا جائیگا کہ چاہے دوبارہ ثمن ادا کرے یا بیع توڑ دے پس اگر اُسنے دوبارہ ثمن دینا اختیار کیا تو وہ قرضخواہان صحت کو دیا جائیگا اور امام محمد رح نے فرمایا کہ قیمت سے جسقدر زیادہ ثمن ہے اُسکی بابت مریض کے قول کی تصدیق ہوگی اور بقدر قیمت کے مشتری کو اختیار دیا جائیگا کہ چاہے دوسرے ایک ہزار درم ادا کرے یا بیع توڑ دے اور غلام قرضخواہون کے واسطے فروخت کیا جاویگا اور امام اعظم رح کا قول مذکور نہین ہے اور ہمارے مشائخ نے انکا قول امام ابو یوسف رح کے قول کے موافق ذکر کیا ہے یعنے مثل قول امام ابو یوسف رح کے ہے یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہے۔ ایک شخص نے اپنا غلام اپنی صحت مین زید کے ہاتھ فروخت کردیا اور مشتری نے اُسپر قبضہ کرلیا پھر بائع مریض ہوا اور اُسپر حالت صحت کے قرضے ہین اور اُسنے اقرار کیا کہ مین نے ثمن وصول پایا ہے یہانتک کہ اُسکا اقرار قرضخواہان صحت کے حق مین صحیح ہوگیا پھر اپنے مرض مین مرگیا اور مشتری نے غلام مین عیب پاکر بحکم قاضی اُسکو واپس کیا تو مشتری کو یہ اختیار نہین ہے کہ قرضخواہان میت کے ساتھ باقی اموال میت مین شریک ہو ولیکن غلام کو اپنے دام وصول کرنے تک روک سکتا ہے۔ پس غلام فروخت کیا جائیگا اور اُس کے ثمن کا مشتری باقی قرضخواہون سے زیادہ حقدار ہوگا لینے سے لیگا پھر جب غلام فروخت کیا گیا تو اُس کا ثمن مشتری کو ادا کردیا جائیگا اور اگر اُسمین سے کچھ بچا تو وہ باقی قرضخواہان میت کو دیا جائیگا اور اگر مشتری کے حق سے اُس کا

ثمن کم ہوا تو مشتری کو باقی مال میت سے جبتک دوسرے قرضخواہ اپنا اپنا حق نہ لے لین کچھ نہ ملیگا اور اگر انکے لینے کے بعد کچھ بچا تو اسمین سے مشتری باقی حق لے سکتا ہے۔ اور اگر مشتری نے اپنے دامون کے واسطے غلام کو نہ روکا بلکہ مریض کو اسکی زندگی مین یا اسکے وصی کو اسکے مرنے کے بعد بحکم قاضی دیدیا تو غلام کے ثمن مین اسکا مقدم ہونا باطل ہوگیا ولیکن اپنے پورے دام وصول کرنے مین اسکا حق باطل نہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر مریض نے اپنے وارث کو کچھ درم دیے تاکہ اسکے کسی قرضخواہ کو ادا کرے پس وارث نے کہا کہ مین نے اسکو دیدیے اور قرضخواہ نے اسکی تکذیب کی تو وارث کی اس باب مین تصدیق کیجاویگی کہ وہ ضمان سے بری ہے خواہ مریض اسکی تصدیق کرے یا تکذیب کرے ولیکن وارث کے قول کی تصدیق قرضخواہ کے حق باطل ہونے مین نہ کیجاویگی۔ اور اگر اسکو اپنے قرضہ وصول کرنے کے واسطے وکیل کیا اور قرضہ کسی اجنبی پر ہے پس وارث نے کہا کہ مین نے وصول کرکے مریض کو دیدیا تو اسکی تصدیق کیجاویگی اور قرضدار بری ہوگیا۔ اور اگر اپنی متاع فروخت کرنے کے واسطے وارث کو وکیل کیا اور مریض پر کچھ قرض نہین ہے پھر وہ متاع موافق اسکی قیمت کے گواہون کے سامنے فروخت کی پھر مریض کی زندگی مین یا اسکے مرنے کے بعد کہا کہ مین نے دام وصول کرکے مریض کو دیدیے یا ضائع ہوگئے تو اسکی تصدیق کیجاوے گی اور اگر کہا کہ مین نے متاع فروخت کی اور ثمن وصول کیا اور وہ ضائع ہوگیا پس اگر متاع تلف ہوگئی اور خریدار معلوم نہ ہو تو اسکی تصدیق کیجاویگی خواہ مریض زندہ ہو یا مرگیا ہو۔ اور اگر متاع قائم ہو اور خریدار معلوم ہو اور وہ اسکا مقر ہو اور مریض پر قرضہ نہین ہے تو بھی وارث کی تصدیق کیجاویگی بشرطیکہ مریض زندہ ہو اور اگر مریض پر قرضہ ہو تو وارث کی تصدیق نہ کیجاوے گی۔ اگرچہ مریض اس امر مین اسکی تصدیق کرے اور اگر مریض مرگیا پھر اسوقت وارث نے یہ اقرار کیا تو اقرار صحیح نہین ہے یہ مبسوط مین ہے۔ زید کے عمرو پر ہزار درم قرضہ ہین اور ایک وارث اسکا کفیل ہے یا قرضہ وارث پر ہے اور کوئی اجنبی اسکا کفیل ہے خواہ بحکم وارث کفیل ہے یا بدون اسکے حکم کے کفیل ہے پھر زید بیمار ہوا اور کسی ایک سے دونون مین سے وصول پانے کا اقرار کیا تو باطل ہے اور اگر اجنبی کو بدون وصول پانے کے بری کردیا پس اگر اجنبی اصیل ہو تو صحیح نہین ہے اور اگر کفیل ہو تو تہائی مال سے بری کرنا صحیح ہے پس اگر میت کا اسقدر مال ہو کہ جسکی تہائی یہ قرض ہوتا ہے تو صحیح ہے اور اگر کفیل سے کچھ مواخذہ نہین ہوسکتا ہے اور قرضہ وارث پر بحالہ باقی رہیگا اور اگر میت کا سوائے اس قرضہ کے کچھ مال نہو تو اسکے تہائی سے بری کرنا صحیح ہے اور باقی دو تہائی کیواسطے وارثون کو اختیار ہے چاہین اصیل سے اور چاہین کفیل سے لین اور ایک تہائی جس سے کفیل کو بری کیا ہے وہ فقط اصیل سے لے سکتے ہین۔ اور اگر وارث کو بری کیا تو کسی حال مین صحیح نہین ہے اور اگر یون کہا کہ مین نے کسی اجنبی سے جسنے وارث کی طرف سے باحسان ادا کیا ہے وصول پایا یا اسکی طرف سے کسی اجنبی نے حوالہ قبول کرلیا یا اسکو کسی شخص نے اپنا غلام فروخت کرنے کا وکیل کیا اسنے اس موکل کے بیٹے کے ہاتھ فروخت کیا پھر موکل بیمار ہوا پس اسنے اقرار کیا کہ مین نے اپنے بیٹے سے ثمن وصول پایا یا وکیل نے وصول کرکے موکل کو دینے کا اقرار کیا تو تصدیق نہ کیجاویگی پس اگر وکیل ہی مریض ہوا و موکل صحیح ہو تو اسکی تصدیق کیجاویگی اور اگر موکل نے انکار کیا پس اگر مشتری دونون کا وارث ہو اور وہ دونون مریض ہون تو وکیل کی تصدیق نہ کیجاویگی اور اگر فقط وکیل کا وارث ہو اور موکل کا ہو اور وکیل نے اقرار کیا کہ مین نے وصول کرکے موکل کو دام دیے ہین یا میرے پاس تلف ہوگئے تو تصدیق کیجاویگی اور اگر فقط وصول کرنے کا اقرار کیا تو تصدیق نہوگی۔ اور اگر کفیل نے مریض کو دوسرے پر قرضہ کا حوالہ کیا اور مریض اور محتال علیہ نے قبول کرلیا پھر مریض مرگیا پس اگر حوالہ مطلقہ ہو تو جائز نہین اگر حوالہ بشرط براءت الکفیل دون الاصیل ہو پس اگر کفیل ہی وارث ہے تو بھی صحیح نہین ہے اور اگر اجنبی کفیل ہے تو تہائی

ہے پس وارثون کو اختیار ہوگا کہ چاہین حوالہ کو جائز رکھین یا توڑ دین اور اگر جائز رکھا تو اختیار ہے چاہین قرضہ محتال علیہ سے وصول کرین یا اصیل وارث سے لیوین اور اگر جائز نہ رکھا پس اگر میت کا اسقدر مال ہے کہ یہ دین اُسکی تہائی ہوتا ہے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر میت کا سوائے ہزار درم قرضہ کے اور کچھ مال نہو تو تہائی مال سے صحیح ہے اور وارثون کو اختیار ہے چاہین محتال علیہ سے تہائی اور کفیل سے دو تہائی وصول کرین یا سب قرضہ وارث سے وصول کرلین۔ اور اگر مریض نے قرضہ وصول پانیکا اقرار نہ کیا اور نہ کفیل کو بری کیا اور نہ حوالہ قبول کیا ولیکن ہزار درم یا سو دینار یا ایک باندی مقبوضہ کا کفیل کی ودیعت ہونے یا اُس سے غصب کرنیکا اقرار کیا اور وقت موت تک بعینہ یہ چیزین قائم ہین اور معلوم نہین ہوتا ہے کہ اُسنے باندی کو کیا کیا ہے تو اقرار باطل ہے پس اگر باندی معین معلوم نہوئی یہانتک کہ وہ مریض اُسی تجہیل کے ساتھ مرگیا تو اُسپر ضمان واجب ہوگی پس قرضہ کا قصاص ہوجائیگا اور اگر وہ بچہ قائم ہو تو کفیل اُسکو لے لیگا اور فروخت کرکے اُسکو قرضہ مین ادا کریگا بدون اسکے کہ اپنے کسی خاص مال کے فروخت کرنے کی حاجت ہو اسیطرح اگر ان سب کا اصیل کیواسطے اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہے یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہے۔ ایک شخص نے اپنے مرض مین اپنے غلام کو مکاتب کردیا اور اسکے سوائے اسکا کچھ مال نہین ہے پھر بدل کتابت وصول پانیکا اقرار کیا تو تہائی مین جائز ہے اور دو تہائی قیمت کے واسطے مکاتب سعی کریگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اور اگر بدل کتابت وصول پانیکا اقرار نہ کیا ولیکن اپنے مقبوضہ ہزار درم یا سو دینار یا باندی کی نسبت اقرار کیا کہ یہ اسی میرے مکاتب کی ودیعت ہے اسنے مجھے بعد کتابت کے ودیعت رکھنے کو دی ہے پھر مرگیا تو یہ اقرار بقدر تہائی کے جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ زید نے اپنے باپ عمرو کو ہزار درم عمرو کے مرض الموت یا صحت مین ودیعت رکھنے کو بمعائنہ گواہان دیے ہین پھر جب وہ مرنے لگا تو اُسنے اقرار کیا کہ مین نے وہ ودیعت تلف کردی پس یا تو ودیعت کے تلف کرنے کا اقرار کیا اور اسی پر جما رہا یہانتک کہ مرگیا تو یہ ودیعت اُسکے مال مین زید کا قرضہ ہوگئی اور یہ مریض کا اپنے وارث کے واسطے اقرار کرنا نہین ہے اور یا ودیعت سے انکار کیا یا اقرار کیا کہ مین نے تلف کردی پھر کہا کہ میرے پاس سے ضائع ہوگئی یا مین نے زید کو واپس کردی تو اس صورت مین اُسکے قول پر التفات نہ کیا جائیگا اور اُسپر ضمان واجب ہوگی اگرچہ قسم کھالے اور یا اقرار کیا کہ میرے پاس سے ضائع ہوگئی یا مین نے واپس کردی پھر جب اُس سے قسم لی گئی تو تلف کردینے کا اقرار کیا یا قسم سے نکول کیا تو اس صورت مین اُس سے ضمان باطل ہوجائے گی اور اُسکے ترکہ مین سے نہ لیجاوے گی ہکذا فی التحریر شرح الجامع الکبیر للحصیری۔ امام محمد رح نے فرمایا کہ ایک شخص کے تین بیٹے ہین اور اُسکے قبضہ مین ایک دار ہے پھر جب وہ مرنے لگا تو کہا کہ مین نے یہ دار اپنے اس بیٹے اور اس اجنبی سے ہزار درم مین خریدا ہے اور دونون سے قبضہ کرلیا ہے اور دونون کو کچھ ثمن نہین دیا ہے اور دونون نے اُسکے اقرار شرکت کی تصدیق کی پھر مرگیا اور اس دار کا ایک شفیع ہے اور دوسرے دونون بیٹے اس سب سے منکر ہین تو یہ اقرار باطل ہے اور جب اقرار باطل ہوا تو وہ دار تینون بیٹون کو برابر تقسیم ہوگا پھر اگر شفیع آیا تو تہائی حصہ مقرلہ کا جو اُسکو ملا ہے تہائی ثمن مین لے لیگا اور تہائی ثمن اس بیٹے مقرلہ اور اجنبی کے درمیان برابر تقسیم ہوگا اور اگر بیٹے مقرلہ کو کچھ مال اور بھی ملا ہوگا تو وہ بھی اس ثمن مین ملاکر تقسیم کیا جاویگا یہانتک کہ اُسکو اور اجنبی کو ہر ایک کو پانچ سو درم ملجائین۔ اور اگر اجنبی نے شرکت مین اُسکی تکذیب کی مثلاً یون کہا کہ مین نے نصف دار اسکے ہاتھ پانچسو درم کو بیچا ہے اور باقی آدھا مین نہین جانتا ہون کہ کسکا ہے اور میرے اور اس بیٹے کے درمیان کچھ شرکت نہ تھی اور بیٹے نے اپنے باپ کی اقرار شرکت مین تصدیق کی تو امام اعظم رح و امام ابو یوسف رح کے نزدیک یہ صورت اور پہلا اقرار یکسان ہے اور شفیع تہائی دار تہائی ثمن مین لے لیگا اور تہائی ثمن اُس بیٹے اور اجنبی کے درمیان برابر تقسیم ہوگا اور نزد امام محمد رح کے

نزدیک شفیع دو تہائی دار لیگا۔ اتنا ہی اور اگر بیٹے نے اپنے باپ کے اقرار کی تکذیب کی اور اجنبی نے تصدیق کی تو بھی شیخین رح کے نزدیک اقرار مریض باطل ہے مگر شفیع بیٹے مقر لہ سے چھٹا حصہ دار کا چھٹے حصے ثمن میں لے لیگا۔ اور امام محمد رح کے نزدیک اجنبی کے حق میں اقرار صحیح ہے پس یوں حکم کیا جائیگا کہ اجنبی نے نصف دار مریض کے ہاتھ بیچا پس شفیع نصف ثمن میں لے لیگا۔ اور باقی آدھا تینوں بیٹوں کو برابر تقسیم ہوگا ہر ایک کو کل کا چھٹا حصہ ملیگا اور شفیع اس صورت میں بیٹے مقر لہ سے کچھ نہیں لے سکتا ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک مریض نے اپنی جورو کے واسطے جسکو اُسنے اُسکی درخواست سے طلاق دی ہے سو درم کا سوائے مہر کے اقرار کیا اور وہ عورت اپنا مہر سب لے چکی ہے پھر اسکی عدت گذرنے کے بعد مرگیا اور ایک بھائی اور جورو کی سوت اور چالیس درم چھوڑے تو سب درم مطلقہ عورت کو ملینگے اور اگر اسکی عدت گذرنے سے پہلے مرگیا تو چالیس کا آٹھواں حصہ یعنی پانچ درم پاویگی یہ کافی میں ہے۔ اور اگر شوہر نے بجائے چالیس درموں کے ایک کپڑا قیمتی چالیس درم کا چھوڑا اور کوئی اور مال نہ چھوڑا پس اگر عدت گذرنے سے پہلے مرگیا تو غیر مطلقہ کو اس کپڑے کا آٹھواں حصہ ملیگا اور مطلقہ کو بعینہ یہ کپڑا لینے کا استحقاق نہیں ہے پس کپڑے کا آٹھواں حصہ پانچ درم کو فروخت کرکے عورت کو دیے جائینگے ولیکن اگر راضی ہو جائے کہ میں آٹھواں حصہ کپڑے کا اپنے حق میں لونگی تو لے سکتی ہے اور اگر اسکی عدت گذرنے کے بعد شوہر مرگیا تو کپڑا فروخت کر دیا جائیگا اور تمام ثمن اُسی کو دیا جائیگا یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص کی موت قریب آئی اور اُسکا ایک بھائی ماں و باپ کی طرف سے ہے اور ایک جورو ہے اسنے تین طلاق کی درخواست کی اُسنے دیدیں پھر عورت کے واسطے سو درم کا اقرار کیا اور وہ اپنا مہر پا چکی ہے اور ایک شخص کے واسطے تہائی مال کی وصیت کی پھر مرگیا اور ساٹھ درم چھوڑے پس اگر بعد انقضاء عدت کے مرا ہے تو عورت اپنے قرضہ میں پورے ساٹھ درم لے لیگی اور اگر انقضاء عدت سے پہلے مرا تو موصی لہ کو بیس درم نکال دیے جائینگے اگرچہ دین وصیت سے مقدم ہوتا ہے پھر عورت کو باقی کی چوتھائی یعنی دس درم ملینگے اور باقی تیس درم بھائی کے ہونگے اور اگر بجائے ساٹھ درم کے ایک ساٹھ درم کا قیمتی کپڑا چھوڑا اور عورت کی عدت گذرنے سے پہلے مرگیا تو موصی لہ کو تہائی کپڑا اور باقی عورت کے واسطے فروخت کرکے چوتھائی دیا جائیگا ولیکن اگر اپنے حق میں چوتھائی مابقی لینے پر راضی ہو تو لے سکتی ہے اور باقی بھائی کو ملیگا۔ اور اگر اس کی عدت گذرنے کے بعد مرا تو مطلقہ کے حق کے واسطے کپڑا فروخت کر دیا جائیگا لیکن اگر اپنے حق میں کپڑا لینا پسند کرے تو لے لے بعد موصی لہ کو کچھ نہ ملیگا اور اگر باوجود اسکے اجنبی کے واسطے قرضہ کا اقرار کیا ہو اور باقی مسئلہ بحالہ رہے پس اگر عورت کی عدت گذرنے کے بعد مرا تو عورت اس اجنبی کے ساتھ ترکہ میت میں حصہ دار ہوکر دونوں اپنا اپنا دین پورا کر لینگے پھر اگر کچھ بچ رہا تو اسکی تہائی موصی لہ کو ملیگی اور باقی بھائی کا ہوگا اور اگر اسکی عدت گذرنے سے پہلے مرگیا تو پہلے اجنبی کا دین ادا کیا جائے گا پھر اگر بچ رہا تو اسکی تہائی موصی لہ کو پھر باقی کی چوتھائی اور عورت مطلقہ کے واسطے جسقدر اقرار کیا ہے دونوں میں سے جو کم ہو وہ عورت کو دیا جائے گا اور باقی بھائی کو ملیگا یہ تحریر شرح جامع کبیر حصیری میں ہے۔ اپنے غلام کو ہزار درم پر مکاتب کیا پھر اُسنے اپنے مرض میں مولے کے واسطے ہزار درم قرضہ کا اور اجنبی کے واسطے ہزار درم قرضہ کا اقرار کیا اور اُسکے ہاتھ میں ہزار درم تھے اُس نے بعوض مال کتابت کے ادا کر دیے پھر مرگیا اور کچھ مال اُس کے پاس نہیں ہے تو وہ آزاد مرا اور یہ ہزار میں سے دو تہائی مولی کو اور ایک تہائی اجنبی کو دیے جاوینگے اور اگر یہ ہزار درم مولی کو قرضہ میں دیے یا نہ دیے انکو چھوڑ کر مرگیا تو اجنبی کو ملینگے کیونکہ مکاتب جب مر جاوے اور کوئی مال ادائے کتابت کے لائق نہ چھوڑے تو بسبب عجز کے کتابت فسخ ہو جاتی ہے پس غلام مرگیا

[illegible] اقرار کیا وہ دینا ہوا اور ... دونوں میں سے کم ہو وہ عورت کو ملیگا ۱۲

اور مولی کا اپنے غلام پر کچھ قرضہ نہین ہوتا ہی پس حق مولی باطل ہوا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اور اگر مکاتب نے کوئی بیٹا چھوڑا جو حال مکاتبت مین پیدا ہوا ہی تو یہ ہزار درم اجنبی لے لیگا اور مولی اپنے قرضہ اور مال کتابت کیواسطے اُسکے بیٹے کا دامنگیر ہوگا اور اگر مکاتب نے یہ ہزار درم اپنے مولی کو اُسکے قرضہ مقربہ مین قبل موت کے ادا کر دیے پھر مرا اور ایک بیٹا چھوڑا جو حالت کتابت مین پیدا ہوا ہی تو بھی اجنبی یہ ہزار درم مولی سے لیگا اور مولے اپنے قرضہ اور مال کتابت کے واسطے اُسکے بیٹے کا دامنگیر ہوگا اور جب مولی کو اُس کے بیٹے نے قرضہ اور مال کتابت ادا کر دیا تو جو حکم اجنبی کے واسطے ہو چکا وہ نہ ٹوٹیگا اگرچہ دونون قرضہ اسوقت قوت مین برابر ہو گئے ہین یہ محیط مین ہی۔ ایک شخص نے اپنے غلام کو ہزار درم پر مکاتب کیا اور وہ غلام اسوقت صحیح تھا اور زید اجنبی نے اُسکو ہزار درم اُسکی صحت مین قرض دیے پھر مکاتب بیمار ہوا پس مولے نے اُسکو گواہون کے سامنے ہزار درم قرض دیے وہ اُسکے پاس سے چوری گیے اور اُس کے پاس ہزار درم تھے اُسنے مولی کا قرض ادا کر دیا پھر مر گیا تو مولی ان درمون کا حقدار زیادہ ہی وہی لیگا اگرچہ مکاتب نے کچھ اور مال نہ چھوڑا ہو یہ تحریر شرح جامع کبیر حصیری مین ہی ایک مکاتب کا اپنے مولی پر حالت صحت کا قرض تھا اُسنے اپنے مرض مین اقرار کیا کہ جو کچھ میرا مولی پر تھا مین نے وصول پایا ہی اور اُسپر حالت صحت کے قرضے ہین اُسنے مرض مین اُنکا اقرار کیا پھر مر گیا اور کچھ مال نہ چھوڑا تو اُسکے اس اقرار کی تصدیق نکیجاویگی جو مولی کے واسطے کیا ہی یہ محیط مین ہی۔ مکاتب مریض نے اجنبی کے لیے ہزار درم کا اقرار کیا پھر مر گیا اور ہزار درم چھوڑے اور مال کتابت اُسپر ہی تو اجنبی مال کتابت سے مقدم ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر اپنے مرض مین مولی کیواسطے ہزار قرض کا اور ایسا ہی اجنبی کیواسطے اقرار کیا یا پہلے اجنبی کیواسطے پھر مولی کے واسطے اقرار کیا پھر مرا اور دو ہزار درم چھوڑے تو پہلے اجنبی کو دیا جائیگا پھر باقی ہزار درم مولی مال کتابت مین لیگا اور مکاتب آزاد ہو گیا اور جو اُسکے حیات کا آخر جز تھا اسمین آزاد ہونیکا حکم دیا جائیگا اور جو ہزار درم مولی کیواسطے بطریق قرض کے اقرار کیے ہین وہ باطل ہو گیے اور اگر دو ہزار سے کچھ زیادہ چھوڑے تو باقی مولی اپنے قرضہ مین لیگا بشرطیکہ مولی اُسکا وارث نہو مثلاً مکاتب کا کوئی عصبہ موجود ہو اور اگر مولی اُسکا وارث ہو تو اُسکے حق مین اقرار باطل ہی اور زیادتی مولی اور قرضخواہ کے درمیان تقسیم ہوگی اگر کوئی قرضخواہ ہو اور اگر نہو تو مولی کو عصبہ ہونے کی وجہ سے ملینگے یہ تحریر شرح جامع کبیر حصیری مین ہی اور اگر مکاتب کے پاس جسدم بیمار ہوا ہی سو دینار رہون اور اُسنے اقرار کیا کہ یہ میرے پاس میرے مولی کے ودیعت ہین پھر کسی اجنبی کیواسطے ہزار درم قرض کا اپنے اوپر اقرار کیا پھر مر گیا پھر ہزار درم اور وہ سو دینار جنکا اپنے مولی کیواسطے اقرار کیا ہی ترکہ چھوڑا تو پہلے اجنبی کا ترکہ ادا کرنا شروع کیا جائیگا پس ہزار درم اُسکو دیدیے جائینگے پھر دینار فروخت کرکے اولا بدل کتابت ادا کیا جائیگا پھر اگر کچھ بچا تو یہ مال اقرار کی وجہ سے مولی کو دیا جائیگا ولیکن اگر مولی اُسکے وارثون مین سے ہو یعنی سوا مولی کے اُسکا کوئی وارث بھی ہو تو اس صورت مین بچا ہوا مال میراث کے طور پر دیا جائیگا یہ محیط مین ہی۔ اگر اپنے غلام کو ہزار درم پر مکاتب کیا اور مولی نے اُسکی صحت مین اُسکو ہزار درم قرض دیے پھر مکاتب مر گیا اور ہزار درم و آزادہ عورت سے آزاد اولاد چھوڑی تو مولے کے نام ہزار درم کتابت کی ڈگری ہوگی اور غلام کی آزادی کی ڈگری کیجاوے گی اور اُس کی اولاد کی ولا اُس کی ولا کے ساتھ ملائی جاویگی۔ پھر اگر مولے نے کہا کہ مین یہ ہزار درم قرض مین رکھتا ہون یا قرض و بدل کتابت مین رکھتا ہون تو اُسکی بات پر التفات نکیا جائیگا اور اگر مکاتب نے ہزار درم سے زیادہ چھوڑے تو مولی ہزار درم کتابت مین لیگا اور جو بچا اُسکو اُس قرض مین سے لیگا جسکا اُسنے اقرار کیا ہی پھر اگر قرض دیکر بھی کچھ بچا تو وہ اُسکی آزاد اولاد مین تقسیم ہوگا

لہ مولی المالک [illegible]

یہ تحریر شرح جامع کبیر حصیری مین ہے- ایک شخص نے اپنے غلام کو ہزار درم پر مکاتب کیا اور اُسکے دو بیٹے آزاد ہین اُسنے ایک کے واسطے ہزار درم قرضہ کا اقرار کیا اور ہزار درم کا مولی کے واسطے اقرار کیا اور دو ہزار درم چھوڑکر مرگیا تو دونون ہزار مولی سے لیگا اور اگر دو ہزار سے کم چھوڑے تو پہلے بیٹے کے قرضہ دینے سے شروع کیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہے- اگر مریض نے اپنے ایسے مرض مین جسمین وہ مرگیا معین ہزار درم کا اقرار کیا کہ میرے پاس لقطہ ہین پھر مرگیا اور کچھ مال اُسکے پاس سوائے اسکے نہین نکلا پس اگر وارثون نے اُسکے قول کی تصدیق کی تو یہ مال میراث نہوگا کہ باہم تقسیم کرین بلکہ اُسکو صدقہ کر دینگے اور اگر وارثون نے اسکی تکذیب کی تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک تہائی مین اقرار صحیح ہے وہ صدقہ کر دیا جائیگا اور دو تہائی مین صحیح نہین ہے پس ہزار کی دو تہائی وارثون کو میراث تقسیم ہوگی اور امام محمد رح کے نزدیک اقرار مریض صحیح نہین ہے پس کل میراث مین تقسیم ہوگا یہ محیط مین ہے- اگر ایک شخص مرا اور اُسکے تین بیٹے ہین اسکے ایک پر ہزار درم قرض ہین پس مریض نے حالت مرض مین اسکے وصول پانیکا اقرار کیا اور بیٹے قرضدار نے تصدیق کی اور اُسکے ایک بھائی نے تصدیق کی اور تیسرے نے انکار کیا تو قرضدار دو تہائی سے بری ہوگیا ایک تہائی اپنا حصہ اور تہائی متصدق کا حصہ اور باقی ایک تہائی منکر کو دینا پڑیگی- اور اگر میت کے دوسرے ہزار درم بھی چھوڑے ہون اور باہم تین حصہ کرکے انھون نے تقسیم کیے تو اسمین سے ایک تہائی منکر کو ملیگی اور باقی دو تہائی جو مصدق و قرضدار کے باقی ہین اسمین سے قرضدار بیٹا ایک تہائی اپنے قرض ادا کی بابت جسکا منکر نے انکار کیا ہے لیگا اور باقی ایک تہائی مصدق اور قرضدار کے درمیان برابر تقسیم ہوگی- اور اگر مریض نے اپنے مرض مین اقرار کیا کہ مین نے اپنا غلام مثل قیمت پر اپنے فلان بیٹے کے ہاتھ فروخت کیا درحالیکہ مین صحیح تھا اور اُسکا ثمن وصول کرکے اپنی حاجت ذاتی مین صرف کیا اور غلام اُسکے سپرد کر دیا پھر اُسنے مجھے ودیعت رکھنے کو دیا ہے پھر مرگیا اور مقرلہ بیٹے نے اُسکی تصدیق کی اور اُسکے ایک بھائی نے تصدیق کی اور تیسرے نے تکذیب کی تو تہائی غلام کی بیع باطل ہوگئی یہ امام اعظم رح کے نزدیک ہے اور دو تہائی کی بیع صحیح ہے اور مشتری کو خیار ہوگا اگر اُسنے بیع تمام کردی تو دو تہائی لے لیوے اور ایک تہائی ثمن اپنے اور مصدق کے حصہ مین سے ترکہ مین سے پھیر لے اور اگر فسخ کردی تو غلام تینون کو تین حصہ ہوکر تقسیم ہوگا اور مقرلہ اپنا تمام ثمن اپنے اور مصدق کے حصہ مین سے غلام و دوسرے مال سے وصول کرلیگا بشرطیکہ میت کا کچھ اور مال ہو اور صاحبین رح کے نزدیک بیع نہ ٹوٹیگی ولیکن تہائی ثمن پھیر دیگا یہ کافی مین ہے- اور اگر بیع مین محاباۃ واقع ہوئی مثلاً غلام کی قیمت دو ہزار تھی اور مریض نے اقرار کیا کہ مین نے اس لڑکے کے ہاتھ ہزار درم کو اپنی صحت مین بیچا ہے اور باقی مسئلہ بحالہ ہے تو بقیہ اس قول امام اعظم رح کے یہ صورت اور صورت اولی یکسان ہے ولیکن صاحبین رح کے نزدیک محاباۃ وصیت ہے اور وصیت کسی وارث کے حق مین بدون اجازت باقی وارثون کے جائز نہین ہوتی ہے اور جب اس صورت مین منکر بیٹے کی طرف سے اجازت نہ پائی گئی تو غلام ان بیٹے مشتری کو بعوض اس ثمن کے جسکی باہم تصدیق کی ہے نہ دیا جائیگا پس اُسکو خیار ہوگا چاہے بیع فسخ کردے یا تمام کرے پس اگر تمام کرنا اختیار کیا تو تکذیب کرنے والے لڑکے کے حصہ مین ثمن کو پوری قیمت تک بڑھاوے اسواسطے کہ اُسکے حق مین وصیت نہین جاری ہوگی بلکہ ردہوگی پس مشتری دو ہزار کی تہائی منکر کے واسطے زائد دیگا آدھی اسمین سے حصہ محاباۃ اور آدھی حصہ ثمن ہوگی پھر مشتری نے جسقدر زائد دیا ہے اُسکا آدھا یعنی ہزار کی تہائی اپنے اور مصدق کے حصہ مین سے ایک ہزار ترکہ سے واپس لیگا- اور اگر عقد فسخ کیا تو غلام تینون بیٹون مین تین حصہ برابر ہوکر تقسیم ہوگا پھر مشتری اپنا تمام ثمن اپنے اور مصدق کے حصہ مین سے پورا کریگا پھر اگر مشتری نے یون کہا کہ مین فقط منکر کے حصہ کی بیع توڑتا ہون تو اُسکو یہ اختیار ہے اور اگر منکر کے حصہ کی بیع توڑ دی

تو تہائی ثمن اپنے حصہ اور مصدق کے حصہ میں سے واپس لیگا یہ محیط میں ہے

## ساتوان باب۔

مورث کے مرنے کے بعد وارث کے اقرار کے بیان میں۔ ایک شخص مرگیا اور ہزار درم اور ایک بیٹا چھوڑا پس لڑکے نے کلام موصول میں بیان کیا کہ اس زید کے میرے باپ پر ہزار درم اور اس عمرو کے ہزار درم ہیں تو ہزار درم ترکہ کے دونوں کو برابر تقسیم ہونگے اور اگر زید کے واسطے پہلے اقرار کیا پھر خاموش ہو رہا پھر عمرو کے واسطے اقرار کیا تو زید ہزار درم کا زیادہ حقدار ہے یعنی اسی کو یہ ترکہ ملیگا پھر اگر یہ ہزار درم زید کو بحکم قاضی دیے تو عمرو کے واسطے کچھ ضامن نہ ہوگا۔ اور اگر بدون حکم قاضی دیدیے تو عمرو کے واسطے پانچ سو درم کا ضامن ہوگا اور اگر کلام موصول میں یون اقرار کیا کہ زید کے میرے باپ پاس یہ ہزار درم ودیعت تھے اور عمرو کے اسپر ہزار درم دین ہیں تو زید کو یہ متروکہ درم ملینگے وہ مقدم ہے اور اگر یون کہا کہ عمرو کے میرے باپ پر ہزار درم ہیں اور یہ ہزار درم اسی کے پاس زید کی ودیعت ہیں تو دونوں باہم حصہ بانٹ کرینگے یہ مبسوط میں ہے۔ اور اگر وارث سے زید نے کہا کہ یہ ہزار درم ترکہ کے میرے تیرے باپ کے پاس ودیعت تھے اور عمرو نے کہا میرا تیرے باپ پر ہزار درم دین ہے پس وارث نے کہا کہ تم دونوں اس قول میں سچے ہو یعنی اسنے دونوں کے واسطے اقرار کیا تو امام ابوحنیفہ رح نے فرمایا کہ دونوں اقرار صحیح ہیں اور ہزار درم دونوں میں برابر تقسیم ہونگے اور صاحبین رح نے فرمایا کہ پورے ہزار درم ودیعت والے کو ملینگے اور عمرو کے واسطے اقرار صحیح نہیں ہے کذا فی المحیط اور اگر کہا کہ زید کے میرے باپ پر ہزار درم دین ہیں اور بحکم قاضی زید کو ہزار درم دیدیے پھر عمرو کے واسطے دوسرے ہزار درم اپنے باپ پر ہونیکا اقرار کیا تو امام محمد رح کے نزدیک اُسکے واسطے کچھ اسمین سے ضامن نہ ہوگا اور اگر پہلے کو ہزار درم بدون حکم قاضی دیدیے تو دوسرے کیواسطے پانچسو درم کا ضامن ہوگا۔ اور اگر کہا کہ زید کے میرے باپ پر ہزار درم ہیں نہیں بلکہ عمرو کے ہیں پھر بحکم قاضی زید کو ہزار درم دیدیے تو دوسرے کے واسطے کچھ ضامن نہوگا اور اگر بدون حکم قاضی دیدیے تو عمرو کے واسطے اُسکے کمثل ہزار درم کا ضامن ہوگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر ایک شخص مرگیا اور دو بیٹے اور دو ہزار درم چھوڑے پس ہر ایک نے ایک ہزار درم لیلے پھر زید نے دونوں کے باپ پر ہزار درم کا دعوی کیا اور عمرو نے بھی ہزار درم کا دعوی کیا پھر دونوں نے ایک کیواسطے خاص اقرار کر دیا اور فقط ایک نے دوسرے کے واسطے اقرار کیا اور یہ دونوں اقرار معًا واقع ہوے پس جسکے واسطے اقرار پر دونوں نے اتفاق کیا ہو وہ ہر ایک بیٹے سے پانچسو درم لے لیگا اور دوسرا اُس شخص سے جسنے اُسکے واسطے اقرار کیا ہے باقی جو کچھ اُسکے قبضہ میں ترکہ رہا ہے یعنی پانچسو درم لے لیگا اور اگر دونوں نے ان دونوں سے کچھ نہ لیا یہانتک کہ جسکے واسطے دونوں نے اقرار کیا تھا وہ غائب ہوگیا اور جس کے واسطے ایک نے اقرار کیا وہ حاضر ہوا اور اُس کو حاکم کے پاس لایا اور کہا کہ میرے اس کے باپ میت پر ہزار درم ہیں اور اسنے اقرار کیا ہے پس وارث نے اُس کی تصدیق کی اور قاضی کو بھی خبر دی کہ مین نے دوسرے مدعی کے واسطے بھی اقرار کیا ہے تو قاضی اُسپر پورے ہزار کی ڈگری کرے گا پھر اگر دوسرا آیا اور اُسنے دوسرے بھائی کو قاضی کے سامنے پیش کیا تو اُسپر بھی پورے ہزار کی ڈگری کیجاوے گی اور کوئی بھائی دوسرے بھائی سے کچھ نہین واپس لے سکتا ہے۔ اسی طرح اگر میراث دینار ہون یا کوئی کیلی یا وزنی چیز ہو اور دین بھی اسی کے مثل ہو تو بھی یہی حکم ہوگا کذا فی الحاوی۔ زید مرگیا اور اُسکے دو بیٹے چھوٹا عمرو اور بڑا خالد باقی رہے اور وہ غلام چھوڑے دونوں نے ایک ایک تقسیم کر لیا اور وہ دونوں غلام ہزار ہزار درم کے تھے پھر دونوں نے اقرار کیا کہ ہمارے باپ نے اپنی صحت میں یہ غلام جو عمرو کے پاس ہے آزاد کیا تھا اور خالد نے اپنے مقبوضہ غلام کی نسبت

بھی ایسا ہی اقرار کیا اور دونوں اقرار معًا واقع ہوئے تو غلام دونوں آزاد ہیں اور خالد عمرو کو اپنے غلام کی آدھی قیمت کی ضمان دے اور ایسا ہی حکم ودیعت میں ہی اور اگر دونوں نے ایک کی نسبت شعیب کی ودیعت ہونے کا اور فقط ایک نے دوسرے کی نسبت بکر کی ودیعت ہونے کا اقرار کیا تو یہ صورت اور عتق کی صورت یکسان ہی اور اگر ترکہ دو ہزار درم ہوا اور ہر ایک نے ایک ایک ہزار لیا پھر ایک نے ایک شخص کے واسطے پانچسو درم قرض کا اقرار کیا کہ میرے باپ پر تھا اور قاضی نے اُسپر پانچسو کی ڈگری کردی پھر دونوں نے ایک دوسرے شخص کے واسطے ہزار درم قرض کا اپنے باپ پر اقرار کیا تو ہزار کی دونوں پر تین تہائی ہوکر ڈگری ہوگی۔ اور اگر اول نے ہزار کا اقرار کیا اور بحکم قاضی قرضخواہ کو دیدیے پھر دونوں نے دوسرے کے واسطے ایک ہزار کا اقرار کیا تو جو ہزار درم منکر کے قبضہ میں ہیں اُنکے دینے کا حکم کیا جائے گا اور پہلا مقر کچھ ضامن نہ ہوگا۔ اور اگر دونوں نے اوّلاً سو درم دین کا اقرار کیا پھر ایک نے دوسرے قرضخواہ کے واسطے دوسرے سو درم کا اقرار کیا تو پہلے سو درم دونوں پر آدھے آدھے پڑینگے اور اگر متفق علیہ قرضخواہ نے ایک ہی سے سو درم لے لیے تو وہ دوسرے سے اُسکے نصف لے لیگا اور اگر ایک نے پہلے کسی کے واسطے سو درم کا اقرار کیا پھر دونوں نے دوسرے کیواسطے سو درم کا اقرار کیا تو پہلا مقر لہ اپنے مقر سے سو درم اُسکے مقبوضہ ترکہ سے لے لیگا اور جن سو درم پر دونوں نے بالاتفاق اقرار کیا ہی وہ دونوں کے مال سے لیا جائیگا اور انیس حصوں میں تقسیم ہوگا اور اگر قرضخواہ نے ایک ہی سے سو درم لے لیے تو وہ دوسرے بھائی سے بقدر اُسکے حصہ کے لے لیگا۔ اسی طرح اگر دونوں اقرار معًا واقع ہوئے تو جسنے سو درم کا اقرار کیا ہی وہ اُسی کے حصہ میں سے خاصۃً لیے جائینگے اور جسپر دونوں نے اتفاق کیا ہی وہ انیس حصہ ہوکر دونوں سے لیا جائے گا یہ مبسوط میں ہی۔ ایک شخص نے تین بیٹے زید و عمرو و بکر چھوڑے اور تین ہزار درم ترکہ چھوڑا اُسکو سب نے بانٹ لیا پھر خالد نے اُنکے باپ پر تین ہزار درم کا دعوی کیا اور زید نے سب کے دعوی میں تصدیق کی اور عمرو نے دو ہزار میں تصدیق کی اور بکر نے ایک ہزار میں تصدیق کی تو خالد ایک ہزار تینوں سے تین تہائی کرکے لے لیگا اور زید و عمرو سے ایک ہزار آدھا آدھا کرکے لے لیگا اور پھر زید سے جو کچھ اُسکے پاس باقی ہی وہ لے لیگا یہ امام ابو یوسف رح کے نزدیک ہی اور امام محمد رح کے نزدیک زید سے ہزار درم اور عمرو سے ہزار درم اور بکر سے تہائی ہزار لے لیگا اور یہ حکم اُسوقت ہی کہ تینوں بیٹے اُسکو ایکبارگی ملگئے ہوں اور اگر متفرق ملے ہوں پس اگر بکر سے پہلے ملا تو اُس سے ہزار درم لے لیگا پھر اگر اُسکے بعد عمرو سے ملا تو اُس سے ہزار درم مقبوضہ لے لیگا ایسے ہی اگر زید سے اُسکے بعد ملا تو جو کچھ اُسنے پایا ہی سب اُس سے لے لیگا۔ اور کتاب میں یہ مذکور نہیں ہی کہ آیا عمرو و بکر مقر لہ سے یعنی خالد سے کچھ واپس لینگے یا نہیں اور مشائخ نے فرمایا کہ واجب ہی کہ بکر اُس سے دو تہائی ہزار درم واپس کرے بالاتفاق صاحبین رح کے ولیکن عمرو امام محمد رح کے نزدیک کچھ واپس نکریگا اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک چھٹا حصہ ہزار کا واپس لیگا یہ حکم اُسوقت ہی کہ خالد پہلے بکر سے ملا ہو اور اگر پہلے زید سے ملا تو اُس سے ہزار درم لے لیگا پھر عمرو سے ملا تو اُس سے ہزار درم لے لیگا اور پھر بکر سے ملا تو اُسکے مقبوضہ سے تہائی لے لیگا بشرطیکہ بکر اسکا مقر ہو کہ میرے دونوں بھائیوں نے خالد کیواسطے ہزار سے زیادہ کا اقرار کیا ہی اور اگر اس زیادتی کے اقرار سے منکر ہی تو خالد اُس سے کچھ نہیں لے سکتا ہی پھر زید بکر سے کچھ نہیں واپس کرسکتا ہی اور ایسا ہی اوسط بھی اور یہ امام محمد رح کے نزدیک ہی اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک چھٹا حصہ ہزار کا زیادتی کو واپس لے سکتا ہی اور بکر قرضخواہ سے چھٹا حصہ ہزار واپس کریگا۔ اور اگر اولًا عمرو سے ملا تو ہزار اُس سے لے لیگا پھر اگر بکر سے اُسکے بعد ملا تو اُسکا وہی حکم ہی جو سابق میں مذکور ہوا یعنی اُس سے لے سکتا ہی بشرطیکہ وہ مقر ہو کہ دونوں بھائیوں نے ہزار سے زیادہ کا

اقرار کیا ہی ورنہ نہین لے سکتا ہی پھر اگر اول کے بعد زید سے ملا تو اُسکے ہزار درم مقبوضہ لے سکتا ہی یہ محیط سرخسی مین ہی ایک شخص مرگیا اور دو بیٹے چھوڑے کہ اُنکے سوائے اُسکا کوئی وارث نہین ہی اور زید پر ایک ہزار درم قرض چھوڑ گیا پس زید نے کہا کہ میت نے مجھسے اپنی زندگی مین پانچسو درم وصول کر لیے تھے اور ایک بیٹے نے اُسکی تصدیق کی اور اُسکا نام خالد ہی اور دوسرے نے عمرو کی تصدیق نہ کی تو عمرو کو اختیار ہی کہ زید سے باقی پانچسو درم وصول کر لے اور خالد اس سے کچھ نہین لے سکتا ہی اور اگر زید نے پورے ہزار درم کا دعوی کیا کہ میت نے مجھسے وصول کر لیے تھے اور خالد نے تصدیق اور عمرو نے تکذیب کی تو بھی عمرو اُس سے پانچسو درم لے سکتا ہی اور خالد زید سے کچھ نہین لے سکتا ہی ولیکن زید کو اختیار ہی کہ عمرو سے قسم لے کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ میرے باپ نے تجھسے ہزار درم وصول کر لیے تھے پس اگر عمرو نے قسم کھالی اور پانچسو درم زید سے لے لیے اور میت نے سوائے ان ہزار درم دین کے اور ایک ہزار درم چھوڑے ہین اور یہ درم دونون بیٹون نے باہم تقسیم کر لیے تو زید کو اختیار ہی کہ خالد سے جس نے اُسکی تصدیق کی ہی اُسکے ورثہ کے پانچسو درم واپس کر لے یہ محیط مین ہی۔ اگر ایک شخص مر گیا اور ایک بیٹا زید نام اور ہزار درم چھوڑے پس ایک شخص عمرو نے میت پر ہزار درم قرضہ کا دعوی کیا اور زید نے تصدیق کر کے خواہ بحکم قاضی یا بدون حکم قاضی کے ہزار درم اُسکو دیے پھر ایک شخص خالد نے میت پر ہزار درم قرضہ کا دعوی کیا اور زید نے اُسکی تکذیب کی مگر پہلے قرضخواہ عمرو نے اُسکی تصدیق کی اور خالد نے عمرو کے قرضہ سے انکار کیا تو اُسکے انکار پر التفات نہ کیا جائیگا اور دونون قرضخواہ ہزار درم قرضہ کے باہم برابر تقسیم کر لین اور اسی طرح اگر دوسرے قرضخواہ نے تیسرے قرضخواہ کی تصدیق کی تو تیسرا قرضخواہ دوسرے کے مقبوضہ سے آدھا بانٹ لیگا کذا فی الحاوی

## آٹھوان باب مقر اور مقرلہ کے درمیان اختلاف واقع ہونے کے بیان مین

زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھسے ہزار درم ودیعت کے اور ہزار درم غصب کے لیے ہین پھر ودیعت ضائع ہو گئی اور وہ ہزار درم غصب کے باقی ہین اور مقرلہ نے کہا کہ نہین بلکہ غصب تلف ہو گیا اور ودیعت باقی ہی تو مقرلہ کا قول مقبول ہو گا یہ درم مقر سے لیگا اور ایک ہزار درم دوسرے ضمان سے لیگا اور اسی طرح اگر مقرلہ نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے دو ہزار درم غصب کیے تھے تو بھی حکم یہی ہو گا۔ اور اگر مقر نے کہا کہ تو نے مجھے ایک ہزار درم ودیعت دیے اور مین نے تجھسے ایک ہزار درم غصب کر لیے پھر ودیعت تلف ہو گئی اور غصب کے درم باقی رہے اور مقرلہ نے کہا کہ نہین بلکہ غصب کے تلف ہو گئے ہین تو مقر کا قول قبول ہو گا مقرلہ اُس سے ہزار درم لے لیگا اور زیادہ کچھ ضمان نہین لے سکتا ہی یہ فتاوی قاضیخان مین ہی۔ زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھسے ہزار درم ودیعت لیے وہ تلف ہو گئے اور عمرو نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے غصب کر لیے تھے تو زید ضامن ہو گا کیونکہ اُسنے ضمانت کے سبب کا یعنی لینے کا اقرار کیا پھر ایسے امر کا دعوی جس سے ضمان سے بری ہو جاوے یعنی لینے کی اجازت کا دعوی کیا اور عمرو اس سے منکر ہی اسلیے منکر کا قول قسم سے معتبر ہو گا اور زید پر بسبب اُسکے اقرار کے ضمان لازم ہو گی ولیکن اگر عمرو قسم سے نکول کرے تو ضمانت لازم نہو گی کیونکہ اقرار اجازت کہ جو دافع ضمان ہی لازم آئیگا۔ اور اگر کہا کہ تو نے مجھے ہزار درم ودیعت دیے تھے اور وہ تلف ہو گئے اور عمرو نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے غصب کر لیے تھے تو زید ضامن نہو گا کیونکہ اُسنے سبب ضمان کا اقرار نہین کیا ہی بلکہ دینے کا اقرار کیا ہی اور یہ مقرلہ یعنی عمرو کا فعل ہی موجب ضمان زید پر نہین ہو گا ولیکن عمرو اسپر ضمان کا دعوی کرتا ہی یعنی غصب کا پس اس صورت مین منکر یعنی زید کا قول قسم سے معتبر ہو گا ولیکن اگر زید اس صورت مین قسم سے نکول کرے تو اسپر مال لازم آویگا یہ کافی مین ہی۔ ایک شخص نے دو ٹٹو ایک عمرو تک اور دوسرا اُس سے آگے قادسیہ تک کرایہ کیے اور دونون کو لاد کر قادسیہ

مین لایا اور وہان ایک ٹٹو مر گیا پس مالک نے کہا کہ وہ مرا ہی جسکو تو نے حیرہ تک کرایہ کیا تھا اور تجھپر اُسکی ضمان دینی واجب ہے
اور مستاجر نے کہا کہ نہین بلکہ وہ مرا ہی جسکو مین نے قادسیہ تک کرایہ کیا تھا تو مالک کا قول قبول ہوگا اور مستاجر سے ضمان لیگا یہ
تحریر شرح جامع کبیر مین ہی۔ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھے ہزار درم قرض دیے پھر تجھسے لے لیے تو زید پر واجب ہوگا کہ یہ درم
عمرو کو دیدے یہ تبیین مین ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے عمرو کو جو ہزار درم قرض دیے تھے وہ اس سے وصول کرکے قبضہ
کر لیے اور عمرو نے کہا کہ تو نے مجھسے یہ مال لیا ہی حالانکہ تیرا مجھپر کچھ نہ تھا تو مجھے واپس کردے تو زید کو واپس کردینے پر مجبور کیا جائیگا مگر پہلے
عمرو یہ قسم کھالے کہ زید کا مجھپر کچھ نہ تھا۔ اسی طرح اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے ہزار درم عمرو سے جو مین نے اُسکو ودیعت دیے
تھے یا ہبہ مین دیے تھے لے لیے پس عمرو نے کہا کہ یہ میرا مال ہی تو نے مجھسے لے لیا ہی تو زید پر واپس کرنا واجب ہوگا یہ مبسوط
مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مین نے تجھسے یعنی عمرو سے ہزار درم خالد کی وکالت مین وصول کیے کہ خالد کے تجھپر ہزار درم آتے
تھے یا تو نے خالد کو ہزار درم ہبہ کیے تھے اُسنے مجھے تجھسے یہ درم وصول کرنے کا وکیل کیا تھا مین نے اُسکے لیے وصول کر لیے
اور یہ درم اُسکو دیدیے تو زید ضامن ہوگا یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مین نے اپنے گھر مین اس عمرو کو بسایا تھا پھر اُسمین سے
نکال دیا اور اُسنے مجھے میرا گھر دیدیا اور عمرو نے دعوی کیا کہ یہ گھر میرا ہی تو استحساناً زید کا قول مقبول ہوگا اور عمرو کو گواہ پیش
کرنے چاہیے ہین یہ امام اعظم رح کے نزدیک ہی اور صاحبین رح نے فرمایا کہ عمرو کا قول قبول ہوگا اور یہ قیاس ہی اور علی ہذا الخلاف
اگر زید نے کہا کہ یہ ٹٹو میرا ہی مین نے عمرو کو عاریت دیا تھا پھر اس سے لیکر قبضہ کر لیا یا یہ کپڑا میرا ہی مین نے اسکو عاریت دیا
تھا پھر اس سے لیکر قبضہ کیا تو یہ بھی مثل صورت سابق کے ہی۔ اسی طرح اگر زید نے کہا کہ عمرو درزی نے میری یہ قمیص نصف درم
مین سی ہی اور مین نے اس سے وصول کر لی اور عمرو درزی نے کہا کہ یہ قمیص میری ہی مین نے تجھکو عاریت دی ہی تو یہ بھی مثل
صورت سابق کے ہی ایسے ہی اگر کوئی کپڑا رنگریز کو دیا اور یہ اختلاف واقع ہوا تو بھی یہی حکم ہی کذا فی المبسوط اور اگر درزی وغیرہ
کے مسئلہ مین یہ نہ کہا کہ مین نے اس سے وصول کر لی ہی تو بالاتفاق واپس نہ کریگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اور اگر یہ بات معروف ہو کہ
یہ گھر یا کپڑا یا ٹٹو اسی زید مقر کا ہی اور اُسنے کہا کہ مین نے عمرو کو عاریت دیا تھا پھر عمرو سے وصول کر لیا تو زید ہی کا قول قبول
ہوگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مین نے عمرو کے گھر مین اپنا کپڑا رکھ دیا پھر اُسکو لے لیا تو امام اعظم رح کے نزدیک ضامن
نہ ہوگا اور صاحبین رح کے نزدیک ضامن ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر درزی نے کہا کہ یہ کپڑا زید کا ہی مجھے عمرو نے دیا ہی
پھر دونون نے اُسکا دعوی کیا تو پہلے مقر لہ یعنی زید کا ہوگا اور امام اعظم رح کے نزدیک عمرو کے واسطے کچھ ضامن نہوگا
اور صاحبین رح کے نزدیک ضامن ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھسے یہ کپڑا عاریۃً لیا ہی اور عمرو
نے کہا کہ تو نے مجھسے بیعاً لیا ہی۔ تو زید کا قول قبول ہوگا اور یہ اُس وقت ہی کہ اُسنے پہنا نہو اور اگر پہن لیا ہی اور تلف
ہوگیا تو ضامن ہوگا یہ خلاصہ مین ہی۔ زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھسے یہ دراہم ودیعت لیے ہین اور عمرو نے کہا کہ تو نے
مجھسے قرض لیے ہین تو زید کا قول مقبول ہوگا کذا فی خزانۃ المفتین اور اگر زید نے کہا کہ تو نے مجھے ہزار درم قرض دیے ہین
اور عمرو نے کہا کہ تو نے مجھسے غصب کر لیے ہین تو زید ان درمون کا ضامن ہوگا ولیکن اگر وہ درم بعینہ قائم ہون تو عمرو
اُنکو لے سکتا ہی کذا فی الحاوی۔ زید نے عمرو سے کہا کہ یہ ٹٹو جو میرے ہاتھ مین ہی تو نے مجھے عاریت دیا ہی اور عمرو نے کہا کہ مین
نے تجھے عاریت نہین دیا ہی بلکہ تو نے مجھسے غصب کر لیا ہی پس اگر زید نے اُسپر سواری نہین لی تو اسی کا قول مقبول ہوگا اور
ضامن نہوگا اور اگر سواری لی ہی تو اسی کا قول قبول ہے ولیکن وہ ضامن ہوگا۔ اسی طرح اگر کہا کہ تو نے اُسکو عاریۃً ... 

کیا ہی یا اسکو عاریۃً عطا کیا ہی تو بھی اُسپر ضمان نہین ہی اور امام ابو حنیفہ رح نے فرمایا کہ اگر زید نے کہا کہ مین نے تجھسے عاریۃً لیا ہی اور عمرو نے انکار کیا تو زید ضامن ہوگا یہ محیط مین ہی۔ زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھسے ہزار درم غصب کیے اور تمین دس ہزار درم کا نفع اُٹھایا اور عمرو نے کہا کہ مین نے تجھے اسکا خود حکم کیا تھا تو عمرو کا قول قبول ہوگا اور اگر عمرو نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے پورے دس ہزار درم غصب کر لیے ہین تو زید کا قول قبول ہوگا یہ خلاصہ مین ہی۔ زید نے عمرو سے کہا کہ یہ تیرے ہزار درم میرے پاس ودلیعت ہین عمرو نے کہا کہ ودلیعت نہین ہین میرے تجھپر ہزار درم قرض یا ثمن بیع کے ہین پھر زید نے دین و ودلیعت سے انکار کیا اور عمرو نے چاہا کہ مین جس دین کا دعوی کرتا ہون اُسکے ادا مین ودلیعت کے ہزار درم لے لون تو یہ اختیار اُسکو نہوگا کیونکہ پہلا اقرار ودلیعت بسبب عمرو کے رد کرنے کے باطل ہوگیا اور اگر عمرو نے کہا کہ ودلیعت نہین ہین ولیکن مین نے تجھے یہی ہزار درم بعینہ قرض دیے تھے اور زید نے قرض سے انکار کیا تو عمرو بعینہ یہی ہزار درم لے سکتا ہی ولیکن اگر زید نے اُسکے قرض دینے کی تصدیق کی تو عمرو کو بعینہ یہی ہزار درم لینے کا اختیار نہین ہی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر زید نے ہزار درم قرض یا غصب کا اقرار کیا اور عمرو نے ثمن ہونے کا دعوی کیا یا ثمن غلام یا باندی ہونے کا دعوی کیا تو زید پر دینار (یعنی مطلقاً بدون بیان بیع کے) واجب ہی کذا فی الکافی۔ اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے ہزار درم ثمن متاع کے ہین اور عمرو نے کہا کہ میرے اُسپر ہزار درم ثمن متاع کے ہرگز کبھی نہین ہین ولیکن میرے اُسپر ہزار درم قرض کے ہین تو اُسکو ہزار درم ملینگے اور اگر یہ کہا کہ میرے کبھی اس پر ثمن متاع کے ہزار درم نہین ہین چپ ہو رہا پھر دعوی کیا کہ ہزار درم قرض کے ہین تو تصدیق نہ کیجاویگی یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ایک متاع کے ثمن کے ہین کہ اُسنے میرے ہاتھ فروخت کی تھی ولیکن مین نے اُسپر قبضہ نہین کیا تو امام اعظم رح کے نزدیک اُسکی تصدیق نہ کیجاویگی خواہ اُسنے اپنا یہ قول کہ ولیکن مین نے اُسپر قبضہ نہین کیا ملاکر کہا ہو یا جدا کر کے بیان کیا ہو خواہ عمرو اُسکے سبب کے بارہ مین یعنی بیع مین تصدیق کرے یا تکذیب کرے اور صاحبین رح نے فرمایا اگر ملاکر بیان کیا تو تصدیق کیجاویگی خواہ عمرو نے بیع واقع ہونے مین اُسکی تصدیق کی ہو یا تکذیب کی ہو اور اگر جدا کر کے بیان کیا پس اگر عمرو نے بیع واقع ہونے مین اُسکی تکذیب کی مثلاً یون کہا کہ میرے ہزار درم اسپر قرض ہین تو زید کے اس قول کے کہ ولیکن مین نے اُسپر قبضہ نہین کیا ہی تصدیق نہ کیجاویگی اور دونون اماموں کے نزدیک اُسپر مال لازم ہوگا اور اگر عمرو نے اُسکی وقوع بیع مین تصدیق کی مثلاً یون کہا کہ میرے تجھپر ہزار درم ثمن متاع کے ہین جو مین نے تیرے ہاتھ فروخت کی تھی اور تو نے مجھسے وصول کر لی تھی اور زید کہتا ہی کہ مین نے وصول نہین کی اور یہ کلام اُس کا اپنے اقرار سابق سے جدا ہی تو ایسی صورت مین امام ابو یوسف رح اولاً فرماتے تھے کہ تصدیق نہ کیجاویگی جیسا کہ عمرو کی تکذیب بیع کی صورت مین تھا پھر امام ابو یوسف رح نے رجوع کر کے فرمایا کہ تصدیق کیجاویگی خواہ اُسنے ملاکر بیان کیا ہو یا جدا کر کے کہا ہو اور یہی قول امام محمد رح کا ہی کذا فی الذخیرہ۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کے مجھپر اس غلام کے جو زید کے قبضہ مین تھا ہزار درم دام ہین پس اگر عمرو نے اُسکی تصدیق کی تو زید پر ہزار درم لازم ہونگے اور اگر عمرو نے کہا کہ یہ غلام تو میرا ہی مین نے تیرے ہاتھ اسکے سوا دوسرا غلام فروخت کیا ہی اور تو نے مجھسے لے لیا ہی تو زید پر کچھ نہین لازم آویگا اور اگر عمرو نے یون کہا کہ یہ غلام تو تیرا ہی ہی مین نے تیرے ہاتھ اسکے سوا دوسرا غلام بیچا ہی اور تو نے اُسپر قبضہ کر لیا تھا اور میرے تجھپر ہزار درم اُسکے دام واجب ہین تو زید پر ہزار درم لازم ہونگے یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ مجھپر عمرو کے ہزار درم اس غلام کے دام ہین جو عمرو کے ہاتھ مین ہی پس اگر عمرو نے تصدیق کی تو غلام اُسکو دیکر اپنے دام لے لے اور اگر عمرو

نے کہا کہ یہ غلام تو تیرا ہی ہے میں نے تیرے ہاتھ اسکے سواے دوسرا فروخت کیا ہے تو زید پر مال لازم آویگا کذا فی المبسوط اور اگر یوں کہا کہ یہ غلام تو میرا ہی ہے میں نے تیرے ہاتھ نہیں فروخت کیا تو زید پر کچھ لازم نہ آوے گا یہ ہدایہ میں ہے۔ اگر کہا کہ یہ میرا غلام ہے میں نے تیرے ہاتھ نہیں فروخت کیا ہے تیرے ہاتھ میں نے دوسرا فروخت کیا ہے تو اسپر کچھ لازم نہ آویگا اور اس کتاب کے آخر میں مذکور ہے کہ امام اعظم رح فرماتے تھے کہ دونوں میں سے ہر ایک سے دوسرے کے دعوی پر قسم لیجائیگی اور یہی صاحبین رح کا قول ہے کذا فی المبسوط اور یہی صحیح ہے کذا فی فتاوے قاضی خان اور اگر دونوں نے قسم کھا لی تو مال باطل ہو گیا کذا فی الہدایہ والکافی۔ اور اگر اس صورت میں غلام تیسرے شخص خالد کے قبضہ میں ہو پس اگر عمرو نے زید کی تصدیق کی اور عمرو کو یہ غلام زید کے سپرد کر دینا ممکن ہے تو زید پر مال لازم آئیگا ورنہ نہیں کذا فی الخلاصہ۔ اگر زید نے کہا کہ میں نے عمرو سے ایک چیز ہزار درم کو مول لی ولیکن اسپر قبضہ نہیں کیا ہے تو بالاجماع زید کا قول قبول ہوگا یہ کافی میں ہے اگر زید نے اقرار کیا کہ میں نے اپنا یہ غلام عمرو کے ہاتھ فروخت کیا اور دعوی کیا کہ میں نے دام نہیں پائے تھے داموں کیواسطے اسکو روک لیا تھا تو روکنے کا اسکو اختیار ہے اور اگر عمرو نے انکار کیا تو زید ہی کا قول قبول ہوگا یہ تبیین میں ہے زید نے کہا کہ عمرو کے ہزار درم شراب یا سور کے دام مجھپر آتے ہیں تو مال اسکے ذمہ لازم ہوگا اور سبب کے بارہ میں سچا نہ سمجھا جائیگا اگر عمرو نے اسکے اس سبب سے تکذیب کی ہے خواہ اسنے یہ سبب اپنے اقرار سے ملا کر بیان کیا ہو یا جدا بیان کیا ہو یہ امام اعظم رح کا قول ہے اسیطرح اگر سو درم تھا یعنی جوے کے سبب سے ہونیکا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہے کذا فی فتاوے قاضیخان اور اگر عمرو نے زید کے تمام قول کی مع سبب کے تصدیق کی تو بالاتفاق سب کے نزدیک اسپر کچھ لازم نہ آویگا کذا فی الذخیرہ اگر زید نے کہا کہ عمرو کے ہزار درم مجھپر حرام یا سود کے ہیں تو یہ درم اسپر لازم ہونگے اور اگر کہا کہ عمرو کے ہزار درم مجھپر زور یا باطل کے ہیں پس اگر عمرو نے اسکی تصدیق کی تو اسپر کچھ لازم نہوگا اور اگر تکذیب کی تو مال زید پر لازم ہوگا یہ تبیین میں ہے۔ اگر زید نے کہا کہ مجھپر ہزار درم ثمن متاع کے ہیں یا عمرو سے کہا کہ تو نے مجھے ہزار درم قرض دیے ہیں پھر کہا کہ یہ درم زیوف یا نبہرہ یا ستوقہ یا رصاص ہیں یا کہا مگر یہ درم زیوف ہیں یا کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم زیوف ایک متاع کے دام ہیں اور عمرو نے کہا جیاد یعنی کھرے ہیں تو امام اعظم رح کے نزدیک خواہ کھوٹے ہونا اقرار کے ساتھ ملا کر بیان کرے یا جدا کر کے بیان کرے اسپر کھرے درم لازم ہونگے اور صاحبین رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ اگر ملا کر بیان کیا ہے تو تصدیق کیجائیگی اور اگر جدا بیان کیا تو نہ کیجائیگی اور اگر زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم زیوف ہیں اور بیع یا قرض کا کچھ ذکر نہ کیا تو بعض نے کہا کہ اگر زیوف کو ملا کر بیان کیا تو بالاجماع تصدیق کیجائیگی اور بعض نے کہا کہ یہ بھی مختلف فیہ ہے کذا فی الکافی۔ اگر بوجہ غصب یا ودیعت کے مال کا اقرار کیا اور کہا کہ یہ درم نبہرہ یا زیوف تھے تو خواہ نبہرہ یا زیوف ہونے کو ملا کر بیان کرے یا الگ بیان کرے اسکی تصدیق کیجائیگی اور اگر غصب یا ودیعت میں ستوق یا رصاص ہونا بیان کیا پس اگر ملا کر کہا تو تصدیق کیجائیگی اور اگر الگ بیان کیا تو تصدیق نہ کیجائیگی یہ مبسوط میں ہے۔ اگر کہا کہ زید کے ہزار درم ثمن متاع کے مجھپر ہیں یا کہا کہ زید نے ہزار درم مجھے قرض دیے ہیں یا کہا کہ ودیعت دیے ہیں یا کہا کہ میں نے ہزار درم غصب کر لیے ہیں پھر کہا کہ مگر یہ درم اسقدر ناقص تھے پس اگر یہ کلام اقرار مذکور سے ملا کر بیان کیا تو تصدیق ہوگی ورنہ نہیں اور اگر جدا بیان کرنا بسبب ضرورت انقطاع سانس کے واقع ہو تو وہ بمنزلہ متصل بیان کرنے کے ہے کذا فی الکافی اور اسی پر فتوی ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ زید نے کہا کہ میں نے عمرو سے ہزار درم قبضہ کر لیے پھر کہا کہ یہ درم زیوف تھے تو اسکا قول قبول ہوگا اور اگر ستوق بیان کیے تو قبول نہوگا اور اگر زید نے کچھ نہ بیان کیا اور مر گیا پھر اسکے وارث نے کہا کہ یہ درم زیوف تھے۔

تو اسکی تصدیق نہوگی یہ ظہیریہ مین ہے۔ اور مضاربت اور غصب کی صورت مین اگر مقر لہ مرگیا پھر اُسکے وارثون نے بیان کیا کہ یہ درم مضاربت یا غصب کے زیوف تھے تو اُنکی تصدیق نہ کیجائیگی کذا فی المحیط اور یہی حکم ودیعت مین ہے یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر زید نے اپنی اور عمرو کی شرکت کے پانچسو درم وصول کر لینے کا اقرار کیا اور کہا کہ یہ درم زیوف تھے تو اُسکی تصدیق ہوگی خواہ ملا کر بیان کرے یا جدا بیان کرے اور اگر شریک لینا منظور کرے تو آمین سے آدھے ان کو ملینگے اور اُسکو یہ بھی اختیار ہے کہ مطلوب سے اپنے کھرے درم وصول کر لے اور اگر اقرار سے الگ کر کے رصاص ہونا بیان کیا تو تصدیق نہ کیجائیگی اور شریک یعنی عمرو امین کے آدھے درم کھرے زید سے لیگا اور اگر ملا کر بیان کیا تو تصدیق کیجاویگی اور شریک کو کچھ نہ ملیگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور زیوف درمون کے دعوے کرنے کی صورت مین اگر یہ کہا ہو کہ مین نے اپنا حق وصول پایا تو شریک کو اختیار ہوگا کہ اُس سے اپنے حصہ کے نصف کھرے درم بھر لے یہ محیط مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو کے ایک کر گیہون مجھپر ثمن بیع یا قرض کے ہین پھر کہا کہ یہ گیہون ردی ہین تو خواہ ملا کر بیان کرے یا الگ کر کے اس باب مین اُسی کا قول مقبول ہوگا اسی طرح باقی کیلیے اور وزنی چیزون کا بھی یہی حکم ہے اور اسیطرح اگر ایک کر گیہون غصب کر لینے کا اقرار کیا پھر کہا کہ ردی تھے تو اسی کا قول مقبول ہوگا اسی طرح اگر کچھ طعام ایسا لایا کہ جو پانی پہونچنے کے باعث سے متعفن ہوگیا تھا اور لا کر کہا کہ یہی مین نے غصب لیا تھا یا تو نے مجھے ودیعت دیا تھا تو بھی اسی کا قول قبول ہوگا اسیطرح اگر اقرار کیا کہ تو نے مجھے غلام ودیعت دیا پھر ایک عیب دار غلام لایا اور کہا کہ یہی ہے تو بھی اسی کا قول مقبول ہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ مجھپر عمرو کے دس پیسے قرض یا ثمن بیع کے ہین پھر کہا کہ یہ فلوس کاسدہ ہین کہ جنکا رواج جاتا رہا ہے تو اُسکی تصدیق نہوگی اسی طرح امام اعظم رح کے نزدیک اگر ملا کر کاسد ہونا بیان کیا تو بھی تصدیق نہوگی اور صاحبین رح کے نزدیک قرض کی صورت مین اگر ملا کر بیان کیا تو تصدیق ہوگی اور اُسپر وہی پیسے واجب ہونگے جو اُسنے بیان کیے ہین ولیکن بیع کی صورت مین اول قول امام ابو یوسف رح کے موافق اسکی تصدیق نہ کیجائیگی اور امام محمد رح کے نزدیک اگر ملا کر بیان کرے تو تصدیق کیجائیگی ولیکن اُسپر مبیع کی قیمت دینی واجب ہوگی۔ اور اگر یون کہا کہ مین نے دس پیسے غصب کر لیے پھر کہا کہ یہ فلوس کاسد تھے تو تصدیق کیجائیگی اور ودیعت مین بھی یہی حکم ہے یہ حاوی مین ہے۔ اگر بیع سلم کے راس المال وصول پانیکا اقرار کیا پھر دعوی کیا کہ یہ دراہم زیوف تھے تو اُسکی یہ صورت ہے کہ اگر اُسنے یون اقرار کیا کہ مین نے کھرے درم وصول پائے ہین یا اپنا حق وصول پایا یا راس المال بھر لیا یا دراہم بھر پائے ہین یا راس المال وصول پایا ہے تو پھر زیوف ہونے کا دعوی مقبول نہوگا اور اگر صرف درم وصول پانے کا اقرار کیا ہے تو استحساناً زیوف ہونے کا دعوی قبول ہوگا یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کا مجھپر میعادی قرضہ ہے اور عمرو نے قرض ہونے مین اُسکی تصدیق کی مگر میعادی ہونے سے انکار کیا تو زید پر فی الحال قرضہ ادا کرنا لازم آوے گا ولیکن عمرو سے میعادی ہونے کے بابت قسم لیجائیگی یہ کافی مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو کی دس مثقال چاندی مجھپر آتی ہے پھر کہا کہ یہ چاندی سیاہ ہے یا کہا کہ عمرو کے ہزار درم مجھپر آتے ہین پھر کہا کہ یہ فلان نوع کے درم ہین یا فلان شہر کے سکہ کے ہین جو وہان رائج ہے پس اگر بسبب غصب کے لازم آنے کا اقرار کیا ہے تو بالاجماع اُسکے قول کی تصدیق کیجائیگی خواہ ملا کر بیان کرے یا جدا بیان کرے اور اگر کہا کہ قرض یا ثمن بیع کے ہین پس اگر جو درم اُسنے بیان کیے ہین وہ اس شہر کے نقود مین سے ہین جہان بیع یا قرض واقع ہوا ہے تو بھی بالاجماع اُسکے قول کی تصدیق ہوگی خواہ ملا کر بیان کرے یا الگ بیان کرے اور اگر اس شہر کا نقد رائج یہ نہین ہے پس اگر اُسنے اقرار سے جدا بیان کیے تو بالاجماع اُسکی تصدیق نہوگی اور اگر ملا کر بیان کیے تو کتاب مین مذکور ہے کہ تصدیق کیجاویگی اور کچھ اختلاف مذکور نہین ہے اور بعض مشائخ نے فرمایا کہ یہ حکم جو کتاب مین مذکور ہے صاحبین رح کے نزدیک ہے

اور امام اعظم رح کے نزدیک اسکی تصدیق نہ کیجاویگی اور بعضے مشائخ نے کہا کہ یہ جو کتاب مین مذکور ہی بالاجماع سب کا قول ہی
یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ تو نے مجھسے دس درم ایک کر گیہون کی بیع سلم مین ٹھہرائے اور کہا کہ مین نے ان
درمون پر قبضہ نہین کیا اور عمرو نے کہا کہ نہین تو نے انپر قبضہ کر لیا ہی پس اگر زید نے قبضہ نکرنا اپنے اقرار سے ملاکر بیان کیا
تو قیاساً اور استحساناً اسکی تصدیق کیجاویگی اور اگر جدا کرکے بیان کیا تو استحساناً اسکی تصدیق نہوگی اور مسلم فیہ یعنی ایک کر گیہون
اسکے ذمہ لازم ہونگے یہ فتاوی قاضیخان مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے ہزار درم قرض یا میرے پاس ودیعت ہین پھر
کہا کہ مین نے انپر قبضہ نہین کیا ہی تو زید ہزار درم کا ضامن ہوگا یہ خلاصہ مین ہی۔ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ تو نے مجھے ہزار درم
قرض دیے یا مجھے عطا کیے یا سلم مین دیے پھر کہا کہ مین نے انپر قبضہ نہین کیا پس اگر اسنے ملاکر بیان کیا تو قیاساً و استحساناً اسکی
تصدیق کیجاویگی اور اگر جدا کرکے کہا تو استحساناً تصدیق نہ کیجاویگی۔ اور اگر کہا کہ تو نے مجھے پرکھ دیے یا میری طرف قرض کیے اور کہا
کہ مین نے انپر قبضہ نہین کیا تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک اسکی تصدیق نہ ہوگی اور امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر اسنے ملاکر
بیان کیا تو تصدیق کیجاویگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ تو نے مجھسے ہزار درم قرض کا معاملہ کیا مگر
مجھے دیے نہین پس اگر یہ کلام علیحدہ بیان کیا تو تصدیق نہ ہوگی اور زید ہزار درم کا ضامن ہوگا اور اگر ملاکر بیان کیا تو اسی کا
قول قبول ہوگا اسی طرح اگر ملاکر یون بیان کیا کہ تو نے مجھے ہزار درم عطا کیے یا بیع سلم مین دیے ہین تو بھی یہی حکم ہی اور
اگر یون کہا کہ تو نے میری طرف ہزار درم دفع کیے یا نقد گن دیے اور مین نے انکو قبول نہین کیا تو امام ابو یوسف رح نے
فرمایا کہ تصدیق نہ کیجاویگی اور وہ ضامن ہوگا اور امام محمد رح نے فرمایا کہ اسی کا قول مقبول ہوگا اور اسپر ضمان نہین ہی
اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھسے ہزار درم لیکر قبضہ کیا یا مین نے تجھسے ہزار درم لے لیے ولیکن تو نے مجھے نہ چھوڑا کہ مین انکو
لیجاؤن تو اسکے قول کی تصدیق نہ ہوگی وہ ہزار درم کا ضامن ہوگا یہ محیط مین ہی۔ زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے سو درم گنتی
سے ہین پھر بعد اسکے کہا کہ وزن خمسہ یا ستہ کے ہین اور یہ اقرار اسنے کوفہ مین کیا ہی تو زید پر سو درم وزن سبعہ کے لازم
آوینگے یعنی جو کوفہ مین رائج ہین اور اس سے کم وزن جو اسنے بیان کیا غلط سمجھا جائیگا تصدیق نہوگی ولیکن اگر ناقص وزن
اپنے اقرار سے ملاکر بیان کرے تو اسی کا قول لیا جائیگا یہ مبسوط مین ہی۔ پھر اگر اسنے یہ کلام اقرار سے جدا بیان کیا اور اس شہر
کا رواج درم کا وزن سبعہ ہی یہانتک کہ اسکا بیان صحیح نہ ٹھہرا اور اسپر سو درم بوزن سبعہ لازم آئے تو یہ درم باعتبار وزن
کے لازم آوینگے نہ باعتبار عدد کے حتی کہ اگر پچاس درم وزن سبعہ سے بوزن سو درم ہون تو اسکا ذمہ چھوٹ جائیگا یہ محیط مین
ہی۔ اور اگر شہر مین باہمی خرید و فروخت کسی درم سے معروف ہی اور انکے درمیان وزن بھی وزن سبعہ سے ناقص چلتا ہی تو اس
باب مین اسکی تصدیق کیجائیگی اور اگر اسنے اس وزن متعارف سے بھی کم وزن کا دعوی کیا تو اسکے قول کی تصدیق نہ ہوگی
لیکن اگر اپنے اقرار سے ملاکر بیان کرے تو تصدیق کیجائیگی اور اگر شہر مین نقود مختلفہ رائج ہون پس اگر شہر مین کوئی نقد سب سے
زیادہ چلتا ہو تو مطلق اقرار کی صورت مین وہی نقد قرار دیا جائیگا اور اگر کوئی نقد کسی سے زیادہ نہ چلتا ہو تو مطلق اقرار کی
صورت مین جو سب سے کم ہی وہ نقد قرار دیا جائیگا اور اگر کوفہ مین کہا کہ زید کے مجھپر سو درم سپید چاندی کے گنتی سے ہین پھر کہا
کہ اسمین ایک دانگ کا نقصان ہی تو تصدیق نہ کیجائیگی اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر سو درم اسبہذیہ گنتی سے ہین پھر کہا کہ مین نے
تو یہ چھوٹے درم مراد لیے تھے تو اسپر سو درم وزن سبعہ کے اسبہذیہ لازم آوینگے کذا فی المبسوط

## نوان باب

کسی شی کے کسی جگہ سے لینے کے اقرار کے بیان مین۔ اگر زید نے ایسے مکان مین سے ایک کپڑا

کے لے لینے کا اقرار کیا جو اُسکے اور عمرو کے درمیان شریک ہی اور عمرو نے آدھے کپڑے کا دعویٰ کیا اور زید نے انکار کیا تو زید ہی کا قول قبول ہوگا اور اگر مکان کو کرایہ پر یا عاریت لیا ہو تو اُسی کا قول قبول ہوگا یہ محیط سرخسی میں ہی۔ اور اگر زید نے اقرار کیا کہ میں نے عمرو کے بیت میں سے سو درم لے لیے ہیں پھر کہا کہ یہ درم میرے یا خالد کے تھے تو عمرو کے نام ڈگری ان سو درم کی ہوگی اور زید اسکے مثل سو درم خالد کو ڈانڈ بھریگا اگر اُسکے واسطے اقرار کیا ہی۔ اسی طرح اگر کہا کہ میں نے عمرو کے صندوق یا کیسہ میں سے ہزار درم لے لیے یا اُسکی گٹھری میں سے کپڑا لیا یا اُسکے کھیتوں میں سے ایک کر گیہوں لے لیے یا عمرو کے نخیل سے ایک کر چھوہارے لیے یا عمرو کی کھیتی سے ایک کر گیہوں لے لیے یہ سب بمنزلہ عمرو کے ہاتھ سے لے لینے کے اقرار کے شمار ہیں یہ فتاویٰ قاضی خان میں ہی۔ اگر یوں اقرار کیا کہ میں نے عمرو کی زمین سے زطی کپڑوں کی ایک گٹھری پائی اور میں اُس زمین سے ہو کر گذرتا تھا وہاں اترا تھا اور میرے ساتھ زطی کپڑوں کی بہت گٹھریاں لدی ہوئی تھیں تو عمرو کے نام اُس گٹھری کی ڈگری کر دیجائیگی لیکن اگر کرنیوالا اس امر کے گواہ قائم کرے کہ میں اُس زمین سے ہو کر گذرتا تھا یا اُس زمین سے ہو کر عام راستہ ہو تو یہ ڈگری نہوگی یہ محیط میں ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ میں نے عمرو کے ٹٹو پر سے زین یا لگام یا باگ ڈور لے لی اور عمرو اس کا خود دعویٰ کرتا ہی کہ میری ہی تو اُسکی ڈگری کیجاویگی اسی طرح اگر اقرار کیا کہ میں نے عمرو کے ٹٹو پر جو گیہوں تھے یا جو اُس کے جوال میں تھے لے لیے تو عمرو کے نام بشرط دعوے ڈگری کر دیجائیگی اسی طرح اگر اقرار کیا کہ میں نے عمرو کے جُبّہ کا استر یا اُس کے دروازہ کا پردہ لے لیا تو بھی یہی حکم ہی اور اگر یوں اقرار کیا کہ میں نے حمام میں سے کپڑے لے لیے تو وہ ضامن نہ ہوگا اور مثل حمام کے جامع مسجد اور خان کا اور جس زمین میں لوگ اتر کر اپنا اسباب رکھتے ہوں اور دیگر مقام جنمیں عام لوگوں کا اس طرح گذر ہو یہی حکم ہی اور اگر اقرار کیا کہ میں نے عمرو کی گلی یا اُسکے فناے دار سے ایک کپڑا اٹھا لیا تو اُس پر کچھ لازم نہوگا اور اگر یوں اقرار کیا کہ میں نے عمرو کے اجیر سے لیا تو وہ کپڑا اجیر کا ہی عمرو کا نہیں ہی۔ اور اگر اقرار کیا کہ میں نے عمرو کی بیت میں کپڑا رکھا پھر لے لیا تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک ضامن نہ ہوگا اگرچہ عمرو اُس کا دعوے کرے اور صاحبین رح کے نزدیک ضامن ہوگا کذا فی الحاوی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ میں نے عمرو کے دار میں سے ہزار درم لے لیے پھر کہا کہ میں اُس میں رہتا تھا یا وہ میرے پاس کرایہ پر تھا تو تصدیق نہ کیجاویگی اور اگر اپنے پاس کرایہ پر ہونے کے گواہ لاوے تو ضمان دینے سے بری ہو جاویگا یہ فتاوے قاضی خان میں ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ میں نے عمرو کی زمین میں گڑھا کیا اور اُس میں سے ہزار درم نکالے اور عمرو نے اُن درموں کا دعوے کیا اور زید نے کہا کہ میرے ہیں تو عمرو کا قول مقبول ہوگا۔ اسی طرح اگر دو گواہوں نے گواہی دی کہ زید اس عمرو کی زمین میں آیا اور گڑھا کر کے اُس میں سے ہزار درم وزن سبعہ کے نکالے ہیں اور عمرو نے اُس کا دعوے کیا اور زید نے اس فعل سے انکار کیا یا فعل کا اقرار کیا مگر دعوے کیا کہ یہ درم تو میرے ہیں تو عمرو کے نام اُنکی ڈگری ہوگی اسی طرح اگر گواہوں نے گواہی دی کہ زید نے عمرو کی دار یا منزل یا حانوت میں سے اسقدر لے لیا یا اُس کے شیشہ میں سے اسقدر تیل یا اُس کے کپّے میں سے اسقدر گھی لیا ہی تو زید ضامن ہوگا اور اگر زید نے اقرار کیا کہ میں عمرو کے ٹٹو پر سوار ہوا اُسکو خالد نے لے لیا تو زید ضامن ہوگا تاوقتیکہ اُسکو عمرو کو واپس نہ دے اور اس مسئلہ کی تاویل میرے نزدیک یوں ہی کہ زید نے اُسپر سوار ہونے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے دونوں باتوں کا اقرار کیا تو یہ حکم ہی کذا فی المحیط

**دسوان باب** - اقرار مین شرط خیار یا استثنا کرنے اور اقرار سے رجوع کرنے کے بیان مین - اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین بشرطیکہ مجھے تین روز یا کم یا زیادہ تک خیار ہی تو مال اسپر لازم ہوگا اور خیار باطل ہی خواہ عمرو اسکی تصدیق کرے یعنی خیار مین یا تکذیب کرے - اور اگر مقر نے مقرلہ کے واسطے خیار کی شرط لگائی تو امام محمد رحمہ اللہ نے یہ صورت کتاب الاصل مین ذکر نہین فرمائی ہی اور مشائخ نے فرمایا کہ مقرلہ کے واسطے بھی خیار ثابت نہ ہونا چاہیے کذا فے المحیط مترجم کہتا ہی کہ وجہ یہ ہی کہ اقرار محتمل خیار نہین ہوتا ہی لہذا جب نفس اقرار محتمل نہین ہی تو خیار خواہ مقر کے واسطے ہو یا مقرلہ کے واسطے ہو ثابت نہ ہوگا واللہ اعلم بالصواب - زید نے عمرو کے واسطے اپنے ذمہ کچھ مال کا اقرار کیا خواہ قرض کی وجہ سے یا غصب یا ودیعت یا عاریت قائمہ یا مستہلکہ کے وجہ سے اور اس مین شرط لگائی کہ مجھے تین روز تک خیار ہی تو اقرار جائز ہی اور خیار باطل ہی خواہ عمرو نے خیار کی تصدیق کی یا تکذیب کی ہو اور اگر ثمن بیع کے وجہ سے اپنے ذمہ لازم ہونے کا اقرار کیا اور تین روز کی خیار کی شرط لگائی تو اس صورت مین اگر عمرو خیار مین اس کی تصدیق کرے تو خیار ثابت ہوگا اور اگر تکذیب کرے تو ثابت نہ ہوگا یہ مبسوط مین ہی - اور اگر خیار مقرلہ کی طرف سے ہو تو مقرلہ نے جب مقر کی خیار کی نسبت تصدیق نہ کی تو اس کو خیار ثابت نہ ہوگا اور اگر مقرلہ کے خیار مین تکذیب کرنے کی صورت مین مقر نے خیار ہونے پر گواہ پیش کرنے چاہے تو امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس صورت کو ذکر نہین فرمایا اور مشائخ نے کہا کہ اسکے گواہون کی سماعت نہ ہونا واجب ہی یہ محیط مین ہی اور اگر کفالت کی وجہ سے دین کا اقرار کیا اور اس مین خیار کی شرط لگائی خواہ مدت خیار طویل بیان کی خواہ تھوڑی ہی ذکر کی اور مقرلہ نے اس کی تصدیق کی تو موافق اقرار مقر کے رکھا جائے گا اور اس کو آخر مدت تک خیار ثابت ہوگا اور اگر مقرلہ نے اسکی تکذیب کی تو مال اسکے ذمہ لازم ہوگا اور شرط خیار رہونے مین اسکی تصدیق نہ کیجاوے گی یہ غایۃ البیان مین ہی - واضح ہو کہ کل سے کل کا استثنا کرنا باطل ہی اور کثیر سے قلیل کا استثنا کرنا بلاخلاف صحیح ہی اور قلیل سے کثیر کا استثنا ظاہر الروایت مین صحیح ہی اور خلاف جنس کا استثنا کرنا قیاساً نہین جائز ہی - اور یہی امام محمد رحمہ اللہ کا قول ہی - اور استحساناً امام اعظم رحمہ اللہ و امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے قول کے موافق اگر مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ مین عقود معاوضات مین بذمہ واجب ہونے مین اتفاق ہو مثلاً دونون مین سے ہر ایک عقود تجارات مین فے الحال یا میعادی ذمہ واجب ہو جاتا ہو تو استثنا صحیح ہی حتیٰ کہ اگر کسی نے کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین الا ایک دینار یا الا ایک کر گیہون یا مگر دس پیسے یعنی ہزار درم ہین مگر دس پیسے نہین ہین یا ایک دینار نہین ہی یا ایک کر گیہون نہین ہی تو یہ استثنا جائز ہی اور مستثنیٰ کی قیمت کے برابر مستثنیٰ منہ مین سے کم کیا جائے گا یعنے ہزار درم مین سے مثلاً دس پیسے یا ایک کر گیہون کی قیمت یا ایک دینار کم کیا جائے گا اور اگر مستثنیٰ اور مستثنیٰ منہ دونون ایسے ہون کہ عقود تجارات مین دونون مین ذمہ واجب ہو جانے مین موافقت نہ ہو مثلاً مستثنیٰ منہ ایسا ہو کہ عقود تجارات مین فے الحال یا میعادی طور سے ذمہ پر واجب ہوتا ہو اور مستثنیٰ بالکل واجب نہ ہوتا ہو یا میعادی واجب ہوتا ہو فے الحال واجب نہ ہوتا ہو تو استثنا صحیح نہین ہی حتیٰ کہ اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے ہزار درم ہین مگر ایک کپڑا یا ایک حیوان یا اسکے اشباہ کو مستثنا کیا تو استثنا صحیح نہین ہی یہ محیط مین ہی - اور اگر کہا کہ الا زید کے مجھپر ہزار درم ہین اور خالد کے مجھپر سو دینار ہین مگر ایک قیراط تو یہ استثنا

اخیر والے سے قرار پائیگا یہ مبسوط مین ہی۔ منتقی مین ہی کہ امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالٰی نے فرمایا کہ اگر کسی نے کسی معین چیز کا اقرار کیا اور اس مین سے اُسی کی قسم سے یا دوسرے قسم سے کچھ استثنا کیا تو استثنا باطل ہی یہ محیط مین ہی۔ اور اگر دو مالون کا اقرار کیا اور انمین سے کسی چیز کا استثنا کیا اور یہ نہ بتلایا کہ یہ استثنا کس مال مین سے ہی پس اگر مقرلہ دونون مالون کا ایک ہی شخص ہو مثلاً کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم اور سو دینار واجب ہین الا ایک درم تو استحساناً یہ استثنا پہلے مال مین سے قرار دیا جائیگا بشرطیکہ مستثنے مال اول کے جنس سے ہو۔ اور اگر مقرلہ دونون مالون کے دو شخص ہون تو استثنا دوسرے مال سے قرار دیا جائیگا اگرچہ مستثنے دوسرے مال کے جنس سے نہو مثلاً کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم اور عمرو کے مجھپر سو دینار مگر ایک درم واجب ہی تو ایک درم سو دینار سے استثنا ہی اور یہ سب امام اعظم رح و امام ابو یوسف رحمہ اللہ کا قول ہی یہ ذخیرہ مین ہی اور اگر یون بیان کر دیا کہ زید کے مجھپر ہزار درم اور عمرو کے سو دینار ہین مگر ہزار مین سے ایک درم نہین ہی تو اسکے بیان کے موافق اول مال سے استثنا کیا جائیگا کذا فی الحاوی۔ اور اگر عربی عبارت مین یون اقرار کیا لفلان علی الف درہم الا مائۃ وخمسون۔ تو ابو سلیمان کی روایت مین مذکور ہی کہ اُس پر ساڑھے نو سو درم واجب ہونگے اور مشائخ نے فرمایا کہ یہی اصح ہی کذا فی الذخیرہ قد قال المترجم یعنے اقرار کیا کہ زید کے مجھپر ہزار درم مگر سو نہین اور پچاس ہین پس اس صورت مین ہزار سے سو درم کم کیے اور پچاس شامل کیے تو ساڑھے نو سو درم لازم آئے اور وجہ اسکی یہ ہی کہ خمسون کو اُس نے بالرفع ذکر کیا اور وہ مرفوع پر عطف ہوگا مائۃ منصوب پر عطف نہین ہو سکتا ہی لہذا اُس نے ایک ہزار پچاس مین سے سو درم کا گویا استثنا کیا پس ساڑھے نو سو باقی رہے فافہم۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم اور سو دینار سوا سے سو درم و دس دینار کے ہین تو اُس پر نو سو درم اور نوے دینار لازم ہونگے یہ محیط مین ہی۔ حسن بن زیاد نے کتاب الاختلاف مین لکھا کہ زید نے عمرو سے کہا کہ تیرے مجھپر ہزار درم مگر پانچ سو درم اور پانچ سو درم ہین تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالٰی نے فرمایا کہ اُس پر پورے ہزار درم واجب ہونگے اور اگر یون کہے کہ تیرے مجھپر پانچ سو درم اور پانچ سو درم سوا سے پانچ سو درم کے ہین تو استثنا جائز ہی اور اُسپر پانچ سو درم واجب ہونگے اور استثنا دونون پانچ سو درم سے قرار دیا جائیگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ نوادر ہشام مین امام محمد رحمہ اللہ تعالٰی سے روایت ہی کہ زید نے عمرو سے کہا کہ تیرے مجھپر ہزار درم کھرے خالص سوا سے سو درم نبہرہ کے ہین تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالٰی کے قول کے موافق دیکھنا چاہیے کہ سو درم نبہرہ کتنے دینار کے برابر ہین پس اگر چار دینار کے برابر مثلاً ہون تو چار دینار کو دیکھنا چاہیے کہ کتنے کھرے خالص درم کے برابر ہین پس اگر بیس درم خالص کے برابر ہون تو اُسپر اتنی خالص درم واجب ہونگے اور امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ میرے نزدیک اُسپر پورے ہزار درم خالص لازم ہونگے اور اگر کہا کہ مجھپر تیرے ہزار درم غلہ کے سوا سے سو درم کھرے کے ہین تو بالاجماع اُسپر نو سو درم غلہ کے لازم آوینگے یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے ہزار درم سوا سے سو درم و دس دینار کے سوا سے ایک قیراط کے ہین تو اس صورت مین مستثنے سو درم و دس دینار سوا سے ایک قیراط کے ہی پس یہ قیراط دس دینار سے کم کرکے باقی کو مع سو درم کے ہزار درم سے استثنا کرنا چاہیے یہ محیط سرخسی مین ہی

اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے ہزار درم و دو سو دینار سوائے ہزار درم کے ہیں تو استثنا باطل ہے۔ اور اگر کہا کہ اسکے مجھپر ایک کر گیہوں اور ایک کر جو مگر ایک کر گیہوں و قفیز جو ہیں تو ایک قفیز جو کا استثنا کرنا جائز ہے اور ایک کر گیہوں کا استثنا کرنا باطل ہے اور یہ صاحبین رحمہ کے نزدیک ہے اور امام اعظم رحمہ کے نزدیک اسپر دو کر واجب ہو جائینگے۔ اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم و دینار و سو دینار سوائے ہزار درم کے ہیں تو مال اخیر سے استثنا جائز ہے یہ حاوی میں لکھا ہے۔ اگر کہا کہ زید کے مجھپر دس درم ہیں اے فلانے سوائے ایک درم کے ہیں تو یہ امام اعظم رحمہ کے نزدیک دو طرح پر ہے اگر منادی وہی زید ہے تو استثنا صحیح ہے کیونکہ خطاب اسی کی طرف متوجہ ہے اور اگر زید نہیں دوسرا ہے تو استثنا صحیح نہیں ہے یہ جوہرہ نیرہ میں ہے اگر کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم استغفر اللہ سوائے سو درم کے ہیں تو استثنا باطل ہے یہ حاوی میں ہے۔ ایسے ہی مانند استغفار کے اگر درمیان مستثنے او مستثنے منہ کے لا الہ الا اللہ یا اللہ اکبر یا سبحان اللہ ذکر کیا تو بھی یہی حکم ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر سو درم ہیں اسکے مجھپر تم لوگ گواہ رہو مگر دس درم یعنی استثنا کیا تو استثنا باطل ہے۔ اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم ہیں سوائے دس درم کے کہ یہ میں نے اسکو ادا کر دیے ہیں تو استثنا صحیح نہیں ہے اسپر پورے ہزار درم واجب ہونگے اور اگر کہا کہ سوائے دس درم کے ہیں اور یہ درم میں اسے ادا کر چکا ہوں تو اسپر دس کم ہزار درم لازم آوینگے اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم سوائے ایک درم کے ہیں یہ ایک درم میں اسکو ادا کر چکا ہوں تو استثنا صحیح ہے یہ محیط میں ہے اور اگر کہا کہ زید کا مجھپر ایک درم سوائے ایک دانگ کے ساگ کے دام ہیں کہ یہ میں اسے بیچ چکا ہوں تو موافق روایت ابو حفص کے اسپر ایک دانگ کم ایک درم لازم آئیگا اور یہی اصح ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر کسی نے کہا لفلان علی درہم غیر دانق غیر کو نصب کے ساتھ ذکر کیا تو اسپر پانچ دانگ لازم ہووینگے۔ اور اگر کہا غیر دانق یعنی رفع کے ساتھ ذکر کیا تو اسپر پورا درم لازم آویگا اور اگر کہا کہ لہ علی عشرۃ غیر درہمین اور غیر کو نصب کے ساتھ ذکر کیا تو استثنا صحیح ہوا یعنے زید کے مجھپر دس درم بدون دو درم کے ہیں تو آٹھ درم لازم آوینگے اور اگر کہا غیر درہمین غیر کو رفع دیا یعنے زید کے مجھپر دس درم ہیں دو درم نہیں ہیں تو اسپر دس درم لازم آوینگے یہ ظہیریہ میں ہے۔ اگر کہا لفلان علی عشرۃ الا درہمین۔ فلان شخص کے مجھپر دس درم سوائے دو درم کے ہیں تو اسپر آٹھ درم لازم ہونگے اور اگر کہا الا درہمان یعنے فلان شخص کے مجھپر دس درم ہیں مگر دو درم نہیں ہیں تو اسپر پورے دس درم لازم آوینگے یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ اگر کہا کہ لہ علی مائۃ درہم الا قلیلا تو استثنا صحیح ہے اور قلیل میں کچھ کم پچاس رکھے جائینگے اسلیے اسپر ایک اوپر پچاس درم واجب ہونگے یہ ینابیع میں ہے اسی طرح اگر بجائے قلیلا کے شیئا کہا یعنے زید کے مجھپر سو درم سوائے کچھ کے ہیں تو بھی اسپر اکیاون درم لازم ہونگے اور امام ابو یوسف رحمہ سے روایت ہے کہ اگر یوں کہا کہ لفلان علی مائۃ درہم الا بعضہا۔ فلان شخص کے مجھپر سو درم سوائے بعض اسکے کے ہیں تو یہ بھی بمنزلہ شیئا کہنے کے ہے یہ ظہیریہ میں ہے۔ اگر کہا کہ جو کچھ اس کیسہ میں دراہم ہیں وہ فلان شخص کے ہیں مگر ہزار درم کہ وہ میرے ہیں پس اگر اس کیسہ میں ہزار درم سے زیادہ ہوں تو زیادتی فلان شخص کو ملیگی خواہ یہ زیادتی قلیل ہو یا کثیر ہو اور ہزار درم خود مقر کے ہیں اور اگر اسمیں صرف ہزار یا اس سے کم ہوں تو سب فلان شخص کو ملینگے یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ منتقی میں ہے کہ اگر کہا کہ زید کا مجھپر ایک دینار بدون سو درم کے ہے تو استثنا باطل ہے اور اگر کہا کہ زید کا مجھپر ایک درم بدون ایک رطل زیت یا ایک مشک پانی کے ہے تو جائز ہے پس ایک رطل زیت یا ایک مشک پانی کی قیمت درم سے کم کرکے باقی درم دینے ہونگے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر کہا کہ زید کے مجھپر

دس رطل زیت بدون ایک رطل گھی کے ہین تو استثنا باطل ہی اسی طرح اگر کہا کہ زید کے مجھپر دس رطل گھی بدون ایک درم کے ہین یا ایک کر گیہون بدون پانچ رطل زیت کے تو بھی باطل ہی یہ محیط مین ہی۔ زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر کھرے دس درم سواے پانچ درم زیوف کے ہین تو امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ زید پر دس درم کھرے واجب ہونگے اور زید عمرو سے پانچ درم زیوف واپس کرلے اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ امام اعظم رح کے نزدیک زید پر پانچ درم کھرے واجب ہونگے اور مستثنے اس صورت مین کھرے پانچ درم قرار پاویگا اسواسطے صرف اُسپر پانچ ہی درم واجب ہونگے۔ اور اگر کہا کہ عمرو کے مجھپر دس درم کھرے بدون پانچ درم ستوق کے ہین تو بالاتفاق اُسپر دس درم کھرے واجب ہونگے اور اُنمین سے پانچ درم ستوق کی قیمت کم کردیجائیگی۔ اور اگر کہا کہ مجھپر دس بدون پانچ درم ستوق کے ہین تو اُسپر پانچ درم ستوق واجب ہونگے یعنی جو کچھ بعد استثنار کے باقی بچیگا وہ ستوق مین سے لیا جائیگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر زید نے کہا له علی عشرة دراہم الا خمسة الا اربعة الا ثلثة الا اثنین الا واحد یعنی عمرو کے مجھپر دس درم الا پانچ درم کے الا چار درم کے الا تین درم کے الا دو درم کے الا ایک درم کے ہین تو اُسپر چار درم واجب ہونگے اور اگر کہا له علی عشرة دراہم الا اربعة الا ثلثة الا اثنین الا واحد تو اُسپر چھ درم واجب ہونگے اور اگر کہا که له علی عشرة دراہم الا اثنین الا واحد یعنی عمرو کے مجھپر دس دراہم الا دو درم الا ایک درم کے واجب ہین تو اُسپر آٹھ درم واجب ہونگے یہ ظہیریہ مین ہی۔ اگر استثنار کے بعد استثنار کیا تو پہلا استثنار نفی اور دوسرا ایجاب ہوگا مثلاً یون کہا کہ زید کے مجھپر دس درم الا نو درم الا آٹھ درم ہین تو اُسپر نو درم واجب ہونگے اسواسطے کہ پہلے استثنا سے دس درم سے نو درم نکل گیے تو ایک درم باقی رہگیا پھر جب اُسنے دوسرا استثنار کیا تو آٹھ درم ثابت ہوئے اسلیے وہ ایک درم کے ساتھ ملکر نو درم ہوگئے۔ اور اگر اقرار کیا کہ زید کے مجھپر دس درم الا تین درم الا ایک درم ہین تو اُسپر آٹھ درم لازم آوینگے اور اگر کہا کہ زید کے مجھپر دس درم الا سات درم الا پانچ درم الا تین درم الا ایک درم ہین تو یون کرنا چاہیے کہ اخیر مستثنی یعنی ایکدرم کو اُسکے متصل یعنے تین درم سے نکالا جاوے تو دو درم باقی رہینگے ان دونون کو اُسکے متصل یعنی پانچ درم سے نکالنے سے تین درم باقی رہینگے پھر ان تین درم کو اُسکے متصل یعنی سات درم سے نکالنے کے بعد چار درم باقی رہینگے پھر ان چار درم کو اُنکے متصل یعنے دس درم سے نکالنے کے بعد چھ درم باقی رہینگے پس یہی چھ درم اُسکے اقرار سے ثابت ہوئے اور اُسکے نکالنے کے واسطے ایک دوسری صورت بھی ہی وہ یہ ہی کہ جسقدر درمون کا اُسنے اقرار کیا ہی وہ داہین طرف لکھے جائین اور پہلا استثنار بائین طرف لکھا جاوے پھر دوسرا استثنا داہین طرف لکھا جاوے پھر تیسرا استثنا بائین جانب اور چوتھا داہین جانب علی ہذا القیاس تمام استثنار آخر تک اسی طور سے لکھے جائین پھر داہین طرف کے اعداد کو جمع کرلے اُنمین سے بائین طرف کے اعداد کا مجموعہ گھٹایا جاوے جو باقی رہے وہی اُسکے ذمہ لازم ہوگا اور بعض مشائخ رحمہم اللہ تعالے نے فرمایا کہ اگر استثنار کے بعد استثنار بیان کیا حالانکہ دوسرا استثنا مستغرق ہی تو پہلا استثنار صحیح ہوگا اور دوسرا باطل ہوگا مثلاً یون اقرار کیا کہ مجھپر دس درم الا پانچ درم الا دس درم ہین تو اُسپر پانچ درم لازم ہونگے اور اگر پہلا استثنار مستغرق ہو دوسرا مستغرق نہو مثلاً یون کہا کہ مجھپر دس درم الا دس درم الا چار درم ہین تو اس صورت مین تین قول ہین ایک یہ کہ اُسپر دس درم واجب ہونگے اور پہلا استثنا بسبب مستغرق ہونے کے باطل ہوگا اور دوسرا باطل ہونے مستثنی ہونے کی وجہ سے باطل ہوگا اور دوسرا قول یہ ہی کہ اُسپر چار درم واجب ہونگے اور دونون استثنا صحیح ہین

اسلیے کہ کلام کا اعتبار آخر پر ہوتا ہی اور آخر کلام مین اُسنے چار درم کا اقرار کیا اور مشائخ نے فرمایا کہ یہی قول اقیس ہی اور تیسرا قول یہ ہی کہ اسپر چھہ درم واجب ہونگے اسلیے کہ پہلا استثناء باطل ہی اور دوسرا استثناء اول کلام سے متعلق ہوگا پس دس مین سے چار نکلنے کے بعد چھ باقی رہینگے اور یہ قول ضعیف ہی یہ سب اُس صورت مین ہی کہ دونون استثناء کے درمیان عطف نہو اور اگر عطف ہو مثلاً یون کہا کہ مجھپر دس درم الا پانچ درم والا تین درم ہین یا مجھپر دس درم الا پانچ و تین ہین تو دونون استثناء ملاکر دس سے کم کیے جائینگے پس اسپر صرف دو درم لازم ہونگے اور اگر دونون استثناء ایسے ہون کہ جمع کرنے سے مستغرق ہو جاتے ہون مثلاً یون کہا کہ مجھپر دس درم بدون سات و تین درم کے ہین تو بعضون نے فرمایا کہ اسپر دس درم واجب ہونگے کیونکہ واؤ کے سبب سے دونون استثناء جمع ہوگئے اور جمع ہوکر انھون نے مستثنیٰ منہ کو استغراق کر لیا پس گویا اُسنے کہا کہ مجھپر دس درم بدون دس درم کے ہین اور اس صورت مین استثناء باطل ہی اسواسطے دس درم کا اقرار صحیح رہا۔ اور بعضون نے کہا کہ اسپر تین درم واجب ہونگے اسواسطے کہ ان الواو صحح استثناء ہ فان قال لہ علی درہم و درہم و درہم الا درہما و درہما لزمہ ثلثۃ اقوال ہکذا فی النسخ التی وجد تہا یعنی اگر کہا کہ زید کے مجھپر ایک درم و ایک درم و ایک درم سوائے ایک درم و ایک درم کے ہین تو اسپر تین درم لازم ہونگے اسی طرح اگر کہا کہ مجھپر تین درم سوائے ایک درم و ایک درم و ایک درم کے ہین تو بھی یہی حکم ہی اسی طرح اگر کہا کہ مجھپر تین درم بدون ایک درم و دو درم کے ہین تو بھی تین درم لازم آوینگے اور اگر کہا کہ مجھپر دس درم بدون پانچ یا چھہ درم کے ہین تو اسپر چار درم لازم ہونگے اور اگر کہا کہ مجھپر ایک درم ایک درم ایک درم ہی تو اسپر ایک ہی درم واجب ہوگا ایسے ہی اگر بدون واؤ کے ہزار بار تکرار کرے تو ایک ہی درم لازم آویگا یہ سراج الوہاج مین ہی۔ اگر کہا کہ لفلان علی غیر درہم فلان شخص کا مجھپر سوائے درم کے ہی تو اسپر دو درم لازم ہونگے گویا اُسنے یون اقرار کیا کہ مجھپر ایک درم ہی اور اسکے مثل دوسرا ہی اور اگر کہا لفلان علی غیر الف درہم فلان شخص کا مجھپر سوائے ہزار درم کے ہی تو بھی اسپر دو ہزار درم لازم آوینگے اور اگر زید نے کہا کہ یہ دار فلان شخص عمرو کا ہی سوائے ایک حصہ کے اس دار مین سے کہ وہ خالد کا ہی پس اگر اپنے کلام سے ملاکر بیان کیا کہ عمرو کے اسمین سے دس کے نو حصے اور دسوان حصہ خالد کا ہی تو موافق اُسکے اقرار کے جائز رکھا جائیگا اور اگر ملاکر بیان نہ کیا تو پیچھے بعد کو اسکا بیان اس دار کے حصون کی بابت قبول نہوگا اور تمام دار عمرو کو دیکر کہا جائیگا کہ جسقدر تیرا جی چاہے اسمین سے اس مقرلہ کے واسطے یعنی خالد کے اقرار کردے اور بیان کردے کہ کسقدر حصہ ہی یہ محیط مین ہی اور اگر کہا کہ یہ غلام جو میرے قبضہ مین ہی یہ عمرو کا میرے پاس ودیعت ہی مگر اسمین سے آدھا خالد کا ہی تو موافق اُسکے اقرار کے رکھا جائیگا اسی طرح اگر اقرار کیا کہ یہ دونون غلام عمرو کے ہین مگر یہ غلام کہ یہ بکر کا ہی تو بھی یہی حکم ہی اور اگر کہا کہ یہ غلام عمرو کا ہی اور یہ دوسرا غلام عمرو کا ہی مگر پہلا غلام میرا ہی تو اُسکا قول قبول نہوگا اور تصدیق نکیجائیگی اور دونون غلام عمرو کو دلائے جائینگے۔ اور اگر کہا کہ یہ غلام عمرو کا ہی مگر میرے پاس خالد کی ودیعت ہی تو غلام عمرو کو ملیگا اور خالد کیواسطے یہ شخص اقرار کرنے والا غلام مذکور کی قیمت کا ضامن ہوگا اور اگر کہا کہ یہ غلام عمرو کا ہی اور یہ دوسرا غلام خالد کا ہی مگر پہلے کا آدھا بکر کا ہی اور دوسرے کا آدھا زید کا ہی تو موافق اُسکے اقرار کے جائز رکھا جائیگا اور یہی حکم گیہون اور جو اور سونے و چاندی وغیرہ ہر جنس مین جاری ہی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم نہین نہین بلکہ پانچسو درم ہین تو اسپر ہزار درم لازم آوینگے۔ اور اگر کہا کہ زید کا مجھپر درم ہی نہین نہین بلکہ اسکے دو ہی تو اسپر ان دونون مین سے جو

افضل ہو وہ واجب ہوگا۔ اور جید اور ردی درمون مین بھی یہی حکم ہے۔ قاعدہ یہ ہی کہ لفظ (نہین بلکہ) جب دو مقدارون کے درمیان آوے پس اگر مقرلہ دو شخص ہون تو مقر پر دونون مال لازم آوینگے خواہ دونون کی جنس متحد ہو یا مختلف ہو۔ اور اگر مقرلہ ایک ہی شخص ہو پس اگر جنس متحد ہو تو دونون مالون مین سے جو زیادہ اور افضل ہو وہ اسپر واجب ہوگا اور اگر جنس مختلف ہو تو دونون مال لازم آوینگے یہ ظہیریہ مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کی ایک گون ردی گیہون کے آٹے کی ہی نہین بلکہ حواری کی ہی تو وہ حواری مین سے قرار دیا جائیگا اور شرح شافی مین حسن بن زیاد کی کتاب الاختلاف سے منقول ہی کہ اگر کہا کہ زید کی مجھپر دقیق حواری ہی نہین بلکہ خشکار ہی اسپر حواری لازم ہوگی۔ اور اگر کہا کہ ایک کر گیہون نہین بلکہ ایک کر آٹا ہی تو دو کر اسپر لازم آوینگے یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ زید کا مجھپر ایک رطل بنفشہ ہی نہین ایک رطل خیری ہی تو اسپر دونون لازم ہونگے۔ اسی طرح اگر کہا کہ زید کا مجھپر ایک رطل بھینس کا گھی ہی نہین بلکہ گاے کا گھی ہی تو اسپر دو رطل واجب ہونگے یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کہا کہ فلان شخص کے مجھپر ہزار درم ہین نہین بلکہ فلان شخص دوسرے کے ہین تو دونون مال اسپر لازم آوینگے۔ اسی طرح اگر فلان دوسرا شخص پہلے شخص کا مکاتب یا غلام ماذون مقروض ہو تو بھی یہی حکم ہی اور اگر غلام مقروض نہو تو استحساناً ایک ہی ہزار اسپر واجب ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مجھپر عمرو کے ہزار درم ایک باندی کے دام ہین جو اسنے میرے ہاتھ فروخت کی تھی نہین بلکہ میرے ہاتھ وہ باندی خالد نے ہزار درم کو فروخت کی تھی تو زید پر ہر ایک کے ہزار درم لازم آوینگے ولیکن اگر خالد اقرار کرے کہ یہ باندی عمرو ہی کی تھی تو استحساناً زید پر ایک ہزار درم واجب ہونگے یہ حاوی مین ہی۔ اگر کہا کہ یہ غلام عمرو کا ہی پھر کہا کہ خالد کا ہی تو عمرو کے نام ڈگری ہوگی اور اگر مقر نے بدون حکم قاضی عمرو کو دیدیا تو خالد کیواسطے اسکی قیمت کا ڈانڈ بھریگا اور اگر بحکم قاضی دیدیا تو ضامن نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مین نے یہ غلام عمرو سے غصب کیا ہی نہین بلکہ بکر سے غصب کیا ہی تو غلام عمرو کو ملیگا اور بکر کو غلام کی قیمت دینی پڑیگی خواہ زید نے وہ غلام عمرو کو بحکم قاضی دیا ہو یا بلا حکم قاضی دیا ہو۔ اور مثل غصب کے ودیعت اور عاریت کا بھی حکم ہی اور یہ قول امام محمد رح کا ہی ولیکن امام ابو یوسف رح کے نزدیک ودیعت و عاریت کی صورت مین اگر پہلے کو بحکم قاضی دیدیا تو دوسرے کے واسطے ضامن نہوگا اور اگر بلا حکم قاضی دیا ہی تو ضامن ہوگا یہ مبسوط مین ہی۔ ابن سماعہ نے امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالے سے روایت کی ہی کہ اگر زید نے کہا کہ یہ ہزار درم مجھے عمرو نے ودیعت دیے ہین نہین بلکہ بکر نے دیے ہین اور عمرو غائب ہی پس بکر نے وہ درم لے لیے پھر عمرو حاضر ہوا پس اگر زید سے ان درمون کے مثل درم لے لیے تو بکر پھر زید سے کچھ نہین لے سکتا ہی اور اگر عمرو نے قسم بکر سے وہ درم لے لیے تو بکر پھر زید سے اسکے مثل لے لیگا یہ محیط مین ہی۔ زید کے قبضہ مین ہزار درم ہین اسنے کہا کہ یہ درم عمرو کے ہین پھر اسکے بعد کہا کہ نہین بلکہ بکر کے ہین تو یہ درم عمرو کو ملینگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ یہ دار عمرو کا ہی پھر اسکے بعد کہا کہ نہین بلکہ خالد کا ہی تو عمرو کو ملیگا اور بکر کو کچھ نہ ملیگا۔ اسی طرح اگر کہا کہ یہ دار عمرو کا ہی پھر اسکے کہا کہ عمرو کا اور بکر کا ہی یا میرا اور عمرو کا ہی تو تمام دار عمرو کو ملیگا۔ اور اگر پہلے ہی سے ملاکر یون کہا کہ یہ دار عمرو و بکر کا ہی تو دونون کو برابر تقسیم ہوگا یہ مبسوط مین ہی۔ ابن سماعہ نے امام محمد رحمہ اللہ تعالے سے روایت کی ہی کہ زید کے قبضہ مین ایک غلام ہی اسنے کہا کہ یہ غلام میرے یا عمرو کا ... پھر کہا کہ عمرو نے مجھے پانچ سو درم دیے تھے جن سے مین نے یہ غلام خریدا اور عمرو نے کہا ...

مین نے تجھے یہ غلام دیا ہی تو عمرو کا قول قبول ہوگا اور غلام اُسکو ملیگا - اور یہی حکم عروض و عقار و کیلی و وزنی وغیرہ چیزون مین جاری ہی یہ محیط مین ہی - اگر زید نے کہا کہ مین نے سو درم و سو دینار اور ایک کر گیہون عمرو کے غصب کیے ہین نہین بلکہ بکر کے غصب کیے ہین تو زید پر دونون مین سے ہر ایک کے واسطے یہ سب چیزین لازم آوینگی اور اگر یہ چیزین عین ہون تو سب پہلے شخص یعنے عمرو کو دلا دی جائینگی اور بکر کو اُسکے مثل دلا دی جاوینگی یہ تبیین مین لکھا ہی - اگر زید نے کہا کہ مین نے عمرو سے ہزار درم غصب کر لیے اور بکر سے سو دینار غصب کیے اور خالد سے ایک کر گیہون غصب کیے ہین نہین بلکہ شعیب سے غصب کیے ہین تو جس چیز کا اُسنے تیسرے یعنی خالد کے واسطے اقرار کیا ہی وہی چوتھے یعنے شعیب کو ڈانڈ دینی پڑیگی یہ محیط سرخسی مین ہی - اگر زید کے عمرو پر دس درم ابیض اور دس درم اسود ہین پس قرضخواہ نے کہا کہ مین نے تجھسے ایک درم اسود وصول پایا ہی نہین بلکہ ابیض وصول پایا ہی یا اسکے برعکس کہا اور قرضدار نے کہا کہ دونون تو نے مجھسے وصول کر لیے ہین تو ایک درم ابیض کا وصول کرنا لازم آویگا - اور اگر قرضہ مین دس درم اور دس دینار ہون اور قرضخواہ نے کہا کہ مین نے تجھسے ایک دینار وصول پایا نہین بلکہ ایک درم وصول پایا اور قرضدار نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے ایک درم و ایک دینار وصول کیا ہی تو دونون کے وصول پانے کا حکم کیا جائیگا یہ محیط مین ہی - اور اگر زید پر ایک چک مین سو درم اور دوسری چک مین سو درم ہون اور قرضخواہ نے کہا کہ مین نے اس چک کے درمون سے دس درم وصول پائے ہین نہین بلکہ اس دوسری چک مین سے دس درم پائے ہین تو یہ دس ہی درم قرار دیے جائینگے زید کو اختیار ہی چاہے جس چک مین سے شمار کرے یہ مبسوط مین ہی - اگر زید کے عمرو پر سو درم ہون اور بکر پر دوسرے سو درم ہون اور ہر ایک قرضدار دوسرے کا کفیل ہی - اور ہر مال علحدہ چک مین ہو یا دونون ایک ہی چک مین تحریر ہون پس زید نے کہا کہ مین نے عمرو سے دس درم لیے ہین نہین بلکہ بکر سے لیے ہین تو ہر ایک سے دس درم وصول پانے لازم کیے جائینگے - اسی طرح اگر دو شخصون نے یعنی عمرو و بکر نے خالد کی طرف سے شعیب کے لیے کفالت کی اور شعیب نے کہا کہ مین نے عمرو سے دس درم پائے نہین بلکہ اس سے پائے ہین تو دونون سے پانا دس دس درم کا لازم کیا جائیگا یہ محیط مین ہی - اگر زید کے عمرو پر ہزار درم ہون پس زید نے کہا کہ تو نے سو درم انہین سے اپنے ہاتھ سے مجھے دیے ہین پھر کہا کہ نہین بلکہ اپنے غلام کے ہاتھ مین یہ درم مجھے بھیجدیے ہین تو یہ سو ہی درم قرار پاوینگے اس سے زیادہ وصول پانا اُسپر لازم نہ کیا جائیگا اور اگر عمرو کی طرف سے خالد کفیل ہو اور زید نے کہا کہ مین نے تجھسے سو درم پائے ہین نہین بلکہ تیرے کفیل خالد سے پائے ہین تو ہر ایک سے سو درم پانے کا حکم اُسپر ہوگا پھر اگر زید نے عمرو و خالد ہر ایک سے قسم لینی چاہی تو دونون پر قسم آویگی یہ حاوی مین ہی - زید نے اپنے قرضدار عمرو سے کہا کہ مین نے تجھسے سو درم وصول پائے پس عمرو نے کہا اور دس درم مین نے تجھے بھیجدیے اور ایک کپڑا دس درم کو تیرے ہاتھ فروخت کیا ہی اور زید نے کہا کہ تو نے سچ کہا اور یہ اُنہی سو مین داخل ہی تو قسم سے اُسی کا قول قبول ہوگا اور بعض مشائخ نے کہا کہ اگر عمرو نے کہا کہ دس درم مین نے تجھے بھیجدیے الی آخرہ یعنی بدون لفظ اور کے بیان کیا اور زید نے تصدیق کی تو صرف زید پر سو درم وصول پانا لازم ہوگا اور اگر لفظ اور کے ساتھ عمرو نے بیان کیا اور زید نے تصدیق کی تو سو درم مع اِن معطوفون کے وصول پانا لازم آئیگا اور بعض مشائخ رحمہم اللہ نے کہا کہ دونون صورتون مین سو ہی درم وصول پانا لازم ہونگے اور یہی صحیح ہی یہ محیط سرخسی مین ہی - زید نے عمرو سے ایک متاع خریدی پھر عمرو نے کہا کہ مین نے زید سے دام وصول پائے

پھر کہا کہ مجھپر زید کے ہزار درم تھے مین نے بدلا کر دیا تو عمرو کی تصدیق نہ کیجاویگی اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھسے استیفاء ثمن کر لیا پھر کہا کہ مین نے تیرے قرضہ سے بدلا کر دیا ہی تو تصدیق کیجاویگی اسی طرح اگر کہا کہ تو نے مجھ سے اُسکی برات کر لی ہی تو بھی یہی حکم ہوگا۔ اور اگر بدلا کرنا پہلے ذکر کیا اور کہا کہ مین نے اُن دامون سے تیرے قرضہ سے جو مجھپر آتا تھا بدلا کر لیا پھر کہا کہ مین نے تجھ سے دام وصول پائے ہین تو اُس کی تصدیق کی جاویگی۔ اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھ سے ثمن وصول پایا ہی نہین بلکہ جو تیرے ہزار درم مجھ پر آتے تھے اُن سے بدلا کر دیا ہی تو تصدیق نہ کیجائیگی اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھ سے دام بھر پائے ہین نہین بلکہ اُس قرضہ سے جو تیرا مجھپر آتا تھا بدلا کر دیا ہی تو تصدیق کیجائیگی یہ محیط مین ہی۔

**گیارھوان باب۔** جو مال کسی شخص کو کسی شخص سے ملا اُسکا دوسرے کے واسطے اقرار کرنے اور جو مال اپنا کسی شخص پر ہی اُس کا دوسرے کے واسطے اقرار کرنے کے بیان مین۔ اگر زید نے کہا کہ یہ چیز مجھے عمرو نے دی ہی اور یہ چیز بکر کی ہی پس اگر عمرو نے اقرار کیا کہ یہ چیز بکر کی ملک ہی اُسنے مجھے زید کو دینے کا حکم کیا تھا اور بکر نے اُسکی تصدیق کی تو زید کو اختیار ہی دونون مین سے جسکو چاہے واپس کر دے اور اگر بکر نے زید کو دینے کے واسطے حکم دینے سے انکار کیا تو زید اُسکو عمرو کو نہ دیگا اور زید عمرو کے واسطے کچھ ضامن ہوگا۔ اور اگر عمرو و بکر ہر ایک نے اپنی ملک ہونے کا دعوی کیا تو عمرو کو ملیگی اور بکر کے واسطے زید کچھ ضامن نہوگا اور جب زید نے عمرو کو وہ چیز واپس کر دی تو خواہ عمرو مالک ہو یا نہو زید بری ہو گیا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ زید کے پاس ہزار درم ہین اُسنے کہا کہ یہ ہزار درم عمرو کے ہین اور مجھے خالد نے دیے ہین پس اگر خالد نے اقرار کیا کہ یہ ہزار درم عمرو کے ہین اور مین نے اُسکے حکم سے زید کو دیے ہین تو ہزار درم عمرو کے ہونگے۔ اور اگر خالد نے اس سب سے انکار کیا اور ہزار درم پر اپنی ملک کا دعوے کیا تو زید یہ درم عمرو کو دیوے خالد کو نہ دے پھر اگر بدون حکم قاضی کے عمرو کو دیے ہین تو خالد کے واسطے ضامن ہوگا بشرطیکہ خالد یہ قسم کھالے کہ واللہ مین عمرو کی طرف سے یہ ہزار درم زید کو دینے کے واسطے مامور نہ تھا۔ اور اگر اُسنے اس قسم سے نکول کیا تو زید کچھ ضامن نہوگا۔ اور اگر زید نے بحکم قاضی عمرو کو دیے ہون تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک خالد کے واسطے ضامن نہوگا اور امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک ضامن ہوگا یہ محیط مین ہی۔ زید کے قبضہ مین ایک باندی ہی اُسنے کہا کہ یہ عمرو کی ہی اُسنے مجھے ودیعت دی ہی پھر کہا کہ بلکہ خالد کی ہی اُسنے مجھے ودیعت دی ہی تو اُسی کی ہی جو عمرو کے نام ذکر ہی ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ نوادر ابن سماعہ مین امام محمد رحمہ اللہ تعالے سے روایت ہی کہ زید کے پاس ہزار درم ہین اُسنے کہا کہ یہ درم عمرو کے ہین مجھے خالد نے ودیعت رکھنے کو دیے ہین اور عمرو نے کہا کہ یہ میرے ہین تو نے مجھسے غصب کر لیے ہین تو امام محمد رحمہ نے فرمایا کہ مین یہ درم عمرو کو دلا دونگا پھر اگر خالد آیا اور اُسنے عمرو کے درم ہونے سے انکار کیا تو زید دوسرے ہزار درم خالد کو تاوان دیگا اور عمرو سے کچھ واپس نہین لے سکتا ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ یہ ہزار درم عمرو کے ہین خالد نے مجھے قرض دیے ہین اور دونون نے اپنی اپنی ملک کا دعوے کیا تو یہ درم عمرو کو دلائے جاوینگے اور خالد کے زید پر دوسرے ہزار درم لازم ہونگے یہ خلاصہ مین ہی۔ اگر زید کے قبضہ مین ایک غلام ہو اُس نے کہا کہ یہ غلام عمرو کا ہی میرے ہاتھ اُسکو خالد نے بیچا ہی اور عمرو و خالد ہر ایک نے غلام کا دعوے کیا تو غلام عمرو کو دلایا جائے گا بشرطیکہ وہ قسم کھائے کہ مین نے خالد کو فروخت کرنے کا حکم نہین دیا تھا اور بائع

کے داموں کی ڈگری زید پر ہوگی یہ مبسوط میں ہے۔ منتقی میں عیسیٰ بن ابان نے امام محمد رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ زید کے قبضہ میں مال ہے اُسنے کہا کہ مجھے آدھے نفع کی مضاربت پر عمرو نے دیا ہے حالانکہ عمرو غائب ہے پھر زید نے کہا کہ جو کچھ میں نے اقرار کیا تھا کہ یہ مال عمرو کا ہے اُسنے آدھے نفع کی مضاربت پر مجھے دیا ہے سب میں نے باطل کیا اس مال میں اسکا کچھ نہیں ہے یہ مال خالد کا ہے اُس نے مجھے آدھے نفع کی مضاربت پر دیا ہے اور یہ خالد حاضر ہے اُس نے تصدیق کی کہ میں نے تجھے دیا ہے تو اس مال سے خرید و فروخت کر اور نفع اُٹھا پس زید نے خریدا اور نفع اُٹھایا پھر عمرو آیا تو یہ مال اُسی کا مضاربت پر قرار دیا جائے گا اور جو کچھ نفع آیا ہے وہ زید اور عمرو کے درمیان آدھا آدھا تقسیم ہوگا اور خالد کو کچھ نہ ملیگا ولیکن زید اُسکے مثل مال خالد کو ڈانڈ دیگا۔ اور یہی حکم ودیعت میں جاری ہے اگر زید نے کہا کہ یہ مال میرے پاس عمرو کی ودیعت ہے حالانکہ عمرو غائب ہے پھر کہا کہ میں نے اپنا اقرار باطل کیا یہ مال میرے پاس خالد کی ودیعت ہے پھر وہ مال زید کے پاس تلف ہوگیا تو عمرو کے واسطے ضامن نہ ہوگا اور خالد کے واسطے ضامن ہوگا یہ محیط میں ہے۔ اگر زید نے کہا کہ یہ ہزار درم عمرو کے ہیں اُسنے یہ درم میرے پاس خالد کے ہاتھ ودیعت رکھنے کو بھیجے ہیں اور دونوں نے اپنی اپنی ملک ہونے کا دعوے کیا تو عمرو کو ملینگے ولیکن اگر عمرو کہے کہ میرے نہیں ہیں تو خالد کو ملینگے اور خالد ایلچی کو یہ اختیار نہیں ہے کہ مال معین اپنے مرسل یعنے بھیجنے والے کے غائب ہونے کی حالت میں واپس کرلے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر زید نے کہا کہ یہ ٹٹو عمرو کا ہے اُسنے خالد کے ہاتھ میرے پاس بھیجا تو امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ یہ ٹٹو عمرو کو واپس دے اور زید کو اسکی قیمت خالد کو دینی پڑیگی بشرطیکہ خالد اپنی ملک ہونے کا دعوے کرتا ہے اور زید نے بدون حکم قاضی کے عمرو کو دیدیا ہو۔ اور اگر بحکم قاضی دیدیا ہے تو ضامن نہ ہوگا اور امام اعظم رحمہ اللہ کے قیاس قول پر خالد کے واسطے کچھ ضامن نہوگا یہ فتاوی قاضی خان میں ہے اگر زید نے اقرار کیا کہ یہ غلام جو میرے قبضہ میں ہے عمرو کا ہے عمرو نے اُسکو خالد سے غصب کر لیا ہے تو عمرو کے نام غلام کی ڈگری ہوگی اور خالد کے واسطے زید پر کچھ ڈگری بابت غلام کے نہوگی خواہ زید نے وہ غلام عمرو کو بحکم قاضی دیا ہو یا بلا حکم قاضی دیا ہو یہ محیط میں ہے۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ یہ لڑکا عمرو کا بیٹا ہے میں نے اسکو خالد سے غصب کر لیا ہے اور عمرو نے لڑکے کی نسبت اپنے بیٹے ہونے کا دعوی کیا اور خالد نے دعوی کیا کہ یہ میرا غلام ہے تو عمرو کی ڈگری ہوگی اور لڑکا آزاد اور عمرو سے ثابت النسب قرار پاویگا اسی طرح اگر زید نے کہا کہ یہ لڑکا عمرو کا بیٹا ہے اُسنے اُسکو میرے پاس خالد کے ساتھ بھیجا ہے تو یہ لڑکا عمرو کا بیٹا قرار پاویگا اگر وہ دعوی کرے اور ایلچی یعنے خالد کا نہوگا یہ مبسوط میں ہے ایک درزی نے اقرار کیا کہ یہ کپڑا جو میرے قبضہ میں ہے عمرو کا ہے مجھے خالد نے سپرد کیا ہے حالانکہ دونوں میں سے ہر ایک اپنی اپنی ملک کا دعوے کرتا ہے تو کپڑا عمرو کا قرار دیا جائیگا اور یہی حکم رنگریز و دھوبی و سونار وغیرہ تمام کاریگروں کا ہے اور امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک درزی دوسرے کے واسطے یعنے خالد کے واسطے کچھ ضامن نہوگا یہ فتاوے قاضی خان میں ہے۔ اگر زید نے کہا کہ یہ کپڑا اب مجھے قمیص قطع کرنے کے واسطے خالد نے دیا ہے حالانکہ یہ کپڑا عمرو کا ہے اور دونوں نے اُسکا دعوی کیا تو اُسکو ملیگا جسنے زید کے سپرد کیا ہے دوسرے کو کچھ نہ ملیگا کذا فی الحاوی۔ اگر زید نے کہا کہ میں نے یہ کپڑا عمرو سے عاریت مانگا اُسنے خالد کے ہاتھ میرے پاس بھیجدیا ہے تو عمرو کو ملیگا۔ اور اگر یوں کہا کہ خالد نے مجھکو یہ کپڑا عمرو سے عاریت لادیا ہے اور دونوں نے دعوی کیا تو خالد کو دیا جائیگا یعنے ایلچی کو یہ محیط سرخسی میں ہے کتاب الاصل میں ہے کہ اگر زید کے عمرو پر ہزار درم قرض کے اُسکے نام سے ایک چک میں تحریر ہیں پھر زید نے اقرار کر دیا کہ جو مال اس چک میں ہے وہ خالد کا ہے تو یہ جائز ہے اور وصول

لینے کا حق وکیل کو حاصل ہوگا موکل وصول نہین کر سکتا ہی ولیکن اس صورت سے وصول کر سکتا ہی کہ وکیل اسکو وکیل کرے اور قضایاے اہل کوفہ مین مذکور ہی کہ مقرلہ کو بدون مقر کی طرف سے وکیل مقرر ہونے کے وصول کرنے کا اختیار ہی اور مشائخ نے فرمایا کہ کتاب الاصل مین جو حکم مذکور ہی وہ اُس صورت پر محمول ہی کہ جب مقرلہ نے اقرار کیا ہو کہ سبب قرض کا مباشر یہی مقر میری اجازت اور وکیل مقرر کرنے سے ہوا ہی اور اگر مقرلہ نے اس سے انکار کیا کہ مین نے اُسکو سبب قرض کے مباشر ہونے کی اجازت دی ہی تو وصول کرنے کا حق مقرلہ کو حاصل ہوگا مقر کو حاصل نہوگا یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ جو کچھ میرا قرضہ عمرو پر ہی وہ بکر کا ہی اور زید کے عمرو پر سو درم ایک چک مین اور دس دینار دوسری چک مین تھے پس زید نے کہا کہ مین نے اپنے اقرار مین صرف درم ہی مراد لیے تھے ولیکن بکر نے دونون کا دعوی کیا تو دونون قرضے بکر کو ملینگے اور اگر زید غائب ہو گیا تو بکر کو عمرو سے مال کا تقاضہ کرنے کا اختیار نہین ہی اور اگر عمرو نے اقرار کر لیا کہ زید نے بکر کے واسطے اس قرضہ کا اقرار کیا ہی تو عمرو پر بکر کو دینے کے واسطے جبر نہ کیا جائیگا اور اگر عمرو نے بکر کو دیدیا تو بری ہو جائیگا اگر زید کے عمرو پر ہزار درم ہون اُسنے اقرار کیا کہ انمین سے آدھے بکر کے ہین تو جائز ہی اور زید ہی وصول کر کے اُس مین سے آدھے بکر کو دیگا اور اگر بکر نے زید پر ضمان کا دعوے کیا اور کہا کہ یہ میری بلا اجازت واقع ہوا اور زید نے کہا کہ تیری اجازت سے ہی تو مقر کا قول قبول ہوگا اور اُسپر ضمان نہ آویگی اور اگر اجازت کا دعوے کیا تو مقر ضامن ہوگا بشرطیکہ بکر قسم کھالے کہ مین نے اجازت نہین دی تھی اسی طرح اگر یہ امر سلم یا بیع یا کسی کیلی یا وزنی چیز کے غصب مین واقع ہو تو بھی یہی حکم ہی کذا فی الحاوی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ جو میری ودیعت عمرو کے پاس ہی وہ خالد کی ہی تو جائز ہی اور خالد کو عمرو سے لینے کا اختیار نہین ہی ولیکن زید اُس سے لیکر خالد کو دیگا اور اگر عمرو نے خالد کو دیدیے تو وہ بری ہو گیا اور اگر زید کی عمرو کے پاس چند چیزین ودیعت ہون اور زید نے کہا کہ مین نے اپنے اقرار مین بعض چیزین مراد لی ہین تو اسکی تصدیق نہ کیجائیگی۔ اور اگر عمرو نے کہا کہ مجھے زید نے کچھ ودیعت نہین دی ہی اور خالد نے کہا کہ میری بلا اجازت تجھے ودیعت دی ہی تو زید ضامن ہوگا بشرطیکہ خالد قسم کھالے کہ میری بلا اجازت اُس نے ودیعت دی ہی اور اگر خالد نے اجازت کا اقرار کیا اور عمرو نے کہا کہ مین نے یہ ودیعت زید کو واپس دیدی یا خالد کو واپس دیدی یا میرے پاس ضائع ہو گئی تو قسم سے اُسی کا قول قبول ہوگا ولیکن اس بات مین خصومت اور قسم لینے کا حق زید کو حاصل ہوگا بشرطیکہ اُسنے خالد کی اجازت سے عمرو کو ودیعت دی ہو یہ مبسوط مین ہی۔

## بارھوان باب۔

اپنے اقرار کو ایسے حال کی طرف نسبت کرنے کے بیان مین کہ جس حال مین اقرار صحیح نہین اور اسکا حکم ثابت نہین ہوتا ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے اپنی حالت نابالغی مین بکر کے واسطے ہزار درم کا اقرار کیا ہی اور بکر نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے بعد بلوغ کے میرے واسطے یہ اقرار کیا ہی تو قسم سے مقر کا قول قبول ہوگا اسیطرح اگر کہا کہ مین نے سوتے مین بکر کے واسطے ایسا اقرار کیا ہی یا ایسی عمر مین اقرار کیا ہی کہ میری قسم اُسوقت معتبر نہ تھی تو بھی یہی حکم ہی اور اگر کہا کہ مین نے ایسی حالت مین اقرار کیا ہی کہ بسبب برسام یا کسی کی بیماری کے میری عقل جاتی رہی تھی پس اگر یہ بات دریافت ہو کہ اُسکو یہ مصیبت بیماری کی اس طور سے پہونچی تھی تو اُسپر کچھ لازم نہ ہوگا اور اگر یہ بات دریافت نہو تو مال کا ضامن ہوگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر شوہر نے کہا کہ مین نے تجھسے حالت نابالغی مین نکاح کیا ہی اور عورت نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے ایسے حال مین نکاح کیا ہی کہ تو اُسوقت بالغ تھا تو شوہر کا قول قبول ہوگا اور اگر شوہر نے کہا کہ مین نے

تجھسے مجوسی ہونے کی حالت مین نکاح کیا ہی اور عورت نے کہا کہ نہین بلکہ تو نے مسلمان ہونے کی حالت مین مجھ سے نکاح کیا ہی تو عورت کا قول قبول ہوگا یہ محیط مین ہی۔ اگر عورت نے اقرار کیا کہ مین نے اس مرد سے اپنی باندی ہونے کی حالت مین نکاح کیا ہی اور وہ عورت پہلے باندی تھی پھر آزاد ہوگئی اور شوہر نے کہا کہ مین نے اس سے بعد آزادی کے یا اُس سے پہلے نکاح کیا ہی تو دونون برابر ہین نکاح بالاتفاق جائز ہی اور اگر یہ عورت پہلے مجوسیہ ہو پھر مسلمان ہوگئی اور اقرار کیا کہ مین نے اس مرد سے اپنے مجوسی ہونے کی حالت مین نکاح کیا ہی اور مرد نے کہا کہ مین نے اسکے مسلمان ہونے کے بعد اس سے نکاح کیا ہی تو مرد کا قول مقبول ہوگا۔ اور اگر عورت نے کہا کہ مین نے تجھسے تیری نابالغی کی حالت مین یا سوتے مین نکاح کیا ہی یا ایسی حالت مین نکاح کیا ہی کہ مین مغلوب العقل تھی اور مغلوب العقل ہو جانا عورت کا دریافت بھی ہوا ہی تو عورت کا قول قبول ہوگا کذا فی الحاوی۔ جورو و مرد مین سے ایک نے اقرار کیا کہ نکاح غیر شوہر کی عدت مین واقع ہوا یا غیر کے نکاح قائم ہونے کی حالت مین یا بدون گواہون کے واقع ہوا یا اسکے پاس چار منکوحہ موجود تھین اس وقت واقع ہوا یا اس عورت کی بہن اس مرد کے نکاح مین تھی اسوقت اس عورت سے نکاح ہوا یا اسکی بہن کی عدت کے زمانہ مین نکاح ہوا ہی تو دونون مین سے جو شخص ان امور کا مدعی ہو اُسکا قول قبول نہوگا پس اگر شوہر ان امور کا مدعی ہو تو اُسکے اقرار سے دونون مین جدائی کرا دی جائیگی یہ فتاوی قاضی خان مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ مین نے اس غلام کو اپنی نابالغی مین مکاتب کیا ہی اور غلام نے کہا کہ نہین بلکہ حالت بلوغ مین تو نے مجھے مکاتب کیا ہی تو زید کا قول قبول ہوگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو سے مین نے یہ چیز اپنے لڑکپن مین لی یا ایسی حالت مین لی کہ میری عقل جاتی رہی تھی تو دونون حالون مین اُسپر مال لازم ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر کسی آزاد نے اقرار کیا کہ مین نے عمرو کے واسطے اپنے اوپر ہزار درم کا اقرار اپنے غلام ہونے کی حالت مین کیا ہی تو اُسپر مال لازم ہوگا۔ اسی طرح اگر حربی نے اسلام لانے کے بعد اقرار کیا کہ مین نے زید کے واسطے ہزار درم کا اقرار اُسوقت کیا تھا کہ جب مین امان لیکر دار الاسلام مین آیا ہون تو مال اُسپر لازم ہوگا اسی طرح اگر کہا کہ فلان مسلم دار الحرب مین امان لیکر ہمارے یہان آیا پس مین نے اسکے لیے اسقدر مال کا اقرار کیا تھا تو مال اُسپر لازم ہوگا اور اسی طرح اگر کہا کہ مین نے زید کے واسطے ہزار درم کا اقرار دار الحرب مین کیا تھا اور فی الحال وہ دار الاسلام مین ہی تو مال اُسپر لازم ہوگا یہ محیط مین ہی۔ اگر آزاد یا غلام نے کہا کہ مین نے زید کے واسطے ہزار درم کا اقرار کیا ہی حالانکہ زید غلام ہی تو مقر پر مال لازم ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر حربی مستامن نے دار الاسلام مین کسی مسلمان کے واسطے قرضہ کا اقرار کیا تو اُسپر لازم ہوگا پس اگر اُسنے کہا کہ تو نے دار الحرب مین مجھے اُدھار دیا ہی اور مسلمان نے کہا کہ دار الاسلام مین دیا ہی تو قرضہ اُسپر لازم رہیگا خواہ اس کلام کو اقرار سے ملا کر کہے یا جدا بیان کرے اسیطرح اگر حربی مستامن کسی دوسرے حربی مستامن یا ذمی کے واسطے اقرار کرے تو بھی یہی حکم ہی اسیطرح اگر کسی معین چیز کی نسبت جو اُسکے قبضہ مین ہی اقرار کیا کہ یہ مسلمان یا حربی مستامن یا ذمی کی ہی تو بھی یہی حکم ہی۔ اور حربی مستامن کی طرف سے نکاح و طلاق و عتاق اور بچہ کے نسب اور جراحات اور حد قذف اور اجارہ اور کفالت و انکے اشباہ کا اقرار جائز ہی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر زید نے اپنے غلام کو آزاد کیا پھر کہا کہ جب تو میرا غلام تھا تب مین نے تیرا ہاتھ کاٹا تھا اور غلام نے کہا کہ بعد آزادی کے کاٹا ہی تو امام اعظم رحمۃ اللہ و امام ابو یوسف رحمۃ اللہ کے نزدیک غلام کا قول مقبول و زید ضامن ہوگا۔ اسی طرح اگر کوئی حربی مسلمان ہوگیا یا ذمی بنکر رہا پھر ایک مسلمان نے کہا کہ مین نے تیرا ہاتھ کاٹا در حالیکہ تو حربی دار الحرب مین تھا یا اسقدر تیرا مال لے لیا در حالیکہ تو حربی دار الحرب مین تھا اور حربی نے کہا کہ جو کچھ تو نے

کیا سب میرے مسلمان ہونے یا ذمی بنجانے کے بعد دارالاسلام مین کیا ہی توشیخین رحمہما اللہ کے نزدیک حربی کا قول قبول
اور مسلمان ضامن ہوگا اسی طرح اگر حربی مسلمان ہوگیا اور ایک مسلمان سے کہا کہ مین نے تیرا ہاتھ کاٹا یا تیرا اسقدر مال
لیا اُس حالت مین کہ مین دارالحرب مین حربی تھا اور مسلمان نے کہا کہ نہین جو کچھ تو نے کیا سب دارالاسلام مین مسلمان ہونے
کے بعد کیا ہی توشیخین کے نزدیک مسلم کا قول مقبول اور حربی ضامن ہوگا اور اسپر اجماع ہی کہ اگر مال مقر کے پاس اپنی صورت
مین بعینہ قائم ہو تو اُسکو واپس کر دینے کا حکم کیا جائیگا اور یہی اجماع ہی کہ اگر اپنی باندی سے کہا حالانکہ اُسے آزاد کر چکا ہی کہ مین
نے تجھسے آزاد کرنے سے پہلے وطی کی ہی اُسنے کہا کہ نہین بلکہ بعد آزاد کرنے کے وطی کی ہی تو مولی کا قول مقبول ہوگا اور
وہ ضامن نہوگا اور یہی اجماع ہی کہ اگر اپنے غلام کو آزاد کرنے کے بعد اُس سے کہا کہ مین نے تجھسے ماہواری بھاڑا تیرے
غلام ہونے کی حالت مین لیا ہی اور غلام نے کہا کہ نہین بلکہ آزادی مین لیا ہی تو مولے کا قول قبول ہوگا اور وہ ضامن نہوگا
اور یہی اجماع ہی کہ اگر اپنے غلام کو آزاد کیا اُسنے کسی شخص سے کہا کہ مین نے تیرا ہاتھ اپنے غلام ہونے کی حالت مین کاٹا ہی اس
شخص نے کہا کہ نہین بلکہ آزاد ہو جانے کے بعد کاٹا ہی تو مقر کا قول قبول ہوگا اور وہ ضامن نہ ہوگا یہ محیط مین ہی۔ اور
اگر اپنی باندی کو آزاد کر دیا پھر کہا کہ مین نے تجھ سے یہ بچہ آزاد کرنے سے پہلے لیا ہی اُسنے کہا کہ نہین بلکہ بعد آزادی کے لیا
ہی تو باندی کو واپس کر دے اور وہ بچہ آزاد ہی اور اگر یہ نہ کہا کہ مین نے تجھ سے لیا ہی تو واپس نہ کرے گا۔ اور اگر کہا کہ مین
نے تجھے یہ بچہ جننے کے بعد آزاد کیا ہی اُسنے کہا کہ نہین بلکہ پہلے آزاد کیا ہی تو بچہ کے قابض کا قول قبول ہوگا اور یہی حکم
کتابت کی صورت مین ایسا واقع ہونے مین ہی۔ اور امام ابو یوسف رحمہ نے امالی مین فرمایا کہ اگر بچہ دونون کے قبضہ مین
ہو تو عورت کا قول اور اگر دونون کے پاس گواہ ہون تو عورت کے گواہ قبول ہونگے ولیکن مدبر کر دینے کی صورت
مین ایسے اختلاف مین مولی کا قول قبول ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر زید نے اپنا غلام آزاد کیا پھر عمرو نے اقرار کیا کہ مین
نے ہزار درم اس غلام سے اسکے غلام ہونے کی حالت مین لیے ہین اور غلام نے کہا کہ تو نے بعد آزادی کے مجھسے لیے ہین
تو غلام کا قول قبول ہوگا۔ اسی طرح اگر غلام کو مکاتب کیا پھر یہ اقرار و اختلاف واقع ہوا تو بھی یہی حکم ہی۔ اور اگر زید نے
اس غلام کو فروخت کیا پھر ایک شخص نے اقرار کیا کہ مین نے اس غلام سے سو درم اُسوقت غصب کیے جب یہ زید کا غلام تھا
اور دوسرے مالک نے کہا کہ نہین تو نے اُسوقت غصب کیے ہین جب میرا غلام تھا تو دوسرے کو مال ملیگا اور یہی حکم
جراحات کے اقرار و اختلاف مین ہی یہ حاوی مین ہی اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے عمرو کی آنکھ عمداً پھوڑ دی پھر اسکے
بعد زید کی آنکھ جاتی رہی اور عمرو نے کہا کہ تو نے میری آنکھ پھوڑی درحالیکہ تیری آنکھ ثابت تھی اور زید نے کہا کہ نہین
بلکہ مین نے تیری آنکھ پھوڑی درحالیکہ میری آنکھ جا چکی تھی تو عمرو کا قول قبول ہوگا یہ مبسوط مین ہی۔ اگر اقرار کیا کہ مین نے
اپنے غلام ہونے کی حالت مین زید کے ولی کو قتل کیا ہی اور زید نے کہا کہ نہین بلکہ بعد آزادی کے تو نے قتل کیا ہی تو اسپر
کچھ لازم نہ آویگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر دو متفاوضین مین سے ایک نے اقرار کیا کہ دوسرے پر شرکت سے پہلے کا زید کا قرضہ
ہی اور اس دوسرے نے انکار کیا اور زید نے دعوی کیا کہ یہ قرضہ حالت شرکت کا ہی تو دونون کے ذمہ لازم ہوگا اور اگر ایک نے اقرار
کیا کہ یہ قرضہ شرکت سے پہلے کا صرف مجھپر یا شریک پر ثابت ہی اور زید نے شرکت مین ہونیکا دعوی کیا تو مال اُسپر اور اسکے
شریک پر لازم ہوگا اور اگر باہم سب نے تصدیق کی کہ یہ قرضہ شرکت سے پہلے کا ہی تو دونون مین سے کوئی دوسرے کے
حصہ قرضہ کے واسطے ماخوذ نہ ہوگا اور اگر دونون مین سے کوئی مرگیا یا دونون جدا ہوگئے پھر ایک نے شرکت کے قرضہ دونون

پر ہونے کا اقرار کر دیا تو خاص اُسی پر لازم آویگا کذا فے الحاوی - اور اگر مسلمان نے مقبوضہ شراب یا سور کا کسی ذمی کے لیے اقرار کیا تو جائز ہی اسی طرح اگر ذمی نے کسی مسلمان کے واسطے معین موجودہ شراب یا سور کا اقرار کیا تو بھی جائز ہی اور اگر مستہلکہ شراب یا سور کا اقرار کیا تو اُسپر کچھ لازم نہ آویگا - اور اگر مسلمان نے کسی ذمی کے واسطے ایسی شراب یا سور کا اقرار کیا جو تلف کر دی ہی تو اُسپر قیمت اُسکی واجب ہوگی - اور اگر کوئی ذمی مسلمان ہوگیا پھر دوسرے ذمی نے اقرار کیا کہ مین نے اسکا سور اسکے اسلام کے بعد تلف کر دیا اور مسلم نے کہا کہ تو نے میرے مسلمان ہونے سے پہلے تلف کیا ہی تو شیخین رح کے نزدیک ذمی اُسکی قیمت کا ضامن ہوگا اور امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک اُسپر ضمان نہین ہی اسی طرح اگر کسی ذمی نے شراب کے تلف کر دینے کا اسطرح اقرار کیا کہ مین نے اپنے حربی ہونے کی حالت مین یہ شراب تلف کر دی یا تیرے حربی ہونے کی حالت مین تلف کر دی ہی اور مخاطب کا حربی ہونا اس سے پہلے دریافت ہوا ہی تو اسمین بھی اختلاف مذکور واقع ہی یہ مبسوط مین ہی -

**تیرھوان باب** - اُن صورتون کے بیان مین جو شرکت کا اقرار ہوتی ہین اور جو نہین ہوتی ہین اور اپنی اور دوسرے شخص کی مشترکہ چیز مین اقرار کرنے اور اپنے اور دوسرے پر اقرار کرنے اور کسی چیز کا اپنے اور دوسرے کے واسطے ملک کا اقرار کرنے کے بیان مین - اگر کسی کے قبضہ مین ایک غلام ہی اُسنے کہا کہ زید کی اسمین شرکت ہی تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک زید کو اسکا آدھا ملیگا اور امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مقدار بیان کرنے مین مقر کا قول قبول ہوگا اور باتفاق ہی کہ اگر یون کہا کہ زید اس غلام مین میرا شریک ہی یا یہ غلام میرے اور زید کے درمیان مشترک ہی یا یہ غلام میرا اور زید کا ہی تو دونون مین برابر تقسیم ہوگا اور اگر اپنے اقرار سے ملا کر کہا کہ زید دسوین حصہ کا شریک ہی تو اسی کا قول قبول ہوگا یا یون کہا کہ یہ غلام میرا اور زید کا ہی میرا دو تہائی ہی اور زید کا ایک تہائی ہی تو بھی اسی کا قول لیا جائیگا - اگر کہا کہ یہ غلام میرا اور میرے ساتھ فلان و فلان اسمین شریک ہین تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک برابر تین حصہ ہوکر تقسیم ہوگا اور امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک مقدار بیان کرنے مین مقر کا قول قبول ہوگا یہ مبسوط مین ہی - ابن سماعہ نے امام محمد رح سے روایت کی ہی کہ زید نے کہا کہ عمرو کے اس غلام مین ہزار درم ہین تو غلام زید کا ہوگا اور ہزار درم عمرو کے اُسکی گردن پر قرضہ ہونگے ولیکن اگر اُسکے اقرار مین کوئی ایسا لفظ ہو جس سے غلام کی ذات مین شرکت ثابت ہو - مثلاً یون بیان کرے کہ مین نے یہ غلام خریدا اسمین عمرو کے ہزار درم ہین تو شرکت ہوسکتی ہی - اور اگر کہا کہ عمرو کے اس کپڑے مین ہزار درم ہین اور ایسا کوئی لفظ نہ بولا جس سے کپڑے مین شرکت ثابت ہو تو یہ شرکت نہوگی بلکہ کپڑے مین سے ہزار درم عمرو کو ملینگے اور اگر کہا کہ اس بر ذون مین عمرو کے ہزار درم ہین تو اسمین سوائے شرکت کے کوئی صورت نہین ہی بس شرکت قرار دیجاویگی یہ محیط مین ہی - اگر کسی دار مین ایک بیت معین کی نسبت ایک شریک نے دوسرے شریک کے واسطے اقرار کر دیا تو فے الحال یہ اقرار نہین صحیح ہی مگر دار کو تقسیم کرنے کے بعد اگر یہ بیت مقر کے حصہ مین پڑے تو دوسرے شریک کے سپرد کر دیگا اور اگر وہ بیت اُسکے شریک کے حصہ مین آیا تو مقر کا حصہ اُسکے اور شریک مقر لہ کے درمیان دونون کے حق کے تقسیم ہوگا کہ اسمین مقر اس بیت کے تمام گزون سے اور مقر لہ باقی دار کے نصف سے سوائے اس بیت کے حصہ دار ہوگا - اسی طرح اگر کسی خاص راستہ یا دیوار کا اقرار کیا تو بھی ایسا ہی ہوگا اور یہ شیخین رح کے نزدیک ہی اور امام محمد رح کے نزدیک مقر لہ بیت کے آدھے گزون سے اور مقر نصف باقی دار سے حصہ دار ہوگا مثلاً اگر دار کے سو گز ہون

اور بیت دس گز کا ہو تو شیخین رحمہ کے نزدیک مقرلہ دس گز سے اور مقر پینتالیس گز سے شریک ہوگا پس دار دونون مین گیارہ حصون پر تقسیم ہوگا دو حصہ مقرلہ کو اور نو حصہ مقر کو ملینگے اور امام محمد رحمہ کے نزدیک مقرلہ کو پانچ اور مقر کو پینتالیس گز کا حق ہے پس اسکو مقر کے حصہ کا دسوان دیا جائیگا اسیطرح اگر دو شریکون مین سے ایک نے ایک دار مشترکہ کے خاص بیت کی دوسرے شریک کیواسطے وصیت کی اور مرگیا تو بھی یہی صورت تقسیم کی ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر ایک حمام دو شریکون مین مشترک ہے ایک نے اقرار کیا کہ اسمین سے درمیانی بیت دوسرے شخص کا ہے یعنی کسی ثالث اجنبی کے لیے اقرار کیا تو جائز نہین ہے اور مقرلہ کو اختیار ہے کہ مقر سے اس بیت کی آدھی قیمت تاوان لیوے **قلت** اسوجہ سے آدھی قیمت لیگا کہ تمام بیت مقر کا نہین ہے بلکہ وہ آدھے کا شریک ہے اسواسطے آدھے مین اقرار جائز ہے مگر چونکہ مشترک ہے اسواسطے عین مین جائز نہین قیمت مین جائز ہے واللہ تعالی اعلم اور اگر نصف حمام یا تہائی حمام کا دوسرے شخص غیر کیواسطے اقرار کیا تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ ایک تلوار دو شخصون مین مشترک ہے اسکا حلیہ چاندی کا ہے پس ایک نے اقرار کیا کہ اسکا حلیہ زید کا ہے تو یہ اقرار اسکے شریک پر جائز نہوگا اور مقرلہ کو حلیہ کی آدھی قیمت ڈھلے ہوئے سونے سے ادا کریگا۔ اسی طرح اگر کسی بیت مشترک کے شہتیر کا دوسرے کیواسطے اقرار کیا تو مقرلہ کو اسکی آدھی قیمت دیگا۔ اسی طرح اگر ایک دیوار مشترک کی اینٹون یا ستون یا چوکھٹا دروازہ کا جو مشترک ہے کسی کے واسطے اقرار کر دیا تو بھی یہی صورت ہے یہ حاوی مین ہے۔ اور اگر ایک گٹھری کپڑون کی دو شخصون مین مشترک ہے اسمین سے ایک خاص کپڑے کا کسی شخص کے واسطے اقرار کیا تو اس کپڑے مین سے جسقدر حصہ مقر کا ہوگا وہ مقرلہ کو ملیگا کذا فی المبسوط۔ اور باندی غلام و حیوانات کا بھی یہی حکم ہے کذا فی الحاوی۔ ایک دار دو شخصون مین مشترک ہے پس ایک نے کہا کہ تمام دار سے دسوان حصہ میرے حصہ کا زید کا ہے تو جائز ہے اور دار کے دس حصہ کیے جاوینگے اسمین سے پانچ حصہ مقر کو دیے جاوینگے اور اسنے تمام دار سے دسوین حصہ کا زید کے واسطے اقرار کیا ہے اسواسطے ایک حصہ ان پانچ حصون مین سے زید کو ملیگا اور چار حصہ مقر کے پاس رہینگے اور اگر یون اقرار کیا کہ تمام دار کا چوتھائی زید کا ہے اور باقی ہم دونون مین مشترک ہے اور شریک نے اس سے انکار کیا تو مقر کا حصہ اسکے اور مقرلہ کے درمیان پانچ حصون مین تقسیم ہوگا تین مقر کو اور دو حصہ مقرلہ کو ملینگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر ایک دار دو شخصون مین مشترک ہے ایک نے ایک بیت معین کا زید کے واسطے اقرار کیا اور شریک نے اس سے انکار کیا مگر شریک نے دوسرے بیت معین کا اقرار کیا اور پہلے شریک نے اس سے انکار کیا تو دار دونون مین برابر تقسیم ہوگا جسکے حصہ مین اسکا بیت آیا کہ جسکا اسنے مقرلہ کے واسطے اقرار کیا ہے تو وہ بیت مقرلہ کو دیدیگا اور اگر اسکے حصہ مین نہ آیا تو اسکا حصہ اسکے اور مقرلہ کے درمیان اس بیت اور باقی آدھے دار پر سواے بیت کے تقسیم ہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ ایک دار دو شخصون عمرو و خالد مین مشترک ہے پھر ایک عمرو نے اقرار کیا کہ یہ دار ہم دونون اور زید کے درمیان تین تہائی ہے اور خالد دوسرے شریک نے اقرار کیا کہ یہ دار ہم دونون اور زید اور بکر کے درمیان چار حصے برابر ہے تو امام ابو یوسف رحمہ کے قول کے موافق جس پر دونون نے اتفاق کیا ہے یعنے زید وہ خالد کے پاس آویگا اور جو کچھ اس کے قبضہ مین ہے اس کا چھٹا تہائی لے لیگا اور یہ چوتھائی عمرو کے مقبوضہ مین ملاکر دونون برابر بانٹ لینگے اور جسقدر خالد کے پاس بچا وہ اسکے اور بکر کے درمیان برابر تقسیم ہوگا اور امام محمد رحمہ اللہ کے قول کے موافق زید خالد کے مقبوضہ مین سے پانچوان حصہ لیگا اور باقی قول مثل قول امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے ہے یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہے۔ اگر ایک قوم کا ایک راستہ خاص ہے اور اسپر ایک دروازہ لگا ہوا ہے قوم کے ایک شخص نے کسی غیر شخص کے واسطے اس راستہ مین اقرار کیا تو اسکا اقرار باقی شریکون پر جائز نہوگا اور جبتک باہم تقسیم نکرین تب تک

مقرلہ اس راستہ سے گذر نہین کرسکتا ہی اور اگر بعد قسمت کے وہ موضع اس مقر کے حصہ مین پڑا تو یہ اقرار اُسپر جائز ہوگا اور اگر دوسرے کے حصہ مین آیا تو مقرلہ کو اختیار ہوگا کہ مقر کے حصہ مین سے بقدر حصہ اس راستہ کے بٹا لیوے یہ حاوی مین ہی۔ ایک نہر تین آدمیون مین مشترک ہی ایک شریک نے دسوین حصہ نہر کا زید کے واسطے اقرار کیا تو اسکی دو صورتین مین اگر یون اقرار کیا کہ دسوان حصہ زید کا اور باقی نہر ہم تینون مین مشترک ہی تو جسقدر حصہ مقر کے قبضہ مین یعنے ایک تہائی ہی وہ چار حصہ ہوکر ایک حصہ مقرلہ کو دیا جائیگا اور اگر اپنے واسطے تہائی نہر کا دعوی کرتا ہو تو جسقدر اُسکے پاس ہی وہ اُسکے اور مقرلہ کے درمیان تیرہ حصہ ہوکر تین حصے مقرلہ کو اور دس حصے مقر کو ملینگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اسیطرح اگر چشمہ یا حوض تین شخصون مین مشترک ہو اور اسطرح اقرار واقع ہوا تو بھی یہی حکم ہی یہ مبسوط مین ہی۔ نوادر بن سماعہ مین امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالے سے روایت ہی کہ دو شخصون کے قبضہ مین ایک دار ہی ہر ایک نے دوسرے پر یہ گواہی دی کہ اسنے مدعی کے واسطے نصف دار کا اقرار کیا ہی اور ہر ایک اس اقرار سے منکر ہی تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ نے فرمایا کہ کسی کے مقبوضہ مین مدعی کا کچھ حق نہین ہی اور اگر ہر ایک شریک نے کسی دوسرے گواہ کے ساتھ دوسرے شریک پر یہ گواہی دی کہ اسنے اس مدعی کے واسطے آدھے دار کا اقرار کیا ہی تو مدعی دونون سے آدھا دار لے لیگا یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ یہ جو غلام میرے قبضہ مین ہی میرے اور عمرو کے درمیان مشترک ہی پھر کہا کہ یہ غلام میرے اور بکر کے درمیان ہی پھر بعد اسکے کہا کہ میرے اور خالد کے درمیان ہی پھر سبھون نے قاضی کے پاس نالش کی تو عمرو کے نام آدھے غلام کی اور بکر کے نام چوتھائی غلام کی اور خالد کے نام آٹھوین حصہ غلام کی ڈگری ہوگی اور باقی آٹھوان حصہ زید کے پاس رہیگا اسی طرح اگر یہ اقرار کسی میت پر کیا جسکا یہ وارث ہی تو بھی یہی حکم ہی کذا فے الحاوی۔ ایک تھیلی مین ہزار درم ہین دو شخصون کے قبضہ مین ہی پس ایک نے زید کے واسطے آدھے مال کا اقرار کیا پس اگر یہ کہکر کہ اسکا آدھا تیرا ہی چپ ہو رہا اور دوسرے شریک نے انکار کیا تو مقرلہ کو مقر کے مقبوضہ کی دو تہائی ملیگی اور اگر یون کہا کہ اسکا آدھا تیرا ہی اور باقی آدھا میرے اور میرے شریک کے درمیان مشترک ہی تو بھی یہی حکم ہی اور اگر یون کہا کہ یہ تھیلی میرے اور تیرے درمیان آدھی آدھی ہی تو اُسکا مقبوضہ دونون مین برابر تقسیم ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر زید و عمرو دونون مین سے زید نے بکر سے کہا کہ یہ تھیلی آدھی میری اور آدھی تیری ہی اور عمرو نے کہا کہ تہائی بکر کی اور دو تہائی میری ہی اور زید نے تصدیق کی تو بکر عمرو سے اُسکے مقبوضہ کی تہائی لے لیگا اور یہ تہائی زید کے مقبوضہ کے ساتھ ملاکر دونون برابر تقسیم کرلینگے۔ اور امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ عمرو سے پانچوان حصہ لیگا اور زید کے مقبوضہ مین ملاکر دونون برابر تقسیم کرلینگے۔ اور اگر اُسنے کل کا دعوے کیا تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک بکر ہر ایک سے اُسقدر لے لیگا جسقدر اُس نے اقرار کیا ہی اور امام محمد رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک عمرو سے اُسکے مقبوضہ کا پانچوان حصہ اور زید سے اُسکے مقبوضہ کا آدھا لیگا یہ کافی مین ہی۔ اور اگر زید نے کہا کہ بکر کی تہائی ہی اور دو تہائی میری ہی اور عمرو نے کہا کہ بکر کی دو تہائی ہی اور ایک تہائی میری ہی اور بکر نے دعوے کیا کہ تمام تھیلی میری ہی تو زید سے اُسکے مقبوضہ کا پانچوان حصہ لیگا اور عمرو سے اُسکے مقبوضہ کا تین پانچوان حصہ لیگا اور یہ اُس صورت مین ہی کہ بکر نے دونون کی تکذیب کی ہو اور اگر معًا دونون کی تصدیق کی تو عمرو سے اُس کے مقبوضہ کا تین پانچوان حصہ لیکر زید کے مقبوضہ کے ساتھ ملاکر تین تہائی کرلینگے کہ اُس مین سے ایک تہائی بکر کو ملیگی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ ایک تھیلی تین شخصون زید و عمرو و بکر مین مشترک ہی پس زید نے اقرار کیا کہ تین چوتھائی

عمرو کی اور ایک چوتھائی میری ہی اور بکر نے اقرار کیا کہ عمرو کا پانچ چھٹا حصہ ہے اور چھٹا حصہ میرا ہی اور عمرو نے کل
تھیلی کا دعوے کیا تو ہر ایک سے اُسکے اقرار کے موافق لے لیگا اور امام محمد رح کے نزدیک مقرسے دو پانچوین اور
پانچوین کی تین چوتھائی لیگا اور دوسرے سے تین پانچوین لیگا لذا فی الکافی - اور اگر تینون شریکون مین سے ایک
زید نے اقرار کیا کہ اس تھیلی کی تہائی خالد اجنبی کے واسطے ہے اور دو تہائی میری ہی اور عمرو نے کہا کہ نہین بلکہ آدھا اُسکا
ہی اور آدھا میرا ہی اور بکر نے کہا کہ دو تہائی اُسکی اور ایک تہائی میری ہی اور خالد نے دعوے کیا کہ سب تھیلی میری ہی تو زید
سے اُسکے مقبوضہ کا ساتوان اور عمرو سے دو ساتوین حصہ اور بکر سے تین ساتوین حصے لے لیگا یہ محیط سرخسی مین ہی - ایک
تھیلی ہزار درم کی زید کے پاس ہی اُسنے اقرار کیا کہ یہ میرے اور عمرو کے درمیان برابر مشترک ہی اور عمرو کو آدھی دیدی پھر اقرار
کیا کہ تھیلی میرے اور بکر کے درمیان برابر مشترک ہی تو اسکی دو صورتین ہین یا تو عمرو کو آدھی تھیلی بحکم قاضی دی یا بدون حکم
قاضی دی ہی پس پہلی صورت مین بکر کو باقی کا آدھا دیگا یعنی چوتھائی تھیلی اور دوسری صورت مین آدھا جو اُسکے پاس
ہی سب دیگا اور یہ ہمارے تینون علماء کا قول ہی اور اگر بکر کے واسطے نصف کا اقرار نہین بلکہ تہائی کا اقرار کیا ہو یعنی یون کہا
کہ تھیلی میرے اور تیرے اور عمرو کے درمیان تین تہائی مشترک ہی اور بکر نے عمرو کی شرکت سے انکار کیا پس اگر عمرو کو
بحکم قاضی دیچکا ہی تو بکر کو باقی کا آدھا دیگا اور اگر بدون حکم قاضی دیا ہی تو بکر کو کل مال کی تہائی دیگا - اور اگر عمرو کو بلا حکم
قاضی آدھا دیا اور بکر کو بحکم قاضی تہائی دیا پھر خالد کے واسطے اقرار کیا کہ یہ سب کا چوتھائی کا شریک ہی اور عمرو و بکر نے
خالد کی شرکت سے انکار کیا اور خالد نے عمرو و بکر کی شرکت سے انکار کیا تو خالد کو تمام مال کا چھٹا حصہ دیگا اور اگر پہلے
دونون کو بلا حکم قاضی دیچکا ہی تو خالد کو اپنے قبضہ کا باقی چھٹا حصہ دیدے گا اور اپنے مال سے اور چھٹا حصہ دے کر
تھیلی کی چوتھائی اُسکے واسطے پوری کر دے گا - اور اگر عمرو کو آدھا بحکم قاضی دیا ہی اور بکر کو چوتھائی بحکم قاضی دیا ہی پھر
خالد کے واسطے اقرار کیا تو ما بقی کا نصف یعنے آٹھوان حصہ اُسکو دے گا - اور اگر عمرو کو آدھا بحکم قاضی دیا ہی اور بکر کو
چوتھائی بلا حکم قاضی دیا ہی پھر خالد کے واسطے اقرار کیا تو خالد کو تھیلی کا چھٹا حصہ دیگا اور چھٹے حصہ کا آدھا اُسکے پاس
رہجاوے گا - اور اگر عمرو کو آدھا بدون حکم قاضی دیا اور بکر کو تہائی بحکم قاضی دیا ہی پھر خالد کے واسطے اقرار کیا اور عمرو
نے خالد کے واسطے تصدیق کی اور بکر سے انکار کیا اور خالد نے عمرو کی تصدیق کی اور بکر سے انکار کیا اور بکر نے زید کے
عمرو و خالد دونون کی شرکت سے انکار کیا تو خالد زید سے اُسکے مقبوضہ کا آدھا لیکر عمرو کے حصہ مین ملاکر برابر بانٹ لیگا
اور یہ امام ابو یوسف رح کا قیاس ہی اور امام محمد رح نے فرمایا اور یہی امام اعظم رح سے مروی ہی کہ خالد زید سے اُسکے
مقبوضہ کی تہائی لیکر مثل قول امام ابو یوسف رح کے عمل مین لاویگا - اور اگر بکر کو بھی بلا حکم قاضی دیدی پھر خالد کے
واسطے اقرار کیا اور باقی مسئلہ بحالہ ہی تو کتاب مین مذکور ہی کہ خالد زید سے تمام مال کا آٹھوان حصہ یعنے اُسکے مقبوضہ کا
تین چوتھائی لیکر عمرو کے حصہ مین ملاکر برابر تقسیم کر دیگا اور ابو بکر جصاص نے ابو سعید بردعی سے نقل کیا کہ یہ قول امام
ابو یوسف رح کا ہی اور امام محمد رح کے قیاس پر زید سے دسوان حصہ تمام مال کا یعنی اُسکے مقبوضہ کا تین پانچوان لیکر عمرو کے
حصہ مین ملاکر دونون برابر تقسیم کرینگے اور اگر زید نے عمرو کو آدھا مال بلا حکم قاضی دیدیا پھر بکر و خالد کے واسطے معاً اقرار
کیا اور عمرو نے زید کی تیسرے کے واسطے تصدیق اور دوسرے کے حق مین تکذیب کی تو خالد زید سے آدھے مقبوضہ کی
چوتھائی لیکر عمرو کے حصہ مین ملاکر برابر تقسیم کرینگے اور یہ امام ابو یوسف رح کے نزدیک ہی اور امام محمد رح کے نزدیک

پانچوان حصہ لیگا اور دوسرا یعنے بکر جسکے بارہ مین عمرو نے تصدیق نہین کی ہی زید سے تمام مال کی چوتھائی لے لیگا یہ تحریر شرح جامع کبیر حصیری مین ہی- اگر زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر اور خالد پر ہزار درم ہین اور خالد نے انکار کیا تو زید پر اسکے آدھے لازم آوینگے- اسی طرح اگر عاریت یا قرض یا مضاربت یا قتل خطار یا خطا سے یا عمداً زخمی کرنے مین ایسا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہی- اور اگر اپنے ساتھ دو شخصون کو مقروض بنایا تو اُنکے انکار کے بعد اسپر تہائی مال لازم آوے گا اسیطرح جن لوگون کو اپنے ساتھ بیان کیا اگر انمین غلام مجور یا نابالغ لڑکا یا حربی یا میت یا نامعلوم آدمی ہو تو ان لوگون کے شمار سے جسقدر حصہ مقر پر پڑتا ہو وہ لازم آویگا کذا فے الحاوی- اگر کہا کہ ہم پر زید کے ہزار درم ہین حالانکہ اپنے ساتھ کسی کو ذکر نہین کیا پھر کہا کہ اپنے ساتھ مین نے فلان وفلان شخصون کو مراد لیا تھا اور مقرلہ نے سب مال کا اسی مقر پر دعوے کیا تو کل مال اسی پر لازم ہوگا- اسی طرح اگر کہا کہ زید کے ہم پر اور اشارہ اپنی طرف اور دو ساتھیون کی طرف کیا تو اُسی پر کل مال لازم ہوگا- اور اگر کہا کہ زید کے ہم سب پر یا ہم کل پر ہزار درم ہین اور اپنی طرف اور اپنے ساتھیون کی طرف ہاتھ سے اشارہ کیا تو اُسپر ہزار مین سے بقدر اُسکے حصہ کے لازم آویگا یعنی ہزار درم ان لوگون کی تعداد پر تقسیم ہوکر جو حصہ اس مقر کے پڑتے مین پڑے اسپر لازم ہوگا- اور اگر یون اقرار کیا کہ زید کے ہم مین سے ایک شخص پر ہزار درم آتے ہین تو اُسپر کچھ لازم نہ آویگا اسی طرح اگر کہا کہ ہم مین سے دو شخصون پر آتے ہین تو بھی یہی حکم ہی یہ محیط مین ہی- اور اگر یون کہا کہ اے فلان تمھارے مجھپر ہزار درم ہین تو کل مال اُسپر واجب ہوگا اسی طرح اگر یون کہا کہ اے فلان تمھارے دونون کے مجھپر ہزار درم ہین تو اس مخاطب فلان شخص کو اسمین سے آدھے ملینگے یہ محیط سرخسی مین ہی اگر یون کہا کہ ہم کو فلان شخص نے ہزار درم قرض دیے یا ہمارے پاس ودیعت رکھے یا ہمنے عاریت لیے یا ہم نے اس کیلئے غصب کر لیے ہین تو اُسپر یہ سب مال لازم آویگا اور اگر یون کہے کہ مین نے اپنے ساتھ دوسرون کو مراد لیا تھا تو تصدیق نہ کی جاویگی- اور اگر یون کہا کہ مین نے ہزار درم درحالیکہ میرے ساتھ فلان شخص تھا غصب کر لیے تو اُسپر آدھا مال لازم ہوگا بخلاف اس صورت کے کہ اگر یون کہا کہ میرے ساتھ فلان شخص بیٹھا تھا تو ایسا نہین ہی یہ محیط مین ہی- اور اگر اقرار کیا کہ مین نے اور فلان شخص نے عمداً زید کا ہاتھ کاٹ ڈالا اور فلان شخص منکر ہی اور زید دعوے کرتا ہی کہ کاٹنے والا صرف یہی مقر ہی تو قیاساً اُسپر کچھ لازم نہین آتا ہی ولیکن ہم قیاس کو چھوڑ کر اُسپر آدھی دیت ید کا حکم کرتے ہین یہ حاوی مین ہی- اگر زید مر گیا اور اُسنے دو بھائی چھوڑے پھر ایک بھائی نے زید کی نسبت بھائی ہونے کا اقرار کیا اور دوسرے نے انکار کیا تو ہمارے علماء کے نزدیک مقر اس مقرلہ بھائی کو اپنے مقبوضہ کا آدھا بانٹ دیگا یہ فتاوی صغری مین ہی- اگر زید نے اقرار کیا کہ جو میراث میرے باپ کی میرے پاس ہی وہ میرے اور اس شخص کے درمیان مشترک ہی یہ میرا بھائی ہی پس مقرلہ نے زید کے بیٹے ہونے سے انکار کیا یعنی یہ زید میت کا بیٹا نہین ہی مین ہی میت کا بیٹا ہون یا کسی شخص سے زید نے کہا کہ تیری بہن مر گئی اور وہ میری جورو تھی اور یہ مال میرے اور تیرے درمیان میراث چھوڑ گئی ہی اُسنے کہا کہ سب مال میرا ہی کیونکہ تو اسکا شوہر نہین ہی تو پہلے مسئلہ مین آدھا مال مقرلہ کو ملیگا اور دوسرے مسئلہ مین امام اعظم رح کے نزدیک مقرلہ تمام مال لے لیگا اور صاحبین رح کے نزدیک آدھا مال لیگا یہ کافی مین ہی- عورت نے اگر اقرار کیا کہ مین نے اپنے شوہر سے میراث پائی ہی پھر اُسنے اقرار کیا کہ یہ شخص شوہر کا بھائی ہی پس بھائی نے کہا کہ مین بھائی ہون اور تو اسکی جورو نہین ہی تو امام محمد رح و زفر رح کے نزدیک تمام مال بھائی کو ملیگا اور امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ عورت کو چوتھائی اور باقی بھائی کو

ملیگا یہ فتاوی صغری مین ہی۔ ابن سماعہ نے امام محمد رح کو لکھا کہ ایک شخص نے دو شخصون سے کہا کہ تم دونون کے مجھپر ہزار درم ایک غلام کے دام ہین جو تم دونون نے میرے ہاتھ فروخت کیا تھا پس ایک نے تصدیق کی اور دوسرے نے کہا کہ میرے تجھپر پانچسو درم قرض کے ہین کہ مین نے تجھے قرض دیے تھے انمین میرے ساتھ کسی کی شرکت نہین ہی تو امام محمد رح نے جواب فرمایا کہ امام اعظم رح و امام ابویوسف کے قیاس مین چاہیے کہ دونون مین سے کوئی کچھ وصول نہ کرے مگر دوسرا اسمین شریک ہوگا۔ ولیکن میرے نزدیک جو کچھ ایک نے وصول کیا اگر دوسرا اسمین اپنی شرکت سے انکار کرتا ہی تو شریک نہوگا۔ زید نے عمرو و بکر دو شخصون سے کہا کہ مین نے تم دونون کے باپ سے ہزار درم غصب کر لیے اور اسکا تم دونون کے سواے کوئی وارث نہین ہی پھر عمرو نے اسکی تصدیق کی اور بکر نے کہا کہ میرے تجھپر پانچ سو درم قرض ہین کہ مین نے تجھے قرض دیے تھے اور تو نے میرے باپ کی کوئی چیز غصب نہین کی ہی تو امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ دونون مین سے کوئی کچھ وصول نہ کرے مگر دوسرا بھائی اسمین شریک ضرور ہوگا یہ محیط مین ہی۔

**چودھوان باب۔** ایسے اقرار جنسے صریح ابراء ہوتا ہی اور جنسے صریح ابراء نہین ہوتا ہی انکے بیان مین۔ قال الابراء بری کرنا۔ اگر کسی شخص نے اقرار کیا کہ میرا زید کی طرف کچھ نہین ہی تو اس برائت مین سب حق آگئے جو از قسم مال ہی اور وہ بھی جو از قسم مال نہین ہی جیسے کفالت بالنفس و قصاص و حد قذف اور وہ دین بھی جو مال کے بدلے واجب ہوا ہی جیسے ثمن و اجرت یا جو مال کے بدلے نہین واجب ہوا ہی جیسے مہر و ارش اور وہ بھی جو مال معین مضمون ہو یعنی اسکی ضمان لازم ہو جیسے غصب یا امانت ہی جیسے عاریت و اجارہ وغیرہ۔ اور اگر یون کہا کہ میرا کچھ حق زید پر نہین ہی تو اسمین مضمون آگیا اور امانت داخل نہ ہوئی اور اگر یون کہا کہ زید کے پاس میرا کچھ حق نہین ہی تو امانت داخل ہوئی اور مال مضمون داخل نہ ہوا یہ محیط مین ہی۔ اگر کہا کہ زید میرے مال سے جو اسپر ہو بری ہی تو یہ دیون کو شامل ہی اور اگر کہا کہ میرے مال سے جو اسکے پاس ہو بری ہی تو ان مالون کو شامل ہی جو اصل مین امانت ہین اور جنکی اصل نفس مضمون ہی انکو شامل نہین ہی۔ اور اگر کہا کہ زید میرے مال سے جو اسکی طرف ہی بری ہی تو ضمان اور امانت سے بری ہوگیا پھر اگر اسکے بعد طالب نے اسپر کسی حق کا دعوے کیا تو اس کی گواہی مقبول نہ ہوگی تاوقتیکہ گواہ یون گواہی نہ دین کہ یہ حق بری کرنے سے بعد کا ہی یا کوئی ایسا وقت مقرر کرین جو بری کرنے سے بعد ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اور اگر وقت نہ بیان کیا بلکہ دعوے مین ابہام رکھا تو قیاس چاہتا ہی کہ اسکے دعوی کی سماعت ہو مگر استحسانًا گواہی مقبول نہوگی یہ محیط مین ہی۔ اور اگر یون کہا کہ میرا کسی پر دین نہین ہی پھر کسی پر دین کا دعوے کیا تو دعوے صحیح ہی۔ اور نوادر ابن رستم مین امام محمد رح سے روایت ہی کہ اگر زید نے کہا کہ جسپر میرا دین ہی وہ اس سے بری ہی تو اسکے قرضدار اسکے قرضون سے بری نہین ہونگے ولیکن اگر کسی شخص معین کو قصدًا مراد لے اور کہے کہ یہ شخص میرے قرض سے جو اسپر ہی بری ہی یا کسی قبیلہ کو مراد لے اور کہے کہ فلان قبیلہ بری ہی اور اہل قبیلہ معدودے چند لوگ ہین تو ہو سکتا ہی کہ یہ بری ہو جاوین اسی طرح اگر یون کہا کہ جو کچھ مال میرا لوگون پر از قسم دین تھا سب مین نے بھر پایا تو صحیح نہین ہی یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اگر اقرار کیا کہ فلان شخص میرے حق سے بری ہوگیا پھر کہا کہ صرف بعض حق سے بری ہوا ہی تو اس کی تصدیق نہ کیجاوے گی اسی طرح اگر کہا کہ زید اس سے جو میرا اسکی طرف ہی یا میرے مال سے جو اسکی طرف ہی۔ یا میرے قرضہ سے جو اسپر ہی یا میرے حق سے جو اسپر ہی بری ہی تو بھی یہی حکم ہی ولیکن حقوق سے بری کرنے مین کفالت اور وہ جنایت جسمین قود یا ارش

لازم آتا ہے داخل ہونگے کیونکہ یہ اُسکے حقوق مین سے ہین یہ مبسوط مین ہے۔ اگر یون کہا کہ مین نے اپنے دین سے
جو فلان شخص پر ہے بری کیا یا وہ شخص اُس دین سے جو میرا اُسپر ہے حلت مین ہے تو یہ قرضدار کی برائت ہے اسیطرح
اگر کہا کہ جو میرا اُسپر مال ہے مین نے اُسکو ہبہ کر دیا تو قرضدار بری ہوگیا لیکن اگر حاضر ہوا اور کہے کہ مین ہبہ نہین
قبول کرتا ہون یا غائب ہوا اور خبر پہونچے پر کہے کہ مین نہین قبول کرتا ہون تو مال اُسپر رہیگا اور اگر عدم قبول سے
پہلے مرگیا تو بری رہا یہ حاوی مین ہے اور اگر طالب نے اقرار کیا کہ فلان شخص پر جو میرا قرضہ تھا اُسنے میری طرف سے
برأت کرلی تو یہ وصول پانیکا اقرار ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر یون اقرار کیا کہ لیس لی مع فلان شئی کہ فلان شخص کے
پاس میری کوئی چیز نہین ہے تو یہ امانات سے ابرا ہے نہ دیون سے یہ محیط مین ہے اگر اقرار کیا کہ زید کی طرف میری کوئی
حد شرعی نہین آتی ہے تو مقر ایسے سرقہ کا دعوی کرسکتا ہے جسمین ہاتھ کاٹا جاوے اور اگر کہا کہ زید کیطرف میرا کچھ ادرش
نہین ہے تو اُسکو یہ اختیار نہین ہے کہ خطا سے قتل کی دیت کا دعوی اُسپر دائر کرے یا صلح یا کفالت سے دیت کا دعوی کرے
اور اگر کہا کہ جراحت کیوجہ سے کوئی حق نہین ہے تو خطا سے زخمی کرنے اور عمداً زخمی کرنے دونون کو شامل ہے قتل کو
شامل نہین ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر اقرار کیا کہ زید کی طرف میرا قصاص نہین ہے تو اُسکو خطا سے قتل یا حد کا دعوے
کرنیکا اختیار رہیگا۔ اور اگر یون اقرار کیا کہ زید کیطرف خطا سے زخمی کرنیکا میرا حق نہین ہے تو اُسکو اختیار ہے کہ عمداً زخمی کرنیکا
اُسپر دعوے کرے خواہ اُسکے عوض قصاص آتا ہو یا نہ آتا ہو یہ مبسوط مین ہے اور اگر اقرار کیا کہ میرا حق خون زید کیطرف
نہین ہے تو عمداً یا خطاءً خون کا دعوی اُسپر نہین کرسکتا ہے اسکے سوائے دعوے کرسکتا ہے جسمین خون کرنا نہین ہے کذا فی
الحاوی۔ اگر اقرار کیا کہ میرا کچھ حق زید کی طرف نہین ہے پھر اُسپر حد قذف یا سرقہ کا دعوے کیا تو گواہ قبول نہونگے و لیکن اگر گواہ
گواہی دین کہ یہ حق بری کرنیکے بعد پیدا ہوا ہے تو قبول ہونگے یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر یون کہا کہ یہ میرے قذف کرنے سے وہ
بری ہوگیا پھر اُسپر دعوی کیا تو اُسکو اختیار ہے اور اگر یون کہا کہ یہ شخص اُس سرقہ سے جسکا مین نے اُسپر دعوی کیا تھا بری ہے
تو اُسپر ضمان نہ آویگی اور نہ ہاتھ کاٹا جاویگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر کسی شخص نے کہا لا حق لی علی فلان فیما علمت اسکی طرف میرا کوئی
حق نہین ہے در صورتیکہ مین جانتا ہون پھر اُسپر کسی حق مسمے معین کا دعوی کیا تو گواہ قبول ہونگے اور یہ برائت کچھ نہین ہے اسیطرح
اگر کہا کہ میرے علم مین یا میرے ظن مین یا میری رائے مین یا میرے حساب مین یا میری کتاب مین نہین ہے تو بھی یہی حکم ہے اور
اگر یون کہا کہ مین نے جانا کہ میرا اُسپر کچھ حق نہین ہے یا یقین جانا کہ کچھ حق اُسپر نہین ہے پھر دعوی کیا تو گواہ مقبول نہونگے یہ حاوی
مین ہے۔ اگر کہا کہ لست من فلان فی شئے کہ مین فلان شخص سے کسی شے مین نہین ہون پھر اس قول سے پہلے کے مال کا اُسپر
دعوی کیا تو گواہ قبول ہونگے اور یہ قول باطل ہے اور اگر کہا کہ فلان سے مین بری ہوا یا فلان مجھ سے بری ہوا تو دونون
مین سے کسی کیواسطے دوسرے کے کسی حق سے اس قول سے برأت نہوگی یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر کہا کہ لست من الدار
التی فی یدہ فی شئے یعنے مین اس گھر سے جو زید کے قبضہ مین ہے کسی شے مین نہین ہون اور مقصود یہ ہے کہ مجھے اس گھر مین جو
زید کے قبضہ مین ہے کچھ حق حاصل نہین ہے اور یہ عرف زبان سے معلوم ہے پھر اگر اس گھر کی نسبت کچھ دعوی کیا تو قبول
نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر کہا کہ مین اس دار سے بری ہون یعنے کچھ تعلق نہین ہے پھر اسی دار کا دعوی کیا اور گواہ قائم
کیے تو مقبول نہونگے و لیکن اگر بعد برأت کے کسی حق کے پیدا ہونیکا دعوی کرے تو گواہ قبول ہونگے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر
کہا کہ مین اس دار سے خارج ہوا تو یہ کسی بات کا اقرار نہین ہے۔ اور اگر یون کہا کہ مین اس دار سے سو درم پر یا بعوض سو درم

سکے نکل گیا اور بیدام وصول پائے تو عرف کے اعتبار سے یہ اس امر کا اقرار ہی کہ میرا اسمین کچھ حق نہین رہا اور یہی حکم حیوان و عروض و قرضہ مین ہی۔ پس اگر قابض نے اس سے انکار کیا اور کہا کہ یہ دار میرا ہی اور تو نے سو درم مجھ سے غصب کر لیے ہین تو اس سے قسم لیجاویگی۔ اور اگر قسم کھائی تو سو درم واپس ملیگا اور مقر اپنی خصومت پر باقی رہیگا یعنے وہ خصومت کر سکتا ہی یہ مبسوط مین ہی۔ اور اگر کہا کہ مین اس غلام سے بری ہون پھر اسکا دعوی کرکے گواہ پیش کیے تو قبول نہونگے۔ اسیطرح اگر کہا کہ مین اس غلام سے نکل گیا یا یہ غلام میری ملک سے نکل گیا یا میرے ہاتھ سے نکل گیا پھر اسکا دعوی کرکے گواہ قائم کیے تو قبول نہونگے یہ محیط مین ہی۔ اگر زید نے عمرو سے کہا کہ یہ غلام تیرا ہی اسنے کہا کہ میرا نہین ہی پھر کہا کہ بلکہ میرا ہو تو اسکا نہوگا اسیطرح اگر گواہ قائم کیے تو مقبول نہونگے یہ مبسوط مین ہی۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین عمرو نے کہا کہ میرا تجھپر کچھ نہین ہی تو زید کا اقرار رد ہو جائیگا پھر اگر زید نے دوبارہ اقرار کا اعادہ کیا اور عمرو نے کہا کہ ہان تو زید پر لازم آوینگے یہ محیط سرخسی مین ہی۔ اور اگر زید نے کہا کہ یہ باندی عمرو کی ہی مین نے اس سے غصب کر لی ہی عمرو نے کہا کہ میری نہین ہی تو اقرار رد ہو جائیگا پھر اگر اقرار کا اعادہ کیا اور عمرو نے دعوی کیا تو اسکو دلائی جائیگی یہ مبسوط مین ہی بشر بن الولید نے امام ابو یوسف رحمہ سے روایت کی ہی کہ زید نے عمرو سے کہا کہ جو کچھ میرا تجھپر ہی مین نے اس سے تجھے بری کیا عمرو نے جواب مین کہا کہ تیرے مجھپر ہزار درم ہین پس زید نے کہا کہ تو نے سچ کہا تو قیاساً اسپر ہزار درم لازم ہونگے اور استحساناً بری ہو جائیگا یہ محیط مین ہی زید عمرو پر ہزار درم ہونے کے دو گواہ لایا۔ اور عمرو ہزار درم کی بریت سے دو گواہ لایا پس اگر مال کی تاریخ ہو اور مال کی تاریخ کے بعد برأت کی تاریخ ہو تو بری ہونے کی ڈگری کر دیجائیگی اور اگر مال کی دستاویز کی تاریخ برأت کی تاریخ کے بعد ہو تو مال کی ڈگری ہوگی اور اگر کسیکی تاریخ نہ ہو تو بریت پر عمل درآمد ہوگا اسیطرح اگر دونون کی تاریخ برابر ہو تو بھی بریت کا حکم ہوگا اور اگر مال کی چک مین تاریخ ہو اور برأت کی تاریخ نہو یا اسکے برعکس ہو تو بریت کا حکم ہوگا۔ اور اگر زید کے عمرو پر دو چکین مال کی ہین ایک ہزار درم کی ہو اور دونو چکون کی تاریخ مختلف ہو اور عمرو کے پاس برأت کی دو چکین ایکہزار درم کی اور دوسری پانچسو درم کی ہو پس عمرو نے دعوے کیا کہ تیرے مجھپر ہزار درم تھے حالانکہ تو نے مجھسے ڈیڑھ ہزار درم لے لیے ہین اور زید نے کہا کہ میرے تجھپر دو ہزار درم تھے اور مین نے تجھ سے کچھ نہین لیا ہی تو عمرو ڈیڑھ ہزار درم سے بری ہوگا اور دو ہزار کی باقی یعنے پانچ سو درم زید لے لیگا کذا فی فتاوی قاضیخان

متفرقات امام محمد رح نے جامع مین فرمایا کہ زید کے قبضہ مین ایک دار ہی اسنے اقرار کیا کہ یہ دار عمرو کا ہی میرا اسمین کچھ حق نہین ہی پس عمرو نے کہا کہ یہ دار میرا کبھی نہتھا ولیکن یہ بکر کا ہی اور بکر نے اسکی تصدیق کی تو بکر کے نام ڈگری کر دیجائیگی۔ یہ اسوقت کہ عمرو نے اپنے کلام سے کہ یہ میرا کبھی سے نہتھا ملا کر کہا ہو کہ ولیکن یہ بکر کا ہی اور اگر جدا کرکے بیان کیا تو ڈگری نہوگی یہ محیط مین ہی۔ زید کیواسطے عمرو نے دین کا اقرار کیا پس زید نے اقرار کیا یہ قرضہ خالد کا ہی اور خالد نے تصدیق کی تو صحیح ہی اور وصول کرنیکا حق زید کو حاصل ہوگا خالد کو حاصل نہوگا اور اگر عمرو نے خالد کو دیدیا تو بری ہوگیا یہ فتاوے قاضیخان مین ہی۔ اور اگر زید نے کہا کہ میرے ہزار درم جو عمرو پر ہین وہ خالد کے ہین میرے نہین ہین اور خالد نے کہا کہ میرے عمرو پر یہ درم نہین ہین تو عمرو اس مال سے بری نہ ہوگا اور اگر مقر لہ نے یون کہا کہ میرا عمرو پر کچھ نہین ہی تو وہ بری ہو جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی۔ ہشام نے امام محمد سے روایت کی ہی کہ زید نے

یعنی دوبارہ

پاس ہزار درم ہین اُسنے عمرو سے کہا کہ یہ ہزار درم تیرے ہین تونے اپنے بھائی سے ورثہ مین پائے ہین عمرو نے کہا کہ یہ خالد کے ہین اسنے اپنے بھائی سے میراث پائے ہین تو امام محمد رحمہ اللہ نے فرمایا کہ خالد کو دلائے جاوینگے بشرطیکہ کلام موصول ہو کذا فی المحیط

## پندرھوان باب - تلجیہ کے ساتھ اقرار کرنیکے بیان مین

اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین یہ اقرار تلجیہ کے طور پر کیا اور عمرو نے کہا کہ نہین بلکہ یہ حق ہے پس اگر عمرو سے کوئی ایسا اقرار صادر نہین ہوا ہے کہ یہ زید کا اقرار بطور تلجیہ ہے تو زید پر مال لازم ہوگا و لیکن اگر عمرو زید کے قول کی تصدیق کرے تو زید پر کچھ لازم نہوگا ایسے ہی اگر گواہون سے کہا کہ گواہ رہو کہ مجھپر زور یا باطل یا کذب کی راہ سے عمرو کے ہزار درم ہین اور عمرو نے کہا کہ اُسنے جو کچھ کہا سب سچ کہا تو زید پر کچھ لازم نہ آویگا اور اگر عمرو نے کہا کہ اسنے مال کے اقرار مین سچ بیان کیا اور زور یا باطل یا کذب کی راہ سے ہونے مین جھوٹ بولا ہے تو زید سے ہزار درم کا مواخذہ کیا جائیگا علی ہذا اگر زید نے کہا کہ مین نے تلجیہ کی راہ سے اپنا گھر عمرو کے ہاتھ ہزار درم کو فروخت کیا ہے اور عمرو نے تلجیہ کے طور سے بیع ہونے مین اسکی تکذیب کی تو بیع لازم ہوجائیگی اور اگر اسکے سب قول کی تصدیق کی تو بیع باطل ہے اور اگر عمرو نے اسکے جواب مین یون کہا کہ اسنے سچ کہا تو بھی باطل ہے کیونکہ مطلق تصدیق تمام اقرار کی تصدیق قرار دیا و یگی جبکہ اسمین سے کوئی بات خاص نہ کی ہو یہ مبسوط مین ہے - اگر زید نے عمرو سے کہا کہ میرا تجھپر کوئی حق نہین ہے مگر تو میرے لیے اپنے اوپر ہزار درم ہونے کے گواہ کرلے عمرو نے کہا کہ ہان تیرا کچھ حق مجھپر نہین ہے پھر ہزار درم اپنے اوپر ہونے کے گواہ کردیے اور گواہ یہ سب باتین سنتے تھے تو یہ باطل ہے عمرو پر کچھ لازم نہ آویگا اور گواہونکو بھی عمرو پر اس مال کے ہونیکی گواہی دینا حلال نہین ہے اور اگر یون کہا کہ اپنے اوپر میرے ہزار درم ہونیکے اس شرط پر کہ یہ باطل ہین یا اس شرط پر کہ تو بری ہے گواہ کرلے اسنے ایسے ہی گواہ کرلیے تو اسپر ان درمون مین سے کچھ بھی لازم نہ آویگا یہ محیط مین ہے - اگر ایک شخص نے ایک عورت سے کہا کہ مین چاہتا ہون کہ تجھسے بطور تلجیہ یا باطل کے ہزار درم پر نکاح کرلینے پر گواہ کرلون عورت نے کہا کہ ہان اسطور سے گواہ کرلے اور گواہون نے یہ باتین سنی تھین وہین حاضر تھے پھر اسنے گواہ کیے کہ مین نے اس عورت سے ہزار درم پر نکاح کیا اور عورت نے کہا کہ مین راضی ہوئی تو نکاح جائز ہوگیا ایسے ہی طلاق و عتاق خواہ مال پر ہو یا بلا مال ہو خلع کی ایسی صورت مین بھی یہی حکم ہے اور جس صورت مین مال مقرر ہوا ہے وہ مال بھی واجب ہوجائیگا و لیکن اگر کتابت اس طور سے واقع ہوئی تو مثل بیع کے باطل ہوگی کذا فی الحاوی - اگر کسی عورت سے کہا کہ مین تجھے پوشیدہ ہزار درم مہر دونگا اور علانیہ دو ہزار درم ظاہر کرکے اسپر گواہ کرلونگا تو عورت کا مہر ہزار درم ہوگا اور اگر باہم قرار دیا کہ مہر دریردہ ہزار درم ہے اور سنانے کو ظاہر مین سو دینار مہر کے ظاہر کیے جاوینگے پس دونون نے ایسا ہی کیا تو عورت کو مہر مثل ملیگا اور اگر ایسی صورت بیع مین واقع ہوئی تو قیاساً بیع باطل ہے اور استحساناً صحیح ہے اور اگر بیع مین یہ صورت بجاے ہزار درم و سو دینار کے ہزار درم و دو ہزار درم مین واقع ہو تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ نے فرمایا کہ میرے علم مین امام اعظم کے نزدیک دو ہزار درم پر بیع واقع ہوگی اور ایسا ہی معلے رحمہ اللہ نے امام اعظم و ابو یوسف سے روایت کیا ہے اور امام محمد سے املا مین امام اعظم سے روایت ہے کہ بیع ایک ہزار درم پر صحیح ہے اور یہی ان دونون کا قول ہے کذا فی المبسوط

## سولھوان باب - نکاح و طلاق و رق کے اقرار کے بیان مین - رقیت مملوک ہونا رقیق مملوک محض

زید نے اقرار کیا کہ مین نے اپنی صحت یا مرض مین ہندہ سے نکاح کیا ہے پھر اس سے انکار کرگیا اور ہندہ نے اسکی زندگی مین یا مرنے کے بعد اسکی تصدیق کی تو جائز ہے اور عورت کو مہر و میراث ملیگا و لیکن اگر نکاح مرض مین واقع ہوا اور مہر بقدر مہر مثل کے

زیادتی ہو تو زیادتی باطل ہوگی۔ اور اگر عورت نے اپنی صحت یا مرض میں اقرار کیا کہ میں نے فلان شخص سے اپنا نکاح کیا ہے پھر انکار کر گئی پس شوہر نے اگر اسکی زندگی میں اسکی تصدیق کی تو نکاح ثابت ہوگا اور اگر بعد مرنے کے تصدیق کی تو امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک نکاح ثابت نہوگا اور شوہر کو اسکی میراث نہ ملیگی اور صاحبین رح نے فرمایا کہ نکاح ثابت ہوگا یہ مبسوط میں ہے۔ اور اگر زید نے کہا کہ میں نے ہندہ سے نکاح کیا اور کہا کہ انشاء اللہ تعالی تو یہ نکاح کا اقرار نہیں ہے بلکہ انکار نکاح ہے اور اگر عورت نے کہا کہ زید نے انشاء اللہ تعالی نہیں کہا تھا تو زید کا قول قبول ہوگا۔ اسیطرح اگر عورت نے ایسا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہوگا۔ ایسا ہی طلاق وعتاق میں اگر کہا کہ میں نے تجھے طلاق دی اور کہا کہ انشاء اللہ تعالی یہ تجھے آزاد کیا اور کہا کہ انشاء اللہ تعالی تو بھی یہی حکم ہے۔ اور اگر عورت سے کہا کہ کیا میں نے تجھ سے کل کے روز نکاح نہیں کیا تھا یا آیا تجھ سے کل نکاح نہیں کیا ہے یا آیا یہ بات نہیں ہے کہ کل میں نے تجھ سے نکاح کیا ہے اس عورت نے کہا کہ ہاں کیا ہے تو یہ عورت کیطرف سے نکاح کا اقرار ہے اسلیے کہ سبب کلمہ استفہام کا نفی پر داخل ہوتا ہے تو وہ معنی اثبات کے ہوتا ہے پس یون ہوگیا کہ گویا مرد نے عورت سے کہا کہ میں نے تجھ سے نکاح کیا ہے اسنے کہا کہ بلے یعنی ہاں کذا فی المحیط۔ اگر عورت سے کہا کہ کیا نہیں میں نے تجھے کل کے روز طلاق دی ہے اسنے کہا کہ ہاں دی ہے تو یہ طلاق کا اقرار ہے یہ محیط سرخسی میں ہے اگر عورت سے کہا کہ میں نے تجھ سے کل کے روز نکاح کیا اسنے کہا کہ نہیں پھر کہا کہ ہاں کیا ہے پھر شوہر نے کہا کہ نہیں تو نکاح لازم آویگا اور اگر عورت سے کہا کہ کیا میں نے تجھے کل کے روز طلاق نہیں دی تو یہ مرد کی طرف سے نکاح وطلاق دونوں کا اقرار ہے اور اگر یون کہا کہ آیا میں نے تجھے کل کے روز طلاق دی ہے تو یہ نکاح کا اقرار ہے طلاق کا اقرار نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک عورت نے کسی مرد سے کہا کہ تو مجھے طلاق دیدے تو یہ نکاح کا اقرار ہے اسیطرح اگر یون کہا کہ مجھسے ہزار درم پر خلع کر لے تو بھی یہی حکم ہے ایسے ہی اگر عورت نے کہا کہ زید نے مجھے کل کے روز طلاق دیدی یا مجھسے ہزار درم پر خلع کر لیا ہے لیکن اقرار کیا کہ تو نے مجھ سے مظاہرت یا ایلا کیا ہے تو بھی یہی حکم ہے یہ مبسوط میں ہے قلت مؤلی ایلا کرنیوالا۔ مظاہر ظہار کرنیوالا یہ کتاب النکاح میں مفصل مذکور ہے۔ اگر مرد نے عورت سے کہا کہ میں تجھ سے مولے یا مظاہر ہوں تو یہ نکاح کا اقرار ہے اور اگر کسی عورت سے کہا کہ تو مجھپر مثل پیٹھ میری ماں کے ہے تو یہ اقرار نکاح نہیں ہے کذا فی الحاوی۔ اور اگر مرد نے کہا کہ تو مجھ سے بعوض مال کے خلع کرانے تو مرد کی طرف سے یہ اقرار اس امر کا ہوگا کہ میں نے اس عورت سے نکاح کیا ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اگر عورت نے کہا کہ تو مجھے طلاق دیدے مرد نے کہا کہ تو اختیار کر لے یا طلاق میں تیرا کام تیرے ہاتھ ہے یا طلاق میں نہ بیان کیا تو یہ مرد کی طرف سے نکاح کا اقرار ہوا اور اگر مرد نے ابتداءً یون کہا کہ طلاق میں تیرا کام تیرے اختیار ہے تو یہ مرد کی طرف سے نکاح کا اقرار ہوا اور اگر طلاق میں نہ کہا تو یہ نکاح کا اقرار نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر مرد نے اپنی عورت سے کہا کہ تو طالق تو یہ نکاح کا اقرار ہوا اور اگر عورت سے کہا کہ واللہ میں تجھے قربت نکرونگا تو یہ نکاح کا اقرار نہیں ہے اسیطرح اگر کہا کہ تو مجھپر حرام ہے یا بائن ہے تو بھی اقرار نکاح نہیں ہے ولیکن اگر عورت نے طلاق کا سوال کیا اور مرد نے یہ کلمات اسکے جواب میں کہے تو اقرار ہوسکتے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر ایک آزاد عورت سے کہا کہ یہ میرا بیٹا تجھ سے پیدا ہوا ہے اس عورت نے کہا کہ ہان تو یہ نکاح کا اقرار ہوا اسیطرح اگر اس عورت سے کہا کہ یہ ہم دونون کا بیٹا ہے اسنے کہا کہ ہان تو بھی اقرار نکاح ہے اور اگر یہ عورت جس سے کلام کیا ہے باندی ہو تو یہ تمام کلام اقرار نہوگا یہ محیط میں ہے۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ میں نے اس عورت کو تین مہینہ سے طلاق دی ہے یا اگر اسکے

ایک مہینہ سے نکاح کیا ہو تو کوئی طلاق اُسپر واقع نہوگی اور اگر چار مہینہ سے نکاح کیا ہو تو اُسپر طلاق واقع ہو جائیگی ولیکن اگر عورت نے مرد کے قول کی اسناد وقت مین تصدیق کی یعنے تین مہینہ سے طلاق دی ہو تو اُسکی عدت اسی وقت سے ہوگی جس وقت طلاق واقع ہوئی ہو اور اگر اسناد وقت مین شوہر کی تکذیب کی تو اُسکی عدت شوہر کے اقرار کے وقت سے شروع ہوگی یہ مبسوط مین ہو - اگر بعد دخول واقع ہونیکے مرد نے اقرار کیا کہ مین نے اس عورت کو قبل دخول کے طلاق دیدی ہو حالانکہ اسکا مہر مقرر ہو چکا تھا تو طلاق واقع ہوگی اور اسکو اس مہر مسمی کا آدھا ملیگا اس سبب سے کہ اُسنے قبل دخول کے طلاق کا اقرار کیا ہو اور بعد طلاق کے دخول واقع ہونیکے اقرار کیوجہ سے اسکو مہر مثل دلایا جائیگا یہ محیط مین ہو - ایک عورت نے اقرار کیا کہ زید نے مجھ سے نکاح یا ملک کیوجہ سے وطی کی ہو حالانکہ زید منکر ہو پھر اس عورت نے زید کے بیٹے یا باپ سے نکاح کر لیا تو دونون مین جدائی نہ کی جائیگی - اسیطرح اگر عورت نے دعوی کیا کہ زید نے مجھے تین طلاق دی ہین اور زید کہتا ہو کہ مین نے اسکو ایک طلاق دی ہو پھر اس عورت سے دوسرے شخص سے نکاح کرنے سے پہلے زید نے نکاح کر لیا تو جائز ہو اسیطرح اگر عورت نے اقرار کیا کہ مین نے اس لڑکے کو دودھ پلایا ہو پھر وہ لڑکا بالغ ہوا اور اُسنے اس عورت سے یا اسکی لڑکی سے نکاح کیا تو دونون مین جدائی نہ کیجاویگی ولیکن اسکو چاہئے کہ دونون مین سے کسی سے قربت نکرے - اور ایسی صورت مین جو اقرار عورت کی طرف سے ہو نکاح کو نہین توڑتا ہو اور اگر شوہر کی طرف سے ہو مثلاً اُسنے کہا کہ یہ عورت میری مان و باپ کی طرف سے بہن ہو اور اسی پر ثابت رہا پھر اس عورت سے نکاح کیا تو دونون مین جدائی کرادی جائیگی اور شوہر پر نصف مہر لازم ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہو - اور اگر مرد نے اقرار کیا کہ مین نے اس عورت کو تین طلاق دی ہین پھر اسی عورت سے قبل اسکے کہ دوسرے شوہر سے نکاح کرے خود نکاح کر لیا اور عورت نے کہا کہ تو نے مجھے کوئی طلاق نہین دی یا مین نے دوسرے سے نکاح کیا اور اُسنے دخول کیا ہو تو دونون مین جدائی کرادی جائیگی اور شوہر پر عورت کیواسطے قبل دخول کے آدھا مہر واجب ہوگا اور بعد دخول کے پورا مہر اور عدت کا نفقہ واجب ہوگا یہ مبسوط مین ہو - اگر ایک مجہولۃ النسب عورت نے اقرار کیا کہ مین شوہر کے باپ کی بیٹی ہون اور شوہر کے باپ نے اُسکی تصدیق کی اور شوہر نے اسکی تکذیب کی تو قاضی دونون مین جدائی کرادیگا - اور اگر دو عورتین جنکا آپسمین بہنین ہونا معروف ہو اور وہ دونون جوڑا پیدا ہوئی ہین ان دونون مین سے ایک سے کسی ایک مرد نے نکاح کیا پھر دوسری نے اقرار کیا کہ مین اپنے بہن کے شوہر کے باپ کی بیٹی ہون اور شوہر کے باپ نے اُس کے قول کی تصدیق کی اور اسکی بہن اور بہن کے شوہر نے اسکی تکذیب کی تو قاضی اسکی بہن اور بہن کے شوہر مین جدائی کردیگا یہ محیط مین ہو - ایک شخص کے پاس ایک باندی ہو اُسنے اقرار کیا کہ مین نے اس باندی سے وطی کی ہو پھر اس باندی کو اس شخص کے باپ نے یا بیٹے نے خرید لیا تو اسکو حلال نہین ہو کہ اس باندی سے وطی کرے - اسیطرح اگر باپ یا بیٹے کے وطی کر لینے کے بعد اس شخص نے ایسا اقرار کیا تو بھی یہی حکم جاری ہوگا اور اس شخص کے قول کی تصدیق کیجائیگی بشرطیکہ اپنی دیانت مین مرد متدین ہو اور یہ استحسان ہو اور اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے اپنی ملک مین اس باندی سے وطی کی ہے پھر اُس کو آزاد کردیا یا پھر اس سے زید کے بیٹے نے نکاح کیا تو زید کے اقرار کی تصدیق قیاساً نہوگی مگر استحساناً تصدیق کیجاویگی یہ محیط سرخسی مین ہے - اگر کسی عورت نے اقرار کیا کہ مین زید کی باندی ہون حالانکہ اس عورت کا مالک ہونا یا آزاد ہونا کچھ نہین معلوم ہوتا ہو تو اُسکا اقرار صحیح ہو اور زید کی باندی قرار پاویگی جو امور کہ باندی کے ساتھ کر سکتا ہو وہ اسکے ساتھ بھی کر سکیگا - اور یہ مسئلہ بظاہر اس بات پر دلالت کرتا

ہو کہ اگرچہ مقر لہ کو اسکا کاذب ہونا بھی معلوم ہو تو بھی یہ عورت اُسکی باندی ہو جائیگی کہ اسکو باندی کیطرح رکھے اس سے خدمت لے اسکو اپنے تحت مین لاوے اور ہمارے مشائخ رحمہم اللہ نے فرمایا کہ اصح یہ ہے کہ اُسوقت تصرف جائز ہوگا کہ جب مقر لہ کو اسکا سچا ہونا معلوم ہووے اور اگر اسکا سچا ہونا معلوم نہووے جھوٹا ہونا معلوم ہو تو اسکو تصرف حلال نہوگا۔ اسیطرح اگر کوئی مرد مجہول الحال ہو کہ اسکا آزاد یا مملوک ہونا معلوم نہونا ہوا ور اُسنے زید کیواسطے اپنے مملوک ہونیکا اقرار کیا کہ مین زید کا مملوک ہون اور زید نے اُسکی تصدیق کی تو اسکا اقرار صحیح ہے اسیطرح جو لڑکی یا لڑکا کہ بات کرتا یا سمجھتا ہو اگر اُس نے اپنے تئین کسی کے مملوک ہونیکا اقرار کیا تو اسکا اقرار صحیح ہوگا اور وہ باندی یا غلام ہو جائیگی بشرطیکہ اس شخص نے اسکی تصدیق کی ہو اور لقیط کا حکم بھی حریت اور رقیت مین مثل مجہول الحال کے ہے۔ اور یہ حکم اُسوقت ہے کہ اُسکا حر ہونا کسیطرح کی دلیل سے ثابت نہوا ور اگر اسکا حر ہونا کسیوجہ سے بثبوت ہوتا ہو مثلاً اسکے والدین اصلی آزاد ہون یا یہ آزاد مشہور ہو تو قاضی اُسکے اقرار کی تصدیق نکریگا اور اُسکو مقر لہ کا مملوک قرار نہ دیگا۔ اسیطرح اگر قاضی نے اسپر آزادون کا کوئی حکم کبھی جاری کیا ہو مثلاً اُسنے کسیکو زخمی کیا یا اسکو کسی نے زخمی کیا اور قاضی نے آزادون کے مثل ارش کا حکم کیا تو پھر اسکے رقیت کے اقرار کی تصدیق نکریگا اسیطرح اگر ثابت ہو کہ یہ مثلاً زید کا آزاد کیا ہوا ہو اور اُسنے عمرو کے مملوک ہونیکا اقرار کیا تو اقرار صحیح نہوگا ولیکن اگر زید اسکے اقرار کی تصدیق کرے تو اسکا اقرار جائز ہوگا یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے ایک ایسی عورت سے نکاح کیا کہ جسکا آزاد یا مملوک ہونا معلوم نہین ہے تو اُسکی ظاہری حریت پر نکاح جائز ہوگا اور اگر اُس سے چند اولاد ہوئین پھر اُسنے کسیکی مملوکہ ہونیکا اقرار کیا اور مقر لہ نے اسکی تصدیق کی اور شوہر نے انکار کیا تو عورت کے حق مین اسکے اقرار کی تصدیق کیجاویگی حتے کہ عورت مقر لہ کی باندی ہو جائیگی اور عورت کا مال مقر لہ کو ملیگا اور شوہر کے حق مین اُسکی تصدیق نہوگی حتی کہ مولے کی اجازت نہونے سے نکاح باطل ہونیکا حکم نہ کیا جائیگا اور مقر لہ کو اختیار نہوگا کہ عورت کو اُسکے شوہر سے ملنے وغیرہ سے منع کرے مگر شوہر کو اختیار ہوگا کہ مقر لہ کو اس عورت سے خدمت لینے سے منع کرے یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہے۔ پس اگر ایسی عورت کو شوہر نے اسکے اقرار کرنے سے پہلے مہر اسکا دیدیا ہو تو بری ہو گیا اور اگر بعد اقرار کے دیا تو بری نہوگا اور جو بچہ قبل اقرار کے جنی یا بعد اقرار کے چھ مہینے سے کم مین جنی وہ آزاد ہے اور اگر چھ مہینے سے زیادہ مین جنی تو امام ابو یوسفؒ کے نزدیک وہ غلام ہوگا بخلاف امام محمدؒ کے اور اس عورت کی پوری طلاق دو طلاق ہین اور عدت اُسکی دو حیض ہین اسپر اجماع ہے۔ اور اگر اُسکے اقرار کرنے سے پہلے شوہر نے اسکو دو طلاق دیدی ہین تو رجعت کرنیکا اختیار ہوا ور اسکو ایک طلاق ثالث دینا اسپر روا ہو یعنی تیسری طلاق بھی دے سکتا ہے اور اگر مقر لہ نے اُسکو آزاد کر دیا تو اسکو اختیار نہین ہے کہ چاہے اپنے شوہر کے نکاح مین رہے یا نرہے۔ اور اگر شوہر نے اس سے ایلا کیا پھر دو مہینہ گذرنے سے پہلے اُسنے مملوک ہونیکا اقرار کیا تو اسکے ایلا کی مدت دو مہینہ ہوگی اور اگر دو مہینہ گذرنے کے بعد اُسنے اقرار کیا تو مدت ایلا چار مہینہ قرار دیجائیگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر اس باندی کو مثلاً کسی نے زخمی کیا تو ارش باندی کا بیچ جو ہے وہ مقر لہ کا ہے اور اگر اس باندی نے خود کسیکو زخمی کیا تو مقر لہ کو اختیار ہے چاہے جرمانہ ادا کرے یا باندی کو دیدے کذا فی الکافی۔ اور اگر شوہر نے اسکو دو طلاق دی ہین اور اسکو یہ حال معلوم نہوا کہ اس نے اسکے مملوک ہونیکا اقرار کیا ہے تو رجعت کر سکتا ہے اور اگر جانتا ہو تو رجعت نہین کر سکتا ہے اور یہی صحیح ہے اور اگر شوہر نے اسکے ایلا نہیں کیا کہ اسکو دو طلاق دیدے پھر اس عورت نے مملوک ہونیکا اقرار کر دیا اور شوہر کو یہ بات

معلوم ہوئی مگر اُسنے وکیل کو معزول نہ کیا یہانتک کہ وکیل نے اُسکو دو طلاق دیدین تو عورت بائن ہو گئی اور اگر شوہر کو یہ اقرار کرنا معلوم نہوا یا معلوم ہوا مگر وہ وکیل کے معزول کرنے پر قادر نہوا تو اس سے رجعت کر سکتا ہو یہ محیط سرخسی مین ہو اگر شوہر نے اُسکو ایک طلاق دی اور اُسکی عدت مین ایک حیض گذر گیا پھر اُسنے اپنی رقیت کا اقرار کیا تو اُسکی عدت دو حیض ہونگے اور اگر دو حیض گذرنے کے بعد اُسنے رقیت کا اقرار کیا تو عدت کے تین حیض ہونگے ۔ اور اگر شوہر نے اُس سے ایلا کیا اور ایک مہینہ گذر گیا پھر اُس سے ایلا کیا اور ایک مہینہ گذر گیا پھر اُسنے رقیت کا اقرار کیا تو پہلے ایلا کی مدت چار مہینہ اور دوسری ایلا کی مدت دو مہینہ قرار دیجاویگی پھر اگر وقت اقرار سے ایک مہینہ گذر گیا تو دوسرے ایلا کی وجہ سے مطلقہ ہو جائیگی اور دوسری مدت پہلے ایلا پر سبقت کر جائیگی اسی طرح اگر اس سے ایلا کیا پھر کہا کہ جسوقت دو مہینہ گذر جاوین پس واللہ مین تجھسے قربت نکرونگا پھر جب دو مہینے گذر گئے تو اُسنے رقیت کا اقرار کردیا تو ایلا اول کی مدت چار مہینہ اور ایلا دوم کی دو مہینہ ہوگی پھر اگر بعد اقرار کے دو مہینہ گذر گئے تو دونون ایلاؤن کی وجہ سے دو طلاقون سے بائن ہو گئی یہ محیط مین ہو اور اگر اِس عورت سے کہا کہ جسوقت تو اِس دار مین داخل ہوئی یا جسوقت تونے زید سے کلام کیا یا ظہر کی نماز پڑھی یا جسوقت شروع مہینہ آیا تو تجھے دو طلاق ہین یعنی تو دو طلاق کی طالق ہو پھر اس عورت نے رقیت کا اقرار کیا پھر شرط پائی گئی تو دو طلاق اُسپر واقع ہو نگی ولیکن شوہر کو اُس سے رجعت کا اختیار ہو کیونکہ تعلیق سے رجوع کرنا صحیح نہین ہو پس اسکے کرنے سے تدارک نہین ہو سکتا ہو اور تعلیق ایسی شرط پر کی تھی جسمین رجعت ممکن ہو پس اگر یہ حکم دیا جاوے کہ اُسکی حرمت غلیظہ ہو گئی یعنے رجعت ممکن نرہی تو شوہر کو ضرر پہونچیگا اور یہ ضرر اس عورت کے اقرار کیوجہ سے ہوگا پس یہ حکم نہین دیا جائیگا اسیطرح اگر دو طلاق دینے مین اسکا کام اُسکے ہاتھ مین دیا یا کسی اجنبی کے ہاتھ مین دیا پھر اس عورت نے رقیت کا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہوگا کیونکہ تفویض امر لازمی ہوتا ہو اسکا تدارک بھی بر جوع ناممکن ہو یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو۔ اور اگر اسکے کسی فعل پر دو طلاق اُسپر واقع ہونا معلق کین یعنے اگر تو نے فعل کرے۔ تو تجھکو دو طلاق ہین پھر اس عورت نے رقیت کا اقرار کیا پھر یہی فعل کیا تو دو طلاق اُسپر واقع ہو جائینگی ولیکن شوہر پر حرام نہوگی اور اگر اپنے کسی فعل پر معلق کین اور اُسکے اقرار رقیت کے بعد اُسنے خود وہ فعل کیا تو حرام ہو جائیگی اور کتاب مین مذکور ہو کہ خواہ اپنا فعل لیا ہو کہ اُسکا کرنا ضروری نہو جیسے باپ سے کلام کرنا یا ضروری ہو جیسے نماز ظہر وغیرہ یہ محیط مین ہو۔ اگر کسی مرد مجہول الاصل کی ام ولد باندیون سے اولاد ہون اور اُسکے مدبر و مکاتب غلام ہون اور اس شخص نے اپنے تئین زید کے مملوک ہونیکا اقرار کردیا تو یہ اقرار اُسکے نفس و مال کے حق مین صحیح ہو اور اُسکی اولاد و ام ولد باندیون اور مدبرون و مکاتبون کے حق مین صحیح نہین ہو یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو منتقی مین ہو کہ ایک شخص نے زید سے کہا کہ مین تیری باندی کا بیٹا ہون اور یہ میری مان تیری باندی ہو یہ تیری ملک مین یہ باندی بچہ جنی ہو مین آزاد ہون مین آزاد ہی پیدا ہوا ہون تو اُسیکا قول قبول ہوگا اور وہ زید کا غلام قرار دیا جائیگا یہ محیط مین ہو۔ اگر ایک عورت مجہول الحال کے پاس ایک نابالغ صغیر بچہ حرام سے ہو پھر اس عورت نے اقرار کیا کہ مین زید کی باندی ہون اور یہ میرا بیٹا اُسکا غلام ہو تو عورت کے اقرار کی اُسکے ذات پر تصدیق کیجائیگی اور اگر بچہ ایسا ہو کہ اپنی ذات سے تعبیر کر سکتا ہو اور اُسنے کہا کہ مین آزاد ہون تو بچہ کا قول مقبول ہوگا اسیطرح اگر ایک مرد اور اسکی عورت دونون مجہول الحال ہون اور دونونکا ایک نابالغ صغیر بچہ ہو اور دونون نے اپنے اور اپنے لڑکے کی نسبت زید کے مملوک ہونیکا اقرار کیا تو جائز ہو اور اگر یون کہا کہ ہم دونون زید کے مملوک ہین اور ہمارا یہ لڑکا عمرو کا مملوک ہو اور زید نے ان دونونکی بچہ کے بارہ مین

تکذیب کی تو بچہ بھی دونون کے ساتھ زید کا غلام قرار پاویگا یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو۔ زید نے اپنے غلام کو آزاد
کردیا پھر اقرار کیا کہ یہ عمرو کا غلام ہو اور عمرو نے تصدیق کی پس اگر ہنوز قاضی نے غلام کی آزادی کا حکم نہین دیا ہو
تو غلام رقیق ہو جائیگا بخلاف اسکے اگر قاضی نے اُسکی آزادی کا حکم جاری کردیا ہو پھر اُسنے اقرار کیا تو صحیح نہین ہو
اور اگر کسی نے دوسرے سے کہا کہ مین تیرا غلام ہون اُسنے کہا نہین پھر کہا ہان ہو تو اُسکا غلام قرار دیا جائیگا یہ محیط سرخسی
مین ہو۔ اور اگر قابض نے عمرو سے کہا کہ اے عمرو یہ تیرا غلام ہو اُسنے کہا نہین پھر کہا کہ ہان میرا غلام ہو اور اُسپر گواہ لایا تو
مقبول نہونگے اسیطرح اگر زید نے اقرار کیا کہ یہ عمرو کا غلام ہو پھر گواہ لایا کہ میرا غلام ہو تو گواہ قبول نہونگے یہ مبسوط مین ہو۔
مولے کے غلام مین تصرف کرتے وقت اُسکا خاموش رہنا آیا رقیت کا اقرار ہو یا نہین ہو اسمین دیکھنا چاہیئے کہ اگر ایسا
تصرف ہو جسمین آزاد و غلام دونون مشترک ہوتے ہین جیسے اجارہ یعنے مزدوری پر دینا یا نکاح یا خدمت وغیرہ تو اُسکے
تصرف مین خاموشی رقیت کا اقرار نہین ہو اور اگر تصرف ایسا ہو جو غلامون سے مختص ہو جیسے بیع و سپرد کردینا یا ہبہ و رہن
کرکے قبضہ دیدینا یا جرم مین اسکو دیدینا تو اُسوقت اُسکی خاموشی اور ردنکرنا رقیت کا اقرار ہو اور بیچکاتے وقت غلام کی
خاموشی رقیت کا اقرار نہین ہو اور اگر فروخت کردیا ولیکن سپرد نہین کیا ہو اور غلام خاموش رہا تو اسمین اختلاف ہو
بعض نے کہا کہ رقیت کا اقرار ہو اور متاخرین نے فرمایا کہ اقرار نہین ہو یہ مبسوط سرخسی مین ہو۔ اگر ایک شخص نے ایک باندی
پر دعویٰ کیا کہ یہ میری باندی ہو اور باندی نے دعویٰ کیا کہ یہ میرا غلام ہو اور دونون کی اصل معلوم نہین ہو اور کوئی دوسرے
کے قبضہ مین بھی نہین ہو اور دونون نے ایک دوسرے کے دعویٰ کی معاً تصدیق کی تو یہ باطل ہو اور اگر آگے پیچھے اقرار
کیا تو جسنے اخیر مین اقرار کیا وہ اول کا مملوک ہوگا بشرطیکہ اول دوبارہ اُسکی تصدیق کرے پس اگر تصدیق کی تو مقر
اُسکا غلام یعنے مملوک ہوگا اور اگر تصدیق یا تکذیب کچھ نکی تو کوئی دوسرے کا مملوک نہوگا یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو
اگر کسی نے کہا کہ مجھے آزاد کردے تو یہ رقیت کا اقرار ہو اسیطرح اگر کہا کہ اُسنے مجھے کل کے روز آزاد کیا ہو اسیطرح اگر
کہا کہ آیا تونے مجھے آزاد کردیا ہو رقیت کا اقرار ہو یہ محیط مین ہو۔ امام محمدؒ نے فرمایا کہ ایک شخص کا نسب معلوم نہین ہو تا کہ
اُسکا ایک آزاد بیٹا ہو اُس مجہول النسب نے ایک غلام خرید کر آزاد کردیا۔ پھر اُس مجہول نے زید کے مملوک ہونیکا اقرار کیا اور زید
نے اُسکی تصدیق کی اور آزاد شدہ نے انکار کیا تو مجہول کا اقرار اُسکے حق مین صحیح ہو اور وہ زید کا غلام ہو جائیگا اور
آزاد شدہ کے حق مین صحیح نہین ہو حتی کہ آزاد کرنا باطل نہوگا پھر اگر وہ غلام مرگیا اور مال چھوڑا تو اُسکے آزاد کنندہ کے مولی
یعنی زید کو ملیگا بشرطیکہ اُسکے عصبات مین کوئی موجود نہو اور اگر اسکا کوئی عصبہ ہو جیسے بیٹا بھائی وغیرہ تو یہ لوگ میراث
کے حقدار ہین مقر لہ کو نہ ملیگی اور اگر اُسکے فقط ایک بیٹی موجود ہو تو اُسکو نصف دیکر باقی آزاد کنندہ کو بسبب ولاء کے
پہونچیگی۔ پھر اُسکے اقرار کیوجہ سے زید یعنے مقر لہ کی ہو جائیگی اور اگر وہ مرا نہین بلکہ اُسنے کوئی ایسا جرم کیا جسمین سعی کرنی
لازم ہو تو سعی کریگا اور کوئی اُسکا عاقلہ نہوگا یعنے مددگار برادری کا حق کسی پر جاری نہوگا اور مشائخ نے اختلاف کیا
ہو آیا وہ اپنی قیمت کی سعی کریگا یا مقتول کی دیت کی تو بعضون نے کہا کہ اپنی قیمت کی اور بعضون نے کہا کہ اُسکی دیت
کی اور صدر الشہید نے فرمایا کہ یہی اصح ہو اور اسی طرف کرخی نے میل کیا ہو جیسا کہ جصاص نے اُسنے نقل کیا ہو یہ تحریر شرح
جامع کبیر مین ہو۔ اور اگر ایسے غلام پر کسی نے جرم کیا تو ایسا ہی ہوگا جیسے اور مملوکون پر جرم کرنیکا حکم ہو یہ مبسوط سرخسی مین ہو۔ اور اگر مقر لہ یعنے
زید نے اس مقر یعنے مجہول مذکور کو آزاد کیا۔ پھر پہلا آزاد شدہ مرگیا تو اُسکا مال مقر لہ کو ملیگا اسیطرح اگر مقر یعنے مجہول کا کوئی آزاد

بیٹا ہو تو بھی یہی حکم ہے کیونکہ جب تک باپ زندہ موجود ہو تو بیٹے کا اسکے آزاد شدہ کے ترکہ مین کچھ حق نہین ہے اور اگر پہلے معتق مر گیا اور ایک آزاد بیٹا چھوڑا پھر پہلا آزاد شدہ مر گیا اور کوئی عصبہ نہ چھوڑا تو اُسکی میراث غلام معتق کے بیٹے کو ملیگی مقر لہ کو نہ ملیگی اسیطرح اگر سوائے بیٹے کے اسکے عصبات موجود ہون تو بھی مال اُسی کا ہوگا یہ تقریر شرح جامع کبیر مین ہے - قال المترجم وحاصل المسئلۃ ما قد لخصناہ فی الحاشیۃ فتذکرہ واللہ تعالی اعلم

سترھوان باب - نسب وام ولد ہونے وعتق وکتابت اور مدبر کرنیکے اقرار کے بیان مین - اگر کسی نے دوسرے کی نسبت اپنے بیٹے ہونیکا اقرار کیا تو صحیح ہے بشرطیکہ مقر لہ ایسا ہو کہ ایسے لوگون کے ایسا بیٹا ہو سکتا ہو اور مقر لہ دوسرے سے ثابت النسب نہو اور جبکہ مقر لہ عبارت صحیح بول سکتا ہو تو مقر کے اقرار کی تصدیق کرے - اور ام ولد ہونیکا اقرار بھی صحیح ہے بشرطیکہ ایسے لوگون کے مثل مقر کے بیٹا پیدا ہو سکتا ہو اور مقر دوسرے سے ثابت النسب نہو اور عبارت صحیح سے مقر لہ مقر کے اقرار کی تصدیق کرے - اور جورو ہونیکا اقرار بھی جبکہ وہ عورت اسکی تصدیق کرے اور دوسرا اسکا شوہر نہو اور نہ اسکی عدت مین ہو اور نہ اس مقر کی تحت مین اس عورت کی بہن یا اسکے سوائے چار عورتین ہون صحیح ہے اور یون اقرار کرنا کہ یہ غلام میرا آزاد کردہ ہے یا یون اقرار کرنا کہ یہ میرا آزاد کنندہ ہے صحیح ہے بشرطیکہ مقر لہ تصدیق کرے اور پہلی صورت مین آزاد شدہ کی اور دوسری صورت مین مقر کی آزادی دوسرے سے ثابت نہو - اور ان لوگون کے سوائے اقرار صحیح نہین ہے مثلاً بھائی یا چچا یا ماموں وغیرہ کا اقرار نہین صحیح ہے اور واضح ہو کہ یہان صحت اقرار وعدم صحت اقرار کی تفسیر یہ ہے کہ اقرار صحیح کے یہ معنی ہین کہ اقرار سے جو حقوق مقر اور مقر لہ اور ان دونون کے سوائے دوسرونکو لازم آتے ہین اُن حقوق مین یہ اقرار معتبر ہو پس جن لوگونکی نسبت ہمنے صحت اقرار کا حکم کیا ہے انہین سے مثلاً اگر کسی کیواسطے بیٹے ہونیکا اقرار کیا اور وہ اقرار اپنے شرائط کے ساتھ صحیح قرار دیا گیا تو یہ بیٹا مقر لہ اُس مقر کے باقی وارثون کیساتھ میراث لیگا اگرچہ باقی وارث اسکے نسب سے منکر ہون اور یہی مقر کے باپ سے یعنی مقر لہ کے دادا کی میراث مین بھی شریک ہوگا اگرچہ دادا نے اسکے نسب سے انکار کیا ہو اور جن لوگون کے واسطے ہمنے اقرار صحیح نہونیکا حکم کیا ہے اسکے یہ معنی ہین کہ مقر ومقر لہ کے سوائے غیر دونکو جو حقوق اس اقرار سے لازم آتے ہین انکے واسطے یہ اقرار معتبر نہین ہے اگرچہ ذاتی اسکے حقوق کے واسطے یہ اقرار معتبر ہے چنانچہ مثلاً کسی نے دوسرے کی نسبت اپنے بھائی ہونیکا اقرار کیا اور مر گیا اور اس مقر کے دوسرے وارث موجود ہین جو اس شخص مقر کے بھائی ہونے سے انکار کرتے ہین تو یہ بھائی دوسرے وارثون کے ساتھ مقر کا وارث نہوگا اور بھی مقر کے باپ کا وارث نہوگا جبکہ وہ اسکے نسب سے منکر ہو ولیکن مقر کی زندگی مین اُسپر نفقہ کا استحقاق رکھتا ہے کیونکہ یہ حق مقر کی ذات کو لازم ہے - اور عورت کا اقرار ان تینوں کیساتھ یعنی والد اور شوہر اور مولی کا صحیح ہے بیٹا ہونیکا صحیح نہین ہے اور ہمارے بعض مشائخ نے فرمایا کہ بیٹا ہونیکا اقرار صحیح نہ ہونا ایسی صورت پر محمول ہے کہ جب اسکا شوہر معروف ہو اور اگر شوہر معروف نہو تو عورت کا اقرار صحیح ہونا چاہیے یہ محیط مین ہے - ایک شخص اپنی صحت مین ایک غلام کا مالک ہوا اور اپنے مرض مین یون اقرار کیا کہ یہ میرا بیٹا ہے اور ایسا شخص ایسے شخص سے پیدا ہو سکتا ہے اور اُس غلام کا کوئی نسب معروف نہین ہے تو وہ اُسکا بیٹا قرار پائیگا اور آزاد اور وارث ہوگا اور کچھ سعایت نکریگا اگرچہ مقر کا اسکے سوائے کچھ مال نہو اور اُسپر اس غلام کی قیمت سمیت قرض محیط ہو - اسیطرح اگر اس غلام کیساتھ اُسکی ماں کا مالک ہوا اور حالت صحت مین مالک ہوا تو اُسکی ماں بھی سعایت نکریگی - اور اگر غلام کا حالت مرض مین مالک ہوا ہو اور اُسکی ذات کیواسطے

اقرار کیا تو بچے کا نسب مقر سے ثابت ہوگا اور اُسکی طرف سے آزاد ہو جائیگا یہ ذخیرہ مین ہے۔ اگر مریض کا کوئی دوسرا مال سوائے اس غلام کے نہو کہ جسکی تہائی یہ غلام ہوتا ہو تو اس غلام پر سعایت واجب ہوگی اور مقدار سعایت مین اختلاف ہے امام اعظم رح کے نزدیک دو تہائی قیمت کیواسطے مشقت کر کے ادا کرے اور صاحبین رحمہما اللہ کے نزدیک تمام قیمت کیواسطے بزیادت اُسقدر حصہ میراث کے جو خصوص اسکو حاصل ہووے سعی کریگا اور جسقدر حصہ میراث خصوص اسکا ہو اسقدر اس سے کم کردیا جائیگا اور اگر مریض کا سوائے غلام کے اسقدر مال ہو کہ جسکی تہائی یہ غلام ہوتا ہو تو صاحبین رح کے نزدیک اُس مال سے غلام میراث پاویگا اور اپنی قیمت کیواسطے سعی کریگا مگر اسقدر کم کیا جائیگا جتنا اُسکا حصہ میراث ہو اور امام اعظم رح کے نزدیک وارث ہوگا اور اپنی کچھ بھی قیمت کیواسطے سعی نکریگا و لیکن باندی مقر کے مرنے سے آزاد ہو جائیگی اور یہ حکم اسوقت ہے کہ جب باندی کا یہ حالت مرض مین مالک ہوا ہو اور یہ بیان لاجامع ہے یہ محیط مین ہے۔ ایک غلام صغیر جو اپنی ذات سے تعبیر نہین کر سکتا ہے دو شخصون زید و عمرو مین مشترک ہے کہ دونون نے اسکو خریدا ہے پھر زید نے کہا کہ یہ میرا بیٹا اور تیرا بیٹا ہے یا تیرا بیٹا اور میرا بیٹا ہے یا ہم دونون کا بیٹا ہے پس اگر ملا کر بیان کیا تو اُسکا نسب مقر سے ثابت ہو جائیگا خواہ شریک نے اُسکی تصدیق کی ہو یا تکذیب کی ہو اور اگر جدا کر کے یون بیان کیا کہ یہ میرا بیٹا ہے پھر چپ رہا پھر کہا کہ اور تیرا بیٹا ہے تو یہ اقرار مقر پر نافذ ہوگا۔ اور اگر کہا کہ تیرا بیٹا ہے پھر چپ رہا پھر کہا کہ میرا بیٹا ہے پس اگر شریک نے یعنے عمرو نے اُسکی تصدیق کی تو عمرو سے اُسکا نسب ثابت ہو جائیگا اور اگر عمرو نے تکذیب کی تو اُس سے نسب ثابت نہ ہوگا اور مقر سے یعنے زید سے امام اعظم رح کے نزدیک ثابت نہوگا۔ اور صاحبین رحمہما اللہ کے نزدیک ثابت ہوگا۔ اور جس صورت مین زید نے جدا کر کے کلام کو بیان کیا ہو اگر اُس صورت مین عمرو نے زید کے اقرار کے بعد یون بیان کیا کہ یہ میرا بیٹا اور تیرا بیٹا ہے یا تیرا بیٹا اور میرا بیٹا ہے یا ہم دونون کا بیٹا ہے تو عمرو سے اُسکا نسب ثابت ہو جائیگا کیونکہ یہ کلام عمرو کا زید کے قول کی تصدیق اور اقرار ہے۔ اور اگر پہلے مقر نے کہا یعنے عمرو نے کہا کہ میرے سوائے تیرا بیٹا ہے یا تیرا بیٹا ہے کہکر خاموش رہا پھر کہا کہ میرا بیٹا ہے تو عمرو سے نسب ثابت نہوگا۔ پس امام اعظم رح کے نزدیک دونون مین سے کسی سے ثابت نہوگا اور صاحبین کے نزدیک [illegible] ثابت یہ شرح زیادات عتابی مین ہے اور اگر یہ غلام بالغ ہو یا نابالغ ہو مگر اپنی ذات سے تعبیر کر سکتا ہو پس اگر زید و عمرو دونون [illegible] اُسکے رقیق ہونیکا اقرار کرتا ہو تو یہ لڑکا اور جو اپنی ذات سے تعبیر نہین کر سکتا ہے دونون برابر ہین اور اگر اُسنے دونون کے واسطے رقیق ہونیکا اقرار نہ کیا تو صورت مذکورہ مین اسکے قول کی طرف رجوع کیا جائیگا اگر اُسنے زید کیواسطے اقرار کیا تو زید کا بیٹا ہوا اور اگر عمرو سے اقرار کیا تو عمرو کا بیٹا ہے بشرطیکہ عمرو اُسکی تصدیق کرے کیونکہ عمرو مقر له قرار دیا گیا ہے خود مقر نہین ہے اور اگر دونون کے نسب سے انکار کیا تو کسی سے نسب ثابت نہوگا یہ محیط مین ہے۔ دو شخصون کی مشترک باندی کے بچہ پیدا ہوا پس ایک نے کہا کہ میرا بیٹا و تیرا بیٹا ہے یا تیرا بیٹا و میرا بیٹا ہے یا ہم دونون کا بیٹا ہے پس اگر شریک نے اُسکی تصدیق کی تو مقر سے اُسکا نسب ثابت ہوگا اور نسب ثابت ہونیکی وجہ سے باندی اُسکی ام ولد ہو جائیگی اور اُس کی آدھی قیمت خواہ تنگدست ہو یا خوشحال ہو شریک کو دیگا اور بچہ کی قیمت کا ضامن نہوگا اور نصف عقر شریک کی تصدیق کیوجہ سے نصف عقر کا بدلا ہو گیا اور اگر شریک نے اُسکی تکذیب کی تو بھی یہی حکم ہے مگر اسقدر فرق ہے کہ مقر کو آدھا عقر شریک کو دینا پڑیگا اور شریک پر نصف عقر مقر کیواسطے واجب نہوگا یہ شرح زیادات عتابی مین ہے۔ زید و عمرو نے ایک غلام بازار سے خریدا اور وہ خالد کا غلام تھا کہ اُسکے پاس پیدا ہوا تھا پھر زید نے عمرو سے کہا کہ یہ میرا بیٹا اور تیرا بیٹا ہے یا تیرا بیٹا و میرا بیٹا ہے یا ہم دونون کا بیٹا ہے اور

عمرو نے اسکی تصدیق کی یا تکذیب کی تو وہ زید کا بیٹا قرار دیا جائیگا اور غلام سے دریافت نہ کیا جائیگا اگرچہ وہ اپنی ذات سے تعبیر کر سکتا ہو پھر اگر عمرو نے زید کی تصدیق کر دی تھی تو زید پر اسکی قیمت مین کچھ ضمان نہو گی اور اگر تکذیب کی ہو تو اسکا حکم مثل ایسے ہو گا کہ ایک غلام دو شخصون مین مشترک تھا ایک شخص نے اسے آزاد کر دیا۔ اور اگر عمرو نے یون کہا کہ یہ میرے سوا ے تیرا بیٹا ہی تو امام اعظمؒ کے نزدیک زید پر عمرو کو واسطے کچھ ضمان نہو گی ولیکن یہ غلام آزاد شدہ اپنی قیمت مین عمرو کیواسطے سعی کریگا اور صاحبینؒ کے نزدیک اگر زید خوشحال ہی تو ضمان دیگا یہ محیط مین ہی۔ زید و عمرو نے ایک غلام خریدا پھر زید نے اسکے نسب کا دعوی کیا پھر عمرو پر گواہی دی کہ اسنے میرے دعوی کرنے سے پہلے اسکو آزاد کر دیا ہی اور عمرو نے اسکی تصدیق کی تو زید سے بسبب عمرو کی تصدیق کرنیکے ضمان ساقط ہو گئی یہ شرح زیادات عتابی مین ہی۔ ایک باندی دو شخصون زید و عمرو مین مشترک ہی پس زید نے دعوی کیا کہ یہ میری ام ولد ہی اور اسکے شریک عمرو نے کہا کہ مین نے تیرے اس دعوی سے پہلے اسکو آزاد کیا ہی اور زید نے اسکی تکذیب کی تو باندی زید کی ام ولد قرار پائیگی اور زید عمرو کو نصف قیمت کی ضمان دیگا یہ محیط مین ہی ایک باندی دو شخصون زید و عمرو مین مشترک تھی وہ انکی ملک مین بچہ جنی پس ایک نے اسکے بچہ کے نسب کا دعوی کیا اور عمرو نے باندی کے نسب کا دعوی کیا اور دونون نے معا دعوے کیا یا دوسرے نے یون اقرار کیا کہ مین نے باندی کو آزاد کر دیا تھا تو بچہ کا نسب زید سے ثابت ہو گا اور باندی انکی ام ولد ہو جائیگی کیونکہ بچہ کا دعوی نسب دعوی استیلاد ہی پس وقت علوق نطفہ سے مستند ہو گی اور باندی کی دعوت دعوت تحریر ہی پس وقت دعوت سے معتبر ہو گی پس دعوت استیلاد سابق ہوئی لہذا اسی پر حکم ہو گا اور زید کو آدھی قیمت باندی کی عمرو کو دینی پڑیگی اگرچہ شریک عمرو ہے کیونکہ تمام ضمان نہین ہی کیونکہ اسنے نہ عمد کیا ہی کہ یہ باندی میری بیٹی یا آزاد کردہ ہی اور آدھا عقر بھی دیگا کیونکہ اسنے وطی کا اقرار کیا ہی ولیکن بچہ کی قیمت کا ضامن نہو گا کیونکہ اسکا نطفہ اصلی آزادی کے ساتھ قرار پایا ہی یہ شرح زیادات عتابی مین ہی۔ زید کے پاس ایک باندی ہی اسنے ام ولد بنائی کہ اسکے بچہ پیدا ہوا پھر زید نے اقرار کیا کہ یہ باندی عمرو کی ہی اسنے میرے ساتھ اسکا نکاح کر دیا تھا اور باندی نے تصدیق کی تو باندی مع بچہ کے دونون عمرو کی مملوک ہو نگی اور اگر بچہ نے بعد بالغ ہونیکے انکار کیا تو اسکے انکار پر التفات نہ کیا جائیگا اسیطرح اگر باندی نے کچھ نہ کہا یہانتک کہ مر گئی تو بھی یہی حکم ہی۔ اور اگر باندی نے تکذیب کی تو زید کے اقرار کی تصدیق نہ کیجائیگی ولیکن زید کو باندی کی قیمت عمرو کو دینی ہو گی اور بچہ کی قیمت دینی پڑیگی اور نہ عقر دیگا اور اگر باندی تصدیق یا تکذیب کرنے سے پہلے مر گئی تو زید کی تصدیق کیجاویگی اور بچہ عمرو کا غلام ہو گا۔ اور اگر باندی نے انکار کیا اور ہنوز کچھ حکم ہوا تھا کہ باندی مر گئی تو کچھ حکم نہ دیا جائیگا یہانتک کہ غلام بالغ ہو اور بعد بلوغ کے غلام کا قول مقبول ہو گا۔ اور اگر باندی زندہ ہی اور بچہ اس لائق ہی کہ اپنی ذات کیطرف سے تعبیر کر سکتا ہی پس باندی نے زید کی تصدیق کی اور غلام نے تکذیب کی یا اسکے برعکس واقع ہوا تو غلام آزاد اور باندی زید کی ام ولد ہو گئی اور زید کو باندی کی قیمت عمرو کو دینی پڑیگی یہ محیط مین لکھا ہی امام محمدؒ نے فرمایا کہ زید کا ایک غلام ہی اور غلام کا ایک بیٹا ہی اور بیٹے کے دو بیٹے ہین کہ ہر ایک علیحدہ بطن سے پیدا ہوا ہی اور ان سب مین سے ہر ایک ایسا ہی کہ اسکے مثل زید سے پیدا ہو سکتا ہی پھر مولی نے اپنی صحت مین اقرار کیا کہ ایک ان مین سے میرا بیٹا ہی تو جبتک مولی زندہ ہی اسکو حکم کیا جائیگا کہ بیان کرے کہ وہ کون ہی پس جسکو اسنے بیان کیا اسکا نسب زید سے ثابت اور اسکے بعد کے سب آزاد ہونگے اور اگر بیان کرنے سے پہلے مر گیا تو غلام اپنی تین چوتھائی قیمت کیواسطے سعی کریگا اور اسکا بیٹا دو تہائی کیواسطے

اور دونون پوتے اپنی چوتھائی قیمت کیواسطے ہر ایک سعی کریگا یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہے۔ زید کا ایک غلام ہے اُس غلام کے دو بیٹے مختلف پیٹ سے ہین اور ہر بیٹے کا ایک ایک بیٹا ہے یہ سب پانچ آدمی ہین اور ہر ایک انہین سے ایسا ہے کہ زید کے ایسا بیٹا ہو سکتا ہے پھر زید نے اپنی صحت مین کہا کہ ایک انمین سے میرا بیٹا ہے اور قبل بیان کے مرگیا تو اول سے پانچوان حصہ آزاد ہوگا اور چار پانچوین حصہ کیواسطے سعی کریگا اور دونون درمیانی مین سے ہر ایک کا چوتھائی آزاد ہوگا اور تین چوتھائی کیواسطے سعی کریگا اور دونون اخیرون مین سے ہر ایک کا دو تہائی آزاد ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اور اگر سب غلام اس صورت مین ثابت عدد ہون اسطرح کہ دونون اخیرین کے بھی ایک ایک لڑکا ہو پس مولی نے کہا کہ انمین سے ایک میرا بیٹا ہے اور قبل بیان کے مرگیا تو صاحبین رح کے نزدیک اور یہی اصح قول امام اعظم رح کا ہے کہ اول مین سے ساتوان حصہ آزاد ہوگا اور چھ ساتوین حصہ قیمت کیواسطے سعی کریگا اور اُس کے دونون بیٹون مین سے ہر ایک سے چھٹا حصہ آزاد ہوگا اور پانچ چھٹے حصہ کیواسطے سعی کریگا اور دونون پوتون مین سے ہر ایک سے پانچوان حصہ آزاد اور چار پانچوین حصہ کیواسطے سعی کریگا اور دونون پر پوتون مین سے ہر ایک سے پانچ آٹھوان حصہ آزاد اور تین آٹھوین حصے کیواسطے سعی کریگا یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہے۔ ایک غلام زید و عمرو مین مشترک ہے زید نے عمرو سے کہا کہ ہم دونون نے اسے آزاد کیا ہے یا مین نے اور تو نے اسکو آزاد کیا ہے یا تو نے اور مین نے اسے آزاد کیا ہے اور عمرو نے ان تینون اقرارون مین تصدیق کی تو دونون کی طرف سے آزاد ہو جائیگا اور دونون کا آزاد کردہ قرار پائیگا اور اگر عمرو نے اسکی تکذیب کی تو زید کے اقرار پر اُسکی طرف سے آزاد ہوگا اور گویا ایک غلام دو شخصون مین مشترک تھا ایک نے اُسے آزاد کر دیا یہ حکم ہوگا پس امام اعظم رح کے نزدیک عمرو کو تین طرح کا اختیار حاصل ہوگا اور صاحبین رح کے نزدیک اگر زید خوشحال ہے تو اسپر ضمان متعین ہوگی اور اگر تنگدست ہے تو غلام سعایت کریگا اور زید و عمرو کے حصہ کی ولا موقوف رہیگی پس اگر عمرو نے دوبارہ زید کی تصدیق کی طرف رجوع کیا تو جسقدر ضمان یا سعایت لی ہے سب واپس کردیگا اور ولا عمرو کیواسطے ثابت ہوگی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی شخص نے اقرار کیا کہ مین نے اپنا یہ غلام کل کے روز آزاد کیا ہے حالانکہ وہ جھوٹا ہے تو قضاءً یعنے حکم قاضی مین آزاد ہوگا و فیما بینہ و بین اللہ تعالی آزاد نہوگا یعنی قاضی ظاہر پر آزادی کا حکم کردیگا مگر چونکہ واقع مین اُسنے آزاد نہین کیا ہے لہذا عند اللہ آزاد نہین ہے کذا فی المبسوط مشرحاً۔ اگر زید نے کہا کہ مین نے تجھے کل کے روز آزاد کیا اور کہا کہ انشاء اللہ تعالی تو آزاد نہوگا اسی طرح اگر کہا کہ مین نے تجھے کل کے روز آزاد کر دیا ہے حالانکہ آج ہی خریدا ہے یا یون کہا کہ مین نے تجھے تیرے خریدنے سے پہلے آزاد کیا ہے تو بھی یہی حکم ہے کذا فی الحاوی۔ قال المترجم اُسکی مراد تعلیق نہین ہے یعنے یون نہین کہا تھا کہ جب مین تجھے خریدون تو تو آزاد ہے ورنہ آزاد ہو جائیگا۔ اگر کہا کہ مین نے تجھے آزاد کیا اگر تو اس دار مین داخل ہو۔ تو جبتک دار مین داخل نہو آزاد نہوگا اور اگر کہا کہ آزادی کے باب مین مین نے تیرا کام تیرے اختیار مین کل کے روز دیدیا تھا پھر تو نے اپنے آپکو آزاد نہ کیا اور غلام نے کہا کہ بلکہ مین نے آزاد کر لیا ہے تو آزاد نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ مین نے تجھے مال پر آزاد کیا ہے اور غلام نے کہا کہ بلا عوض آزاد کیا ہے تو غلام کا قول قبول ہوگا اور اگر کہا کہ مین نے تجھے مال پر کل آزاد کیا مگر تو نے قبول نہین کیا اور غلام نے کہا کہ نہین بلکہ مین نے قبول کیا یا کہا کہ تو نے مجھے مفت بغیر عوض آزاد کیا ہے تو زید کا قول قبول ہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر اقرار کیا کہ مین نے اپنا یہ غلام آزاد کیا نہین بلکہ یہ غلام دوسرا آزاد کیا ہے تو دونون آزاد ہو جاوینگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر مولی نے کہا کہ مین نے تجھے مکاتب کیا ہے اور مال کتابت کی مقدار بیان نہ کی اور غلام نے کہا کہ پانسو درم پر تو امام اعظم رح کے نزدیک غلام کی تصدیق ہونی چاہیے اور صاحبین رح کے نزدیک تصدیق نہوگی یہ حاوی مین ہے۔ اگر

سله [illegible]

کہا کہ میں نے کل تجھے ہزار درم پر مکاتب کیا تھا مگر تو نے کتابت قبول نہ کی اور غلام نے کہا کہ بلکہ میں نے قبول کر لی تھی تو اُسیکا قول قبول ہوگا اور اگر اقرار کیا کہ میں نے یہ غلام ہزار درم پر مکاتب کیا ہے نہیں بلکہ وہ مکاتب کیا ہے اور دونوں میں سے ہر ایک نے کتابت کا دعوی کیا تو جائز ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اگر اقرار کیا کہ میں نے غلام کو قبل اسکے خریدنے کے مکاتب کیا یا میں نے اِسکو کل کے روز مکاتب کیا حالانکہ آج ہی خریدا ہے تو صحیح نہیں ہے اور اگر اقرار کیا کہ میں نے اِسکو کل کے روز مکاتب کیا ہے اور انشاء اللہ تعالی کہا ہے تو اُسی کا قول مقبول ہوگا۔ اور اگر کہا کہ میں نے اپنی ذات کیواسطے خیار کا استثنا کیا ہے اور مکاتب نے کہا کہ اسمیں خیار ہی نہ تھا تو کتابت جائز ہے اور خیار میں مولی کی تصدیق نہوگی اور ایسے ہی اِن صورتوں میں بیع کا بھی حکم ہے۔ کذا فی الحاوی۔ ایک باندی کو مدبر کیا پھر اقرار کیا کہ یہ دوسرے شخص کی مدبرہ تھی میں نے اُس سے غصب کی ہے تو باندی کے حق میں اسکے اقرار کی تصدیق نہوگی اور خود اسکی قیمت کی ضمان دیگا اور حکم قاضی میں باندی سے خدمت لینا اور وطی کرنا جائز رکھا جائیگا ولیکن دیانت کی راہ سے اِسکو یہ فعل نہ کرنا چاہئے بشرطیکہ جیسا کہتا ہے ویسا ہی ہوا اور اگر کسی اجنبی نے اِس باندی کو قتل کیا تو اُس سے قصاص لیا جائیگا اور اگر مقر نے قتل کیا تو قیاساً اُسپر قصاص ہے اور استحساناً نہیں ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ایک باندی زید و عمرو میں مشترک ہے زید نے کہا کہ میں نے اور تو نے اِسکو مدبر کر دیا یا کہا تو نے اور میں نے اِسکو مدبر کیا ہے یا ہم دونوں نے اسکو مدبر کیا ہے پس اگر عمرو نے اُسکی تصدیق کی تو باندی دونوں کی مدبرہ ہوگی اور اگر عمرو نے تکذیب کی تو ایسا ہوا کہ گویا ایک باندی دو شخصوں میں مشترک تھی اُسکو ایک شخص نے مدبر کر دیا اور ایسی صورت میں امام اعظم رح کے نزدیک شریک کو پانچ طرح کا اختیار حاصل ہوتا ہے چاہے تو اپنا حصہ مدبر کردے یا اپنا حصہ اپنے حال پر چھوڑ دے یا مدبر کرنیوالے سے ضمان لے اگر وہ خوشحال ہے یا باندی سے سعی کرادے اگر مدبر کرنیوالا تنگدست ہے یا اپنے حصہ کو آزاد کردے۔ پھر اگر شریک نے مقر سے باندی کی قیمت کی ضمان لی تو آدھی باندی مقر کی مدبرہ ہوگی اور باقی آدھی موقوف رہیگی ایک روز مقر کی خدمت کریگی اور ایک روز خالی رہیگی۔ پھر اگر مقر کے شریک نے تصدیق مقر کیطرف رجوع کیا تو وہ باندی دونوں کی مدبرہ ہو جائیگی اور شریک نے جو کچھ ضمان لی ہے وہ مقر کو واپس کردے اور اگر شریک نے اُسکے قول کی تصدیق کیطرف رجوع نہ کیا یہانتک کہ دونوں میں سے ایک مر گیا اور سوائے باندی کے اُسکا کچھ مال نہیں ہے پس اگر مقر مر گیا اور باندی نے اُسکے قول کی تصدیق کی تو باندی وارثان مقر کے واسطے اپنی نصف قیمت کی دو تہائی کیواسطے سعی کریگی اور اگر باندی نے اُسکے قول کی تکذیب کی تو بھی ظاہر الروایہ کے موافق اپنی دو تہائی قیمت کیواسطے سعی کریگی۔ اور اگر منکر مر گیا پس اگر باندی نے مقر کے قول کی تصدیق کی تو اپنی تمام قیمت کیواسطے مقر کے لیے سعی کرے۔ اور اگر باندی نے مقر کے اقرار کی تکذیب کی تو مقر کیواسطے اسکے حصہ کی آدھی قیمت بتکمیلے سعی کریگی اس سے زیادہ سعی نہ کریگی۔ اور اگر دونوں مر گئے ایک بعد دوسرے کے مرے پس اگر مقر پہلے مرا پھر منکر مر گیا اور باندی نے مقر کے اقرار کی تصدیق کی تو حکم مسئلہ کا قبل موت منکر کے یہ ہے کہ مقر کے نصف حصہ کی تہائی آزاد ہوا اور باندی پر اس نصف کی دو تہائی کیواسطے سعی کرنی لازم ہوگی پھر اگر اسکے بعد منکر مر گیا تو باندی پر بقدر حصہ منکر کے مقر کیواسطے سعی کرنی واجب ہوگی اور یہ مال مقر کے ترکہ میں داخل ہوگا اور ترکہ میں زیادتی ہو جائیگی اور اُسکا ثلث یعنے تہائی بھی زیادہ نکلیگی پس اُسکی تہائی باندی کو دیجاویگی اور تمام کی دو تہائی کیواسطے وہ سعی کریگی اور اگر باندی نے مقر کے اقرار کی تکذیب کی تو بھی یہی حکم ہے کہ اپنی دو تہائی کیواسطے سعی کرے اور اگر پہلے منکر مر گیا پھر مقر مرا اور باندی نے مقر کے اقرار کی تصدیق کی ہے تو ہمارے مشائخ نے ذکر کیا کہ باندی پر اپنی تمام قیمت کیواسطے سعی کرنی واجب ہوگی اور

یعنی دوسرے شخص کی باندی کو مدبر کر دیا

سے اس امر کے گواہ قبول نہونگے و لیکن اگر بائع پھر مشتری کی تصدیق کرے تو دونون کا باہی تصدیق کرنا بمنزلہ
بیع جدید کے ہوجائیگا یہ مبسوط میں ہے۔ زید نے اقرار کیا کہ میں نے یہ غلام عمرو کے ہاتھ فروخت کیا ہے نہیں بلکہ خالد کے
ہاتھ فروخت کیا ہے تو یہ باطل ہے اور دونون میں سے ہر ایک اس سے قسم لے سکتا ہے بشرطیکہ ثمن مسمی کے عوض خریدنے کا دعوی
کرے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ یہ غلام جو میرے پاس ہے عمرو کا ہے میں نے اُس سے ہزار درم کو خریدا ہے اور اُسکو دام
دیدیے ہیں پھر بعد اسکے کہا کہ میں نے یہ غلام خالد سے پانچسو درم کو خریدا ہے اور دام دیدیے ہیں پھر اگر اس سب پر گواہ قائم
کیے تو جائز ہے اور اُسپر پہلے یعنے عمرو اور دوسرے خالد دونون کا ثمن واجب ہوگا اور یہ حکم اسوقت ہے کہ اُسنے فقط دونون
بیع پر گواہ قائم کیے ہون اور اگر دونو نکو دام دیدینے پر بھی گواہ قائم کیے تو کسی کا اُسپر کچھ واجب نہوگا۔ اور اگر اس امر
پر وہ گواہ نہ لایا تو غلام عمرو کو ملیگا اگر اُسنے بیع سے انکار کیا اور اگر دوسرے نے یعنی خالد نے اسکی تصدیق کی تو اسکو پانچسو
درم دام ملینگے اور اگر بیع سے انکار کیا تو زید کو غلام کی قیمت خالد کو دینی پڑیگی یہ مبسوط میں ہے اور اگر بیع اول پر گواہ قائم کیے
دوسری بیع پر قائم نہ کیے مگر دوسرے نے بیع کی تصدیق کی تو اسکا حکم مثل اس صورت کے ہے کہ دونون بیع گواہون سے
ثابت ہوئی ہون یہ محیط میں ہے۔ اور اگر بائع نے اقرار کیا کہ میں نے ہزار درم کو اسکے ہاتھ فروخت کیا ہے اور مشتری نے کہا
کہ میں نے پانچسو درم کو خریدا ہے حالانکہ آدھا غلام مشتری کی ملک سے خارج ہوچکا ہے تو امام اعظم رح کے نزدیک مشتری
کا قول مقبول ہوگا خواہ بائع باقی غلام واپس لینے پر راضی ہو یا راضی نہو۔ اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک ثمن کے
باب میں قسم کے ساتھ مشتری کا قول قبول ہوگا و لیکن اگر بائع اس امر پر راضی ہو کہ باقی غلام مشتری سے لے اور
جسقدر اسکی ملک سے نکلگیا اُسکے حصہ کیواسطے دامنگیر ہو بقول مشتری تو ایسی صورت میں دونون باہم قسم کھاوینگے
اور امام محمد رح کے نزدیک دونون باہم قسم کھاوینگے اور غلام کی قیمت پر باہم واپسی کرلینگے و لیکن اگر بائع راضی ہوجاوے
کہ باقی غلام واپس کرلے اور جسقدر مشتری نے اپنی ملک سے خارج کیا ہے اسکی قیمت سے لے تو ہوسکتا ہے یہ مبسوط میں ہے
منتقی میں ہے کہ ایک شخص نے ایک باندی خریدی اور اُسپر قبضہ کرلیا پھر مشتری نے اقرار کیا کہ یہ باندی اس مدعی کی ہے اور بائع
نے اسکی تصدیق کی پس مشتری نے بائع سے دام واپس لینے چاہے اور بائع نے کہا کہ مدعی کی اسوجہ سے ہوئی کہ تو نے اُسکو
ہبہ کردی تو اُسی کا قول قبول ہوگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ امام محمد رح نے فرمایا کہ زید نے عمرو سے ایک باندی بطور بیع فاسد
کے خریدی اور اُسپر قبضہ کرلیا پھر بائع نے آکر بوجہ بیع فاسد ہونیکے اُسکو واپس کرلینا چاہا پس مشتری نے کہا کہ میں نے خالد
کو ہبہ کرکے قبضہ کرادیا اور خالد نے پھر میرے پاس ودیعت رکھی ہے اور بائع نے انکار کیا تو مشتری کا قول قبول نہوگا اور بائع اُس
سے باندی کو واپس لے سکتا ہے پھر اگر مشتری نے اپنے دعوی پر گواہ قائم کیے تو قبول نہونگے اور اگر قاضی کو جو مشتری نے دعوی
کیا ہے معلوم ہے یا بائع نے اسکی تصدیق کی یا مشتری نے بائع کے اقرار کے گواہ پیش کیے یا مشتری نے بائع سے اس امر پر قسم
لی اور اُسنے انکار کیا تو مشتری سے خصومت دفع ہوجائیگی اور اسکی قیمت بائع کو ڈانڈ بھریگا۔ اور اگر اس امر پر جو
ہمنے ذکر کیا گواہ قائم نہوے اور بائع نے باندی واپس لی پھر خالد آیا اور اُسنے مشتری کے دعوی سے انکار کیا تو باندی
بائع کے سپرد کیجاویگی اور اگر مشتری کی تصدیق کی تو بائع سے باندی واپس لیگا اور مشتری کو اسکی قیمت ڈانڈ دینی پڑیگی
اور اگر مشتری نے کہا کہ میں نے یہ باندی خالد کو ہبہ کردی اور قبضہ دیدیا پھر اُسنے میرے پاس ودیعت رکھی پھر اسکو آزاد کیا یا مدبر کیا
یا ام ولد بنایا ہے اور بائع نے اس سے انکار کیا تو بائع کو باندی لینے کی کوئی راہ نہیں ہے اسکی قیمت سے لیگا اور اسکی ولا موقوف رہیگی

اور مدبرہ موقوفہ یا ام ولد موقوفہ رہیگی کہ موہوب لہ کے مرنے سے آزاد ہو جائیگی ہے اگر خالد نے اگر ان سب باتون مین
مشتری کی تصدیق کی تو باندی کو لے لیگا اور اسکی مدبرہ یا ام ولد ہوگی جیسا مشتری نے بیان کیا ہو۔ اور نہ اگر خالد نے
حاضر ہو کر ہبہ کرنیکا دعوی کیا ولیکن آزاد کردینے وغیرہ سے انکار کیا تو وہ باندی رہیگی اور خالد اسکو مشتری سے لے سکتا ہے
اور اگر مشتری نے کہا کہ موہوب لہ نے یعنی خالد نے اسکو مکاتب کردیا ہے اور بائع نے اسکی تکذیب کی تو بائع اسکو لے کہا
اقرار ... کے پاس رہیگی یہانتک کہ خالد حاضر ہو اور اگر اسنے حاضر ہو کر مشتری کی ان باتون مین تکذیب کی تو باندی بائع کے
سپرد کیجاویگی۔ ولیکن اگر باندی نے تو گواہ قائم کیے کہ اسنے فروخت کردیا تھا اور مشتری نے اس باندی کو مکاتب
کیا ہے تو اسکے مکاتب ہونیکی ڈگری کیجاویگی اور اگر خالد نے مشتری کے ہبہ کرنے مین تصدیق کی اور مکاتب کرنے مین تکذیب
کی تو اسکو لے لیگا اور وہ خالد کی باندی رہیگی اور اگر ان سب باتون مین مشتری کی تصدیق کی تو بائع سے واپس لیگا اور
جیسا مشتری نے بیان کیا ہے ویسا ہی ہوگا اور مشتری اسکی قیمت ڈانڈ دیگا۔ اور اگر یون ہوا کہ جب وہ باندی بائع
کو ملی تو اسنے اسکو فروخت یا مدبر کیا یا آزاد کردیا تو یہ سب باطل ہو جائینگے بشرطیکہ خالد نے آکر مشتری کے قول کی بیع و ہبہ
مین تصدیق کی ہو اور اگر آکر تکذیب کی تو یہ سب باتین نافذ ہو جائینگی یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہے۔ وکیل بیع نے
اگر بیع کا اقرار کیا تو حق موکل مین اسکا اقرار صحیح ہوگا خواہ ثمن موجود ہو یا تلف ہو گیا ہو۔ اور اگر موکل نے اقرار کیا کہ وکیل نے زید
کے ہاتھ اسکو ہزار درم مین فروخت کیا ہے اور زید نے اسکی تصدیق کی اور وکیل نے تکذیب کی تو غلام زید کو ہزار درم مین ملیگا
اور اس بیع کا عہدہ موکل پر رہیگا وکیل پر نہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر زید نے عمرو کو ایک غلام دیا اور حکم کیا کہ اسکو فروخت کردے پھر زید
مرگیا پھر وکیل نے اقرار کیا کہ مین نے اسکو ہزار درم مین فروخت کرکے قبضہ دیدیا ہے اور دام لے لیے ہین پس اگر غلام موجود ہو تو
وکیل کی تصدیق نہوگی اور اگر تلف ہو گیا ہو تو تصدیق کیجاویگی یہ مبسوط مین ہے۔ زید کا ایک غلام ہے اسکو عمرو نے خالد کے ہاتھ
فروخت کیا اور خالد نے اسکو تلف کردیا اور زید نے عمرو سے کہا کہ مین نے تجھے غلام فروخت کرنیکا حکم کیا تھا دام مجھے ملنے چاہیے
ہین اور عمرو نے کہا کہ تو نے مجھے حکم نہین کیا تھا مجھے قیمت ملیگی دام میرے ہین تو زید کا قول مقبول ہوگا اسیطرح اگر غلام موجود ہو تو
تو بھی یہی حکم ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اور اگر مالک غلام نے بائع کو بیع کا حکم نہین دیا تھا ولیکن اسنے بیع کی اجازت دیدی پیچھے
بعد بیع کے اسنے کہا کہ مین نے اس بیع کی اجازت دی پس اگر غلام بعینہ قائم ہو تو جائز ہے اور اگر تلف کردیا ہو تو جائز
نہین ہے اور اگر اس غلام کا ہاتھ کاٹا گیا پھر اسنے بیع کی اجازت دی تو ارش مشتری کو ملیگا اور اگر اسنے بیع کی اجازت نہ دی
تو ارش مالک غلام کو ملیگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر مالک غلام نے اقرار کیا کہ مین نے وقوع بیع کے ایک روز بعد اجازت دیدی
اور مشتری نے انکار کیا تو مالک غلام کا قول قبول ہوگا اور اسپر قسم نہ آویگی اور اگر غلام مرگیا ہو تو قسم کے ساتھ مشتری کا
قول قبول ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ زید نے عمرو کو اپنی ایک باندی فروخت کرنیکا وکیل کیا اور باندی وکیل کو دیدی
پھر زید آیا اور وکیل سے باندی واپس کرنی چاہی اور عمرو نے کہا کہ مین نے خالد کے ہاتھ وہ باندی ہزار درم
کو فروخت کردی ہے اور اسنے قبضہ کر لیا ہے اور مین نے دام وصول کر لیے ہین اور وہ یہ ہین پھر اسنے میرے پاس ودیعت
رکھی ہے اور موکل نے اسکی تکذیب کی تو وکیل کا قول قبول نہوگا اور موکل کو واپس ملیگی اور وکیل کے دعوی سے گواہ مقبول
نہونگے پھر اگر خالد نے آکر قول وکیل سے انکار کیا تو باندی موکل کو سپرد رہیگی اور اگر اسنے وکیل کے قول کی تصدیق کی تو
باندی کو موکل سے لے لیگا اور موکل وکیل سے دام لیگا بشرطیکہ اسکے پاس قائم ہون اور اگر تلف ہوگئے ہون تو وہ ضامن نہوگا اور اگر وکیل نے دام کا اقرار

نہ کیا ہو تو اُسی کا قول قبول ہوگا اور خالد دام دیکر باندی لے لیگا۔ اسیطرح اگر کوئی باندی کافر حربی لوگ قید کر کے لیگئے اور اُنکے ملک میں جاکر کسی مسلمان نے وہ باندی خریدی اور ہزار درم دام دیکر اُسکو دارالاسلام میں لایا پھر قدیم مالک اُسکا آیا تاکہ مشتری سے دام دیکر باندی لے لیوے اُسنے کہا کہ میں نے خالد کو ہبہ کردی اور اُسنے قبضہ کرلیا ہے میرے پاس ودیعت چھوڑ کر غائب ہو گیا تو مشتری کا قول نا مقبول ہوگا اور قدیمی مالک کے نام ڈگری ہو جائیگی اور اُسکے دعوی پر گواہ مقبول ہونگے پھر اگر خالد نے حاضر ہو کر مشتری کے قول کی تکذیب کی تو باندی مالک قدیم کو سپرد ہو گی اور وہ دام مشتری کو دیگا اور اگر خالد نے موافق اقرار مشتری کے دعوی کیا تو باندی مالک قدیم سے لیجاویگی اور خالد کو ملیگی پھر مالک قدیم خالد سے بقیمت لے لیگا اور مشتری اُسکا ثمن مالک قدیم کو واپس کردے اسیطرح اگر کسی شخص کو کوئی چیز ہبہ کردی اور اُسکے سپرد کردی پھر رجوع کرنا چاہا اور موہوب لہ نے کہا کہ میں نے یہ چیز خالد کو ہبہ کی اور اُسکے سپرد کردی ہے پھر اُسنے میرے پاس ودیعت رکھی ہے تو حکم دیا جائیگا کہ واہب کے سپرد کردے پھر اگر خالد نے آکر موہوب لہ یعنی اپنے واہب کی تکذیب کی تو وہ چیز ہبہ کرنیوالے کے پاس واپس ہو چکی ہے ویسے ہی رہیگی اور اگر تصدیق کی تو واہب کو حکم دیا جائیگا کہ خالد کے حوالہ کردے اسیطرح اگر کسی ایسے سبب کو درمیان میں ڈالا جسکے باعث سے واپس کرنا ممنوع ہو جاتا ہے جیسے کہا کہ میں نے عوض دیدیا ہے تو بھی تصدیق نہوگی اور واہب کو رجوع کر لینے کا اختیار ہے یہ تحریر شرح جامع کبیر میں ہے۔ اگر زید نے عمرو کو ایک معین غلام خریدنیکا حکم دیا اُسنے اقرار کیا کہ میں نے ہزار درم کو خریدا ہے اور بائع نے بھی یہی دعوی کیا مگر موکل نے یعنے زید نے مثلاً انکار کیا تو وکیل کا قول قبول ہوگا۔ اور اگر کسی غیر معین غلام کے خریدنے کیواسطے جسکی جنس و صفت و ثمن بیان کردیا تھا وکیل کیا پھر وکیل نے اقرار کیا کہ میں نے یہ غلام انھیں داموں کو جو تو نے کہے تھے خریدا ہے اور موکل نے انکار کیا تو امام اعظم رح فرماتے تھے کہ اگر موکل نے وکیل کو دام دیدیے ہوں تو وکیل کے قول کی تصدیق ہوگی اور اگر نہیں دیے ہیں تو تصدیق نہوگی اور صاحبین رح نے فرمایا کہ اگر غلام بعینہ قائم ہو اور ایسا غلام اتنے داموں کو خریدا جاتا ہو تو وکیل کا قول قبول ہوگا۔ اور اگر موکل مرگیا پھر اُسکے وکیل نے اس غلام کو خریدنیکا اقرار کیا ہیں اگر بعینہ وکیل کے پاس یا بائع کے پاس قائم ہو یا موکل نے وکیل کو دام دے دیے ہوں تو امام اعظم رح کے نزدیک وکیل کے قول کی موکل کے حق میں تصدیق نہوگی اور بیع وکیل کے ذمہ لازم ہوگی اور وارثوں سے انکے علم پر قسم لیجاویگی اور اگر بائع نے دام تلف کردیے ہوں تو وکیل کا قول قبول ہوگا اور میت کو بیع لازم ہوگی یہ حاوی میں ہے امام محمد رح نے فرمایا کہ زید نے عمرو کو حکم کیا کہ میرے واسطے خالد کی باندی دبیے اور ہزار درم دام بتلائے پھر عمرو نے قبول کیا اور اُسکو خریدا خواہ قبضہ کیا یا نہ کیا مگر زید سے کہا کہ میں نے وہ باندی ایکہزار پانچسو درم کو خریدی اور تیری مخالفت کی لہذا وہ باندی میری رہی اور زید نے کہا کہ تو نے ہزار درم کو خریدی ہے اور باندی میری رہی اور خالد نے موکل کی تصدیق کی تو بائع اور موکل کا قول قبول ہوگا اگر بائع نے دام نہیں پائے ہیں پس موکل اُسکو ہزار درم دیکر باندی لے لیگا پھر اگر مشتری نے بائع سے قسم طلب کی تو اُسکو یہ اختیار نہیں ہے اور اگر موکل سے قسم لینی چاہی تو اختیار ہے پس اگر اُسنے قسم کھائی تو باندی لے اور بائع کو دام دیدے اور عہدہ بائع اور اُسکے درمیان رہیگا مامور سے یعنی وکیل سے کچھ کام نہیں ہے۔ اور اگر موکل نے قسم سے انکار کیا تو باندی مشتری کی ہوگی اور مشتری بائع کو ہزار درم دیگا اور باندی لے لیگا پھر اگر بائع نے مشتری کے قول کی تصدیق کی طرف رجوع کیا تو زیادہ یعنی پانچسو درم لے لیگا۔ اور کتاب میں مذکور نہیں ہے کہ اگر بائع نے یہ چاہا کہ موکل سے ہزار درم کا مطالبہ کرے تو کرسکتا ہے یا نہیں تو جصاص نے کرخی رح سے اور قاضی ابو الہیثم نے قضاۃ ثلثہ سے نقل کیا کہ اُسکو اختیار ہے چاہے مشتری سے مطالبہ کرے یا بائع سے مطالبہ کرے اور عامہ مشائخ نے فرمایا کہ اُسکو یہ اختیار نہیں ہے اسیطرح اگر وکیل نے کہا کہ میں نے

باندی سو دینار کو خریدی اور بیتری مخالفت کی اور باقی مسئلہ بحالہ رہا تو اُسکا حکم اور پہلی صورت کا حکم یکسان ہو لیکن صرف ایک فرق مین اور وہ یہ ہو کہ پہلی صورت مین جب موکل نے باندی سے لی اور ہزار درم بائع کو دیدیے پھر مشتری سے قسم لی اور اُسنے انکار کیا تو وکیل باندی کو موکل سے مفت بدون دامون کے لیگا اور یہ قیاس ہو اور استحساناً بعوض اُن دامون کے جو اُسنے ادا کیے ہین یعنی ہزار درم کے عوض لیگا اور موکل کو اختیار ہوگا کہ مشتری کو دینے سے روک لے جبتک اپنے دام وصول نہ کرلے نہ دیوے اور اس دوسری صورت مین قیاساً و استحساناً دونون طرح مفت بلا قیمت لے لیگا۔ یا سوقت ہو کہ اُسنے خرید نیکا اقرار کیا ہو اور اگر خرید سے اصلاً انکار کیا اور موکل نے کہا کہ تونے ہزار درم کو خریدی اور بائع نے اسکی تصدیق کی تو بائع کا قول قبول ہوگا اور عہدۂ بیع موکل پر رہیگا اور اگر بائع نے کہا کہ مین مشتری سے قسم لونگا کہ واللہ مین نے موکل کیواسطے نہین خریدی ہو تو اُسکو اختیار ہو پس اگر اُسنے قسم کھالی تو اُسپر کچھ نہین ہو اور اگر انکار کیا تو عہدہ بیع کے امور کا اُسی پر ہوگا پس ثمن ادا کریگا اور موکل سے واپس لیگا اور ادا کرنے سے پہلے موکل سے لیگا اور اگر خرید سے انکار کے وقت اُسنے اقرار کیا کہ میرے کچھ حق موکل کیطرف نہین ہو تو اس مسئلہ مین بائع کا مشتری کو قسم دلانا مذکور ہو اور دونون مسئلون یعنی خلاف بالکثرۃ اور خلاف بتغائر الجنس مین استحلاف مذکور نہین ہو بعض مشائخ نے فرمایا کہ ان صور تو نمین قسم نہین لے سکتا ہو اور بعض نے فرمایا کہ وہان بھی قسم لے سکتا ہو جبکہ موکل قسم کھاوے کہ واللہ مین نہین جانتا ہون کہ اُسنے ڈیڑھ ہزار درم یا سو دینار کو خریدی ہو قال المترجم مسئلہ خلاف بالکثرۃ سے یہ مراد ہو کہ وکیل نے موکل کے خلاف اسطور سے کیا کہ اُسکے حکم سے زیادہ دام دیے مثلاً اُسنے ہزار کو کہا تھا اُسنے ڈیڑھ ہزار کو خریدی۔ اور مسئلہ خلاف بتغائر الجنس سے یہ مراد ہو کہ جنس ثمن مین خلاف کیا اُسنے ہزار درم کے اُسنے سو دینار کو خریدی فافہم۔ اور اگر بائع نے ان صورتون مین ہزار درم ثمن پر قبضہ کر لیا پھر کہا کہ ثمن ہزار درم یا سو دینار تھے تو اُسکے کہنے پر التفات نہوگا اُسکا قول تو باطل ہوا۔ باقی رہا موکل اور وکیل مین اختلاف یعنی وکیل کہتا ہو مین نے اپنے واسطے خریدی ہو اور موکل کہتا ہو میرے واسطے خریدی ہو تو قسم سے وکیل کا قول قبول ہوگا پس اگر اُسنے قسم کھالی تو اُسی کیواسطے خرید ثابت ہوگی۔ اور اگر انکار کیا تو موکل کیواسطے خرید ثابت ہوگی یہ حکم اُسوقت ہو کہ بائع نے موکل کی تصدیق کی اور اگر اُسنے وکیل کی تصدیق کی اور موکل نے ثمن کو بیان کر دیا تھا یا نہین متعین کیا اور وکیل نے خریدی اور کہا کہ مین نے ہزار درم کو خریدی ہو اور موکل نے کہا کہ تونے پانچ سو درم کو خریدی ہو اور بائع نے وکیل کی تصدیق کی تو قسم کے ساتھ وکیل کا قول قبول ہوگا یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو۔ اگر بائع نے اقرار کیا کہ مین نے یہ غلام زید کے ہاتھ فروخت کیا حالانکہ اسمین یہ عیب تھا اور دعوی کیا کہ مشتری نے مجھے اس عیب سے بری کر دیا تھا تو اُسپر گواہ لانے واجب ہونگے اور اگر گواہ نہون تو مشتری سے قسم لیجاویگی۔ کہ مین نے بائع کو اس عیب سے بری نہین کیا اور جب سے دیکھا ہو تب سے مبیع کو بیع کیواسطے پیش نہین کیا اور نہ اُسکے راضی ہوا ہون اور نہ مبیع میری ملک سے خارج ہوئی ہو پس اگر قسم کھاگیا تو بائع کو واپس کر دے۔ اور اگر مشتری نے دعوی کیا کہ مین نے جب اس غلام کو خریدا ہو تو اسمین یہ عیب موجود تھا اور بائع نے انکار کیا حالانکہ عیب ایسا ہو کہ اُس کے مثل پیدا ہو سکتا ہو اور بائع نے یون اقرار کیا کہ جسوقت مین نے اُسکو فروخت کیا ہو تو اسمین کچھ عیب تھا اور اُسکو بیان نہ کیا تو اس اقرار سے بائع پر کچھ لازم نہین آتا ہو یہ حاوی مین ہو۔ اگر بائع نے مبیع مین ایسے عیب کا اقرار کیا جسکا زائل ہو جانا اسطور سے متوہم ہو سکتا ہو کہ بالکل اُسکا اثر تک باقی نہ رہے مثلاً کہا کہ مین نے جب اس غلام کو فروخت کیا تھا تو اسکے ایک قرحہ تھا اور اُسکا نام نہ لیا اور نہ اُسکو معین کیا پھر مشتری اس غلام کو لایا اور اسکے ایک قرحہ تھا اور واپس کرنا چاہا اور کہا کہ یہ وہی قرحہ ہو جسکا

مسئلہ

توسنے اقرار کیا اور بائع سنے کہا جسکا مین سنے اقرار کیا ہو وہ زائل بھی ہوگیا یہ نیا قرحہ تیرے پاس پیدا ہوا ہو تو قسم سے بائع کا قول قبول ہوگا اور مشتری کو گواہ لانے چاہییے ہین اسیطرح اگر بائع نے کسی نوع کے عیب کا اقرار کیا حالانکہ وہ عیب زائل ہوسکتا ہو اور دعوی کیا کہ وہ زائل ہوگیا یہ دوسرا پیدا ہوا ہو تو بھی اُسکی تصدیق کیجاویگی یہ مبسوط مین ہو۔ پس اس صورت مین مشتری کو واپس کرنیکا حق بدون گواہ قائم کرنیکے نہین ہو ہان گواہ قائم کرے کہ یہ بعینہ وہی عیب ہے یا بائع کے اقرار اور مشتری کے نزاع کرنے مین اسقدر کم مدت ہو کہ اتنی مدت مین ایسا قرحہ مع اثر کے زائل ہوجانا متصور نہین ہو اور بائدی مین سوائے اس قرحہ کے کوئی قرحہ بھی نہو تو اس صورت مین مشتری کا قول قبول ہوگا اور اسکو بسبب عیب کے بائع کو واپس کردینے کا اختیار ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر بائع نے اقرار کیا کہ جب مین نے کپڑا فروخت کیا تو اسمین ایک شگاف تھا پھر مشتری شگاف دار کپڑا لایا اور بائع نے کہا کہ یہ وہ نہین ہو تو تصدیق نہ کیجاویگی اور اگر کہا شگاف چھوٹا تھا بڑھ گیا ہو تو تصدیق کیجاویگی اور اگر اسمین دوسرا شگاف ہو اور بائع نے کہا کہ اسمین یہ شگاف تھا وہ دوسرا شگاف تھا تو قسم سے بائع کا قول مقبول ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اور اگر بائع دو شخص ہون انہین سے ایک نے عیب کا اقرار کیا اور اس عیب کو بیان کردیا اور دوسرے نے انکار کیا تو مشتری مقر کو واپس دیسکتا ہو دوسرے کو نہین دیسکتا ہو اور اگر دونو بائع ایک تجارت مین شریک مفاوض ہون پس بائع نے عیب سے انکار کیا اور شریک نے اقرار کیا تو مشتری واپس کرسکتا ہو کذا فی المبسوط۔ اور مشتری کو اختیار ہو چاہے بشریک مقر کو واپس دے یا بائع کو واپس کرے کذا فی المحیط۔ اور اگر شریک شریک عنان ہو تو اسکے اقرار سے مشتری نہین واپس دیسکتا ہو۔ اسی طرح اگر مضارب نے کوئی غلام مضاربت کا فروخت کیا اور رب المال نے اسمین عیب کا اقرار کیا تو مشتری مضارب کو اس اقرار کیوجہ سے واپس نہین دیسکتا ہو اسیطرح اگر خود رب المال نے فروخت کیا اور مضارب نے عیب کا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہو اور ایسے ہی اگر وکیل نے فروخت کیا اور موکل نے عیب کا اقرار کیا تو اس اقرار سے وکیل یا موکل پر کچھ لازم نہین آتا ہو۔ اور اگر وکیل نے عیب کا اقرار کیا اور موکل نے انکار کیا تو مشتری وکیل کو واپس دیسکتا ہو لیکن یہ واپسی حق وکیل مین ہوگی موکل کے حق مین نہوگی ولیکن اگر ایسا عیب ہو کہ اسکے مثل پیدا نہین ہوسکتا ہو تو ایسی صورت مین موکل کو واپس دیوے مگر وکیل کے اقرار سے نہین بلکہ اسوجہ سے کہ یقین ہوگیا کہ یہ عیب موکل کے پاس موجود تھا۔ اور اگر ایسا عیب ہو کہ اسکے مثل پیدا ہوسکتا ہو پس اگر وکیل نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ یہ عیب موکل کے پاس تھا تو موکل کو واپس دیسکتا ہو اور اگر گواہ نہون تو موکل سے قسم لے اگر اسنے قسم سے انکار کیا تو اسکو واپس کردے اور اگر قسم کھالے تو غلام وکیل کے ذمہ پڑیگا اور ہر دو شریک عنان مین سے جو بائع ہو اگر اسنے عیب کا اقرار کیا اور شریک منکر ہو تو مشتری واپس دیسکتا ہو اور دونون کے ذمہ لازم ہوگا اسیطرح اگر مضارب نے عیب کا اقرار کیا تو واپس ہوکر مضارب اور رب المال دونون کو لازم ہوگا یہ مبسوط مین ہو اگر زید نے عمرو سے کوئی چیز خریدی اور خالد کے ہاتھ فروخت کی اور خالد نے اسمین عیب لگایا اور زید کو واپس کردی پس اگر بدون حکم قاضی واپس کی ہو تو زید کو عمرو سے اس عیب مین نزاع کا اختیار نہین ہو۔ اور اگر بحکم قاضی واپس کی ہو تو اسمین تین صورتین ہین اول یہ کہ زید نے اس عیب کا اقرار کیا پھر واپس لینے سے انکار کیا اور قاضی نے واپس لینے کا حکم اسپر جاری کیا تو بیان دو صورتین ہین یا تو دلیل ہن سے یعنی اقرار سے پہلے صریح اس عیب کا انکار زید سے صادر ہوا ہو یا نہین صادر ہوا ہو پس اگر نہین صادر ہوا ہو یعنی مثلاً یون نہین کہا کہ مین نے جب یہ غلام فروخت کیا تو اسمین یہ عیب نتھا تو اس صورت مین زید کو اختیار ہو کہ اپنے بائع عمرو کو واپس کرنے بشرطیکہ

اس امر کے گواہ لاوے کہ یہ عیب عمرو کے پاس وقت بیع کے موجود تھا اور اگر صریح اقرار عیب سے پہلے انکار عیب اُس سے صادر ہو چکا ہو تو اپنے بائع سے نزاع نہین کر سکتا ہو۔ دوسری صورت یہ ہو کہ زید کے قسم سے انکار کرنے کی وجہ سے واپس کی اور اس صورت مین اگر انکار سے پہلے صریح اس عیب کا انکار اُس سے صادر نہین ہوا مثلاً دعوی عیب کے وقت وہ خاموش رہا اور کچھ نہ کہا پھر جب اسپر قسم پیش کی گئی تو انکار کر گیا پس اس دلیل سے اُسکو واپس دیگئی تو اپنے بائع سے خصومت کر سکتا ہو اور اگر پہلے انکار عیب صادر ہو چکا ہو تو اپنے بائع سے خصومت نہین کر سکتا ہو۔ تیسری وجہ یہ ہو کہ گواہ ہوں گواہی پر یہ چیز اسکو واپس دیگئی اور اس صورت مین اگر سابق مین اُس سے صریح انکار عیب ثابت نہین ہوا یعنے خاموش رہا یہانتک کہ گواہون نے گواہی دی اور قاضی نے واپسی کا حکم کیا اسکو اپنے بائع سے خصومت کا اختیار ہو اور اگر آسنے سابق مین اس عیب سے صریح انکار کیا تو اُسکی دو صورتین ہین ایک یہ خالد نے اس امر کے گواہ پیش کیے کہ زید کے فروخت کرنیکے وقت اس چیز مین یہ عیب موجود تھا پس اس صورت مین زید کو اپنے بائع سے خصومت کا اختیار نہین ہو اور دوسرے یہ کہ خالد کے گواہون نے گواہی دی کہ بائع اول یعنی عمرو کے فروخت کرنیکے وقت اسمین یہ عیب تھا تو اپنے بائع سے خصومت کر سکتا ہو ایسا ہی بعض روایات مین مذکور ہو اور بعض مشائخ نے کہا کہ یہ امام ابو یوسف رح کا قول ہو اور بعض روایات مین آیا ہو کہ خصومت نہین کر سکتا ہو اور بعض نے کہا کہ یہ امام محمد رح کا قول ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر کوئی گھر فروخت کیا پھر اقرار کیا کہ وقت بیع کے اسمین یہ عیب تھا یعنی مثلاً دیوار پھٹی ہوئی تھی کہ جس سے گر پڑنیکا خوف تھا یا کوئی شہتیر شکستہ تھا یا دروازہ شکستہ تھا تو اس اقرار سے واپس دیا جا سکتا ہو اسیطرح اگر کوئی زمین جسمین درخت تھے فروخت کیے پھر درختون مین کسی عیب کا اقرار کیا جس سے ثمن مین نقصان آتا ہو تو بھی یہی حکم ہو اور یہی حکم کپڑون اور عروض وحیوانات مین ہو اگر بائع اسمین کسی عیب کا اقرار کرے جس سے ثمن مین نقصان آتا ہو اور اگر بائع نے اقرار کیا کہ مین نے یہ غلام ایک ہاتھ کٹا ہوا فروخت کیا ہو پھر مشتری اسکو دونون ہاتھ کٹا ہوا لایا تو واپس نہین کر سکتا ہو ولیکن ایک ہاتھ کٹنے کا نقصان واپس لے سکتا ہو۔ اور اگر غلام کی انگلی زائد ہو تو مشتری اسکو واپس کر سکتا ہو اگر بائع نے اقرار کیا۔ یا واپسی سے انکار کیا ولیکن اگر بائع کوئی سبب واپسی سے مانع ثابت کرے تو واپس نہین کر سکتا ہو اور ان مواضع مین خصومت عیب کے واسطے غلام کا حاضر ہونا اور غائب ہونا یکسان ہو بشرطیکہ بائع فی الحال غلام مین یہ عیب ہونیکا مقر ہو یہ مبسوط مین ہو امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر باندی سے کہا کہ او چوٹٹی۔ او بھگوڑی۔ او چھنال۔ او ری دیوانی۔ پھر اسکو فروخت کیا اور مشتری نے اسمین یہی عیوب پائے اور بسبب عیب کے اسکو واپس کرنا چاہا اور بائع نے کہا کہ تیرے پاس پیدا ہو گئے ہین تو بائع کا قول قبول ہوگا۔ اور مشتری نے فروخت سے پہلے کے بائع کی گفتگو کے گواہ قائم کیے تو قبول نہونگے اور واپس نہین کر سکتا ہو۔ اسیطرح اگر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ بائع نے فروخت سے پہلے اس باندی کو (یہ چوٹٹی۔ یہ مجنونہ ایسا ایسا کرتی ہو) کہا تھا تو بھی یہی حکم ہو یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو۔ اگر بائع نے کہا ہذہ السارقۃ اور خاموش ہو رہا تو یہ اقرار ہو یہ محیط سرخسی مین ہو۔ قال المترجم اگر یون کہے ہذہ السارقۃ فعلت کذا یعنے اس چوٹٹی نے ایسا کیا تو چوٹٹی اسکی صفت ہو گی بطور مذمت کے اور اخبار قیام صفت منظور نہوگا پس اقرار عیب نہوگا ورصرف ہذہ السارقۃ چونکہ عاقل بائع کا کلام ہو اسواسطے مبتدا و خبر قرار دیا جائیگا اور معنی یہ ہونگے کہ یہ باندی چوٹٹی ہو اور یہ قیام عیب کی خبر دینا ہو لہذا اقرار عیب کی وجہ سے واپس کر سکتا ہو فافہم۔ اگر گواہون نے گواہی دی کہ بائع نے کہا کہ ہذہ السارقۃ۔ ہذہ الزانیۃ۔ ہذہ الآبقۃ۔ ہذہ المجنونۃ اور اسکے سوائے کوئی فعل اسکا ذکر نہین کیا یا یون کہا ہذہ سارقۃ ہذہ آبقۃ ہذہ زانیۃ ہذہ مجنونۃ۔ تو مشتری کو اس گواہی

سے واپس کرنیکا استحقاق حاصل ہوگا یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو۔ قال المترجم ہذہ سارقۃ معنی ان الفاظ کے بترتیب یہ مین۔ یہ باندی چور ہو۔ یہ تکلونی ہو۔ یہ چھنال ہو۔ یہ مجنونہ ہو۔ اور چونکہ انمین سابقہ مین بھی فعل نہین ذکر کیا اسواسطے وہ بھی کلام قرار دیکر بعینہ انھین معنی مین سچ جانی جائیگی والوجہ ماذکرناہ۔ اور اگر اپنی عورت سے کہا یا طالق یا اپنی باندی سے کہا یا حرۃ یا کہا ہذہ الطالقۃ او ہذہ الحرۃ فعلت کذا یعنے اس طلاق دی ہوئی نے یا اس آزاد نے ایسا کیا تو یہ کلام ایقاع اور اقرار دونون ہو اگرچہ فعل مذکور ہو یا بطریق ندا کے ہین یہ محیط سرخسی مین ہو

انیسوان باب۔ مضارب و شریک کے اقرار کے بیان مین۔ مضاربت مین اگر قرضہ ہونیکا مضارب نے اقرار کیا تو یہ اقرار رب المال پر جائز ہوگا بشرطیکہ مال مضاربت اسی کے پاس ہو اور اگر مال مضاربت اسکے پاس نہو تو جائز نہین ہو اور جبکہ مال مضاربت اسی کے پاس ہو اسوقت رب المال پر ایسے شخص کے قرضہ ہونیکا اقرار کیا جسکی گواہی اسکے حق مین مقبول نہین ہو تو بالاجماع جائز ہو۔ اور اگر دو شریک عنان مین سے ایک شریک نے ایسے شخص کیواسطے جسکی گواہی اسکے حق مین مقبول نہین ہو ایسے قرضہ کا اقرار کیا جو ایسی تجارت کے سبب سے واجب ہوا ہو جو ان دونونکی شرکت مین ہو تو بالاجماع جائز ہو اور صرف اسی پر لازم آویگا اسکے شریک پر لازم نہوگا۔ اور اگر دونون متفاوضین مین سے ایک نے ایسے شخص کیواسطے قرضہ کا اقرار کیا جسکی گواہی اسکے حق مین مقبول نہین ہو تو امام اعظم رح کے نزدیک اصلا صحیح نہین ہو نہ اپنے حق مین صحیح ہو اور نہ اپنے شریک کے حق مین صحیح ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر کسی شخص کے پاس ہزار درم مضاربت کے ہون اسنے اسمین قرضہ کا اقرار کیا اور رب المال نے انکار کیا تو اسکا اقرار مضاربت مین جائز ہو اسی طرح اگر مضاربت مین کسی مزدور کی مزدوری یا ٹٹو کے کرایہ یا کرایہ دوکان کا اقرار کیا تو بھی جائز ہو اور اگر وہ درم رب المال کو دیدیے اور کہا کہ یہ تیرا راس المال ہو اسپر قبضہ کرلے پھر انمین سے بعض امور کا جو ہمنے ذکر کیے ہین اقرار کیا تو تصدیق نکیجاویگی یہ حاوی مین ہو۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ یہ ہزار درم عمرو کے آدھے نفع کی مضاربت پر میرے پاس ہین پھر اسکے بعد کہا کہ یہ خالد کے آدھے نفع کی مضاربت پر ہین اور ہر ایک نے دونون مین سے اپنا دعوی کیا کہ میرے ہین آدھے نفع کی مضاربت مین مین نے دیے ہین پھر مضارب نے اس سے تجارت کی اور نفع اٹھایا تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک عمرو کو ہزار درم اور نصف نفع دیا جائیگا اور خالد کو ہزار درم ڈانڈ دیگا اور نفع نہ دیگا اور امام محمد رح کے نزدیک ہر ایک کو ہزار درم دیگا اور کچھ نفع نہ دیگا بلکہ نفع مضارب کا ہوگا وہ اسکو صدقہ کردے یہ محیط مین ہو۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ یہ مال عمرو و خالد کی مضاربت کا ہو اور دونون نے اسکی تصدیق کی پھر اسکے بعد مضارب نے جدا کلام بیان کیا کہ عمرو کی دو تہائی اور خالد کی ایک تہائی ہو تو تصدیق نکیجاویگی دونون کو نصف نصف تقسیم ہوگا یہ مبسوط مین ہو۔ زید کے پاس ایک غلام ہو اسنے کہا کہ آدھے کی مضاربت پر عمرو کا یہ غلام میرے پاس ہو پھر اسمین کو دو ہزار درم کو فروخت کیا اور کہا کہ راس المال ہزار درم تھے اور رب المال نے کہا کہ مین نے اسکو خاص یہی غلام مضاربت مین دیا تھا پس مضاربت فاسد ہوا اور ثمن تمام میرا ہو اور تجھکو اجر مثل ملیگا جو ایسے کام کی مزدوری ہوا کرتی ہو ملیگی تو اس صورت مین مالک غلام کا قول قبول ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اگر زید و عمرو دونون مضاربون نے اپنے مقبوضہ مال کی نسبت اقرار کیا کہ یہ خالد کا مال ہمارے پاس مضاربت مین ہو اور دونون کی اسنے تصدیق کی بعد رب المال نے ایک کیواسطے تہائی نفع اور دوسرے کیواسطے چوتھائی نفع کا اقرار کیا تو اسی کا قول قبول ہوگا یہ مبسوط مین ہو۔ ایک شخص کیواسطے مضاربت کا اقرار کیا اور راس المال کی تعداد نہ بتلائی تو اسکا قول لیا جائیگا کہ کسقدر کی مضاربت تھی یا اسکے وارثونکا قول اس باب مین قبول ہوگا اگر وہ مرگیا یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اگر مضارب نے ہزار درم نفع کا مال مین اقرار کیا پھر کہا کہ

مین نے غلطی کی طرف پانسو درم تھے تو تصدیق نہ کیجاویگی اور موافق اقرار کے مال کا ضامن ہوگا اور اگر اسکے پاس کچھ مال رہگیا اُسنے کہا کہ یہ نفع ہوا اور راس المال مین نے رب المال کو دیدیا اور رب المال نے اسکی تکذیب کی تو رب المال کا قول قبول ہوگا ولیکن رب المال سے مضارب کے دعوی پر قسم لیجاویگی اگر اُسنے قسم کھالی تو جو کچھ مضارب کے پاس ہو اپنے راس المال کے حساب سے لے لیگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر مضارب کی فروخت کی ہوئی چیز مین رب المال نے عیب کا اقرار کیا تو مشتری مضارب کو واپس نہین کرسکتا ہے اور اگر بائع یعنے مضارب نے اقرار کیا تو دونون کے ذمہ واپسی لازم ہوگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ عمرو میرا شریک بطور مفاوضہ کے ہے عمرو نے کہا کہ ہان یا کہا کہ تو نے سچ کہا یا کہا کہ ایسا ہی ہے جیسے اُسنے کہا یا کہا کہ نہ یہ سچا ہے تو یہ سب برابر ہین اور وہ دونون باہم شریک قرار دیے جاوینگے اور جو کچھ زید کے پاس ہے مین دین و رقیق و عقار وغیرہ یا دوسرے کے قبضہ مین ہے سب دونوں مین برابر رہیگا ولیکن طعام اسکا اور اُسکے اہل کا یا کپڑا اسکا اور اسکے اہل کا استحسانًا اُسیکا ہوگا جسکے قبضہ مین ہے ایسے ہی جسکی ام ولد یا مدبرہ ہو وہ بھی اُسی کی ہوگی اور اگر کسی نے قبل اقرار کے کوئی مکاتب کیا ہے تو جسقدر بدل کتابت اُسپر ہو وہ دونون مین برابر تقسیم ہوگا۔ اسیطرح اگر یون کہا کہ وہ میرا شریک مین مفاوض ہے یا مین اسکا مفاوض شریک ہون تو بھی یہی حکم ہے کذا فی المبسوط۔ اگر دونون متفاوضین مین سے ایک نے ایسی چیز کا جو داخل مفاوضہ ہے اقرار کیا تو اسپر اور اسکے شریک دونون پر جائز ہے خواہ اسکا شریک تصدیق کرے یا تکذیب کرے اور مطلق قرض کا اقرار مفاوضہ کی تحت مین داخل ہے۔ اگر ایک متفاوض نے شرکت مین قرضہ کا اقرار کیا اور شریک نے کہا کہ یہ قرضہ تجھپر قبل مفاوضہ کے واجب ہوا ہے خاصۃً تجھی پر ہے اور مقر نے کہا کہ نہین بلکہ بعد مفاوضہ کے واجب ہوا ہے تو قسم سے مقر کا قول قبول ہوگا۔ اور اگر دو شریک عنان مین سے ایک نے ایسے قرضہ کا جو اُنکی تجارت کی تحت مین داخل ہے اقرار کیا اور اسکے شریک نے تکذیب کی تو یہ اقرار اسکے شریک کے حق مین صحیح نہوگا۔ اور اگر ایسے قرضہ کا اقرار کیا جسکے سبب کا خود متقر مباشر ہوا ہے تو تمام کا مواخذہ اسی سے ہوگا اپنے شریک سے کچھ نہین لے سکتا ہے اور اگر ایسے قرضہ کا اقرار کیا کہ جسکے سبب کے مباشر دونون ہین تو جسقدر اقرار کیا ہے اسکے نصف کا مواخذہ اس مقر سے ہوگا اور اسکے شریک سے کچھ مواخذہ نہ کیا جائیگا۔ اور اگر ایسے قرضہ کا اقرار کیا جسکے سبب کا مباشر اسکا شریک خود ہوا ہے تو اس مقر پر کچھ لازم نہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر ایک شریک عنان نے اپنے شریک پر چیز کی خرید و فروخت کا جو بعینہٖ قائم ہے اقرار کیا تو جائز ہے اور اسکا اسکے شریک پر بقدر اسکے حصہ کے لازم آویگا اور اگر کسی تلف کردہ شدہ چیز کی خرید کا اقرار کیا تو اسکا ثمن اُسپر قرض ہوگا اسکے شریک پر نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر ایک متفاوض نے اپنی صحت یا مرض مین کفالت کا اقرار کیا تو اُسکے شریک سے مواخذہ کیا جائیگا اور یہ اُسوقت ہے کہ یہ کفالت مکفول عنہ کے حکم سے ہو اور اگر بدون حکم مکفول عنہ کے کفالت کی ہے تو سب کے نزدیک خاصۃً اُسی پر لازم آویگی اور یہی صحیح ہے۔ اور اگر دو متفاوضون مین سے ایک صحیح ہو دوسرا مریض ہو پس صحیح نے مریض کے وارث کے قرضہ کی کفالت کا اقرار کیا تو کل کفالت صحیح کو لازم ہوگی مریض کے ذمہ لازم نہوگی یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ اگر ایک متفاوض نے اقرار کیا کہ مین نے اپنے شریک کی طرف سے اُسکی زوجہ کے مہر یا نفقہ کی یا جرم کی کفالت کی ہے تو امام اعظم رح کے نزدیک اسپر اور اسکے شریک پر بھی لازم ہوگی اور صاحبین رح کے نزدیک صرف اُسی پر لازم ہوگی اسکے شریک پر لازم نہوگی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر دو شخص متفاوض ہون اور انمین سے ایک نے اپنے دونون کے ساتھ تیسرے شخص کی شرکت کا اقرار کیا اور دوسرے شریک نے تکذیب کی تو کتاب مین مذکور ہے کہ اسکا اقرار دونون پر جائز ہوگا اور جو کچھ دونون کے قبضہ مین ہے وہ ان دونون اور تیسرے کے درمیان بطور ملک کے مشترک ہوگا اور شرکت مفاوضہ یا

دو شخص جو کاروبار میں

شرکت عنان ثابت ہوگی اور اگر اسنے تیسرے شخص کی نسبت یون اقرار کیا کہ وہ ہمارا بطور شرکت عنان یا شرکت مفاوضہ کے شریک ہے اور دوسرے مفاوض نے انکار کیا تو تیسرا شخص شریک عنان قرار دیا جائیگا شریک مفاوض نہوگا یہ محیط مین ہے اگر زید نے عمرو کیواسطے شرکت مفاوضہ کا اقرار کیا اور عمرو نے انکار کیا تو کسی کو دوسرے کے مقبوضہ مین سے کچھ نہ ملیگا اور اگر عمرو نے کہا کہ مین تیری مقبوضہ چیزون مین بدون مفاوضہ کے شریک ہون اور تو میری مقبوضہ چیزون مین بالکل شریک نہین ہے تو قسم کے ساتھ عمرو کا قول قبول ہوگا یہ حاوی مین لکھا ہے۔ اگر کسی آزاد نے کسی غلام ماذون کیواسطے شرکت مفاوضہ یا کسی مکاتب کیواسطے شرکت مفاوضہ کا اقرار کیا اور اسنے تصدیق کی تو دونون مین مفاوضہ ثابت نہوگی و لیکن جسقدر دونون کے قبضہ مین ہے وہ غلام ماذون یا مکاتب کی تصدیق کرنیکی صورت مین دونو نکو برابر تقسیم ہوگا اور دونون مین سے کسی کا دوسرے پر قرضہ یا ودیعت کا اقرار جائز نہوگا علی ہذا اگر کسی لڑکے تاجر کیواسطے مفاوضہ کا اقرار کیا یا لڑکے تاجر نے اقرار کیا اور دوسرے نے تصدیق کی تو بھی دونون مین مفاوضت ثابت نہوگی و لیکن جو کچھ دونون کے پاس ہے وہ دونون مین برابر تقسیم ہو جائیگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی ایسے لڑکے کیواسطے جو کلام مین کرسکتا ہے شرکت مفاوضہ کا اقرار کیا اور اسکے باپ نے شرکت کی تصدیق کی تو جو کچھ لڑکے کے پاس ہے وہ دونو نکو برابر تقسیم ہوگا اور دونون متفاوض نہونگے اور نہ لڑکے کا مقبوضہ مال دونون میں تقسیم ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے اگر نصرانی نے کسی مسلمان کیواسطے مفاوضہ کا اقرار کیا یا مسلمان نے ذمی کیواسطے ایسا اقرار کیا تو امام اعظم و امام محمد کے نزدیک دونون متفاوض نہونگے و لیکن جو کچھ دونون کے قبضہ مین ہے وہ دونون مین برابر تقسیم ہوگا یہ مبسوط مین ہے اگر کہا فلان شخص میرا شریک ہے اور اسپر زیادہ نکیا تو بیان کےواسطے اسی کے قول کیطرف رجوع کیا جائیگا اور جو شی بیان کی اسمین اسکی تصدیق ہوگی لیکن ایسی چیز بیان کرے جسمین شرکت ثابت ہوتی ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر کہا کہ تو میرا تجارتون مین شریک ہے تو جسقدر اموال تجارت ان دونون کے قبضہ مین ہے دونون مین مشترک ہوگا ایسے ہی درہم و دینار نقد و لیکن رہنے کا گھر اور خادم و کپڑا و اناج ہر ایک کا خاص ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ مین عمرو کا ہر قلیل و کثیر مین شریک ہون اور عمرو نے اسکی تصدیق کی تو وقت اقرار کے جو مال تجارت دونون کے قبضہ مین ہے وہ مشترک ہو جائیگا پس ہر ایک کا مقبوضہ جو مال تجارت معلوم ہو وہ دونون مین مشترک ہو جائیگا اور اسمین سونا و چاندی بھی داخل ہے اسمین کسی نے تفصیل کی حاجت نہین ہے اور جو مال تجارت معلوم نہو جیسے مسکن وغیرہ جو اموال کہ حاجت اصلی مین کار آمد ہین وہ تجارت کیواسطے شمار نہونگے اگرچہ وقت اقرار کے انکا ہر ایک کے قبضہ مین ہونا ثابت ہو اور ماسوا سونے اور چاندی کے جو اموال ہین کہ وہ حاجت اصلی مین مشغول نہین ہین انکے تجارتی ہونے یا نہونے کے باب مین انکے قابض کا قول قبول ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ جو کچھ اس دوکان مین ہے اسمین خالد میرا شریک ہے پھر کہا کہ مین نے بعد اقرار کے اسمین ایک گٹھری کپڑے کی داخل کیتھی تو اسکی تصدیق نہ کیجاویگی اور وہ بھی شرکت مین ہوگی اور ایک روایت مین ہے کہ اسکا قول قبول ہوگا۔ اور بعض مشائخ نے کہا کہ دونون روایتین موافق ہین اسطرح کہ اگر اقرار کے روز سے کھلنے کیوقت تک دوکان بندہی ہو تو اسکا قول قبول نہوگا ورنہ مقبول ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر اقرار کیا کہ جو کچھ اس دوکان مین ہے اسمین عمرو میرا شریک ہے تو جسقدر دوکان مین ہے سب دونون مین مشترک ہو جائیگا اور اگر کسی متاع مین جھگڑا کیا اور کہا کہ مین نے بعد اقرار کے دوکان مین داخل کر دی ہے اور مقر لہ نے کہا کہ وقت اقرار کے اسمین موجود تھی تو اس صورت مین روایات مختلف ہین بروایت ابو سلیمان منقول ہے کہ مقر لہ کا قول قبول ہوگا اور وہ مشترک ہوگی۔ اور بروایت ابو حفص مین ہے کہ مقر کا قول قبول ہوگا اور اسی کی ہوگی اور اگر یون کہا

کہ جو کچھ میرے قبضہ میں مال تجارت موجود ہے اُسمین عمرو میرا شریک ہے پھر مقر نے بعض مال تجارت کی نسبت کہا کہ یہ مین نے بعد اقرار کے حاصل کیا ہے اور عمرو نے کہا کہ نہین اقرار کیوقت موجود تھا تو باتفاق روایات مقر کا قول قبول ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر کہا کہ عمرو میرا اٹھین مین یعنی پیشہ مین شریک ہے اور مقر کے پاس چکی اور اونٹ اور جو چیزین اس کام کیواسطے ضروری ہوتی ہین سب موجود ہین اور عمرو نے ان سب مین شرکت کا دعوی کیا تو مقر کا قول قبول ہوگا اسیطرح ہر کاریگر کا حال ہے اگر اسکے قبضہ مین دوکان ہو اور اسمین اسباب ہو اور اسنے عمرو کی نسبت کسی کام مین شرکت کا اقرار کیا تو اس کام مین فقط شرکت ثابت ہوگی اس متاع مین ثابت نہوگی ۔ اور اگر یون کہا کہ عمرو اس دوکان مین اس کام مین میرا شریک ہے تو جو کچھ اس دوکان مین کام و آلات کار مین سے موجود ہے دونون مین مشترک ہوگا ۔ اور اگر دوکان و جو کچھ اسمین ہے دونون کے قبضہ مین ہو پھر ایک نے کہا کہ فلان میرا اس کام مین شریک ہے لیکن اسکی متاع سب میری ہے اور فلان شخص نے کہا کہ متاع بھی ہم دونون مین مشترک ہے تو دونون مین مشترک کردیجائیگی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر زید نے کہا کہ ہر ایک گٹھری جو مین نے خریدی ہے اسمین عمرو میرا شریک ہے اور اسکے پاس دو گٹھریان ہین ایک کی نسبت کہا کہ مین نے میراث پائی ہے تو اسیکا قول قبول ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر کہا کہ جو گٹھری زطی کی میرے پاس تجارت کیواسطے ہے اُسمین عمرو میرا شریک ہے پھر ایک گٹھری کی نسبت کہا کہ یہ مین نے اپنے خاص مال سے خریدی ہے مگر تجارت کیواسطے نہین جو یہ ہی ہے تو اسی کا قول قبول ہوگا اور اگر اقرار کیا کہ دونون میرے پاس تجارت کیواسطے ہین پھر ایک کی نسبت کہا کہ میرے خالص مال سے سوائے شرکت کے خریدی گئی ہے تو تصدیق نکیجاویگی یہ مبسوط مین ہے اگر اقرار کیا کہ ہر زطیان کل سے روز ہوا تب سے میرے پاس آئی ہین انمین عمرو میرا شریک ہے پھر اقرار کیا کہ دو گٹھریان آئی ہین اور کہا کہ ایک فلان بضاعت ہے تو دونون مال شرکت مین سے قرار دی جاوینگی اور بضاعت کا اقرار اُسکا صرف اسکے حصہ مین صحیح ہوگا پس بنا برین جسکے واسطے بضاعت کا اقرار کیا ہے اُسکو دیدے اور اگر بدون حکم قاضی کے نصف شریک کو دیچکا ہے تو باقی نصف کی قیمت بھی مقر لہ کو دیگا یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر یون کہا کہ اس قرضہ مین جو عمرو پر آتا ہے خالد میرا شریک ہے اور خالد نے کہا کہ تو نے میری بلا اجازت یہ متاع اسکو ادھار فروخت کرکے دیدی میرے تیرے درمیان شرکت تھی پس اگر مقر ہی نے متاع فروخت کی ہے تو اُسکی نصف قیمت کا ضامن ہوگا ۔ اور اگر بلا دستین کہا کہ اسی نے متاع فروخت کی ہے تو اُسنے کہا کہ مین نے تنہا نہین فروخت کی ہے ہم دونون نے فروخت کی ہے مگر چک میرے نام کی ہے تو اُسی کا قول قبول ہوگا اور اگر عمرو نے خالد سے کہا کہ تو نے میری متاع پر بلا اجازت میری قبضہ کرلیا اور تو نصف کا ضامن ہے اُسنے کہا کہ مین نے تجھسے کچھ نہین خریدا ہے میرے ہاتھ اسنے فروخت کی ہے جسکے نام چک ہے تو اُسپر ضمان نہ آویگی لیکن جو مال چک مین ہے وہ دونون کو تقسیم ہوگا اور مطالبہ کا حق صرف اسی کو حاصل ہوگا جسکے نام چک ہے یہ مبسوط مین ہے۔ زید نے کہا کہ عمرو ہر تجارت مین میرا شریک ہے اور عمرو نے اسکی تصدیق کی پھر زید کچھ مال چھوڑکر مرگیا یا عمرو اسطرح مرگیا پھر میت کے وارثون نے کہا کہ یہ مال اسنے بلا شرکت حاصل کیا ہے تو وارثونکا قول قبول ہوگا اور اگر انھون نے یہ اقرار کیا کہ جس روز میت نے شرکت کا اقرار کیا ہے اُس روز اُسکے پاس یہ مال تھا تو شرکت مین شمار ہوگا یہ محیط سرخسی مین ہے ۔ اور اگر میت کے نام سے کوئی چک کسی شخص پر قرضہ کی ہو اور اسکی تاریخ اقرار شرکت سے پہلے کی ہے تو دونونکی شرکت مین شمار ہوگا اور اگر چک کی تاریخ اقرار شرکت سے بعد کی ہے تو وارثون کا قول کہ یہ شرکت مین سے نہین ہے قبول ہوگا کذا فی المحیط

جبیسوان باب ۔ وصی کے قبضہ کرلینے کے اقرار کے بیان مین ۔ امام محمد رحمہ اللہ تعالے نے اصل مین فرمایا کہ اگر کسی میت کے وصی نے اقرار کیا کہ مین نے جمیع مال میت جو فلان بن فلان پر تھا استیفاء پا لیا ہے اور کچھ اسکی تعداد بیان نہ کی پھر بعد اسکے کہا مین نے اس سے صرف سو درم پائے ہین اور قرضدار نے کہا کہ میت کے مجھپر ہزار درم تھے اور وصی نے تمام

وصول کر لیے ہیں پس اگر یہ قرضہ میت کے ادھار کرنے سے قرضدار پر پیدا ہوا ہے اور وصی نے پہلے تمام قرض کے یا استیفاء وصول پانیکا اقرار کیا پھر جدا کر کے کہا کہ یہ سو درم تھے پھر قرضدار نے بیان کیا کہ مجھ پر ہزار درم تھے اور وصی نے پورے ہزار مجھ سے وصول کر لیے ہیں تو قرضدار ہزار درم سے بری ہو جائیگا یہانتک کہ وصی کو اُس سے کسی چیز کے مطالبہ کا اختیار نہوگا اور اس بات میں کہ میں نے سو درم وصول پائے ہیں قسم سے وصی کا قول قبول ہوگا اور قرضدار کا قول وصی کے حق میں تصدیق نہ کیا جائیگا تاکہ اُسکو نوسو درم وارث کو ڈانڈ دینے پڑیں۔ پھر اگر وارث نے گواہ قائم کیے کہ یہ قرضدار پر میت کے اُسپر ہزار درم تھے تو قرضدار پورے ہزار درم سے بری ہوگا اور وصی کو اُس نوسو درم کے مطالبہ اور دامنگیری کا اختیار نہیں ہو لیکن وصی نوسو درم وارثوں کو ڈانڈ دیگا۔ اور اگر قرضدار نے اقرار کیا کہ مجھ پر ہزار درم قرضہ تھے پھر وصی نے جو کچھ اُسپر تھا سب کے یا استیفاء وصول پانیکا اقرار کیا پھر کہا یہ سو درم تھے جدا بیان کیا تو قرضدار پورے ہزار سے بری ہو جائیگا کیونکہ وصی نے اقرار کیا ہے اور وصی کو بسبب انکار کے وارثوں کو نوسو درم ڈنڈ دینے پڑینگے اور یہ حکم اُس وقت ہے کہ جب وصی نے یہ قول کہ وہ سو درم تھے اپنے اقرار سے جدا بیان کیا ہو۔ اور اگر ملا کر یوں کہا کہ میں نے تمام مال میت کا جو فلان شخص پر تھا یا استیفاء وصول پایا اور وہ سو درم ہے اور قرضدار نے کہا کہ نہیں بلکہ ہزار درم ہے تو وصی کی اس بیان میں تصدیق کیجاویگی یہانتک کہ وصی نوسو درم کیواسطے اُسکا دامنگیر ہو سکتا ہے۔ اور جس صورت میں کہ قرضدار نے پہلے ہزار درم کا اقرار کیا پھر وصی نے اقرار کیا کہ جسقدر اُسپر تھا سب پانے یا استیفاء وصول پایا اور وہ سو درم ہیں تو اس صورت کا حکم مثل اُس صورت کے ہے کہ جب وصی نے پہلے تمام قرضہ کے استیفاء کا اقرار کیا ہے۔ اور یہ سب اُس صورت میں ہے کہ قرضہ میت کے فعل سے ثابت ہوا ہو اور اگر وصی کے ادھار کرنے سے قرضہ پیدا ہوا ہو۔ پس اگر وصی نے پہلے استیفاء تمام کا اقرار کیا پھر اقرار سے جدا بیان کیا کہ وہ سو درم ہیں پھر قرضدار نے اقرار کیا کہ قرضہ کے ہزار درم ہیں تو قرضدار پورے ہزار سے بری ہو جائیگا اور قرضدار کے کہنے سے وصی پر وارثوں کو کچھ دینا نہ پڑیگا۔ اور اگر اس امر کے گواہ قائم ہوئے کہ قرضہ کے ہزار درم ہیں تو وصی کے اقرار کی وجہ سے قرضدار بری ہو جائیگا اور وصی پر وارثوں کو نوسو درم انکار یا اباء کی وجہ سے دینے پڑینگے اور اگر قرضدار نے پہلے قرضہ کا اقرار کیا پھر وصی نے استیفاء تمام کا اقرار کیا پھر اقرار سے جدا بیان کیا کہ وہ سو درم ہیں تو قرضدار بسبب اقرار وصی کے بری ہوگا اور وصی وارثوں کو نوسو درم ڈانڈ دیگا۔ اور اگر وصی نے یہ کلام اقرار سے ملا کر بیان کیا اسطور سے کہ جسقدر قرضدار پر تھا سب میں نے پایا اور وہ سو درم ہیں پھر قرضدار نے کہا کہ قرضہ مجھ پر ہزار درم تھا اور وصی نے وصول کر لیا ہے تو قرضدار بری ہوگا اور وصی کو اختیار ہوگا کہ کسی قدر کے واسطے اُسکا دامنگیر ہو سکے اور وارث بھی وصی سے صرف اسیقدر لے سکتے ہیں جتنے کا اُسنے وصول پانے کا اقرار کیا ہے۔ اور اگر قرضدار نے پہلے ہزار درم کا اقرار کیا پھر وصی نے کہا کہ جو کچھ اُسپر تھا میں نے بھرپور وصول پایا اور وہ سو درم تھے تو قرضدار پورے ہزار سے بری ہوگا اور وصی وارثوں کو نوسو درم ڈانڈ دیگا یہ محیط میں ہے۔ وارثوں کا مال وصی نے فروخت کیا پھر اسپر گواہ کر لیے کہ میں نے تمام ثمن بھر پایا اور وہ سو درم ہیں پھر مشتری نے کہا بلکہ ایک سو پچاس درم تھے تو وصی کا قول قبول ہوگا اور قرضدار سے ڈانڈ نہیں لے سکتا ہے اور نہ وصی ڈانڈ دیگا اور اگر وصی نے یوں اقرار کیا کہ میں نے سو درم بھر پائے اور یہ تمام ثمن ہے اور مشتری نے کہا کہ ثمن ایک سو پچاس ہے تو باقی پچاس وصی لے سکتا ہے۔ اسیطرح اگر وصی نے ذاتی مال اپنا فروخت کیا تو بھی یہی حکم ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر وصی نے اقرار کیا کہ تمام مال میت جو عمرو پر تھا میں نے

پھر پایا اور وہ سو درم تھے پھر گواہ قائم ہوئے کہ تمام مال دو سو درم تھے تو قرضدار باقی سو درم کیواسطے پکڑا جائیگا اور وصی کے قول کی اس زیادتی کے ابطال مین تصدیق نہوگی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر وصی نے اقرار کیا کہ مین نے فلان میت کا مال جو زید کے پاس بطور ودیعت یا مضاربت یا شرکت یا بضاعت یا عاریت کے تھا بھرپور وصول پایا ہے پھر اسکے بعد کہا کہ مین نے اُس سے صرف سو درم پائے ہین پس اگر وصی نے پہلے استیفا کا اقرار کیا پھر بعد اسکے کہا کہ سو درم وصول پائے ہین اور مطلوب نے کہا کہ ہزار درم تھے اسنے سب وصول کر لیے ہین تو وصی نے جسقدر پر قبضہ کرنیکا اقرار کیا ہے اس سے زیادہ کا ضامن نہوگا اور مطلوب تمام مال سے بری ہو جائیگا جیسا قرضہ کی صورت مین تھا اور اگر اس امر پر گواہ قائم ہوئے کہ میت کے ہزار درم مطلوب کے پاس تھے تو وصی اسکا ضامن ہوگا اور مطلوب ضامن نہوگا۔ یہ حکم اسوقت ہے کہ وصی نے اقرار سے جدا بیان کیا ہو۔ اور اگر ملا کر بیان کیا پھر مطلوب نے کہا کہ میرے پاس ہزار درم تھے تو وصی کا قول اس باب مین مقبول ہوگا کہ مین نے اس سے سو درم وصول کر لیے ہین اور مطلوب کا کسی چیز کیواسطے دامنگیر نہین ہو سکتا ہے بخلاف اسکے یہ صورت اگر قرضہ مین واقع ہو تو باقی کیواسطے مطلوب کا دامنگیر ہوگا۔ اور اگر مطلوب نے پہلے اقرار کیا کہ میت کے ہزار درم امانت تیرے پاس ہے پھر وصی نے اقرار کیا کہ جو کچھ اسکا تھا سب مینے بھر پایا اور وہ سو درم ہین پس اگر جدا کرکے تعداد بیان نہ کی تو وصی کل مال کا ضامن ہوگا اور اگر بیان کی تو صرف اُسی قدر اسپر لازم آویگا جسکا اسنے وصول پانیکا اقرار کیا ہے اور مطلوب سے کچھ مطالبہ نہین کر سکتا ہے بخلاف قرض کے کہ اسمین یہ حکم نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر وصی نے اقرار کیا کہ فلان میت کا جو کچھ لوگون پر تھا مین نے وصول کر لیا پھر ایک قرضدار میت کا آیا اور کہا کہ مین نے تجھکو ایسقدر مال دیا ہے اور وصی نے کہا کہ مین نے تجھ سے کچھ نہین پایا اور نہ مجھے معلوم تھا کہ فلان میت کا تجھپر کچھ ہے تو وصی کا قول قبول ہوگا اور قرضدار اس قرضہ کیواسطے پکڑا جائیگا اور اگر قرضدار اصل اس قرضہ کے ہونے کے گواہ قائم ہوئے تو اسمین سے وصی پر کچھ لازم نہین آئیگا کیونکہ اسنے کسی خاص شخص سے وصول پانے کا اقرار نہین کیا ہے۔ اسیطرح اگر کہا کہ مین نے فلان میت کا کل قرض جو کوفہ مین تھا وصول پایا تو بھی یہی صورت ہے اور یہی حکم وکیل بالقبض کا ہے کذا فی الحاوی۔ اگر وصی نے اقرار کیا کہ جو کچھ مال فلان میت کا لوگون پر تھا از قسم دین سب مینے بھر پایا فلان بن فلان سے بھر پایا ہے اور اس امر کے گواہ قائم ہوئے کہ میت کے کسی شخص پر ہزار درم ہین اور وصی نے کہا کہ میرے مقبوضہ مین یہ نہین آئے ہین تو وصی کے ذمہ لازم ہونگے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر وصی نے اقرار کیا کہ فلان شخص پر جو دین میت کا تھا مین نے بھر پایا اور قرضدار نے کہا کہ اسکے مجھپر ہزار درم تھے اور وصی نے کہا کہ اسکے ہزار درم تجھپر تھے ولیکن تونے پانچ سو درم اسکی زندگی مین اسکو دیدیے تھے اور پانچ سو درم بعد اسکے مرنے کے تونے مجھے دیے ہین اور قرضدار نے کہا کہ نہین مین نے کل تجھی کو دیے ہین تو وصی ہزار درم کا ضامن ہوگا ولیکن وارثون سے اسکے دعوے پر قسم لیجاویگی کذا فی المحیط۔ اگر وصی نے اقرار کیا کہ مین نے فلان میت کی منزل مین جو کچھ تھا متاع و میراث سے سب اپنے قبضہ مین لے لیا پھر اسکے بعد کہا کہ وہ سو درم اور پانچ کپڑے تھے اور وارثون نے گواہ قائم کیے کہ فلان میت کی منزل مین اسکے مرنے کے روز ہزار درم اور سو کپڑے تھے تو وصی پر اسکے اقرار سے زیادہ کچھ لازم نہ ہوگا تاوقتیکہ گواہ گواہی نہ دین کہ وصی نے ان سب پر قبضہ کر لیا ہے یہ حاوی مین ہے۔ اور اگر وصی نے اقرار کیا کہ جسقدر فلان میت کی زمین مین اناج تھا وہ جو اُس کے

نخل مین چھوہارے تھے قبضہ کر لیے یا اس زمین کی کھیتی مین سے قبضہ مین لے لی پھر کہا کہ وہ اسقدر تھی اور وارثون نے اس سے زیادہ کا دعوے کیا اور گواہ قائم کیے کہ اس زمین اس زمین قدر تھی تو وصی پر اُسکے اقرار سے زیادہ لازم نہ آویگا جب تک کہ گواہ گواہی نہ دین کہ وصی نے اُسپر قبضہ کر لیا ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اور اگر وصی نے اقرار کیا کہ مال کتابت فلان مکاتب میت پر ہزار درم تھا اُسمین سے نوسو درم میت نے اپنی حین حیات مین وصول پائے اور سو درم اسکے مرنے کے بعد مین نے وصول کیے ہین اور مکاتب نے کہا کہ تو نے پورے ہزار درم لیے ہین اور گواہون نے گواہی دی کہ وصی نے اقرار کیا ہو کہ جو مکاتب پر تھا سب مین نے بھرپور وصول پایا ہو تو پورے ہزار درم وصی پر لازم آوینگے ولیکن پہلے وارث قسم کھاوین کہ ہمکو میت کے وصول کر لینے کا حال معلوم نہین ہو یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اگر وصی نے اقرار کیا کہ مین نے فلان میت کے مکاتب سے جو کچھ اُسپر تھا بھر پایا اور وہ سو درم تھے اور مکاتب معروف ہو وہ دعوی کرتا ہو کہ تو نے مجھے ہزار درم وصول کیے ہین اور یہی تمام مال مکاتبت ہو تو سو درم کے بارہ مین وصی کا قول قبول ہوگا اور مکاتب پر نوسو درم لازم آوینگے۔ اور اگر وصی نے تمام مال کتابت وصول پانے کا اقرار کیا اور کچھ تعداد بیان نہ کی تو مکاتب آزاد ہو جائیگا پھر اگر گواہ قائم ہوے کہ اصل مال کتابت ہزار درم ہین اور مکاتب نے وصی کے وصول پانے کے اقرار سے پہلے ایسا اقرار کیا تھا تو وصی پورے ہزار درم کا ضامن ہوگا کذا فی المبسوط۔

اکیسوان باب۔ جسکے قبضہ مین میت کا مال ہو اُسکے وارث یا موصیٰ لہ کیواسطے اقرار کر دینے کے بیان مین۔ ایک شخص زید کے قبضہ مین ایک شخص غائب یعنی عمرو کا مال ہو وہ غائب مرگیا پھر خالد آیا اور دعوے کیا کہ مین اُسکا بیٹا ہون اور زید نے اُسکی تصدیق کی تو قاضی چند روز انتظار کریگا خواہ اُسنے کہا ہو کہ میت کا کوئی اور وارث ہو یا نہ کہا ہو پس اگر کوئی وارث دوسرا ظاہر ہوا تو خیر ورنہ خالد کے حوالہ کریگا اور جن جن مقامات مین یہ حکم مذکور ہو کہ قاضی درنگ و انتظار کریگا وہان مدت انتظار کی قاضی کی راے پر ہو کہ وہ خوب خیال کرے کہ اگر اُسکا وارث کوئی دوسرا ہوتا تو وہ اسقدر مدت مین آجاتا یہ فتاوے صغرے کتاب الدعوے مین ہو۔ املا مین امام محمد رحمہ سے مروی ہو کہ زید مرگیا اور اپنا مال عمرو کے پاس چھوڑا پس خالد نے دعوے کیا کہ مین اُسکا بیٹا ہون اور ہندہ نے دعوے کیا کہ مین اُسکی جورو ہون پس عمرو نے کہا کہ تم دونون سچے ہو مین تم دونون کے سواے اُسکا تیسرا وارث کوئی نہین جانتا ہون مگر ان دونون مین سے ہر ایک نے دوسرے کی تکذیب کی تو قاضی چند روز انتظار کے بعد خالد کو تمام مال دیدیگا مگر پہلے خالد سے عورت کے دعوے پر اُسکے علم کی قسم لیگا۔ اسیطرح اگر اس صورت مین میت کوئی عورت ہوتی۔ اور کسی مرد نے دعوی کیا کہ مین اُسکا خاوند ہون۔ تو اُسکا حکم مثل حکم عورت کے اس مسئلہ مین ہوتا۔ اسیطرح اگر قابض مال نے کسی شخص کی نسبت شوہر یا زوجہ ہونے کا یا مان کی طرف سے بھائی ہونیکا یا چچا یا ماموں وغیرہ ذی نسب کا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہوگا اور مولی العتاقہ اس صورت مین بمنزلہ نسب کے ہو پس اگر ایک عورت نے دعوی کیا کہ مین میت کی بیٹی ہون اور ایک شخص نے دعوی کیا کہ مین نے میت کو آزاد کیا ہو اور قابض مال نے کہا کہ تم دونون سچے ہو یا کہا کہ یہ عورت اُسکی بیٹی ہو اور اس شخص نے اُسے آزاد کیا تھا یا پہلے مولی کی نسبت اقرار کیا پھر بیٹی کی نسبت اقرار کیا تو دونون یکسان ہین اور مال ان دونون کو برابر تقسیم ہوگا اگرچہ دونون نے باہم ایک دوسرے کی تکذیب کی ہو اور مولی الموالاۃ اس حکم مین بمنزلہ زوجین کے ہو۔ اور اگر قابض مال ایک عورت ہو اور مال ایک شخص مرد کا ہو پس

عورت قابضہ نے کہا کہ مین میت کی جورو ہون اور یہ عورت بھی جو موجود ہو اُسکی جورو ہو اور یہ مرد جو موجود ہو میت کا موے ہو یعنے اسکے ہاتھ پر میت اسلام لایا تھا اور اس سے موالاۃ کی تھی اور دوسری عورت نے کہا کہ مین ہی اُسکی جورو ہون تو نہین ہو اور موی الموالاۃ نے کہا کہ مین ہی اُسکا وارث ہون تم دونون نہین ہو تو قاضی چوتھائی مال دونون جورون کو دیگا اور باقی مال موے الموالاۃ کو دیدیگا یہ محیط مین ہو۔ اور اگر قابض نے کہا کہ یہ شخص میت کا بیٹا ہو اور مین نہین جانتا ہون کہ اُسکا کوئی دوسرا وارث ہو یا نہین ہو تو قاضی انتظار کے بعد اگر کوئی وارث دوسرا آیا تو خیر ورنہ تمام مال اُس بیٹے کو دیدیگا۔ اور اگر قابض نے کہا کہ مین دوسرا وارث میت کا نہین جانتا ہون تو قاضی انتظار نکریگا بلکہ اس مقرلہ کو مال دیدیگا کذا فی شرح ادب القاضی للصدر الشہید۔ امام محمد رح نے فرمایا کہ اگر قابض مال نے کہا کہ تو میت کا ماں وباپ کی طرف سے بھائی ہو اور مین نہین جانتا ہون کہ آیا میت کا کوئی اور ایسا وارث ہو کہ تجھے میراث سے محجوب کردے اور مدعی نے کہا کہ مین اسکا ماں وباپ کی طرف سے بھائی ہون میرے سواے کوئی وارث نہین ہو تو اُسکو میراث نہ ملیگی جبتک معلوم ہو جاوے کہ اُسکا کوئی دوسرا وارث نہین ہو۔ اور اگر قابض نے کہا کہ تو میت کا ماں وباپ کیطرف سے بھائی ہو اور ایک بھائی اُسکا ایسا ہی اور ہو تم دونون اُسکے وارث ہو مین تم دونون کے سواے اُسکا وارث کوئی تیسرا نہین جانتا ہون اور مدعی نے کہا کہ مین ہی اُسکا ماں وباپ کیطرف سے بھائی ہون میرے سواے دوسرا وارث نہین ہو تو قاضی چندروز انتظار کرے اگر دوسرا وارث پیدا ہو تو خیر ورنہ تمام مال اس مدعی کو دیدیگا یہ محیط مین ہو۔ اگر ایک شخص نے اگر دعوے کیا کہ میت میرا غلام ہو اور یہ مال میرے غلام کا مال ہو مین اسکا زیادہ حقدار ہون اور ایک دوسرے شخص نے اگر دعوی کیا کہ مین میت کا بیٹا ہون اور میت آزاد اصلی تھا کبھی مملوک نہین ہوا ہو اور مین ہی اُسکا وارث ہون اور قابض اقرار کرتا ہو کہ میت غلام تھا اور ان دونون نے باہم ایک دوسرے کی تکذیب کی تو مال موے اُسکو ملیگا بیٹے کو نہ ملیگا یہ محیط مین ہو۔ اگر دعوے کیا کہ مین غائب کا بھائی ہون وہ مرگیا اور مین وارث ہون میرے سواے دوسرا وارث نہین ہو یا کسی نے دعوی کیا کہ مین اُسکا بیٹا یا باپ یا ماں یا اُسکا موے آزاد کنندہ ہون یا کسی عورت نے دعوے کیا کہ مین میت کی پھوپھی یا خالہ یا اُسکے بہن کی بیٹی ہون میرے سواے اُسکا کوئی وارث نہین ہو اور ایک دوسرے شخص نے دعوے کیا کہ میت نے تمام مال کی تہائی مال کی میرے حق مین وصیت کی ہو اور قابض نے دونون کی تصدیق کی اور کہا کہ مین نہین جانتا ہون کہ تم دونون کے سواے میت کے مال کا کوئی دوسرا وارث حقدار ہو یا نہین ہو تو اس اقرار کے سبب سے مدعی وصیت کو کچھ نہ ملیگا اور قاضی دوسرے وارثون کو مال دیدیگا یہ خلاصہ مین ہو۔ شوہر وزوجہ اور موے الموالاۃ یہ دونون موصے لہ سے مقدم حقدار ہین یہ محیط مین ہو۔ اگر قابض مال نے اقرار کیا کہ مالک مال مرگیا اور اس شخص زید کے اُسپر ہزار درم ہین تو قاضی اس سے دریافت کریگا کہ اُسنے کوئی وارث چھوڑا ہو اگر اُسنے کہا کہ ہان تو ان دونون مین خصومت قرار ندیگا اور کہا کہ نہین تو قاضی انتظار کریگا پھر اگر کوئی وارث ظاہر نہوا تو میت کی طرف سے ایک وصی مقرر کریگا اور اُسکے مقابلہ مین دعوی مدعی کی سماعت کریگا اور اگر قرضہ ثابت ہو گیا تو اُسکو دلادیگا ورنہ تمام مال بیت المال مین داخل کردیگا یہ مختصر جامع کبیر مین ہو۔ ایک شخص کے قبضہ مین دوسرے کا مال ہو مالک مال مرگیا اور قابض مال نے اقرار کیا کہ میت نے اس زید کے واسطے جمیع اس مال کی وصیت کی ہو اور یہی اقرار کیا کہ میت نے اس عمرو کے واسطے جمیع مال کی وصیت کی

ہے اور عمرو نے زید سے کہا کہ میت نے میرے واسطے تمام اس مال کی وصیت کی تیرے واسطے کچھ وصیت نہیں کی ہے تو مال دونوں میں برابر تقسیم ہوگا۔ اور اگر قابض مال نے اقرار کیا کہ میت نے اس زید کیواسطے جمیع مال کی وصیت کی ہے اور یہ بھی اقرار کیا کہ عمرو اسکا ماں و باپ کی طرف سے بھائی ہے وارث ہے اسکے سوائے دوسرا وارث نہیں ہے اور زید و عمرو نے باہم ایک دوسرے کی تکذیب کی تو زید کو تہائی مال اور عمرو کو دو تہائی مال دیا جائیگا۔ اور اگر قابض مال نے اقرار کیا کہ میت نے اس زید کے واسطے تمام مال کی وصیت کی ہے اور یہ بھی اقرار کیا کہ میت نے اقرار کیا ہے کہ عمرو اسکا بیٹا یا باپ یا مولی العتاقہ یا مولے الموالاۃ ہے اسکے سوائے اسکا کوئی وارث نہیں ہے تو تمام مال وارث مفرد اور مولی کو ملیگا یہ محیط میں ہے۔ اگر ایک شخص نے دعوی کیا کہ مالک مال پر میرے ہزار درم ہیں اور وہ مر گیا ہے اور میرے دعوی کی اس شخص سے جسکی طرف مال ہے اُسنے تصدیق کی ہے تو اُسپر التفات نہ کیا جائیگا جب تک کہ کوئی وارث حاضر ہو اور اگر جس کی طرف مال ہے اُسنے اور مدعی نے اقرار کیا کہ میت کا کوئی وارث نہیں ہے تو قاضی انتظار کریگا پھر میت کیطرف سے ایک وصی مقرر کریگا کہ وہ جسکی طرف مال ہے اُس سے مال وصول کرلے پھر مدعی کو حکم کریگا کہ اپنے دعوے کے گواہ قائم کرے اگر اسنے قائم کیے تو اسکے تمام موافق دعوے کے مال کی ڈگری کردیگا پھر اگر مالک مال زندہ آکر موجود ہوا تو قاضی اس ڈگری کو منسوخ و رد کردیگا پس اگر مدعی نے وہ مال تلف کر دیا ہو اور اصل میں قرضدار پر وہ مال قرضہ ہو تو مالک مال کو قرضدار سے ضمان لینے کا اختیار ہے اور اگر اصل میں اُسنے غصب کر لیا تھا تو اسکو اختیار ہے کہ چاہے مدعی قبضہ کر لینے والے سے ضمان لے اور اگر وہ اصل ودیعت تھا تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک ضمان قبضہ کر لینے والے پر ہے اور امام محمد رح نے کہا کہ میرے نزدیک ودیعت مثل غصب کے ہے اور اگر مال اُس شخص کے پاس جسکے قبضہ میں ہے اسکے باپ کیطرف سے پہونچا ہے کہ اُسنے اسکو وصی مقرر کیا تھا تو وہ ضامن نہوگا ضامن وہی ہے جسنے وصول کر لیا ہے یعنے مدعی۔ اور اگر مالک مال زندہ نہ آیا اسکا وارث حاضر ہوا اور قرضہ مدعی سے انکار کیا تو حکم قضا ویسا ہی رہیگا یہ مختصر جامع کبیر میں ہے۔ اور اگر اُس شخص نے جسکے پاس مال ہے اقرار کیا کہ میت نے اس زید کیواسطے تمام مال کی وصیت کی ہے ولیکن خالد بن عمرو کا میت پر اس قدر قرضہ ہے اور خالد نے اسکی تصدیق کی اور زید نے وصایت کا دعوی کیا اور قرضہ سے انکار کیا مگر سبھوں نے یہ اقرار کیا کہ مدعی نے کوئی وارث نہیں چھوڑا ہے تو قاضی چند روز انتظار کریگا پھر قرضخواہ سے کہیگا کہ اپنے قرضہ کے گواہ پیش کرے اگر اسکے پاس گواہ نہوں تو موصی لہ سے اسکے علم پر قسم لیگا کہ میں نہیں جانتا ہوں کہ اس شخص کا میت پر یہ قرضہ ہے پس اگر اسنے قسم کھالی تو تمام مال اسکو دیدیگا اور قرضخواہ کو کچھ نہ دیگا۔ اور اگر قابض مال نے کہا کہ میت نے اس شخص کے واسطے تمام مال کی وصیت کردی ہے اور یہ میں نہیں جانتا ہوں کہ اسنے کوئی وارث چھوڑا ہے یا نہیں پس موصی لہ نے کہا کہ مجھے تمام مال دیدے کہ وہ ہر حال میں میرا ہے خواہ اسنے کوئی وارث چھوڑا ہو یا نہ چھوڑا ہو تو قاضی اسکو کچھ نہیں دیگا یہ محیط میں ہے۔ اور اگر اُس شخص نے جسکی طرف مال ہے قاضی سے کہا کہ یہ مال فلاں میت کا ہے اسنے کوئی وارث نہیں چھوڑا ہے تو قاضی انتظار کریگا اور اس شخص سے اُسکے نفس کا کوئی کفیل لیگا پھر اگر کوئی وارث یا موصی لہ حاضر ہوا تو خیر ورنہ مال اس سے لیکر بیت المال میں داخل کردیگا پھر اگر وہ مال مسلمانوں کو تقسیم کردیا پھر مالک زندہ موجود ہوا تو وہ مال قرضدار پر ویسا ہی قرض رہیگا اور اسکو بیت المال سے عوض دلایا جائیگا اور اگر وہ مال اصل میں غصب ہو تو مالک کو اختیار ہے چاہے اس شخص سے لے جسکے پاس تھا یا اسکے بیت المال میں سے لے لیوے اور اگر اسنے غاصب سے لیا تو غاصب کو بیت المال میں سے ملیگا۔ اور اگر وہ اصل و

ودیعت تھا تو مستودع پر ضمان نہین آتی ہو یہ قول امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالےٰ کا ہو اور امام محمد رحمہ اللہ تعالےٰ نے کہا کہ میرے نزدیک ودیعت بمنزلہ غصب کے ہو اور اگر قابض مال وصی تھا تو وہ ضامن نہوگا اور مالک کو بیت المال سے عوض ملیگا۔ اور اگر مالک مال زندہ نہ آیا بلکہ اُسکا بیٹا آیا تو جس شخص کیطرف مال تھا وہ کسی صورت مین ضامن نہوگا اور بیٹے کو بیت المال مین سے عوض ملیگا یہ مختصر جامع کبیر مین ہو

بائیسوان باب ۔ قتل اور جنایت کے اقرار کے بیان مین۔ قال المترجم۔ جنایت لغت مین گناہ کرنیکے معنی مین آیا ہو اور مراد یہان عمداً اضاعت نفس کے سوائے کوئی فعل جس سے جرمانہ لازم آوے اور مترجم اُسکو جرم کے لفظ کے ساتھ تعبیر کرتا ہو اور کبھی قتل عمد کو بھی جنایت کہتے ہین۔ اگر کسی شخص نے دوسرے کو خطا سے قتل کرنیکا اقرار کیا اور گواہ قتل کے اس مقر کے سوائے دوسرے پر قائم ہوے اور ولی نے اس سب کا دعوی کیا تو مقر پر آدھی دیت لازم ہوگی اور دوسرے مشہود علیہ پر کچھ لازم نہوگا۔ اسیطرح اگر زید نے عمداً قتل کرنیکا اقرار کیا اور قتل عمد کے گواہ عمرو پر قائم ہوے اور ولی نے عمد کا دعوے کیا تو مقر کو قتل کرسکتا ہو دوسرے کو قتل نہین کرسکتا ہو۔ اور اگر قتل خطا کی صورت مین ولی نے کل کا مقر پر دعوی کیا تو پوری دیت اُسکے مال پر لازم ہوگی اور اگر مشہود علیہ پر کل قتل کا دعوی کیا تو پوری دیت اُسکی مددگار برادری پر لازم آویگی یہ محیط مین ہو۔ اگر زید نے اقرار کیا کہ مین نے عمرو کو تنہا عمداً قتل کیا ہو اور بکر نے بھی ویسا ہی اقرار کیا اور ولی نے کہا کہ تم دونون نے اُسکو قتل کیا ہو تو دونون کو قصاصاً قتل کرسکتا ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر دو گواہون نے زید پر گواہی دی کہ اُسنے عمرو کو قتل کیا ہو دوسرے دو گواہون نے بکر پر گواہی دی کہ اُسنے عمرو کو قتل کیا ہو اور ولی نے کہا کہ تم دونون نے اُسکو قتل کیا ہو تو وہ دونون مین سے کسیکو قتل نہین کرسکتا ہو یہ محیط مین ہو۔ اور اگر اس صورت مین اُسنے ایک کو کہا کہ تونے قتل کیا ہو تو اُسکو قتل کرسکتا ہو اور اگر دونون سے کہا کہ تم دونون اپنے قول مین سچے ہو تو دونون مین سے کسیکو قتل نہین کرسکتا ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر اپنے کسی غلام معروف کے حق مین جرم کرنیکا اقرار کیا پھر دوسرے شخص کے مملوک ہونیکا اقرار کیا ہو پس اگر مقر لہ نے مالک ہونے اور جنایت یعنے جرم کرنے مین اُسکی تصدیق کی تو مقر لہ سے کہا جائیگا کہ یا غلام کو دیدے یا اُسکا فدیہ دے اور اگر مقر لہ نے ملک و جرم دونون مین اُسکی تکذیب کی تو مقر فدیہ کا مختار نہوگا اور اگر ملک مین اُسکی تصدیق اور جنایت کرنے مین تکذیب کی تو مقر فدیہ کا مختار ہوگیا اور اگر مقر نے پہلے دوسرے کے مملوک ہونیکا اقرار کیا پھر جنایت کا اقرار کیا پس اگر مقر لہ نے دونون باتون مین اُسکی تصدیق کی تو مقر لہ فقط خصم ہوسکتا ہو اور اگر دونون مین اُسکی تکذیب کی تو مقر ہی خصم ہوگا اور اگر ملک مین تصدیق اور جنایت مین تکذیب کی تو جنایت ہدر یعنے لاشی ہو جائیگی یعنے اُسکے اقرار کا اعتبار نہوگا۔ اسیطرح اگر غلام مجہول الحال ہو نہ معلوم ہو کہ مقر کا ہو یا غیر کا ہو پس مقر نے پہلے جرم کرنیکا اقرار کیا پھر ملک کا یا پہلے ملک کا پھر جرم کا اقرار کیا تو بھی یہی حکم ہو۔ اور اگر کہا کہ مین نے جرم کرنے سے پہلے فلان شخص کے ہاتھ فروخت کیا تھا اور فلان شخص نے اُسکی تصدیق کی تو مشتری کو غلام کو دیتے اور فدیہ دینے مین اختیار ہوگا یعنے چاہے غلام دیدے یا فدیہ دے یہ محیط سرخسی مین کتاب الجنایات مین ہو

تئیسوان باب ۔ متفرقات مین۔ ابن سماعہ نے امام ابو یوسف رحمہ اللہ سے روایت کی ہو کہ اگر ایک شخص نے کہا کہ وارثان زید کے مجھپر ہزار درم ہین تو بموافق میراث کے اُن سب مین تقسیم ہوگا اور اگر مورث کا کوئی حمل ہو تو وہ بھی ان وارثون مین داخل ہوگا اور اگر کہا کہ اولاد فلان کے مجھپر ہزار درم ہین تو وارثان موجودہ مین برابر تقسیم ہوگا

ف کیونکہ اُسنے دونون کی تکذیب کی یا دعویٰ دو گواہون مین ۱۲

کو اسکے ان سے نہ دلایا جائیگا یہ محیط مین ہی - ایک شخص نے اپنی جورو سے کہا کہ جب مین نے تجھسے نکاح کیا تھا تو مین نابالغ تھا تو فقط اس اقرار سے دونون مین جدائی نہ کیجاویگی بلکہ اُس سے دریافت کیا جائیگا کہ آیا تیرے والد نے اجازت دی تھی اگر اُسنے کہا کہ نہین تو کہا جائیگا کہ کیا تو نے بعد بالغ ہونے کے اجازت دی اگر اُسنے کہا کہ نہین تو اُس سے کہا جائیگا کہ کیا تو اب اجازت دیتا ہی اگر اُسنے کہا کہ نہین تو اُسوقت باہم جدا کردی جاویگی یہ واقعات حسامیہ مین ہی - نوادر ہشام مین امام محمد سے روایت ہی اگر زید نے اقرار کیا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم خالد کی میراث کے ہین پس اگر مقرلہ نے مقر کے قول کی تصدیق کی تو مقرلہ اُسکو خالد کے وارث سے لینگے اور اگر مقرلہ نے انکار کیا تو وارثان خالد کو کسی سے لینے کی کوئی راہ نہین ہی یہ مبسوط مین ہی - ایک غلام نے کسی شخص کو خطا سے قتل کرڈالا اور مولے کو معلوم نہوا یہانتک کہ اُسنے اقرار کیا کہ مین نے یہ غلام زید کے ہاتھ فروخت کرکے اُسکے سپرد کردیا تھا اُسنے پھر میرے پاس ودیعت رکھا ہی اور مقتول کے ولی نے اُسکی تکذیب کی تو مولی کا قول قبول نہوگا اور نہ اُسکے گواہ مسموع ہونگے اور حکم کیا جائیگا کہ یا غلام مقتول کے ولی کو دے یا اُسکا فدیہ دے پس اگر اُسنے غلام دیا پھر زید حاضر ہوا اور مولے کی تکذیب کی تو جو ہوا صحیح رہیگا اور اگر تصدیق کی تو غلام کو واپس لے سکتا ہی اور مولی اُسکی قیمت مقتول کے ولی کو دیگا - اور اگر یون کہا کہ مین نے حالت درانستگی مین کہ اُسنے یہ جرم کیا ہے فروخت کیا تو مقتول کا ولی غلام کو نہین لے سکتا ہی اور مولی پر دیت واجب ہوگی خواہ مقرلہ نے اُسکی تصدیق کی یا تکذیب کی ہو یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہی - ابن سماعہ نے امام محمد رحمہ اللہ سے روایت کی ہی کہ زید نے کہا کہ اس عمرو کا مجھپر اسیقدر ہی جسقدر اس بکر کا ہی اور اس مجلس مین بکر کے قرضہ کی کچھ تعداد بیان کی تھی اور نہ کوئی کلام پہلے ایسا کیا ہی جس سے معلوم ہو کہ بکر کا اُسپر کسقدر ہی تو اُسکو اختیار ہی کہ دونون کے لیے جسقدر چاہے اقرار کرے اور اگر بکر نے گواہ قایم کیے کہ میرے اُسپر ہزار درم ہین تو اس سے عمرو کو ہزار درم کا استحقاق ثابت نہوگا اور مقر کو اختیار ہی جسقدر چاہے اُسکے واسطے اقرار کرے نوادر ابن سماعہ مین امام محمد رحمۃ سے روایت ہی کہ اگر زید نے کہا کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین جیسے کہ بکر کا مجھپر دینار ہی تو عمرو کے اُسپر ہزار درم ہونگے اور بکر کا اسپر ایک دینار ہوگا - اور اگر اسقدر کہکر کہ عمرو کے مجھپر ہزار درم ہین خاموش ہو رہا پھر کہا اور اس بکر کے مجھپر مثل اس عمرو کے ہین تو ہر ایک کو دونون سے ہزار درم ملینگے بشرطیکہ یہ ایک ہی مجلس اور ایک ہی کلام مین واقع ہو یہ محیط مین ہی - زید نے عمرو کے غلام کی نسبت اقرار کیا کہ یہ بکر کا ہی اور عمرو نے انکار کیا پھر زید نے کہا کہ اگر مین اُسکو خریدون تو یہ آزاد ہی پھر اسکو خریدا تو وہ بکر کو دلایا جائیگا اور عتق باطل ہوگا - اور اگر اقرار کیا کہ یہ بکر کا ہی پھر اقرار کیا کہ یہ آزاد ہی پھر اسکو خریدا تو بکر کو ملیگا - اور اگر پہلے اقرار کیا کہ یہ آزاد ہی پھر کہا کہ یہ بکر کا ہی پھر اسکو خریدا تو وہ آزاد ہی - اور اگر پہلے بکر کے واسطے اقرار کیا پھر کہا کہ یہ خالد کا ہی پھر اسکو خریدا تو پہلے کو یعنے بکر کو ملیگا اور اگر دونون اقرارون کے بعد شعیب نے اسکو اس غلام کے خریدنے کا وکیل کیا اور اُسنے خریدا تو موکل کو دیا جائیگا یہ محیط سرخسی مین ہی - منتقی مین بروایت بشر بن الولید کے امام ابو یوسف رحمۃ سے مروی ہی کہ زید نے کہا کہ عمرو کے میرے پاس ہزار درم ودیعت کے ہین پھر کہا کہ میرے اقرار سے پہلے ضائع ہوگئے تو اُسکی تصدیق نہوگی اور وہ ضامن ہوگا اور اگر کہا کہ میرے پاس ودیعت تھے پھر ضائع ہوگئے تو اُسکا قبول ہوگا - اور اگر کہا کہ زید کے میرے پاس ہزار درم ودیعت کے ہین کہ ضائع ہوگئے اور یہ کلام ملاکر بیان کیا تو استحسانًا اُسکی تصدیق ہوگی اسیطرح اگر یہ فقرہ ملایا کہ کل کے روز وہ ضائع ہوگئے تو بھی استحسانًا تصدیق ہوگی یہ محیط مین ہی - اگر اقرار کیا کہ زید کا مجھپر ایک ہروی کپڑا ہی تو

جو ہروی کپڑا لاویگا اسمین اسکی تصدیق کیجاویگی مگر پہلے قسم کھاوے اور بعض مشائخ نے کہا کہ یہ امام محمد رحمہ اللہ کا قول ہے اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے نزدیک چاہیے کہ اس اقرار سے اوسط درجہ کا کپڑا قرار دیا جاوے اور اصح یہ ہے کہ یہ بالاجماع سب کا قول ہے۔ اسیطرح اگر کہا کہ زید کا مجھپر ایک کپڑا ہے اور اسکی جنس بیان نہ کی تو جو کپڑا لاویگا اسمین اسکی تصدیق کیجاویگی پہنا ہوا اور نیا اس صورت مین یکسان ہے اور اسکا پیچھا نہ چھوٹیگا جب تک کہ وہ کوئی کپڑا نہ دے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی شخص نے اقرار کیا کہ زید کا مجھپر ایک دار یا زمین یا نخل یا بستان ہے تو یہ غصب کا اقرار ہے پس مال عین یعنے بعینہ اسی مال کی واپسی کا حکم دیا جائیگا اگر بعینہ موجود ہو اور اگر اسکے واپس کرنے سے عاجز ہوا تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالے اور دوسرے قول امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالے کے موافق قیمت کا ضامن نہوگا اور اول قول امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالے کے موافق و امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک قیمت کا ضامن ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر اقرار کیا کہ مجھپر فلان شخص کا غلام ہے اور فلان شخص نے ایسا دعوی کیا تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اسپر درمیانی غلام یا درمیانی غلام کی قیمت واجب ہوگی اور امام محمد رحمہ اللہ نے کہا کہ غلام اور اسکی قیمت کے باب مین اسی کا قول قبول ہوگا اسیطرح اگر اقرار کیا کہ فلان شخص کا مجھپر ایک اونٹ یا گاے یا بکری ہے تو بھی ایسا ہی اختلاف ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اور اگر کہا کہ مجھپر غلام قرض ہے تو اسپر غلام کی قیمت واجب ہوگی اور قیمت کے بارہ مین قسم سے اسی کا قول قبول ہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر اپنے اوپر ایک چوپایہ ہونیکا اقرار کیا تو جس چوپایہ کو وہ چاہے اسکی قیمت اسپر واجب ہوگی اور اگر ایک چوپایہ لایا اور کہا کہ یہ ہے تو اسکا قول قبول ہوگا بشرطیکہ گھوڑا یا بیل یا گدھا یا اونٹ لاوے اور انکے سواے مین اسکا قول قبول نہ ہوگا یہ فتاوے قاضیخان مین ہے کتاب العلل مین ہے کہ اگر کہا لفلان علی درہم فلوس تو اسپر مساوی ایکدرم کے فلوس واجب ہونگے اسیطرح اگر کہا کہ لفلان علی دینار دراہم تو اسپر مساوی ایک دینار کے دراہم واجب ہونگے اور اگر کہا لفلان علی بدرہم فلوس تو یہ ایسا ہے گویا اسنے کہا کہ مین نے اسکے ہاتھ فلوس بعوض درہم کے فروخت کیے اور فلوس کی مقدار بیان کرنا اسی پر ہوگی اور منتقی مین ہے کہ اگر کہا لفلان علی درہم دقیق تو اسپر ایک درہم کے مساوی آٹا واجب ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی شخص کیواسطے کسی دار یا زمین یا ملک یا شرار مین حق ہونیکا اقرار کیا تو اسکو بیان کرنا چاہیے کہ کسقدر ہے اور اگر مقرلہ نے اس سے زیادہ کا دعوی کیا تو زیادتی پر اس سے قسم لیجاویگی۔ اور اگر اسنے بیان مقدار سے انکار کیا تو قاضی خود اس سے دریافت کرتا جاویگا کہ کیا آدھا ہے یا تہائی ہے یا چوتھائی ہے یہانتک ایسی مقدار تک نوبت پہونچے کہ عرف مین اس سے کم کی ملکیت نہین ہوا کرتی ہے پس اسقدر اسپر خواہ مخواہ لازم ہوگا پھر زیادتی پر اس سے قسم لیجاویگی اور اگر یون کہا کہ اس شخص کا حق اسمین یہ شہتیر یا دروازہ جڑا ہوا یا بنا بدون زمین کے یا حق زراعت یا اجارہ پر رہنے کا ہے تو اسکے قول کی تصدیق نہ کیجاویگی ولیکن اگر یہ بیان اقرار سے ملا کر کہا ہو تو تصدیق کیجاویگی یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر کہا کہ فلان شخص کا مجھپر قرضہ ہے اور بیان کرنے سے انکار کیا تو قاضی اس سے تعداد درجہ بدرجہ دریافت کرتا جاویگا یہانتک کہ عرف کے موافق اقل مرتبہ کہ جس سے کم پر قرضہ کا اطلاق نہین ہوتا ہے پہونچے پس اگر اسقدر کا اقرار کیا تو خیر ورنہ اسقدر خواہ مخواہ اسپر لازم ہوگا اور زیادتی پر اس سے قسم لیجاویگی یہ محیط مین ہے۔ اگر کہا کہ یہ غلام فلان شخص کا ہے مین نے اس سے خریدا ہے اور ملا کر کلام بیان کیا اور خرید کے گواہ پیش کیے تو استحسانا مقبول ہونگے اور اگر سکوت کے بعد کہا کہ مین نے قبل اقرار کے اس سے خرید لیا ہے یا اسنے مجھے ہبہ کیا ہے یا صدقہ دیا ہے تو اس امر پر اسکے گواہ مقبول ہونگے یہ مبسوط مین ہے

منتقے مین ہے کہ بشر رحمہ اللہ نے امام ابو یوسف رح سے روایت کی کہ اگر اقرار کیا کہ میرے بھائی کے مجھپر ہزار درم ہین اور اسکا نام نہ بیان کیا تو یہ باطل ہے اور اگر نام لیا اور اسکا کوئی بھائی اس نام کا ہے تو اسپر یہ لازم آویگا اور اگر کہا کہ میرے بیٹے کے اور اسکا نام نہ لیا اور اسکا بیٹا معروف ہے مگر اسنے کہا کہ میرا ایک دوسرا بیٹا ہے مین نے اسی کو مراد لیا تھا تو اسی کا قول قبول ہوگا اور اگر کسی بیٹے کا نام لیا ہے تو اسکو دوسرے کی طرف معروف کرنیکا اختیار نہین ہے اور اگر اس قبیل کے امور مین دو نام عمرو وعمرو وسالم وسالم متفق ہو جاوین تو اقرار قرضہ باطل ہوگا اور طلاق و عتاق واقع ہو جاوینگی اور اسکو بیان کرنا چاہیے کہ ان متفقین مین سے کون مراد ہے یہ محیط مین ہے۔ الاصل یعنی قاعدہ یہ ہے کہ اگر اسنے کوئی مقدار بیان کرکے دو صنفون مال کی طرف نسبت کیا تو دونون مین سے ہر ایک کی نصف لیجاویگی کیونکہ اسنے مقدار کو دونون کی طرف برابر نسبت کیا ہے پس برابر تقسیم ہوگی چنانچہ اگر دو شخصون کی طرف نسبت کرے تو دونون پر برابر تقسیم ہوتی ہے اور اضافت مین مساوات ہونا تقسیم مین بھی مساوات چاہتا ہے اگر کہا کہ مجھپر دس کپڑے ہروی و مروی ہین تو ہر ایک مین سے نصف نصف واجب ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اور اگر کہا مجھپر دو سو مثقال سونا و چاندی ہے تو ہر ایک مین سے سو مثقال واجب ہوگی اور مقر اچاندی کو زیادہ نہین کر سکتا ہے اور جید وردی ہونے مین مقر کا قول قبول ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اگر کہا کہ زید کے مجھپر ہزار درم قرض و ودیعت ہین تو وہ آدھے درم قرض کا ضامن ہے اور آدھے درم ودیعت ہونگے۔ اسیطرح اگر کہا کہ میری طرف زید کے ہزار درم مضاربت و قرض کے ہین تو بھی یہی حکم ہے اور اگر اپنے اقرار سے ملا کر یون بیان کیا کہ اسمین سے تین سو درم قرض اور سات سو درم مضاربت کے ہین تو اسی کا قول قبول ہوگا اور اگر جدا کرکے بیان کیا تو دونون مین سے آدھے آدھے رکھے جاوینگے کذا فی الحاوی اگر اقرار کیا کہ زید کے میرے پاس ہزار درم ہین وہ ودیعت کے ہین تو سب ودیعت کے قرار دیے جاوینگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر اقرار کیا کہ زید نے مجھے تین کپڑے زطی و یہودی ودیعت دیے تھے تو اسپر ایک زطی اور ایک یہودی لازم ہوگا اور تیسرے کپڑے کا بیان اسی پر ہے خواہ زطی بیان کرے یا یہودی مگر قسم سے بیان معتبر ہوگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اور اگر کہا کہ مجھپر ایک قفیز گیہون وجو کی ہے الا ایک ربع تو اسپر تین چوتھائی قفیز واجب ہوگی ہر ایک مین سے نصف نصف یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر کہا کہ مجھپر ایک کر گیہون وجو و سمسم یعنی تل کا ہے تو ہر ایک صنف مین سے ایک تہائی کر واجب ہوگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہے اور اگر کہا کہ مجھپر نصف درم و دینار و ثوب ہے تو اسپر ہر ایک کا نصف لازم آویگا اسیطرح اگر کہا کہ مجھپر نصف کر گیہون و کر جو و کر چھوہارے کا ہے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر کہا کہ مجھپر نصف اس غلام و اس باندی کا ہے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر یون کہا مجھپر اس کر کا نصف گیہون و کر شعیر ہے تو اسپر شعیر یعنی جو کا پورا کر واجب ہوگا اسیطرح اگر کہا کہ مین نے فلان شخص سے نصف اسکا غلام اور یہ باندی غصب کرلی تو بھی باندی کامل واجب ہوگی اسیطرح اگر نصف درم اور یہ دینار کہا تو بھی یہی حکم ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ جامع صغیر مین ہے کہ ایک شخص مرگیا اور ایک غلام چھوڑا پس غلام نے وارث سے کہا کہ تیرے باپ نے مجھے آزاد کردیا ہے اور زید نے کہا کہ میرے تیرے باپ پر ہزار درم قرضہ ہین پس وارث نے دونون سے کہا کہ تم دونون نے سچ کہا تو امام اعظم رح کے نزدیک قرضہ مقدم ہوگا اور غلام اپنی قیمت کیواسطے سعی کریگا اور صاحبین رحمہ نے کہا کہ غلام پر سعایت واجب نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ امام محمد رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ ایک

شخص کا ایک غلام ہو اور دوسرے کی ایک باندی ہو پس دونون مین سے ہر ایک نے دوسرے کے حق مین شہادت
دی کہ اِسنے اپنے مملوک کو آزاد کیا ہو اور دوسرے نے اُسکے قول کی تکذیب کی پھر ہر ایک نے اپنے مملوک کے عوض
دوسرے کا مملوک خریدا تو خرید جائز ہو اور ہر ایک کی طرف سے اُسکی خریدی ہوئی مبیع آزاد ہو جائیگی خواہ قبضہ کرے
یا نہ کرے اور ہر ایک دوسرے کو اپنی خریدی ہوئی چیز کی قیمت کی ضمان دیگا پس اگر دونون کی قیمت برابر ہو تو برابر
ہو جائیگا کوئی بھی دوسرے سے کچھ نہین لے سکتا ہو اور اگر دونون مین سے کسیکی قیمت زیادہ ہو تو اُسکا مالک دوسرے
سے بقدر زیادتی کے لیگا۔ اسی طرح اگر ہر ایک نے دوسرے پر یہ گواہی دی کہ اُسنے اپنے مملوک کو مدبر کر دیا ہو پھر بیع واقع
ہوئی تو ہر ایک مملوک کا آزاد ہونا بائع کے مرنے پر ہوگا اب مشتری کے مرنے سے متعلق نہ ہوگا اور ولا موقوف رہیگی
اور اگر ہر ایک نے دوسرے کے مملوک کی نسبت گواہی دی کہ یہ خالد کا ہو اور یہ شخص معروف ہو اور دونون مین سے
ہر ایک نے دوسرے کی تکذیب کی پھر ایک نے اپنے مملوک کے عوض دوسرے کا مملوک خریدا تو بیع جائز ہو اور
ہر ایک نے جو مبیع خریدی ہو وہ مقر لہ یعنی خالد کو مثلاً دیدے اور یہ اسوقت ہوگا کہ خالد نے دونون کی تصدیق کی ہو
اور اگر تکذیب کی تو خالد کو دینے کے لیے کسیکو حکم نہ کیا جائیگا اور نہ ہر ایک دوسرے کو اپنی شے خریدہ کی ضمان قیمت
دیگا اور نہ بائع دوسرے سے اپنی مبیع کی قیمت لے سکتا ہو۔ اور اگر زید نے عمرو پر گواہی دی کہ اُسنے اپنے مملوک کو
مدبر کر دیا ہو اور عمرو نے زید پر گواہی دی کہ اِسکی مقبوضہ چیز بکر کی ہو اور بکر اُسکا مدعی ہو اور ہر ایک نے دوسرے کی
تکذیب کی پھر دونون نے اپنے اپنے مملوک کے عوض باہم خرید کر لی تو خالد اپنے مقر بہ کو اُسکے مشتری سے لیگا
اور جسنے کہ مدبر ہونے کا اقرار کیا تھا اُسکی خریدکردہ باندی مثلاً مدبر ہو جائیگی اور ولا اُسکی موقوف رہیگی اور بیع جائز
ہوگی۔ اور کوئی دوسرے سے کچھ نہین لے سکتا ہو۔ اور اگر ہر ایک نے دوسرے کی نسبت یہ گواہی دی کہ اُسنے اپنے
مملوک کو مکاتب کر دیا ہو پھر دونون نے باہم بیع کر لی اور دونون نے قاضی کے پاس مرافعہ کیا پس اگر دونون مملوکون نے
مکاتب سے انکار کیا تو دونون محض مملوک رقیق رہینگے اور مطلقاً بیع جائز ہونیکا حکم کیا جائیگا اور اگر دونون نے کتابت
کا دعویٰ کیا تو قاضی دونون سے کتابت واقع ہونیکے گواہ طلب کریگا پس اگر ہر ایک نے گواہ پیش کیے تو کتابت کا
حکم ہو جائیگا اور بیع فسخ ہو جائیگی اور اگر دونون کے پاس گواہ نہون تو ہر ایک بائع سے اُسکی بیع کی نسبت قسم لیجائیگی
کہ واللہ مین نے اُسکو مکاتب نہین کیا تھا پس اگر دونون نے قسم کھالی تو بیع جائز ہوگی اور ہر ایک اپنے اپنے مشتری کا
غلام ہوگا اور اگر دونون نے قسم سے نکول کیا تو ہر ایک کے مکاتب ہونے کا حکم کیا جائیگا اور بیع فسخ ہو جائیگی اور
اگر دونون شخصون مین سے ایک نے دوسرے پر اُسکے مملوک کے مدبر کرنیکی گواہی دی اور دوسرے نے
دوسرے کے مکاتب کرنے کی گواہی دی پھر باہم بیع کر لی پس جسنے مدبر کرنیکی گواہی دی تھی اُسکا خریدکردہ اُسکے
مال سے مدبر ہوگا اور اُسکے بائع کے مرنے پر آزاد ہو جائیگا کیونکہ اُس نے اقرار کیا تھا اور اُسکی ولا موقوف
رہیگی اور جسنے مکاتب کر دینے کی گواہی دی اُسکا خریدکردہ فسخ کتابت کے بعد مملوک ہوگا اگر مملوک کے پاس گواہ نہون تو
اُسکے بائع سے قسم لیجاویگی کہ مین نے بیع سے پہلے اِسکو مکاتب نہین کیا تھا اور دونون شخصون مین سے کوئی
دوسرے سے کچھ واپس نہین کر سکتا ہو اور اگر بائع نے قسم کھانے سے انکار کیا تو غلام اُسکے بائع کو واپس
کر دیا جائیگا اور بیع فسخ کر دیجاویگی یہ تحریر شرح جامع کبیر مین ہو۔

# کتاب الصلح

اس مین اکیس ۲۱ ابواب ہین -

**باب اول** - صلح کی تفسیر شرعی اور اُسکے رکن و حکم و شرائط و انواع کے بیان مین قال المترجم مصالح صلح کرنیوالا
مصالح عنہ جس چیز سے صلح کی ہو یعنی مثلاً مدعی نے دعوے زمین یا ہزار درم کا کیا اور اس سے ہزار درم دیکر صلح کی تو صلح
کرنیوالا مصالح ہو اور زمین یا ہزار درم مصالح عنہ اور ہزار درم جو صلح مین دیے وہ بدل الصلح ہو اُسکو مصالح علیہ بھی
کہتے ہین مگر اختلاف اعتبار ہو - صلح کی تفسیر شرعی یہ ہو کہ صلح ایسا عقد ہو کہ جو باہمی رضامندی کے ساتھ جھگڑا دور کرنیکے
واسطے موضوع ہوا ہو کذا فی النہایۃ اور رکن صلح کا پس ایجاب تو مطلقاً چاہیے اور قبول اُن چیزون مین جو معین کرنے
سے متعین ہوتی ہین واجب ہو یہ عینی شرح ہدایہ مین ہو - پس اگر دعوے ایسی چیز مین واقع ہوا جو معین کرنے سے
متعین ہوسکتی ہو پس مدعا علیہ نے مدعی سے کہا صلح کن ازین دعوی با من بدرہم کہ بتو میدہم ( یعنے اس دعوی سے
میرے ساتھ ایکدرم پر صلح کرلے جو مین تجھے دیتا ہون پس مدعی نے کہا کہ مین نے کیا تو صلح تمام نہ ہوگی تاوقتیکہ طالب
صلح یہ نہ کہے کہ مین نے قبول کی اسیطرح اگر دعوے ایسی چیز مین واقع ہوا جو معین کرنے سے متعین نہین ہوتی ہو جیسے
درم و دینار اور طالب نے دوسری جنس پر صلح طلب کی تو بھی یون ہی ہونا ضرور رہو لیکن اگر درم و دینار مین
دعوے واقع ہوا اور صلح بھی اسی جنس پر طلب کی تو صرف مدعی کے اسقدر کہنے سے کہ مین نے صلح کی صلح تمام
ہو جائیگی مدعا علیہ کے قبول کی حاجت نہوگی کیونکہ یہ کسیقدر حق کے ساقط کرنیکے واسطے ہو اور ساقط کرنا فقط ساقط
کرنیوالے سے تمام ہوجاتا ہو یہ ذخیرہ مین ہو - ایجاب و قبول یہ ہو کہ مدعا علیہ کہے کہ مین نے تجھ سے اس بات سے اتنے پر
صلح کی یا تیرے اس دعوے سے اتنے پر صلح کی اور دوسرے نے کہا کہ مین نے قبول کیا یا مین راضی ہوا یا اور ایسے
ہی الفاظ جو قبول و رضا پر دلالت کرتے ہین کذا فی البدائع - ایک شخص نے دوسرے پر کسی شی کا دعوے کیا اور
مدعا علیہ نے کہا کہ بہ چندین فیصل کردم اور مدعی نے کہا کہ کردم تو اس مبلغ پر صلح کرنیوالا ہوگا یہ جواہر الفتاوے مین
ہو اور حکم صلح کا یہ ہو کہ بدل مین ملک ثابت ہوجاتی ہو اور جس چیز سے صلح کی گئی ہو اُسمین بھی ملک ثابت ہوتی ہو
بشرطیکہ وہ محتمل ہو مثل مال کے یا اُس سے بریت ہوجاتی ہو اگر محتمل ملک نہ ہو جیسے قصاص وغیرہ اور یہ حکم اُسوقت
ہو کہ صلح اقرار پر ہو یعنی مدعا علیہ معترف ہوکر صلح کرے اور اگر اُسنے باوجود انکار کے صلح کرلی تو مدعی کیواسطے بدل صلح مین
ملک ثابت ہوتی ہو اور مدعا علیہ دعوی سے بری ہوتا ہو خواہ جس امر سے صلح کی گئی وہ مال ہو یا نہو یہ محیط سرخسی
مین ہو - اور شرائط چند قسم کے ہین از انجملہ یہ ہو کہ صلح کرنیوالا عاقل ہو پس صلح مجنون اور طفل لایعقل کی صحیح نہین
کذا فی البدائع اور جو شخص نشہ مین ہو اُسکی صلح جائز ہو یہ سراجیہ مین ہو - از انجملہ یہ ہو کہ جو شخص نابالغ کیطرف سے
صلح کرنیوالا ہو وہ ایسی صلح سے اُسکو کھلا ہوا ضرر نہ پہونچادے مثلاً ایک شخص نے ایک نابالغ پر قرضہ کا دعوے
کیا پس نابالغ کے باپ نے نابالغ کے مال سے صلح کی پس اگر مدعی کیواسطے گواہ دعوے موجود ہون اور جسقدر
مال صلح مین باپ نے دیا وہ اُسکے حق کے برابر یا اسقدر زیادہ ہو کہ لوگ اتنی زیادتی پر برداشت کرلیا کرتے
ہین تو صلح جائز ہو اور اگر مدعی کے پاس گواہ نہون تو صلح جائز نہین ہو اور اگر باپ نے اپنا مال ذاتی دیکر صلح کرادی تو جائز ہو

از انجملہ یہ ہے کہ نابالغ کیطرف سے صلح کرنیوالا ایسا شخص ہو جسکو نابالغ کے مال مین تصرف کا اختیار رہے جیسے باپ یا دادا یا وصی از انجملہ امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک مرتد نہو اور صاحبین رح کے نزدیک مرتد کی صلح نافذ ہے اور یہ اختلاف اس بنا پر ہے کہ مرتد کے تصرفات امام اعظم رح کے نزدیک موقوف رہتے ہین اور صاحبین رحمہما اللہ کے نزدیک نافذ ہوتے ہین اور مرتدہ عورت کی صلح بلاخلاف جائز ہے یہ بدائع مین ہے ۱۰ور بلوغ اور آزادی شرط نہین ہے پس ایسے لڑکے کی صلح جسکو اجازت تصرف ہو صحیح ہے بشرطیکہ اسمین نفع ہو اور ضرر سے خالی ہو اور غلام ماذون سے بھی صحیح ہے بشرطیکہ اسمین اسکی مصلحت ہو ولیکن بعض حق کے کم کرنے پر صلح کرنیکا اختیار نہین رکھتا ہے جبوقت کہ اسکے پاس اپنے حق کے گواہ موجود ہون - اور مدت مقرر کر دینے کا مطلقاً اختیار رکھتا ہے اور عیب کیوجہ سے کسیقدر ثمن کم کر دینے کا بھی مختار ہے اور مکاتب سے بھی صلح کرنا یعنی مکاتب صلح کرے تو جائز ہے یہ غرر مین ہے - از انجملہ یہ ہو کہ جس چیز پر صلح ٹھہری ہے وہ مال معلوم ہو اگر اسکے قبضہ کی احتیاج ہو - اور اگر اسکے قبضہ کی احتیاج نہو تو شرط یہ ہے کہ وہ مال ہو خواہ معلوم ہو یا مجہول ہو یہ محیط مین ہے - اگر کسی مال عین پر جو ایک شخص کے قبضہ مین ہے مثل دار یا زمین یا غلام وغیرہ کے دعوے کیا اور کل یا بعض کا دعوے کیا اور مدعا علیہ مقر ہے یا منکر ہے یا ساکت ہے پس اگر صلح کسی قدر دراہم غیر معینہ پر واقع ہوئی تو اسکی مقدار بیان کرنا شرط ہے اور کھرے درمون پر اس شہر کے چلن کے مطابق واقع ہوگی اور اگر شہر مین نقود مختلفہ رائج ہون تو اکثر جو رائج ہو اسپر صلح واقع ہوگی اور اگر بعض درم بعض پر غالب نہون تو مطلق صلح جائز نہوگی جبتک کہ مقدار کے ساتھ کسی چلن کے درمون کو بیان نہ کرے اور درمون کی صلح فی الحال یا میعادی دونون طرح جائز ہے اور جس چیز پر صلح واقع ہوئی اسکا مجلس مین جدا ہونے سے پہلے قبضہ کر لینا شرط نہین ہے - اور اگر درم معینہ ہون تو صلح جائز ہے اور اسمین قدر و وصف کے بیان کی ضرورت نہین ہے اور عقد صلح انکے عین کے ساتھ متعلق نہوگا حتے کہ اگر صلح کرنیوالے نے انکو روک لیا اور انکے عوض انکے مثل دینے چاہے تو جائز ہے اور اگر دیدینے سے پہلے اسکے پاس تلف ہوگئے یا انمین استحقاق ثابت کیا گیا تو عقد صلح باطل نہوگا اور انکے مثل دیدیگا اور اگر تلف ہوجانیکے بعد انکی مقدار و وصف مین اختلاف کیا تو دونون باہمی قسم کھالینے کے بعد صلح کو رد کرینگے اور اسی طرح اگر دینار و نیز صلح واقع ہو تو بھی سب صورتون مین یہی حکم ہے - اور اگر اسکے دعوے سے کسی کیلی مثل گیہون وجو کے یا وزنی مثل لوہے و تانبے کے صلح ٹھہرائی پس اگر وہ معین ہے اور عقد کو اسکی طرف نسبت کیا خواہ غائب ہے یا سامنے موجود ہے ولیکن مدعا علیہ کی ملک مین ہے تو صلح صحیح ہے اور یہ صلح اسقدر پر واقع ہوگی جسقدر اسنے کیلی و وزنی کا نام لیا ہے اور اگر اسکی طرف اشارہ کر دیا اور کیل و وزن بیان نہ کیا تو جائز ہے اور وہی عقد مین متعین ہوگا - اور اگر گیہون مین مدت مقرر کی پس اگر گیہون معین ہین تو باطل ہے صحیح نہین ہے ایسا ہی شیخ الاسلام خواہرزادہ نے نقل کیا ہے - اور اگر گیہون وصف بیان کر کے اپنے ذمہ رکھے ہین تو اسمین قدر و وصف کا بیان کرنا شرط ہے اور مدت کا بیان کرنا شرط نہین ہے ایسا ہی شیخ الاسلام خواہرزادہ نے ذکر کیا ہے اور اگر مدت بیان کر دی تو جائز ہے اور مدت ثابت ہو جائیگی - اور اگر کپڑون پر صلح ٹھہرائی پس اگر کپڑے معین ہون تو صلح جائز ہے اور اسمین فقط اشارہ کر دینا شرط ہے اور اگر کپڑے غیر معین ہین تو جبتک بیع سلم کی پوری شرطین ذکر نہ کرے صلح جائز نہوگی - اور اگر دعوے مدعی سے کسی حیوان پر یا ایسی چیز پر جسمین سبب

جہالت کے بیع سلم جائز نہین ہوتی ہو صلح قرار دی تو جبتک وہ معین نکرے صلح جائز نہوگی یہ شرح طحاوی مین ہو۔ ازانجملہ یہ ہو کہ جسپر صلح ٹھہرائی ہو وہ مال متقوم یعنی قیمت دار ہو پس مسلمان کیطرف سے شراب یا سور پر صلح کرنا جائز نہین ہو اسیطرح ایک مٹکے سرکہ پر صلح ٹھہرائی پھر دیکھا تو وہ شراب تھی تو بھی جائز نہین ہو۔ ازانجملہ یہ ہو کہ وہ مال صلح کرنے والے کی ملک ہو حتے کہ اگر کسیقدر مال پر صلح کی پھر وہ مال مدعی کے ہاتھ سے استحقاق ثابت کرکے لیا گیا تو صلح صحیح نہوئی یہ بدائع مین ہو اور ازانجملہ یہ ہو کہ جس امر سے صلح ٹھہرائی ہو وہ ایسا ہو کہ اسکا عوض لینا مال یا غیر مال سے جائز ہو جیسے قصاص خواہ معلوم ہو یا مجہول ہو یہ محیط مین ہو اور ازانجملہ یہ ہو کہ جس امر سے صلح ٹھہرائی ہو وہ بندہ کا حق ہو حق اللہ تعالی نہو خواہ مال عین یا دین یا سوائے ان دونون کے کوئی حق ہو پس اگر حد زنا یا سرقہ یا شراب خواری سے صلح کی اسطور سے کہ ایسے شخص کو کسی نے پکڑا اسنے اس امر پر صلح ٹھہرائی کہ مجھ سے اسقدر مال پر صلح کر لے اور مجھے حاکم کے پاس نہ لیجا تو یہ صلح باطل ہو یہ بدائع مین ہو۔ اگر ایک چور نے کسی کے گھر سے مال چوری کا باہر کر دیا پھر اپنے گھر مین سے چور کو پکڑا پس چور نے کسیقدر مال معلوم پر صلح کر لی یہانتک کہ اسنے ہاتھ روک لیا تو چور پر مال واجب نہوگا اور وہ خصومت سے بری ہو جائیگا جبکہ اسنے چوری کا مال اسکے مالک کے حوالہ کر دیا اور اگر یہ صلح قاضی کے پاس مرافعہ کرنیکے بعد واقع ہوئی پس اگر لفظ عفو کے ساتھ صلح کی تو بالاتفاق صلح صحیح نہین ہو اور اگر لفظ ہبہ یا برائت کیساتھ واقع ہوئی تو ہمارے نزدیک ہاتھ کاٹنا ساقط ہو جائیگا یہ فتاوی قاضیخان مین ہو۔ اور اگر وہ چیز جسکی وجہ سے صلح کی ہو ایسی ہو کہ اسکا عوض لینا جائز نہین ہوتا ہو جیسے حق شفعہ و حد قذف اور کفالت بالنفس تو اس سے صلح کرنی جائز نہوگی یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اور اگر حد قذف سے قاضی کے پاس پیش ہونے سے پہلے صلح کر لی تو بدل صلح واجب نہوگا اور حد ساقط نہ ہوگی یہ سراج الوہاج مین ہو۔ اگر کسی گواہ سے جو اسپر گواہی دینا چاہتا ہو مال دیکر صلح کر لی کہ مجھپر گواہی نہ دے تو یہ باطل ہو کیونکہ حقوق اللہ تعالی سے صلح کر لینا باطل ہوتا ہو اور جو گواہ نے لیا ہو اسکو پھیر دینا واجب ہو اور تعزیر سے صلح جائز ہو یہ بدائع مین ہو اور جس امر پر بعد اختلاف کے ائمہ خوارزم کا فتوے قرار پایا ہو وہ یہ ہو کہ ایسے دعوے فاسد سے جسکی تصحیح ممکن نہین ہو صلح کر لینا صحیح نہین ہو اور جس دعوے فاسد کی تصحیح ممکن ہو مثلاً کسی حد کا حدود مین سے ذکر کرنا چھوڑ دیا یا ایک حد کو غلط بیان کیا تو اس سے صلح کرنا جائز ہو یہ ذخیرہ کردری مین ہو۔ اور صلح کے انواع بحسب مدعا علیہ کے تین ہین کذا فی النہایہ ایک صلح باقرار مدعا علیہ دوسری صلح بسکوت یعنے مدعا علیہ نہ اقرار کرے اور نہ انکار کرے اور تیسری صلح مع الانکار یعنی مدعا علیہ دعوی مدعی سے انکار کرے اور پھر بھی صلح کر لے اور یہ سب جائز ہین پس اگر صلح باوجود اقرار مدعا علیہ کے واقع ہوئی تو اسمین وہی چیزین معتبر ہونگی جو بیع مین معتبر ہوتی ہین اگر صلح دعوے مال سے بعوض مال کے واقع ہوئی پس اسمین شفعہ جاری ہوگا اگر دعوی عقار مین واقع ہوا ہو اور اس سے صلح ہوئی ہو اور عیب کیوجہ سے واپس ہوگا اور خیار رویت اور شرط ثابت ہوگا اور بدل کے مجہول ہونے سے صلح فاسد ہوگی اور مصالح عنہ کی جہالت سے صلح فاسد نہوگی اور بدل کے سپرد کرنے پر قادر ہونا شرط ہوگا یہ ہدایہ مین ہو۔ اور اگر مصالح عنہ اور بدل الصلح دونون نقد ہون تو جو بیع صرف مین معتبر ہو وہی اس صلح مین معتبر ہوگا حتے کہ اگر جسپر صلح قرار پائی ہو اسکو مجلس صلح مین اپنے قبضہ مین نہ لیا تو صلح باطل ہوگی یہ تہذیب مین ہو۔ اور اگر مال سے بعوض منافع کے صلح واقع ہوئی تو شروط اجارات معتبر ہونگے پس اسمین مدت مقرر کرنا شرط ہوگی

اور مدت کے اندر کسی ایک کے مرنے سے صلح باطل ہو جائیگی کذا فی الہدایہ۔ حتی کہ اگر کسی بیت معین میں کسی مدت معلوم تک رہنے پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر مدت کیواسطے ابداً یعنی ہمیشہ کو کہا یا یہ کہا کہ مرتے دم تک رہوںگا تو یہ جائز نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ اور اگر دعوے بھی منفعت کا ہو اور صلح بھی منفعت پر ہو پس اگر دونوں منفعتیں دو جنس مختلف کی ہوں مثلاً کسی گھر کے سکونت کے دعوی سے کسی غلام کی خدمت لینے پر صلح کر لی تو بالاجماع جائز ہے اور اگر دونوں جنس واحد کی ہوں تو ہمارے نزدیک جائز نہیں ہے یہ بدائع میں ہے۔ اور جو صلح سکوت یا انکار سے ہوتی ہے وہ حق مدعا علیہ میں قسم کا فدیہ اور قطع خصومت کیواسطے ہے اور مدعی کے حق میں معاوضہ کے معنی میں ہوتی ہے کذا فی الہدایہ۔ اور صلح کے اقسام باعتبار مصالح علیہ اور مصالح عنہ کے چار ہیں کیونکہ یا تو مصالح عنہ اور مصالح علیہ دونوں معلوم ہونگے مثلاً زید کے مقبوضہ دار میں عمرو نے حق معلوم کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے مال معلوم پر صلح کر لی اور یہ صلح جائز ہے یا مصالح عنہ اور مصالح علیہ دونوں مجہول ہونگے اور اسمیں دو صورتیں ہیں یا تو اسمیں دینے و لینے کی حاجت نہوگی مثلاً زید نے عمرو کے مقبوضہ دار پر کسی حق مجہول کا دعوے کیا اور عمرو نے بھی زید کی مقبوضہ زمین پر کسی حق مجہول کا دعوے کیا اور دونوں نے حق کو بیان نہ کیا پھر دونوں نے باہم اس شرط پر صلح کر لی کہ ہر ایک اپنا دعوے چھوڑ دے تو یہ جائز ہے۔ اور اگر دینے و لینے کی ضرورت ہو مثلاً یوں صلح کی کہ ایک اپنے پاس سے کسیقدر مال دے اور اسکو بیان نہ کیا اس شرط پر دیوے کہ دوسرا اپنا دعوے چھوڑ دے یا دوسرا اسکے دعوے کے موافق دیدے تو یہ جائز نہیں ہے۔ یا مصالح عنہ مجہول اور مصالح علیہ معلوم ہو اور اسکی بھی دو صورتیں ہیں اگر مصالح عنہ کے سپرد کرنیکی ضرورت ہووے مثلاً زید کے مقبوضہ دار میں اپنے حق مجہول کا دعوے کیا اور دونوں نے اسطرح صلح کر لی کہ مدعی کسیقدر مال معلوم مدعا علیہ کو دے تاکہ مدعا علیہ مدعی کو اسکے دعوے کے موافق حق اسکو سپرد کرے تو یہ جائز نہیں ہے اور اگر مصالح عنہ کے سپرد کرنیکی ضرورت نہو مثلاً اسی صورت میں مدعا علیہ نے کسیقدر مال معلوم دیکر اس شرط پر صلح کی کہ مدعی اپنا دعوے چھوڑ دے تو یہ جائز ہے۔ یا مصالح عنہ معلوم اور مصالح علیہ مجہول ہو تو اسکی بھی دو صورتیں ہیں اگر اسمیں دینے و لینے کی ضرورت ہو تو جائز نہیں ہے اور اگر دینے و لینے کی ضرورت نہو تو جائز ہے اور قاعدہ کلیہ اس مقام پر یہ ہے کہ نفس جہالت کیوجہ سے عقد صلح فاسد نہیں ہوتا ہے بلکہ اس سبب سے فاسد ہوتا ہے کہ بسبب جہالت کے لینا و سپرد کرنا ممکن نہیں اسمیں جھگڑا پیدا ہوگا پس جن صورتوں میں باوجود جہالت کے دینے لینے کی ضرورت نہیں ہے وہاں جھگڑا پیدا ہونے کی کوئی وجہ نہیں پس جہالت صلح کی صحت مانع نہوگی اور جن صورتوں میں لینے و دینے کی ضرورت ہے بسبب جہالت کے جھگڑا پیدا ہوگا پس صلح جائز نہوگی یہ نہایہ میں ہے۔ اور اگر قرضہ سے صلح کی تو اسکا حکم ثمن کا ہے جیسے بیع میں ثمن ویسے ہی صلح میں بدل صلح ہوگا اور اگر مال معین سے صلح کی تو اسکا حکم مبیع کا ہے پس جو چیز بیع میں ثمن یا مبیع ہو سکتی ہے وہ صلح میں بدل ہو گی ورنہ نہیں ہوگی کذا فی المحیط

دوسرا باب دین میں صلح کرنے اور اسکے متعلق شرائط مثل مجلس صلح میں بدل پر قبضہ شرط ہونے وغیرہ کے بیان میں۔ زید کے عمرو پر ہزار درم ہیں اسنے پانچسو درم پر صلح کر لی تو جائز ہے یہ فتاوے صغری میں ہے اور اگر زید کے ہزار درم [illegible] ہوں اور پانچسو درم [illegible] پر صلح کی تو جائز نہیں ہے بخلاف اسکے اگر [illegible] ہوں اور اس نے [illegible] صلح کر لی [illegible] البیان شرح ہدایہ میں ہے۔ اور اگر سو درم اسود ہوں اور اسنے پچاس درم [illegible]

غلہ پر صلح کر لی تو جائز ہو خواہ نقد یا کوئی مدت مقرر کی ہو یہ مبسوط میں ہو۔ اگر ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم غلہ کے
آتے ہوں اُسنے پانسو درم بخیہ پر صلح کی اور مجلس صلح میں ادا کر دیے تو امام اعظمؒ و امام محمدؒ دوسرے قول امام ابو یوسف
میں جائز نہیں ہو یہ فتاوے قاضی خان میں ہو۔ اور اگر ہزار درم غلہ کے ہوں اُسنے ہزار درم بخیہ پر صلح کر لی اور
فی الحال دینے کی شرط کی پس اگر قبل افتراق کے قبضہ کر لیا تو جائز ہو ورنہ اگر قبضہ سے پہلے جدا ہو گئے تو صلح باطل ہو گئی
اور اگر مدت مقرر کی تو بھی صلح باطل ہو یہ مبسوط میں ہو۔ اگر اپنے ذمہ کے درموں سے دیناروں پر یا اسکے برعکس صلح
قرار دی تو بدل پر قبضہ کرنا شرط ہو۔ اور اگر دیناروں سے جو ذمہ ہیں اُسنے کم دیناروں پر صلح کی تو قبضہ شرط نہیں ہو
اور اگر ذمہ کے سو درم سے دس درم پر بوعدہ ایک ماہ کے صلح کی تو جائز ہو یہ وجیز کردری میں ہو۔ اگر ہزار درم سیاہ
اسپر فی الحال ہوں اور اُسنے ہزار درم بخیہ پر صلح کر لی اور مدت مقرر کی تو جائز نہیں ہو۔ اور اگر اسپر ہزار درم سیاہ میعادی
ہوں اور اُسنے ہزار درم بخیہ نقد دینے پر صلح کی تو جائز ہو اگر اسی مجلس میں قبضہ کر لیا ہو یہ ذخیرہ میں ہو۔ اور اگر جید درم
ہزار فی الحال ہوں اُسنے ہزار درم نبہرہ پر میعاد مقرر کر کے صلح کی تو جائز ہو و لیکن اگر اصل مال قرض ہو اور اُسنے
پانچسو درم پر مدت مقرر کر کے صلح کی تو مدت صحیح نہیں ہو یہ فتاوے قاضیخان میں ہو۔ اگر ہزار درم بخیہ میعادی ہوں
اُسنے ہزار درم سیاہ فی الحال دینے پر صلح کر لی تو یہ جائز نہیں ہو یہ ذخیرہ میں ہو۔ اور اگر اسپر ہزار درم میعادی ہوں
اُسنے پانچسو درم نقد دینے پر صلح کی تو جائز نہیں ہو کذا فی الہدایہ۔ اگر زید کے عمرو پر ہزار درم سپید چاندی کے ہوں
اُسنے پانچسو درم جنس سیاہ پر میعادی صلح کی تو جائز ہو اور اگر پانچسو درم مضروبہ وزن سپید پر میعادی صلح کی تو جائز
نہیں ہو پس حاصل یہ ہو کہ اگر اُسنے حق سے جیّد اور کم مقدار پر صلح کی تو نہیں جائز ہو اور اگر حق سے مقدار
و جودت میں کم پر صلح کی یا اسکے مثل حق سے جودت اور کم مقدار پر صلح کی تو جائز ہو یہ فتاوے قاضیخان میں ہو اور
اگر ایک شخص کے دوسرے پر سو درم و سو دینار ہیں اُسنے پچاس درم و دس دینار پر ایک ماہ کے وعدہ پر صلح
کر لی تو جائز ہو اسیطرح اگر پچاس درم پر نقد یا میعادی صلح کی تو بھی جائز ہو اسیطرح اگر پچاس درم چاندی سفید
پر نقد یا میعادی صلح کی تو بھی جائز ہو یہ مبسوط میں ہو اور شیخ الاسلام نے فرمایا کہ تاویل اس مسئلہ کی یہ ہو کہ جیسا حق
اسپر ہو بہتر جودت میں اسکے برابر یا کم ہو تو یہ حکم ہو اور اگر بہتر اس سے جید ہو تو جائز نہیں ہو یہ ذخیرہ میں ہو۔ اور
اگر اسپر سو درم بخیہ اور دس دینار ہوں اُسنے پچاس درم سیاہ پر فی الحال یا میعادی صلح کی تو جائز ہو یہ مبسوط میں ہو
اور اگر اسپر سو درم و دس دینار ہوں ان سے سو درم و دس دینار پر میعادی صلح کی تو جائز نہیں ہے اور یہ
اگر دونوں پر صلح کی اور دونوں اسکو دیدیے تو جائز ہو اور اگر دس درم قبل افتراق کے قبضہ کر لیے اور سو درم باقی
رہے تو جائز ہو یہ محیط میں ہو۔ ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم ہیں کہ انکا وزن نہیں معلوم ہو پس اُسنے ایک
کپڑے یا عرض معین پر صلح کر لی تو جائز ہو اور اگر کچھ معلوم درموں پر صلح کی تو استحساناً جائز ہو اسیطرح اگر کچھ مدت
مقرر کی تو بھی جائز ہو اور بعض سے ابرا اور باقی کے واسطے میعاد قرار دیجائیگی یہ فتاوی قاضیخان میں ہو۔ ایک
شخص کے دوسرے پر ہزار درم معلومۃ الوزن ہیں اُسنے درم مجہولۃ الوزن ادا کیے تو جائز نہیں ہو اور اگر صلح میں
دیے تو جائز ہو اور اسی پر عمل کیا جاویگا کہ یہ حق سے کم ہیں یہ خلاصہ میں ہو۔ ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم ہیں
اُسنے سو درم پر ایک مہینے کے وعدہ پر اور دو سو درم پر ایک مہینہ تک ندنے صلح قرار دی تو جائز نہیں ہو یہ وجیز کردری

مین ہی ایک شخص پر کسیقدر دینار کا دعوے کیا اُسنے انکار کیا پس باہم دونون نے کچھ دینارون معلومہ پر کہ بعض اُسکے نقدی اور بعض میعادی ٹھہرے ہین صلح کرلی تو صحیح ہی یہ جواہر اخلاطی مین ہی اگر کسی نے دوسرے پر ہزار درم کا دعوے کیا اُسنے اپنے ذمہ کچھ اناج مقرر کرکے صلح کرلی خواہ اُسمین میعادی لگائی یا نہین لگائی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو صلح باطل ہی اور اگر ذمہ کے درمون سے ایک کر گیہون معین پر صلح کرلی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو جائز ہی اور اگر ایک کر گیہون سے جو ذمہ مین دس درم پر صلح کی پس اگر دس درم پر قبضہ کیا تو جائز ہی اور اگر قبضہ سے پہلے جدا ہوگئے تو باطل ہی یہ ذخیرہ مین ہی۔ اگر ایک کر گیہون قرض سے دس درم پر صلح کی پھر پانچ درم پر قبضہ کرکے جدا ہوگئے تو بحساب قبضہ کے آدھے کر کی صلح باقی رہی اور بحساب باقی کے آدھے کر کی صلح باطل ہوگئی اور اگر ایک کر جو معین پر صلح کی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو جائز ہی اور اگر جو غیر معین ہون اگر جدائی سے پہلے دونون نے باہمی قبضہ کیا تو جائز ہی اور اگر قبضہ سے پہلے جدا ہوگئے تو صلح فاسد ہوگئی یہ مبسوط مین ہی۔ اگر اُسپر ایک کر گیہون ہون پس آدھے کر گیہون اور آدھے کر جو غیر معین پر میعادی صلح کی تو جائز نہین ہی اور گیہون اگر نقدی رہینگے اور اگر میعاد مقرر نہ کی یا جو بعینہ قائم ہون اور گیہون غیر معین ہون تو جائز ہی اسیطرح اگر جو غیر معین ہون اور اسی مجلس مین قبضہ کرلیا تو بھی جائز ہی۔ اسیطرح اگر گیہون میعادی ہون اور نصف کر جو نقدی غیر معین ہون پس اگر جدا ہوگئے اور گیہون اُسکو دیے گئے اور جو نہین دیے گئے تھے تو صلح بقدر حصہ جو کے فاسد ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر کسی کے اوپر دس درم اور دس قفیز گیہون تھے اُسنے گیارہ درم پر صلح کرلی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو صلح بقدر ایکدرم کے باطل ہوگئی یہ سراجیہ مین لکھا ہی۔ اگر دو شخصون کے ایک شخص پر ایک کر گیہون قرض ہون پس ایک نے اُس سے اپنے حصہ سے دس درم پر صلح کرلی تو جائز ہی اور اپنے شریک کو خواہ چوتھائی کر دیدے یا پانچ درم دیدے یہ مبسوط مین ہی۔ دو شخصون کے ایک شخص پر ہزار درم ہین پس اگر دین ایک ہی شخص کے عقد سے واجب نہوا ہو بلکہ دونون مثلاً دین میعادی کے کسی مورث سے وارث ہوے ہون پس ایک نے اُس سے سو درم پر نقد لیکر صرف اس امر پر صلح کی کہ اپنے باقی حصہ چار سو درم کیواسطے ایک سال تک تاخیر دے تو سو درم جو اُسنے وصول کیے ہین دونون مین برابر تقسیم ہونگے اور تاخیر اُسکے حصہ یعنی چار سو درم کی باطل ہی یہ قول امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ کا ہی حتے کہ اگر دوسرے شریک نے کچھ وصول کیا تو اس صلح کرنیوالے کو اسمین شرکت کا اختیار ہی اور صاحبین رح کے نزدیک اُسکے حصہ کی تاخیر جائز ہی اور اگر یہ قرضہ دونون مین سے ایک کے فعل سے واجب ہوا ہی مثلاً یہ دونون بطور شرکت عنان کے شریک ہون پس اگر اُس شخص نے تاخیر دی جسکے فعل سے دین واجب ہوا ہی تو پورے قرضہ مین مہلت دینا جائز ہی اور اگر اُس شخص نے تاخیر دی جسکے فعل سے دین واجب نہین ہوا ہی تو امام اعظم رح کے نزدیک اُسکے حصہ کی بھی تاخیر صحیح نہین ہی اور صاحبین رح کے نزدیک صحیح ہی اور اگر دونون مین مفاوضہ کی شرکت ہو اور ایک نے مفاوضہ کے قرضہ مین میعاد دیدی تو دونون مین سے کسی نے مدت دی سب کے نزدیک بالاتفاق صحیح ہی یہ فتاوے قاضیخان مین ہی۔ اگر کوئی قرضہ دو شریکون مین مشترک ہو اور ایک شریک اپنے حصہ سے ایک کپڑے پر صلح کرے تو شریک کو اختیار ہی کہ چاہے اُس کپڑے مین آدھا کپڑا اُس شریک سے لے مگر جو بھائی قرضہ کا شریک ضامن ہونا چاہے تو قرضدار سے آدھا قرضہ وصول کرے اور اگر ایک شریک نے اپنا پورا حصہ

مسئلہ یعنی نصف نصف جسکو ہمارے عرف مین آدھو آدھ کہتے ہین ۱۲

آدھا حصہ وصول کرلیا تو اسکے شریک کو اختیار ہے کہ اس مقبوضہ مین شریک ہو جاوے پھر دونون ملکر باقی قرضہ کو قرضدار سے وصول کرلیوین یہ کافی مین ہے۔ اگر دو شخصون کے ایک شخص پر ہزار درم ہون پھر ایک نے اپنے حصے سے پانسو درم زیوف یا پانچ درم سیاہ پر صلح کرلی تو شریک کو اختیار ہے کہ ان دونون مین سے جسکا چاہے اسکا شریک ہو جاوے یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر قرضدار پر دو شخصون کے دو مال ہون ایک کے دراہم اور دوسرے کے دینار ہون اور دونون نے اس سے سو درم پر صلح کرلی تو جائز ہے اور سو درم دونون کو بحساب درم و دینارون کی قیمت کے تقسیم ہونگے پس جسقدر درم دینارون کے پرتے مین پڑین وہ بیع صرف ہونگے اسمین اسی مجلس مین قبضہ شرط ہوگا اور جسقدر درمون کے پرتے مین پڑین وہ بعض حق کا استیفاء اور بعض کا ساقط کرنا ہے کذا فی الحاوی۔ ایک شخص نے دو شخصون پر ہزار درم قرض کا دعوی کیا پھر دونون نے اس سے سو دینار کسی مدت کے وعدہ پر صلح کرلی تو جائز نہین ہے خواہ صلح اقرار پر یا انکار پر واقع ہوئی ہو اور اگر دونون نے کسیقدر اناج پر جو ذمہ مقرر کیا میعادی یا غیر میعادی صلح قرار دی تو بھی جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم ہون اور اس نے ایک خاص غلام پر صلح کرلی تو جائز ہے اور غلام طالب کا ہے اسمین اسکا عتق جائز ہے اور مطلوب کا عتق اسکے حق مین جائز نہوگا اور اگر مطلوب کے قبضہ مین طالب کے سپرد کرنے سے پہلے مرگیا تو مطلوب کا مال گیا اور طالب اپنا قرضہ وصول کریگا۔ اسیطرح ہر شے معین مین قبضہ سے پہلے دونون کا افتراق باطل نہین کرتا ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر ہزار درم سے ایک غلام پر صلح کرلی پھر دونون نے ایک دوسرے کی تصدیق کی کہ قرضدار پر کچھ قرضہ نتھا تو جسکو غلام دیا گیا ہے وہ مختار ہے چاہے غلام واپس کردے یا ہزار درم دیدے اور غلام اپنے پاس رہنے دے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر ہزار درم سے سو درم پر اس شرط پر صلح کی کہ میرے ہاتھ ایک کپڑا فروخت کرے تو صحیح نہین ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ اگر کسی شخص پر قرضہ کا دعوے کیا پھر باہم ایک گھر پر اس شرط سے صلح ٹھہری کہ قرضدار اسمین ایک سال رہکر پھر مدعی کے سپرد کردے تو جائز نہین ہے اسیطرح اگر ایک غلام پر اس شرط سے صلح کی کہ غلام ایک سال تک مدعا علیہ کی خدمت کرے تو بھی صلح فاسد ہوگی یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص کے دوسرے پر سو دینار نیشاپوری تھے اسنے سو دینار بخاری پر صلح کرلی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو صحیح یہ ہے کہ قبضہ شرط نہین ہے اور صلح باطل نہوگی اور اسکے برعکس صورت ہو تو بلا خلاف بدل الصلح پر قبضہ کرنا شرط ہوگا کذا فی الذخیرہ۔ نجم الدین نسفی سے دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے دوسرے پر اچھے ہزار درم کا جنکی چاندی نہین ہے دعوی کیا اور سو درم غطریفی پر صلح کرلی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو فرمایا کہ صلح باطل ہو جائیگی اور یہ جواب ایسی صورت مین ہے کہ دعوے ایسے درم مین واقع ہوا جو اسکے ذمہ تھے اور اگر معین درمون مین دعوے کیا ہو تو جائز ہے یہ محیط مین ہے جس شخص پر میعادی قرضہ ہو اگر اسنے میعاد سے پہلے قرضہ ادا کردیا پھر مقبوضہ طالب کے پاس استحقاق ثابت کرکے لے لیا گیا یا اسکو طالب نے نبہرہ یا زیوف یا ستوق پاکر واپس کردیا تو مال پھر وہی میعادی ہوگا۔ اسی طرح اگر اسکے ہاتھ کوئی غلام فروخت کیا یا کسی غلام پر صلح کی اور غلام پر قبضہ کرلیا پھر اسمین استحقاق ثابت ہوا یا وہ آزاد معلوم ہوا یا بسبب عیب کے بحکم قاضی واپس کیا تو مال قرضہ پھر میعادی عود کریگا اور اگر یہ خواہش کی کہ صلح کا اقالہ اسی حال پر ہو جو صلح سے پہلے تھا یا عیب سے واپس کرتا بغیر حکم ہو تو پھر مال میعادی ہوگا اور اگر اقالہ یا عیب کی وجہ سے بدون حکم قاضی کے واپس کرنیمین میعاد کا نام نہ لیا تو مال فی الحال لازم ہوجائیگا کذا فی فتاوی قاضیخان۔ اگر ایک شخص کے دوسرے پر ایک کر میعادی

ہون اور اسنے اُس سے ایک کر جو پر صلح کرلی اور اسکو دیدیے پھر مدعی نے جو مین عیب پاکر بعد افتراق کے واپس کیے پس اگر مجلس واپسی مین بدل نہ لیا تو بالاجماع صلح باطل ہو جائیگی اور اگر دوسرے اسی مجلس واپسی مین بدل لیے تو بھی امام اعظم رح کے نزدیک یہی حکم ہے اور صاحبین کے نزدیک صلح اپنے حال پر باقی رہیگی اور ایسا ہی اختلاف ہے ایسے عقد مین ہے جو بدون قبضہ کے جدا ہو جانے سے باطل ہو جاتا ہے اور اُسمین عیب پاکر واپس کیا ہو جیسے بیع صرف وسلم کذا فی المحیط۔ اگر ایک شخص نے ہزار درم کا دعوے کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا اور اسنے سو درم پر صلح کی اور مدعی نے کہا کہ مین نے تجھ سے اُن ہزار درم سے جو میرے تجھ پر آتے تھے سو درم پر صلح کی اور باقی سے تجھے بری کر دیا تو جائز ہے اور مدعا علیہ باقی سے قضاء و دیانۃ بری ہو جائیگا اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھسے ہزار درم سے سو درم پر صلح کی اور یہ نہ کہا کہ مین نے تجھے باقی سے بری کیا تو قضاءً بری ہو جائیگا اور دیانۃً بری نہوگا یعنی اگر واقع مین اُسپر ہزار درم آتے ہین تو عنداللہ بری نہوگا یہ فتاوی ظہیریہ مین ہے۔ اور اگر مطلوب نے ہزار درم ادا کر دیے ہین اور طالب نے انکار کیا پھر سو درم لیکر اُس سے صلح کی تو مطلوب کا ادا کر دینا جائز رہا اور طالب کو حلال نہین ہے کہ اُس سے سو درم لے حالانکہ جانتا ہو کہ اسنے ادا کر دیے ہین یہ فتاوے قاضیخان مین ہے۔ اگر ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم ثمن بیع کے میعادی ہون اور طالب نے اُس سے اس شرط پر صلح کی کہ مجھے کوئی کفیل دے اور مین ایک سال تک بعد میعاد کے تاخیر دونگا تو یہ جائز ہے اور یہ استحسان ہے اور اسیطرح اگر کوئی کفیل موجود ہو اور اُس سے اس شرط پر صلح کی کہ یہ کفیل بری ہے یا اس کفیل کے ساتھ دوسرا کفیل داخل کفالت ہو اور بعد میعاد کے ایک مہینہ کی تاخیر دیگا تو بھی جائز ہے اور اگر اس شرط پر صلح کی کہ نصف مال مجھے اب دے اور باقی کیواسطے مین بعد میعاد کے ایک سال تک تاخیر دونگا تو فاسد ہے۔ اور اگر طالب نے بدون صلح کے اُسکو بعد میعاد کے ایک سال تک تاخیر دی تو جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ ایک کے دوسرے پر ہزار درم تھے اُسنے کہا کہ کل کے روز تو مجھے اُنمین سے پانسو درم دیدے اس شرط پر کہ تو زیادتی سے بری ہے اُسنے ویسا ہی کیا تو بری ہو جائیگا اور اگر دوسرے روز اسکو پانسو درم ندیے تو پورے ہزار درم امام اعظم وامام محمد رح کے نزدیک عود کرینگے یہ کافی مین ہے۔ اور اگر یون کہا کہ مین نے پانسو درم تیرے ذمہ سے کم کر دیے اس شرط پر کہ تو پانسو درم مجھے نقد دیدے اور اسکا کوئی وقت مقرر نہ کیا تو بالاتفاق اگر قرضدار نے اسکو قبول کیا تو پانسو درم سے بری ہو جائیگا خواہ باقی پانچ سو درم اسکو دیے یا نہ دیے ہون۔ اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھ سے پانسو درم اس شرط سے کم کر دے کہ تو باقی پانسو درم مجھے آج دیدے اور اگر آج ندیے تو تجھ پر پورا مال بحالہ رہیگا اور قرضدار نے اسکو قبول کر لیا تو بالاتفاق سب ائمہ کے نزدیک اگر پانسو درم اُسی روز دیدیے تو باقی سے بری ہو گیا اور اگر اُسی روز نہ دیے تو بری نہوگا اور اگر کہا کہ مین نے تیرے ذمہ سے پانسو درم اس شرط پر کم کر دیے کہ باقی تو مجھے آج ہی ادا کر دے اور اس سے زیادہ نہ کہا اور قرضدار نے قبول کر لیا تو امام ابو حنیفہ وامام محمد رح کے نزدیک اگر اسی روز دیدیے تو باقی سے بری ہوا ورنہ بری نہوگا یہ فتاوے قاضیخان مین ہے۔ اگر کہا کہ ہزار درم مین سے پانسو درم سے مین نے تجھے بری کیا بشرطیکہ پانسو درم تو مجھے کل کے روز دیدے تو بری کرنا واقع ہو جائیگا خواہ پانسو درم دے یا نہ دے یہ ہدایہ مین ہے۔ اگر زید کے کسی شخص پر ہزار درم ہون اُسنے پانسو درم پر اُس سے صلح کر لی اس شرط پر کہ تو مجھے دیدے اور پانسو درم صلح کے ادا کا کوئی وقت مقرر نہین کیا تو صلح جائز ہے اور باقی درہمون کی اسکی طرف سے حط صحیح ہوگی اور اگر کہا کہ مین نے تجھسے پانسو درم پر اس شرط پر صلح کی کہ تو باقی مجھے آج ہی

[illegible]

پھر اگر تو نے مجھکو ندیے تو ہزار درم تجھپر بحالہ رہینگے پس اگر اُسنے پانچسو درم اُسی روز دیدیے تو صلح پوری ہوگئی اور اگر نہ دیے اور وہ دن گذر گیا تو پورے ہزار درم اُسپر واجب رہینگے۔ اور اگر کہا کہ مین نے ہزار درم سے پانچسو درم پر تجھ سے صلح کی اس شرط پر کہ تو آج ہی مجھے دیدے اور یہ نہ کہا کہ اگر تو آج ندیگا تو تجھپر ہزار درم پورے رہینگے پس اگر اُسی روز پانچسو درم دیدیے تو بالاجماع باقی سے بری ہوجائیگا اور اگر نہ دیے اور دن گذر گیا تو امام اعظم و امام محمد رح کے نزدیک پورے ہزار درم اسپر عود کرینگے یہ شرح طحاوی مین ہے۔ اگر کہا کہ مین نے ہزار درم سے پانچسو درم پر تجھ سے صلح کی جسکو تو مجھے کل کے روز دیدیگا اور تو زیادتی سے بری ہوگا بشرطیکہ اگر تو نے کل کے روز ندیے تو ہزار پورے تجھپر بحالہ رہینگے پس اگر پانچ سو درم دیدیے تو ابرا پورا ہوگیا اور اگر نہ دیے تو بالاجماع ابرا باطل ہوگا یہ کافی مین ہے۔ اگر کہا کہ مجھے پانچسو درم ادا کردے اس شرط پر کہ تو زیادتی سے بری ہے اور ادا کردینے کا کوئی وقت مقرر نہین کیا تو ابرا صحیح ہے اور پورا قرضہ عود نہ کریگا یہ ہدایہ مین ہے۔ اور اگر کہا کہ مین نے تجھ سے پانچسو درم کم کردیے اگر تو نے مجھے پانچسو درم ادا کردیے تو کم کرنا صحیح نہین ہے خواہ پانچسو درم دیے ہون یا نہ دیے ہون اور یہ بالاتفاق ہے اسیطرح اگر قرضدار یا کفیل سے کہا کہ جسوقت ہزار مین سے تو نے پانچسو درم ادا کیے یا جب ادا کردے یا اگر تو نے دیدیے تو باقی سے بری ہے تو یہ سب باطل ہین باقی سے بری نہوگا اگرچہ پانچسو درم ادا کردے خواہ لفظ صلح ذکر کیا ہو یا نہ کیا ہو یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر دو شریکون مین سے کسی ایک نے کسیقدر حط کیا پس اگر یہ شریک عقد کرنے والا تھا تو حط کرنا خواہ کل کا حط کرے یا بعض کا امام اعظم رحمۃ اللہ تعالے و امام محمد رحمۃ اللہ تعالے کے نزدیک صحیح ہے اور اپنے شریک کے حصہ کا ضامن ہوگا اگر کل حط کرے اور اگر یہ شخص عقد کرنیوالا نتھا تو سب کے نزدیک اپنے حصہ کا حط کرنا جائز ہے اور اپنے شریک کے حصہ سے بری کرنا سب کے نزدیک جائز نہین ہے یہ فتاوی قاضیخان مین ہے

تیسرا باب۔ مہر و نکاح و خلع و طلاق و نفقہ و سکنی سے صلح کرنیکے بیان مین۔ ایک شخص نے ایک عورت سے ایک غلام یا باندی پر نکاح کیا پھر اُس سے ایک معین بکری پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر بکری اُدھار ہو تو جائز نہین ہے اور اگر کسی کیلی یا وزنی چیز پر صلح کی پس اگر وہ معین ہے تو جائز ہے اور اگر غیر معین ہو پس اگر اُدھار ہو تو جائز نہین ہے اور اگر نقد ہو پس اگر اُسی مجلس مین دیدے تو جائز ہے اور اگر اُسی مجلس مین ندے تو جائز نہین ہے۔ اور اگر خادم سے اُدھار درمون پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر کسی خادم معین پر صلح کی اور خادم کے ساتھ کچھ درم معین زیادہ کیے اور دونون پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر کسی عرض معین پر صلح کرکے وہ عرض اُسکو دیدیا پھر دخول سے پہلے اُسکو طلاق دیدی تو عورت کو خیار ہوگا اگر چاہے تو خادم کی آدھی قیمت اُسکو دیدے یا نصف عرض جو دیا ہو دیدے اور اگر مہر کی باندی کے عوض عرض اُسنے خریدا ہو تو بلا خیار اُسکو باندی کی آدھی قیمت دینی پڑیگی۔ اور اگر عورت نے شوہر سے درمون پر صلح کی ہو تو آدھے درم مقبوضہ واپس کریگی۔ اسی طرح اگر اُسکو شوہر نے ایک درمیانی خادم دیا ہو اور قبل دخول کے اسکو طلاق دیدی تو عورت اُسکو آدھی باندی بلا خیار واپس دیگی یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی عورت سے ایک بیت و خادم پر نکاح کیا پھر بیت سے ایک ہروی کپڑے پر اُدھار میعادی صلح کی تو جائز نہین ہے اور اگر بیت اور خادم سے کسیقدر معلوم درمون یا دینارون پر میعادی اُدھار صلح کی تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اور بیت و خادم کی قیمت سے زیادہ پر صلح کرنا روا نہین ہے یہ تاتارخانیہ مین ہے۔ اگر کسی عورت سے سو درم پر نکاح کیا پھر اُس سے کسیقدر اناج معین پر صلح کرلی تو جائز ہے اور اگر اناج غیر معین ہو تو جائز نہین ہے بشرطیکہ اسمین اُدھار کی میعاد ہو اور اگر اُسی مجلس مین دیدیا تو بھی مذکور ہے کہ جائز نہین ہے اور اگر ایک کر گیہون

پر نکاح کیا پھر آپس کے درمیان کسی چیز معین پر صلح کر لی تو جائز ہے اور اگر چہ غیر معین ہوں پس اگر میعادی ادھار رکھے تو بھی جائز نہیں ہے
اور اگر فی الحال دینے کا وعدہ کیا پس اگر اسی مجلس میں دیدیے تو استحساناً صلح صحیح ہے یا ایک روایت کے موافق صحیح
ہے یعنی دو روایتوں میں سے ایک روایت کے موافق صحیح ہے اور اگر قبضہ سے پہلے دونوں جدا ہو گئے تو صلح باطل ہو گئی
اگر ایک عورت پر دعوے کیا کہ میں نے تجھ سے نکاح کیا ہے اور اس نے انکار کیا پھر اس عورت نے سو درہم پر اس شرط سے صلح
کی کہ اس نکاح کے دعوے سے باز رہے تو جائز ہے اگر مدعی نے اسکو قبول کیا پھر اگر مدعی نے اسکے بعد نکاح واقع
ہونے پر گواہ قائم کیے تو قبول نہونگے۔ اسیطرح اگر عورت نے کہا کہ میں نے تجھے سو درہم بشرط مبارات یعنی باہمی برات پر
دیے تو بھی جائز ہے اسیطرح اگر کہا کہ میں نے تجھے سو درہم اس شرط پر دیے کہ تو اپنے دعوے سے بری ہے تو بھی جائز ہے اور اگر یوں
کہا کہ میں نے تجھے سو درہم اس شرط پر دیے کہ میرے تیرے درمیان نکاح نہیں ہے تو شیخ الاسلام نے ذکر کیا کہ امام اعظم رح
کے قول پر صلح صحیح ہے اور صاحبین رحمہ کے قول پر صلح نہیں صحیح ہے اور اگر عورت نے کہا کہ میں نے تجھے سو درہم اس شرط پر
دیے کہ تو کہے کہ میں نے تجھ سے نکاح نہیں کیا ہے تو یہ باطل ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک عورت نے دعوی کیا کہ مجھے میرے شوہر
نے تین طلاق دیدی ہیں اور شوہر نے انکار کیا پھر اس عورت سے اس امر پر کہ اپنے دعوے سے باز رہے سو درہم
پر صلح کی تو صحیح نہیں ہے اور شوہر کو اس سے مال واپس لینا جائز ہے اور عورت اپنے دعوے پر باقی رہیگی۔ اسیطرح
اگر طلاق یا دو طلاق یا خلع کا دعوے کیا تو بھی یہی حکم ہے یہ خزانۃ المفتین میں ہے۔ اگر عورت کو قبل دخول کے طلاق
دیدی پھر دونوں نے مہر میں اختلاف کیا مرد نے کہا کہ پانچسو درہم مہر تھا اور عورت نے کہا کہ میرا مہر ہزار درہم تھا پھر آدھے مہر
تین سو درہم پر صلح کر لی تو جائز ہے۔ اور اگر مرد نے کہا کہ میں نے تیرا مہر کچھ معین نہیں کیا تھا صرف تجھے جو احسان کے طور
پر مال متعہ دیا جاتا ہے وہ ملیگا پھر دونوں نے اس امر پر صلح کی کہ مرد اسکو مال متعہ دیدے اور عورت اسکو اپنے دعوے
سے بری کر دے تو جائز ہے پھر اگر اسکے بعد عورت نے گواہ قائم کیے کہ میرا مہر ہزار درہم قرار پایا تھا تو اسکے گواہ قبول نہونگے اور
اگر شوہر نے اسکو پہلے ہی مہر دیدیا پھر دخول سے پہلے اسکو طلاق دیدی اور آدھے مہر واپس لینے کا دعوی کیا اور آدھے
کی تعداد میں دونوں نے اختلاف کیا شوہر نے کہا کہ تین سو درہم ہیں اور عورت نے کہا کہ دو سو درہم ہیں پھر دونوں نے
باہم ڈھائی سو درہم پر صلح کر لی تو جائز ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر عورت نے مرد پر طلاق بائن دینے کا دعوی کیا پھر سو درہم پر
اس شرط سے صلح کی کہ اسکو بائن طلاق دیدے تو جائز ہے اسیطرح اگر عورت نے کہا کہ سو درہم پر صلح اس شرط پر ہے کہ تو میرے
واسطے اس طلاق بائن کا اقرار کر دے کہ جسکا میں نے دعوی کیا ہے اور وہ منکر ہے تو یہ جائز ہے اور اگر عورت نے اس امر کے
گواہ پیش کیے کہ شوہر نے اسکو تین طلاق یا ایک طلاق بائن دی ہے تو جسقدر اسنے صلح میں دیا ہے وہ مرد سے واپس
لیگی یہ مبسوط میں ہے۔ ایک مرد نے دوسرے کی عورت پر دعوی کیا اور دونوں نے اس شرط سے صلح کی کہ مال لیکر
اس دعوے سے باز رہے تو ایسی صلح نہیں جائز ہے یہ خزانۃ المفتین میں ہے منتقے میں بروایت بشر رح کے امام
ابو یوسف رحمۃ اللہ سے مروی ہے کہ ایک عورت نے ایک مرد پر دعوی کیا کہ میں اسکی جورو ہوں اور میرے مہر کے
اسپر ہزار درہم ہیں اور یہ لڑکا مجھ سے اسکا بیٹا ہے اور مرد نے اس سب سے انکار کیا پھر اس عورت سے سو درہم پر اس شرط سے
صلح کی کہ ان تمام دعووں سے بری کرے تو اس سے مرد کسی چیز سے بری نہوگا پھر اگر عورت کیطرف سے اسکے تمام دعوے
کے گواہ قائم ہوے تو نکاح ثابت اور نسب ثابت اور مہر سے صلح بھی جائز رہیگی اور یہ سو درہم جو عورت کو دیے ہیں اسکے ہزار درہم

کے دعوی سے صلح مین ہونگے اور یہ حکم استحسانا ہو - اور اگر عورت نے فقط نکاح کا دعوی بغیر کچھ کے کیا اور مہر کا دعوی نکیا اور سو درم پر صلح کی تو صلح جائز نہوگی - اور اگر شوہر نے اُس سے سو درم پر اس شرط پر صلح کی کہ عورت اُسکو دعوے نکاح سے بری کر دے تو اس امر پر کہ مرد اُسکو بری کرے حالانکہ عورت اُسکی طرف مہر یا نفقہ کا دعوی نہین کرتی ہو تو صلح جائز نہوگی اور اپنے سو درم جو عورت کو دیے ہین واپس لے - اور مرد کو بھی عورت پر نکاح کے دعوی کرنیکی کوئی راہ نہین ہو کیونکہ یہ عورت سے مبارأت کی ہو اور یہ بمنزلہ خلع کے ہوگا - اور اگر عورت نے مرد پر نفقہ و نکاح کا دعوی کیا پھر مرد نے اُس سے سو درم پر بشرط مبارات صلح کی تو جائز ہو اور سو درم نفقہ مین ہونگے اور شوہر اس سے کچھ واپس نہین لے سکتا ہو اور دونون مین نکاح نہین ہو یہ محیط مین ہو - نفقہ کے دعوی سے اگر ایسی چیز پر صلح واقع ہوئی کہ قاضی اُس سے نفقہ مقرر کر سکتا تھا جیسے نقد یا اناج تو وہ نفقہ مقرر کرنے کے حکم مین ہو معاوضہ کا اعتبار نہوگا - اور اگر ایسی چیز پر صلح واقع ہوئی جس سے نفقہ مقرر نہین ہو سکتا ہو جیسے غلام وچوپایہ وغیرہ تو وہان معاوضہ کا اعتبار ہوگا اور عورت اپنے شوہر کو نفقہ سے بری کرنیوالی شمار ہوگی یعنی نفقہ سے بعوض اس بدل کے اُسنے شوہر کو بری کر دیا یہ محیط سرخسی مین ہو - اگر مرد نے اپنی عورت سے صلح کی حالانکہ اُسکے ساتھ دخول نہین کیا ہو اس امر پر کہ مرد اُسکو طلاق دیدے اور وہ شوہر کے لڑکے کو دو برس تک دودھ پلا دے یہانتک کہ اُسکا دودھ چھوٹ جاوے اور شوہر اُسکو ایک کپڑا معین زیادہ دیگا جس عورت نے کپڑے پر قبضہ کر لیا اور اُسکو تلف کیا اور ایک سال تک لڑکے کو دودھ پلایا پھر وہ لڑکا مرگیا اور کپڑے کے دام اور مہر کے دونون برابر ہین تو شوہر اُس سے کپڑے کی آدھی قیمت اور چوتھائی قیمت دودھ پلائی کی واپس لے گا اور اگر باوجود اسکے عورت نے مرد کو ایک بکری دی ہو کہ جسکی قیمت مثل قیمت دودھ پلائی کے ہو تو مرد اس سے چوتھائی کپڑے کی قیمت اور چوتھائی دودھ پلائی کی قیمت واپس لیگا اور بکری اُسکو دیجاویگی اور اگر وہ بکری استحقاق مین لے لیگئی تو عورت سے تین چوتھائی کپڑے کی قیمت اور چوتھائی دودھ پلائی کی قیمت واپس لیگا اور بکری کی آدھی قیمت واپس لیگا - اور اگر کپڑا استحقاق مین لیا گیا اور بکری نہ لیگئی اور باقی مسئلہ یہی رہے تو عورت مرد سے بکری کی آدھی قیمت مع اپنے آدھے سال کے دودھ پلائی کے اجر مثل کے لیگی اور مرد اس سے چوتھائی قیمت دودھ پلائی کی لیگا یہ مبسوط مین ہو - اگر عورت نے اپنے نفقہ مین تین درم ماہواری پر اپنے شوہر سے صلح کر لی پھر ایک مہینہ گذرا تو گذشتہ مہینہ کیواسطے اُس سے لیوے اور اگر تین درم ماہواری پر نفقہ سے صلح کرنیکے بعد مہینہ گذرنے سے پہلے تین گونون مین آٹے پر صلح کی تو صلح جائز ہو یہ خزانۃ المفتین مین ہو - اور اگر عورت نے مہینہ گذرنے سے پہلے درمون سے آٹے کی گونون غیر معین پر صلح کی تو جائز ہو اور بعد گذرنے کے جائز نہین ہو یہ محیط سرخسی مین ہو - اگر عورت نے شوہر سے تین درم ماہواری پر نفقہ سے صلح کی پھر شوہر نے کہا کہ مجھے اسقدر طاقت نہین ہو تو یہ اسپر لازم ہوگا لیکن اگر عورت اُسکو بری کر دے تو ہو سکتا ہو یا قاضی بری کر دے یا نرخ ارزان ہو جاوے اور عورت کو اس سے کم کفایت کرے تو ہو سکتا ہو - اور اگر عورت نے کہا کہ مجھے اسقدر کفایت نہین کرتا ہو تو اُسکو اختیار ہو کہ خصومت کرے یہانتک کہ بڑھوا لے اگر مرد آسودہ ہو - اور اگر قاضی نے عورت کا ماہواری نفقہ کچھ مقرر کر دیا اور حکم قضا دیدیا تو عورت کو خصومت کا اختیار ہو اگر اسکو یہ نفقہ کفایت نکرتا ہو اور جسقدر کفایت کرتا ہو اسقدر پورا کرانے پر مطالبہ کرے اور یہی حکم عزیز و اقارب کے نفقہ مین ہو - اور اگر عورت کو ہر مہینہ کے نفقہ کا کفیل دیا تو ایک مہینہ کا نفقہ کفیل پر واجب ہوگا اور اگر کفیل نے یون

[illegible]

کفالت کی کہ جبتک مین زندہ ہون یا جبتک کہ یہ عورت اسکی جورو ہو تو اسکے کہنے کے موافق رکھا جائیگا - اور اگر شوہر مرگیا اور عورت کا نفقہ شوہر پر رہگیا تو مین اسکو باطل کردونگا یہ مبسوط مین ہو - اگر اپنی عورت سے اسکے نفقہ سے سال بھر تک ایک حیوان پر یا کپڑے پر جسکی جنس بیان کردی ہو صلح کی تو جائز ہو خواہ میعادی ہو یا فی الحال دینا ہو بخلاف اسکے اگر نفقہ فرض ہونیکے بعد یعنی مقرر ہونیکے بعد یا بعد رضامندی عورت کے صلح کی تو جائز نہین ہو یہ محیط سرخسی مین ہو - اور اگر عورت سے بعد بائن ہونیکے لڑکے کی دودھ پلائی پر کسیقدر اجرت پر صلح کی تو جائز ہو پھر اس عورت کو یہ اختیار نہین ہو کہ جسقدر اسکے درم دودھ پلائی کے ثابت ہوئے ہین اُنکے اناج غیر معین پر صلح کرلے یہ مبسوط مین ہو - اگر کسی شخص نے اپنی مطلقہ عورت کے نفقہ سے کسیقدر دراہم معلومہ پر اسطور سے صلح کی کہ جبتک مہینون کے حساب سے اسکی عدت گذرے مین اس سے زیادہ نہ دونگا تو جائز ہو اور اگر اسکی عدت حیض سے ہو تو جائز نہین ہو کیونکہ حیض غیر معلوم ہوتا ہو کبھی دو مہینہ مین تین حیض آتے ہین اور کبھی دس مہینہ تک حیض نہین آتا ہو یہ فتاوے قاضیخان مین ہو - اور اگر اپنے شوہر سے کسیقدر مال پر نفقہ سے اسطور سے صلح کی کہ جبتک اسکی جورو ہو یہ مال نفقہ کا پورا ہو تو جائز نہین ہو یہ محیط سرخسی مین ہو - اور اگر اسکی عورت مکاتبہ ہو یا باندی ہو کہ اسکے مولی نے اسکو کسی بیت مین شوہر کے ساتھ بسایا ہو اُسنے کسیقدر معلوم پر ہر سال کے کھانے کپڑے سے صلح کرلی تو جائز ہو اسیطرح اگر باندی کے مولی سے صلح کی تو بھی جائز ہو - اور اگر اس باندی کو اسکے مولی نے کسی بیت مین نہ بسایا ہو تو صلح جائز نہین ہو اسیطرح اگر عورت ایسی چھوٹی نابالغ ہو کہ مرد اس سے قربت نہ کرسکتا ہو اور اس سے اسکے نفقہ سے صلح کی تو جائز نہین ہو - اور اگر عورت بالغ ہو اور مرد نابالغ ہو اور اسکے باپ نے عورت سے نفقہ سے صلح کی اور ضامن ہوا تو جائز ہو - اور اگر مکاتب نے اپنی عورت سے ماہواری نفقہ سے صلح کی تو جائز ہو جیسا کہ تمام حقوق سے جو اسپر عاجز ہوتے ہون اسکا صلح کرلینا جائز ہو - ایسا ہی غلام مجور اور غلام تاجر کا اپنی عورت سے اسکے نفقہ سے صلح کرنا جائز ہو یہ مبسوط مین ہو - ایک شخص نے اپنی عورت سے ایک سال کے نفقہ سے ایک کپڑے پر صلح کرلی اور اسپر قبضہ کرلیا پھر وہ کپڑا استحقاق مین لے لیا گیا تو اپنا نفقہ واپس کرلیگی اگر مقرر ہوگیا ہو اور اگر مقرر نہین ہوا ہو تو کپڑے کی قیمت اس سے لیگی یہ محیط سرخسی مین ہو - اگر ایک شخص کی دو عورتین ہون دونون مین سے ایک باندی ہو جسکو اسکے ساتھ مولی نے الگ گھر مین بسایا ہو پس آزاد عورت نے اسکے ماہواری نفقہ سے کسیقدر پر صلح کی اور باندی سے اس سے زیادہ نفقہ پر صلح کی تو جائز ہو اسیطرح اگر ایک ذمیہ ہو اور اس سے مسلمان عورت سے زیادہ نفقہ پر صلح کی تو بھی جائز ہو - اور اگر فقیر نے اپنی عورت سے ماہواری نفقہ کثیرہ پر صلح کی تو فقیر پر صرف اسکی عورت کے مثل عورت کا نفقہ لازم آویگا یہ مبسوط مین ہو - اور اگر محارم کے نفقہ پر صلح کی پھر تنگدست ہونیکا دعوی کیا تو اسکی تصدیق کیجاویگی اور صلح باطل ہوگی یہ تاتارخانیہ مین ہو - اگر زوج نے اپنے بعض محارم کے ساتھ نفقہ سے صلح کی حالانکہ وہ فقیر ہو تو اسکے دینے پر مجبور نہ کیا جائیگا بشرطیکہ ان محارم نے اس کے فقیر ہونیکا اقرار کیا ہو - اور اگر اسکا حال معلوم نہوا اور اسنے فقیر ہونیکا دعوی کیا تو قول اسیکا قبول ہوگا اور جسقدر پر اسنے صلح کی ہو اسکے ذمہ سے باطل ہوجائیگا لیکن اگر گواہ قائم ہون کہ یہ خوشحال ہو تو مقدار صلح کی اسپر ڈگری ہوگی اور نابالغ بچہ کے نفقہ کا حکم مثل نفقہ زوجہ کے ہو اس معنی کر کہ اس نفقہ کیواسطے آسودہ حال ہونا شرط نہین ہو پس اسکی صلح برقرار رہیگی اگر نابالغ لڑکا محتاج ہو - اور اگر اسکے نفقہ سے زیادہ پر صلح کی مگر زیادتی ایسی ہو کہ لوگ اسکے مثل برداشت

ف [illegible] ۱۲

نہین کرتے ہین تو زیادتی اسکے ذمہ سے دور کردیجائیگی ایسے ہی کپڑے سے صلح کرنیکا حکم ہو اور بقدر کفایت
کپڑا اعتبار کیا جائیگا جیسے نفقہ مین معتبر ہو۔ اور اگر اپنی عورت سے اسکے کپڑے سے ایک درع یہودی پر صلح کی اور اسکا
طول وعرض اور رفعت یعنی کس مرتبہ کا کپڑا ہو بیان نہ کیا تو جائز ہو اور ایسا ہی حکم اہل قرابت کے ساتھ کپڑے سے صلح
کرنیکا ہو۔ اور اگر کسی شخص نے اپنے بھائی کے کھانے کپڑے سے حالانکہ وہ تندرست بالغ ہو کسیقدر درمون مقرر پر صلح کی کہ
ہر مہینہ تجکو اسقدر درم دیا کرونگا تو جائز نہین ہو اور اسکے ادا کرنے پر مجبور نہ کیا جائیگا یہ مبسوط مین ہو۔ اگر بالغہ عورت نے اپنے
شوہر سے اپنے سکنی سے کسیقدر درمون پر صلح کر لی تو جائز نہین ہو یہ فتاوے قاضی خان مین ہو۔ اگر اپنی عورت
کے نفقہ وکپڑے سے دس برس کیواسطے ایک درمیانی خدمتگار غلام یا باندی پر ایک مہینہ کے وعدہ سے یا کوئی
مدت مقررہ کی صلح کر لی تو جائز ہو یہ مبسوط مین ہو۔

چوتھا باب۔ ودیعت اور ہبہ و اجارہ و مضاربت و رہن مین صلح کرنیکے بیان مین قال المترجم مودع بکسر الدال
ودیعت دینے والا مودَع بفتح اول جسکے پاس ودیعت ہو ولیکن مترجم ودیعت رکھنے والے کو بلفظ مودع یا رب المال
تعبیر کرتا ہو اور جسکے پاس ودیعت رکھی ہو اسکو مستودع کے لفظ کے ساتھ تعبیر کرتا ہو۔ واہب ہبہ کرنیوالا موہوب لہ
جسکو ہبہ کیا ہو۔ موہوب وہ چیز جو ہبہ کی گئی۔ موآجر اجارہ دینے والا مستاجر اجارہ لینے والا۔ مضارب جسکو مضاربت
پر مال دیا گیا ہو رب المال وہ ہو جسکا اصل مال ہو۔ راہن رہن کرنیوالا۔ مرتہن رہن اپنے پاس رکھنے والا۔ معیر
عاریت دینے والا مستعیر عاریت لینے والا۔ قال فی الکتاب اگر صاحب ودیعت نے کسی چیز پر صلح کی پس اگر
صاحب مال نے ودیعت رکھنے کا دعوے کیا اور مستودع نے کہا کہ تو نے مجھے کوئی چیز ودیعت نہین دی تھی پھر کسی شے معلوم
پر اس سے صلح کی تو بالاتفاق جائز ہو اور اگر صاحب مال نے ودیعت کا دعوے کیا اور مستودع سے واپس کردینے
کا مطالبہ کیا پس مستودع نے ودیعت کا اقرار کیا یا خاموش رہا اور کچھ نہ کہا اور صاحب مال اسپر دعوے کرتا ہو کہ اسنے تلف
کردیا ہو پھر کسی شے معلوم پر صلح کر لی تو باتفاق صلح جائز ہو۔ اور اگر رب المال نے مستودع کے تلف کردینے کا دعوی
کیا اور مستودع واپس کردینے یا خود تلف ہو جانے کا دعوی کرتا ہو پھر کسی شے معلوم پر صلح کی تو امام اعظم رحمہ اللہ کے
قول پر مشائخ کا اختلاف ہو اور صحیح یہ ہو کہ امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک ایسی صلح جائز نہین ہو اور یہی امام ابو یوسف
رحمہ اللہ کا پہلا قول ہو اور اسی پر فتوی ہو یہ فتاوی قاضیخان مین ہو۔ اور واضح ہو کہ عامہ مشائخ کے نزدیک خواہ پہلے
مستودع کہے کہ مین نے واپس کردی یا تلف ہو گئی پھر صاحب مال دعوی کرے کہ تو نے تلف کردی ہو یا پہلے صاحب
مال دعوے کرے کہ تو نے تلف کردی پھر مستودع کہے کہ مین نے واپس کردی یا تلف ہو گئی پھر ان دونون مین کچھ
فرق نہین ہو کذا فی المحیط اور بالاجماع اگر مستودع کے واپس کردینے یا تلف ہو جانے پر قسم کھا لینے کے بعد صلح کی
تو جائز نہین ہو صرف اختلاف اس صورت مین ہو کہ مستودع کی قسم سے پہلے صلح کی ہو۔ اور اگر مستودع نے واپس کردینے یا
تلف ہو جانیکا دعوے کیا اور صاحب مال نہ اسکی تصدیق کرتا ہو اور نہ تکذیب کرتا ہو بلکہ خاموش ہو تو کرخی رحمہ نے ذکر کیا
کہ یہ صلح جائز نہوگی موافق اول قول امام ابو یوسف رح کے اور جائز ہو بقول امام محمد رح کے۔ اور اگر صاحب مال نے تلف کردینے
کا دعوی کیا اور مستودع نے نہ اسکی تصدیق کی اور نہ تکذیب کی پھر اس سے کسی چیز پر صلح کی تو مذکور ہو کہ ایسی صلح
بالاتفاق جائز ہو پھر اگر اسکے بعد اختلاف کیا اور مستودع نے کہا کہ مین نے قبل صلح کے کہا تھا کہ وہ چیز تلف ہو گئی یا

مین نے تجھے واپس کردی ہی تو امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک صلح صحیح نہوگی پس اگر صاحب مال نے کہا کہ تو نے ایسا نہین کیا تھا تو صاحب مال کا قول قبول ہوگا اور صلح باطل نہ ہوگی یہ فتاوی قاضیخان مین ہی ۔ اور اگر مستعیر نے عاریت سے انکار کیا پھر صلح کی تو صلح صحیح ہی اور اگر عاریت کا اقرار کیا اور واپس دینے یا تلف ہو جانیکا دعوی نہ کیا اور مالک تلف کر دینے کا دعوی کرتا ہو تو یہ صلح صحیح ہی اور اگر خود ہلاک و تلف ہو جانیکا دعوی کیا اور مالک تلف کر دینے کا دعوی کرتا ہو تو مسئلہ کا اختلاف مذکورہ جاری ہی اور یہی حکم مضاربت مین ہی ۔ اور ہر ایسے مال مین ہی جو در اصل امانت ہو کذا فی المحیط ۔ اور اگر ودیعت قائم ہو اور وہ دو سو درم ہین پھر سو درم پر اسنے بعد اقرار یا انکار کے صلح ٹھہرائی تو جائز نہین ہی جبکہ ودیعت کے گواہ قائم ہون اور اگر گواہ نہون اور مستودع منکر ہو تو صلح جائز ہی یہ ظہیریہ مین ہی ۔ اور مستودع کو فیما بینہ و بین اللہ تعالے زیادتی جائز نہین ہی یعنے سو درم جو اسکے پاس باقی ودیعت مین رہے وہ اسکو حلال نہین ہین کذا فی المحیط بتشریح ۔ اور اگر عرض پر صلح کی تو مطلقاً جائز ہی اور اگر دس دیناروں پر صلح کی پس اگر مستودع کے منکر ہونیکی صورت مین صلح کی تو صلح صحیح ہی بشرطیکہ افتراق دیناروں پر قبضہ کے بعد واقع ہو خواہ ودیعت مجلس مین موجود ہوں یا نہوں ۔ اور اگر مستودع ودیعت کا اقرار کرتا ہو پس اگر ودیعت مجلس صلح مین موجود ہو تو جائز ہی اگر مستودع اسی مجلس مین از سر نو اسپر قبضہ کرے اور رب المال دیناروں پر قبضہ کرے اور اگر مستودع نے اسپر از سر نو قبضہ نہ کیا تو صلح باطل ہی اور اگر مجلس صلح مین ودیعت موجود نہ ہو تو بھی صلح باطل ہی یہ خلاصہ مین ہی ۔ اگر ایک عورت نے کسی شخص زید کو ودیعت دی کہ وہ اسکے پاس دوسرے شخص کی تھی پھر زید سے لیکر عمرو کو ودیعت دی پھر اس سے بھی لے لی اور اسمین سے کوئی متاع گم کر دی اور کہنے لگی کہ تم دونون مین جاتی رہی مین نہین جانتی ہون کہ کسنے ضائع کر دی ہی اور ان دونون نے کہا کہ ہمین نہین معلوم تیری تھیلی مین کیا چیز تھی تو نے ہمکو دی ہم نے ویسی ہی رہنے دی پھر تجھے دیدی پھر اس عورت نے ان دونون سے کسیقدر مال پر صلح کی تو وہ عورت صاحب متاع کیواسطے ضامن ہوگی اور اسنے جو صلح زید و عمرو سے کی ہی یہ جائز ہی پھر واضح ہو کہ قیمت متاع پر عورت کا صلح کرنا دو حال سے خالی نہین یا تو صاحب متاع کو ڈانڈ دینے کے بعد اسنے صلح کی اور اس صورت مین خواہ قیمت متاع کے مثل پر یا کم پر جس بدل پر صلح کرے جائز ہی ۔ اور اگر مالک کو متاع کی قیمت ڈانڈ دینے سے پہلے اسنے صلح کی پس اگر اسقدر قیمت پر صلح کی جو مثل قیمت متاع کے یا اسقدر کم ہی کہ لوگ اسقدر کمی برداشت کر لیا کرتے ہین تو صلح جائز ہی اور زید و عمرو ضمان سے بری ہو جاوینگے حتے کہ اگر صاحب متاع نے اسکے بعد اپنی متاع کے گواہ قائم کیے تو اسکو زید و عمرو پر ضمان کی کوئی راہ نہوگی ۔ اور اگر عورت نے اسقدر پر صلح کی جو قیمت متاع سے اسقدر کم ہی کہ اتنا خسارہ لوگ برداشت نہین کرتے ہین تو صلح جائز نہین ہی اور مالک کو اختیار ہی چاہے عورت سے قیمت متاع کی ضمان لے یا زید و عمرو سے لیوے بشرطیکہ متاع کے گواہ موجود ہون اور پیش ہون پس اگر اسنے زید و عمرو سے ضمان لی تو دونون عورت سے جو اسکو دیا ہی واپس کر لینگے اور اگر عورت سے ضمان لی تو یہ صلح اس عورت کے حق مین نافذ ہوگی یہ ذخیرہ مین ہی ۔ اگر ایک مال عین پر جو زید کے قبضہ مین ہی دعوی کیا اسنے کہا کہ یہ خالد کی ودیعت ہی یا خالد نے اسکو میرے پاس ودیعت رکھا ہی پھر مدعی سے بعد گواہ قائم کرنیکے یا اس سے پہلے صلح کر لی تو صلح صحیح ہی اور یہ مال پھر نہین لے سکتا ہی یہ فصول عمادیہ مین ہی ۔ اور اگر مستعیر کی سواری مین ٹٹو مر گیا اور ٹٹو والے نے اجارہ سے انکار کیا کہ مین نے عاریت نہین دیا تھا اور مستعیر سے

کسیقدر مال پر صلح کر لی تو جائز ہو پھر اگر اسکے بعد مستعیر نے عاریت کے گواہ پیش کیے اور کہا کہ وہ ٹٹو خود مر گیا تو صلح باطل ہو گی اور اگر مالک سے قسم طلب کی تو اختیار ہو یہ محیط میں ہو۔ اگر کسی شخص نے ایک ٹٹو کسیوقت تک کیواسطے مستعار لیا اور وہ تھک کر مر گیا اور مستعیر نے کہا کہ میرے نیچے مر گیا ہو اور مالک ٹٹو کا اس سے منکر اور مکذب ہو اور وہ عاریت کا مقر ہو پس مستعیر سے اسکے دام لیکر اس سے صلح کر لی تو جائز نہیں ہو اسیطرح اگر مستعیر نے کہا کہ میں نے تجھے دیدیا تھا تو بھی یہی حکم ہو یہ خزانۃ المفتیین میں ہو۔ اگر مضارب نے مضاربت سے انکار کیا پھر اسکا اقرار کیا یا اقرار کیا پھر انکار کیا پھر کسیقدر مال پر صلح کر لی تو جائز ہو۔ اگر مضارب کا کسی شخص پر قرضہ ہو کہ اسکو مضاربت میں سے ادھار دیا ہو پھر اس سے اسطور پر صلح کی کہ میں اسمیں تاخیر دونگا تو جائز ہو اور اگر اسکے ذمہ سے بعض قرضہ کم کر دیا تو بھی جائز ہو اور جسقدر کم کر دیا ہو اسقدر رب المال کو خود ڈانڈ دیگا۔ اور اگر کمی بسبب بیع کے عیب کے ہو یا عیب سے کسیقدر درموں پر صلح کر لی ہو تو یہ کمی رب المال پر بھی جائز ہو گی اور اگر اسطور سے صلح کی کہ کوئی کفیل لے لے اس شرط پر کہ اصیل بری ہو یا اس کفیل پر حوالہ قبول کرے تو یہ جائز ہو کذا فی المبسوط۔ قلت یہ کفالت اصل میں حوالہ ہوا کہ بنام کفالت ہو کیونکہ کفالت بشرط براءۃ الاصل حوالہ ہوتی ہو۔ اگر زید نے عمرو پر دعوی کیا کہ اسنے مجھے یہ غلام ہبہ کیا تھا اور میں نے قبضہ کر لیا ہو اور غلام عمرو کے ہاتھ میں موجود ہو وہ اس سے انکار کرتا ہو پھر دونوں نے اس شرط سے صلح کر لی کہ آدھا غلام مدعا علیہ کا ہو تو جائز ہو پھر اسکے بعد اگر مدعی نے ہبہ کے گواہ قائم کیے کہ اسنے ہبہ کر دیا تھا اور میں نے قبضہ کر لیا تھا تو مقبول نہونگے حتی کہ مدعا علیہ سے وہ نصف جو اسکے قبضہ میں رہا ہو نہیں لے سکتا ہو۔ اور باوجود اسکے کسی نے دوسرے پر کچھ درم شرط کیے تو بھی جائز ہو اور اگر یوں صلح کی کہ تمام غلام ایک کو ملے اور غلام والا کچھ درم دوسرے کو دے تو بھی جائز ہو۔ اور اگر موہوب لہ نے ہبہ کا دعوی کیا اور اقرار کیا کہ میں نے غلام پر قبضہ نہیں کیا تھا اور واہب نے انکار کیا پھر دونوں نے اس شرط سے صلح کی کہ غلام دونوں میں برابر تقسیم ہو تو صلح باطل ہو اور اگر باوجود اسکے کسی پر درم شرط کیے پس اگر واہب پر شرط کیے تو جائز نہیں ہو اور اگر موہوب لہ پر شرط کیے تو جائز ہو اور اگر یوں صلح کی کہ غلام پورا ایک کو ملے اور وہ دوسرے کو اسقدر درم دے پس اگر دونوں نے واہب پر یہ درم دینے مشروط کیے تو نہیں جائز ہو اور اگر موہوب لہ کو غلام دینا اور اسپر واہب کو درم دینا شرط کیا تو جائز ہو یہ محیط میں ہو۔ ایک عورت نے کچھ زمین اپنے دو بھائیوں کو ہبہ کی ایک بھائی حقیقی یعنی ماں و باپ کیطرف سے ہو دوسرا علاتی یعنی باپ کیطرف سے ہو پھر وہ عورت مر گئی اور حقیقی بھائی اسکا وارث ہوا اور کہا کہ یہ ہبہ ناجائز تھا اور دوسرے نے موافق قول بعض فقہاء کے اسکی جواز کا دعوی کیا پھر باہم دونوں نے صلح کر لی پھر حقیقی بھائی مر گیا پھر اسکے وارثوں نے ایسے قاضی کے پاس اس صلح کو باطل کرانا چاہا جو اصل ہبہ کو ناجائز جانتا ہو تو وہ اسکو موافق اسکے قول کے جو اس صلح کو باطل کہتا ہو باطل کر کے میراث قرار دیگا اور اسکے قول کے موافق جو اس ہبہ کو جائز کہتا ہو صلح باطل کر کے اسکو دونوں میں برابر بنصف نصف ہبہ قرار دیگا۔ اور اگر عورت نے تمام زمین فقط علاتی بھائی کو ہبہ کر دی تھی ولیکن اسنے بہن کی زندگی میں اسپر قبضہ نہیں کیا تھا پھر عورت کے مرنے کے بعد اسکے حقیقی بھائی نے مخاصمت کی کہ وہ تیرے حق میں جائز نہیں ہو کیونکہ تو نے اسپر قبضہ نہیں کیا تھا اور علاتی نے کہا کہ تو سچا ہو میں نے اسپر قبضہ نہیں کیا تھا لیکن میں تجھے بدون حکم قاضی کے نہ دونگا پھر دونوں نے باہمی صلح کر لی تو صلح باطل ہو خواہ نصفا نصف پر یا کم یا زیادہ پر صلح کی ہو یہ مبسوط میں ہو۔ اگر زید نے عمرو

کیا کہ عمرو نے یہ دار آدھا غیر منقسم مجھے ہبہ کیا اور مین نے اس سے لیکر قبضہ نہین کیا اور عمرو نے انکار کیا پھر دونون نے اسطور سے صلح کرلی کہ عمرو چوتھائی دار ہزار درم مین دیدے تو جائز ہو یہ حاوی مین ہو۔ اگر زید نے اپنے مقبوضہ دار کی نسبت دعوی کیا کہ مجھے عمرو نے یہ صدقہ دیا اور مین نے قبضہ کرلیا ہو اور عمرو نے کہا کہ نہین بلکہ مین نے تجھے ہبہ کیا تھا اور مین اس ہبہ کو پھیرنا چاہتا ہون پھر دونون نے سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ عمرو یہ دار زید کی صدقہ مین سپرد کردے تو جائز ہو اور اسکے بعد پھر عمرو کو پھیرنے کا اختیار نہ رہیگا۔ اسیطرح اگر دونون نے صلح قرار دی کہ دار بہم دونون کو آدھا آدھا ہے بشرطیکہ قابض سو درم واہب کو دے تو صلح جائز ہو اور غیر معین ہو تو صلح کو باطل نہین کرتا ہو یہ مبسوط مین ہو۔ کسی شخص کو کچھ گیہون معین پر مزدور مقرر کیا پھر اس سے درمون پر صلح کرلی تو جائز نہین ہو۔ یہ محیط سرخسی مین ہو۔ دوسرے سے ایک دار کرایہ لیا اور مدت مین دونون نے اختلاف کیا پس موجر نے کہا کہ مین نے دو مہینہ کیواسطے دس درم پر کرایہ دیا ہو اور متاجر نے کہا بلکہ تو نے دس درم پر تین مہینے کے واسطے کرایہ دیا ہو پھر دونون نے باہم اس امر پر صلح کی کہ ڈھائی مہینہ دس درم پر رہے تو جائز ہو اور اگر یون صلح کی کہ تین مہینہ تک رہے بشرطیکہ متاجر ایک درم اور زیادہ کرے تو بھی جائز ہو۔ اور اگر تین مہینہ تک رہنے کیواسطے اس شرط پر صلح کی کہ ایک قفیز معین یا غیر معین موصوف فی الذمہ زیادہ کرے تو بھی جائز ہو اور اگر یون صلح کی کہ دو ہی مہینے تک متاجر رہے مگر موجر دوسرے دار مین سے ایک بیت اور بھی ان دو مہینہ تک اسکو دیدے تو بھی جائز ہو اور اس جنس کے مسائل مین اصل یہ ہو کہ زیادتی کو دیکھنا چاہیے اگر زیادتی مجہول ہو تو جائز نہین ہو خواہ اسی جنس سے ہو جو کرایہ پر دی ہو یا اسکے خلاف جنس ہو اور اگر متاجر کی طرف سے ہو پس اگر اسی جنس سے ہو جسکو کرایہ پر لیا ہو تو جائز نہین ہو اور اس جنس کے خلاف جنس ہو تو جائز ہو اور اگر تین مہینہ تک دس درم پر رہنے کیواسطے اس شرط سے صلح کی کہ متاجر رب الدار کو ایک زمین بعینہ دیدے تو استحسانا جائز ہو یہ تاتارخانیہ مین ہو۔ اور اگر موجر اور متاجر نے باہم اس شرط پر صلح کی کہ موجر اسکو اسکا کفیل دیدے اور کفیل سپر راضی ہوا تو جائز ہو اور اگر کفیل غائب ہو تو صلح مردود ہو اور اگر یہ شرط کی کہ سکونت دار کے ساتھ اپنے ٹٹو کو فلان مقام تک کی سواری کیواسطے دے تو بھی جائز ہو اسیطرح اگر اپنے کسی خاص غلام کی ایک مہینے کی خدمت زیادہ کردے تو بھی جائز ہو۔ اور اگر متاجر نے اسکو کسی دار معروف کی ایک مہینہ کی سکونت زیادہ کردی تو جائز نہین ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر ایک ٹٹو کسی مقام معلوم تک کچھ اجرت مقرر کرکے کرایہ کرلیا پھر ٹٹو والے نے زیادہ اجرت کا اور متاجر نے زیادہ دوری تک کا دعوی کیا پھر باہم صلح کی کہ مقام وہی ہو جو ٹٹو والے نے معین کیا اور کرایہ وہی جو متاجر نے اقرار کیا تو یہ صلح جائز ہو۔ اور اگر متاجر نے اصل جارہ سے انکار کیا اور ٹٹو والے نے اسکا دعوی کیا پھر باہم صلح کی کہ متاجر اس ٹٹو پر فلان مقام تک ایک درم پر جاوے تو جائز ہو اور اگر متاجر نے دعوی کیا کہ مین نے یہ ٹٹو مع اکاف کے بغداد تک پانچ درم پر کرایہ کیا تھا کہ اسپر اپنا اسباب لادونگا اور ٹٹو والے نے اس سے انکار کیا پھر باہم صلح کرلی کہ مین خود اسپر زین سواری سے بغداد تک جاونگا تو جائز ہو یہ تاتارخانیہ مین ہو۔ اگر زید نے عمرو کے مقبوضہ غلام پر دعوی کیا کہ مین نے بسبب عمرو کے سو درم کے جو مجھپر قرضہ تھے یہ غلام عمرو کے پاس رہن کردیا ہو اور عمرو نے کہا کہ میرا غلام ہو اور سو درم میرے تجھپر قرضہ ہین پھر دونون نے باہم صلح کی کہ عمرو اپنے سو درم سے جو اسنے زید پر دعوی کیا ہو زید کو بری کردے اور پچاس درم اور دیدے اور زید اس غلام مین جھگڑا کرنا چھوڑدے تو یہ صلح جائز ہو پھر اگر

نفی حبس جیم دار بی کی حالت تاملی ۱۲

اس تصادق کے بعد عمرو نے اقرار کیا کہ غلام میرے پاس رہن تھا تو صلح نہ ٹوٹیگی - اور اگر غلام مرتہن کے پاس ہو اسنے
کہا کہ تو نے میرے پاس بعوض سو درم کے کہ جو میرے تجھپر آتے ہین اس غلام کو رہن کیا ہو اور راہن نے کہا کہ تیرے
مجھپر سو درم آتے ہین مگر مین نے یہ غلام تیرے پاس رہن نہین کیا ہو پھر دونون نے باہم صلح کرلی کہ مرتہن اسکو پچاس درم
قرض اور دیدے اور غلام ایک سو پچاس پر اسکے پاس رہن رہے تو صلح جائز ہو اور غلام ایک سو پچاس پر رہن رہیگا
اور اگر اس شرط سے صلح کی کہ مرتہن راہن کو پچاس درم ہبہ کردے اور راہن غلام کو بعوض سو درم کے اسکے پاس
رہن رہنے دے تو صلح فاسد ہو اور اگر مرتہن نے ہبہ دیا ہو تو اسکو واپس لینے کا اختیار ہو اور راہن کو اپنے
رہن واپس کرلینے کا اختیار ہو - اور اگر دونون نے یون صلح ٹھہرائی کہ مرتہن پچاس درم سے راہن کو بری
کردے اور باقی پچاس کے عوض غلام پر رہن رہے تو جائز ہو - اگر مرتہن نے کسی کپڑے کی نسبت جو راہن کے
قبضہ مین ہو دعوے کیا کہ اس راہن نے یہ کپڑا میرے پاس بعوض دس درم کے جو مین نے اسکو قرض دیے تھے
رہن کیا مگر مین نے اس رہن پر قبضہ نہین کیا اور راہن نے کہا کہ تیرے دس درم مجھپر ہین ولیکن مین نے یہ کپڑا اسکے
رہن مین نہین دیا پھر دونون نے اس امر پر صلح کی کہ مرتہن ایکدرم قرض کم کردے تاکہ راہن اسکے پاس یہ کپڑا رہن
کردے تو یہ جائز ہو اسیطرح اگر یون صلح کی کہ مرتہن اسکو ایکدرم اور قرض دے تاکہ راہن اسکے پاس یہ کپڑا رہن
کردے تو بھی جائز ہو - اور ایسے ہی اگر یون باہم صلح کی کہ یہ کپڑا اس شرط سے رہن دیا جاوے کہ مرتہن ایکدرم قرض
کم کردے اور ایکدرم اور قرض دے یعنی ایکدرم اصل سے معاف کیا اور ایکدرم پھر قرض دیا تو یہ صلح بھی جائز ہو پھر
اگر اسکو کپڑا رہن نہ دیا اور اسکو اپنے پاس ہی رکھنا مصلحت معلوم ہوا تو اسکو اختیار ہو ولیکن اصل
قرض مین ایکدرم کی کمی ثابت نہ ہوگی یہ محیط مین ہو - اور اگر کوئی متاع بعوض سو درم کے رہن کی اور رہن کی
قیمت دو سو درم ہین پھر مرتہن نے کہا کہ رہن تلف ہو گیا اور راہن نے کہا کہ نہین تلف ہوا ہو پھر دونون نے
اس شرط پر صلح کی کہ مرتہن اسکو پچاس درم دیدے اور باقی سے اسکو بری کرے تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی
کے نزدیک یہ باطل ہو اور ایسے ہی اگر مرتہن نے رہن راہن کو واپس دینے کا دعوی کیا اور راہن نے
انکار کیا تو بھی صلح کا یہی حکم ہو اور اگر راہن نے اسپر تلف کرڈالنے کا دعوی کیا اور مرتہن نے اسکا اقرار
نہ کیا اور نہ انکار کیا پھر کسی چیز پر صلح قرار دی تو بالاتفاق جائز ہو یہ فتاوے قاضیخان مین ہو - اگر رہن کی قیمت
دو سو درم ہون اور قرضہ سو درم ہون پس راہن نے کہا کہ تو نے میری متاع فروخت کرڈالی اسنے نہ اقرار کیا اور
نہ انکار کیا پھر دونون نے باہم صلح کرلی تو جائز ہو - اور اگر مرتہن نے اقرار کیا کہ مین نے وہ متاع سو درم کو راہن کی
وکالت سے فروخت کردی ہو یعنی راہن نے مجھے وکیل بیع کیا تھا اور راہن نے کہا کہ مین نے تجھکو بیع کیواسطے وکیل
نہین کیا تھا پھر دونون نے باہم صلح کی کہ مرتہن راہن کو سو درم قرضہ سے بری کرکے پچاس درم زیادہ کردے تو جائز ہو
پھر اگر وہ متاع مرتہن کے پاس ظاہر ہوئی تو صلح ویسی ہی باقی رہیگی - اور اگر مرتہن نے متاع فروخت کردی
پھر راہن مرگیا اسکے وارثون نے اس پر صلح کی کہ مرتہن قرضہ سے بری کرکے پچاس درم وارثون کو زیادہ دے تو بھی
جائز ہو - پھر اگر دوسرا شخص آیا اور اسنے کہا کہ یہ رہن تو میرا ہو اور اس سے بھی مرتہن نے دس درم پر صلح کی تو
بھی جائز ہو یہ مبسوط مین ہو - اور اگر راہن مرگیا پھر ایک شخص نے دعوے کیا کہ رہن میرا ہو مین نے راہن کو

عاریت دیا تھا کہ وہ رہن کردے پھر دونوں نے باہم اس شرط پر صلح کی کہ مرتہن ایسا اقرار کردے تو مرتہن کے قول کی وجہ سے ان راہن پر تصدیق نہ کیجاویگی کذا فی المحیط

## باب پانچواں۔ غصب اور سرقہ اور اکراہ وتہدید سے صلح کرلینے کے بیان میں

اگر کسی شخص پر غصب کا دعوے کیا پھر مال پر اس سے صلح کرلی تو صلح جائز ہے یہ مبسوط میں ہے۔ ایک کپڑا غصب کیا جسکی قیمت سو درم تھی پھر اسکو تلف کردیا پھر اس سے سو درم سے زائد پر صلح کرلی تو جائز ہے اور صاحبین رحمہ نے فرمایا کہ اگر اسکی قیمت سے اسقدر زیادتی ہو کہ جسقدر لوگ برداشت نہیں کرتے ہیں تو باطل ہوگی اور صحیح امام اعظم رح کا مذہب ہے یہ خزانۃ المفتین میں ہے اگر مغصوب یعنی غصب کی ہوئی چیز کوئی غلام ہو اور وہ بھاگ گیا یا غاصب کے پاس ہلاک ہوگیا پس اسکی قیمت سے زیادہ پر صلح کرلی تو امام اعظم رح کے نزدیک جائز ہے اور صاحبین رح نے فرمایا کہ اسکی قیمت سے اگر اسقدر زیادتی خسارہ ہو کہ اگر اسکو برداشت نہیں کرتے ہیں تو زیادتی باطل ہوگی۔ اور بعض مشایخ نے فرمایا کہ اختلاف اس صورت میں ہے کہ جب غلام بھاگ گیا ہو۔ اور اگر ہلاک کیا ہو اور اسکی قیمت سے زیادہ پر صلح کی تو بالاتفاق جائز نہیں ہے اور اصح یہ ہے کہ دونوں صورتوں میں اختلاف ہے کذا ذکرالامام فخرالدین فی شرح جامع الصغیر۔ اور اسی اختلاف پر اس صورت میں کہ ایک غلام غصب کیا اور وہ اسکے قبضہ میں مرگیا پھر کسیقدر مال پر صلح کی پھر غاصب نے گواہ قائم کیے کہ جسقدر پر صلح کی ہے اس سے اسکی قیمت کم تھی تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک گواہ قبول نہ ہونگے اور صاحبین رحمہما اللہ تعالے کے نزدیک مقبول ہونگے اور زیادتی غاصب کو واپس دلائی جاویگی یہ غایۃ البیان شرح ہدایہ میں ہے۔ اور اجماع ہے کہ اگر کسی عرض پر صلح قرار پائی تو جائز ہے خواہ اس عرض کی قیمت غلام کی قیمت سے زیادہ ہو یا کم ہو۔ اور اسپر بھی اجماع ہے کہ اگر قاضی نے سوائے غاصب پر قیمت کی ڈگری کی پھر قیمت سے زیادہ پر صلح کی تو جائز نہیں ہے یہ خلاصہ میں ہے۔ امام محمد رحمہ اللہ تعالے نے فرمایا کہ اگر غلام مغصوب بھاگ گیا پھر اسکے مالک سے کسیقدر درموں مسمی پر فی الحال یا میعادی ادھار دینے پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر اسی بھاگے ہوئے غلام سے کیلی یا وزنی چیز پر خواہ بعینہ ہو یا غیر معین ہو صلح کی ولیکن بدل پر اسی مجلس میں قبضہ کرلیا تو جائز ہے اور اگر غیر معین ہو اور اسی مجلس میں قبضہ نہ کیا تو جائز نہیں ہے چنانچہ حقیقت میں ہلاک ہوجانے کی صورت میں بھی جائز نہیں ہے اور اگر غلام بعینہ قائم ہو اور غاصب نے ان چیزوں پر جو ہم نے ذکر کی ہیں کسی چیز یا غیر معین پر فی الحال دینے یا میعادی ادھار دینے پر صلح کی تو جائز ہے اور مثل بیع کے قرار دیجاویگی۔ اور اگر غاصب نے اور مغصوب منہ نے باہم اختلاف کیا ایک نے کہا کہ بھاگ گیا اور دوسرے نے کہا کہ نہیں بھاگا ہے تو غاصب کا قول قبول ہوگا اگر اس نے کہا کہ میرے پاس ہے تو تمام ان چیزوں پر جو ہم نے بیان کی ہیں صلح جائز ہے خواہ فی الحال دینا شرط ہو یا میعادی ادھار ہو۔ اور اگر کہا کہ بھاگ گیا ہے تو درموں پر صلح فی الحال یا میعادی ادھار پر جائز ہے اور کیلی اور وزنی چیز پر فی الحال دینے پر صلح جائز اور ادھار میعادی جائز نہیں ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اگر زید نے ایک کپڑا عمرو کا غصب کرلیا اور زید کے پاس خالد نے اسکو تلف کردیا پس مالک نے زید سے اسکی قیمت سے کم پر صلح کرلی تو جائز ہے اور زید خالد سے اسکی قیمت لےلیگا اور اسکی زیادتی صدقہ کردیگا اور اگر اسنے خالد ہی سے اسکی قیمت سے کم پر صلح کرلی تو جائز ہے اور زید کی برأت ہوجائیگی اور خالد کچھ صدقہ نہ کریگا اور اگر جو مال خالد پر ٹھہرا تھا وہ ڈوب گیا تو اسکا

ف اسکا اطلاق ہر ایسی چیز پر ہوتا ہے جو درہم و دینار کے سوا ہو جیسے اسباب وغیرہ

پھر زید سے کچھ نہین لے سکتا ہے یہ حاوی مین ہے۔ اور اگر ایک کر گیہون غصب کیے پھر اس سے کسیقدر درمون پر مقرر کرکے فی الحال ادا کرنے یا میعادی اُدھار پر صلح کی اور کر بعینہٖ قائم ہے تو صلح جائز ہے۔ اسیطرح اگر کسیقدر سونے پر مقرر کرکے فی الحال دینے پر یا میعادی اُدھار پر صلح کی تو بھی جائز ہے اور یہی حکم تمام وزنی چیزون مین صلح کا ہے۔ اور اگر کسی کیلی چیز پر میعادی اُدھار دینے کی شرط پر صلح کی تو جائز نہین ہے خواہ گیہون پر صلح کی ہو یا کسی اور چیز پر۔ اور اگر وہ کر تلف کردیا ہو پھر کسیقدر درمون یا دینارون پر صلح ٹھہرائی پس اگر اُدھار ہون تو نہین جائز ہے اور اگر نقد ہون اور قبضہ کرلیا تو صلح جائز ہے اور اگر قبضہ سے پہلے جدا ہوگئے تو صلح باطل ہوگئی اور اگر کسی کیلی یا وزنی چیز پر صلح کی پس اگر نقد فی الحال ہو اور قبضہ کرلیا تو جائز ہے اور اگر اُدھار میعادی ہے پس اگر مصالح علیہ سوائے گیہون کے کوئی چیز ہو تو جائز نہین ہے اور اگر گیہون ہون تو جائز ہے اور اگر ڈیڑھ کر پر صلح کی تو صلح باطل ہے خواہ غصب کرلیا ہوا کر بعینہٖ قائم ہو یا تلف ہوگیا ہو کیونکہ یہ ربوا یعنی سود ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر ایک کر گیہون و ایک کر جو غصب کرکے تلف کیے اور پھر اس سے ایک کر جو پر میعادی اُدھار کرکے اس شرط سے صلح کی کہ گیہون سے اُسے بری کردے تو جائز ہے اسیطرح اگر کوئی دونون مین سے موجود ہو اور اُسی پر اس شرط سے صلح کی کہ جو تلف ہوگئی ہے اُس سے بری کردے تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے منتقی مین ہے کہ ایک شخص نے عروض و گیہون پر جو غصب کیے اور مغصوب منہ نے اُس سے ہزار درم پر ایک سال کے وعدہ پر صلح کی تو گیہون و جو کا حصہ صلح اگر دونون تلف ہوگئے ہون تو باطل ہے اور ہزار مین سے عروض کے حصہ کی صلح جائز ہے اور اگر غاصب نے کہا تھا کہ گیہون تلف نہین کیے ہین اور مغصوب منہ نے کہا کہ تلف کردیے ہین تو غاصب کا قول قبول ہوگا یہ محیط مین ہے۔ اور اگر سو درم اور دس دینار غصب کرلیے اور دونون تلف کردیے پھر اُسنے ایک کر گیہون معین پر صلح کی پھر وہ استحقاق مین لے لیا گیا یا اسمین کچھ عیب پاکر واپس کیا تو درم و دینار ونکو واپس لیگا۔ اور اگر پچاس درم فی الحال نقد یا میعادی اُدھار پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر بعد قبضہ کے اُسمین استحقاق ثابت ہوا یا زیوف یا ستوق پائے اور واپس کردیے تو صلح نہ ٹوٹیگی اُنکے مثل دوسرے لیوے۔ اور اگر پچاس درم کے وزن کے چاندی پر صلح کی تو بھی یہی حکم ہے۔ اسیطرح اگر سو مثقال چاندی اور دس دینار غصب کیے پھر پچاس درم فی الحال یا میعادی اُدھار پر صلح کی تو بھی جائز ہے۔ بشرطیکہ یہ دراہم کھرے ہون یعنی چاندی کے برابر ہون اور اگر اس سے اچھے ہونگے تو صلح جائز نہوگی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر ایک کر گیہون غصب کرلیے پھر نصف کر گیہون پر صلح کی پس اگر وہ کر جو غصب کرلیا ہے غائب ہو اور اُسی کے آدھے کر پر صلح کی تو نہین جائز ہے خواہ غاصب غصب کا اقرار کرتا ہو یا انکار کرتا ہو اور اگر دوسرے کر کے نصف پر صلح کی تو جائز ہے خواہ غاصب مقر ہو یا منکر ہو ولیکن اُسکو جسقدر زیادتی رہی دیانتہً اللہ کے نزدیک حلال نہین ہے جبکہ وہ کر اُسکے پاس درحقیقت قائم ہو اور چاہیے کہ مغصوب منہ کو واپس کردے۔ اور اگر وہ کر مغصوب حاضر ہو پس اگر غاصب غصب سے انکار کرتا ہو اور اُسنے اُسی کر کے نصف پر یا دوسرے نصف کر پر صلح کی تو قضاءً جائز ہے ولیکن دیانت کی راہ سے اللہ کے نزدیک اُسکو روا نہین کہ باقی مغصوب منہ کو واپس دینا واجب ہے اور اگر غاصب غصب کا اقرار کرتا ہو تو آدھے کر غصب کردہ شدہ پر صلح جائز نہین ہے یا دوسرے کر کے نصف پر بھی نہین جائز ہے اور یہ استحسان ہے۔ اور اگر کسی کپڑے پر صلح کی اور اسکو دیدیا تو صلح جائز ہے خواہ کر مغصوب موجود ہو یا غائب ہو خواہ غاصب مقر ہو یا منکر ہو اور یہی حکم جو ہمنے گیہون کی صورت مین ذکر کیا ہے تمام کیلی چیزون مین اور تمام اُن چیزون مین جو تقسیم ہوسکتی ہین جیسے وزنیات و عددیات

متقاربہ مین بھی جاری ہو- اور اگر مغصوب ایسی چیز ہو کہ تقسیم نہین ہو سکتی ہو مثلاً غلام یا کوئی چوپایہ یا باندی ہو پھر مغصوب منہ سے غاصب نے اُسکے نصف پر صلح کی پس اگر مغصوب غائب ہو تو صلح بے شک ناجائز ہو اور اگر موجود حاضر ہو پس اگر غاصب غصب کا اقرار کرتا ہو تو بھی صلح ناجائز ہو اور اگر انکار کرتا ہو تو بھی مذکور ہو کہ صلح جائز نہین ہو یہ محیط مین ہو- زید نے عمرو سے ہزار درم غصب کر لیے اور انکو چھپا کر غائب کر دیا اور مالک نے اُس سے پانچسو درم پر صلح کی اور غاصب نے اسکو انھین درمون مین سے دیے یا دوسرے درمون سے دیے تو یہ صلح قضاءً جائز ہو ولیکن دیانت کی روسے اللہ کے نزدیک جائز نہین ہو غاصب کو چاہیے کہ باقی درم مالک کو واپس کر دے اور اگر غاصب کے پاس دراہم مغصوبہ اسطور سے موجود ہین کہ مالک اُنکو دیکھتا ہو پس اگر غاصب منکر غصب ہو تو بھی یہی حکم ہو- پھر اگر مالک نے اسکے بعد گواہ پائے اور پیش کیے تو اُسکے واسطے باقی درمون کی ڈگری ہو جائیگی- اور اگر غاصب غصب کا اقرار کرتا ہو اور درم اُسکے ہاتھ مین ظاہر موجود ہون اور مغصوب منہ اُس سے لے لینے کی قدرت رکھتا ہو اور اُس سے نصف درمون پر صلح کی اس شرط پر کہ باقی درمون سے اسکو بری کر دے تو قیاساً مثل اول کے ہو یعنی قضاءً صلح جائز ہو اور استحساناً ناجائز نہین ہو اُسپر واجب ہو کہ مغصوب منہ کو واپس کر دے یہ فتاوی قاضیخان مین ہو- اگر کسی شخص نے ایک غلام یا کپڑا یا اسکے مشابہ کوئی چیز دو شخصون سے غصب کر لی اور تلف کر دی پھر ایک نے دونون مین سے غاصب سے اپنے حصہ سے درمون یا دینارون پر صلح کی اور قبضہ کر لیا تو جائز ہو اور اس مقبوضہ مین دوسرا شخص اُسکا شریک ہوگا اور مصالح کو یہ اختیار ہوگا کہ چاہے مقبوضہ مین سے اسکو دے یا دوسری دے- اور اگر صلح کسی عرض پر واقع ہوئی اور دوسرے شریک نے مصالح سے ضمان لینا اختیار کیا تو مصالح کو اختیار ہوگا کہ چاہے نصف مقبوضہ اسکو دے یا چوتھائی مال مغصوبہ کی دیدے- اور اگر عرض قائم ہو پھر دونون مین سے ایک نے غاصب سے اپنے حصہ سے صلح کی پس اگر عرض غاصب کے ہاتھ مین ظاہر موجود ہو اسطرح کہ مالک اسکو دیکھتا ہو اور غاصب غصب کا اقرار کرتا ہو تو ساکت کو مصالح کے ساتھ شریک ہونیکا حق مال مقبوضہ مین نہین ہو- اور اگر عرض غائب ہو کہ مالک کو اسکی جگہ معلوم ہو اور نہ غاصب کو معلوم ہو اور باقی مسئلہ بحالہ رہے تو ساکت کو مصالح کی شرکت کر لینے کا مقبوضہ مال مین اختیار ہو- اور اگر عرض غاصب کے ہاتھ مین بعینہ قائم ہو اسطرح کہ مالک اسکو دیکھتا ہو ولیکن غاصب غصب سے انکار کرتا ہو تو اصل مین مذکور ہو کہ ساکت کو مصالح کے ساتھ اسکے مقبوضہ مین شرکت کر لینے کا اختیار نہین ہو اور مشائخ نے فرمایا کہ جو اصل مین مذکور ہو یہ امام محمد رحمہ اللہ تعالے کا قول ہو اور ابن سماعہ نے امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت کی ہو کہ ساکت کو مصالح کے مقبوضہ مین اُسکے ساتھ شرکت کا اختیار ہو- شیخ الاسلام نے فرمایا کہ جس صورت مین مغصوب غائب ہو اور مالک کو اسکی جگہ معلوم نہو مگر غاصب کو معلوم ہو تو بھی حکماً ایسا ہی اختلاف ہونا واجب ہو کذا فی المحیط- ایک شخص نے دوسرے کا چاندی کا برتن تلف کر دیا اور قاضی نے اسپر قیمت کی ڈگری کر دی پھر قیمت پر قبضہ کرنے سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو ہمارے نزدیک حکم قضا باطل نہ ہوگا- اسیطرح اگر دونون نے باہم صلح کر لی اور بدون حکم قاضی کے قیمت پر صلح ٹھہری اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو بھی یہی حکم ہو اسیطرح اگر چاندی کا تیر یا درم ضائع کر دیے پھر اس سے کم پر میعادی ادھار کر کے صلح کی تو بھی یہی حکم

نزدیک یہی حکم ہے یہ فتاوے قاضیخان مین ہے۔ اگر چاندی کے پتر یا درم تلف کردیے پھر اُسکے مثل دس درم پر کسی مدت کے اُدھار پر صلح کی تو جائز ہے یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ نوادر ابن سماعہ مین امام محمد رحمہ اللہ تعالےٰ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے ایک چاندی کا برتن ڈھلا ہوا غصب کرکے اپنے گھر مین رکھا پھر مالک اُس سے ملا اور اُسکے برابر چاندی پر یا کسیقدر سونے پر صلح کی پھر قبضہ سے پہلے جدا ہوگئے تو صلح باطل نہوگی۔ اور بھی نوادر ابن سماعہ مین ہے کہ ایک شخص نے ایک طوق سو دینار قیمت کا غصب کیا اور اُسکے پاس سے ضائع ہوگیا اور مالک طوق نے اِس سے پچاس دینار پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر غاصب نے اسکو پایا تو طوق کا مالک آدھے کا اُسکا شریک ہوگا۔ اور اگر غاصب کے پاس طوق موجود ہو اور اُسنے مالک سے اسطور سے صلح کی جسطرح ہمنے بیان کیا تو صلح جائز نہوگی۔ اور بھی نوادر ابن سماعہ مین امام ابو یوسف رح سے روایت ہے کہ ایک شخص نے دوسرے سے ایک چاندی کا کنگن غصب کرلیا اور بعد غصب کے اُسکی قیمت سے زیادہ پہ صلح کی تو جائز نہین ہے اور اگر غاصب نے اُسکو تلف کردیا اور مغصوب منہ اس امر پر راضی ہوا کہ کنگن کے برابر چاندی تپتر کی سلے اور اُسکی بنوائی سے بری کردے تو جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر زید نے عمرو کے گھر سے ایک چور پکڑا حالانکہ چور مال چوری کا گھر سے باہر نکال چکا ہے اور زید نے اُسکو عمرو کے سپرد کرنا چاہا پس چور نے زید سے کسیقدر مال معلوم پر صلح کی کہ وہ نہ پکڑے اور زید نے صلح کرکے اُسکو چھوڑدیا تو یہ صلح باطل ہے زید کو وہ مال سارق کو پھیر دینا واجب ہے اور اگر یہ مال عمرو کا ہو تو چور کو دینا واجب نہوگا اور جب اسنے یہ سرقہ عمرو کو دیدیا تو خصومت سے بری ہوجائیگا اور اگر ایسی صلح عمرو سے واقع ہوئی حالانکہ پہلے قاضی کے پاس مقدمہ پیش ہو چکا ہے پس اگر صلح بلفظ عفو واقع ہوئی تو بالاتفاق عفو صحیح نہین ہے اور اگر بلفظ ہبہ یا برات کے واقع ہوئی تو ہمارے نزدیک ہاتھ کاٹنا ساقط ہوجائیگا۔ اور امام یا قاضی نے اگر شراب خوار سے اسطور سے صلح کی کہ مال لیکر اسکو عفو کردے تو صلح نہین صحیح ہے اور مال شراب خوار کو واپس کرے خواہ یہ پکڑے جانے سے پہلے ہو یا اسکے بعد یہ فتاوے قاضیخان مین ہے ایک موزہ سینے والے کی دوکان سے لوگون کے موزے چوری گئے اور موزہ دوز نے چور سے صلح کی پس اگر مال مسروقہ بعینہ قائم ہو تو بدون اجازت مالکان موزہ کے صلح کرنا جائز نہین ہے اور اگر مال مسروقہ تلف کردیا تو صلح بدون مالکون کی اجازت کے جائز ہے مگر شرط یہ ہے کہ صلح درمون پر واقع ہوا ور اسمین قیمت مین سے زیادہ کمی نہو یہ خزانۃ المفتین مین ہے ایک شخص چوری مین متہم ہوکر قید کیا گیا پھر اُسپر ایک قوم نے دعویٰ کیا اُسنے لوگون سے صلح کرلی پھر قید سے نکلکر انکار کیا اور کہا کہ مین نے صرف اپنی جان کے خوف سے اُن لوگون سے صلح کی تھی تو مشائخ نے فرمایا کہ اگر قاضی کے قیدخانہ مین قید تھا تو صلح جائز ہے اور اگر والی ولایت کے قیدخانہ مین تھا تو صلح صحیح نہین ہے یہ ظہیریہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کو کچھ بضاعت دی اور اُسپر راہ مین ڈاکہ پڑا اور خود اُسکا مال اور مال بضاعت سب لے لیا گیا پھر جس کے پاس بضاعت تھی اُسنے چور رہزن سے صلح کی پھر یہ کہا کہ مین نے صرف اپنے مال سے صلح کی تھی اور صاحب بضاعت کہتا ہے کہ تو نے میری بضاعت سے صلح کی ہے پس اگر قبضہ کرنیکے وقت دینے والے نے یہ کہا کہ یہ مال منجملہ اُسکے ہے جو مجھپر واجب تھا تو موافق اُن دونون کے ملکیت کے حصہ رسد تقسیم ہوگا اور اگر اُسنے کوئی مال خاص کا عوض صلح بیان کیا تو اسی مال کا قصاص قرار دیا جائیگا اور دوسرا اسمین شریک نہوگا اور اگر مبہم چھوڑدیا کوئی تفصیل نہ کی بعض وقت کہ ندمیان تفرقہ ہے اگر رہزن چور حاضر ہو تو اسیکا قول معتبر ہوگا کہ تونے کس

مال کے عوض صلح مین دیا ہو بشرطیکہ اس صلح کی کوئی تحریر مفصل نہوا ور اگر غائب ہو کہ اس سے ملنے کی قدرت نہین ہو اور بضاعت لینے والا و دینے والا دونون متفق ہین کہ چور نے دیتے وقت کچھ بیان نہین کیا تھا تو کل مال کے عوض قرار دیا جائیگا یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ مکرہ کی صلح جائز نہین ہو کذا فی السراجیہ۔ اگر مدعی دو شخص ہون اور مدعا علیہ پر سلطان نے ایک کے ساتھ صلح کرنے کیواسطے زبردستی کی اسنے دونون کے ساتھ صلح کر لی تو جسکے واسطے زبردستی کی گئی تھی اور وہ مجبور کیا گیا تھا اسکے ساتھ صلح جائز نہین اور دوسرے کے ساتھ جائز ہے یہ مبسوط مین لکھا ہے۔ کچھ لوگ ایک شخص کے گھر مین رات یا دن مین اسکے پاس داخل ہوے اور اسپر ہتھیار نکالے اور اسکو دھمکایا یہانتک کہ اسنے اپنے دعوے سے کسی چیز پر صلح کر لی یا اسکو اقرار یا ابراء پر مجبور کیا یعنی اکراہًا اس سے اقرار یا ابراء کرایا اسنے ایسا ہی کیا تو مشائخ نے فرمایا کہ امام اعظم رحمہ اللہ کے قیاس پر صلح و اقرار و ابراء جائز ہے کیونکہ امام اعظم رح کے نزدیک اکراہ صرف سلطان سے ہوتا ہے اور صاحبین رح کے نزدیک اکراہ ہر ایسے شخص سے ہو سکتا ہے کہ جو اسقدر قدرت و غلبہ رکھتا ہو کہ جس چیز سے وہ ڈراتا ہے اسکو کر دکھاوے اور صاحبین رح ہی کے قول پر فتویٰ ہے۔ اور اگر ان لوگون نے اسکو ہتھیار نکال کر نہ ڈرایا بلکہ اسکو صرف مارا پس اگر شہر مین دن مین ایسا ہوا تو صلح جائز ہے۔ اور اگر کسی بڑی لکڑی سے جس سے جان جاتی رہے ڈرایا تو اس حکم مین وہ بمنزلہ ہتھیار کے ہے اور اگر یہ امر راستہ مین رات یا دن مین یا گانون مین واقع ہوا کہ وہان کوئی مددگار فریاد رس نہین پہونچ سکتا ہے تو اقرار و صلح باطل ہے اگرچہ انھون نے ہتھیار نہ نکالے ہون اور شوہر نے اپنی جورو کو دھمکایا تاکہ وہ مہر سے کسی چیز پر صلح کر لے یا بری کر دے تو وہ بمنزلہ اجنبی کے ہے۔ اور اگر اسکو طلاق سے دھمکایا یا یون دھمکایا کہ اسکے اوپر دوسری سے نکاح کریگا یا کوئی باندی ام ولد بنا لیگا تو یہ اکراہ نہین ہے یہ فتاوی قاضیخان مین لکھا ہے

**باب ششم۔** عمال سے صلح کرنے کے بیان مین۔ عمال جو لوگ ہمیشہ پیشہ و کام کرتے ہین۔ اگر کسی شخص نے کندی کرنیوالے کو کندی کیواسطے کوئی کپڑا دیا اسنے کندی مین اسکو پھاڑ دیا پھر مالک نے کندی والے سے کسیقدر معلوم درمون پر صلح کی خواہ اسطور پر کہ درہم کے ساتھ کپڑا بھی مالک لے یا کپڑا کندی والا لے تو صلح جائز ہے خواہ درم فی الحال ٹھہرے ہون یا میعادی ادھار ہون۔ اسیطرح اگر اس سے دینارون پر صلح کی تو بھی جائز ہے خواہ کپڑا مالک کو دینے یا کندی والے کو دینے کی شرط کی ہو اور اگر کسی کیلی یا وزنی پر جو ذمہ مقرر کی ہے صلح کی اور شرط یہ کہ کپڑا کندی والے کو ملے تو صلح حصۂ ثوب کی جائز اور حصہ خرق کی باطل ہے۔ اور اگر اس شرط پر واقع ہوئی کہ کپڑا اسکے مالک کو ملے تو جائز نہین ہے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اور اگر کندی والے نے کہا کہ مین نے تجھے کپڑا دیدیا اور مالک نے انکار کیا اور صلح کی تو امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک صلح جائز نہین ہے اور نہ کندی والے کا اجر یعنی مزدوری واجب ہو گی اور امام محمد رح کے نزدیک صلح جائز ہے اور ایسے ہی دوسرے قول امام ابو یوسف مین بھی جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر قصار یعنی کندی کرنیوالے نے دعوی کیا کہ مین نے کپڑا مالک کو دیا اور اجرت طلب کی اور مالک نے انکار کیا پھر اجرت سے نصف پر صلح کی تو جائز ہے۔ اسیطرح اگر کپڑے کے وصول پانے کا اقرار کیا اور دعوی کیا کہ مین نے مزدوری اسکو دیدی ہے اور کندی والے نے انکار کیا پھر دونون نے آدھی اجرت پر صلح کر لی تو جائز ہے یہ خلاصہ مین ہے۔ اجیر مشترک نے دعوی کیا کہ مال مین میرے پاس تلف ہو گیا پھر اس سے درمون پر صلح کر لی تو امام اعظم کے قول پر اجیر مشترک امین ہوتا ہے اسواسطے اسکے اس کہنے کے بعد کہ مال مین میرے پاس تلف ہو گیا ہے صلح کرنا صحیح نہین ہے جیسا مستودع مین حکم ہے اور صاحبین رح کے نزدیک صحیح ہے اور

ہوتا ہو پس مثل غاصب کے اسکا حکم ہو۔ اور جولاہا اگر اجیر مشترک ہو تو اسکا حکم مثل قصار یعنی کندی گر دہنو اسلئے کہ ہو اور اگر ایک ہی شخص کا اجیر ہو تو اجیر خاص ہو وہ بلا خلاف امین ہوتا ہو اسکا حکم مثل مستودع کے ہو یہ ذخیرہ میں ہو کچھ سوت کسی جولاہے کو دیا اور اس سے جس شرط کے ساتھ بننے کو کہا تھا اُسنے اسطور سے نہ بنا اور بناوٹ میں اُسکے خلاف کیا تو مالک کو اختیار ہو چاہے اس سے کپڑا لیکر ایسی بناوٹی کی جو اجرت ہوتی ہو اسکو دیدے یا کپڑا اسکے پاس چھوڑ دے اور اپنے سوت کے مثل سوت اس سے لے لے اور اگر اس سے اسطور سے صلح کی کہ کپڑا جولاہے کے پاس رہے اور جولاہہ کچھ درہم مسمی کسی میعاد پر مالک کو ادا کرے تو کتاب میں مذکور ہو کہ ایسی صلح جائز نہیں ہو۔ اور مشائخ نے فرمایا کہ تاویل اس مسئلہ کی یعنی صلح ناجائز ہونیکی یہ ہو کہ سوت کے مالک نے یہ کیا کہ کپڑا جولاہے کے پاس چھوڑ دیا اور اپنے سوت کے مثل سوت اس سے تاوان لیا پھر اس سے کسی قدر دراہم مسمی پر صلح کی اور مدت ادا مقرر کی تو جائز نہیں ہو کیونکہ یہ ان دینا اسکے ذمہ دین تھا پھر جب اس سے اسکے عوض ادھار درموں پر صلح کی تو یہ دین بعوض دین کے ہوا اور یہ حرام ہو اور اگر یوں ہو کہ کپڑے کو سوت کے مالک نے لے لیا پھر اسطور سے صلح کی کہ کپڑا جولاہے کا اور جولاہہ کچھ درم سے کسی مدت مقررہ تک ادا کرے تو صلح جائز ہو یہ فتاوے قاضیخان میں ہو۔ اور اگر یوں صلح کی کہ کپڑا اسکو تھوڑی مزدوری دیدے اور تھوڑی گھٹا دے تو جائز ہو یہ مبسوط میں ہو۔ اگر رنگریز کو ایک کپڑا اس شرط پر دیا کہ ایکدرم میں ایک قفیز عصفر سے رنگ دے اُسنے دو قفیز سے رنگا حتی کہ مالک ثوب کو اختیار حاصل ہوا کہ چاہے کپڑا اسسے لے اور اسکو ایک درم اور دوسرے قفیز کی زیادتی دیدے یا کپڑا رنگریز کے پاس چھوڑ دے اور اپنے سپید کپڑے کی قیمت اس سے ڈانڈ لے پھر مالک نے اس طور سے صلح ٹھہرائی کہ کپڑا لیکر ایک قفیز گیہوں معین اسکو دیدے تو جائز ہو خواہ اس سے اجرت اور زیادتی قفیز عصفر سے صلح ٹھہرائی یا دوسرے قفیز کی زیادتی سے صلح ٹھہرائی ہو اور اگر ایک قفیز گیہوں ادھار میعادی پر صلح ٹھہرائی تو امام محمد رحمہ اللہ تعالی نے یہ صورت کتاب میں نہیں لکھی ہو اور مشائخ نے اسمیں اختلاف کیا ہو مشائخ عراق نے فرمایا کہ جائز ہو اور مشائخ بلخ نے کہا کہ جائز نہیں ہو اور اگر ایک قفیز عصفر پر صلح کی پس اگر قفیز عصفر معین ہو تو جائز ہو اور اگر غیر معین ہے تو جائز نہیں ہو یہ محیط میں ہو اور اگر رنگریز سے کسیقدر درموں پر میعادی ادھار کرکے صلح کی تو جائز ہو اسیطرح اگر ایک قیراط سونے پر صلح کی تو جائز ہو بشرطیکہ سونے پر اسی مجلس میں قبضہ کر لیا اور اگر قبضہ نہ کیا یا ادھار کرکے میعاد مقرر کی پس اگر قیمت دوسرے قفیز کی جو اسنے رنگ میں زیادہ کی ہو ایک قیراط سونا یا اس سے زیادہ ہو تو یہ اس طور سے جائز ہو کہ اجرت کو کم کر دیا اور قفیز کی زیادتی کی قیمت میں مدت مقرر کی۔ اور اگر اس قفیز کی قیمت قیراط سونے سے کم ہو تو صلح جائز نہ ہوگی یہ مبسوط میں ہو

ساتواں باب۔ بیع اور سلم میں صلح کرنیکے بیان میں۔ اگر ہزار درم سیاہ کو اپنا غلام فروخت کیا پھر اس سے ایک ہزار ایک سو درم زیوف یا نبہرہ پر صلح کی خواہ نقد فی الحال یا ادھار میعادی تو یہ صلح باطل ہو۔ اسیطرح اگر کسی کیلی یا وزنی غیر معین چیز پر صلح قرار دی تو بھی جائز نہیں ہو یہ مبسوط میں ہو۔ اگر کسی شخص سے کوئی چیز خریدی اسپر یا اسکے کسی ٹکڑے پر کسی دوسرے شخص نے دعوی کیا اور مشتری نے اس سے صلح کر لی تو جائز ہو اور اگر مشتری نے چاہا کہ یہ بدل صلح بائع سے واپس لے تو اسکو اختیار نہوگا یہ فصول عمادیہ میں ہو حسن بن علی رحمہ اللہ سے دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے دوسرے پر بعد قبضہ مبیع کے فساد بیع کا دعوے کیا اور اسکو ہنوز گواہ پیش کرنے کی نوبت

نہ پہونچی تھی کہ انہین باہم کچھ دینارون پر فساد بیع کے دعوی سے صلح کرادیگئی تو آیا یہ تملیک صحیح ہو فرمایا کہ صحیح نہین ہو پھر کہا گیا کہ اگر اسکے بعد یعنی صلح کے بعد اسکو اور فساد بیع کے سوا اور اسنے میری سیجے تو سماعت ہوگی فرمایا کہ ہان سماعت ہوگی یہ تاتارخانیہ مین ہو- اگر دعوے کیا کہ میرے اس شخص پر ہزار درم آئے غلام کا ثمن آتا ہین جو مین نے اسکے ہاتھ بطور بیع فاسد فروخت کیا تھا اور وہ غلام تلف کرچکا ہو پھر اس سے پانچسو درم پر صلح کرلی اور طالب نے دعوی کیا کہ اسکی قیمت ہزار درم تھی اور مطلوب نے دعوی کیا کہ چار سو درم تھی تو صلح جائز ہو کذا فی المبسوط- اگر رب السلم ایک ہی شخص ہو اسنے مسلم الیہ کے ساتھ مسلم فیہ سے راس المال پر صلح کرلی تو جائز ہو کذا فی السراج الوہاج اور مسلم فیہ سے سوا سے راس المال کے کسی اور جنس پر صلح کرنا جائز نہین ہو یہ مبسوط مین ہو- اور اگر اسپر ہزار درم اور ایک کر سلم ہو اور اس سے سو درم پر صلح کرلی تو جائز ہو کذا فی البدائع اور امام ابو حنیفہ رح نے فرمایا کہ اگر کوئی شخص سلم مین اسطور پر صلح کرے کہ نصف راس المال اور نصف سلم عینہ لیوے تو کچھ ڈر نہین ہو پس اگر کسی شخص پر ہراتی کپڑے سلم مین ہون اور اس سے نصف راس المال اور نصف سلم پر صلح کرلی اور صلح جائز ہوگئی پھر مسلم الیہ نصف کپڑا قطع کیا ہوا دینے لایا اور رب السلم اسکے لینے پر مجبور نہ کیا جائیگا اگر چاہے تو لے لے اور اگر چاہے تو قبول نہ کرے جبتک کہ پورا کپڑا نہ لادے یہ محیط مین ہو- اگر بیع سلم مین میعاد ہو اور صلح اس شرط سے کی کہ نصف راس المال لے لے اور نصف کی سلم توڑ دے اور نصف سلم مدت سے پہلے جلد دیدے تو نصف راس المال کی سلم توڑنا جائز ہو اور تعجیل جائز نہین ہو یہ مبسوط مین ہو اگر کسی شخص سے ایک کر گیہون کی سلم قرار دی اور میعاد ایک مہینہ رکھی اور اسی شخص سے ایک کر جو کی سلم قرار دی اور اسکی میعاد دو مہینہ رکھی پھر وقت عقد سے ایک مہینہ گذرا اور گیہون کی میعاد آگئی پھر اس سے اس طور سے صلح کی کہ گیہون لے لے اور جو کی مدت تک بڑھا دے تو جائز ہو اور اگر اسطور سے صلح کی کہ گیہون لینے مین تاخیر کردے اور جو کے لینے مین تعجیل کرے تو جائز نہین ہو یہ محیط مین ہو- اور اگر بیع السلم کی میعاد آگئی اور مسلم الیہ نے راس المال مین سے کسیقدر اس شرط پر واپس دیا کہ سلم مین ایک مہینہ کی اور میعاد بڑھا دے تو جائز ہو- اور بعض نے کہا کہ مراد یہ ہو کہ جائز ہو یعنی واپس دینا جائز ہو اور یہ مراد نہین ہو کہ میعاد دینا جائز ہو یہ قول بعض فقہا کا ہو کہ میعاد بڑھانا اس صورت مین جائز نہین ہو اور روایت کتاب کی وجہ یہ ہو کہ اس صورت مین اور دوسری صورت مین یعنی جبکہ سلم مین میعاد ہو اور مسلم الیہ نے ایکدرم راس المال مین سے اس شرط پر کم کردیا کہ میعاد بڑھا دے تو جائز نہین ہو ان دونون صورتون مین یہی فرق ہو کہ صورت اولی مین جو کتاب مین مذکور ہوئی ہو جائز ہو اور دوسری صورت مین میعاد دینا جائز نہین ہو اور فرق اسطور سے ہو کہ راس المال کے قبضہ کا اعتبار مسلم فیہ کے قبضہ کا ہو کیونکہ دونون کا جریان قبضہ مین ایک ہی طور پر ہوتا ہو حتے کہ دونون کا استبدال جائز نہین ہو اسلیے کہ اسمین قبضہ فوت ہوگا پس اگر سلم فی الحال ہو اور اسمین سے بعض مسلم فیہ پر قبضہ کرلیا اس شرط سے کہ باقی کی میعاد مقرر کردے تو جائز ہو تو اسی کے اعتبار سے اگر بعض راس المال پر اس شرط سے قبضہ کرلیا کہ جسقدر سلم اسپر ہو اسکی میعاد مقرر کردے تو بھی جائز ہو- اور اگر سلم مین میعاد ہو اور بعض مسلم فیہ کو اس شرط سے قبضہ کرلیا کہ باقی کیواسطے میعاد بڑھا دے تو جائز نہین ہو اسیطرح اگر بعض راس المال پر اس شرط سے قبضہ کیا کہ میعاد بڑھا دے تو بھی جائز نہین ہو یہ محیط سرخسی مین ہو- اگر سلم کے ایک کر گیہون ہون پھر آدھے کر پر اس شرط سے صلح کی کہ باقی سے اسکو بری کردے تو جائز ہو اسیطرح اگر سلم کے ایک کر گیہون کھرے ہون اور اسنے ایک کر ردی گیہون پر صلح کرلی تو بھی جائز ہو- اور اگر سلم کے ایک کر

ردی گیہون ہون اور اُسنے نصف کر لیے گیہون پر صلح کی تو دونون کے قول امام ابو یوسف رحمۃ اللہ کے موافق جائز نہین
ہو اور یہی امام محمد رحمۃ اللہ کا قول ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر سلم مین گیہون ہون اور راس المال سو درم ہون پھر سلم سے اس شرط پر صلح
کی کہ دو سو درم واپس دیگا یا سو درم یا پچاس درم واپس دیگا تو باطل ہو اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھ سے سلم سے اس شرط پر صلح
کی نیت سے راس المال کے سو درم یا راس المال سے پچاس درم واپس دونگا تو صحیح ہو یہ ذخیرہ مین ہو۔ اور اگر یون کہا کہ
مین نے تجھ سے سلم سے راس المال سے سو درم پر صلح کی تو زیادتی جائز نہین ہو اور اقالہ بقدر راس المال کے واقع ہوگا
جبکہ راس المال سو درم سے کم ہو ایسا ہی شیخ الاسلام نے ذکر کیا ہو اور شمس الائمہ سرخسی نے اشارہ کیا ہو کہ اس صورت مین اقالہ اصلاً باطل ہو یہ محیط مین ہو
دونون نے بیع سلم کا اقالہ کر لیا اور راس المال زرقیمی مروض تھا کہ وہ تلف ہوگیا یا قبضہ سے پہلے اسکو فروخت کردیا تو مسلم الیہ
اسکی قیمت کا ضامن ہو اور اگر رب المال کو بلاعوض ہبہ کر دیا ہو تو استحساناً ضامن نہوگا یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اگر کچھ دراہم معدودہ
ایک کر گیہون کی سلم مین کسی میعاد معین کیواسطے دیے پھر کچھ دن بعد دونون نے باہم اس شرط سے صلح کی کہ مسلم الیہ رب السلم
کیواسطے نصف کر گیہون زیادہ کردے اور اسی مدت معینہ پر ادا کردے تو بالاجماع جائز نہین ہو پھر جب جائز نہوئی تو مسلم
الیہ پر امام اعظم رحمۃ اللہ تعالے کے نزدیک واجب ہو کہ تہائی راس المال واپس کردے اور اسپر پورا ایک کر اس میعاد پر
واجب الادا ہوگا اور صاحبین نے فرمایا کہ کچھ واپس نکریگا اور اسپر ایک کر پورا واجب ہوگا یہ حصر شرح منظومہ مین ہو۔
ایک کر گیہون کی سلم مین ایک کپڑا دیا پھر مسلم الیہ نے اس کپڑے پر قبضہ کرکے اس کپڑے کو دوسرے شخص کو سلم مین
دیدیا پھر مسلم الیہ اول نے راس المال پر اپنے رب السلم سے صلح کی پھر اگر یہ صلح اسوقت واقع ہوئی کہ وہ کپڑا دوسرے مسلم الیہ
کے پاس سے پہلے مسلم الیہ کے پاس ایسے سبب سے واپس آیا جو ہر طرح سے بیع سلم کا فسخ ہو جیسے خیار رویت یا خیار
عیب کیوجہ سے بحکم قاضی واپس آیا یا دوسری سلم مین راس المال پر قبضہ سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو اس صورت
مین پہلے مسلم الیہ پر واجب ہو کہ بعینہ وہ کپڑا رب السلم کو واپس کردے اور اسکو اس کپڑے کی قیمت کے واپس دینے
کا اختیار نہین ہو اور اسیطرح اگر پہلے مسلم الیہ نے اسکو ہبہ کیا ہو اور پھر ہبہ سے رجوع کرلینے کیوجہ سے وہ کپڑا اسکے پاس
آگیا ہو خواہ رجوع بحکم قاضی ہو یعنی قاضی نے رجوع کیوقت حکم واپسی دیا ہو یا بدون حکم قاضی ہو تو بھی یہی حکم ہو۔ اور اگر
ایسے سبب سے واپس آیا ہو کہ وہ سبب ہر صورت سے از سر نو ملک شمار ہو جیسے خرید لینا یا ہبہ مین پانا یا میراث مین
پانا تو رب السلم کا حق عین اس کپڑے مین نہین ہو اسکی قیمت مین ہو۔ پھر اگر دونون نے اس امر پر صلح کی کہ مسلم الیہ بعینہ
وہی کپڑا رب السلم کو واپس کرے پس اگر یہ صلح اسوقت واقع ہوئی کہ قاضی نے اسپر کپڑے کی قیمت دینے کا حکم نہین کیا تھا تو
قیاساً جائز نہین ہو اور استحساناً جائز ہو اور اگر قاضی کے قیمت دینے کے حکم کے بعد ایسی صلح قرار دی تو قیاساً
جائز نہین ہو اور استحساناً جائز ہونے مین مشائخ کا اختلاف ہو اور اگر وہ کپڑا مسلم الیہ اول کے پاس ایسے
سبب سے واپس آیا جو فسخ و تملیک کے مشابہ ہو جیسے اقالہ اور رد بالعیب بدون حکم قاضی کے تو رب السلم کا استحقاق
اسکی قیمت مین ہو اسکے عین مین نہین ہو۔ اور اگر ان دونون نے باہم عین اس کپڑے کی واپسی پر صلح کی پس اگر یہ صلح
پہلے اس سے کہ قاضی اسپر کپڑے کی قیمت دینے کا حکم کرے واقع ہوئی تو قیاساً نہین جائز ہو اور استحساناً جائز ہو اور
اگر اسکے بعد واقع ہوئی تو قیاساً و استحساناً دونون طرح نہین جائز ہو۔ اور اگر مسلم الیہ اول نے قبل اسکے کہ وہ کپڑا اسکے
پاس واپس آوے رب السلم سے صلح کی پھر اسکے بعد وہ کپڑا اسکے پاس واپس آیا پس اگر بعد اسکے واپس آیا کہ قاضی نے

مسلم الیہ اوں پر قیمت دینے کا حکم دیدیا ہو تو بعینہ وہ کپڑا لینے پر دونوں کا صلح کرنا جائز ہوگا خواہ کسی سبب سے وہ کپڑا مسلم الیہ اوں کے پاس واپس آیا ہو لیکن اگر بسبب عیب کے بحکم قاضی واپس ملا ہو تو وہ اس کپڑے کو رب السلم کو دیکر اسکی قیمت اس سے لے لیگا اور اگر قاضی کے قیمت دینے کے حکم دینے سے پہلے اُسکے پاس واپس آیا پس اگر ایسے سبب سے واپس آیا جو ہر طرح سے فسخ السلم ہو تو وہ کپڑا پہلے رب السلم کو واپس کردے اور اگر ایسے سبب سے واپس آیا جو تملیک و فسخ کے مشابہ ہو تو اسپر کپڑے کی قیمت رب السلم کو دینا واجب ہوگی اور اگر دونوں نے بعینہ اسی کپڑے کے لینے پر صلح کی تو اسمین مشائخ کا اختلاف ہو یہ محیط مین لکھا ہو۔ اور اگر سلم مین دو شریک ہوں تو امام اعظم و امام محمد رحمہما اللہ کے نزدیک ایک شریک کا اپنے حصہ راس المال سے کم پر صلح کرنا صحیح نہین ہو اور اگر اپنے حصہ راس المال پر صلح کرلی تو شریک کی اجازت پر موقوف رہیگی اگر اُسنے رد کردی تو صلح بالکل رد ہو جائیگی اور مسلم فیہ دونوں مین بحالہ مشترک رہیگا اور اگر اجازت دی تو صلح دونوں پر نافذ ہوگی پس نصف راس المال دونوں مین مشترک اور باقی نصف مسلم فیہ بھی دونوں مین مشترک رہیگا اور امام ابو یوسف رحمہ نے فرمایا کہ صلح جائز ہو اور نصف راس المال اُسکا ہوگا اور اُسکے شریک کو اختیار ہوگا کہ چاہے اُسکے مقبوضہ مین شرکت کرے یا مطلوب سے اپنا حصہ لے لے ولیکن اگر مسلم الیہ پر جو اُسکا مال ہو وہ ڈوب جاوے تو اپنے شریک سے لیگا یہ اختیار شرح مختار مین ہو۔ اور یہ حکم اس صورت مین ہو کہ دونوں کا راس المال مخلوط ہو اور اگر مخلوط نہ ہو بلکہ ہر ایک نے اپنا اپنا مال علیحدہ دیا ہو تو اسمین اختلاف ہو بعض مشائخ نے کہا کہ امام محمد رحمہ اللہ و امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک بھی مثل قول امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالے کے ہو اور بعضوں نے کہا کہ اس صورت مین بھی اختلاف ہو اور یہی صحیح ہو کذا فی التبیین والکافی۔ اور اگر دو متفاوضوں کی کسی شخص پر سلم ہو اور ایک نے راس المال پر صلح کرلی تو جائز ہو اور یہی حکم دو شریک عنان مین ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر زید کا عمرو پر ایک کر گیہوں سلم مین ہو اور اسکا خالد کفیل ہو پس کفیل نے رب السلم سے راس المال پر صلح کرلی تو اختلاف ہو امام اعظم رحمہ اللہ و امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک مسلم الیہ کی اجازت پر صلح موقوف ہو اگر اُسنے اجازت دی تو جائز ہوگی اور رب السلم کا حق راس المال مین پیدا ہوگا اور اگر باطل کردی تو باطل ہو جائیگی اور رب السلم کا حق اناج یعنی گیہوں مین رہیگا۔ اسیطرح اگر بدون حکم مسلم الیہ کے کوئی شخص کفیل ہو اور اُسنے رب السلم سے اسطرح صلح کرلی تو بھی ایسا ہی اختلاف ہو۔ اسیطرح اگر کسی اجنبی نے راس المال پر صلح کرلی اور مال ضمان دیدیا تو بھی یہی اختلاف ہو یہ محیط مین ہو۔ اور اگر کفیل نے رب السلم کے ساتھ جنس سلم کے اناج پر صلح کرلی مگر یہ اناج سلم سے کھوٹے ہو نہیں کم ہو تو جائز ہو اور کفیل مسلم الیہ سے کھرا اناج جو سلم مین ٹھہرا ہو سے لیگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہو۔ اور اگر طالب نے کفیل کو کل سلم ہبہ کردی تو کفیل کو مسلم الیہ سے مسلم کا اناج لے لینے کا اختیار ہو۔ اور اگر کفیل نے رب السلم سے کسی کپڑے یا وزنی چیز پر صلح کرلی تو جائز نہین ہو بخلاف اسکے اگر کفیل نے مسلم الیہ سے سوائے سلم کے کسی دوسری چیز پر صلح کرلی تو جائز ہو پھر سلم کے کفیل نے اگر مطلوب کے ساتھ سوائے جنس سلم کے کسی چیز پر صلح کرلی تو مطلوب کفیل کے قرضہ سے بری ہوگیا اور طالب کے قرضہ سے بری نہوگا پھر بعد اسکے دیکھنا چاہیے کہ اگر کفیل نے رب السلم کو اناج دیدیا ہو اور اُسکا حق ادا کردیا ہو تو دونوں بری ہو جاوینگے اور اگر طالب نے مطلوب سے اپنا اناج وصول کیا تو مطلوب کو کفیل سے واپس لینے کا اختیار ہو اور کفیل مختار ہوگا چاہے مسلم الیہ کو طعام سلم دیدے یا جو کچھ اس سے لیا ہو وہی واپس کردے یہ محیط مین ہو۔ اگر کفیل نے رب السلم سے

ف [illegible]

اس شرط پر صلح کی کہ ایکدرم راس المال مین بڑھا دے اور اسپر قبضہ کر لیا تو جائز نہین ہو یہ محیط سرخسی مین ہو- اور اگر کفیل نے اس شرط سے صلح کی کہ مسلم الیہ یعنی رب السلم ایک کون گیہون بڑھا دے تو جائز نہین ہو یہ محیط مین ہو- اور اگر رب السلم نے ایکدرم اس شرط سے بڑھایا کہ مسلم الیہ ایک کون گیہون بڑھا دے تو بھی جائز نہین ہو یہ مبسوط مین ہو- اور اگر رب السلم کے پاس کفیل سلم کی چیز کیلی یا وزنی اس سے گھٹی ہوئی لایا جسکی کفالت کی تھی اور کہا کہ تو اسکو لے لے مین تجھے ایک درم واپس دونگا تو امام اعظم رح و امام محمد رح کے نزدیک یہ امر مسلم الیہ سے ناجائز ہو پس ایسا ہی کفیل سے بھی جائز نہین ہو اور اگر اپنی کفالت سے بڑھی ہوئی جید لایا اور کہا کہ اسکو لے لے اور مجھے ایکدرم بڑھا دے تو کیلی یا وزنی کسی چیز کی سلم مین یہ جائز نہین ہو اور اگر مسلم الیہ نے وزنی چیز کی سلم مین ایسا کیا تو جائز ہو یہ محیط مین ہو- اگر کفیل نے رب السلم کو سلم اس موضع کے سوا جو شرط کیا ہو دوسری جگہ ادا کر دی اور اسنے قبول کر لی تو اسکو اختیار ہو کہ مسلم الیہ سے مقام مشروط مین وصول کرے یہ مبسوط مین ہو- اور اگر کفیل نے طالب سے اس امر پر صلح کی کہ سلم کا اناج موضع مشروط کے سواے دوسری جگہ ادا کریگا تو جائز نہین ہو اور طالب اناج و کرایہ واپس کر دے تا کہ اسکو موضع مشروط مین ادا کرے- اور طعام ادا کرنیکا موضع سواد شہر کوفہ قرار پایا ہو اور طالب نے کفیل سے اس شرط پر صلح کی کہ اناج شہر کوفہ مین ادا کرے اور طالب اسکو اس اسی قدر درم دیگا تو جائز نہین ہو اور اگر کفیل نے رب السلم کو سلم کا اناج بدون شرط کے کوفہ مین ادا کر دیا تو کفیل اسکو مسلم الیہ سے سواد کوفہ مین لے سکتا ہو کوفہ مین نہین لے سکتا ہو یہ محیط مین ہو- اگر زید نے عمرو کو وکیل کیا کہ میرے واسطے ایک کر گیہون کی سلم ٹھہرا دے پھر عمرو نے مسلم الیہ سے راس المال پر صلح کر لی تو یہ صلح عمرو پر نافذ ہو گی اور امام اعظم رحمہ اللہ تعالے و امام محمد رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک مثل سلم کے ایک کر گیہون موکل کو ڈانڈ دیگا- اسیطرح اگر مسلم الیہ کو بطریق صلح کے راس المال پر اناج سلم سے بری کر دیا تو بھی یہی حکم ہو- اور اگر خود موکل نے مطلوب سے راس المال پر صلح کی اور راس المال پر قبضہ کر لیا تو جائز ہو جیسا کہ بدون صلح کے بری کر دینے کی صورت مین ہو یہ مبسوط مین ہو- اگر ایک شخص نے دوسرے کی طرف سو درم در سلم کے ایک کر گیہون کا دعوی کیا اسنے بیس دینار پر صلح کر لی- پس اگر اس صورت مین سلم کے راس المال مین درم ہون تو سو درم اور سلم دونون کے حصہ کی صلح باطل ہو گی خواہ بدل صلح کے دینارون پر قبضہ کرنے سے پہلے یا بعد دونون جدا ہوے ہون اور اگر راس المال دینار ہون پس اگر راس المال کے پانچ دینار ہون اور صلح مین دونون نے یہ شرط لگا دی کہ پانچ دینار بمقابلہ سلم کے ہین اور بیس دینار نقد دیدیے اور سو درم کا بھی حصہ نقد دیدیا تو کل کی صلح جائز ہو گئی- اور اگر صلح مین دونون نے پانچ دینار بمقابلہ سلم کے قرار دے اور بیس دینار نقد دیدیے تو امام محمد رحمہ اللہ نے یہ صورت کتاب مین ذکر نہین فرمائی ہو اور مشائخ نے باہم اختلاف کیا ہو فقیہ ابو جعفر ہندوانی فرماتے تھے کہ جائز نہین ہو اور فقیہ ابو بکر بلخی استاذ ابو جعفر فرماتے تھے کہ جائز ہو اور جسقدر سلم کے حصہ مین پڑے اسپر سلم کا استحسانا اقالہ بقدر راس المال قرار دیا جائیگا یہ محیط مین ہو- اگر دو ذمیون نے کسی ذمی سے شراب کی سلم ٹھہرائی پھر دونون مین سے ایک مسلمان ہو گیا تو اسکا حصہ سلم باطل ہو گیا اور اپنا حصہ راس المال واپس کر دے پس اگر اپنے راس المال سے اسنے طعام معین یا میعادی پر صلح قرار دی تو جائز نہین ہو اور اگر دوسرے شریک ذمی کا مال اس صورت مین مسلم الیہ پر ڈوب گیا تو وہ اپنے شریک مسلمان سے اسکے حصہ مقبوضہ مین شرکت کر سکتا ہو- اور اگر ایک نصرانی نے دوسرے نصرانی کو شراب گیہون کی سلم مین دی اور اسکے راس المال یعنی شراب پر قبضہ کر لیا پھر دونون مین سے ایک شخص مسلمان ہو گیا تو سلم ٹوٹ گئی اور اگر اس سے مسلمان

نے راس المال پر صلح کی تو جائز نہیں ہے - اور اگر ایک نصرانی نے سو درم دوسرے نصرانی کو شراب کی سلم میں دیئے اُسنے قبضہ کرکے اُسکو تلف کر دیا پھر دونوں میں سے ایک مسلمان ہو گیا تو سلم ٹوٹ جاویگی اور [illegible] کی قیمت [illegible] واجب ہوگی کذا فی المحیط

آٹھواں باب - صلح میں شرط خیار اور عیب سے صلح کرنے کے بیان میں - اگر زید نے عمرو پر سو درم کا دعوے کیا اُسنے سو درم سے ایک غلام پر صلح کی اور زید کے واسطے یا خود اپنے واسطے تین روز کے خیار کی شرط کی تو صلح جائز اور خیار جائز ہے خواہ مدعا علیہ مقر ہو یا منکر ہو یہ محیط میں ہے - اگر ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم ہوں اُسنے ایک غلام پر اس شرط سے صلح کی کہ ایک مہینہ کی میعاد پر مدعی اسکو دس دینار اور دیوے اور خیار کی شرط کی پس یہ صحیح ہے اور جبکہ عقد پورا ہو گیا اور مدعی نے قبول کیا تو مطلوب ہزار درم سے بری ہو گیا اور جس روز سے عقد پورا ہوا ہے اُسی روز سے دس دینار مدعی پر ایک مہینہ کی میعاد پر واجب ہو گئے ہکذا فی المبسوط - اگر ایک شخص کے دوسرے پر دس دینار ہوں اُسنے ایک کپڑے پر اُن دیناروں سے صلح کی اور مطلوب نے اپنی ذات کے واسطے تین روز کے خیار کی شرط کی اور کپڑا طالب کو دیدیا اور طالب کے پاس تین روز سے پہلے تلف ہو گیا تو وہ اسکی قیمت کا ضامن ہوگا اور اُسکے دینار اُسکے ذمہ پر قرضہ ہیں اور اگر خیار طالب کے واسطے ہو اور کپڑا اُسکے پاس مدت خیار میں تلف ہوا تو وہ بعوض ثمن کے اُسکے پاس تلف ہوا - اور اگر کپڑا تلف نہوا بلکہ جسکے واسطے خیار مشروط ہے وہ ہلاک ہو گیا تو صلح تمام ہو گئی یہ محیط میں ہے - اگر ایک شخص کا دوسرے پر قرضہ ہے اُسنے اپنے غلام پر صلح کی اور تین روز کے خیار کی شرط کی اور تین روز گذر گئے پھر صاحب خیار نے تین روز کے اندر فسخ صلح کا دعوی کیا تو بدون گواہوں کے قبول نہوگا پھر اگر اُسنے فسخ کے گواہ دیئے اور دوسرے نے تین روز کے اندر صلح تمام کر دینے کے گواہ دیئے تو فسخ کے گواہ قبول ہونگے - اور اگر تین روز کے اندر ایسا اختلاف واقع ہوا تو اُسی کا قول جسکو خیار ہے خیار فسخ کر دینے میں قبول ہوگا اور دوسرے کے جو مدعی اتمام ہے گواہ قبول ہونگے یہ مبسوط میں ہے - اگر دو شخصوں کا ایک شخص پر قرضہ ہو اور دونوں نے مطلوب سے ایک غلام پر صلح کی اور دونوں کیواسطے خیار کی شرط کی پھر ایک صلح پر راضی ہوا اور دوسرے نے فسخ کرنا چاہا تو امام اعظم کے نزدیک وہ فسخ نہیں کر سکتا ہے اور صاحبین کے نزدیک فسخ کر سکتا ہے - اور اگر ایک شخص کا دو شخصوں پر قرضہ ہو اُسنے دونوں سے ایک غلام پر صلح کر لی اور تین روز کے خیار کی شرط کی پس اگر خیار طالب کے واسطے ہو اور اُسنے ایک کے حق میں صلح کی اجازت دی اور دوسرے کے حق میں فسخ کر دی تو بلاشک صاحبین کے قول پر جائز ہے اور امام اعظم سے دو روایتیں ہیں ایک روایت میں دوسرے کے حق میں فسخ جائز اور دوسری روایت میں نہیں جائز ہے اور اگر دونوں مطلوبوں کو خیار ہو پس ایک نے اجازت دی اور دوسرے نے فسخ چاہا تو مسئلہ میں اختلاف ہے امام اعظم کے نزدیک کل میں صلح جائز ہوگی اور صاحبین کے نزدیک اجازت دینے والے کے حصہ میں جائز اور دوسرے کے حصہ میں ناجائز ہوگی یہ محیط میں ہے - اگر دعوے مدعی سے یا بدون انکار کے مدعا علیہ نے صلح کر لی اور اپنے واسطے خیار کی شرط کی پھر بحکم خیار عقد فسخ کر دیا تو مدعی اپنے دعوے پر عود کریگا اور مدعا علیہ کا صلح کرنا اُسکے اقرار کرنے میں شمار نہوگا یہ مبسوط میں ہے - اگر ایسی چیز پر صلح کی جسکو اُسنے نہیں دیکھا ہے تو اسکو دیکھنے کے وقت خیار حاصل ہوگا کذا فی السراجیہ - زید نے عمرو کی جانب کسی حق ہونیکا دعوے کیا اور عمرو نے ایک زطی کپڑے کی گٹھری پر صلح کر لی اُسکو زید نے بدون دیکھنے کے اپنے قبضہ میں لیا اور زید نے خالد سے کہ جسنے زید پر کسی حق کا دعوی کیا تھا اسی گٹھری پر صلح کر کے اُسکے قبضہ میں دیدی اور اُسنے بھی نہ دیکھی تو خالد کو بوقت دیکھنے کے واپس کر دینے کا اختیار ہے کہ زید کو واپس کرے

اور زید کو اختیار نہوگا کہ عمرو کو واپس کرے خواہ زید نے خالد سے بحکم قاضی واپسی قبول کی ہو یا بلا حکم قاضی قبول کی اور اگر زید نے
خیار رویت کے خیار عیب ہو اور خالد نے بحکم قاضی بسبب اس عیب کے زید کو واپس کردی تو زید اسکو عمرو کو واپس دیسکتا ہو
یہ محیط میں ہو۔ دعوے مال سے صلح کرنے میں خیار عیب ثابت ہوتا ہو مثلاً کسی نے زید پر قرضہ کا دعوے کیا اسنے ایک غلام
پر صلح کرلی اور مصالح نے عیب پاکر واپس کرنا چاہا تو کرسکتا ہو اور اسکا حکم مثل بیع کے حکم کے ہوگا کہ اگر بحکم قاضی مصالح سے
واپس لیا تو صلح کا فسخ ہو اور زید کو اس واپسی میں اختیار ہو کہ اپنے بائع کو واپس کرے۔ اور اگر مصالح نے بدون
حکم قاضی کے زید کو واپس دیا اور زید نے قبول کرلیا تو مثل از سر نو بیع ہونے کے حکم کے ہو کہ زید اسکو اپنے بائع کو واپس
نہیں دیسکتا ہو یہ فصول عمادیہ میں ہو۔ اور بسبب عیب کے واپس کرنیکے واسطے مصالح علیہ کا حکم مثل بیع کے ہو کہ تھوڑے
سے عیب اور بہت عیب سے واپس ہوسکتا ہو اور مدعی پھر اپنے دعوی پر رجوع کریگا خواہ بحکم قاضی واپس کیا ہو یا بلا
حکم قاضی واپس کیا ہو یہ مبسوط میں ہو۔ اور اگر مدعی نے مصالح علیہ میں عیب پایا و لیکن بسبب مدعی کے پاس ہلاک
ہو جانے یا اسمین زیادتی یا نقصان آجانے کے مدعی اسکو واپس نہین کرسکتا ہو تو مدعا علیہ سے حصہ نقصان پھیریگا پس اگر
یہ صلح مدعا علیہ کے اقرار دعوے کے بعد واقع ہوئی تو حصہ عیب کو اسی مدعا علیہ سے لیگا۔ اور اگر صلح انکار سے واقع ہوئی
ہو تو دعوے میں لیگا پس اگر گواہ قائم کیے یا مدعا علیہ سے قسم لی اور اسنے نکول کیا تو حصہ عیب کا مستحق ہوا اور اگر قسم کھلانے
سے اسنے قسم کھالی تو اس سے کچھ نہیں لے سکتا ہو یہ سراج الوہاج میں ہو۔ اگر زید نے عمرو کے مقبوضہ دار پر دعوی کیا اور
اس سے ایک غلام پر صلح کرلی اور وہ غلام استحقاق ثابت ہو کرلے لیا گیا تو مدعی پھر اپنے دعوی پر رجوع کریگا اور یہ حکم اسوقت
ہو کہ مستحق نے صلح کی اجازت نہ دی ہو۔ اور اگر اسنے اجازت دیدی تو غلام مدعی کو دیا جائیگا اور غلام کی قیمت مستحق مدعا علیہ
سے لیگا اور اگر آدھا غلام استحقاق میں لے لیا گیا تو مدعی کو اختیار ہو چاہے باقی آدھے پر راضی ہو کہ نصف دعوے پر
عود کرے یا باقی غلام واپس کرکے پورا دعوی کرے۔ اور یہ حکم اسوقت ہو کہ صلح کسی مال عین پر واقع ہوئی ہو اور اگر مال
غیر معین مثل درم و دینار کے ہو یا کیلی و وزنی غیر معین ہو یا کچھ کپڑے پر میعاد ٹھہرا کر وصف بیان کرکے اسکے ذمہ قرار دیے
گئے ہوں تو استحقاق ثابت ہونے کی وجہ سے صلح باطل نہوگی اور اسکے مثل مدعا علیہ سے واپس لیگا یہ خزانۃ المفتین
میں ہو۔ ایک شخص نے دوسرے سے ایک غلام ہزار درم کو خریدا اور باہم قبضہ کرلیا پھر اسمین عیب پایا اور بائع نے انکار کیا کہ میرے
پاس کا عیب نہیں ہو یا اقرار کیا پھر اس سے کسیقدر درموں پر فی الحال دینے یا میعادی ادھار دینے پر صلح کرلی تو جائز ہو
اور اگر دیناروں پر صلح کی تو باہم قبضہ کرلینا یعنی افتراق سے پہلے شرط ہو یہ خلاصہ میں ہو۔ اور اگر عیب سے کسی معین کپڑے پر صلح
کی تو جائز ہو اور اگر کسیقدر معین گیہوں پر صلح کی تو بھی جائز ہو اگرچہ قبضہ سے پہلے دونوں جدا ہو جاویں۔ اور اگر غیر معین
ہوں پس اگر اسمین ادا کرنے کی میعاد ہو تو جائز نہیں ہو اور اگر فی الحال دینے ٹھہرے ہوں پس اگر افتراق سے
پہلے ادا کردیے تو جائز ہو اور اگر قبضہ سے پہلے دونوں جدا ہوگئے تو صلح باطل ہوگئی اسیطرح اگر غلام ہو کہ اسمین عیب پیدا
ہوگیا کہ جسکی وجہ سے مشتری اسکو واپس نہیں کرسکتا ہو یا مشتری کے پاس مرگیا یا عیب سے واقف ہونے سے پہلے مشتری نے
اسکو آزاد کردیا پھر عیب سے واقف ہوا اور عیب سے صلح کرلی تو صلح جائز ہو اور اگر مشتری نے اسکو قتل کردیا پھر اسکے عیب سے
واقف ہو کر صلح قرار دی تو صلح جائز نہیں ہو۔ اور اصل اس جنس کے مسائل میں یہ ہو کہ جب مشتری سے واپس کرنا متعذر ہو
و لیکن نقصان عیب واپس کرسکتا ہو تو جب بائع سے اسنے عیب سے صلح کرلی تو جائز ہو۔ اور عیب مشتری سے واپس کرنا

[illegible] ۱۲
[illegible] ۱۲

متعذر ہوا اور نقصان عیب بھی نہین لے سکتا ہو جب صلح کی تو جائز نہین ہو کیونکہ پہلی صورت مین مشتری نے اپنا حق لیا اور دوسری صورت مین ناحق لیا۔ اور اگر عیب سے واقف ہونیکے بعد اسکو آزاد کردیا پھر عیب سے صلح کی تو جائز نہین ہو۔ اسیطرح اگر اسکو بعد عیب سے واقف ہونیکے بیع کیواسطے پیش کیا پھر عیب سے صلح کی تو جائز نہین ہو۔ اگر زید نے ایک غلام ہزار درم کو خریدکرکے قبضہ کیا پھر عمرو کے ہاتھ فروخت کیا پھر زید اسکے کسی عیب سے واقف ہوا اور اپنے بائع سے درمون پر صلح کی تو جائز نہین ہو یہ محیط مین ہو۔ اور اگر وہ غلام دوسرے مشتری کے پاس مرگیا پھر دوسرا مشتری اسکے عیب سے واقف ہوا تو اپنے بائع یعنی مشتری اول سے نقصان عیب لے سکتا ہو اور امام اعظم رح کے نزدیک پہلے مشتری کو اس نقصان کیوجہ سے اپنے بائع سے نقصان لینے کا یا جو کچھ اسنے دیا ہو وہ واپس لینے کا اختیار نہین ہو اور اگر صلح کی یعنی بائع اول سے مشتری اول نے بسبب اس عیب کے جسکا نقصان ادا کردیا ہو صلح کی تو بھی جائز نہین ہو۔ اور صاحبین رح کے نزدیک وہ اس نقصان کو بائع اول سے لے سکتا ہو اور اگر صلح کرے تو بھی جائز ہو یہ فصول عمادیہ مین ہو۔ ایک شخص نے کوئی کپڑا خریدا اور اسکی قمیص قطع کراکے سلائی پھر اسکو ہنوز فروخت کیا تھا یا نہین فروخت کیا کہ اسکے عیب سے مطلع ہوا اور بیع بعد عیب ظاہر ہونیکے واقع ہوئی پھر اپنے بائع سے اس عیب سے کسیقدر درمون پر صلح کرلی تو جائز ہو اسیطرح اگر اسکو سرخ رنگا پھر فروخت کیا یا نہ کیا ہے کہ عیب سے صلح کرلی تو بھی جائز ہو۔ اور اگر اسکو قطع کرایا اور نہین سلایا یہانتک کہ فروخت کردیا پھر عیب سے صلح کی تو صحیح نہین ہو۔ اور سیاہ رنگنا امام اعظم رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک بمنزلہ قطع کرنیکے ہو اور صاحبین رحمہما اللہ تعالی کے نزدیک بمنزلہ قطع کرکے سلانے کے ہو یہ محیط مین ہو۔ اور اگر عیب سے اس شرط پر صلح کی کہ تیرے اس ٹٹو پر اپنی حاجتون کیواسطے ایک مہینہ سوار ہوکر جایا کرونگا تو جائز ہو اور مشائخ نے فرمایا کہ تاویل اسکی یہ ہو کہ سوار ہونے کی شرط شہر ہی مین قرار دی کیونکہ اگر سواری کی شرط باہر شہر کے یا مطلق سواری لینے کی شرط کی تو جائز نہین ہو یہ ذخیرہ مین ہو۔ اگر کسی عورت سے کوئی چیز خریدی اور اسمین عیب ظاہر ہوا پھر اس عورت نے اس عیب سے اس شرط پر سے صلح کی کہ مشتری کے ساتھ نکاح کریگی تو جائز ہو اور یہ امر اسکی طرف سے عیب کا اقرار ہو پس اگر اس عیب کا عوض دس درم تک ہوتا ہو تو وہی اسکا مہر ہوگیا اور اگر دس درم سے کم ہو تو اسکے مہر مین دس درم پورے کیے جاوینگے یہ سراج الوہاج مین ہو۔ اگر کوئی ٹٹو خریدا اور اسپر قبضہ نہ کیا یہانتک کہ بائع نے اس سے کسی چیز پر اس شرط سے صلح کی کہ بائع کو ہر عیب سے بری کردے پھر اسمین کوئی عیب پیدا ہوگیا تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالی کے نزدیک مشتری اسکی وجہ سے واپس نہین کرسکتا ہو اور امام محمد رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ واپس کرسکتا ہو یہ حاوی مین ہو۔ اور اگر کسی قسم کے عیبون سے صلح کرلی مثلاً کہا کہ مین تیرے ساتھ قرح و شرط سے صلح کرتا ہون تو جائز ہو اور بائع فقط اس قسم کے عیبون سے بری ہوگا پس اگر اس قسم کے سوائے دوسری قسم کا عیب ظاہر ہوا تو مشتری مخاصمہ کرسکتا ہو اور اگر مشتری کو کوئی عیب ظاہر نہوا ولیکن بائع کو اس سے خوف پیدا ہوا اسنے مشتری سے ہر عیب سے کسی چیز پر صلح کرکے اسکو دیدی تو صلح جائز ہو یہ سراج الوہاج مین ہو۔ اور اگر بائع نے چھپے ہوئے اور پانچ محدثات سے کسیقدر درمون معلومہ پر صلح کرلی تو جائز ہو اور یہ فقرہ اہل کوفہ کے چارپایون کے سوداگرون کی اصطلاح امام اعظم رحمہ اللہ تعالی کیوقت مین تھی اور وجہ اسکی یون ہوئی کہ ابن ابی لیلے رحمہ اللہ تعالی فرماتے تھے کہ بدون عیبون کے بیان کیے عیبون سے بری کرنا صحیح نہین ہو پس نخاسیون نے کہا کہ انکو چارپایون میں کچھ عیب معلوم ہوتے جو ہوا کرتے ہین پھر اسکے بعد اگر پانچ عیب اور بھی معلوم ہوئے تو انکا نام خمسہ محدثات رکھا یعنی

پانچ عیب کہ جنکے معلوم ہونے ہیں بیچ چارپایوں کے فروخت کیوقت ابن ابی لیلیٰ کے قول سے بچنے کیواسطے ان عیب کو بیان کرتے تھے کیونکہ ابن ابی لیلیٰ اس وقت کے قاضی تھے یہ ظہیریہ مین ہو۔ اگر مشتری نے خریدکردہ چارپایہ کی آنکھ مین عیب لگایا اور اس سے کسیقدر درمون مسمی پر صلح کرلی اور عیب کو بیان نہ کیا تو جائز ہو یہ محیط سرخسی مین ہو۔ ایک شخص نے ایک باندی پچاس دینار کو خریدی اور باہم قبضہ کرلیا پھر مشتری نے اسمین کچھ عیب لگایا پھر دونوں نے باہم اس شرط پر صلح کی کہ بائع اس باندی کو واپس کرلے اور پچاس دینار واپس دے پس اگر بائع نے یہ اقرار کیا ہو کہ یہ عیب میرے پاس تھا تو اسکو باقی دینار بھی واپس کردینا چاہیے اسیطرح اگر ایسا عیب ہو کہ مشتری کے پاس پیدا نہین ہوسکتا ہو تو بھی واپس کردینا چاہیے۔ اور اگر یون کہا کہ میرے پاس تھا یا کچھ اقرار و انکار نہ کیا اور اسکے مثل مشتری کے پاس پیدا ہوسکتا ہو تو بائع کو وہ دینار جائز ہو اور یہ امام اعظم و امام محمد رحمہ کے نزدیک ہو۔ اور امام ابو یوسف کے نزدیک دونوں صورتوں مین جائز ہو یہ خلاصہ مین ہو۔ اور اگر بائع نے مشتری سے کوئی کپڑا لیکر مبیع کو اس شرط سے واپس قبول کیا کہ تمام ثمن واپس کردیگا تو واپس کرنا جائز ہو پھر اگر بائع اس امر کا مقر ہو کہ یہ عیب بائع کے پاس کا ہو تو امام اعظم و امام محمد رحمہما اللہ کے نزدیک اسکو وہ کپڑا لینا حلال نہین ہو مشتری کو واپس کردینا چاہیے اور اگر بائع منکر ہو حالانکہ عیب ایسا ہو کہ مشتری کے پاس پیدا نہین ہوسکتا ہو تو بھی یہی حکم ہو اور اگر منکر ہوا اور ایسا عیب ہو کہ مشتری کے پاس پیدا ہوسکتا ہو تو بائع پر واجب نہین ہو کہ کپڑا اسکو واپس کردے یہ محیط مین ہو۔ اگر مشتری نے کوئی چارپایہ خریدا اور باہمی قبضہ ہوگیا پھر مشتری نے اسمین عیب لگایا اور بائع نے انکار کیا پھر اس سے صلح کی کہ چارپایہ اور اسکے ساتھ ایک کپڑا لیکر تمام ثمن واپس دیگا تو جائز ہو۔ پھر اگر وہ کپڑا استحقاق مین لیا گیا تو بقدر اسکے حصہ ثمن کے اور وہ مقدار عیب ہو واپس لیوے پھر اگر وہ چارپایہ بائع سے استحقاق مین لے لیا گیا تو مشتری کو اپنا کپڑا واپس کرلینے کا اختیار ہو کیونکہ ثابت ہوا کہ صلح اور بیع دونوں باطل تھیں یہ حاوی مین ہو۔ اگر مبیع مین کوئی عیب پایا اور کسیقدر مال پر اس سے صلح کرلی اور مشتری نے اسکو وصول کرلیا پھر اسمین دوسرا عیب پایا تو مشتری کو اختیار ہو کہ مبیع کو مع بدل الصلح کے واپس کردے یہ فصول عمادیہ مین ہو۔ اگر کوئی باندی خریدی اور اسکو منکوحہ پایا اور بائع کو واپس دینی چاہی اسنے کسیقدر درمون پر مشتری سے صلح کرلی پھر باندی کے شوہر نے بائن طلاق دیدی تو مشتری کو درم واپس کرنے چاہیے یہ وجیز مین ہے۔ وجیز مین ہے کہ ایک کپڑا خرید کر قمیص قطع کرائی اور ہنوز نہ سلائی تھی کہ اسمین ایسا عیب پایا جسکو بائع کے پاس ہونیکا بائع نے اقرار کیا اور بائع نے اس شرط سے صلح کرلی کہ بائع اس کپڑے کو قبول کرلے اور مشتری ثمن مین سے دو درم کم کردے تو جائز ہو اور یہ کمی بہ مقابلہ نقصان فعل مشتری کے قرار دیجاویگی یہ محیط مین ہو۔ ایک شخص نے ایک باندی ہزار درم کو خرید کر باہمی قبضہ کرلیا اور مشتری نے اسمین عیب لگایا پھر دونوں نے باہم اس شرط سے صلح کی کہ دونوں مین سے ہر ایک دس درم کم کردے اور باندی کو کوئی اجنبی لیلے اور وہ اجنبی راضی ہوا کہ اس کمی کے بعد لے لیگا تو اجنبی کے ہاتھ فروخت کرنا جائز ہو اور مشتری کی طرف سے کمی کرنا بھی جائز ہو اور بائع کیطرف سے کمی جائز نہین ہو اور اجنبی کو اختیار رہیگا کہ چاہے تو باندی کو نو سو نوے درم مین لے لے اور وہی مشتری کو ملیگی یا ترک کردے یہ خلاصہ مین ہو۔ اگر زید نے عمرو سے ایک باندی ہزار درم کو خریدی اور باہمی قبضہ کرلیا پھر زید نے دوسرے مشتری خالد کے ہاتھ دو ہزار درم کو فروخت کی اور باہم قبضہ کرلیا پھر خالد نے اسمین عیب لگایا پھر

باہم اس شرط سے صلح کی کہ دوسرا مشتری اسکو پہلے بائع کو ایکہزار پانسودرم مین واپس کردے تو جائز ہوا اور یہ از سر نو بیع ہوا اور دوسرے بائع پر اس فعل سے کچھ لازم نہ آویگا یہ مبسوط مین ہو۔ اگر ایک شخص نے دوسرے سے ایک کپڑا دس درم کو خریدا اور باہم دونون نے قبضہ کرلیا پھر مشتری نے اسمین عیب لگایا اور بائع نے انکار کیا پھر تیسرا شخص دونون کے درمیان پڑا کہ وہ اس کپڑے کو ۹ درم مین لے لے اور پہلا بائع دوسرے بائع سے یعنی مشتری اول سے ایکدرم ثمن کم کردے تو یہ جائز ہوا اور تیسرے شخص کو وہ کپڑا آٹھ درم مین بیع ملیگا پھر اگر تیسرے شخص نے اسمین کوئی دوسرا عیب پاکر پہلے مشتری کو واپس کیا پس اگر پہلے مشتری نے اسکو بدون حکم قاضی واپس قبول کیا ہو تو اپنے بائع کو واپس نہین کرسکتا ہو اور اگر بحکم قاضی واپس قبول کیا ہو تو اپنے بائع سے خصومت کرسکتا ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر کسی شخص نے ایک کپڑا دس درم کو خرید کرکے باہم قبضہ کرلینے کے بعد کسی کندی کرنے والے کو کندی کیواسطے دیا وہ اسکو پھٹا ہوا لایا اور مشتری نے کہا کہ مجھے نہین معلوم کہ یہ بائع کے پاس سے پھٹا ہوا آیا ہو یا کندی والے نے اسکو پھاڑا ہو پھر باہمی صلح اس شرط پر قرار دی کہ مشتری کپڑے کو قبول کرلے اور بائع ایکدرم ثمن کم کردے اور کندی والا ایکدرم مشتری کو دے اور کندی والا اپنی مزدوری مشتری سے لے لے تو جائز ہوا اور اگر یہ صلح اس شرط سے ہو کہ بائع اس کپڑے کو قبول کرے اور مشتری ایکدرم کم کردے اور قصار اسکو ایک درم دے تو بھی جائز ہو۔ اور اگر اسطور سے باہم صلح نہ کی اور مدعی نے دعوے کیا تو اس سے کہا جائیگا کہ جسپر تیرا جی چاہے دعوے پیش کر پس اگر اسنے بائع پر دعوے کیا تو کندی والا بری ہوگیا کیونکہ مشتری نے اقرار کیا کہ اسکو دینے سے پہلے یہ کپڑا پھٹا ہوا تھا اور اگر اسنے کندی والے پر دعوی کیا تو بائع بری ہوگیا کیونکہ اسنے اقرار کیا کہ یہ عیب کندی والے کے پاس پیدا ہو۔ اسیطرح اگر یہ معاملہ کسی رنگریز کے ساتھ ہو جسنے وہ کپڑا عصفر سے رنگا تھا پس آیا پس سب نے باہم یون صلح کی کہ یہ کپڑا تیسرا شخص نو درم مین لے لے بشرطیکہ بائع اول مشتری اول سے ایک درم کم کردے اور رنگریز اسکو ایکدرم دیدے تو بھی جائز ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر زید نے کسی کو باندی خریدنے کے واسطے وکیل کیا اسنے خرید دی پھر موکل نے اسمین عیب لگایا اور بائع نے موکل کے ساتھ اس عیب سے کسی چیز پر بدون موجودگی مشتری کے صلح کرلی تو قیاساً صلح باطل ہو ولیکن استحساناً جائز ہو یہ حاوی مین ہو۔ اگر کسیکو اپنا غلام فروخت کرنیکا وکیل کیا اور مشتری نے اسمین عیب لگایا پھر موکل نے اس سے اس شرط پر صلح کی کہ مین غلام کو قبول کرلون اور تو ثمن مین سے اسقدر کم کردے یا ثمن لینے مین اتنے دن تاخیر کردے اور بائع کو بری کردے تو جائز ہو۔ اسیطرح اگر موکل بیع اور موکل خرید دونون نے ملکر باہم عیب سے اس شرط سے صلح کرلی کہ موکل بیع بیع کو قبول کرے اور موکل خرید ثمن مین سے اسقدر کم کردے یا لینے مین اتنے دن تاخیر کردے تو بھی جائز ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر کسی شخص نے کوئی غلام کسیقدر درمون کو خریدا اور باہم قبضہ کیا پھر مشتری نے اسمین عیب لگایا اور دعوے کیا کہ بائع نے اسکو فریب کیواسطے چھپا ڈالا تھا پھر بائع نے اس سے اس شرط سے صلح کی کہ دامون مین سے اسقدر کم کردیگا بشرطیکہ کل عیب سے بائع کو بری کردے اور مشتری نے ایسا ہی کیا پھر ایک شخص نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مین نے اس مشتری کو اپنے واسطے یہ غلام خریدنے کا وکیل کیا تھا اور مین اسکی صلح سے راضی نہین ہون تو یہ صلح مشتری کے ذمہ لازم ہوگی موکل کے ذمہ لازم نہ ہوگی یہ محیط مین ہو۔ ایک باندی

خریدی اور وہ مشتری کے پاس بچہ جنی پھر مشتری نے اُسکو یک چشم پایا یعنے کانی تھی اور بائع نے اقرار کیا کہ مین نے مشتری سے فریب دہی کے لئے چھپا ڈالا تھا پھر اُس سے صلح کی کہ مشتری باندی اور اسکے بچہ کو ایک کپڑا زیادہ کرکے واپس کردے اور بائع اُسکو پورا ثمن واپس دیگا تو یہ جائز ہو اور ایسا ہی نقص بتاردار اور زیادت بتاردار مین ہو یعنی مثل باندی کی زیادتی کے دار کی زیادتی یا کمی کا بھی صلح مین یہی حکم ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر خریدی ہوئی باندی مین عیب کا دعوے کیا اور بائع نے انکار کیا پھر دونون نے اس شرط پر کسیقدر مال پر صلح کی کہ مشتری بائع کو اِس عیب سے بری کردے پھر ظاہر ہوا کہ اس باندی مین عیب تھا یا تھا ولیکن زائل ہوگیا تو بائع کو اپنے بدل صلح واپس کر لینے کا اختیار ہو یہ فصول عمادیہ مین ہو۔ قال المترجم۔ قولہ علے ان یبری المشتری البائع من ذلک العیب علے روایۃ کتاب الاقرار اقرار من البائع بذلک العیب یکون عندہ فینبغی ان لا یقبل بینۃ بعد ذلک علے عدم ذلک العیب فوجہ الظہور خفی فافہم۔ مشتری نے اگر کسی خریدے ہوئے چوپایہ کی آنکھ مین عیب لگایا اور بائع نے اُس سے اس شرط پر کہ ایکدرم ثمن سے کم کردے صلح کرلی پھر وہ عیب مثلاً آنکھ کی سپیدی جاتی رہی تو بدل صلح کو واپس کردے اور صلح باطل ہو گئی۔ اور ایسے ہی اگر چوپایہ کے حمل ہونیکے دعوے سے صلح کی پھر بعد صلح کے ظاہر ہوا کہ حمل نتھا تو بدل واپس کرے۔ اسیطرح اگر کسی شخص پر مال کا دعوے کیا اور اُس سے مال پر صلح کرلی پھر اسکا حق جسکے عوض صلح کی ہو کسی دوسرے شخص پر ظاہر ہوا تو بدل صلح واپس کرے۔ یہ وجیز کردری مین لکھا ہو۔ ایک شخص نے ایک باندی خرید کر قبضہ کیا اور اُس باندی کو مشتری کے پاس حیض نہ آیا اُسنے اِس عیب کیوجہ سے کہ منقطعۃ الدم ہے یعنے اسکے خون آنے کا انقطاع ہوگیا ہو واپس کرنا چاہا اور بائع نے اُس سے کسی چیز پر صلح کرلی پھر اسکو حیض آیا تو بائع کو اختیار ہو کہ جو کچھ اُسنے دیا ہو مشتری سے واپس کرلے یہ تاتارخانیہ مین لکھا ہو۔ اگر ایک کر گیہون بعوض دوسرے کر گیہون کے خریدے اور باہم قبضہ کرلیا پھر دونون مین سے ایک شخص نے اپنے اناج مین عیب پایا اور دوسرے شخص نے اُس سے کچھ درمون یا ایک قفیز گیہون یا ایک قفیز جو پر صلح کرلی چاہی تو جائز نہین ہو۔ ولیکن اگر دونون نوع مختلف ہو دین مثلاً ایک کر گیہون بعوض ایک کر جو کے خریدے ہون تو ایسی صلح جائز ہو اور ایسی صورت مین اگر ادھار میعادی درمون پر صلح کی پس اگر گیہون والے نے عیب لگایا اور جو بعینہ قائم ہین تو جائز ہو اور اگر جو تلف کردیے ہون تو جائز نہین ہو یہ مبسوط مین لکھا ہو۔ دو شخصون نے کوئی چیز خریدی اور اُسمین عیب لگایا پھر ایک شخص نے اپنے حصہ سے صلح کرلی تو جائز ہو اور امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک دوسرے شریک کو خصومت کرنیکا اختیار نہین ہو اور صاحبین رحمہا اللہ تعالے کے نزدیک دوسرا شریک باوجود اپنے شریک کے صلح کر لینے کے عیب کی بابت خصومت کرسکتا ہو کیونکہ امام کے نزدیک اگر ایک شخص نے بائع کو اپنے حصہ عیب سے بری کیا تو دوسرے شریک کا حق باطل ہو جاتا ہو اور صاحبین رحمہا اللہ تعالے نے اسمین اختلاف کیا ہے یہ محیط سرخسی مین لکھا ہو۔ اگر دو کپڑے ہر ایک دس درم کو خریدا اور دونون پر قبضہ کرلیا پھر ایک مین عیب پایا پھر اس شرط سے صلح کی کہ اِسکو بسبب عیب کے واپس کرے اور دوسرے کے دامون مین ایکدرم بڑھا دے تو واپس کرنا جائز ہو اور ایکدرم کا زیادہ کرنا امام اعظم رحمہ اللہ تعالے و امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک باطل ہو یہ حاوی مین لکھا ہو اگر ایک شخص نے ایک باندی ہزار درم مین خریدی اور باہم قبضہ کرلیا پھر اُسنے اسکے کانی پایا اور بائع نے اُسکا اقرار کیا پھر اُس سے اُسنے ایک غلام پر صلح کی اور اسپر قبضہ کرلیا پھر غلام مین اُسنے عیب پایا اور پھر اسنے اُس سے

دس درم پر صلح کی تو جائز ہو پھر اگر باندی استحقاق مین لے لیگئی تو بقدر اسکے حصہ ثمن کے یعنی نصف ثمن واپس ہوے اور اگر اس امر پر گواہ قائم ہوئے کہ یہ باندی آزاد ہو تو غلام واپس کر کے پورے ہزار درم لے لے۔ معہ سودا مین ہو قال المترجم مراد یہ ہو کہ غلام مع بدل الصلح دس درم کے واپس کر کے ہزار درم لے لے واللہ اعلم۔ اگر کسی کاتب نے کوئی باندی فروخت کی اور مشتری نے اُسمین عیب لگایا پھر اس سے اس شرط سے صلح کی کہ کسیقدر ثمن کم کر دے تو استحساناً جائز ہو پھر جب کہ بسبب عیب کے کسیقدر ثمن کم کر دیا تو دیکھنا چاہیے کہ اگر کمی مثل نقصان عیب کے یا کم یا اسقدر زیادہ ہو کہ لوگ اتنا خسارہ برداشت کر لیتے ہین تو بالاجماع جائز ہو اور اگر زیادتی اسقدر زیادہ ہو کہ لوگ اتنا خسارہ نہین اُٹھاتے ہین تو اختلاف ہو امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک جائز ہو اور صاحبین رحمہما اللہ تعالے کے نزدیک نہین جائز ہو کذا فی المحیط

نواں باب۔ رقیت وحریت کے دعوے سے صلح کرنیکے بیان مین۔ ایک شخص نے ایک مجہول النسب پر اپنے غلام ہونیکا دعوے کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا پھر مدعا علیہ نے سو درم پر اس دعوے سے صلح کر لی اور مدعی کو دیدیے تاکہ اس دعوے سے باز رہے تو صلح جائز ہو پھر اگر مدعی نے اسکے بعد گواہ قائم کیے کہ یہ میرا غلام ہو تو رقیت ثابت ہونیکے حق مین یہ گواہ مقبول نہ ہونگے اور استحقاق ولا مین مقبول ہونگے مگر بدون گواہون کے وہ ولا کا مستحق نہیں اور اگر مدعی نے اُس سے مال کا کوئی کفیل لیا تو کفالت جائز ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر ایک باندی سے کہا کہ تو میری باندی ہو اُسنے کہا نہین بلکہ مین آزاد ہون اور اس سے سو درم پر صلح کر لی تو جائز ہو پھر اگر اس باندی نے گواہ قائم کیے اس امر کے کہ مین اس مدعی کی باندی تھی مگر اسنے سال گذشتہ مین مجھے آزاد کیا ہو یا یہ کہ مین اصلی حرہ ہون اور میرے ماں باپ وہان آزاد کیے ہوئے یا خالص آزاد تھے تو مدعی سے سو درم واپس لیگی۔ اور اگر اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مین فلان شخص کی باندی تھی اُسنے سال گذشتہ مین مجھے آزاد کیا تو اس امر کے گواہ مقبول نہونگے اور سو درم واپس نہین لے سکتی ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اور اگر اس مسئلہ مین بجاے باندی کے غلام ہوا اور اُس نے بعد صلح کے اپنی اصلی آزادی کے یا اس امر کے کہ مدعی نے سال گذشتہ مین بحال ملک مجھے آزاد کیا ہو گواہ قائم کیے پس اگر صلح غلام کے ساتھ باوجود انکار دعوی کے واقع ہوئی ہو تو غلام کے گواہ مقبول اور بالاجماع مال کو موسے سے واپس لیگا۔ اور اگر غلام نے مدعی کے دعوے رقیت کا اقرار کیا پھر بھی صلح کر لی پھر موافق مذکورہ بالا کے گواہ قائم کیے تو ایسا ہی حکم ہو جیسا مذکور ہوا اور اگر اُسنے مولی سے مال صلح واپس لینا چاہا تو بھی صاحبین رح کے نزدیک یہی حکم ہو کیونکہ غلام کی آزادی کے گواہ بدون دعوی کے صاحبین رح کے نزدیک مقبول ہوتے ہین پس دعوے مین تناقض ہونا گواہون کے قبول ہونے کا مانع نہین ہو جیسا کہ باندی مین مذکور ہوا اور امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک بسبب تناقض دعوے کے گواہ مقبول نہونے چاہئین اور بدون دعوے کے غلام کی آزادی کے گواہ امام رحمہ اللہ کے نزدیک قبول نہین ہوتے ہین پس اگر اس صورت مین قبول ہون تو بلا دعوے مقبول ہونا لازم آتا ہو یہ محیط مین ہو۔ اور اگر غلام مدعا علیہ نے اس امر کے گواہ دیے کہ مین فلان شخص کا غلام تھا اُسنے سال گذشتہ مین مجھے آزاد کیا ہو اور باقی مسئلہ بحالہ ہو تو مقبول نہ ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اور اگر کسی غلام نے اس امر کا دعوے کیا کہ میرے موسے نے مجھے آزاد کیا ہو پس مولی نے سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ مین سو درم غلام کو دونگا بشرطیکہ وہ اس دعوے سے بری کر دے تو صلح باطل ہو اور جب

غلام اپنے آزادی کے گواہ قائم کریگا آزاد ہو جائیگا اور باندی اس حکم مین مثل غلام کے ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر ام الولد نے مولیٰ پر عتق کا دعوٰی کیا اور مولیٰ نے اس شرط پر صلح کی کہ دونون کو اسقدر مال دیگا اور دونون اس دعوے سے باز رہین تو یہ صلح باطل ہے۔ اسیطرح اگر دونون نے ام ولد ہونے یا مدبر ہونیکا دعوے کیا اور مولے نے ان دونون سے اس شرط پر صلح کی کہ اسقدر مال دیگا اور دونون دعوے سے باز رہین تو بھی باطل ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر غلام نے اپنے مالک پر اعتاق صحیح کا دعوے کیا اسنے انکار کیا پھر غلام نے اس سے دو سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ عتق کو پورا کردے تو جائز ہے پھر اگر غلام کو اس امر کے گواہ ملے کہ مولے نے اسکو قبل صلح کے آزاد کر دیا تھا تو جو کچھ اسنے مولے کو دیا ہے سب واپس لیگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر مکاتب نے اپنے مولے پر دعوے کیا کہ اسنے آزاد کر دیا ہے اور ہنوز مکاتب نے کچھ مال کتابت ادا نہین کیا تھا پھر مولیٰ نے اس سے اس شرط پر صلح کی کہ نصف مال کتابت ادا کرے اور نصف مال مولیٰ کم کر دیگا تو صلح جائز ہے کذا فی المحیط پھر اگر مکاتب نے اس امر کے گواہ قائم کیے کہ مولے نے قبل صلح کے اسکو آزاد کیا ہے تو صلح باطل ہوگی یہ مبسوط مین ہے

## دسوان باب۔ عقار اور اسکے متعلقات سے صلح کے بیان مین

اگر ایک شخص نے دوسرے کے دار مقبوضہ پر دعوے کیا اور دونون نے کسی بیت معلومہ پر صلح قرار دی پس اگر یہ صلح مدعا علیہ کے کسی دوسرے دار کے بیت معلومہ پر واقع ہوئی تو جائز ہے اسیطرح اگر اسی دار کے بیت معلومہ پر جسکا دعوے کیا ہے صلح کی تو بھی جائز ہے پھر اگر باقی دار پر اسنے دعوی کیا اور گواہ قائم کیے تو شیخ الاسلام نے اپنی شرح مین ذکر کیا ہے کہ اگر اسی دار کے بیت معلومہ پر جسکا دعوی کیا ہے صلح کی ہے تو اسکے دعوی کے باقی دار پر بعد صلح کے سماعت نہوگی اور یہی ظاہر الروایۃ مین ہے۔ اور ابن سماعہ نے امام محمد رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ سماعت ہوگی اور اسی پر امام ظہیر الدین فتوے دیتے تھے۔ اور اس امر پر روایات متفق ہین کہ اگر مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ یہ دار مدعی کا ہے تو اسکو حکم کیا جائیگا کہ باقی دار مدعی کے سپرد کردے یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ دار پر حق کا دعوی کیا اور حق بیان نہ کیا اور اس سے اسی دار کے بیت معلومہ پر یا دوسرے دار کے بیت معلومہ پر صلح کی تو جائز ہے۔ پس اگر اسی دار کے بیت معلومہ پر جسمین حق کا دعوے کیا ہے صلح کی پھر مدعی نے گواہ قائم کیے کہ یہ سب دار میرا ہے تاکہ باقی دار بھی لے لے تو ظاہر الروایہ کے موافق گواہ قبول نہ ہونگے اور ابن سماعہ نے امام محمد رح سے روایت کی کہ قبول ہونگے اور اسکے نام باقی دار کی ڈگری کر دیجائیگی اور اگر مدعی نے گواہ قایم نہ کیے بلکہ مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ یہ مدعی کا ہے تو اسکو حکم کیا جائیگا کہ مدعی کے سپرد کردے یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر کسی شخص کے دار مین سے چند گز زمین معلوم کا دعوے کیا اور مدعا علیہ نے اس دعوے سے کسیقدر درمون معلومہ پر صلح کرلی تو بالاتفاق جائز ہے اور اگر مدعا علیہ نے اپنے حصہ دار سے جو کسی دوسرے شخص کے پاس ہے اور وہ مدعا علیہ کے حصہ کا مقر ہے صلح کی پس اگر مدعی جانتا ہے کہ مدعا علیہ کا اسکے دار مین اسقدر حصہ ہے تو یہ صلح بالاجماع جائز ہے کیونکہ اگر اسنے کوئی حصہ کسی دار کا خریدا اور مشتری کو حصہ کی مقدار معلوم ہے تو جائز ہے اور اگر مشتری کو بائع کے حصہ کی مقدار نہین معلوم ہے یا بائع و مشتری دونون کو نہین معلوم ہے تو امام اعظم رح کے نزدیک بیع جائز نہین ہے پس ایسا ہی حال صلح کا ہے اور امام ابو یوسف رح کے نزدیک بیع جائز ہے یہ فتاوے قاضیخان مین ہے

قال المترجم۔ پس حاصل مسئلہ کا یہ ہوا کہ اگر مدعی کو مدعا علیہ کے حصہ دار کی جو دوسرے مقر کے پاس ہے مقدار نہین معلوم ہے تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک صلح جائز نہین ہے اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک

جائز فافہم۔ اگر ایک شخص کے مقبوضہ دار کا دعوے کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا پھر مدعی نے اس سے کسی قدر درمون پر صلح کر لی پھر مدعا علیہ نے اقرار کر دیا اور مدعی نے چاہا کہ صلح توڑ دے اور کہا کہ مین نے تو تیرے انکار کی وجہ سے صلح کر لی تھی تو اسکو صلح توڑنے کا اختیار نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی شخص کے دار مین حق کا دعوے کیا پھر اس دعوے سے مثل آب پر یا اس شرط پر کہ اس دار کی کسی دیوار پر اس اس قدر جذوع رکھیگا صلح کر لی تو باطل ہے بشرطیکہ اسکا کوئی وقت مقرر نہ کیا ہو اور اگر کوئی وقت مقرر کیا مثلاً ایکسال یا اس سے زیادہ کوئی معلوم وقت مقرر کیا تو مشائخ نے اختلاف کیا ہے کرخی رحمہ نے فرمایا کہ صلح جائز ہے اور فقیہ ابو جعفر نے فرمایا کہ نہین جائز ہے۔ اور اگر کسی زمین مین حق کا دعوے کیا اور اس سے نہر سے ایک مہینہ تک پانی لینے پر صلح کی تو جائز نہین ہے اور اگر دسوین حصہ نہر مع زمین پر صلح کی تو بیع پر قیاس کر کے صلح جائز ہے یہ فتاوے قاضیخان مین ہے اگر ایک دیوار کے دعوے سے راستہ پر صلح کر لی پس اگر راستہ سے راستہ کا رقبہ مراد ہے تو صلح بلا شک ناجائز ہے اور اگر راستہ سے آمد و رفت مراد ہے تو آمد و رفت کے فروخت پر قیاس کر کے دو روایتین ہین جس روایت کے موافق آمد و رفت کا حق فروخت کرنا جائز ہے اسکے موافق ایک شخص کی آمد و رفت کے حق پر صلح جائز ہو جائیگی یہ محیط مین ہے۔ قال المترجم راستہ سے طریق خاص مراد ہے چنانچہ قیاس بیع شاہد ہے۔ اگر کسی شخص کے بیت مین حق کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اس سے اس شرط سے صلح کی کہ ایک سال تک اسکی چھت پر رہا کرے تو کتاب مین مذکور ہے کہ جائز ہے اور بعض مشائخ نے فرمایا کہ یہ حکم اسوقت ہے کہ چھت پتھر چنائی ہوا اور اگر ایسی نہو تو جسطور سے چھت کا کرایہ دینا جائز نہین ہے صلح بھی جائز نہین ہے اور بعض مشائخ نے کہا کہ ہر حال مین صلح جائز ہے یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر ایک شخص کے قبضہ مین ایک بیت ہے اسپر ایک شخص نے دعوی کیا اور دونون نے اس شرط سے صلح کی کہ بیت ایک شخص کا اور چھت دوسرے شخص کی ہے تو جائز نہین ہے جبکہ اسپر کوئی عمارت نہو اور اگر عمارت ہو اور اس شرط سے صلح کی کہ نیچے کا مکان ایک کا اور بالاخانہ دوسرے کا ہے تو جائز ہے کذا فی الحاوی۔ ایک دار پر دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اپنے غلام کو ایکسال تک مدعی کی خدمت کیواسطے دینے پر صلح کر لی تو جائز ہے اور مدعی کو اختیار ہے کہ غلام کو اپنے گھر لیجاوے اور شمس الائمہ حلوائی نے فرمایا کہ اپنے گھر لیجانے سے یہ مراد نہین ہے کہ اسکو سفر مین بمقدار سفر لیجاوے بلکہ یہ مراد ہے کہ فنائے شہر اور گانؤن مین لیجاوے اور شمس الائمہ سرخسی نے فرمایا کہ اس مقام پر مدعی کو سفر مین لیجانے کا اختیار ہے اور یہ بھی اختیار ہے کہ غلام کو دوسرے کی خدمت کیواسطے مزدوری پر دیدے یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص کے مقبوضہ دار پر کسی حق کا دعوی کیا پھر اس اس شرط پر صلح کی کہ مین اس دار کے فلان بیت مین ہمیشہ رہونگا یا مرتے دم تک رہونگا تو جائز نہین ہے یہ فتاوے قاضیخان مین ہے۔ اگر کسی کے مقبوضہ دار پر دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اس دار کے کسی بیت معین مین کسی مدت معلوم تک کی اجارت پر صلح کر لی تو یہ صلح جائز ہے پھر اگر مدعا علیہ نے مدعی سے اس بیت کی سکونت سے کسیقدر دراہم معلوم پر صلح کی تو جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص کے مقبوضہ دار پر دعوی کیا اور باہم اس شرط سے صلح کی کہ قابض اس دار مین ایکسال تک رہکر مدعی کے سپرد کرے تو جائز ہے اسیطرح اگر باہم اس شرط سے صلح کی کہ مدعی اسمین ایکسال تک رہکر قابض کو دیدے تو بھی جائز ہے اور اگر کسی پر قرضہ کا دعوے کیا اور دونون نے اس شرط پر صلح کی کہ قرضدار اس دار مین ایکسال تک رہکر مدعی کے سپرد کرے تو نا جائز ہے کذا فی الذخیرہ ایک شخص کی مقبوضہ زمین کی

اپنی ملک کا دعوے کیا پھر دونون نے اس شرط پر صلح کی کہ قابض اسمین پانچ برس تک زراعت کرے بشرطیکہ وہ زمین مدعی کا ہو تو یہ جائز ہے یہ فتاوے قاضیخان مین ہے - اگر کسی شخص نے ایک دار مین حق کا دعوے کیا پس قابض نے مدعی سے غلام یا کوئی حیوان ایک سال خدمت کیواسطے دینے پر صلح کی تو فاسد ہے خواہ صلح باقرار حق مدعی ہو یا بانکار ہو - پھر دیکھنا چاہیے کہ اگر مدعا علیہ نے وقت صلح کے یون کہا تھا کہ مین نے تیرے حق سے یا تھوڑے حصہ سے صلح کی تو یہ مدعا علیہ کیطرف سے حق یا حصہ کا اقرار ہے پھر جب صلح فاسد ٹھہری تو اس سے کہا جائیگا کہ جسقدر تو نے اقرار کیا ہے اسکو مدعی کیواسطے بیان کردے - اور اگر یون کہا تھا کہ مین نے تیرے دعوے سے صلح کر لی تو یہ اقرار نہین ہے یہ محیط مین ہے - اگر ایک دار خریدا اور اسکو مسجد بنایا پھر ایک شخص نے اسمین دعوے کیا پھر [illegible] اس مسجد بنانے والے نے یا جنکے درمیان وہ مسجد ہے ان لوگون نے صلح کر لی تو صلح جائز ہے یہ خزانۃ المفتین مین ہے - اگر ایک دار تین شخصون مین مشترک ہو یعنے تینون اسپر قابض ہون ہر ایک کے قبضہ مین اسکی ایک منزل ہے اور صحن اپنے حال پر ہے پھر سبھون نے اسمین جھگڑا کیا تو ہر ایک کو اسکی مقبوضہ منزل ملیگی اور صحن تینون مین تین تہائی مشترک ہونیکا حکم ہوگا اور اگر قاضی کے اس حکم سے پہلے باہم اسطور سے صلح کر لی کہ ایک کو نصف صحن اور باقی دو کو چوتھائی چوتھائی ملے تو جائز ہے اسیطرح اگر صلح مین ایک نے اپنے واسطے دوسرے کی آدھی منزل مقبوضہ شرط کی تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے - اگر ایک دار دو شخصون کے قبضہ مین ہو اور دونون نے جھگڑا کیا ہر ایک اپنے مالک ہونیکا مدعی ہو تو وہ دونون کے درمیان نصف نصف کا مثل ترکہ کے حکم دیا جائیگا پس اگر حکم قاضی سے پہلے باہم اسطور سے صلح کی کہ ایک کی دو تہائی اور دوسرے کی تہائی ہے تو جائز ہے یہ محیط مین ہے - اگر ایک دار دو شخصون کے قبضہ مین اسطرح ہو کہ ایک کے قبضہ مین ایک منزل اور دوسرے کے قبضہ مین دوسری منزل ہو اور ایک نے کہا کہ یہ تمام دار میرے اور تیرے درمیان نصف نصف ہے اور دوسرے نے کہا بلکہ تمام دار میرا ہے تو تمام کے مدعی کو اسکا مقبوضہ اور نصف دوسرے کا مقبوضہ دیا جائیگا اور صحن دونون مین مشترک ہوگا اور اگر حکم قاضی سے پہلے دونون نے اسطرح صلح کر لی کہ دونون مین برابر تقسیم ہو یا ایک کا تہائی اور دوسرے کا دو تہائی ہو تو جائز ہے اسی طرح اگر بعد حکم قاضی کے اسطور سے صلح کر لی تو بھی جائز ہے - اور اگر قبضہ کی یہ صورت ہو کہ ایک شخص منزل مین رہتا ہو اور دوسرا اس منزل کے بالاخانہ پر ہو اور ہر ایک نے کل کا دعوی کیا تو ہر ایک کو اسکا مقبوضہ دیا جائیگا اور صحن دونو نکو برابر تقسیم ہوگا پھر اگر حکم قضا کے بعد یا اس سے پہلے دونون نے اسطور سے صلح کر لی کہ بالاخانہ والے کو نیچے کا مکان اور آدھا صحن اور نیچے والے کو بالاخانہ اور آدھا صحن ملے تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے - دو شخصون نے ایک دیوار مین جھگڑا کیا اور دونون نے اسطرح صلح کی کہ ایک کی اصل دیوار ہو اور دوسرے کی اسکے جذوع رکھنے کی جگہ ہو تو جائز ہے اور اگر یون صلح کی کہ اسپر کوئی دیوار معلوم بنا کے اسپر اپنے جذوع معلومہ رکھے تو جائز نہین ہے یہ محیط سرخسی مین ہے - اگر دو شخصون نے ایک دیوار مین جھگڑا کیا اور اسطور سے صلح کی کہ دونون اسکو گروادین اور درحقیقت اس سے خوف تھا اور گروا کر اس شرط سے بنوادین کہ ایک شخص کا تہائی اور دوسرے کی دو تہائی ہو اور جو کچھ خرچ پڑے وہ بھی اسی حساب سے دونون پر تقسیم ہو اور اسی حساب سے ہر ایک اسپر اپنی دھنیان رکھے تو یہ جائز ہے یہ حاوی مین ہے - اگر کسی شخص کے بالاخانہ مین کچھ حق کا دعوی کیا پھر اس علو کے کسی بیت معین پر یا کسی دوسرے بالاخانہ کے ایک بیت معین پر صلح کر لی تو جائز ہے کیونکہ اسنے مجہول حق سے معلوم بدل پر صلح کی تو یہ [illegible]

قاضیخان مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کی مقبوضہ عمارت دار مین دعوے کیا اور اس سے اس دعوی عمارت سے کچھ معلوم درمون پر صلح کرلی تو جائز ہے اسیطرح اگر یون دعوی کیا کہ آدھی عمارت میری اور آدھی دوسرے کی ہے اسطور سے کہ دونون غاصب تھے دونون نے آدھی آدھی عمارت بنوائی تو بھی صلح کا یہی حکم ہے بخلاف اسکے اگر دوسرے کی مقبوضہ بکری کے ہاتھ یا آنکھ کا دعوے کیا اور اس سے صلح کی تو جائز نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر دو شخصون نے ایک شخص کے مقبوضہ دار پر دعوے کیا اور کہا کہ ہم دونون نے اسکو اپنے باپ سے میراث پایا ہے اور قابض نے اس سے انکار کیا پھر ایک نے اس دعوی سے اپنے حصہ سے سودرم پر صلح کرلی اور اسکے شریک نے چاہا کہ اسکا سو درم مین اسکا شریک ہو تو اسکو یہ اختیار نہین ہے اور دوسرے کو بسبب اس صلح کے یہ اختیار نہوگا کہ دار مین سے کچھ لے جبتک کہ گواہ قایم نکرے اور اگر ایک مدعی نے تمام دعوے سے سو درم پر صلح کی اور اپنے بھائی کی سپردگی کا ضامن ہوا پس اگر اسکے بھائی نے اسکے سپرد کیا تو صلح جائز ہے اور اسکا بھائی سو کے آدھے یعنے پچاس درم سے لیگا اور اگر اجازت ندی تو وہ اپنے دعوے پر باقی رہیگا اور صلح کرنیوالا پچاس درم قابض کو واپس کردیگا یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر دو شخصون مین سے ہر ایک کے قبضہ مین ایک یک دار ہو اور ہر ایک نے دوسرے کے مقبوضہ دار مین اپنے حق کا دعوی کیا اور یون صلح کی کہ ہر ایک دوسرے کے دار مین سکونت اختیار کرے تو جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر ہر ایک نے دوسرے کے مقبوضہ دار مین اپنے حق کا دعوے کیا اور اس شرط سے صلح کی کہ ہر ایک دوسرے کو اپنا اپنا مقبوضہ بدون تقسیم و اقرار کے دیدے تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ مین دعوے کیا اور اس سے کسیقدر دراہم معلومہ پر صلح کی بشرطیکہ دوسرا ایک کر گیہون زیادہ کرے پس اگر اس شرط پر صلح ہوئی کہ مدعی دو دار مدعا علیہ کے پاس چھوڑ دے اور کر اور درم مدعا علیہ کیطرف سے ملین پس اگر کر معین ہو تو بیشک صلح جائز ہے اور اگر معین نہو بلکہ وصف بیان یا درمیانی یا ردی بیان کرکے اسکے ذمہ رکھا گیا ہو تو بھی صلح جائز ہوگی خواہ فی الحال اسپر قبضہ کیا شرط ہو یا میعادی ادھار ہو۔ اور اگر ایسا بھی نہو یعنی کر وصف کرکے ذمہ بھی نہ رکھا گیا ہو بلکہ مطلقاً بلا وصف ہو تو تمام دار کی صلح باطل ہوگی یعنی بقدر حصہ دراہم کے بھی صحیح نہوگی۔ اور اگر کر مدعی کیطرف سے ہو اور دراہم مدعا علیہ کیطرف سے ہون پس اگر کر معین بعینہ ہو تو سب کی صلح جائز ہوگی اور اگر غیر معین بذمہ رکھا گیا ہو پس اگر اسکا وصف کیا ہو اور تمام شرائط سلم کی آمین پائی جاتی ہون مثلاً کر ادا کرنیکی میعاد اور مکان ادا اور درمون سے کر کا حصہ بیان ہو تو کل کی صلح جائز ہوگی بشرطیکہ تمام درمون پر مجلس صلح مین قبضہ کیا یا جو حصہ کر کے مقابل ہین انپر قبضہ کرلیا ہو اور اگر تمام دراہم کے قبضہ سے پہلے دونون مجلس صلح سے جدا ہوگئے تو حصہ کر کی صلح باطل ہوجائیگی۔ اور اگر کر مین تمام شرائط سلم کی بالاتفاق نپائی گئی ہون مثلاً اسنے مکان ادا بیان نہ کیا یا درمون سے حصہ کر بیان نکیا تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک کل کی صلح باطل ہوجائیگی خواہ درمون کے دینے مین تعجیل ہوئی ہو یا نہوئی ہو اور صاحبین رحمہ کے نزدیک اگر راس المال کی تعجیل کی ہو تو کل کا عقد جائز ہوگا۔ اور اگر درمون کے دینے مین تعجیل نکی ہو تو فقط حصہ کر کی صلح فاسد ہوگی اور اگر کر کے ادا کرنیکی میعاد نہو تو بالاتفاق درمون مین سے حصہ کر کی صلح فاسد ہوگی اور حصہ دار کی صلح فاسد ہونے مین اختلاف ہے صاحبین رحمہ کے نزدیک جائز ہوگی بشرطیکہ کر کا وصف بیان کیا ہو اور امام اعظم رحمہ اللہ تعالے کے نزدیک جائز نہوگی۔ اور اگر کر مدعا علیہ کیطرف سے اور درم مدعی کیطرف سے ہون پس اگر کر معین ہو تو صلح تمام کی جائز ہوگی اور اگر وصف کرکے ذمہ رکھا گیا ہو تو اسکا حکم بعینہ اسی تفصیل سے ہے جو ہم نے مدعی کیطرف سے

کرہونے کی صورت مین بیان کیا ہے اور یہ سب حکم اس صورت مین ہو کہ صلح اس شرط سے واقع ہوئی کہ مدعی اپنے دعوی کو ترک کردے - اور اگر اس شرط سے صلح واقع ہوتی کہ مدعی اس دار کو سلے اور باقی مسئلہ بحالہ رہے پس اگر کر اور درم مدعی کیطرف سے ہون یا کر مدعا علیہ کیطرف سے اور درم مدعی کیطرف سے ہون تو اس صورت کی سب وجہون کا حکم وہی ہو جو ہمنے پہلی صورت مین تفصیل سے بیان کیا ہو پھر یہ سب جو ہمنے بیان کیا اس صورت مین ہو کہ تمام کر مین میعاد مقرر ہوا اور اگر ایسا نہو بلکہ بعض کر مین میعاد ہو پس اگر کر مین سے جسقدر میعادی ہو وہ سلم کی مقدار کے لائق ہو تو صلح سب کی جائز ہوگی اور جسقدر کر میعادی ہو وہ درمون کی طرف اور جو فی الحال ہو وہ حصہ دار کے ساتھ عقد کے جائز ہونیکے واسطے ملا دیا جائیگا - اور اگر مدعا علیہ نے دار سے کسی معین حیوان پر اس شرط سے صلح کی کہ مدعی اسکو ایک کر گیہون جید اپنے ذمہ لیکر ادا کرے اور میعادی نہین ہین یعنی قبل افتراق کے گیہون ادا کرے میعادی نہین ہو تو صاحبین نے فرمایا کہ جائز نہین ہو اور امام کے نزدیک واجب ہو کہ جائز ہو اگرچہ کر بعینہ نہو مگر وصف کرکے ذمہ رکھا گیا ہو کیونکہ کیلی چیز جسب ذمہ رکھی گئی اور وہ درمون و دینارون کے سوا دوسری چیز اعیان کے مقابل ٹھہرائی گئی تو ثمن ہو جاتی ہو اور ایسے ثمن کے ساتھ خریدنا امام کے نزدیک جائز ہو بشرطیکہ وصف کرکے ذمہ لیا ہو خواہ اسکا ادا کرنا فی الحال قرار پایا ہو یا میعادی ہو یہ محیط مین ہو اور اگر اپنے دعوی سے جو اسنے کسی دار کی نسبت کیا ہو ایک کر درمیانی گیہون پر صلح کی پھر اس کر سے ایک کر جو غیر معین پر صلح کر لی تو جائز ہو یہ مبسوط مین ہو - اگر دار کے دعوے سے درمون پر صلح واقع ہوئی اور بدل صلح پر قبضہ کرنے سے پہلے دونون جدا ہوگئے تو صلح نہ ٹوٹیگی یہ محیط مین ہو - اگر کسی شخص نے ایک دار کے دعوے سے جسکو گواہون نے نہین دیکھا ہو اور نہ اسکے حدود کو پہچانتا ہو صلح کر لی یعنی غیر معین دار کے دعوے سے صلح کر لی پھر ایک دار پر دعوے کیا اور کہا کہ یہ وہ دار نہین ہو جس سے صلح کی ہو اور مدعا علیہ نے کہا کہ یہ وہی ہو تو دونون سے باہم قسم لیجائیگی اور صلح رد کردیجائیگی اور پھر مدعی دوبارہ دعوے کریگا یہ مبسوط مین ہو - ایک شخص نے دوسرے کی دیوار مین موضع جذوع کا دعوی کیا یا اسکے دار مین کسی راستہ یا پانی کے مسیل کا دعوے کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا پھر اس سے کسیقدر دراہم معلومہ پر صلح کر لی تو جائز ہو کیونکہ مجہول حق سے معلوم بدل پر صلح کی ہو یہ فتاوے قاضیخان مین ہو - ایک شخص کا دروازہ یا موکھلا موجود ہو اسپر اسکے پڑوسی نے جھگڑا کیا اور اسنے کسیقدر دراہم معلومہ پر اس شرط سے صلح کی کہ پڑوسی کو دیگا تاکہ وہ موکھلا بند نہ کرے اسکو کھلا رہنے دے تو یہ صلح باطل ہو اسی طرح اگر اس شرط سے صلح واقع ہوئی کہ موکھلے و دروازہ کا مالک کچھ درم لیکر ان دونون کو بند کردے تو بھی باطل ہو یہ ظہیریہ مین ہو - ایک شخص نے دوسرے سے کچھ زمین خریدی پھر بائع نے دوسرے کے ہاتھ فروخت کردی اور مشتری ثانی نے وہ زمین لے لی اور مشتری اول نے اس سے خصومت کرنیکا قصد کیا پس دوسرے مشتری نے اس سے کہا کہ زمین میرے پاس رہنے دے اور مجھ سے کسیقدر مال معلوم پر صلح کرے اسنے ایسا ہی کیا تو صلح جائز ہو اور وہ زمین دوسرے کی ملک پہلے مشتری کیطرف سے ہوئی اسکو یہ اختیار نہین ہو کہ جو کچھ مال صلح اسنے اس شرط سے دیا ہو اسکو واپس لیوے یہ خزانۃ المفتین مین ہو اگر کسینے دوسرے کی زمین مین سے چند گزون کا دعوے کیا اور مالک زمین نے اس دعوے سے کسیقدر دراہم معلومہ پر صلح کر لی تو جائز ہو - اور اگر زمین دو شخصون کی ہو کہ اسمین دونون کی کھیتی ہو اسپر ایک شخص نے دعوی کیا

اور دونون نے انکار کیا پھر ایک نے اس شرط سے صلح کی کہ اسکو ۱۰۰ درم دیوے اور وہ نصف کھیتی مدعی کو دیگا پس اگر کھیتی پک گئی ہو تو صلح جائز ہو اور اگر پکی نہو تو بدون شریک کی رضامندی کے صلح جائز نہوگی۔ اور یہ بخلاف اسکے ہو کہ اگر یون صلح کی کہ آدھی کھیتی مع آدھی زمین کے سو درم کی صلح مین دیگا کہ یہ جائز ہو۔ اور اگر تمام کھیتی ایک ہی شخص کی ہو پھر کسی نے آدھی کا دعوی کیا پھر مدعی نے اسکو سو درم اس شرط سے دینے کہ آدھی کھیتی دیدے اور زمین نہ دے پس کھیتی پکی ہوئی ہو تو جائز ہو اور اگر پکی نہو تو جائز نہین ہو یہ محیط مین ہو۔ اگر ایک قوم کے درمیان ایک نہر ہو اور سبھون نے اسکے کھودنے یعنی مٹی صاف کرنے یا مناۃ و پل بندی کرنے پر اس شرط سے صلح کی کہ اسکا خرچہ سبھون پر موافق حصہ کے ڈالا جاوے تو جائز ہو یہ مبسوط مین ہو۔ اگر کسی شخص کا چھتا یا پاخانہ شارع عام پر ہو اور اسکے دور کرنیکے واسطے کسی شخص نے اس سے جھگڑا کیا اور چھتے والے نے اسکے ساتھ کسیقدر معلوم درمون پر اس شرط سے صلح کی کہ اسکو اپنی جگہ پر رہنے دے تو ایسی صلح جائز نہین ہو اور لوگونکو چاہیئے کہ اسکے دور کرنیکے واسطے اسکے مالک سے خصومت کرین خواہ وہ چھتا قدیمی ہو یا جدید ہو یا اسکا حال معلوم نہو۔ اور اگر امام وقت نے اس سے دور کرنیکے واسطے خصومت کی پھر اس سے اس شرط سے صلح کر لی کہ اسکا چھتا اپنی جگہ پر چھوڑ دیا جائیگا بشرطیکہ وہ کچھ مال معلوم ادا کرے تو جائز ہو بشرطیکہ وہ جدید ہو اور امام وقت کو مسلمانون کے حق مین یہ مصلحت معلوم ہو کہ اسکو چھوڑ کر اسکے عوض مال لیکر بیت المال مین داخل کرے بشرطیکہ عام لوگون کو اس سے ضرر نہو یہ ظہیریہ مین ہو۔ اور اگر مخاصم نے چھتا دور کرنیکے واسطے مال دیا ہو تو جائز ہو بشرطیکہ وہ قدیمی ہو اور اگر جدید ہو تو جائز نہین ہو اور یہی صحیح ہو اور اگر اسکا حال معلوم نہوا اور مخاصم نے اسکے دور کرنیکے واسطے مال دیا ہو تو جائز نہین ہو اور اگر چھتے کے مالک نے مخاصم کو چھتا دور کرنیکے واسطے مال دیا تو کیسا ہی ہو جائز ہو یہ محیط سرخسی مین ہو۔ اور اگر چھتا خاص راستہ پر کسی کوچہ غیر نافذہ مین ہو پس اگر صلح اس طور سے واقع ہوئی کہ مخاصم کچھ دراہم معلومہ مالک ظلہ یعنے چھتے سے لیکر ظلہ کو اسی طور سے چھوڑ دے تو صلح جائز نہین ہو بشرطیکہ قدیمی ہو اور اگر جدید ہو پس اگر مخاصم اس کوچہ کا رہنے والا نہو اور اسکو اس چھتے کے نیچے سے گذرنے کا حق حاصل نہو تو جس شخص کو اسکے نیچے سے آمد و رفت کا حق حاصل ہو اسکی اجازت پر موقوف رہیگی۔ اور اگر صلح کرنیوالا اس کوچہ کا رہنے والا ہو پس اگر تمام چھتے سے صلح کی تو صلح جائز ہو اسکے حصہ کی صحیح ہوگی اور شریکون کے حصہ کی موقوف رہیگی اگر اسکے سب شریکون نے اجازت دیدی تو کل کی صلح جائز ہو جائیگی اور اگر انھون نے اسکے صلح کی اجازت نہ دی اور چھتا دور کیا گیا تو بیشک اسکے شریکون کے حصہ کی صلح باطل ہوگی یہانتک کہ چھتے والے کو ان شریکون کے حصہ کا بدل صلح مصالح سے واپس کر لینے کا اختیار ہو اگر سب بدل صلح اسکو دیدیا ہو۔ اور اسمین مشائخ کا اختلاف ہو کہ اسکے حصہ کا بدل صلح بھی واپس لے سکتا ہو یا نہین اور صحیح یہ ہو کہ واپس نہین لے سکتا ہو اور اگر صلح صرف اسی صلح کرنیوالے کے حصہ سے ہو تو صلح جائز ہو پھر بعد اسکے دیکھا جائیگا کہ اگر شریکون نے چھتا اپنے حال پر چھوڑ دینے مین احسان کیا اور چھوڑ دیا تو تمام بدل صلح مصالح کو دیا جائیگا اور اگر انھون نے چھتا دور کر دیا تو مصالح سے تمام بدل صلح واپس لینے مین مشائخ کا اختلاف ہو۔ اور اگر چھتے کا حال معلوم نہو کہ نیا بنا ہو یا پرانا ہو تو صلح جائز نہین ہو۔ اور اگر صلح اس چھتے کے دور کرنے پر واقع ہوئی پس اگر اس شرط پر واقع ہوئی کہ مخاصم درہم لیکر چھتے کو دور کر دے تو ہر حال مین صلح جائز ہو۔ اور اگر یون صلح واقع ہوئی کہ چھتے والا مخاصم

سے کچھ درم معلومہ لیکر چھتا دور کردے تو جائز ہے اگر چھتا قدیمی ہو اسیطرح اگر جدید ہو یا مجہول الحال ہو تو بھی یہی حکم ہے کذا فی المحیط اور یہی صحیح ہے یہ فتاوے قاضیخان میں ہے۔ ایک شخص کا ایک نخل اسکی ملک میں ہے اسکی شاخیں پھوٹ کر پڑوسی کے گھر میں جا نکلیں اسنے انکا قطع کر دینا چاہا اور نخل کے مالک نے کسیقدر دراہم معلومہ پر اس شرط سے صلح کی کہ نخل کو ایسا ہی چھوڑ دے تو یہ ناجائز ہے۔ اور اگر کاٹ ڈالنے پر صلح واقع ہوئی پس اگر مالک نخل نے پڑوسی کو کچھ درم اسکے قطع کیواسطے دیے تو جائز ہے اور اگر پڑوسی نے نخل والے کو کچھ درم اس قطع کیواسطے دیے تو صلح باطل ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے کسی زمین کے نخل کا مع اصل کے دعوے کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا پھر اس شرط سے صلح کی کہ امسال جو اسمین پھل آوینگے وہ مدعی کے ہیں تو جائز نہیں ہے کیونکہ یہ صلح ایسے بدل پر واقع ہوئی کہ وہ معدوم و مجہول ہے حالانکہ اسکے سپرد کرنے کی ضرورت ہے یہ ظہیریہ میں ہے۔ ایک شخص کے اجمہ مقبوضہ پر حق کا دعوی کیا پھر اسنے اس طور سے صلح کی کہ اس اجمہ کا شکار ایکسال تک مدعی کو دیا جائیگا پس اگر اجمہ کے صید مدعا علیہ کے مملوک نہوں تو کسی حال میں صلح جائز نہیں ہے اور اگر مملوک ہوں مثلاً پکڑ کے اجمہ میں چھوڑ دیے ہوں پس اگر وہ بدون شکار کرنیکے انکا پکڑنا ممکن ہو تو صلح جائز ہے اگر بدون شکار کرنیکے ہاتھ نہیں آسکتے ہیں تو صلح جائز نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ ایک شخص نے ایسا دار خریدا جسکا کوئی شفیع ہے پس شفیع نے اس شرط سے صلح کی کہ مشتری اسکو کسیقدر دراہم معلومہ دے تاکہ وہ شفعہ سپرد کردے تو مال واجب نہوگا اور شفعہ باطل ہو جائیگا اور اگر مال لے لیا ہو تو مشتری کو واپس کرے یہ فتاوی قاضی خان میں ہے۔ اور اگر مشتری نے شفیع کے ساتھ اس شرط سے صلح کی کہ اسکو دار دیدے اور شفیع ثمن پر کسیقدر شئ معلوم بڑھا دے تو جائز ہے یہ مبسوط میں ہے اور اگر اس شرط سے صلح کی کہ نصف یا تہائی یا چوتھائی دار لے لے اور باقی کا شفعہ مشتری کو سپرد کر دے تو جائز ہے اور اگر شفیع کے طلب شفعہ اور گواہ کر لینے کے بعد جب شفعہ مؤکد ہو گیا تب ایسی صلح واقع ہوئی تو شفیع شفعہ سے نصف دار کا لینے والا ہو جائیگا حتی کہ جسمیں سے نصف بطور شفعہ کے لے لیا ہے اسمیں جدید شفعہ دوبارہ نہیں ہو سکتا ہے اور شفیع اس صلح سے باقی نصف کا شفعہ مشتری کو دیدینے والا ہو جائیگا حتی کہ اگر یہ شفیع مبیع یا طریق میں شرکت رکھتا ہو تو پڑوسی کو اختیار ہوگا کہ جو نصف شفیع نے شفعہ میں نہیں لیا ہے اسکو لے لے اور اگر شفیع کے طلب کرنے سے پہلے یہ صلح واقع ہوئی تو نصف کو از سر نو بیع جدید میں لینے والا قرار دیا جائیگا اور اسمیں جدید شفعہ ہو سکتا ہے یہ محیط میں ہے۔ اور اگر مشتری نے شفیع سے اس شرط سے صلح کی کہ دار کے کسی بیت کو اسکے حصہ ثمن کے عوض لیکر شفعہ سپرد کر دے تو صلح باطل ہے اور حق شفعہ باقی رہیگا اور یہ حکم اسوقت ہے کہ شفیع کے شفعہ طلب کرنیکے بعد ایسی صلح واقع ہوئی ہو اور اگر قبل طلب کے ایسی صلح ہوئی تو صلح باطل ہے اور شفعہ بھی باطل ہو جائیگا یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر کسی شخص نے کسی دار میں شفعہ طلب کیا اور مشتری نے اس سے اس شرط سے صلح کی کہ شفیع کو دوسرا دار بعوض کسیقدر دراہم معلومہ کے دیدے بشرطیکہ وہ شفعہ مشتری کے سپرد کر دے تو یہ فاسد ہے یہ مبسوط میں ہے۔ ایک شخص نے ایک دار خریدا اس دار کے کسی حصہ کی نسبت ایک شخص نے خصومت کی اور باقی میں شفعہ کا دعوے کیا پھر اس سے اس شرط سے صلح کی کہ نصف دار نصف ثمن میں اس شرط سے دیدے کہ مدعی دعوے سے بری کرے تو جائز ہے اور اگر کسی دوسرے دار کے نصف دینے پر اسطور سے صلح کی تو جائز نہیں ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ایک زمین خریدی اور شفیع نے شفعہ سپرد کر دیا پھر شفیع نے شفعہ سپرد کر دینے سے انکار کیا پھر اس سے مشتری نے اس شرط سے صلح کی کہ نصف زمین نصف ثمن میں لے

تو جائز ہو اور یہ بیع جدید قرار دیجائیگی ۔ اسیطرح اگر شفیع طلب شفعہ کے بعد مرگیا پھر مشتری نے اُسکے وارثون سے
اسیطرح صلح کی تو بھی جائز ہو اور بیع جدید قرار دیجائیگی اور اگر مشتری مرگیا اور مشتری کے وارثون نے اس شرط سے
صلح کی کہ ہم نصف دار نصف ثمن مین دیدین تو بھی جائز ہو اور یہ لینا شفعہ کی راہ سے ہوگا جدید بیع قرار نہ دیجائیگی یہ
فتاوے قاضیخان مین ہو ۔ اگر کسی دار کے شفعہ مین ایک شریک اور ایک پڑوسی نے جھگڑا کیا اور باہم اس شرط سے
صلح کی کہ نصف نصف برابر دونون لے لین اور مشتری نے دونون کو دیدیا تو جائز ہے کذا فی الحاوی

**باب گیارھوان قسم مین صلح کرنیکے بیان مین** ۔ ایک نے دوسرے پر مال کا دعوی کیا اُسنے انکار کیا پھر
دونون نے صلح کی کہ مدعا علیہ قسم کھالے اور وہ مال سے بری ہو اور مدعا علیہ نے قسم کھائی تو صلح باطل ہو اور مدعی اپنے
دعوے پر باقی رہیگا اگر اُسنے گواہ قایم کیے تو مال لے لیگا اور اگر گواہ نہ پائے اور اس سے قسم طلب کی پس اگر پہلا قسم
کھانا قاضی کے سامنے نہ تھا تو قاضی دوبارہ اس سے قسم لیگا اور اگر قاضی کے سامنے تھا تو دوبارہ قسم نہ لیگا یہ فصول
عمادیہ مین ہو ۔ اور اگر دونون نے اس شرط سے صلح کی کہ اگر مدعا علیہ قسم کھالے تو وہ خصومت سے اسوقت تک بری ہو
جبتک مدعی کو گواہ ملین اور اُسنے قسم کھائی تو خصومت سے بری ہوجاتے مین مشایخ کا اختلاف ہو اور بعض مشایخ نے
فرمایا کہ خصومت سے بری نہوگا اور یہی اصح ہو حتے کہ مدعی کو اختیار ہو کہ قاضی کے سامنے دوبارہ اُس سے قسم لیوے
یہ ذخیرہ مین لکھا ہو ۔ اور اگر دونون نے اسطرح صلح ٹھہرائی کہ مدعی اپنے دعوے پر قسم کھالے تو مدعا علیہ اُسکے مال کا ضامن
ہو اور اگر مدعی نے اس شرط پر قسم کھائی اور مدعا علیہ نے اُس مال سے انکار کیا تو پھر اُسکے ذمہ کچھ لازم نہ آویگا
اور صلح باطل ہو ۔ اسیطرح اگر دونون نے اسطرح صلح کی کہ طالب و مطلوب دونون قسم کھالین پھر مدعا علیہ پر
نصف مال دعوے لازم آویگا تو بھی باطل ہو ۔ اور اگر دونون نے اسطرح صلح کی کہ طالب آج کے روز اپنے
دعوے پر قسم کھالے اور اگر آج کا دن گذر گیا اور اُسنے قسم نہ کھائی تو اُسکا کچھ حق نہین ہو پھر وہ دن گذر گیا اور
مدعی نے قسم نہ کھائی تو صلح باطل ہو اور مدعی اپنے دعوے پر باقی رہیگا اسیطرح اگر یون صلح کی کہ مطلوب قسم
کھالے تو وہ مال کا ضامن ہو یا اُسپر مال ہو یا مقر بال ہو تو بھی صلح باطل ہو اور مشروط غیر لازم ہو یہ مبسوط مین ہو ۔
اگر ایک شخص نے دوسرے پر مال یا اُسکے ماسوا کا دعوی کیا اور اُسنے انکار کیا اور مدعی کے پاس گواہ نہین ہین
اُسنے مدعا علیہ کی قسم کی درخواست کی اور قاضی نے قسم اُسپر رکھی اور اُسنے کسیقدر دراہم معلومہ پر اس شرط
سے صلح کی کہ اسطور سے قسم نہ لے تو صلح جائز ہو اور وہ اس صلح سے قسم سے بری ہوگا اسیطرح اگر یون صلح کی
کہ مین نے تجھ سے اُس قسم سے جو تیری طرف سے مجھپر لازم آئی ہو صلح کی یا یون کہا کہ مجھپر جو تیری طرف سے قسم آئی
ہو اسیقدر درمون پر فدیہ کی اور دوسرا شخص راضی ہوگیا تو صلح جائز ہو ۔ اور اگر قسم کو بعوض مال معلوم کے خریدا یعنی
مشتری نے قسم اُسکے آتھ مال معلوم پر فروخت کی تو جائز نہین ہو یہ سراج الوہاج مین ہو ۔ اگر یون صلح ٹھہرائی کہ طالب
یا مطلوب قسم کھالے اور آدھا مال مدعا علیہ پر ہوگا یا آج کے روز طالب یا مطلوب قسم کھالے بشرطیکہ اگر آج قسم نہ کھاوے
تو مال اُسپر ہو یا طالب آج کے روز قسم کھاوے کہ جو دیگا وہ حق ہو تو یہ سب صورتین صلح کی باطل ہین کیونکہ یہ خلاف
شرع ہین یہ وجیز کردری مین ہو ۔ اور اگر یون صلح قرار دی کہ طالب اپنے غلام کی آزادی یا عورت کی طلاق یا
حج یا بیع مؤکدہ کی قسم کھاوے اگر اسطور سے قسم کھالیگا تو اسکا مال مجھپر ہو تو اس صورت مین مطلوب پر کچھ

لازم نہ آویگا اور نہ طالب پر طلاق وعتاق لازم آویگا ولیکن اگر مطلوب اس امر کے گواہ قایم کرے کہ مین نے مدعی کو یہ مال ادا کر دیا ہی یا اُسنے مجھے اس مال سے بری کر دیا ہی تو اُسوقت مین اُسکا غلام آزاد ہو جائیگا اور اُس کی جورو پر طلاق ہو جائیگی کیونکہ مدعی کا اپنی قسم مین حانث ہونا عادل گواہون سے ثابت ہوگیا اسی طرح اگر اس شرط سے صلح کی کہ مدعا علیہ ان چیزون کی اسطور سے قسم کھا وے کہ اگر اسطور سے قسم کھا لیگا تو وہ میرے دعوے سے بری ہی اُسنے قسم کھالی تو بری نہ ہوگا اور طلاق وعتاق واقع نہوگی ولیکن اگر مدعی نے اپنے دعوی کے گواہ قایم کیے تو اُسوقت مین مطلوب کا طلاق وعتاق واقع ہو جائیگا کیونکہ اُسکا حانث ہونا عادل گواہون سے ثابت ہوگیا یہ محیط مین لکھا ہی - بارھوان باب خون اور زخمون سے صلح کرنے کے بیان مین - نفس اور نفس سے کم پر عمداً یا خطاءً جرم کرنے سے صلح کرنا جائز ہے ولیکن اگر عمداً جرم کرنے سے دیت سے زیادہ پر بھی صلح کی تو بھی جائز ہے یہ اختیار شرح مختار مین ہے - اور یہ مال جرم کرنے والے پر اسی کے مال سے فی الحال دینا واجب ہوگا اور اُس کی مددگار برادری پر واجب نہوگا کذا فی الحاوی اور خطاء سے جرم کرنے مین اگر دیت سے زیادہ پر صلح کی تو جائز نہین ہے یہ اختیار شرح مختار مین ہے - اور یہ حکم اسوقت ہے کہ جب کسی مقدار دیت پر جو مقررہ ہین صلح قرار دی ہو اور اُس مین زیادتی کی ہو - اور اگر سواے اُن مقدارون کے کسی مال پر صلح قرار دی اور اُسمین زیادتی کی تو جائز ہے ولیکن اُسی مجلس مین قبضہ کر لینا شرط ہے تاکہ دین سے بعوض دین کے بدون قبضہ کے افتراق لازم نہ آوے - اگر قاضی نے مجرم پر سو اونٹ دیت کا حکم کیا اُس نے سو اونٹ سے سو سے زیادہ گایون پر جو اُس کے پاس موجود ہین صلح کی اور گائین اُسکو دیدین تو جائز ہے اور اگر کسی قدر اونٹون سے بدلے درم ودینار کے کسی کیلی یا وزنی چیز پر اُدھار میعادی صلح کی تو جائز نہین ہے کیونکہ معارضۃ الدین بالدین ہے - اور اگر دیت کے اونٹون سے ان کے مثل قیمت پر یا اسقدر زیادت پر کہ لوگ برداشت کر لیا کرتے ہین صلح کر لی تو جائز ہے اور اگر زیادتی مین اسقدر خسارہ ہے کہ لوگ برداشت نہین کیا کرتے ہین تو صلح جائز نہوگی - اور اگر قاضی نے اُسپر درم یا دینارون کا دیت مین حکم کیا اور قاتل نے ایسے گیہون یا جو یا اونٹ وگاے وغیرہ پر جو اُس کے پاس موجود نہین ہین صلح قرار دی تو جائز نہین ہے اگرچہ جدا ہونے سے پہلے ان چیزون کو دیدے کیونکہ ایسی چیز کی بیع کرنا جو آدمی کے پاس وقت عقد کے موجود نہو سواے سلم کے اور صورت مین جائز نہین ہے - اور اگر قاضی نے اُسپر اونٹ یا گاے کا دیت مین حکم کیا اور اُس نے ایسے گیہون وغیرہ پر صلح کی حالانکہ بدل اُس کے پاس موجود نہین ہے ولیکن جدائی سے پہلے اُسنے یہ اناج دیدیا تو جائز ہے اور اگر جدائی سے پہلے یہ اناج نہ دیا اور دونون جدا ہوگئے تو صلح جائز نہوگی یہ سراج الوہاج مین ہے - اور اگر مجرم کے سواے دوسرے شخص نے دیت سے زیادہ پر صلح کی اور ضامن ہوا تو زیادتی باطل ہوگی اگرچہ صلح جنس دیت کے سواے دوسری جنس پر ہو - اور اگر درمون کا اُسپر حکم ہوا اور اُسنے دو ہزار دینار پر صلح کر لی اور اُسی مجلس مین قبضہ کر لیا تو جائز ہے اور اگر ڈگری ہونے سے پہلے دو سو اونٹ غیر معین پر صلح کر لی تو سو اونٹ اُسمین سے واجب ہونگے اور خیار طالب کو ہے پس جس سن کے اونٹ دیت مین واجب ہوتے ہین اگر اس سے نقصان ہو تو طالب کو اختیار ہوگا کہ صلح کو رد کر دے یہ حاوی مین ہے - ایک شخص نے دوسرے کو عمداً قتل کیا اور تیسرے کو خطاء سے قتل کیا پھر دونون کے ولیون سے دونون دیتون سے زیادہ پر صلح کی تو صلح جائز ہے اور مقتول خطا کے ولی کو بقدر دیت کے ملیگا اور باقی عمداً مقتول کے ولی کو ملیگا اور اگر دونون کے وارثون

سے وہ دیت یا کم پر صلح کی تو دونوں میں برابر تقسیم ہوں گی یہ محیط سرخسی میں ہے - اور قتل عمد کے بدل الصلح کا حکم مہر کے مانند ہے تو جیسے جہالت مہر میں برداشت کرلیجاتی ہے وہی یہاں بھی برداشت کیجاویگی - اور جو چیز تسمیہ صحیح ہونے کی مانع ہے وہ صلح میں وجوب بدل کی مانع ہے اور تسمیہ کے فاسد ہونے کے وقت قصاص ساقط ہوجاتا ہے اور نفس کا بدل یعنی دیت واجب ہوتی ہے جیسے نکاح میں مہر مثل واجب ہوتا ہے مثلاً ایک کپڑے پر صلح قرار دی ولیکن ایک صورت میں نکاح وصلح میں فرق ہے وہ یہ ہے کہ اگر شراب پر نکاح کیا تو مہر مثل واجب ہوگا اور عمداً خون کرنے سے اگر شراب پر صلح کی تو کچھ واجب نہوگا یہ کافی میں ہے - اور قتل خطا میں دیت واجب ہوگی یہ اختیار شرح مختار میں ہے - اور اگر عمداً ہاتھ کاٹنے سے شراب یا سور پر صلح کی تو تسمیہ جائز نہیں ہے ولیکن عفو صحیح ہے یعنے قصاص معاف کرنے آسنے جو بدل مقرر کیا وہ بدل ناجائز اور عفو صحیح ہے اور مقطوع الید ہاتھ کاٹنے والے سے کچھ نہیں نلے سکتا ہے اور اگر خطا سے اُسنے ہاتھ کاٹا ہو اور باقی مسئلہ بحالہ رہے تو ہاتھ کٹا ہوا اُس سے دیت یعنے ارش لے سکتا ہے اور اگر کسی آزاد کے دینے پر صلح واقع ہوئی تو یہ بھی مثل شراب وسور پر صلح واقع ہونے کے ہے یہ محیط میں ہے - اور اگر ہر ایک کا خون دوسرے پر آتا ہے اور دونوں نے ایک دوسرے کو خون سے معاف کردینے پر صلح کی تو جائز ہے جیسے خلع میں ہے یہ اختیار شرح مختار میں ہے - ایک شخص کو عمداً زخمی کیا اور اُس سے صلح کی تو دو حال سے خالی نہیں ہے یا تو زخم سے اچھا ہوگیا یا مرگیا پس اگر زخم سے یا ضرب سے یا سر زخمی کرنے سے یا کاٹ ڈالنے ہاتھ سے یا کسی جرم سے فقط اُن چیزوں سے صلح کی تو صلح جائز ہے بشرطیکہ اسطرح اچھا ہوا ہو کہ اُسکا کچھ اثر باقی ہو اور اگر اسطرح اچھا ہوگیا کہ اثر بھی باقی نہ رہا تو صلح باطل ہوگی اور اگر اس جنایت سے مرگیا تو بخلاف صاحبین کے امام کے نزدیک یہ حکم ہے کہ صلح باطل ہوگئی اور دیت واجب ہوگی اور اگر ان پانچوں چیزوں اور جو کچھ ان سے حادث ہو صلح کی تو صلح جائز ہے اگر اُس سے مرگیا۔ اور اگر اچھا ہوگیا تو اس مقام پر مذکور ہے کہ صلح جائز ہے اور کتاب الوکالت میں مذکور ہے کہ اگر کسی نے دوسرے کے سر میں ہڈی کھولدینے والا زخم لگایا پھر کسی کو وکیل کیا کہ اُس سے صلح کرے اسطور سے کہ اس زخم سر سے اور جو کچھ اس سے نفس تک پیدا ہو صلح کرے یعنے نفس ضائع ہوجانے تک صلح کرے پس اگر وہ شخص مرگیا تو صلح نفس سے قرار دیجاویگی اور اگر اچھا ہوگیا تو دس حصوں میں سے ساڑھے نو حصے مال واجب ہوگا اور نصف دسواں حصہ جسکے زخم آیا ہے وہ واپس کردیگا اور عامہ مشائخ نے فرمایا کہ ان دونوں روایتوں میں اختلاف بسبب اختلاف وضع کے ہے کیونکہ اس مقام پر یوں صلح کی کہ جو کچھ اس زخم سر سے نفس ضائع ہونے تک پیدا ہو سب سے صلح کی اور یہ ایک شے معلوم ہے لہذا بدل صلح کو قائم وحادث دونوں پر تقسیم کرنا ممکن ہوا اور اس مقام پر زخم اور جو اُس سے پیدا ہو صلح قرار دی ہے اور یہ امر مجہول ہے کبھی پیدا ہوتا ہے اور کبھی نہیں پیدا ہوتا ہے اور اگر پیدا ہوا تو بھی نہیں معلوم کہ کسقدر پیدا ہوگا اسواسطے بدل کو قائم وحادث پر تقسیم کرنا متعذر ہوا پس تمام بدل بمقابلہ موجود کے قرار پایا۔ ولیکن اگر جنایت سے صلح کی تو سب صورتوں میں صلح جائز ہے ولیکن اگر اسطور سے اچھا ہوگیا کہ بالکل اُسکا اثر باقی نہ رہا تو جائز نہوگی یہ محیط سرخسی میں ہے - اگر جرم عمداً کیا ہو اور مجروح نے جرم کرنیوالے سے تھوڑے سے بدل پر صلح کی حالانکہ وقت صلح کے وہ مرض الموت کا بیمار تھا تو صلح جائز ہے اور اگر جراحت خطا سے ہو اور اس سے صلح کی حالانکہ وقت صلح کے وہ مرض الموت کا مریض تھا اور بدل میں سے کم کردیا تو یہ صلح تہائی مال سے معتبر ہوگی پھر یہ وصیت مددگار برادری کے واسطے صحیح ہوگی نہ قاتل کے واسطے اگرچہ دیت پہلے قاتل پر واجب ہوتی اور مددگار برادری اسکی طرف سے اُسکو برداشت کریگی یہ محیط میں ہے - اگر مریض نے عمداً خون کے حق سے جو اُسکا چاہیے ہے ہزار درم

نقد دینے پر صلح کرلی پھر بعد صلح کے ایک سال کی تاخیر دیدی تو تہائی مال سے تاخیر جائز ہوگی کذا فی المبسوط **قال المترجم** یعنے مریض کا تہائی مال اگر ہزار درم ہون تو پورے ہزار درم کی تاخیر ایکسال تک روا ہو ورنہ جسقدر تہائی مال ہوتا ہو اسقدر کے حصہ کی تاخیر روا ہوگی اس عبارت سے جہان مذکور ہے یہی مراد ہوتی ہو یا درکھنا چاہیے واللہ اعلم بالصواب - اگر کسی نے دوسرے کی انگلی عمدًا کاٹ ڈالی یا خطا سے کاٹی اور اُس سے کسی قدر مال پر صلح کرلی پھر دوسری انگلی اُسی کے پہلو کی شل ہو گئی تو کاٹنے والے پر امام اعظم رحمہ کے نزدیک اُسکا بھی ارش لازم آویگا اور صاحبین کے نزدیک کچھ لازم نہوگا یہ حاوی مین ہے - قلت ہذا اذا شلت لسبب القطع - ایک شخص قتل کیا گیا اُسکے دو بیٹے ہین پھر ایک نے اپنے حصہ سے سو درم پر صلح کرلی تو جائز ہے اور اُسکے بھائی کو اسمین شرکت کا اختیار نہین ہے اور اگر قتل خطا سے واقع ہوا ہو اور ایک نے کسی قدر مال پر اس سے صلح کرلی تو اُسکے شریک کو اس مال مین شرکت کا اختیار ہے ولیکن اگر مصالح چاہے کہ اُسکو چوتھائی ارش دیدے تو ہو سکتا ہے یہ مبسوط مین ہے - اگر خون عمد سے ایک غلام یا باندی پر صلح کرلی تو جائز ہے اور درمیانی درجہ کی باندی یا غلام دلائے جائینگے - اور اگر کسی غلام معین پر صلح کرلی پھر وہ غلام آزاد نکلا تو قاتل پر دیت لازم آویگی - قلت یعنی قصاص ساقط ہوگیا - اور اگر دونون مین اختلاف ہوا قاتل نے کہا کہ مین نے تجھ سے اِس غلام پر صلح کی ہے اور ولی مقتول نے کہا کہ نہین بلکہ اُس غلام پر صلح کی ہے تو صلح جائز ہے اور قسم سے قاتل کا قول قبول ہوگا یہ محیط مین ہے - اگر قتل عمد سے دو غلامون پر صلح قرار دی پھر ایک غلام آزاد نکلا تو امام اعظم رحمہ اللہ تعالےٰ کے نزدیک یہ غلام پورا حق ہے اور امام ابو یوسف رحمہ کے نزدیک یہ غلام اور دوسرے آزاد کی قیمت اگر وہ غلام ہوتا تو جسقدر ہوتی دینی پڑیگی اور امام محمد رحمہ کے نزدیک یہ غلام اور پورا ارش درمون سے دینا پڑیگا یہ کافی مین ہے - اور اگر قتل عمد سے کسی گھر مین ایک سال تک رہنے یا کسی غلام سے ایکسال تک خدمت لینے پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر ہمیشہ کے واسطے یا جو کچھ قاتل کی باندی کے پیٹ مین ہے اُسپر یا جو کچھ اُسکے درخت سے پیدا ہو خواہ سالہاے معلومہ پر یا ہمیشہ کے واسطے صلح کی تو جائز نہین ہے یہ نہایہ مین ہے - اور اگر قتل عمد سے جو کچھ اسکی بکریون کے پیٹ مین ہے یا جو کچھ اُن کے تھنون مین ہے یا جسقدر اُسکے درخت خرما پر دس برس تک پیدا ہو اُسپر صلح کی تو قاتل پر دیت واجب ہوگی کذا فی المحیط - اور اگر اسطور سے صلح کی جو کچھ تیرے درخت خرما پر پھل ہین اُسپر صلح کی تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے - اگر مقتول کے ولی نے قاتل سے اس شرط سے صلح کی کہ مین تجھکو یہ خون اس شرط سے معاف کرتا ہون کہ جو تیرا خون فلان شخص پر ہے تو اُسے معاف کردے تو جائز ہے اور یہ صلح درحقیقت بلا بدل کے عفو ہے پس اگر قاتل نے فلان شخص کو اپنے خون واجب سے معاف کردیا تو مقتول کا ولی اُس سے کچھ نہین لے سکتا ہے اور اگر معاف نہ کیا تو دو صورتین ہین اگر قاتل کا خون جو دوسرے شخص پر آتا ہے وہ دوسرا شخص اس ولی مقتول کا باپ یا بیٹا یا ان کے مثل ہے تو ولی مقتول اُس قاتل سے دیت لے لیگا اور اگر قاتل کا قصاص کسی اجنبی پر واجب ہے تو ولی مقتول کو قاتل سے کچھ لینے کا اختیار نہین ہے یہ محیط مین ہے منتقی مین ہے کہ ابن سماعہ نے امام ابو یوسف سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے دوسرے کا داہنا ہاتھ کاٹ ڈالا پس ہاتھ کٹے ہوئے نے قاطع سے اس شرط سے صلح کی کہ مین قاطع کا الٹا ہاتھ کاٹ ڈالون اور کاٹ ڈالا تو یہ صلح پہلے جرم کا عفو ہے اور اُسپر اس اُلٹے ہاتھ کاٹنے کا جرمانہ نہ آویگا اور نہ قاطع پر کچھ جرمانہ آویگا اور اگر بعد اس صلح کے اُلٹے ہاتھ کاٹنے سے پہلے دونون نے جھگڑا کیا تو صلح کرنے والے کو اُلٹے ہاتھ کاٹنے کا اختیار

ہوگا ولیکن اپنے سید سے ہاتھ کی دیت لے لیگا - اور اگر اس شرط سے صلح کی کہ قاطع کا ہاتھ و پیر کاٹ ڈالے یا قاطع کے غلام کو قتل کر دے پس اگر اُسکا ہاتھ و پانون کاٹا تو قاطع اُس سے اپنے پانون کی دیت بھر لیگا - اور اگر اُسکے غلام کو قتل کیا تو قاطع کی اُسپر اپنے غلام کی قیمت واجب ہوئی پس دونون باہم بقدر دیت ہاتھ کے بدلا کر لینگے اور جسقدر کسی کا حق زیادہ ہوگا وہ اسقدر لے لیگا - اور اگر اس شرط سے صلح کی کہ اس آزاد کا ہاتھ کاٹ ڈالے یا فلان شخص کے غلام کو قتل کر دے اور بعد صلح کے کیا تو دوسرے آزاد کے ہاتھ کی دیت دیگا اور دوسرے غلام کی قیمت دیگا اور اپنے ہاتھ کی دیت اپنے ہاتھ کاٹنے والے سے بھر لیگا یہ محیط سرخسی مین ہے - اور اگر قتل عمد مین اس شرط سے صلح کی کہ اُسکا پانون کاٹ ڈالے تو یہ مفت معافی کرنا ہے اور اگر قتل خطا ہو تو اُسپر دیت واجب ہوگی یہ مبسوط مین ہے - اور اگر عمداً ہاتھ کاٹ ڈالنے سے اس شرط پر صلح کی کہ اُسکا پانون کاٹ ڈالے تو صلح باطل ہے اور مفت عفو ہو گیا اور قاطع سے کچھ نہین لے سکتا ہے ایسا ہی عامہ روایات اس کتاب مین مذکور ہے اور اسی کتاب کی بعض روایات مین ہے کہ ارش لے لیگا اور اگر خطا سے ہاتھ کاٹنے کی صورت مین ایسا واقع ہو تو سب روایتون کے موافق بالاتفاق اُس سے ہاتھ کی دیت لے لیگا - اور اگر قتل عمد مین کذا اکذا اشقال چاندی و سونے پر صلح کی یعنی کسی قدر تعداد بیان کی مگر اُس تعداد مین چاندی اور سونے کو داخل کیا تو جائز ہے اور اُسپر ان دونون مین سے ہر ایک کا نصف واجب ہوگا یہ محیط مین ہے - اگر قتل عمد ہو پھر اُس سے کسی شخص نے ہزار درم پر صلح کر لی اور ضامن نہ ہوا تو اُسپر کچھ واجب نہ ہوگا اور اگر قاتل نے خود ہی اس مصالح کو وکیل کیا تھا تو بدل صلح قاتل پر واجب ہوگا اور اگر اپنے غلام پر ولی مقتول سے اس قول سے صلح کی اور اُس غلام کی خلاص کا ضامن ہوا یعنے یہ غلام تجھکو حقوق غیر سے پاک کر کے سپرد کیا جائیگا اسکا ضامن ہوا پس اگر وہ غلام ولی مقتول کے پاس سے استحقاق مین لے لیا گیا تو مصالح سے کچھ نہین لے سکتا ہے ولیکن قاتل سے اُسکی قیمت لے لیگا بشرطیکہ قاتل نے اُسکو صلح کا حکم کیا ہو اور اگر مصالح اُسکی خلاص کا ضامن ہوا ہو اور خود از راہ احسان صلح کی ہے پھر وہ غلام استحقاق مین لے لیا گیا تو ولی اُس سے غلام کی قیمت بھر لیگا یہ مبسوط مین ہے - اگر فضولی نے خون عمد سے ہزار درم پر صلح کی اور ضامن ہوگیا پھر وہ ہزار درم استحقاق مین لے لیے گئے تو ولی مقتول اُسکے مثل مصالح سے لے لیگا پھر جب فضولی نے درم صلح ضامن ہو کر دیدیے تو قاتل سے نہین لے سکتا ہے - اور اگر قاتل نے اسکو صلح کا وکیل کیا تھا اور ضامن ہونے کا وکیل نہین کیا تھا اور اُسنے ضامن ہو کر ادا کر دیے تو جسقدر ادا کیے ہین قاتل سے لے لیگا یہ محیط مین ہے - ایک غلام اور ایک آزاد نے ملکر ایک شخص کو عمداً قتل کر ڈالا پھر غلام کے مالک اور آزاد نے کسی شخص کو وکیل کیا کہ دونون کی طرف سے ولی مقتول سے صلح کرے اُسنے دو قاتلون کی طرف سے ہزار درم پر صلح کی تو ہر ایک پر نصف نصف لازم آئیگا اور بعض روایات مین مذکور ہے کہ اگر خطا سے قتل کیا ہو اور ایسی صورت واقع ہوئی تو بھی یہی حکم ہے یہ محیط سرخسی مین ہے - اگر غلام نے کسی شخص کو عمداً قتل کیا اور مقتول کے دو ولی ہین اور غلام کے مالک نے ایک ولی سے اُسکے حصہ سے اسی غلام قاتل کے دینے پر صلح کر لی تو جائز ہے اور اس مصالح سے جبکو غلام دیا ہے کہا جائیگا کہ تو اپنے شریک کو نصف غلام دیدے یا آدھی دیت اُسکو دیدے اس شرط سے کہ غلام تیرا ہے - اور اگر باوجود اس غلام کے دوسرے غلام پر بھی صلح کی تو دوسرے مین اُسکا حق نہوگا اور اگر غلام قاتل کے نصف پر صلح قرار دی تو جائز ہے اور وہ غلام اُسکے مالک اور مصالح کے درمیان نصف نصف ہوگا پھر اس صلح کے سبب سے دوسرے کا حق قصاص نہ رہا بلکہ مال سے متعلق ہو گیا

اور نصف غلام غیر منقسم کا دونون آدمیون مین مستحق ہوا پس دونون شریک غلام کے دوسرے ولی کو یا تو آدھا غلام دینگے یا نصف دیت اُسکو دینگے۔ اور اگر اُس سے درمون پر یا کسی کیلی یا وزنی چیز پر خواہ نقد یا بمعادی آدھا صلح کی تو جائز ہے اور دوسرے کا اُسمین کچھ حق نہوگا ولیکن وہ غلام قاتل کو پکڑیگا پس غلام کا مولے یا تو نصف غلام اُسکو دیگا یا آدھی دیت دیگا اور باندی اور مدبرہ اور ام الولد عمداً قتل کرنے سے صلح کرنے مین یکسان ہین یہ مبسوط مین ہے۔ اگر غلام ماذون نے کسی شخص کو عمداً قتل کیا تو اپنی طرف سے اُسکا صلح کرنا جائز نہین ہے اور اگر اُسکے غلام نے کسی کو عمداً قتل کیا اور اسکی طرف سے غلام ماذون نے صلح کی تو جائز ہے یہ کنز مین ہے۔ اور اگر غلام نے کسی کو خطا سے قتل کیا اور مولے نے بعضے اولیاے مقتول سے دیت سے کم پر صلح کر لی یا عروض یا کسی حیوان معین پر صلح کی تو جائز ہے اور باقی ولیون کو اُسمین شرکت کا اختیار ہے یہ مبسوط مین ہے۔ ایک غلام نے زید کا عمداً ہاتھ کاٹ ڈالا اور مولے نے غلام کو بحکم قاضی یا بلا حکم زید کو دیدیا اور زید نے اسکو آزاد کر دیا پھر زید اُسی ہاتھ کاٹنے کیوجہ سے مرگیا تو غلام اُسکے نفس کا بدل صلح ہو جائیگا۔ اور اگر زید نے اُسکو آزاد نہ کیا ہو تو غلام اُسکے مالک کو واپس دیا جائیگا پھر زید کے ولیون سے کہا جائیگا کہ تمھارا جی چاہے اسکو قتل کر دیا عفو کر دو یہ شرح جامع صغیر صدر الشہید مین ہے۔ اگر کسی باندی نے ایک شخص کو خطا سے قتل کیا اور اُسکے دو ولی موجود ہین وہ باندی بچہ جنی پھر اُسکے مالک نے ایک ولی سے کہا کہ یہ باندی کا بچہ تیرے حق دیت کی صلح مین تجھے دیتا ہون اُسنے صلح کر لی تو جائز ہے اور دوسرے ولی کے مولی پر پانچ ہزار درم واجب ہونگے۔ اور اگر اس شرط سے صلح کی کہ اسکے حق مین اُسکو تہائی باندی دیدے تو جائز ہے اور اُسکے شریک کو چاہے نصف باندی دیدے یا نصف دیت دیدے پس اس کتاب کی روایت مین اُسکا بعض کے دینے کا اختیار کرنا دونون حصونکے دینے کا اختیار نہین قرار دیا گیا۔ اور جامع کی روایت مین ہے کہ ایک کے حصہ مین دینے کا اختیار ہونا وہی دونون کے حصہ مین اختیار ہے جیسا فدیہ کی صورت مین ہوتا ہے اور یہی روایت اصح ہے اور پہلی روایت مذکورہ کی تاویل یہ ہے کہ اسنے ایک سے تہائی باندی پر صلح کی اور یہ حصہ اسکے حق سے کم ہے تو مولی دوسرے سے یہ کہہ سکتا ہے کہ مین نے اُسکے حصہ مین دینا اس سبب سے اختیار کیا کہ وہ اپنے حق سے کم پر راضی ہو گیا اور تو اسپر راضی نہین ہوگا پس مجھپر لازم یہ نہین ہے کہ باندی ہی تیرا پورا حق تجھے دون بلکہ مجھے اختیار ہے کہ باندی مین سے دون یا اور سے۔ اور اگر اسنے ایک شریک سے نصف باندی پر صلح کی تو یہ صلح اسکا اس امر کو اختیار کرنا ہے کہ باقی آدھی باندی دوسرے کو دیگا۔ یہ مبسوط مین ہے۔ اگر مدبر نے کسی کو عمداً قتل کیا اور اُسکے مولی نے اُس سے ہزار درم پر صلح کر لی اور یہی اس مدبر کی قیمت ہے تو جائز ہے اور اگر اسکے بعد پھر مدبر نے کسی کو خطا سے قتل کیا تو مذکور ہے کہ اُسکے مالک پر دوسری قیمت لازم آوے گی اور اگر پہلا قتل خطا سے ہوا اور مولے نے ہزار درم پر جو اسکی قیمت ہے صلح کر لی پھر مدبر نے کسی دوسرے کو قتل کیا تو مولے دوسری قیمت کا ضامن نہوگا پہلا ولی اور دوسرا دونون ایک قیمت مین شریک قرار پاوینگے یہ محیط مین ہے۔ اگر مدبر نے ایک شخص کو خطا سے قتل کیا اور دوسرے کی خطا سے آنکھ پھوڑ دی تو مولی کو اُسکی قیمت دونون کو دینی ہوگی کہ دونون مین تین تہائی تقسیم ہوگی پس اگر مولی نے آنکھ والے کو سو درم صلح کر کے دیئے حالانکہ مدبر کی قیمت چھ سو درم ہے اُسنے سو درم پر قبضہ کر لیا اور باقی سو درم سے بری نہین کیا تو دونون مدعی اس سو درم کو باہم تین حصہ کر کے تقسیم کر لینگے اور اگر بعد اس تقسیم کے اُسکو سو درم سے بری کر دیا تو اس تقسیم مین تغیر نہ آویگا۔ اور اگر سو درم پر صلح کر لی اور باقی سے قبضہ اور تقسیم سے پہلے بری کر دیا تو یہ سو درم دونون کو پانچ حصے ہو کر تقسیم ہونگے ایک پانچوان آنکھ والے کو اور چار پانچوان خون کے ولی کو

ملینگے۔ اور اگر سو درم پر قبضہ کر لیا پھر باقی سو درم سے تقسیم سے پہلے اسکو بری کر دیا تو امام ابو یوسف رح کے نزدیک یہ سو درم دونوں میں تین تہائی تقسیم ہونگے پھر رجوع کر کے کہا کہ آنکھ والے کو انمیں سے پانچواں حصہ ملیگا اور یہی قول امام محمد رح کا ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اگر مدبر نے کسی شخص کو خطا سے قتل کیا اور دوسرے کی آنکھ پھوڑ دی پھر دونوں سے مولی نے ایک غلام پر صلح کر کے دونوں کو دیدیا تو جائز ہے پھر اگر دونوں نے اختلاف کیا اور ہر ایک دعویدار ہوا کہ ولی مقتول یعنی خون کا حقدار میں ہوں اور دونوں میں سے کسی کے پاس گواہ نہیں ہیں تو غلام دونوں کو برابر تقسیم ہو گا پس اگر مدبر کے مالک نے کہا کہ تو ولی مقتول ہے اور دوسرے سے کہا کہ تو آنکھ کا حقدار ہے تو قسم سے اسکا قول قبول ہو گا یہ محیط میں ہے۔ اگر مدبر نے عمداً قتل کر دینیکا اقرار کیا تو مثل مملوک محض کے اقرار اسکا جائز ہے پس اگر مولی نے ایک ولی مقتول سے کسی کپڑے پر صلح کر لی تو جائز ہے اور دوسرے ولی کی مولی پر مدبر کی نصف قیمت واجب ہوگی بشرطیکہ اسکے گواہ موجود ہوں یا مولی اسکا اقرار کرے اور اگر گواہ نہوے تو کچھ نہیں ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اگر کسی شخص نے اپنی عورت کو زخمی کیا پس عورت نے اس سے اسی عمداً جراحت سے خلع کرنے پر صلح کی اور سواے جراحت کے خلع میں کچھ نہیں قرار دیا پس اگر وہ عورت اس زخم سے اچھی ہو لئی اور اثر رہگیا تو خلع جائز اور تسمیہ جائز اور زخم کا ارش بدل خلع قرار دیا جائیگا اور طلاق بائن ہوگی خواہ لفظ خلع کے ساتھ ہو یا صریح طلاق کے ساتھ ہو۔ اور اگر اچھی ہو گئی اور اسکا اثر بھی باقی نہ رہا تو طلاق مفت واقع ہوگی حتے کہ عورت پر شوہر کو بدل خلع واپس کرنا واجب نہیں ہے اگرچہ خلع میں فقط جراحت کا نام لیا ہے۔ یہ حکم اسوقت ہے کہ زخم سے اچھی ہو گئی ہو اور اگر اس زخم سے مر گئی تو امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک خلع جائز اور تسمیہ باطل ہے اور جب امام اعظم رح کے نزدیک تسمیہ باطل ہوا تو قیاس چاہتا ہے کہ قصاص واجب ہو اور استحسانا شوہر کے مال میں دیت واجب ہو گی پھر دیکھنا چاہیے کہ اگر طلاق بہ لفظ خلع واقع ہوئی تو بائن ہو گی اور اگر بلفظ طلاق ہوئی تو رجعی ہو گی اور صاحبین رح کے نزدیک خلع مفت واقع ہو گا حتے کہ شوہر پر دیت لازم نہ آویگی اور عفو ہو گا پھر طلاق اگر بلفظ خلع واقع ہوئی تو بائن ہو گی اور اگر صریح واقع ہوئی تو بروایت ابوسلیمان میں رجعی ہو گی اور ابو حفص کی روایت کے موافق بائن ہو گی یہ سب اسصورت میں ہے کہ فقط جراحت پر خلع کیا ہو اور اگر جراحت سے اور جو اس سے پیدا ہووے خلع کیا تو سب کے نزدیک وہی ہے جو صاحبین رح کے نزدیک فقط جراحت پر خلع کرنے کی صورت میں مذکور ہوا ہے۔ یہ حکم مذکور عمداً زخمی کرنے کی صورت میں ہے اور اگر خطا سے زخمی کرنے کی صورت ہو پس اگر فقط جراحت پر خلع کیا اور عورت اس زخم سے اچھی ہو گئی اور اثر باقی رہا تو خلع جائز اور تسمیہ جائز اور طلاق بائن ہو گی اور اگر اچھی ہو گئی اور اثر بھی نہ رہا تو طلاق مفت واقع ہو گی اور عورت پر مہر واپس کرنا لازم نہیں ہے۔ اور اگر اس زخم سے مر گئی تو امام اعظم رح کے نزدیک اس صورت کا حکم اور زخم سے اچھے ہو جانے اور اثر نہ باقی رہنے کا حکم یکساں ہے اور صاحبین رح کے نزدیک خلع جائز اور تسمیہ جائز ہے اور اگر جراحت پر اور جو اس سے پیدا ہو سب پر خلع کیا اور زخم خطا سے ہے اور اس زخم سے مر گئی تو تسمیہ صحیح اور طلاق بائن ہوگی خواہ لفظ خلع سے واقع ہوئی یا لفظ طلاق سے اور مددگار برادری کے ذمہ سے یہ دور کیا جاویگا اور تہائی مال سے معتبر ہو گا بشرطیکہ صاحب فراش ہونے کے بعد اسنے خلع کیا ہو یہ بعض مشائخ کے نزدیک ہے۔ اور اگر اسنے خلع کیا حالانکہ غالباً ایسے زخم سے موت آجاتی ہے لیکن اگر تمام بدل خلع تہائی مال کے برابر ہے تو مددگار برادری کیواسطے وصیت ہے اور جائز ہے اور اگر تمام بدل خلع تہائی مال سے باہر نکلتا ہے تو جسقدر تہائی نکلتی ہے اسقدر مددگار برادری سے دور کیا جائیگا اور باقی اس کے وارثوں کو دیگا کلام [illegible]

قرار شدہ مال کو عوض قرار نہ ٹھہرایا

یہ مبسوط سرخسی سے ہے

سے اُسکا اعتبار ہوگا اگر اُسنے صاحب فراش ہونے سے پہلے خلع کیا ہے یہ بعض مشائخ کے نزدیک ہے اور بعض مشائخ کے نزدیک خواہ غالبًا اُس سے موت آجاتی ہو یا نہ آتی ہو یہی حکم ہے۔ اور جو کچھ ہم نے جراحت پر خلع کرنے مین ذکر کیا ہے وہی ضربہ اور شجہ اور ہاتھ کٹنے اور ضرب یدسے خلع کرنے مین ہے۔ اور جنایت پر اگر خلع کیا تو اسکا حکم وہی ہے جو جراحت سے اور جو اُس سے پیدا ہو دونون سے صلح کرنے کی صورت مین ہے اور ایسا ہی حکم اس صورت مین ہے کہ اگر کسی نے اپنی عورت کو مجروح کیا پھر اسکے ساتھ اس شرط سے صلح کی کہ اسکو ایک طلاق دیگا بشرطیکہ اس سب سے وہ اسکو معاف کر دے تو اسکا حکم مثل اس صورت کے ہے کہ عورت سے جراحت اور جو اس سے پیدا ہو سب سے صلح کی یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی دوسرے کی جورو کو خطا سے زخمی کیا پھر اسکے شوہر نے اس عورت سے اس شرط سے صلح کی کہ اسکو ایک طلاق دیگا بشرطیکہ اس سب کو معاف کر دے پھر وہ عورت اس زخم سے مرگئی تو عفو تہائی مال سے معتبر ہوگا اور طلاق بائن ہوگی اور اگر زخمی کرنا عمدًا ہو تو یہ سب جائز ہے اور طلاق رجعی ہوگی۔ اگر کسی نے اپنی عورت کے دانت مین مارا پھر اُس سے اس جنایت پر بشرط ایک طلاق کے صلح کی تو جائز ہے اور طلاق بائن ہوگی اور اگر وہ دانت سیاہ پڑگیا یا گر گیا یا اسکی وجہ سے دوسرا دانت گر گیا تو اسپر کچھ واجب نہوگا یہ مبسوط مین ہے۔ اگر مکاتب نے کسی شخص کو عمدًا قتل کیا پھر مکاتب نے اس سے سو درم پر صلح کی تو جائز ہے پس اگر ادائے صلح کے بعد آزاد ہوگیا تو صلح گذر چکی اور ادا کرنا ہوگیا اور اگر ادائے بدل الصلح سے پہلے آزاد ہوا لیکن آزاد ہوتے ہی اُس سے بدل الصلح کا مطالبہ کیا جائیگا اور اگر بعد ادائے بدل الصلح کے عاجز ہوا تو صلح پوری ہوچکی اور ادا بھی ہوچکا اور اگر ادا کرنے سے پہلے عاجز ہوا تو جبتک آزاد نہو اس سے مطالبہ نکیا جائیگا اور یہ قول امام اعظم رحمہ اللہ کا ہے اور صاحبین رحمہما اللہ تعالے نے فرمایا کہ اسکے مالک سے فی الحال اُسکے ادا کرنے کا مطالبہ ہوگا کہ یا تو غلام کو دیدے یا اُس کا فدیہ دے اور اگر درمون یا اناج معین یا غیر معین پر صلح واقع ہوئی اور بدون قبضہ کے دونون جدا ہوگئے تو صلح اپنے حال پر رہیگی اور اگر مکاتب کیطرف سے کسی شخص نے کفالت کی اور بدل الصلح دین ہے تو کفالت جائز ہے اور اگر بدل صلح عین ہو مثلًا کوئی غلام یا کپڑا معین ہو تو بھی یہی حکم ہے یہ محیط مین ہے پس اگر جس چیز پر صلح واقع ہوئی ہے وہ غلام ہو اور اسکا کوئی کفیل ہوگیا پھر غلام دینے سے پہلے مرگیا تو ولی مقتول کو کفیل سے ضمان قیمت کا اختیار ہے اور اگر چاہے تو غلام کی یہ قیمت مکاتب سے لیوے۔ اور اگر وہ غلام بعینہ قائم ہو تو قبضہ سے پہلے اسکو فروخت کرسکتا ہے یہ مبسوط مین ہے اگر مکاتب نے کسی شخص کو عمدًا قتل کیا اور اسپر اس امر کے گواہ قائم ہوئے اور اُسنے ولی مقتول کے ساتھ کسی قدر مال پر ادعا میعادی صلح کرلی تو جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ اور اگر مکاتب نے خون کے عوض نقد مال پر ذمہ میعادی ادعا یک کے صلح کی اور قتل کرنا خود مکاتب کے اقرار یا گواہون سے ثابت ہے اور کسی شخص نے بدل الصلح کی کفالت کرلی پھر وہ مکاتب عاجز ہوکر مملوک محض ہوگیا تو ولی مقتول کو مکاتب سے مواخذہ کرنے کا جبتک آزاد نہو اختیار نہین ہے ولیکن کفیل کو مکاتب کے آزاد ہونے سے پہلے گرفتار کرسکتا ہے یہ فتاوے قاضی خان مین لکھا ہے۔ اگر مکاتب نے کسی شخص کو عمدًا قتل کیا اور اسکے دو شخص ولی ہین پھر ایک نے سو درم پر اس سے صلح کرلی اور مکاتب نے اسکو ادا کر دیے پھر عاجز ہوکر مملوک محض ہوگیا پھر دوسرا ولی مقتول آیا تو مولے کو اختیار ہے چاہے نصف غلام قاتل اسکو دیدے یا اسکی نصف دیت ادا کر دے۔ اور اگر عاجز نہوا یا کہ آزاد ہوگیا پھر دوسرا ولی آیا تو اُس کے واسطے مکاتب پر مکاتب کی نصف قیمت کی ڈگری کیجاویگی کہ وہ اُس پر قرضہ ہوگی۔ اور

اگر دونون ولیون مین سے ایک نے خون سے بدون صلح کے معاف کردیا تو مکاتب پر حکم کیا جائیگا کہ دوسرے کیواسطے اپنی آدھی قیمت مین سعی کرے پس اگر دوسرے نے مکاتب سے اسکے عوض کسی شئے معین پر صلح کرلی تو جائز ہے ولیکن جبتک اسپر قبضہ نہ کرے اسمین تصرف نہین کرسکتا ہے۔ اور اگر کسی شئے غیر معین پر صلح کی اور قبضہ سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو صلح باطل ہوگئی اور اگر کسی معین اناج پر اسکی نصف قیمت سے زیادہ پر صلح کی تو جائز ہے اور یہی حکم عروض کا ہے اور اگر درم یا دینارون پر جو اسکی نصف قیمت سے زیادہ این صلح کی تو جائز نہین ہے یہ صلح بمنزلہ اسکے ہے کہ قرضہ سے اسکی مقدار سے زیادہ پر اسی جنس سے صلح کی حالانکہ یہ ناجائز ہے۔ اور اگر اسکے واسطے کسی شخص نے آدھی قیمت کی کفالت کرلی تو جائز ہے اور اگر کفیل نے اس سے اناج یا کپڑے پر صلح کرلی تو جائز ہے۔ اور کفیل مکاتب سے نصف قیمت لے لیگا۔ اور اگر مکاتب نے اسکو نصف قیمت کے عوض کچھ رہن دیا اور وہ تلف ہوگیا حالانکہ اس سے آدھی قیمت ادا ہوسکتی تھی تو وہ جسکے عوض رہن تھا اسمین گیا اور اگر اسکی قیمت مین کچھ زیادتی ہو تو زیادتی باطل ہوگی یہ مبسوط مین ہے۔

تیرھوان باب عطیہ مین صلح کرنے کے بیان مین۔ اگر دفتر مین کوئی عطیہ کسی شخص کے نام لکھا ہوا ہے اور اسمین دوسرے نے اس سے جھگڑا کیا اور کہا کہ یہ میرا ہے اور مدعا علیہ نے اس سے کسی قدر درمون یا دینارون پر خواہ نقد یا میعادی ادھار صلح قرار دی تو صلح باطل ہے اسیطرح اگر کسی مال عین پر اس سے صلح کی تو بھی باطل ہے یہ مبسوط مین ہے۔ زید کے نام دیوان مین عطیہ لکھا ہوا ہے وہ دو بیٹے چھوڑ کر مرگیا اور دونون نے اس شرط سے صلح کی کہ دفتر مین ایک کے نام سے لکھی جاوے ۔ اور ۔ یہی اسکو لیوے اور دوسرے کو کچھ عطیہ نہ ملے اور جسکے واسطے عطیہ ہوجائیگا وہ کچھ مال معلوم دیوے تو صلح باطل ہے اور مال صلح واپس کرے اور عطیہ اسی کا ہوگا جسکے واسطے امام وقت نے مقرر کیا ہے یہ وجیز کردری مین ہے۔ اگر کوئی عورت مرگئی اور اسکے عطیہ مین دو شخصون نے جھگڑا کیا اور ہر ایک نے دعوے کیا کہ عورت مذکورہ ہماری ماں یا بہن تھی پھر دونون نے اس شرط سے صلح قرار دی کہ یہ عطیہ ایک کیواسطے دوسرے کے نام سے لکھا جاوے بشرطیکہ وہ اسپر جعل دیوے تو عطیہ اسی کو ملیگا جسکے نام ہے اور جو اسنے دوسرے کو دیا ہے وہ واپس کریگا۔ اور اسی طرح اگر یون صلح کی کہ وہ ایک کے نام لکھی جاوے بشرطیکہ جو حاصل ہوگا وہ دونون مین برابر تقسیم ہوگا تو بھی باطل ہے اور وہ عطیہ اسی کو ملے گا جسکے نام ثبت ہے۔ اور اگر عورت کا ایک بیٹا ہو اور اس عورت کے عطیہ پر اسکے بھائی نے نام لکھا دیا پھر اسکے بیٹے نے اس سے جھگڑا کیا اور بھائی نے کسی قدر درم معلومہ پر یا کسی عرض معین پر اس شرط سے صلح کی کہ عطیہ بھائی کو مدیدے تو جسقدر اسنے درم لیے ہین وہ جائز نہین ہین اور جو کچھ عطیہ مین رزق وغیرہ حاصل ہو وہ اسکو ملیگا جسکا نام دفتر مین چڑھا ہوا ہے اسی طرح اگر وہ شخص جسکا نام چڑھایا گیا ہے کوئی اجنبی ہو کہ عورت کے اور اس کے درمیان قرابت نہو تو بھی ایسا ہی ہے۔ اور اگر عورت مرگئی اور اسکا بیٹا ہے پس امام وقت نے اسکے بیٹے کو عطیہ کا وارث اس شرط سے کیا کہ ان وارثون مین میراث کے طور پر سے تقسیم ہووے تو یہ ٹھیک ہے اور اگر اسنے یہ حکم دیا کہ سب قرعہ ڈالین جس کے نام سے قرعہ برآمد ہو اسی کا نام لکھا جاوے پھر اگر اس شخص نے جس کے نام قرعہ پڑا ہے کچھ جعل سے لیا تو اسکو واپس کرنا چاہیئے اور اگر کسی شخص کو عطیہ مین زیادتی پہونچی اس نے اپنے بیٹے کو دیوان مین داخل کرایا کہ جو کچھ حاصل ہو وہ میرے اس لڑکے اور بھائی کے درمیان برابر تقسیم ہو تو جس کے نام دفتر مین ہو اسی کو ملیگی اور شرط باطل ہے۔ اور اگر کسی شخص نے بجائے اپنے لشکر مین کسی دوسرے شخص کو بھیدیا اور اسکے واسطے کچھ جعل مقرر کردی پھر وہ شخص قایم مقام اس لشکر والا مین گیا اور وہاں انھون نے کچھ فتح

لے

مال غنیمت حاصل کیا تو حصہ اُس قایم مقام کو ملیگا اور جو شخص پیچھے رہگیا تھا اور اُسنے بجاے اپنے اُسکو مقرر کرکے بھیجا تھا اُسکو اُسکے جعل کو جو اُسنے دیا ہے واپس کردے۔ اسی طرح اگر کسی شخص کو اجرت پر یعنے درمون معینہ پر چند ماہ کیواسطے مزدور کیا کہ میری طرف سے اس لشکر جہاد مین جاوے تو یہ جائز نہین ہے یہ مبسوط مین لکھا ہے

**چودھوان باب۔ غیر کیطرف سے صلح کرنے کے بیان مین۔** درمیانی کا صلح کرنا اسوقت درست ہے کہ جب وہ آزاد بالغ ہو پس غلام ماذون اور نابالغ کی صلح جائز نہین ہے یعنی درمیانی بنکر غیر کیطرف سے صلح کر دینا جائز نہین ہے یہ بدائع مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے پر حق کا دعوے کیا اور اجنبی نے مدعی سے صلح کی پس اگر مدعی نے دین کا دعوے کیا اور مدعا علیہ نے انکار کیا پھر اجنبی نے مدعی سے کہا کہ فلان شخص سے اپنے دعوے سے ہزار درم پر صلح کرلے اُسنے کہا کہ میں نے صلح کی تو موقوف رہیگی اگر مدعا علیہ نے اجازت دیدی تو جائز ہے اور بدل لازم آویگا اور اگر رد کردی تو باطل ہوگئی اور اجنبی درمیان سے نکل جاویگا۔ اور اگر مدعی سے یون کہا کہ مین نے تجھ سے تیرے دعوے سے جو فلان شخص پر کیا ہے ہزار درم پر صلح کرلی تو بعض مشائخ نے اختلاف کیا ہے بعضون نے کہا کہ یہ اور پہلی صورت یکسان ہے اور بعضون نے کہا کہ یہ بمنزلہ اس قول کے ہے کہ مجھ سے صلح کرلے اپنے دعوی سے جو فلان شخص پر کیا ہے ہزار درم پر۔ اور اگر یون کہا کہ مجھ سے ہزار درم پر صلح کرلے یا فلان شخص سے میرے مال سے ہزار درم پر صلح کرلے یا فلان شخص سے ہزار درم پر صلح کرلے بشرطیکہ مین ضامن ہون تو ان تینون صورتون مین صلح کا نفاذ اجنبی پر ہوگا اور مال اُسی پر لازم آویگا اور مدعا علیہ سے واپس نہین لے سکتا ہے۔ اور یہ حکم اسوقت ہے کہ مدعا علیہ منکر ہوا اور درمیانی نے بدون اُس کے حکم کے صلح کرلی اور اگر وہ منکر ہو مگر درمیانی نے اُسکے حکم سے صلح کی پس اگر وکیل نے مدعی سے کہا کہ فلان شخص سے اپنے دعوی سے ہزار درم پر صلح کرلے تو صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی اور مال مدعا علیہ پر واجب ہوگا اور درمیانی درمیان سے نکلجاویگا۔ اور اگر درمیانی مامور نے مدعی سے یون کہا کہ مین نے تجھ سے ہزار درم پر صلح کرلی تو اسمین جسطرح ہمنے بیان کیا ہے ویسا ہی مشائخ کا اختلاف ہے یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اور اگر یون کہا کہ مجھ سے صلح کرلے تو بھی صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی ولیکن بدل صلح دینے کیواسطے مصالح پکڑا جائیگا اور اگر یون کہا کہ فلان شخص سے میرے مال سے ہزار درم پر صلح کرلے تو بھی یہی حکم ہے یہ محیط مین ہے اور اگر کہا کہ فلان شخص سے ہزار درم پر اس شرط سے صلح کرلے کہ مین ضامن ہون تو صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی اور مدعی کو خیار ہے چاہے بحکم عقد مدعا علیہ سے بدل کا مطالبہ کرے اور چاہے بحکم کفالت مصالح سے مطالبہ کرے اور یہ سب اسصورت مین ہے کہ مدعا علیہ منکر ہو پس اگر قرضہ کا مقر ہو اور اجنبی نے اسکے بلا حکم صلح کرلی پس اگر اجنبی نے کہا کہ فلان شخص سے ہزار درم پر صلح کرلے تو صلح مدعا علیہ کی اجازت پر موقوف رہیگی۔ اور اگر یون کہا کہ مین نے تجھ سے صلح کی تو مشائخ نے جیسا ہمنے ذکر کیا ہے اختلاف کیا ہے۔ اور اگر کہا کہ مجھ سے ہزار درم پر صلح کرلے تو یہ صلح اجنبی پر نافذ ہوگی اور مال اُسی کے ذمہ لازم ہوا اور مدعا علیہ سے واپس نہین لے سکتا ہے۔ اور اگر یون کہا کہ فلان شخص سے میرے مال سے ہزار درم پر صلح کرلے تو بمنزلہ اس قول کے ہے کہ مجھ سے صلح کرلے یعنے صلح اُسی پر نافذ ہوگی اور مال اُسی کو لازم ہوگا اور مدعا علیہ سے واپس نہین لے سکتا ہے۔ اور اگر یون کہا کہ فلان شخص سے صلح کرلے اس شرط سے کہ مین ضامن ہون تو یہ مدعا علیہ کی اجازت پر موقوف ہے۔ یہ سب اُس صورت مین ہے کہ مدعا علیہ قرضہ کا مقر ہوا اور اجنبی نے بدون اسکے حکم کے صلح کی ہو۔ اور اگر اُسنے اجنبی کو صلح کرنیکا حکم کیا ہو پس اگر اُسنے کہا کہ فلان شخص سے صلح کرلے

تو یہ صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی اور اسی پر مال واجب ہوگا اور اگر یون کہا کہ مجھ سے صلح کر لے تو بھی صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی مگر اجنبی سے مال کا مطالبہ ہوگا پھر وہ مدعا علیہ سے واپس لیگا۔ اسی طرح اگر کہا کہ فلان شخص سے ہزار درم پر میرے مال سے صلح کر لے یا ہزار درم پر صلح کر لے بشرطیکہ مین اُسکا ضامن ہون تو یہ صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی اور مال اجنبی پر بحکم کفالت واجب ہوگا نہ بحکم عقد حتے کہ قبل ادا کرنے کے موکل سے نہیں لے سکتا ہے یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اور اگر اُس نے کہا کہ مین نے تجھ سے صلح کی تو عقد صلح اُسی کو لازم ہوگا جیسا کہ مجھ سے صلح کر لے کے کہنے کی صورت مین تھا یہ بعض کا قول ہے اور بعض نے کہا کہ صلح اُسکے ذمہ لازم نہوگی جیسا کہ فلان شخص سے صلح کر لے کہنے کی صورت مین تھا یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اور یہ سب اُس صورت مین ہے کہ مال دعوے دین ہو اور اگر عین ہو پس اگر مدعا علیہ منکر ہو اور اجنبی اُسکے حکم سے یا بلا حکم صلح کرے تو اُسکا حکم وہی ہے جو دین کی صورت مین اُسکے حکم سے یا بلا حکم صلح کرنے کا تھا اور اگر مدعا علیہ مقر ہو پس اگر اجنبی نے بدون اُسکے حکم کے صلح کی پس اگر یون کہا کہ فلان شخص سے صلح کر لے تو مدعا علیہ کی اجازت پر موقوف رہیگی اور یہ صلح اجنبی پر نافذ نہوگی۔ اور اگر کہا کہ مین نے تجھ سے صلح کی تو اسمین مشائخ کا اختلاف ہے جیسا ہمنے سابق مین بیان کیا ہے۔ اور اگر یون کہا کہ مجھ سے صلح کر لے یا فلان شخص سے صلح کر لے میرے مال سے ہزار درم پر یا میرے ان ہزار درمون پر تو یہ صلح اُسی پر نافذ ہوگی اور مال عین اُسی کا ہوگا۔ اور اگر کہا کہ فلان شخص سے ہزار درم پر اس شرط سے صلح کر لے کہ مین ضامن ہون تو یہ صلح اجازت مدعا علیہ پر موقوف ہے اگر اسنے اجازت دیدی تو یہ شخص کفیل ہو جائیگا یہ فتاوی قاضی خان مین ہے۔ اور اگر صلح مدعا علیہ کے حکم سے ہو تو اسطور سے کہنے مین کہ فلان شخص سے صلح کر لے صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی اور یہ شخص مامور درمیان سے نکل جائیگا۔ اور اس کہنے مین کہ مین نے تجھ سے صلح کر لی مشائخ نے اختلاف کیا ہے اور اس کہنے مین کہ مین نے تجھسے صلح کی یا فلان شخص سے میرے مال سے ہزار درم پر صلح کر لے تو صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی حتے کہ اُسی سے بدل کا مطالبہ کیا جائیگا۔ اور اگر یون کہا کہ تو فلان شخص سے صلح کر لے بشرطیکہ مین ضامن ہون تو بھی صلح مدعا علیہ پر نافذ ہوگی اور گویا عقد صلح مدعی و مدعا علیہ کے درمیان جاری ہوا اور اجنبی پر کفالت کیوجہ سے ضمان لازم آویگی عقد کیوجہ سے لازم نہ آویگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر مصالح نے مدعی سے سو درمون پر صلح کر لی پھر کہا کہ مین یہ درم نہین ادا کرونگا پس اگر عقد صلح کو اپنی طرف یا اپنے مال کی طرف نسبت کر چکا ہے یا بدل الصلح کا ضامن ہو چکا ہے تو اُسپر ادا کیواسطے جبر کیا جاویگا اور اگر اسمین سے کوئی بات نہو تو اُسپر جبر نہ کیا جائیگا یہ ذخیرہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کیطرف کچھ دعوی کیا اور بدون حکم مدعا علیہ کے ایک شخص اجنبی نے مدعی سے صلح کر لی اور سو درم بدل صلح ٹھہرائے پھر مدعی نے وہ دراہم زیوف پائے یا کسی عرض پر صلح واقع ہوئی اور مدعی نے اُسمین عیب پا کر واپس کیا تو مصالح پر کچھ لازم نہین ہے اور مدعی اپنے دعوے پر باقی رہے گا یہ محیط مین ہے اگر کسی خاص غلام پر اُس سے صلح کی اور اُسمین استحقاق ثابت ہوا یا وہ آزاد یا مدبر یا مکاتب نکلا تو اپنے دعوے کی طرف عود کریگا اور صلح کرنے والے پر کچھ واجب نہوگا۔ اور اگر اُس نے کسی قدر دراہم معلومہ پر صلح کی اور ضامن ہو گیا اور دیدیے پھر وہ استحقاق مین لیے گئے یا زیوف یا ستوق نکلے تو مدعی کو اُس شخص سے لینے کا اختیار ہے جسنے صلح کی ہے نہ مدعا علیہ سے چنانچہ اگر یہ صلح مدعا علیہ کے ساتھ واقع ہوئی ہو تو جس سے صلح کرے اُسی سے لے سکتا ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اور اگر دو شخص مین سے ایک پھر مدعی نے دعوے کیا اور مدعا علیہ نے اُس سے صلح کر لی پھر استحقاق ثابت کر کے لے لیگئی تو صلح کرنے والے کو

اختیار ہے کہ بدل الصلح واپس کرے خواہ مصالح درمیانی ہو یا مدعا علیہ ہو یہ حاوی میں ہے اور اگر مدعی نے فضولی کے ساتھ کسیقدر مال معلوم پر اس شرط سے صلح کر لی کہ یہ مال جسمین دعوی ہوا ہے درمیانی کو ملے مدعا علیہ کو نہ ملے حالانکہ مدعا علیہ دعوی مدعی سے منکر ہے تو صلح جائز ہے خواہ درمیانی نے صلح کو اپنے مال کیطرف منسوب کیا یا نہ کیا ہو خواہ ضامن ہوا ہو یا نہوا ہو۔ پھر جب یہ صلح جائز رہی تو مصالح کو اختیار ہے کہ مدعی سے اس شئے مدعا بہ کے سپرد کرنے کا مطالبہ کرے پس اگر اس سے سپرد کرنا ممکن ہوا مثلاً گواہ قایم کیے یا مدعا علیہ نے اقرار کیا تو اسکے سپرد کر دیگا اور اگر ممکن نہوا تو مصالح کو صلح فسخ کر کے اپنا بدل صلح واپس لینے کا اختیار ہے۔ پس اگر مدعی نے مدعا علیہ کے ساتھ خصومت کرنی چاہی اور اس امر کے گواہ قائم کرنے چاہے کہ یہ شئے مدعا بہ اس مصالح کی ملک ہے جسنے اس سے خریدی ہے یا مدعا علیہ سے قسم لینی چاہی تا کہ وہ نکول کرے حالانکہ مدعا علیہ منکر ہے تو مدعی کی خصومت اسکے ساتھ صحیح نہ ہے پس اگر مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ یہ شئے مدعی کی ہے تو اس کے قبضہ سے لیکر درمیانی کے سپرد کر دیگا اور اگر درمیانی نے مدعا علیہ سے خصومت کرنی چاہی پس اگر وہ منکر ہو تو خصومت صحیح نہ ہے اور اگر اس نے مدعی کی ملک ہونے کا اقرار کیا تو درمیانی کی خصومت اسکے ساتھ مسموع نہ ہوگی یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر مدعی نے درمیانی سے اسطور سے صلح کی کہ مدعا بہ مدعا علیہ کی ہو بشرطیکہ مدعی اسکو اس مدعا بہ یعنی دعوے سے بری کر دے اور درمیانی نے صلح کو اپنے مال کیطرف منسوب کیا یا بدل صلح کا ضامن ہو گیا تو جائز ہے اور وہ شئے مدعا علیہ کی ہو گی خواہ مدعا علیہ منکر ہو یا مقر رہو یہ محیط میں ہے۔ اور اگر اجنبی نے مدعا علیہ سے اس شرط سے صلح کر لی کہ وہ دار مدعی کے ہاتھ میں اسقدر مال صلح کے عوض سپرد کر دے تو جائز ہے ایسے ہی اس شرط سے کہ وہ دار مدعی کیواسطے اتنے کو خرید کیو جسے ہو جاوے تو بھی جائز ہے اور اگر درمیانی صلح کیواسطے مامور ہوا اور اسنے ضمانت کیے بدل صلح ادا کر دیا تو صحیح ہے کہ مدعی سے واپس لیگا یہ تاتار خانیہ میں ہے۔ ایک شخص پر ایک کر گیہوں قرض کا دعوی کیا اور اسنے انکار کیا اور ایک درمیانی نے اس سے دس درم کے عوض خرید کی شرط پر صلح کی اور درم دیدیے تو صلح باطل ہے اور اگر خرید نہ کیا بلکہ دس درم پر صلح کر کے اس کو دیدیے تو جائز ہے یہ مبسوط میں ہے وکیل خصومت نے اگر صلح کر لی تو صحیح نہیں ہے بخلاف مامور کے یعنے صلح کیواسطے مامور ہو تو جائز ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر کسی شخص کو وکیل کیا کہ اس دار کے دعوے سے یا اس دار کے دعوے سے صلح کرے پس جس سے وکیل نے صلح کر لی جائز ہے اسی طرح اگر فلان پر دین کے دعوی یا فلان دوسرے پر دین کے دعوی سے صلح کرنے کا وکیل کیا اور اسنے دونوں میں سے کسی سے صلح کر لی تو جائز ہے اور اگر موکل نے کہا کہ میں نے تجھے اس دار کے دعوے میں خصومت کرنیکا یا اس دعوی سے صلح کرنیکا وکیل کیا تو توکیل صحیح ہے حتے کہ اگر قبل خصومت کے اسنے صلح کر لی تو جائز ہے اور اگر اس دار کے دعوے میں خصومت کی پھر چاہا کہ صلح کرے تو اسکی صلح جائز نہ ہوگی اسی طرح اگر کہا کہ میں نے تجھے اپنے اس غلام کے فروخت کرنے کا یا فلان شخص پر دعوے سے صلح کرنے کا وکیل کیا تو توکیل صحیح ہے اور دونوں کاموں میں سے جس ایک کام کو اسنے اختیار کیا جائز ہے اور اسکو یہ اختیار نہیں ہے کہ ایک میں شروع کرنے کے بعد دوسرے میں ہاتھ لگاوے یہ مبسوط میں ہے۔ ایک شخص کو ایک دار کے دعوے سے صلح کرنے کیواسطے وکیل کیا اسنے قابض سے سو درم پر صلح کی اور صلح کو اپنے موکل کی طرف منسوب نہ کیا اور نہ تسمیہ کیا تو استحساناً جائز ہے کذا فی محیط السرخسی۔

**پندرھواں باب وارثوں و وصی و میراث و وصیت میں صلح کرنے کے بیان میں۔** اگر ترکہ وارثوں میں مشترک ہو

اور اگر صلح مین قرضہ کو داخل نہ کیا تو باقی ترکہ سے صلح جائز ہے اور قرضہ انہین باہم مشترک بموجب فرائض کے قرضدار پر باقی رہیگا یہ محیط مین ہے اگر عورت نے اپنے آٹھوین حصہ میراث اور مہر سے کسیقدر دراہم معلومہ پر صلح کر لی اور ترکہ مین کچھ دین یا نقد ظاہر نہ تھا حتی کہ صلح جائز ہو گئی پھر میت کا کوئی قرضہ ظاہر ہوا جسکو وارث نہین جانتے تھے یا ترکہ مین کوئی مال معلوم ہوا جسکو وارث نہین جانتے تھے تو اس دین وعین کی صلح مین داخل ہونے مین اختلاف ہے بعضون نے کہا کہ داخل نہوگا بلکہ تمام وارثون مین بحساب اُنکے حصہ میراث کے تقسیم ہوگا اور بعضون نے کہا کہ داخل ہوگا اور اس قول کے موافق اگر میت کا قرضہ ظاہر ہو تو صلح فاسد نہ ہو جاویگی گویا یہ دین وقت صلح کے ظاہر ہوا ہے اور جس کے قول کے موافق داخل نہوگا تو یہ دین وعین وارثون مین تقسیم ہوگا اور صلح باطل نہ ہوگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہے اور اگر میت پر قرضہ ہو پھر عورت سے اُسکے آٹھوین حصہ سے کسی چیز پر صلح قرار دی تو جائز نہین ہے کیونکہ ترکہ مین قرضہ ہونا اگرچہ قلیل ہو تصرف کا مانع ہوتا ہے پس اگر وارثون نے اسکا جائز ہونا چاہا تو اسکا طریقہ یہ ہے کہ وارث میت کے قرضہ کا ضامن ہو جاوے بشرطیکہ ترکہ مین سے واپس نہ لیگا یا کوئی اجنبی بشرط برارت میت کے ضامن ہو جاوے یا میت کا قرضہ وارث لوگ کسی دوسرے مال سے ادا کر دین پھر باہم اُس عورت کے آٹھوین حصہ و مہر سے صلح کرین جسطرح بیان ہوا ہے تو جائز ہے اور اگر وارث نے قرضہ میت کی ضمان نہ کی ولیکن کوئی مال جسمین میت کے قرضہ کی ادا ہو سکتی ہے جدا کیا پھر باقی مال مین اُس عورت نے جسطرح بیان کیا ہے صلح کی تو جائز ہے پس اگر میت کے قرضخواہ نے وارثون کے تقسیم کر لینے اور صلح کر لینے کی اجازت اپنے حق وصول پانے سے پہلے دیدی تو اسکو اختیار رہے کہ اُس سے رجوع کرلے یہ ظہیریہ مین ہے۔ ایک عورت نے اپنے شوہر کی میراث سے کسی معلوم مال پر صلح کر لی پھر میت پر کچھ قرضہ ظاہر ہوا تو عورت کے ذمہ بھی بقدر اُسکے حصہ ترکہ کے لازم آویگا اور وہ بدل صلح مین سے لیا جائیگا یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ اگر کوئی عورت مر گئی اور خاوند و بھائی چھوڑا اور بھائی نے اسکی تمام میراث سے شوہر سے کسی قدر درہم معلومہ پر اور ایک متاع پر اُس عورت کے متاعون مین سے صلح کر لی اور اس سب کو بیان کر لیا پھر دونون نے باہم اختلاف کیا پس اگر اصل صلح مین اسقدر اختلاف کیا کہ واقع ہوئی ہے یا نہین تو منکر صلح سے قسم لیجاویگی اور اگر صلح و بدل صلح پر اتفاق کیا اور مصالح نے دعوے کیا کہ اس نے بدل صلح پر میرے قبضہ کرنے کے بعد مجھ سے غصب کر لیا ہے اور دوسرے نے انکار کیا تو اسی دوسرے کا قول قسم سے معتبر ہوگا اور باہم دونون سے قسم نہ لیجاویگی۔ اور اگر بدل صلح کی جنس یا مقدار مین اختلاف کیا تو دونون سے باہم قسم لیجاویگی اور صلح رد کر لینگے اور اگر دونون نے بدل کی صفت مین اختلاف کیا پس اگر صفت عین مین ہو تو منکر کا قول قبول اور باہمی قسم نہ لیجائیگی اور اگر صفت ذمہ مین ہو تو باہم قسم کھاوین اور صلح رد کر لینگے اور اگر کسی نے گواہ پیش کیے تو اُسکے گواہ قبول ہونگے اور اگر دونون نے گواہ قایم کیے تو وہ گواہ قبول ہونگے جو زیادتی کے مثبت ہون اور اگر شوہر نے کہا کہ مین نے تجھ سے اس متاع پر صلح کی تھی ولیکن تو نے اُسمین تغیر کر دیا اور قطع کر دی اور بھائی نے کہا کہ مین نے ایسا نہین کیا ہے تو قسم سے بھائی کا قول قبول ہوگا یہ محیط مین ہے ایک وارث غائب ہے اور باقی وارثون نے میت کی جورو سے اس شرط سے صلح کر لی کہ اُسکا حصہ وارثان حاضر کو ملے تو جائز ہے اور اگر بعض ترکہ پر اس شرط سے صلح کی کہ کل ترکہ شرکت مین رہے تو غائب کی اجازت اور حکم قاضی پر صلح موقوف رہیگی یہ فصول عمادیہ مین ہے۔ ایک شخص مر گیا اور اُسنے زید و عمرو دو بیٹے چھوڑے اور میت پر قرضہ ہے اور میت کی زمین اور قرضہ تھا دوسرون پر پھر زید نے عمرو سے کسیقدر دراہم معلومہ پر اس شرط سے صلح کر لی کہ زمین زید کو ملے اور وہ دراہم جو باپ کے دوسرون پر قرض ہین وہ [illegible]

دونون مین مشترک رہین اور جو قرضہ باپ پر ہے اُسکا زید ضامن ہو اور وہ اسقدر درہم ہین تو امام ابو یوسف رحمہ اللہ سے امالی مین
روایت ہے کہ یہ صلح جائز ہے اور اگر میت پر جو قرضہ ہے اسکو بیان نہ کیا تو صلح باطل ہوگی کذا فی فتاوی قاضیخان - ایک وارث پر
قرضخواہ نے ترکہ مین قرضہ کا دعوی کیا اور وارث نے انکار کیا پھر ترکہ مین سے کسیقدر مال پر صلح کی اور ضامن ہوا کہ اگر باقی وارث
تیری صلح کو جائز نہ رکھینگے اور جو مال تو نے ترکہ مین سے صلح مین دیا ہے اُسکو طلب کرینگے تو مین ضامن ہون تو یہ ضمان صحیح ہے
یہ فصول عمادیہ مین ہے - ایک شخص مر گیا اور اُسنے زید و عمرو دو بیٹے چھوڑے پھر ایک شخص نے میت پر سو درم قرضہ کا دعوی
کیا اور زید ایک بیٹے نے اقرار کر لیا اور کہا کہ آدھا ن سے مین بقدر اپنے حصہ کے یعنے پچاس درم تجھے دیتا ہون بشرطیکہ تو مجھے
باقی قرضہ کے واسطے گرفتار نکرے تو امام اعظم رحمہ نے فرمایا کہ یہ باطل ہے - قرضخواہ کو باقی قرضہ کے واسطے گرفتار کرنیکا اختیار
ہے اور امام ابو یوسف رحمہ نے فرمایا کہ زید کو نہ پکڑیگا بلکہ عمرو سے باقی قرضہ وصول کر لیگا لیکن اگر وہ قرضہ عمرو سے وصول نہ ہوا
تو وب گیا یا اسنے انکار کیا تو مقر سے باقی وصول کر لیگا اور یہی طرح اگر عمرو غائب ہو تو قرضخواہ کو اختیار ہے کہ حاضر کو تمام قرضہ کیواسطے
پکڑے اور صلح باطل ہے یہ محیط سرخسی مین ہے - اور اگر دار تمام وارثون مین مشترک ہو اور سب کے قبضہ مین ہو اور ایک شخص نے اپنے
حق کا دعوی کیا اور بعضے وارث غائب ہین اور بعضے حاضر ہین اور حاضر نے اس مدعی سے انکار سے صلح کی پس اگر یہ صلح مدعی کے
تمام دعوی سے واقع ہوئی جو کچھ اس مصالح کے قبضہ مین ہے اور جسقدر شریکون کے قبضہ مین ہے سب سے یہ صلح جائز ہے اور مصالح
اور اُسکے شریک دعوی سے بری ہو گئے اور مصالح اپنے شریکون سے کچھ نہین لے سکتا ہے - اور اگر اسنے صرف اپنے مقبوضہ
سے صلح کی تو بھی صلح جائز ہے اور مدعی کو اسکے شریکون کے مقبوضہ مین دعوی کا اختیار باقی رہا - اور اگر بعد اقرار کے مصالح
نے صلح کی اسطور سے کہ حاضر نے مدعی کے تمام دعوی کا اقرار کیا ہے پھر اُس سے صلح کی پس اگر اُستے اپنے اور اپنے ساتھیون
کے تمام مقبوضہ سے صلح کی تو صلح جائز ہے اور مصالح مشتری ہے اپنے زعم مین اپنے مقبوضہ اور اپنے شریکون کا مقبوضہ
خریدنیوالا ہے پس اگر اُسکو اپنے شریکون کے مقبوضہ پر ملکیت کا مقبوضہ ممکن ہوا مثلاً اُسکے شریکون نے تصدیق کی کہ یہ مقبوضہ
مدعی کا ہے تو لے لیگا اور اسکو اختیار نہوگا اور اگر اسکے شریکون نے حق مدعی سے انکار کیا تو مصالح مشتری کو اختیار ہے
چاہے صلح فسخ کر کے تمام بدل صلح واپس کرے یا یہان تک انتظار کرے کہ کسی حجت شرعی سے باقی وارثون کا مقبوضہ لے
سکے ایسا ہی شیخ الاسلام خواہرزادہ نے ذکر کیا ہے - اور شمس الائمہ سرخسی نے اسصورت مین یون ذکر کیا ہے کہ مصالح مدعی سے
شریکون کے حصے جو اُسکے سپرد نہین ہوئے ہین بقدر اُنکے حصہ کے واپس لیگا اور اپنے حصہ کے عوض نہ لیگا ایسا ہی اگر حاضر
نے مدعی سے اس شرط سے صلح کی کہ میراحق مدعی کا ہو تو بھی یہی حکم ہے اور اگر حاضر نے مدعی سے فقط اپنے مقبوضہ سے صلح کی تو اُسکا
مقبوضہ اُسکے سپرد کیا جائیگا زیادہ نہ دیا جائیگا اور اُسکو اختیار نہوگا یہ محیط مین ہے - بعض وارثون پر میت کے قرضہ کا دعوی
کیا پس وارث نے صلح کر لی حالانکہ بعض وارث غائب ہے پھر وہ غائب آیا اور اُسنے صلح کی اجازت نہ دی پس اگر مدعی نے
اپنا دعوی گواہی سے ثابت کر دیا اور اس وارث نے بدل صلح کو ترکہ سے بحکم قاضی ادا کیا تو صلح صحیح ہے اور اگر مصالح نے اپنے
مال سے بحکم قاضی ادا کیا ہے تو اسکو اختیار ہوگا کہ باقی وارثون سے اپنا مال موافق حصہ کے لیوے اور اگر اُسنے ترکہ مین
سے بلا حکم قاضی دیا ہے تو غائب کو اختیار ہے کہ صلح کی اجازت نہ دے اور بقدر اپنے حصہ کے واپس کرے اور اگر اپنے مال سے
بلا حکم قاضی دیا ہے تو غائب سے واپس نہین لے سکتا ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے - اگر دو شخصون نے ایک شخص کے قبضہ کو زمین
پر دعوی کیا وقتہ دونون نے کہا کہ یہ میراث ہے ہم نے اپنے باپ سے پائی ہے اور قابض نے انکار کیا پھر ایک مدعی نے اس

دعوے سے اپنے حصہ سے سو درم پر صلح کر لی اور اُسکے شریک نے چاہا کہ اس سو درم مین اُسکا شریک ہو جاوے تو اُس کو یہ اختیار نہین ہے۔ اور اگر ایک نے تمام دعوے سے سو درم پر صلح کی اور ضامن ہوا کہ اپنے بھائی کے حصہ کو بھی مدعا علیہ کے سپرد کر دیگا تو اُس کے بھائی کو اختیار ہے چاہے اپنے حصہ کو سپرد کر کے آدھا بدل صلح یعنی پچاس درم لے لے اور اگر چاہے تو سپرد نہ کرے پس اگر اُسنے سپرد کیا تو کل کی صلح جائز ہو جائیگی اور بدل صلح دونون مین برابر تقسیم ہو گا۔ اور اگر سپرد نہ کیا تو صرف اُسی کے حصہ کی باطل ہو جاویگی اور اُس کے حصہ مین مدعی کو اپنے دعوے کرنے کا اختیار ہے اور مصالح کو آدھا بدل یعنی پچاس درم سپرد کر دیگا۔ اور آیا مدعا علیہ کو مصالح کی صلح باقی رکھنے یا فسخ کرنیکا اختیار ہے یا نہین ہے پس جاننا چاہیے کہ زیادات مین اسکے مشابہ ایک مسئلہ مذکور ہے وہ یہ ہے کہ ایک غلام دو شخصون مین مشترک ہے ایک نے تمام غلام کسی مشتری کے ہاتھ فروخت کر دیا اور ضامن ہوا کہ شریک کا حصہ بھی سپرد کر دیگا پھر اُسکے شریک نے اپنا حصہ سپرد نہ کیا تو مشتری کو اختیار ہے کہ چاہے بائع کے حصہ کی بیع تمام کر دے یا فسخ کر دے یہ امام ابو یوسف رح کے نزدیک ہے اور امام محمد رح کے نزدیک اسکو خیار نہو گا۔ اور غلام و دار مین کچھ فرق نہین ہے۔ پس جب غلام مین اختلاف ہوا تو دار مین بھی ایسا ہی اختلاف ہونا چاہیے یہ محیط مین ہے۔ اگر بالغ وارث نے وصی کی جانب درم و دینار و دقیق و متاع کی قسم سے کسی میراث کا دعوے کیا اور وصی نے انکار کیا پھر اس سب دعوی سے کسی غلام یا کپڑے معلوم پر صلح کر لی تو جائز ہے اسیطرح اگر وصی نے کہا کہ مین اپنے قسم کے فدیہ مین سب تجھے یہ دیتا ہون تو بھی جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر دو وارثون نے اپنے وصی کیطرف کسی عین یا دین کا دعوے کیا پھر وصی نے بدون اقرار کے دونون مین سے ایک سے صلح کر لی پھر دوسرے نے چاہا کہ وصی سے اپنا حصہ لے تو اسکو یہ اختیار نہو گا اور اگر اُسنے چاہا کہ اپنے بھائی مصالح کے ساتھ اُس کے مقبوضہ مین شریک ہو جاوے پس اگر مال دعوی وصی کے ہاتھ مین قائم ہو تو بھائی کے مقبوضہ مین اُسکا شریک نہین ہو سکتا ہے اور اگر وصی کے پاس تلف ہو گیا ہو حتے کہ اُسپر دین ہو کر واجب ہوا اور دونون مین مشترک ہوا اور غیر مصالح نے مصالح کے ساتھ شریک ہونا چاہا تو اسکو شرکت کا اختیار ہو گا ولیکن اگر بدل صلح عروض مین سے ہو تو مصالح کو خیار ہو گا اور اگر بدل صلح درم ہون اور قرضہ کے مثلاً سو درم ہون اور صلح پچاس درم پر واقع ہوئی تو مصالح کو خیار نہو گا بلکہ اسکو چوتھائی قرضہ یعنے پچیس درم دیگا۔ پس اگر وارث بالغ و نابالغ ہون اور وصی نے بالغون کے دعوے سے اور نابالغون کے دعوے سے سب سے کسیقدر درمون معلوم پر صلح کر لی اور بالغون نے اُسپر قبضہ کر لیا اور نابالغون کا حصہ جو کچھ اُنہین سے ہوتا ہے وہ اُن پر خرچ کیا تو یہ صلح نابالغون پر جائز نہو گی اور نابالغونکو اختیار ہے کہ بقدر اپنے حصہ کے وصی سے پھر لیوین ولیکن یہ مذکور نہین ہے کہ بدل صلح مین بقدر اپنے حصہ کے لینگے یا اصل دعوی مین سے بقدر اپنے حصہ کے لیوینگے اور اُس کا حکم یہ تفصیل ہے یعنے اگر نابالغون نے بالغ ہو کر اس صلح کی اجازت دی تو بدل صلح سے بقدر اپنے حصہ کے لینگے اگر چاہین اور وصی کو اختیار ہو گا کہ بالغون سے بقدر اُن کے حصہ کے واپس کرے اور بالغون کو یہ اختیار نہ ہو گا کہ نابالغون سے کچھ واپس لیوین اگرچہ انھین نے اسکو انھین پر خرچ کیا ہے۔ اور اگر بالغ ہو کر انھون نے صلح کو رد کر دیا تو بقدر حصہ دعوے کے رجوع کرینگے اور وصی کو اختیار ہو گا کہ جسقدر نابالغون کا حصہ اُسنے بالغون کو دیا ہے وہ واپس کرے اور بالغ وارث نابالغون سے کچھ بھی واپس نہین لے سکتے ہین اگرچہ انھین پر اسکو صرف کر دیا ہے یہ محیط مین ہے۔ ایک شخص مر گیا اور اُسنے ہزار درم چھوڑے اور دو شخصون کے ہر ایک میت پر ہزار درم ہین پھر ایک قرضخواہ آیا اُسنے وارث سے پانچسو درم ترکہ

پر صلح کر لی اور لے لیے پھر دوسرا آیا تو وہ وارث سے باقی پانچ سو درم ترکہ سے لیگا اور پہلے صلح کرنے والے سے پانچ سو درم کا نصف لے لیگا پس پہلے کو ہزار کی چوتھائی اور دوسرے کو ہزار کی تین چوتھائی ملیگی۔ اور اگر پہلا قرضخواہ آیا اور قاضی نے اُسکے واسطے پانچ سو درم کا حکم کیا پھر دوسرا آیا تو اسکو سواے باقی پانچ سو درم کے جو وارث کے پاس ہین اور کچھ نہ ملیگا یہ ذخیرہ مین ہے۔ ایک شخص نے دوسرے کے واسطے ایک غلام یا دار کی وصیت کی اور ایک بیٹا اور ایک بیٹی چھوڑی اور ان دونون وارثون نے موصی لہ سے غلام کے عوض سو درم پر صلح کر لی پس اگر صلح کے سو درم مال میراث مین سے ہون تو غلام دونون مین تین حصے ہو کر تقسیم ہوگا اور اگر یہ سو درم انھین دونون کا ذاتی مال ہو میراث نہو تو غلام دونون کو برابر تقسیم ہوگا کیونکہ یہ دونون کیطرف سے مساوی معاوضہ ہے یہ محیط سرخسی مین ہے اگر وصی نے اقرار کیا کہ میرے پاس میت کے ہزار درم ہین اور میت کے دو بیٹے موجود ہین پس ایک نے اپنے حصہ سے چارسو درم مال وصی پر صلح کر لی تو جائز نہین ہے۔ اسی طرح اگر ہزار درم کے ساتھ کوئی متاع ہو تو بھی صلح اسطور سے جائز نہین ہے اور اگر وصی نے اُسکو تلف کر دیا ہو تو چارسو پر صلح جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ ایک شخص زید مر گیا اور عمرو کے واسطے تہائی مال کی وصیت کر گیا اور بالغ و نابالغ وارث چھوڑے پس بعض وارثون نے موصی لہ سے کسیقدر درمون معلومہ پر اس شرط سے صلح کی کہ موصی لہ کا حق اس وارث کو ملے تو یہ صورت صلح کی اور دوسری صورت یعنی بعضے وارث کا بعضے وارث سے اسطور سے صلح کر لینا یکسان ہے پس اگر ترکہ مین قرضہ نہو اور نہ کوئی شے نقود مین سے ہو تو ایسی صلح جائز ہے اور اگر ترکہ مین میت کا کسی پر قرضہ ہو تو جائز نہین ہے اور اگر ترکہ مین نقود مین سے ہو پس اگر اس نقد کا تہائی مثل بدل صلح کے یا زیادہ ہو تو صلح جائز نہوگی اور اگر کم ہو تو جائز ہے بشرطیکہ موصی لہ قبل افتراق کے بدل صلح پر قبضہ کر لے اور اگر قبضہ سے پہلے دونون جدا ہو گئے تو نقد کی صلح باطل ہوگی یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اگر میراث چار آدمیون مین مشترک ہو دو وارث نابالغ ہون اور دو بالغ ہون اور اُسکا ایک وصی ہے اور میت نے کسی کے حق مین کچھ وصیت کی ہے وہ بھی موصی لہ موجود ہے پھر سب نے جمع ہو کر باہم اسطور سے صلح کر لی کہ اُس سب مال کو متقوم کر کے ایک وارث بالغ کو کچھ زیور معین اور کپڑے دیے اور دوسرے بالغ وارث کو معین زیور اور متاع و رقیق دیے اسی طرح دونون نابالغون اور موصی لہ کو زیور اور کوئی چیز حصہ رسد تقسیم کر دی تو جائز ہے ولیکن زیور جو بمقابلہ زیور آئے گا وہ بیع صرف کے شرائط سے اعتبار کیا جائیگا اور بمقابلہ متاع و عروض مین بیع کا اعتبار ہے پس اگر دونون قبضہ سے پہلے جدا ہو گئے تو زیور کے حصہ مین صلح باطل ہوگی حصہ متاع مین باطل نہ ہوگی اور حصہ زیور مین صلح فاسد ہونے کی وجہ سے حصہ متاع مین فساد آجانا ضرور نہین ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر وارثون نے موصی کے مرنے سے پہلے وصیت سے صلح کر لی تو جائز نہین ہے یہ خزانۃ المفتین مین ہے۔ باپ اگر غلام یا مکاتب ہو اور لڑکا آزاد ہو تو باپ کی صلح کی ہوئی اسپر جائز نہوگی ایسے ہی کافر باپ کی صلح کی ہوئی بیٹے مسلمان پر جائز نہین ہوتی ہے اور بالغ معتوہ و مجنون ہمارے نزدیک خواہ مجنون ہی بالغ ہوا ہو یا نابالغ ہونے کیوقت اچھا تھا پھر مجنون ہو گیا بمنزلہ نابالغ کے ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر نابالغ کا کسی شخص پر قرضہ ہو اور باپ نے مال قلیل پر اُس سے صلح کی حالانکہ گواہ قرضہ کے موجود نہین ہین اور قرضدار قرضہ کا منکر ہے تو جائز ہے۔ اور اگر قرضہ گواہون یا قرضدار کے اقرار سے ظاہر ہوا اور باپ نے اسقدر کمی پر جو لوگ برداشت کر لیتے ہین صلح کر لی تو جائز ہے اور اگر اسقدر کم کر دیا کہ لوگ اسقدر خسارہ نہین اُٹھاتے ہین

پس اگر وہ قرضہ بسبب اسی باپ کی خرید و فروخت کے واجب ہوا ہے تو صلح اُسکی ذات کے لیے جائز ہوگی اور بقدر قرضہ کے ضامن ہوگا یعنے بیٹے کے واسطے ضامن ہوگا۔ اور اگر باپ اس قرضہ کا وجوب بسبب نہیں ہوا ہے یعنے مثلاً اسکی خرید و فروخت سے واجب نہیں ہوا ہے تو صلح جائز نہ ہوگی یہ سراجیہ میں ہے۔ وصی نے یتیم کے ہزار درم کا کسی شخص پر دعوی کیا اور گواہ نہیں ہیں پھر پانچسو درم پر اُن ہزار سے باوجود انکار مدعا علیہ کے اُس سے صلح کر لی پھر عادل گواہ پائے تو قرضدار کو اختیار ہے کہ گواہوں سے ہزار درم پر قسم لیوے۔ اسی طرح اگر یتیم نے بعد بلوغ کے گواہ پائے تو بھی یہی حکم ہے اور اُن دونوں کو اُس سے قسم لینے کا اختیار نہیں ہے یہ قنیہ میں ہے۔ اگر نابالغ کا کوئی گھر یا غلام ہو اُسمیں کسی شخص نے دعوی کیا پھر باپ نے نابالغ کے مال سے صلح کر لی پس اگر مدعی کے پاس گواہ عادل موجود تھے تو صلح جائز ہے مگر مثل قیمت یا صرف اسقدر زیادتی پر ہو کہ لوگ برداشت کر لیتے ہیں۔ اور اگر مدعی کے پاس گواہ ہی نہوں یا گواہ عادل نہوں تو صلح جائز نہیں ہے۔ اور اگر اُسکے گواہوں کا حال مستور ہو تو ہمارے مشائخ نے فرمایا کہ صلح جائز نہیں ہے اور بعض نے کہا کہ بقول امام اعظم رحکے صلح جائز ہے اس بنا پر کہ حکم ظاہری عدالت پر دینا جائز ہے۔ اور بعضوں نے کہا کہ اگر مدعی کے گواہ مستور ہوں تو باپ کو بشروط صلح کرنی چاہیے۔ اور اگر باپ نے اپنے مال سے صلح کر دی تو ہر حال میں جائز ہے یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر وارث سب نابالغ ہوں تو وصی کی صلح مثل باپ کی صلح کرنے کے ہے خواہ انکا دعوی دائر ہوا ہو یا اُنپر کسی نے دعوی کیا ہو اور خواہ دعوے عقار میں ہو یا مال منقول میں ہو۔ اور اگر وارث لوگ سب بالغ ہوں اور حاضر موجود ہیں پس وصی نے اُنپر نافذ ہونے کے لیے صلح کی تو نہیں جائز ہے خواہ دعوی اُنپر دائر ہوا اور وصی نے اُنکے واسطے صلح کر دی یا اُنکے دعوے سے صلح کر لی خواہ دعوی منقول میں ہو یا عقار میں ہو۔ خواہ اس دعوے کے گواہ عادل موجود ہوں یا نہوں محیط میں ہے۔ اور اگر سب وارثان بالغ غائب ہوں پس اگر اُنپر دعوی دائر ہوا اور وصی نے صلح کر لی تو نہیں جائز ہے خواہ مدعی کے پاس گواہ ہوں یا نہوں اور خواہ دعوی عقار میں واقع ہوا ہو یا منقول میں ہو۔ اور اگر اُنکی طرف سے دعوی ہوا اور وصی نے صلح کر لی پس اگر عقار کے دعوے سے صلح کر لی تو اُنکے حق میں نافذ نہوگی تاوقتیکہ وہ اجازت نہ دیں یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر منقول کے دعوے سے صلح کی پس اگر اُنکے دعوے کے گواہ موجود ہوں تو صلح جائز ہے بشرطیکہ بدل صلح میں جسقدر دعوی کیا ہے اُسکے مثل قیمت لی ہو یا کمی صرف اس قدر ہو کہ لوگ برداشت کر لیتے ہیں اور اگر اسقدر کمی ہو کہ لوگ نہیں برداشت کرتے ہیں تو صلح جائز نہیں ہے۔ اگر دعوے کے گواہ نہوں تو جس طرح صلح کر لی ہے جائز ہے یہ تاتارخانیہ میں ہے۔ اگر وارثوں میں بالغ و نابالغ ہوں پس اگر بالغ حاضر موجود ہوں اور اُنپر کسی نے دعوی کیا اور وصی نے اُس سے صلح کر لی تو بالاجماع بالغوں کے حصہ میں صلح جائز نہوگی خواہ دعوی عقار میں ہو یا منقول میں اور خواہ مدعی کے پاس اہل مرکے گواہ ہوں یا نہوں اور نابالغوں کے حصہ میں جائز ہے بشرطیکہ اس صلح میں اُنکو ضرر نہ پہونچتا ہو۔ اور اگر اُنکی طرف سے دعوی دائر ہوا اور صلح کی پس اگر دعوی مال منقول میں ہو تو وصی کی صلح بالغوں و نابالغوں دونوں کے حق میں جائز ہے بشرطیکہ اُنپر ضرر نہ آتا ہو اور اگر اُنکو ضرر پہونچتا ہو تو جائز نہیں ہے خواہ اُنکے پاس گواہ عادل موجود ہوں یا نہوں اور یہ امام اعظم رحکے نزدیک ہے اور صاحبین رحکے نزدیک نابالغوں کے حصہ میں صلح جائز ہے بشرطیکہ اُنکو ضرر نہ پہونچتا ہو اور بالغوں کے حصہ میں نہیں جائز ہے خواہ اُنکو ضرر پہونچتا ہو یا نہ پہونچتا ہو۔ اور اگر بالغ وارث غائب ہوں پس اگر اُنپر دعوی دائر ہوا اور وصی نے صلح کر دی تو بالاجماع یہ حکم ہے کہ نابالغوں کے حصہ کی صلح جائز ہو بشرطیکہ اُنکے حق میں ضرر نہو۔ اور بالغوں کے حصہ میں جائز نہیں ہے خواہ اُنکو ضرر ہو یا نہ ہو۔

خواہ مدعی کے گواہ ہوں یا نہوں خواہ دعوے عقار میں ہو یا منقول میں ہو۔ اور اگر اُنکے دعوے سے صلح کر لی پس اگر منقول میں دعوی کیا اور صلح کر لی تو اسکی صلح بالغون و نابالغون دونوں کے حق میں بالاتفاق جائز ہے بشرطیکہ اُنکو ضرر نہ پہونچتا ہو خواہ اُنکے پاس گواہ ہوں یا نہ ہوں۔ اور اگر عقار میں دعوی کیا ہے تو امام اعظم رحکے نزدیک بالغ و نابالغ سب کے حق میں اسکی صلح جائز ہے بشرطیکہ اُنپر ضرر نہوتا ہو اور اگر ضرر ہو تو نہیں جائز ہے خواہ اُنکے گواہ ہوں یا نہوں اور صاحبین کے نزدیک نابالغون کے حق میں جائز ہے بشرطیکہ اُنکو ضرر نہ پہونچے اور بالغون کے حق میں نہیں جائز ہے خواہ اُنکو ضرر ہو یا نہو اور باپ یا اُسکے وصی کے موجود ہونے کی حالت میں دادا مثل باپ کے ہے یہ محیط میں ہے۔ اور یہی حکم دادا کے وصی کا ہے اور ماں اور بھائی کی صلح نابالغ کے واسطے جائز نہیں اور نہ اُسکی طرف سے جائز ہے یہ مبسوط میں ہے۔ ماں کے وصی و چچا و بھائی کے وصی کی صلح نابالغ کے حق میں چچا و ماں و بھائی کے ترکہ میں مثل باپ کے وصی کے ہے بشرطیکہ دعوی صغیر کے لیے ماسوائے عقار کے واقع ہو اور جو چیز کہ نابالغ کو ان لوگوں کے سوائے دوسرے کی طرف سے ملی ہے اسمیں نابالغ کے واسطے اُنکے وصیوں کا صلح کرنا جائز نہیں ہے۔ یہ ذخیرہ میں ہے۔ اگر کسی شخص نے میت پر قرضہ کا دعوی کیا پس وصی نے یتیم کے کسی قدر مال پر اس سے صلح کر لی پس اگر مدعی کے پاس گواہ ہوں تو یہ جائز نہیں ہے اسیطرح اگر بغیر صلح کے مال میت سے اُسکو ادا کر دیا تو بھی جائز نہیں ہے اور وارثون کو خیار ہوگا کہ چاہیں تو وصی سے ضمان لیں یا جسکو ادا کیا ہے اُس سے ضمان لیں پس اگر اس شخص سے جسکو ادا کیا ہے ضمان لی تو وہ کسی سے نہیں لے سکتا ہے اور اگر وصی سے ضمان لی تو وصی اس شخص سے جسکو ادا کیا ہے واپس لیگا خواہ اُسکے پاس وہ مال بعینہ قائم ہو یا تلف ہو گیا ہو یہ محیط میں ہے۔ اور اگر وصی نے کسی شخص کے ساتھ جسنے میت یا نابالغ پر دعوی کیا تھا صلح کر لی پس اگر مدعی کے پاس گواہ نہوں یا قاضی کو اُسکے دعوے کی صحت کا علم ہو یا قاضی نے حکم دیا ہو تو صلح جائز ہے اور اگر ایسا نہو تو نہیں جائز ہے یہ فصول عمادیہ میں ہے۔ اگر نابالغ کا کسی پر عمداً خون ہو اور باپ یا وصی نے کسی قدر مال پر قاتل سے صلح کر دی تو جائز ہے ولیکن اگر مال صلح دیت سے کم ہو تو جائز نہیں ہے یہ تہذیب میں ہے۔ اگر کسی شخص نے اپنے غلام کی خدمت کی کسی کیواسطے ایک سال تک کے لیے وصیت کی اور یہ غلام اُسکا تہائی مال ہوتا ہے پھر وارث نے اس خدمت سے کسی قدر درموں پر یا ایک مہینہ تک کسی بیت میں سکونت کرنے یا دوسرے خادم کی خدمت کرنے یا ٹٹو کی سواری لینے یا کسی کپڑے کے پہننے پر صلح کر لی تو استحسانا جائز ہے اسیطرح اگر نابالغ کے وصی نے ایسا کیا تو بھی جائز ہے۔ پھر اگر وہ غلام جس سے صلح کی ہے بعد موصی لہ کے بدل صلح پر قبضہ کرنے کے مر گیا تو صلح جائز ہے اور اگر کسی کپڑے پر صلح کی اور موصی لہ نے اسمیں عیب پایا تو اُسکو اختیار ہے کہ واپس کر کے اس غلام سے خدمت لینی اختیار کرے اور اُسکو یہ اختیار نہیں ہے کہ کپڑے پر قبضہ کرنے سے پہلے اُسکو فروخت کرے۔ اور اگر کسی قدر درموں پر صلح کی تو قبل قبضہ کے اُنکے عوض کپڑا خرید سکتا ہے۔ اور اگر بعض وارث نے ان اشیاے مذکورہ کے عوض اُس سے یہ وصیت کی خدمت خریدنی چاہی تو جائز نہیں ہے۔ اور اگر موصی لہ سے یوں کہا کہ مین نے تجھکو یہ درم بجاے تیرے غلام سے خدمت لینے کے یا تیری خدمت کے عوض یا خدمت کے بدلے یا خدمت کے قصاص میں یا اس شرط سے کہ تو خدمت لینا ترک کر دیے ہیں تو جائز ہے۔ اور اگر یوں کہا کہ میں تجھکو یہ درم اس شرط سے ہبہ کرتا ہوں کہ تو وصیت کا حق خدمت ہبہ کر دے تو بھی جائز ہے بشرطیکہ درموں پر قبضہ کر لے۔ اور اگر وارث دو شخص ہوں اور ایک نے موصی لہ سے سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ اس خادم کی خدمت تو فقط میرے واسطے سوائے میرے شریک کے قرار دے تو جائز نہیں ہے۔ اور اگر جمیع وارثون

کے واسطے قرار دینے کو شرط کرے تو ایسا ناجائز ہے۔ اور اگر وارثون نے اُس غلام کو فروخت کر دیا ہو اور موصی لہ نے جسکے واسطے غلام کی خدمت کی وصیت کی ہے اجازت دیدی تو اُسکا حق خدمت باطل ہو گیا اور اُسکو ثمن مین سے کچھ نہ ملیگا۔ اسیطرح اگر وارثون نے اُسکا بعوض جنایت کے دیدیا اور موصی لہ نے اجازت دی تو جائز ہے۔ اور اگر وہ غلام خطا سے مقتول ہوا اور وارثون نے اسکی قیمت لے لی تو اُنپر لازم ہے کہ اُس قیمت کے عوض دوسرا غلام خریدین کہ جو موصی لہ کی ایک سال تک خدمت کرے اور اگر اُس سے کسی قدر دراہم معلومہ پر یا اناج پر عوض لیکر حق ساقط کر دینے کے طور پر صلح کی تو جائز ہے۔ اور اگر غلام کا ایک ہاتھ کاٹا گیا اور وارثون نے اسکا ارش لے لیا تو انھین مع غلام کے ایک سال تک موصی لہ کا حق خدمت ثابت ہوگا بوجہ اسکے کہ جب بدل النفس مین حکم ہے اسی قیاس پر بدل الطرف یعنے ہاتھ پیر وغیرہ کے بدل مین حکم ہے پھر اگر وارثون نے دس درم دیکر صلح کر لی کہ موصی لہ اس حق کو مع غلام کے وارثون کے سپرد کرے تو بطریق اسقاط حق بعوض کے جائز ہے جیسا مبسوط مین ہے۔ اگر کسی شخص کیواسطے اپنے گھر مین رہنے کی وصیت کی اور مر گیا پھر موصی لہ سے وارثون نے کسی بقدر دراہم معلومہ پر صلح کر لی تو جائز ہے۔ اسیطرح اگر دوسرے دار کی سکونت معلومہ پر صلح کر لی تو بھی جائز ہے یا کسی غلام کی مدت معلومہ تک خدمت کرنے پر صلح کی تو بھی جائز ہے۔ اور اگر دوسرے دار کی سکونت یا غلام کی خدمت پر زندگی بھر تک کے واسطے اُس سے صلح کی تو جائز نہین ہے پھر پہلی صورت مین یعنے جب مدت معلومہ تک صلح کی ہو اگر مدت معلومہ گذرنے سے پہلے غلام مر گیا یا دار گر گیا تو صلح ٹوٹ جاویگی اور حق موصی لہ اُسی دار سے جسکے رہنے کی اُسکو وصیت تھی متعلق ہو جائیگا۔ ایسا ہی اگر کسی نے اپنے غلام کی خدمت کرنیکے واسطے کسیکے حق مین وصیت کی پھر وارث نے دوسرے غلام کی خدمت یا کسی دار کی سکونت مدت معلومہ تک اختیار کرنے پر موصی لہ سے صلح کر لی پھر مدت گذرنے سے پہلے مصالح علیہ مر گیا تو بھی اُسکا حق اُسی غلام سے متعلق ہوگا جسکی خدمت کی اُسکے حق مین وصیت تھی۔ پھر اس صورت مین یعنے سکونت دار کی وصیت کی صورت مین جبکہ حق موصی لہ اس دار سے جسکی اُسکے حق مین وصیت تھی متعلق ہوا تو مذکور ہے کہ اگر اُسکے واسطے یہ وصیت تھی کہ مرتے دم تک سکونت کرے تو اُسکو مرتے دم تک سکونت کا اختیار ہے۔ اور مشائخ نے فرمایا کہ یہ حکم اُس صورت پر رکھا جائیگا کہ جب غلام مصالح علیہ نے موصی لہ کی کچھ خدمت نہ کی یا دار مصالح علیہ مین کچھ مدت نہ رہا ہو اور اگر کچھ مدت خدمت لی یا گھر مین رہا ہو تو اُسیکے حساب سے اُسکو باقی مدت اس دار وصیت مین سکونت کا اختیار ہوگا اور اُسکا بیان یہ ہے کہ اگر مثلاً ایک سال تک اپنے غلام کی خدمت پر صلح کی اور موصی لہ نے اُس سے چھ مہینے خدمت لی تھی کہ وہ مر گیا تو موصی لہ کو اب دار وصیت مین صرف آدھی عمر تک رہنے کا حق حاصل ہوگا اس لیے ایک روز اس دار مین موصی لہ رہیگا اور دوسرے روز اسمین وارث رہین گے اسی طرح موصی لہ کی باقی عمر تک ہوگا۔ اور اگر موصی لہ کیواسطے ایک سال تک گھر مین سکونت کی وصیت ہو اور غلام مصالح علیہ بعد چھ مہینے کے مر گیا تو موصی لہ اُس دار وصیت مین آدھے سال تک رہ سکتا ہے یہ محیط مین ہے اور اگر یون وصیت کی کہ جو کچھ میری بکریون کے تھنون مین ہے وہ فلان شخص کو دیا جاوے پھر وارثون نے اُس دودھ مین سے کم یا زیادہ پر صلح کر لی تو نہین جائز ہے اور اگر اُس سے کسی قدر درمون پر صلح کی تو جائز ہے اور صوف کا بھی یہی حکم ہے یہ حاوی مین ہے۔ اگر کسی شخص نے دوسرے کیواسطے اپنے غلام کی مزدوری کی وصیت کی اور وصیت کرنیوالا مر گیا پھر وارث نے موصی لہ سے کسی قدر دراہم معلومہ پر صلح کر لی تو جائز ہے اگرچہ اُسکی مزدوری کا حاصل اُس سے زیادہ ہو اور اگر اُسکے حق مین ہمیشہ کے واسطے اپنے غلام کی مزدوری کی وصیت کی پھر وارث سے ایک مہینے کی مزدوری کے

برابر صلح کی اور اُس مزدوری کو بیان کر دیا تو جائز ہے اور اگر اسقدر مقدار کو بیان نہ کیا تو جائز نہیں ہے۔ اور اگر اس سے ایک ہی وارث نے اس شرط سے صلح کی کہ مزدوری غلام کی خاص میرے ہی واسطے ہو تو نہیں جائز ہے یہ محیط میں ہے۔ اور اگر کسی وارث نے موصی لہ سے وہ غلام مدت معلومہ تک اجارہ لیا تو جائز ہے جیسا کہ غیر وارث کا اجارہ لینا جائز ہے بخلاف اس شخص کے اجارہ لینے کے جسکے واسطے خدمت غلام کی وصیت کی گئی ہے کہ وہ نہیں جائز ہے ایسے ہی اگر دار کی سکونت کی وصیت کی ہو اور اُسنے کرایہ لیا تو بھی ناجائز ہے یہ مبسوط میں ہے۔ اور اگر کسی شخص کے واسطے اپنے نخل کی حاصلات کی ہمیشہ کے واسطے وصیت کی پھر موصی لہ نے وارث کے ساتھ پھل نکلنے سے پہلے کسی قدر دراہم معلومہ پر صلح کی تو جائز ہے اور اگر کسی سال کا پھل نکلا ہی پھر بعد نکلنے کے اس رسیدہ اور ہر بار کے پھل سے جو آیندہ ہمیشہ تک اس درخت سے نکلے صلح کی تو جائز ہے اور امام محمدؒ نے یہ ذکر نہیں فرمایا کہ بدل صلح اس موجود اور آیندہ کے پھلوں کی بہار پر کیونکر تقسیم ہوگا اور متاخرین مشائخ نے اسمیں اختلاف کیا ہے فقیہ ابو بکر محمد بن ابراہیم میدانی فرماتے ہیں کہ آدھا بدل اس موجودہ کے مقابلہ میں اور آدھا آیندہ بہاروں کے مقابلہ میں ہوگا۔ اور فقیہ ابو جعفر ہندوانی فرماتے ہیں کہ بدل الصلح بقدر قیمت ثمر کے تقسیم ہوگا پس اگر قیمت موجودہ کی اور جو نکلیں گے برابر ہو تو بدل نصفا نصف تقسیم ہوگا اور اگر تین تہائی کی نسبت ہو تو بدل کے بھی تین حصے ہونگے۔ اور اس اختلاف کا فائدہ اس صورت میں ظاہر ہوتا ہے کہ مثلاً موصی لہ کے ساتھ کسی غلام پر صلح کر لی پھر آدھا غلام موصی لہ کے پاس سے استحقاق میں لیا گیا تو فقیہ ابو بکر محمد بن ابراہیمؒ کے قول پر موصی لہ مصالح سے آدھے موجودہ پھل اور آدھے جو آیندہ پیدا ہوں واپس لیگا۔ اور فقیہ ابو جعفرؒ کے قول کے موافق اگر دونوں کی قیمت یکسان ہو تو یہی حکم ہے اور اگر قیمت میں تین تہائی کی نسبت ہو تو اُسکے حساب سے واپس لیگا۔ اور فقیہ محمد بن ابراہیم کے قول کی وجہ یہ ہے کہ جو آیندہ پیدا ہوں اُسکا فی الحال جاننا ممکن نہیں ہے کیونکہ کبھی تو آیندہ بہار آتی ہے اور کبھی نہیں آتی ہے اور کبھی آیندہ کے پھل موجودہ سے زیادہ ہوتے ہیں اور کبھی کم ہوتے ہیں پس ہم نے اسکو مثل موجود فی الحال کے قرار دیا کہ یہی بدل ہے۔ اور فقیہ ابو جعفر کے قول کی یہ وجہ ہے کہ آیندہ جو پھل آویں اُنکی قیمت فی الحال معلوم ہو سکتی ہے اس طور سے کہ یہ درخت ہمیشہ پھلدار ہونے کی حالت میں کتنے کو خریدا جا سکتا ہے اور ہمیشہ بے پھل ہونے کی حالت میں کتنے کو خریدا جائیگا پس پھلدار ہونے کی صورت میں ڈیڑھ ہزار درم کو اور بے پھل ہونے کی صورت میں ایک ہزار کو خریدا جاوے تو معلوم ہوا کہ جو غلہ نکلے گا اُسکی قیمت پانچسو درم ہے پھر غلہ موجودہ کی قیمت دریافت کی جاوے پس اگر یہ بھی پانچسو درم ہو تو دونوں مساوی قیمت کے معلوم ہوئے اور اگر موجودہ کی قیمت دو سو پچاس درم ہوں تو معلوم ہوا کہ تہائی ہے پس اُسکے حساب سے واپس ہوگی یہ محیط میں ہے۔ اور فقیہ ابو جعفر نے فرمایا کہ اگر دار میں مسیل آب یا موضع جذع سے صلح واقع ہوئی تو بھی یہی حکم ہے کہ دیکھا جائیگا کہ اس دار کی درحالیکہ اسمیں دوسرے شخص کے پانی بہانے کا حق ہے کیا قیمت ہے اور اسی دار کی درحالیکہ یہ حق غیر نہیں ہے کیا قیمت ہے پس جو کچھ ان دونوں میں فرق نکلے وہی مسیل کی قیمت ہوگی یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر کسی معین نخل کے غلہ کی ہمیشہ کے واسطے کسی شخص کے حق میں وصیت کی اور وارثوں نے اُس سے اُسکے پھل نکلنے اور رسیدہ ہونے کے بعد ان پھلوں اور غلہ بہار سے جو آیندہ ہمیشہ تک پیدا ہو کسی قدر گیہوں پر صلح کی اور موصی لہ نے ان گیہوں پر قبضہ کر لیا تو جائز ہے اور اگر گیہوں پر اُدھار کر کے صلح کی تو جائز نہیں ہے۔ اور اگر ایسے کسی تول کی چیز پر اُدھار صلح کی تو جائز ہے۔ اور اگر خشک چھوہاروں پر صلح کی تو جائز نہیں ہے جب تک یہ نہ معلوم ہو کہ یہ خشک چھوہارے

ان پھلون سے جو درخت پر موجود ہین زیادہ ہین۔ اور اگر اس نخل کی حاصلات غلہ سے دوسرے نخل کے غلہ پر ہمیشہ کیواسطے یا کسی مدت معلومہ تک دینے پر صلح کی تو جائز نہین ہی یہ مبسوط مین ہی۔ قلت انما لم یجز لمکان الربوا۔ ایک شخص نے اپنے نخل کے غلہ کی کسی شخص کے حق مین تین برس کے واسطے وصیت کی اور یہ نخل اُسکا تہائی مال ہوتا ہی اور نخل مین پھل نہین ہین پھر موصی لہ نے وارثون سے کسی قدر دراہم معلومہ پر وصیت سے صلح کر کے درمون پر قبضہ کر لیا اور شرط کر دی کہ مین نے یہ غلہ نخل وارثون کو سپرد کیا اور اُنکو حق وصیت سے بری کیا اور درخت مین اس تین سال تک کچھ نہ نکلا یا جس قدر وارثون نے اُسکو دیا ہی اُس سے زیادہ پیدا ہوا تو قیاساً صلح باطل ہی ولیکن استحساناً صلح جائز ہی یہ فصول عمادیہ مین ہی۔ اگر کسی شخص نے دوسرے کے لیے وصیت کی کہ جو کچھ میری باندی کے پیٹ مین ہی وہ اُسکو دیا جاوے حالانکہ باندی حاملہ ہی اور وہ شخص وصیت کنندہ مر گیا پھر وارث نے موصی لہ سے کسی قدر دراہم معلومہ پر صلح کر لی اور اُسکو دیدیے تو جائز ہی مگر جائز اس طور سے ہی کہ صلح مین عوض لیکر اپنا حق ساقط کر دیا نہ یہ کہ موصی لہ نے وارث کو وصیت کا مالک کیا ہی کیونکہ تملیک کے طور پر صلح نہین ہو سکتی ہی۔ اور اگر ایک وارث نے اپنی خصوصیت پر کہ میرے ہی واسطے ہو صلح کی تو جائز نہین ہی بخلاف اسکے اگر اس شرط سے صلح کی کہ یہ تمام وارثون کے واسطے ہو تو جائز ہے یا مطلقاً صلح کی تو بھی جائز ہے۔ اور اگر وارثون کی طرف سے غیر شخص نے اُنکے حکم سے یا بدون وارثون کے حکم کے موصی لہ سے صلح کر لی تو جائز ہے کذا فی المحیط۔ اگر کسی شخص کے واسطے جو کچھ اپنی باندی کے پیٹ مین ہے وصیت کی پھر وارثون نے دوسری باندی کے پیٹ کے عوض صلح کر لی تو جائز نہین ہے یہ مبسوط مین ہی۔ اگر کسی باندی کے پیٹ کی دوسرے شخص کے واسطے وصیت کی اور وارثون سے کسی قدر دراہم معلومہ پر صلح واقع ہوئی پھر اس باندی کے مردہ لڑکا پیدا ہوا تو صلح باطل ہے اور اگر کسی شخص نے باندی کے پیٹ مین کچھ مار دیا کہ جسکے صدمہ سے اُسکے مردہ جنین گر گیا تو اُسکا ارش وارثون کو ملے گا اور صلح جائز رہی یہ حاوی مین ہے۔ اور اگر دو برس گذر گئے اور وہ کچھ نہ جنی تو صلح باطل ہو گئی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی شخص نے وصیت کی کہ جو کچھ فلان عورت کے پیٹ مین ہی اُسکو ہزار درم دیے جاوین پھر اُس جنین سے یعنے جو پیٹ مین ہی اُسکے باپ نے اس وصیت سے کسی قدر مال پر صلح کی تو جائز نہین ہی اسی طرح اگر اُسکی مان نے وصیت سے صلح کر لی تو بھی جائز نہین ہی یہ محیط مین ہی۔ اور اگر کسی شخص نے جو کچھ اُسکی باندی کے پیٹ مین ہی کسی نابالغ یا معتوہ کے دینے کے واسطے وصیت کی پھر اُسکے باپ یا وصی نے وارثون سے کسی قدر درمون پر صلح کر لی تو جائز ہے اسی طرح اگر وصیت کسی مکاتب کے حق مین ہو تو بھی اسکی صلح جائز ہے۔ اور اگر کسی چیز کی وصیت کی کہ جو کچھ فلان عورت کے پیٹ مین ہی اُسکو یہ چیز دی جاوے اور وہ حبل غلام تھا اُسکے مولا نے اسکی طرف سے صلح کی تو جائز نہین ہے پھر اگر اُسکے مولیٰ نے مریض کے مرنے کے بعد کسی چیز پر صلح کی پھر مولیٰ نے اُس حاملہ باندی کو آزاد کیا اور جو اُسکے پیٹ مین ہی اُسکو بھی آزاد کیا پھر وہ ایک غلام جنی تو غلام آزاد ہو جائیگا مگر وصیت کا مال اُسکو نہ ملیگا بلکہ اُسکے آزاد کرنے والے کو ملے گا اور صلح بھی جائز نہ ہو گی۔ اسی طرح اگر اس باندی کو فروخت کیا تو بھی یون ہی رہیگا یعنے مال وصیت بائع کو ملے گا مشتری کو نہ ملیگا۔ اسی طرح اگر مالک نے جو باندی کے پیٹ مین ہی اُسکو مدبر کیا تو بھی یہی حکم ہے اور اگر مالک کی باندی و بچہ کے آزاد کرنے یا فقط باندی کے آزاد کرنے کے روز وصیت کرنیوالا زندہ تھا پھر مرا ہے تو یہ وصیت غلام کے حق مین ہو گی نہ ہی کہ حق مین نہ ہو گی یہ مبسوط مین ہی۔

**سولھوان باب** مکاتب وغلام تاجر کی صلح کے بیان میں۔ اگر مال کتابت ہزار درہم ہوں اور مکاتب نے [illegible]
ہیں نے یہ درہم ادا کر دیے ہیں اور مالک نے اس سے انکار کیا پھر اس شرط سے صلح کی کہ پانسو درہم ادا کرے اور باقی [illegible]
سے بری کر دے تو جائز ہے یہ محیط میں ہے۔ اگر مولی نے اپنے مکاتب سے اس شرط سے صلح کی کہ میعاد سے پہلے کچھ مال [illegible]
یعنے کسی قدر مال کو کہا کہ یہ میعاد سے پہلے ادا کر دے اور باقی اسکے ذمہ سے دور کر دیا تو جائز ہے۔ اور اگر مال کتابت ہزار
درہم ہوں اسمیں کسی قدر زیادتی پر اس شرط سے صلح کی کہ میعاد آنے کے بعد ایک سال کی مہلت دے تو جائز نہیں ہے یہ مبسوط میں
ہے اور اگر مال کتابت کی میعاد آجانے کے بعد اس شرط سے صلح کی کہ بعض مال ادا کرے اور بعض مال میں تاخیر کرے گا تو جائز ہے
اور اگر مال کتابت میں درہم ہوں اُن درہموں سے دینار بتعجیل دیدینے پر صلح کر لی تو جائز ہے اور اگر دینار [illegible] میعادی دینار
صلح کی تو جائز نہیں ہے یہ محیط میں ہے۔ اور اگر دونوں نے اس شرط سے صلح کر لی کہ مال کتابت میں سے درہم [illegible] کر کے
اسی قدر دینار [illegible] پر کتابت مقرر کریں تو جائز ہے اسی طرح اگر اُنکی جگہ وصیف اور [illegible]
ایک غلام یا باندی پر ادھار کتابت ٹھہرائی پھر ہزار درہم پر صلح کر لی اور ایک سال کی میعاد مقرر کی تو [illegible]
میں ہے۔ اگر مکاتب نے کسی شخص پر قرضہ کا دعوی کیا اس نے انکار کیا پھر مکاتب نے اس سے اس شرط سے [illegible]
اور تھوڑا چھوڑ دے پس اگر مکاتب کے پاس قرضہ کے گواہ ہوں تو چھوڑ دینا صحیح نہیں ہے اور باقی [illegible] اگر گواہ
نہوں تو جائز ہے۔ اور اگر مکاتب نے بعض قرضہ کی تاخیر کرنے پر صلح کی تو جائز ہے بشرطیکہ یہ قرضہ [illegible]
استقراض نہوا ہو یہ محیط میں ہے۔ اگر کسی شخص نے مکاتب پر قرضہ کا دعوی کیا اور مکاتب نے انکار کیا پھر اس سے اس
شرط پر صلح کی کہ بعض ادا کرے اور بعض وہ چھوڑ دے تو جائز ہے اور مکاتب کا بیٹا حکم میں باپ کے ہے۔ اور مکاتب کی طرف
کسی وصیت کا دعوی کیا جاوے اور وہ انکار کر کے صلح کرے تو اسمیں اسکی صلح مثل آزاد کی صلح کے ہے یہ مبسوط میں ہے۔
اور اگر مکاتب نے عاجز ہو کر رقیق ہو جانے کے بعد صلح کی پس اگر مکاتب کے پاس اسکا حاصل کیا ہوا کچھ مال نہو تو یہ
صلح مولی کے حق میں روا نہو گی اور مکاتب کے حق میں روا ہو گی یہانتک کہ بعد آزاد ہو جانے کے اس سے مواخذہ کیا جاویگا
ولیکن اگر عاجز ہونے سے پہلے اسپر گواہ قائم ہوں تو اسکی صلح جائز ہو گی اور اگر اسکے پاس اسکا کمایا ہوا کچھ مال ہو تو
امام کے نزدیک صلح جائز ہے اور صاحبین نے اسمیں اختلاف کیا ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اگر مکاتب کے مولی نے مکاتب پر
قرضہ کا دعوی کیا اور مکاتب نے اس سے اس شرط سے صلح کی کہ کچھ لے لے اور کچھ چھوڑ دے تو جائز ہے۔ اور اگر مکاتب نے
اپنے مولی پر مال کا دعوی کیا اور مولی نے انکار کیا پھر اس سے اس شرط سے صلح کی کہ کچھ لے لے اور کچھ چھوڑ دے پس
اگر مکاتب کے پاس اسکے گواہ ہوں تو جائز نہیں ہے اور اگر نہوں تو صلح جائز ہے یہ محیط میں ہے۔ اور غلام تاجر کا حکم
چھوڑ دینے یا تاخیر کرنے یا صلح میں مثل مکاتب کے ہے یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر غلام تاجر نے کسی کے ساتھ اپنے قرضہ کے
دعوے میں کچھ لینا اور کچھ چھوڑ دینے پر صلح کی تو جائز نہیں ہے بشرطیکہ اسکے گواہ ہوں اور اگر نہوں تو جائز ہے یہ حاوی میں ہے۔
اگر غلام تاجر پر کسی شخص نے قرضہ کا دعوی کیا اور غلام نے باقرار یا بانکار اس سے اس شرط سے صلح ٹھہرائی کہ تہائی وہ چھوڑ دے
اور تہائی میں تاخیر دے اور تہائی غلام تاجر ادا کرے تو جائز ہے۔ اور اگر مولی نے اس غلام کو مجحور کر دیا پھر اسپر کسی شخص نے دعوے
کیا اور مدعی کے پاس گواہ نہیں ہیں اور غلام مجحور نے اس سے صلح کی پس اگر غلام کے پاس اسکی کمائی کا کچھ مال نہیں
ہے تو فی الحال صلح حق مولی میں نہیں جائز ہے ولیکن غلام کے حق میں جائز ہے حتی کہ بعد آزاد ہونے کے اسکا دامن پکڑا جاویگا اور

[illegible] امام اعظم رحمۃ اللہ کے نزدیک صلح جائز ہے اور صاحبین کے نزدیک نہین جائز ہے [illegible] اس شرط سے صلح کی کہ بعض چھوڑ دے اور بعض [illegible] کوئی متاع تلف کر دی اور غلام [illegible] اُس نے صلح کی تو جائز نہین ہین۔ اور اگر کسی قدر اناج [illegible] دیے اور اُسنے دیناروں پر [illegible] جائز نہین ہے [illegible] اور اگر کسی غلام تاجر نے کسی غلام تاجر پر قرضہ کا دعوی کیا اور [illegible] اُس سے صلح کر لی پس اگر مدعی کے پاس گواہ [illegible] ہون تو صلح جائز نہین ہے اور اگر نہون تو جائز ہے۔ اور اگر [illegible] صلح جائز نہین ہے خواہ مدعی کے پاس گواہ ہون یا نہون پس اگر گواہ ہون [illegible] مدعا علیہ کے حق مین یہ صلح جائز نہین ہے کیونکہ اسنے ایسے حق کا التزام کیا جو اُس سے نہین ہو سکتا ہے [illegible] اُسکے حق مین یہ صلح صحیح ہے لہذا بعد آزادی کے اُس سے مواخذہ کیا جائیگا اور اگر مدعی کے پاس گواہ نہون تو مولا سے مدعا علیہ کے حق مین یہ صلح جائز نہوگی کذا فی المحیط

سترہوان باب ذمیون اور حربیون کی صلح کے بیان مین۔ ہر صلح کہ جو دو مسلمانون مین جائز ہے وہ دو ذمیون مین بھی جائز ہے اور جو دو مسلمانون مین جائز نہین ہے وہ ذمیون مین بھی نہین جائز ہے سوائے ایک صلح کے کہ شراب و سور سے صلح کرنا ذمیون مین جائز ہے یہ محیط مین ہے۔ اگر ایک ذمی نے دوسرے سے دس درم بعوض ایک درم کے خریدے اور باہم قبضہ کر لیا پھر دونون نے اس شرط سے صلح کی کہ اُسکو دس مین سے پانچ درم واپس کر دے پس اگر وہ دس درم بعینہ قائم ہون تو بسبب ربوا کے صلح جائز نہین ہے اور اگر اُسنے تلف کر دیے ہون تو بہ طریق اسقاط حق کے صلح جائز ہے۔ اور اگر ایک نصرانی نے دوسرے نصرانی کی ایک سور غصب کر لی پھر اُس سے سوائے درم و دینار کے کسی وزنی یا کیلی چیز پر صلح کی پس اگر وہ سور بعینہ قائم ہو تو جائز ہے خواہ مشالح علیہ معین ہو یا وصف کر کے ذمہ رکھا گیا ہو خواہ ذمہ لیکر فی الحال ادا کرنے کی شرط ہو یا کچھ مدت مقرر ہو۔ اور اگر سور تلف کیا ہے تو صلح جائز نہین ہے جبکہ کیلی یا وزنی چیز غیر معین ہو اور اگر معین ہو یا غیر معین فی الحال ہو اور اُسی مجلس مین قبضہ کر لیا ہو تو جائز ہے۔ اور اگر درم و دیناروں پر کچھ میعاد مقرر کر کے صلح کی تو جائز ہے۔ اور اگر وہ سور قائم ہو اور اُس سے کسی دوسرے سور پر اُدھار صلح کی تو نہین جائز ہے۔ اور اگر دونون معین قائم ہون تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر کسی حربی نے دوسرے کا مال غصب کر لیا خواہ اُسکو تلف کر دیا یا نہین تلف کیا پھر اُس سے صلح کی تو طرفین کے نزدیک نہین جائز ہے بخلاف امام ابو یوسف رحمہ اللہ کے۔ اسیطرح اگر کسی تاجر مسلمان نے یا ایسے مسلمان نے جو وہین دار الحرب مین مسلمان ہوا ہے کسی حربی کا مال تلف کر دیا یا اُسکا مال غصب کر لیا پھر دونون نے صلح کی خواہ مال مغصوب قائم ہو یا تلف کر دیا ہو تو طرفین کے نزدیک نہین جائز ہے بخلاف قول امام ابو یوسف کے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر اسی طرح دار الحرب مین کسی حربی مسلمان کا مال غصب کیا تو صلح جائز نہین ہے یہ تاتارخانیہ مین ہے۔ اگر کسی مسلمان تاجر نے دار الحرب مین کسی حربی کی کوئی چیز غصب کر لی اور پھر دونون نے باہم صلح کر لی تو بالاجماع صلح نہین جائز ہے۔ اور اگر دونون مین سے ایک نے دوسرے کو کچھ قرضہ دیا پھر اس شرط سے صلح کی کہ کچھ چھوڑ دے اور کچھ قرضہ مین تاخیر دیدے پھر حربی مسلمان ہو گیا تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہے۔ اگر دو حربی دار الحرب مین مسلمان ہو گئے پھر ایک نے دوسرے

کی کوئی چیز غصب کر لی یا اُسکو کچھ زخمی کیا پھر اُس سے کسی چیز پر صلح کر لی تو امام اعظمؒ کے نزدیک جائز نہونا چاہیے اور یہی امام محمدؒ کا قول ہے یہ حاوی میں ہے۔ اگر کسی مسلمان نے دار الحرب میں کسی حربی کو کچھ قرضہ دیا پھر اُس سے اس شرط سے صلح کی کہ کچھ چھوڑ دے اور کچھ قرضہ تاخیر کر دے پھر جس قدر میں تاخیر کی تھی اُسکی میعاد آگئی اور حربی امان لیکر دار الاسلام میں آیا اور مسلمان نے اپنے قرضہ کے واسطے اسکو گرفتار کرنا چاہا اور جو چھوڑ دیا تھا وہ بھی لینا چاہا تو جسقدر اسپر ہے اسکے واسطے گرفتار نہیں کر سکتا ہے خود وہ چاہے دیدے اور جسقدر چھوڑ دیا ہے اسمیں رجوع نہیں کر سکتا ہے اسی طرح اگر حربی ہی مسلمان سے طالب ہو تو بھی یہی حکم ہے اور یہی امام اعظمؒ و امام محمدؒ کا قول ہے۔ اور اگر ایسا معاملہ دو حربیوں میں ہو اور دونوں امان لیکر دار الاسلام میں آئے تو قاضی کسیکی دوسرے پر ڈگری نہ کریگا لیکن اگر دونوں مسلمان ہوگئے یا ذمی ہوگئے تو قاضی اُنکے درمیان فیصلہ یوں کریگا کہ کچھ چھوڑ دینا اور باقی میں تاخیر دینا بطریق صلح کے جائز رکھے گا اور باقی کی میعاد آنے پر اسکو ادا کرنے کے واسطے طالب کی درخواست پر مجبور کریگا۔ اور اگر کوئی حربی امان لیکر دار الاسلام میں آیا اور اُدھار دیا یا لیا یا غصب کیا یا اُسکا کچھ غصب کیا گیا پھر کم کر دینے اور تاخیر دینے پر صلح کی تو جائز ہے خواہ یہ معاملہ اُسکا کسی مسلمان سے ہوا ہو یا کسی مستامن سے جو اُسی دار الحرب کا یا غیر دار الحرب کا ہے واقع ہوا اسی طرح اگر یہ دونوں حربی اپنے اپنے ملک میں چلے گئے پھر امان لے کر لوٹ آئے تو یہ صلح جو واقع ہوئی تھی دونوں پر نافذ ہوگی کذا فی المبسوط

**اٹھارھواں باب** صلح کے بعد مدعی یا مدعا علیہ یا مصالح علیہ کے بغرض صلح باطل کرنے کے گواہ قائم کرنیکے بیان میں۔ اگر مدعی نے بعد صلح کے گواہ قائم کیے تو مسموع نہونگے ولیکن اگر بدل صلح میں عیب ظاہر ہوا اور مدعا علیہ نے انکار کیا اور مدعی نے بسبب عیب کے واپس کرنے کے گواہ قائم کیے تو مسموع ہونگے یہ بدائع میں ہے ہشام نے امام محمدؒ سے روایت کی ہے کہ اگر مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ مدعی نے قبل صلح کے یا بدل پر قبضہ کرنے سے پہلے یہ اقرار کیا کہ میرا مدعا علیہ پر کچھ نہیں ہے تو صلح باطل نہوگی اور اگر اس امر کے گواہ دیے کہ مدعی نے بعد صلح کے ایسا اقرار کیا ہے تو صلح باطل ہوگی اور اگر قاضی کو علم ہوا کہ مدعی نے قبل صلح کے قاضی کے سامنے اقرار کیا تھا کہ میرا مدعا علیہ فلاں پر کچھ نہیں ہے تو صلح باطل ہو جائیگی بعد انعقاد مذکور کے اور اس مقام پر قاضی کا علم بمنزلہ مدعی کے بعد صلح کے اقرار کرنے کے ہے یہ محیط سرخسی میں ہے کسی شخص پر ہزار درم کا دعوی کیا اُسنے انکار کیا پھر کسی چیز پر صلح کر دی گئی پھر مدعا علیہ نے ایفا یا ابراء کے گواہ دیے تو قبول نہونگے اور اگر اُسپر ہزار درم کا دعوی کیا اُسنے ادا کر دینے یا ابراء کا دعوی کیا پھر کسی چیز پر صلح کر دی گئی پھر مدعا علیہ نے ایفا یا ابراء کے گواہ پیش کیے تو قبول ہونگے اور بدل واپس دلایا جائیگا یہ وجیز کردری میں ہے۔ اگر کسی شخص کے مقبوضہ دار پر دعوی کیا اور اُس سے ہزار درم پر اس شرط سے صلح کی کہ قابض کو یہ دار مدعی سپرد رکھے پھر قابض نے گواہ قائم کیے کہ یہ دار میرا ہے یا فلاں کا تھا میں نے اس سے خریدا ہے یا میرے باپ کا تھا اُسنے میرے واسطے میراث چھوڑا ہے تو ہزار درم کی واپسی نہیں ہو سکتی ہے اور اگر اس امر کے گواہ دیے کہ میں نے صلح سے پہلے طالب سے اسکو خریدا ہے تو گواہ قبول ہونگے اور صلح باطل ہو جائیگی۔ اور اگر خرید پر گواہ قائم نہ کیے بلکہ اس امر کے گواہ دیے کہ قبل اس صلح کے دوسرے دار پر صلح کی ہے تو پہلی صلح تمام کی جاویگی اور دوسری باطل کی جاویگی یہ محیط سرخسی میں ہے۔ ہر صلح کہ ایک صلح کے بعد واقع ہو وہ باطل ہے اور پہلی صلح صحیح ہے۔ اسی طرح ہر صلح کہ بعد خریدنے کے واقع ہو وہ باطل ہے۔ اور اگر ایک خرید کے بعد دوسری خرید واقع ہو تو دوسری صحیح ہے اور اگر پہلے صلح کی پھر مصالح عنہ کو خرید لیا تو خرید جائز اور صلح باطل کی جاویگی یہ محیط میں ہے ایک شخص کے مقبوضہ گھر پر

دعویٰ کیا اور مدعا علیہ نے اس سے پہلے صلح واقع ہونے کا دعویٰ کیا اور اُسپر گواہ قائم نہ کیے اور قاضی نے مدعی کے نام اُس گھر کی ڈگری کردی اور مدعی نے وہ گھر کسی کے ہاتھ فروخت کردیا پھر مدعا علیہ نے چاہا کہ مدعی سے قسم لیوے کہ واللہ مین نے تجھ سے اس دار کے دعوے سے قبل اس دعوت کی صلح نہین کی ہے تو اسکو اختیار ہے پس اگر قسم لینے پر مدعی نے قسم سے انکار کیا تو مدعا علیہ کو اختیار ہے چاہے بیع کی اجازت دیکر ثمن لے لے یا مدعی سے ضمان لیوے یہ ذخیرہ مین ہے۔ اگر کسی شخص کے مقبوضہ دار پر دعویٰ کیا کہ میرے باپ سے مجھے میراث ملا ہے پھر کسی شے پر صلح کرلی پھر مدعا علیہ نے گواہ قائم کیے کہ یہ دار مین نے اس مدعی کے باپ سے اُسکی زندگی مین اُس سے خریدا ہے یا یون گواہ دیے کہ مین نے اسکو فلان شخص سے خریدا ہے اور فلان شخص نے اس مدعی کے باپ سے خریدا تھا تو گواہ مقبول نہونگے یہ محیط مین ہے۔ اگر زید پر ہزار درم و ایک دار کا دعویٰ کیا زید نے اُس سے سو درم پر اُسکے دعوے سے صلح کرلی پھر مدعی نے اقرار کیا کہ ان دونون چیزون مین سے ایک مدعا علیہ کی تھی تو صلح باقی سے جائز رہے گی اور مدعا علیہ اُس سے کچھ واپس نہین لے سکتا ہے۔ اسی طرح اگر مدعی نے بعد صلح کے ہزار درم اور دار دونون پر گواہ قائم کیے تو ہزار باطل ہین اور دار مین اپنے حق پر رہیگا بخلاف اسکے اگر ایک غلام و باندی کا دعویٰ کیا پھر کسی قدر مال پر صلح کرلی اور دونون کی ملکیت کے گواہ دیے تو صحیح ہے اور دونون اسکو ملین گے۔ اور اگر ہزار درم اور ایک دار کا دعویٰ کیا اور ہزار درم پر صلح کرلی پھر نصف ہزار اور نصف دار پر گواہ قائم کیے تو دونون مین کوئی چیز اسکو نہ ملے گی۔ اور اگر ہزار درم و نصف دار کے گواہ دیے تو صلح کے ہزاران ہزار سے ادا ہوگئے اور نصف دار لے لیگا کیونکہ یہ صلح بعض حق کا لینا اور باقی کا ساقط کرنا ہے اور ساقط عود کرنے کا احتمال نہین رکھتا ہے۔ اور اگر مدعا علیہ کے قبضہ سے وہ دار استحقاق مین لے لیا گیا تو ہزار درم صلح مین سے کچھ واپس نہین لے سکتا ہے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ اگر ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ دار کا دعویٰ کیا اور مدعا علیہ نے اسکو صلح مین ایک غلام دیا اُسنے قبضہ کرلیا پھر غلام نے گواہ دیے کہ مین آزاد ہون اور قاضی نے اسکی آزادی کا حکم دیا تو صلح باطل ہوگئی۔ اسی طرح اگر اس امر کے گواہ دیے کہ مین مدبر یا مکاتب ہون تو بھی یہی حکم ہے۔ اسی طرح اگر باندی ہو اور اُسنے گواہ قائم کیے کہ مین ام ولد ہون یا مکاتبہ یا مدبرہ ہون اور گواہی دونون کی قاضی نے قبول کرلی تو صلح باطل ہوگئی یہ محیط مین ہے۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ایک شخص کے دوسرے پر ہزار درم ہین پھر طالب نے گواہ قائم کیے کہ مین نے اس سے سو درم اور اس کپڑے پر صلح کی ہے اور مطلوب نے گواہ دیے کہ اسنے مجھے ان درمون سے بری کردیا ہے تو صلح کے گواہ مقبول ہونگے اور اگر طالب نے اس امر کے گواہ دیے کہ اسنے مجھ سے فقط سو درم پر صلح کی ہے تو مطلوب کی برأت کے گواہ اولیٰ ہین یعنے وہی قبول ہونگے یہ محیط سرخسی مین ہے۔ ہزار درم کے قرضدار نے گواہ پیش کیے کہ طالب نے مجھ سے چار سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ مین اُسکو ادا کردون اور باقی سے مجھے بری کردیا اور ایسا ہی ہوا ہے اور طالب نے کہا کہ مین نے تجھے پانچ سو درم سے بری کیا اور پانچ سو پر صلح کی ہے اور دونون کے گواہون نے ایک ہی وقت بیان کیا یا دو وقت علیحدہ علیحدہ بیان کیے یا بالکل وقت بیان نہ کیا تو سب صورتون مین مطلوب کے گواہ مقبول ہونگے یہ وجیز کردری مین ہے۔ اور اگر دعویٰ مثلی چیزون مین واقع ہو جیسے گیہون و جو پھر اُسکے نصف پر صلح کی پھر مدعی نے گواہ دیے کہ یہ سب کر میرا ہے تو دعویٰ صحیح نہین اور گواہ مسموع نہونگے یہ محیط مین ہے۔ اگر کسی شخص کی طرف ایک دار و ہزار درم کا دعویٰ کیا پھر اُس سے پانچ سو درم اور آدھے گھر پر صلح کرلی پھر گواہ قائم کیے کہ پانچسو درم

اور پورا دار مبرا ہی تو ہزار درم مین سے کچھ اُسکے نام ڈگری نہوگی اور باقی دار کی ڈگری ہوجائیگی - اور اگر پورے اور اُسکے مالی پانچسو درم کے گواہ دیے تو اُسکے نام کچھ ڈگری نہوگی یہ محیط سرخسی مین ہی - اگر مستہلک مال کی قیمت سے کم پر درمون یا دینارون سے صلح ہوئی پھر تلف کر دینے والے نے گواہ قائم کیے کہ جس قدر پر صلح ہوئی ہی اُس سے مستہلک مال کی قیمت بہت کم تھی اسمین کھلا ہوا خسارہ ہی تو امام کے نزدیک گواہ غیر مقبول اور صاحبین کے نزدیک مقبول ہین یہ تاتارخانیہ مین ہی - اگر کسی شخص نے دوسرے کے دار مین دعوی کیا پس قابض نے دو گواہ اس امر کے دیے کہ اُسنے مجھ سے کسی چیز پر صلح کی اور راضی ہوا اور مین نے اُسکو دیدیے تو جائز ہی اگرچہ گواہون نے مصالح کی مقدار بیان نہ کی ہو - اسی طرح اگر ایک نے دراہم بیان کیے اور دوسرے نے کچھ بیان نہ کیا تو بھی جائز ہی یا دونون نے یون گواہی دی کہ مدعی نے سب مصالح بھر پایا ہی تو بھی جائز ہی - اور اگر ایسی صورت ہو کہ قابض دار نے انکار کیا اور مدعی نے صلح کا دعوی کیا اور دو گواہ لایا کہ ایک نے بدل مین دراہم معینہ بیان کیے اور دوسرے نے کوئی شے غیر مسمی بیان کی یا دونون نے بدل کا تسمیہ چھوڑ دیا تو گواہی قبول ہوگی - اور اگر ایک گواہ نے کسی قدر دراہم معلومہ پر صلح واقع ہونے کی بالمعائنہ گواہی دی اور دوسرے نے اس طور سے صلح واقع ہونے کے اقرار کی گواہی دی تو جائز ہی یہ مبسوط مین ہی - اگر ایک شخص نے دوسرے کے دار مین دعوی دائر کیا پھر دونون گواہون نے مقدار مسمی مین اختلاف کیا ایک نے گواہی دی کہ اسنے سو درم پر صلح کی ہی اور دوسرے نے ڈیڑھ سو درم پر صلح کی گواہی دی پس اگر مدعی دار وہی صلح کا مدعی ہو تو یہ گواہی قبول ہوگی بشرطیکہ مدعی دونون مین سے زیادہ مال کا دعوی کرتا ہو اور اگر مدعی صلح وہ ہو جو مدعی علیہ ہی تو یہ گواہی نامقبول ہوگی خواہ دونون گواہون نے مدعی کے قبضہ کر لینے کی گواہی دی ہو یا نہ دی ہو کذا فی المحیط

## اُنیسوان باب جو مسائل صلح متعلق باقرار ہین اُنکے بیان مین

اگر ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم کا دعوی کیا اُسنے انکار کیا پھر اُس سے اس شرط سے صلح کی کہ جن ہزار درم کا مدعا علیہ پر دعوی کیا ہی اُنکے عوض ایک غلام فروخت کر دے تو یہ جائز ہی اور مدعا علیہ مقر قرضہ ہوجائیگا حتی کہ اگر مدعی سے وہ غلام استحقاق مین لے لیا گیا یا اُسنے کچھ عیب پاکر اُسکو واپس کیا تو مدعا علیہ سے ہزار درم لے لیگا اور اگر مدعا علیہ نے کہا کہ مین نے تجھ سے اُن ہزار درم سے جنکا تو نے مجھپر دعوی کیا ہی اس غلام پر صلح کی - تو اس قول سے مدعا علیہ قرضہ کا مقر نہوجائیگا حتی کہ اگر غلام استحقاق مین لیا گیا یا بسبب عیب کے واپس کیا تو ہزار درم نہین لے سکتا ہی مگر اپنا ہزار درم کا دعوی کر سکتا ہی یہ محیط مین ہی - اور اگر دو شخصون نے اس طور سے صلح کی کہ ایک دوسرے کو ایک دار دے اور دوسرا اُسکو ایک غلام دے تو یہ اقرار نہین ہی اسی طرح اگر اس شرط سے صلح کی کہ زید عمرو کو یہ غلام دیدے بشرطیکہ عمرو اسکو اپنے قرضہ سے جو زید پر ہی بری کر دے تو یہ زید کی طرف سے وہ غلام عمرو کا ہونے کا اقرار نہین ہی - اور اگر دونون نے زید و عمرو سے یون کہا کہ زید اس دار سے بری ہو یعنے باز دعوی دے اور عمرو اس غلام سے بری رہے تو یہ صلح ہی اقرار نہین ہی - اور اگر دونون نے اس طور سے صلح کی کہ زید مثلاً اسمین سے نکل جاوے اور عمرو کے سپرد کر دے تو یہ صلح صحیح ہی اقرار نہین ہی اور نہ انکار ہی - اور جو چیز دونون کی صلح کی ہی کسی کے استحقاق مین لی گئی تو دونون باقی کے واسطے اپنی حجت پر رہین گے جیسے کہ قبل صلح کے تھے یہ مبسوط مین ہی - اگر کسی دار مین حق کا دعوی کیا اور کسی غلام معین پر میعاد دی یا وصف بیان کر کے ذمہ رکھ کر صلح کی تو جائز نہین ہی - پھر اگر اُسکے حق سے صلح کی یعنے صلح مین کہا کہ تیرے حق سے صلح کی تو اُسکے حق کا اقرار کیا اور چونکہ وہی مجمل ہی اسواسطے

حق کے بیان مین اُسی کا قول لیا جائیگا۔ اور اگر دعوے حق سے صلح کی تو اقرار نہین ہی یہ وجیز کردری مین ہی۔ اگر کسی شخص نے دوسرے کے مقبوضہ مال معین پر دعوی کیا اُسنے انکار کیا پھر اُس سے کسی قدر مال پر اسواسطے صلح کی کہ مدعی کے واسطے اس مال معین کا اقرار کردے تو جائز ہی اور منکر کے حق مین مثل بیع کے ہوگا اور مدعی کے حق مین ایسا ہی کہ گویا ثمن مین زیادتی کردی یہ اختیار شرح مختار مین ہی۔ ایک مرد نے ایک عورت پر دعوی کیا کہ مین نے اس سے نکاح کیا ہی اُسنے انکار کیا پھر اُس عورت سے صلح کی کہ سو درم صلح مین دیتا ہون تاکہ تو اقرار کردے اُسنے اقرار کردیا تو جائز ہی اور مال لازم آویگا پس اگر یہ اقرار گواہون کے سامنے ہو تو عورت کو اُس مرد کے ساتھ رہنا جائز ہے اور اگر گواہون کے سامنے نہو تو عند اللہ اُس عورت کو حلال نہین ہی کہ اُس مرد کے ساتھ رہے جبکہ وہ عورت جانتی ہی کہ ہم دونون مین نکاح نہین واقع ہوا ہی یہ محیط مین ہی۔ اگر کسی شخص پر ہزار درم کا دعوی کیا اور مدعی نے اُس سے کہا کہ تو میرے واسطے ہزار درم کا اقرار اس شرط پر کردے مین سو درم گھٹا دونگا اُسنے اقرار کیا تو گھٹا دینا جائز ہی یہ ظہیریہ مین ہی۔ اور اگر کسی شخص پر خون یا زخم کا دعوی کیا پس اگر عمداً خون کرنے یا زخمی کرنے کا دعوی کیا پھر مدعی نے سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ مدعا علیہ اقرار کردے تو صلح اور اقرار دونون باطل ہین اس اقرار سے وہ گرفتار نہو گا۔ اور اگر خطا سے خون یا زخم کا دعوی کیا ہو تو بھی یہی حکم ہے یہ فتاوے قاضی خان مین ہے۔ اور اگر کسی شخص کی طرف اپنے قذف کی وجہ سے حد قذف کا دعوی کیا اور سو درم پر مدعا علیہ سے اس شرط سے صلح کی کہ وہ اقرار کردے تو صلح و اقرار باطل ہی اور اگر مدعا علیہ نے سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ مدعی اُسکو بری کردے تو بھی جائز نہین ہی۔ اور اگر پہلی صورت مین اپنے اقرار پر حد مارا بھی گیا تو اسکی گواہی جائز ہی۔ اور اگر کسی پر شراب خواری یا زنا کاری کا دعوی کیا اور سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ وہ اقرار کردے تو بھی باطل ہی۔ اور اگر کسیکی طرف کسی متاع کے سرقہ کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ مدعی اسکو سرقہ سے بری کردے تو جائز ہے یہ مبسوط مین ہی۔ ایک شخص نے دوسرے پر متاع کی چوری کا دعوی کیا پھر اُس سے سو درم پر اس شرط سے صلح کی کہ مدعی چور کو سو درم دیگا بشرطیکہ چور چوری کا اقرار کردے اُسنے ایسا ہی کیا پس اگر سرقہ عروض مین سے ہو اور وہ بعینہ قائم ہو تو صلح جائز ہی اور سرقہ بعوض اُن درمون کے جو سارق کو دیے ہین مدعی کی ملک ہو جائیگا۔ اور اگر تلف کردیا ہو تو صلح جائز نہین ہی اور اگر چوری مین دراہم ہون تو کتاب مین مذکور ہی کہ صلح جائز نہین ہی خواہ وہ بعینہ قائم ہون یا تلف کردیے ہون اور مشائخ نے فرمایا کہ تاویل اس حکم کی یہ ہی کہ یہ حکم اس صورت مین ہی کہ دراہم مسروقہ کی مقدار معلوم نہو اور اگر معلوم ہو کہ وہ سو درم تھے تو صلح جائز ہی جبکہ سو درم بدل صلح پر مجلس مین قبضہ کرلیا ہو اور اگر چوری مین سونا ہو اور صلح درمون پر واقع ہوئی تو جائز ہی خواہ سرقہ بعینہ قائم ہو یا تلف کردیا ہو ولیکن تلف کردینے کی صورت مین جواز کی یہ تاویل ہی کہ اس وقت جائز ہی کہ جب مسروقہ سونے کا وزن معلوم ہو ورنہ نہین جائز ہے یہ ظہیریہ مین ہے۔ اگر دو شخصون نے ایک دار مین جھگڑا کیا حالانکہ وہ ایک کے قبضہ مین ہی پھر دونون نے اس شرط سے صلح کی کہ ہر واحد دوسرے کے واسطے نصف دار کا اقرار کردے اور ہر ایک نے تسلیم کیا تو جائز ہی۔ اسی طرح اگر یون صلح کی کہ ایک شخص دوسرے کے واسطے کسی بیت معلوم کا اقرار کرے اور دوسرا اسکے لیے باقی دار کا اقرار کرے تو بھی جائز ہی پھر اگر وہ بیت معلوم جسپر صلح واقع ہوئی تھی استحقاق مین لیا گیا تو مدعی کو اپنے دعوے کی طرف رجوع کرنے کا اختیار ہی کہ باقی دار مین دعوی کرے۔ اسی طرح اگر کسی غلام پر صلح کی بشرطیکہ مدعی دوسرے قابض کیواسطے تمام دار کا اقرار کرے تو صلح جائز

ہی اور اگر غلام استحقاق مین لیا گیا تو مدعی اپنے دعوے کی طرف رجوع کریگا چنانچہ اگر بدون اقرار کے بطور پر صلح واقع ہو تو بھی ایسا ہی ہی کذا فی المحیط

**بیسواں باب** اُن امور کے بیان مین جو بعد صلح کے بدل الصلح مین تصرف کرنے مین پیدا ہوتے ہین - اگر ایک دار کے دعوے سے کسی غلام کی ایک سال خدمت پر یا کسی گھر کی سکونت پر یا ہر ایسی چیز پر جسکا اجارہ دینا جائز ہی صلح کی تو جائز ہے اور اُسکا حکم مثل اجارہ کے ہوگا حتی کہ کسی ایک کے مرنے سے باطل ہو جائیگی - اور مدعی اور اُسکے وارث اس دار کو لے لین گے اگر صلح باقرار ہوگی - اور اگر انکار سے ہوگی تو دعوی وخصومت کی طرف رجوع کرینگے اور اگر کچھ منفعت صلح حاصل کرنے کے بعد دونون مین سے کوئی مرا تو بقدر باقی کے دار مین سے لیگا جبکہ باقرار ہو اور اگر با نکار ہو تو خصومت کی طرف رجوع کرے یہ تہذیب مین ہی غلام یا چوپایہ جسپر صلح واقع ہوئی ہی اگر بدون کسی نفع اُٹھانے کے مرگیا تو صلح باطل ہو جائیگی اور مدعی اپنے دعوے کی طرف رجوع کریگا اور اگر نصف نفع اُٹھانے کے بعد مرگیا تو نصف مین صلح جائز اور نصف مین باطل ہوگی اور مدعی نصف دعوے کی طرف رجوع کریگا یہ بالاجماع ہی اور نیز صاحب خدمت کو اختیار ہی کہ غلام کو اجرت پر دیدے کذا فی المحیط السرخسی - اور اگر مالک نے اُسکو کرایہ لیا تو امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک جائز نہین ہی یہ کافی مین ہی - اگر کسی دار مین دعوی کرکے ایک سال غلام کی خدمت کرنے پر صلح کرلی پھر مالک نے اُس غلام کو آزاد کیا تو آزاد ہو جائیگا اور غلام کو خیار ہوگا کہ چاہے مصالح کی خدمت کرے یا نکرے پس اگر اُسنے خدمت کردی تو صلح باطل نہوگی اور اگر نہ کی تو باطل ہو جائیگی اور مابقی کے واسطے پھر اپنے دعوے کی طرف رجوع کریگا اور آزاد کرنیوالا صاحب خدمت کیواسطے کچھ ضامن نہوگا - اور اگر صاحب خدمت نے اُسے آزاد کیا تو آزاد نہوگا اور اگر مالک نے غلام کو قتل کیا تو بھی مثل آزاد کرنے کی صورت کے ضامن نہوگا - اور جسقدر اُسنے خدمت نہین لی اسقدر کی صلح باطل ہو جائیگی - اور اگر صاحب خدمت نے اُسے قتل کیا تو قیمت کا ضامن ہوگا اور صلح ٹوٹ جائیگی یہ امام محمد رح کے نزدیک ہی - اور اسی طرح اگر اسکو کسی اجنبی نے خطا سے قتل کیا اور مالک نے اُسکی قیمت لے لی تو بھی یہی حکم ہے اور صلح ٹوٹ جانے پر مدعی اپنے دعوے کی طرف رجوع کریگا یہ امام محمد رح کے نزدیک ہی اور امام ابو یوسف کے نزدیک اور بعضے نسخون مین ہے کہ امام اعظم رح کے نزدیک صلح نہ ٹوٹے گی اور مالک کو اختیار ہی چاہے اُسکو دوسرا غلام اس قیمت مین خرید دے یا مدعی اپنے دعوے کی طرف رجوع کرے یہ محیط سرخسی مین ہی - اور اگر مالک نے اُس غلام کو جسکی خدمت کرنے پر صلح کی تھی کسی دوسرے کے ہاتھ فروخت کیا تو بیع جائز نہین ہی اور اگر مدعی نے اُسکو فروخت کیا تو جیسے اُسکا آزاد کرنا نہین جائز ہی بیع بھی نہین جائز ہی یہ محیط مین ہی - اور بدل صلح مین اگر منقول ہو تو قبل قبضہ کے تصرف نہین جائز ہی پس مدعی اُسکو بیع وہبہ وغیرہ نہین کرسکتا ہی اور اگر بدل صلح عقار ہو تو شیخین کے نزدیک جائز ہی یہ بدائع مین ہی - اگر کسی کے مقبوضہ دار پر دعوی کیا پس مدعا علیہ نے کسی کپڑے یا حیوان معین پر یا کیلی یا وزنی معین پر صلح کرلی اور مدعی نے قبل قبضہ کے اُسکو فروخت کرنا چاہا تو جائز نہین ہی اور اگر کیلی و وزنی وصف کرکے ذمہ رکھی ہو تو قبضہ سے پہلے اس سے استبدال یعنے دوسری چیز بدل لینا جائز ہی ولیکن اگر کیلی و وزنی ذمہ لی ہو اور اُس سے کسی شئے معین پر استبدال کیا اور بدون قبضہ کے دونون جدا ہو گئے تو صلح ثانی باطل نہوگی اور اگر غیر معین ہو اور قبضہ سے پہلے جدا ہوئے تو صلح باطل ہوگی اسکو امام محمد رح نے کتاب الاصل مین ذکر کیا ہی یہ محیط مین ہی - اگر عمداً خون سے کسی غلام پر صلح کی تو قبل قبضہ کے اُسکا فروخت کرنا جائز ہی اور اگر دار کے دعوے سے کسی غلام پر صلح کرلی تو قبل قبضہ کے اُسکی بیع نا جائز ہے کیونکہ یہ اپنے قبضہ مین آنے سے پہلے مبیع کا فروخت کرنا ہی یہ محیط سرخسی مین ہے اگر کسی دار مین حق کا دعوی کیا اور دو عادل گواہون پر

صلح کرلی اور مدعا علیہ نے ایک اُسکو دیدیا اور دوسرا اُسکے پاس ہی مرگیا تو مدعی کو اختیار ہے چاہے مقبوضہ غلام واپس کردے اور اپنے دعوے کی طرف رجوع کرلے یا اسکو رہنے دے اور باقی دوسرے غلام کے حصہ کے موافق دعوی کرے یہ مبسوط میں ہے۔ اگر کسی کی مقبوضہ زمین میں حق کا دعوی کیا اُسنے دوسری زمین پر صلح کرلی اور مدعی کے قبضہ سے پہلے غرق ہوگئی تو مدعی کو اختیار ہے اگر چاہے تو صلح توڑکر اُسی زمین کی طرف رجوع کرلے جسپر دعوی کیا تھا بشرطیکہ صلح باقرار ہوئی ہو۔ اور اگر صلح بانکار ہوئی ہو تو اُس زمین کے دعوے کی طرف رجوع کرے اور اگر چاہے تو انتظار کرے یہانتک کہ پانی اُس زمین میں جذب ہوجاوے پس اگر اُس غرق سے زمین میں کچھ نقصان آگیا ہے اور اُسنے انتظار کیا تو مدعی کو خیار ہوگا خواہ صلح باقرار ہو یا انکار ہو اور اگر غرق سے کچھ نقصان نہیں آیا ہے تو خیار نہوگا۔ اور اگر وہ زمین غرق ہوگئی جس سے صلح کی تھی پس اگر صلح اقرار سے واقع ہوئی اور غرق سے زمین میں کچھ نقصان آگیا ہے پس اگر اُسوقت ہوئی کہ مدعی نے صلح کی زمین پر جاکر قبضہ کا قابو پالیا ہے تو مدعا علیہ کو کچھ خیار نہوگا۔ اور اگر ہنوز اُسنے زمین صلح پر جاکر قبضہ کا قابو نہیں پایا ہے کہ مصالح عنہ زمین غرق ہوکر ناقص ہوئی تو مدعا علیہ کو خیار ہوگا۔ اور اگر صلح انکار کے ساتھ واقع ہوئی ہے تو مدعا علیہ کو خیار نہوگا خواہ صلح کی زمین پر مدعی نے قبضہ کا قابو پایا ہو یا نہ پایا ہو اور یہ بالاجماع سب ائمہ کے نزدیک ہے یہ محیط میں ہے۔ ابن سماعہ نے امام محمدؒ سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ دار پر دعوی کیا پھر اُس سے ہزار درم اور ایک سال تک غلام کی خدمت پر صلح کی پھر اُسنے ہزار درم اور غلام پر قبضہ کرلیا پھر خدمت کرنے سے پہلے وہ غلام مرگیا تو امام محمدؒ نے فرمایا کہ اپنے دعوے کی طرف رجوع کرے پس اگر اپنے حق کے گواہ قائم کیے تو اُسکا حق ہزار درم اور قیمت خدمت پر تقسیم ہوگا پس جو ہزار درم کے پڑتے میں پڑے وہ قابض کو ملیگا اور جو خدمت کے پڑتے میں پڑے وہ مدعی کو ملیگا اور اگر گواہ قائم نہوسے تو ہزار درم اُسکے سپرد رہیں گے اور حصہ خدمت باطل ہوگیا اور صلح صحیح رہی یہ محیط سرخسی میں ہے۔ اور اگر صلح اقرار سے واقع ہو اور کچھ مصالح عنہ استحقاق میں لے لیا گیا تو مدعا علیہ بقدر حصہ استحقاق کے بدل صلح میں سے واپس لیگا اور اگر کل مصالح عنہ استحقاق میں لیا گیا تو کل بدل صلح واپس لیگا پھر مدعی کو اختیار ہے چاہے مستحق سے خصومت کرنے کی طرف رجوع کرے اور اگر بعض مصالح عنہ یا تہائی یا چوتھائی وغیرہ استحقاق میں لیا گیا تو بقدر اُسکے مستحق سے چاہے خصومت کرے یہ غایۃ البیان میں ہے۔ اور اگر صلح انکار یا سکوت سے واقع ہوئی اور مصالح عنہ استحقاق میں لیا گیا تو مدعی بدل صلح مدعا علیہ کو واپس کرکے مستحق کے ساتھ خصومت کریگا اور اگر کچھ مصالح عنہ استحقاق میں لیا گیا تو بقدر اُسکے حصہ کے واپس کرے اور اسی قدر میں مستحق سے خصومت کرے یہ کافی میں ہے۔ ایک شخص نے نصف دار پر جو ایک شخص کے قبضہ میں ہے دعوی کیا اور قابض نے کسی قدر دراہم معلومہ پر اُس سے صلح کیکے دراہم مدعی کو دیدیے پھر نصف دار میں استحقاق ثابت ہوا پس اگر مدعی نے نصف دار شائع پر دعوی کیا تھا پس اگر یوں کہا تھا کہ نصف دار میرا ہے اور نصف مدعا علیہ کا ہے تو استحقاق کی صورت میں مدعا علیہ مدعی سے نصف بدل واپس لیگا۔ اور اگر یوں کہا تھا کہ نصف میرا ہے اور باقی نصف میں نہیں جانتا ہوں کہ کسکا ہے یا اُسنے کہا کہ نصف میرا ہے اور خاموش رہا پھر نصف دار غیر منقسم استحقاق میں لیا گیا تو مدعا علیہ مدعی سے کچھ بدل واپس نہیں لے سکتا ہے۔ اور اگر مدعی نے کہا کہ نصف میرا ہے اور نصف فلان شخص کا سوائے مدعا علیہ کے بیان کیا پھر مدعا علیہ نے اُس سے صلح کی پھر نصف دار میں استحقاق ثابت ہوا تو مدعا علیہ مدعی سے کچھ بدل واپس نہیں لے سکتا ہے۔ اور اگر مدعی نے نصف معین کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے اُس سے صلح کی پھر وہی نصف جسکا مدعی نے دعوی کیا تھا استحقاق میں لیا گیا تو مدعی

بدل واپس لیگا۔ اور اگر دوسرا نصف استحقاق مین لیا گیا تو کچھ نہین لے سکتا ہی اور اگر نصف غیر معین قسم پر استحقاق ثابت ہوا تو نصف بدل مدعی سے واپس لیگا یہ فتاوے قاضی خان مین ہی۔ اگر زید کے دار مین حق نابیان کا دعوی کیا اسنے کسی قدر درمون پر اُس سے صلح کرلی اور دیدیے پھر کسی قدر دار مین استحقاق ثابت ہوا تو کچھ بدل واپس نہ دیگا کیونکہ شاید اُسکا حق استحقاق کے سواے باقی مین ہوا ور اگر کل دار استحقاق مین لیا گیا تو اپنے دراہم صلح واپس لے سکتا ہی یہ کافی مین ہی۔ ایک شخص نے دوسرے کے مقبوضہ دار مین نصف کا دعوی کیا اور باقی نصف کے حق مین کچھ نہ کہا اور قابض نے دعوے مدعی کا اقرار کیا اور سو درم پر اُس سے صلح کرلی پھر دوسرے شخص نے نصف دار کا دعوی کیا اور باقی نصف کی بابت کچھ نہ کہا اور مدعا علیہ نے اُسکا بھی اقرار کرلیا اور اُسکے ساتھ کسی قدر دراہم معلومہ پر صلح کرلی اور دیدیے پھر نصف دار استحقاق مین لے لیا گیا تو مدعا علیہ دونون سے کچھ واپس نہین لے سکتا ہی اور اگر تین چوتھائی دار استحقاق مین لیا گیا تو دونون سے نصف ہر ایک کا واپس لیگا۔ اسی طرح اگر مدعا علیہ نے دوسرے مدعی کیواسطے اقرار نہ کیا ہو و لیکن اُسنے اپنے دعوے پر گواہ قائم کیے اور قاضی نے اُسکے نام ڈگری کردی اور ہنوز اُسنے قبضہ نہ کیا تھا کہ مدعا علیہ نے کسی قدر دراہم معلومہ پر اُس سے صلح کی پھر یہ صورت واقع ہوئی کہ نصف دار کی قاضی نے مستحق کے نام ڈگری کردی تو مدعا علیہ مدعی اول یا ثانی سے کچھ بدل صلح واپس نہین لے سکتا ہی اور اگر دوسرے مدعی نے موافق حکم قاضی کے نصف پر قبضہ کرلیا پھر قابض دار نے اُس مدعی ڈگریدار سے اُسکا مقبوضہ خرید لیا پھر نصف دار مین استحقاق ثابت ہوا تو مدعا علیہ پہلے مدعی اور دوسرے مدعی سے نصف اُسکا جو انکو دیا ہی واپس لیگا یہ محیط مین ہی۔ ایک شخص نے دوسرے شخص کے مقبوضہ دار مین دعوی کیا اُسنے ایک غلام پر صلح کرلی پھر وہ غلام استحقاق مین لے لیا گیا تو مدعی اپنے دعوے کی طرف رجوع کریگا اور یہ صورت ہوگا کہ مستحق اس صلح کی اجازت نہ دے اور اگر اُسنے اجازت دیدی تو صلح جائز رہیگی اور وہ غلام مدعی کو دیا جائیگا اور مستحق اُسکی قیمت مدعا علیہ سے لے لیگا اور اگر اجازت نہ دی اور غلام لے لیا تو صلح باطل ہوجائیگی اور مدعی اپنے دعوے کی طرف رجوع کریگا پس اگر صلح اقرار سے واقع ہوئی ہو تو مدعا علیہ سے وہ چیز جسکا دعوی کیا ہی لے لیگا۔ اور اگر صلح بانکار یا باقرار ہوئی ہو تو اپنے دعوے کرنے کی طرف رجوع کریگا اور اگر نصف غلام مین استحقاق ثابت ہوا اور لے لیا گیا تو مدعی کو خیار ہوگا چاہے باقی نصف پر راضی ہوکر نصف دعوے کی طرف رجوع کرے یا پورا غلام واپس کرکے تمام دعوے کی طرف رجوع کرے کذا فی شرح الطحاوی قال المترجم وینبغی ان یکون الرجوع علی ما فصل فی الفصل الاول۔ اگر بدل صلح مین مجلس صلح مین یا بعد افتراق کے استحقاق ثابت ہوا یا مدعی نے اُسکو ستوق یا رصاص یا زیوف یا نبہرہ پایا پس اگر بدل صلح جنس دعوے سے ہو مثلاً ہزار درم کا دعوی کرکے سو درم پر صلح کی ہو تو مدعی بدل صلح کا مثل لے لیگا اور یہ سو درم کھرے ہوتے ہین اور اصل دعوے کی طرف رجوع نہ کریگا۔ اور اگر بدل صلح جنس دعوے کے خلاف ہو مثلاً سو دینار کا دعوی کیا اور سو درم پر صلح واقع ہوئی تو یہ صلح معاوضہ ہی پس اگر استحقاق مجلس صلح مین ثابت ہو تو مثل بدل صلح کے واپس لیگا اور اگر بعد افتراق کے استحقاق ثابت ہوا تو مثل نہین لے سکتا ہی بلکہ اصل دعوے کی طرف رجوع کریگا یہ ذخیرہ مین ہی۔ اور اگر زید پر ایک کر گیہون ہون اور اُس سے ایک کر جو پر صلح کی اور دیدیا اور دونون جدا ہوگئے پھر کر جو مین استحقاق ثابت ہوا اور لے لیا گیا تو صلح باطل ہوگئی اور بعد باطل ہونے کے مدعی اصل حق یعنے ایک کر گیہون لے لیگا اور اگر ہنوز دونون مجلس صلح مین موجود ہون کہ کر جو مین استحقاق

پیدا ہوا تو اُسکے مثل ایک کر جو لے لیگا اور اصل باقی رہیگی یہ محیط مین ہے۔ اور اگر درمون سے فلوس پر صلح کر کے قبضہ کر لیا پھر استحقاق مین لیے گئے تو درم واپس لیگا کذا فی الحاوی۔ ایک شخص نے دوسرے پر ہزار درم اور ایک دار کا دعوی کیا اور مدعا علیہ نے سو دینار پر اُس سے صلح کر لی پھر وہ دار مدعا علیہ کے قبضہ سے استحقاق مین لیا گیا تو مدعی سے کچھ نہین لے سکتا ہے۔ اور اگر کسی نے دوسرے کے مقبوضہ دار مین حق کا دعوی کیا اور اُسنے سو درم و ایک غلام پر صلح کر لی تو جائز ہے پس اگر غلام استحقاق مین لیا گیا تو غلام کی قیمت دیکھنی چاہیے اگر وہ دو سو درم ہون تو تہائی صلح باقی رہی اور دو تہائی ٹوٹ گئی پس وہ دو تہائی دعوے کی طرف رجوع کریگا اور اگر اُسکی قیمت سو درم ہون تو آدھی صلح ٹوٹ گئی پس آدھے دعوے کی طرف رجوع کریگا۔ اور اگر اسی مسئلہ مین مدعی نے مدعا علیہ کو ایک کپڑا بھی دیا ہو تو غلام کے استحقاق مین لیے جانے کی حالت مین جبکہ غلام کی قیمت سو درم ہو تو مدعی مدعا علیہ سے آدھا کپڑا واپس لیگا اور آدھے دعوے کی طرف رجوع کریگا۔ اور اگر مدعا علیہ کے قبضہ سے کپڑا استحقاق مین لیا گیا تو مدعا علیہ مدعی سے نصف غلام اور پچاس درم واپس لیگا بشرطیکہ غلام کی قیمت سو درم ہون۔ پھر اگر مدعی و مدعا علیہ مین اختلاف ہوا کہ مدعی نے کس قدر دار مین اپنے حق کا دعوی کیا ہے پس مدعی نے کہا کہ مین نے نصف دار کے حق کا دعوی کیا ہے اور دار کی قیمت مثلاً دو سو درم ہین پس اسمین سے میرا حق سو درم ہے اور کپڑے کے سو درم ہین پس میرا حق دار و کپڑے مین غلام و سو درم پر منقسم ہوا اور برابر تقسیم ہوا پس جب کپڑا استحقاق مین لیا گیا تو تجھکو جو کچھ تو نے مجھے دیا ہے یعنے غلام و سو درم سے نصف واپس لینے کا حق پہونچتا ہے۔ اور مدعا علیہ نے کہا کہ نہین بلکہ دار مین سے تیرا حق دسوان حصہ ہے اور اُسکی قیمت بیس درم ہین اور کپڑے کی قیمت سو درم ہین اور اُسکو غلام و سو درم پر تقسیم کرنے سے چھ حصے کیے جاوینگے پس بمقابلہ کپڑے کے غلام و سو درم کے پانچ چھٹے حصے پڑتے ہین پس جب کپڑا استحقاق مین لیا گیا تو مین تجھسے پانچ چھٹے حصے غلام و سو درم کے واپس لے سکتا ہون پس اگر ایسا اختلاف واقع ہوا تو قسم سے مدعا علیہ کا قول قبول ہوگا اور وہ پانچ چھٹے حصے غلام و سو درم کے واپس لیگا یہ محیط مین ہے۔ اور اگر اصل عقد نکاح مین مہر مقرر نہین کیا و لیکن مہر سے عورت کے ساتھ اس شرط سے صلح کر لی کہ یہ غلام اُسکے مہر مین قرار دیوے یا بعد نکاح کے یہ مہر مقرر کیا پھر وہ غلام استحقاق مین لے لیا گیا تو عورت قیمت لے لیگی بخلاف اسکے اگر ہزار درم مہر مقرر کیا پھر ہزار درم سے ایک غلام پر صلح کر لی پھر وہ غلام استحقاق مین لیا گیا تو عورت اُس سے ہزار درم لے لیگی یہ مبسوط مین ہے۔ اگر دار کا دعوی ہوا اور دوسرے دار پر صلح واقع ہوئی اور ہر ایک نے دونون مین عمارت بنائی تو دار مثل باندی کے اور عمارت مثل اولاد کے قرار دی جائیگی اس حکم مین کہ وقت استحقاق کے ہر واحد دوسرے سے اپنی عمارت کی قیمت مثل قیمت اولاد باندی کے لے لیگا اور ہر ایک ملتزم سلامت ہے۔ دو شخصون نے ایک میدان مین اختلاف کیا ہر ایک نے دعوی کیا کہ یہ میرا اور میرے قبضہ مین ہے تو بدون گواہون کے کسی کے نام ملک یا قبضہ کی ڈگری نہوگی۔ اور اگر ایک نے دوسرے کو بعوض ایک غلام کے سپرد کر دیا اور اُسنے اُسمین عمارت بنا کر سکونت اختیار کی پھر غلام مین استحقاق ثابت ہوا یا وہ آزاد نکلا تو صلح باطل ہوگئی اور ہر ایک اپنے دعوے کی طرف رجوع کریگا اور مدعی کو اختیار نہین ہے کہ اُسکی عمارت کو توڑ ڈالے یا رہنے سے ممانعت کرے۔ جب تک کہ گواہون سے اپنا دعوی ثابت نہ کرے۔ اور اگر اُسنے بعوض غلام کے اُس سے خریدا ہو اور عمارت بنائی ہے پھر غلام استحقاق مین لیا گیا تو مشتری پر عمارت توڑ ڈالنے کے واسطے جبر کیا جائیگا یہ کافی مین لکھا ہے۔

**اکیسواں باب متفرقات مین** - امام وقت یا قاضی نے اگر شراب خوار سے کچھ مال لیکر معاف کر دینے کی شرط پر صلح کی تو جائز نہین ہے خواہ اُسکے پکڑ کر پیش ہونے سے پہلے ہو یا پکڑے جانے اور پیش ہونے کے بعد واقع ہو یہ فتاوے قاضی خان مین لکھا ہے - اگر اپنی عورت پر زنا کی تہمت لگائی یہانتک کہ لعان واجب ہوا پھر اُس عورت سے کسی قدر مال پر اس شرط سے صلح کی کہ اُس سے لعان کا مطالبہ نہ کرے تو باطل ہے اور بعد قاضی کے سامنے پیش ہونے کے عفو کرنا بھی باطل ہے اور بعضون نے کہا کہ جائز ہے یہ فصول عمادیہ مین ہے - ایک شخص نے دوسرے کی جورو سے زنا کیا اور شوہر کو معلوم ہوا اور اُسنے دونون کو ماخوذ کرنا چاہا پھر دونون نے مثلاً اُس سے صلح کی یا ایک نے صلح کی اس شرط سے کہ اسقدر درم معلومہ یا کوئی اور چیز لے لے اور دونون سے عفو کردے تو صلح باطل ہے مال واجب نہوگا اور عفو کرنا بھی باطل ہے خواہ قاضی کے سامنے پیش ہونے سے پہلے ہو یا بعد ہو یہ فتاوے قاضی خان مین ہے - اور اگر اُسی عورت نے جسکے ساتھ زنا کیا گیا ہے اُسکے ساتھ صلح کی اور کچھ درمون پر اُسکو دینے یا اُس سے لینے پر صلح کی تو باطل ہے اور ہر ایک اپنا مال صلح واپس لے سکتا ہے یہ مبسوط مین ہے اور جن صورتون مین صلح جائز ہے اور قاضی نے چاہا تو قاضی کو چاہیے کہ خود صلح کرنے والا نہ بن جاوے بلکہ درمیانی درجہ کے آدمیون کے سپرد کرے اور قاضی کو چاہیے کہ حکم قضا مین جلدی نہ کرے بلکہ اُن خصوم کو دو تین مرتبہ صلح کے واسطے واپس کر دے بشرطیکہ اُنمین صلح باہمی ہو جانیکی امید ہو مثلاً سب کا میلان صلح کی طرف ہو اور لامحالہ حسنِ قاضی کے خواہشمند نہون ولیکن اگر لامحالہ حکم قاضی کے طالب ہون اور صلح سے منکر ہون پس اگرچہ قضا مین التباس ہو اور کھلی ہوئی ظاہر نہو تو قاضی کو چاہیے کہ اُنکو صلح کی طرف پھیرے اور اگرچہ قضا کھلی ہوئی ظاہر ہو پس اگر خصومت دو اجنبیوں مین واقع ہو اور صلح سے منکر ہون تو اُنکو صلح کی طرف نہ پھیرے بلکہ دونون مین فیصلہ کر دے - اور اگر دو اہل قبیلہ یا اہل محارم مین جھگڑا ہو تو اُنکو دو تین مرتبہ صلح کیواسطے پھیر دے اگرچہ صلح سے منکر ہون یہ ذخیرہ مین ہے - اگر غنم مین دعوی کیا اور نصف پر صلح کر لی بشرطیکہ سال بھر تک تمام بچے مطلوب کے ہونگے تو جائز نہین ہے - اسی طرح اگر طالب کے واسطے تمام بچون کی شرط پر صلح کی تو بھی ناجائز ہے - اور اگر صوف غنم پر اس شرط سے کہ فی الحال کاٹ لیگا صلح کی تو امام ابو یوسفؒ کے نزدیک جائز ہے بخلاف قول امام محمدؒ کے - اور بعض نے کہا کہ امام ابو یوسفؒ کے نزدیک بھی اسی صورت مین جائز ہے کہ جبکہ اُنھین غنم کے صوف پر صلح کی ہو اور اگر دوسرے غنم کے صوف پر صلح کی ہو تو ناجائز ہے یہ محیط سرخسی مین ہے - اور اگر اس شرط سے صلح کی کہ اُسکے تھن مین جو دودھ ہے یا اُسکے پیٹ مین جو بچہ ہے وہ اُسی کا ہے تو بالاتفاق نہین جائز ہے یہ محیط مین ہے - اگر کسی غلام مین کچھ دعوے کیا اور مدعا علیہ سے اس شرط سے صلح کی کہ اس گیہون کے آٹے کی اس قدر گونین دے یا اس بکری زندہ کا اتنے رطل گوشت دے تو یہ صلح جائز نہین ہے - اسی طرح اگر بھاگے ہوئے غلام پر صلح کی تو بھی جائز نہین ہے یہ مبسوط مین ہے - اگر کسی شخص نے دوسرے پر مال یا حق کا کسی شے مین دعوی کیا پھر اُس سے کسی قدر مال پر صلح کر لی پھر ظاہر ہوا کہ مدعا علیہ پر یہ مال نہ تھا یا حق اُسپر ثابت نہ تھا تو مدعا علیہ کو مال صلح کے واپس کر لینے کا حق حاصل ہوگا یہ خزانۃ الفتاوے مین ہے - اگر مدعی نے بعد صلح کرنے اور بدل صلح لے لینے کے کہا کہ مین اپنے دعوے مین مبطل تھا یعنی محق نہ تھا جھوٹا تھا تو مدعا علیہ کو اُس سے بدل صلح واپس کر لینے کا اختیار ہے یہ محیط مین ہے - اگر کسی شخص پر مال کا دعوی کیا اور اُس سے کسی قدر مال پر صلح کر لی پھر یہ حق اُسکا کسی دوسرے

شخص پر ظاہر ہوا تو پہلے شخص سے جو بدل صلح لیا ہی اُسکو واپس کر دے یہ وجیز کردری میں ہی - ایک نے دوسرے پر دعوی کیا کہ میرے پچاس دینار اُسکے قبضہ میں مال شرکت کے ہیں اور پچاس دینار اُسپر قرض ہیں، و مدعا علیہ مال شرکت کا مقر ہی پھر دونون نے باہم پچاس دینار پر صلح کر لی، تو حصہ شرکت میں صحیح نہیں ہی اور حصہ قرض میں صحیح ہی اور اگر مدعا علیہ نے مال شرکت سے انکار کیا پھر دونون نے صلح کر لی تو یہ صلح حصہ شرکت و قرض دونون میں صحیح ہی یہ ذخیرہ میں ہی - مطلوب نے اگر طالب کا حق ادا کر دیا اور طالب انکار کر گیا او کسی قدر مال پر صلح کی تو ظاہر میں صلح جائز ہی مگر باطن میں فیما بینہ و بین اللہ تعالےٰ طالب کو یہ مال صلح لینا حلال نہیں ہی یہ تاتارخانیہ میں ہی - اگر کوئی دار کسی شخص کے قبضہ میں ہو وہ کہتا ہی کہ مجھے یہ دار فلان شخص نے صدقہ دیا اور مین نے قبضہ کر لیا ہی اور فلان شخص کہتا ہی کہ مین نے تجھے ہبہ کیا تھا اور مین چاہتا ہون کہ واپس لون پھر دونون نے اس شرط سے صلح کر لی کہ سو درم لیکر صدقہ مین قابض کے سپرد کرے تو جائز ہی اور پھر بعد صلح کے اُس کو رجوع کرنے کی مجال نہوگی اسی طرح اگر قابض دار نے اقرار کیا کہ یہ ہبہ ہی اور واہب نے رجوع کرنا چاہا پھر سو درم پر اس شرط سے کہ وہ دار قابض کے سپرد کر دے صلح کر لی تو جائز ہی - اور اگر مالک دار نے ہبہ و صدقہ سے انکار کر کے اپنا دار لینا چاہا پھر دونون نے ایک کپڑے پر اس شرط سے صلح کی کہ قابض یہ کپڑا اُس کو دیدے بشرطیکہ مالک موافق دعوے قابض کے صدقہ میں یہ دار اُسکے سپرد کر دے تو جائز ہی - اور اگر دونون نے یون صلح کی کہ یہ دار دونون مین برابر نصف نصف رہے بشرطیکہ قابض سو درم مالک کو دے تو جائز ہی - اگر کوئی شخص غلام کا قابض ہو اور زید نے دعوی کیا کہ مجھے اسنے یہ غلام صدقہ دیکر قبضہ کرا دیا تھا اور قابض نے اُس سے انکار کیا پھر قابض نے غلام کے فدیہ مین ایک کپڑا اُسکو دیکر اس شرط سے صلح کی کہ اپنے دعوے سے بری ہو جاوے تو جائز ہی یہ محیط میں ہی - دس سے پانچ پر صلح کی پھر دونون نے صلح توڑ دی تو نہ ٹوٹیگی کذا فے القنیہ - نوادر ابن سماعہ مین امام ابو یوسف رح سے روایت ہی کہ ایک شخص نے ہزار درم کو ایک غلام فروخت کر کے ثمن پر قبضہ کر لیا اور غلام مشتری کو نہ دیا اور ایک شخص مشتری کے واسطے اس امر کا ضامن ہو گیا تھا کہ مین غلام تیرے سپرد کرونگا اور مشتری نے غلام طلب کیا پس ضامن نے مشتری سے اس شرط سے صلح کی کہ ثمن کشتری کو واپس دیوے تو امام ابو یوسف رح نے فرمایا کہ جائز ہی اور وہ ثمن جو بائع نے قبضہ کر لیا ہی اسی کا ہوگا اور یہ غلام ضامن کا ہوگا اور امام ثانی نے فرمایا کہ کیا تو نہین دیکھتا ہی کہ اگر کسی نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اُس نے میرے ہاتھ یہ غلام اپنا جو اُسکے قبضہ مین ہی ہزار درم کو فروخت کیا ہی اور قابض غلام نے انکار کیا پھر مدعی کے دعوی سے اس شرط سے صلح کر لی کہ ثمن مدعی کو واپس دے اور مدعی نے ثمن پر قبضہ کر لیا پھر مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ بیع واقع ہوئی تھی تو غلام اسی کو ملیگا اور ثمن مدعی کو ملیگا یہ محیط مین ہی - اگر کسی شخص نے قرضہ سے ایک غلام پر صلح کر لی حالانکہ قرضدار مقر تھا اور اُسنے غلام پر قبضہ کر لیا تو اسکو قرضہ پر مرابحۃً فروخت کرنے کا اختیار نہین ہی یہ مبسوط مین ہی - زید کے عمرو پر ہزار درم ہین اور عمرو نے اُسکے آدھے بوجہ صلح زید کو دیے اور صلح کا لفظ نہ کہا پھر واپس لینے چاہے تو واپس لے سکتا ہی - اور اگر کوئی شے عروض مین سے دی ہو تو واپس نہین لے سکتا ہی یہ وجیز کردری مین لکھا ہی - کفیل بالنفس نے اگر مال پر اس شرط سے صلح کی کہ اسکو کفالت سے بری کر دے تو صلح باطل ہی اور آیا کفالت باطل ہو گی یا نہین اسمین دو روایتین آئی ہین ایک روایت کے موافق ساقط ہو جائیگی کذا فی البدائع اسی پر فتوی دیا جاوے کذا فی الذخیرہ

تمت

